مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

جنوری 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

نااہل سیاست دان

یہود و نصار کی سازشیں

مکافات عمل

لوح اسم اعظم 2018ء

جُبہ مشکل کشاء

اعمال چاند گرہن

لوح تسخیر سلطنت

چیف ایڈیٹر وبانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

# نگینہ شرف شمسی

**فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ** اور تم خدا کی کون کونسی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے (سورہ رحمٰن)

**اس خاص نگینہ شمسی میں شرف شمس کی خاص شعائیں شامل ھیں جو آپکی قسمت بدل کر رکھ دیگا**

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں سورۃ رحمٰن متذکرہ آیت کو 31 بار بیان فرمایا ہے اگر کسی ایک ہی آیت کی بار بار تکرار کی جائے تو ذہن میں لازمی یہ بات آتی ہے کہ اس کے گردوپیش کا جائزہ لیا جائے پتہ چلتا ہے کہ جہاں باری تعالیٰ نے اپنی بہت سی نعمتیں انسان کو عطا فرمائی اور اُن کو بار بار جتایا۔ قیمتی نگینے اور سنگریزے بھی شامل ہیں۔ قیمتی نگینوں میں سے کچھ نگینے انتہائی قیمتی ہوتے ہیں اور ان کا ذکر رب کائنات نے سورۃ رحمٰن میں خاص طور سے یاقوت و مرجان کی مثال دیتے ہوئے فرمایا! **كَاَنَّهُنَّ الْيَاقُوْتُ وَالْمَرْجَانُ** (ترجمہ) یاقوت اور مرجان کی مانند ہے۔ (سورہ رحمٰن)۔ کوئی بھی شے باری تعالیٰ نے بے سبب پیدا نہ کی یہ نگینے اور سنگریزے اپنے تئیں بے پناہ سعادت رکھتے ہیں۔ مشہور نعت کا ایک مصرا ہے ”بولتے ہیں سنگریزے آپؐ کے اشارے سے“۔ حضور نبی کریمؐ کی مٹھی مبارک میں جن سنگریزوں نے کلمہ پڑھا وہ عقیق یمنی تھے۔ کہنے کو تو حجرِ اسود بھی ایک پتھر ہے لیکن اُسکی اہمیت دُنیا کے تمام پتھروں سے زیادہ ہے۔ ان نگینہ جات کا انگشتریوں میں جڑوانا اور ان کو پہننا انبیاء کرام، آئمہ معصومین، اولیاء اللہ سب سے بڑھ کر نبی کریمؐ کی ذات اقدس سے ثابت ہوتا ہے۔

آپؐ انگشتری کی مہر مبارک خط کے نیچے ثبت فرماتے تھے۔ حضرت سلیمانؑ کے انگشتری سے متعلق واقعات اور آپؑ کا جن وانس پر حکومت کرنا ہر مسلمان کے علم میں ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا سائل کو انگشتری خیرات دینا بھی کسی سے پوشیدہ نہیں۔ یہ تمام واقعات نگینہ اور سنگریزوں اور انگشتری کی اسلامی اہمیت اور ان کے طبی سحری خواص بارے واضح کی گئی۔ ادارہ روحانیات میں شرفات سیارگان کے خاص موقع پر خاص نگینوں اور سنگریزوں پر جن کی تعداد ہزاروں کی تعداد میں ہوتی ہے۔ خاص ورد کیا جاتا ہے یہ ورد ماہر روحانیات خود فرماتے ہیں۔ جس کی برکت سے ان نگینوں سنگ ریزوں کے طبی اور سحری خواص میں ہزار گنا اضافہ ہو جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ شرف شمس کے موقع پر نگینہ شمسی تیار کیا گیا ہے جس کی برکت سے عزت مال و دولت، قرض سے نجات، جاہ حشمت میں بے پناہ اضافہ ہو جاتا ہے۔ ماہنامہ تحفہ روحانیات میں نگینہ اور سنگریزوں کے سحری اور طبی خواص بارے میں کئی بار مضامین شائع ہو چکے ہیں۔ اگر آپ اب تک اپنی عقل اور سمجھ کے مطابق یا کسی نیم حکیم کے کہنے پر الٹ پلٹ نگینے پہنتے آئیں ہیں ان نگینوں کے فائدے آپ کو نہ ملے یا کم ملے یا نقصانات ملے ان تمام معاملات سے بچنے کیلئے ضروری ہے کہ آپ اپنا پیدائشی زائچہ ماہر روحانیات سے استخراج کروائیں تاکہ آپ کے زائچہ پیدائش میں کمزور سیارہ کو دیکھ کر اُس سیارہ کے شرف کے وقت میں اُس سے منسوب تیار کیا گیا نگینہ درست دھات میں بنوا کر آپ کو دیا جا سکے۔

جن افراد کو تاریخ پیدائش نہیں معلوم وہ اپنا مسئلہ ماہر روحانیات کو فون پر بتا کر سیارے کے شرف کا نگینہ حاصل کر سکتے ہیں یاد رکھیں ہر شخص کو ہر نگینہ یا سنگریزہ فائدہ نہیں دیتا۔ اب تک لاکھوں لوگوں نے نگینہ اور سنگریزوں کے درست طریقہ استعمال سے اپنی قسمت بدلی ہے کیونکہ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی ایک نعمت ہے جس کا ذکر قرآن پاک میں فرمایا۔ اپنا درست نگینہ اور سنگریزہ منگوانے کیلئے آج ہی رابطہ کریں۔

| نگینہ شرف شمسی | نگینہ شرف شمسی خاص | نگینہ شرف شمسی بہت خاص |
|---|---|---|
| ہدیہ 4100 روپے | ہدیہ 7200 روپے | ہدیہ 9200 روپے |

## ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ

غار حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد ﷺ کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


ان اللہ علی کل شئ قدیر

ادارہ روحانیات

روحانیات کا انقلابی قدم

# تحفہ روحانیات

روحانی ماہنامہ

جلد نمبر 13 — جنوری 2018ء — شمارہ نمبر 7






## ترتیب مضامین




ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان مابه جنت اعلیٰ برابر است آهسته پابنه که ملك سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار " اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّی مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَيْهِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِهٖ مُحَمَّد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک:**۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک:**۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہوجائے گی۔

**حدیث پاک:**۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ: اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## ربیع الثانی، زکات سورۃ مزمل

نوچندی جمعرات کو اذان فجر سے کم از کم 1 گھنٹہ قبل نیند سے بیدار ہوں پہلے وضو پھر غسل کریں اگر سردی کی وجہ سے غسل نہ کرسکیں تو اچھی طرح وضو کریں۔ اذان فجر سے قبل اول آخر درود پاک 21 بار ورد کریں سورۃ مزمل اس طرح پڑھی جائے کہ ہر 7 بار پڑھنے کے بعد 7 بار درود پاک کا ورد کریں۔

**مدت عمل** 21 یوم دوران عمل سرخ و سفید رنگ کا لباس استعمال کیا جائے جو کہ صرف پڑھائی کے وقت پہنیں اور فجر کی نماز کے بعد اس کو محفوظ کرلیں۔ اس لباس کو روزانہ خوشبو سے معطر کریں مدت عمل مکمل ہونے تک لباس کو نہ دھوئیں۔ جو دور د مزمل زکات مزمل میں پڑھا جائیگا۔ وہ ذیل میں ہے۔

**الصلوة السلام عليك يا ايها المزمل زملني**

# پہچان تو بنا!

اے دوست اپنے آپ کی پہچان تو بنا
بے نام سی حیات کا عنوان تو بنا

حسن عمل کے واسطے بھیجا گیا بشر
سرگرمیوں کا کوئی سا میدان تو بنا

عزت کی زندگی ہے تیری اصل زندگی
اے شرف کائنات ذرا شان تو بنا

قوت نہیں ہے کوئی بھی بڑھ کر یقین سے
جینا ہے شیر کی طرح، ایمان تو بنا

فتنہ گروں کی سازشیں بہہ جائیں گی تمام
عشق و جنوں کی لہر کو طوفان تو بنا

سلجھیں گی اپنے آپ ہی جیون کی الجھنیں
طرز و طریق زندگی آسان تو بنا

خلد بریں کی آرزو بیتاب ہے اگر
کچھ آخرت کے واسطے سامان تو بنا

لاریب تو خلیفہ ونائب خدا کا ہے
لیکن خود اپنے آپ کو انسان تو بنا

# دعا اختتام سال

اَللّٰھُمَّ مَاعَمَلتُ فِی السَّنَۃِ مِمَا نَھِیی عَنہُ وَلَمۡ اَتبۡ مِنۡہُ وَحلمت فِیھَا بفَضلِك بَعۡدَ قَدۡرِ تك علیٰ عُفرَبیۡ وَدَ عُوتَنِیۡ اَلتَوبَۃَ مِنۡ جَرَاتِی عَلیٰ بِفَضلِك بَعۡدَ قَدۡرِ تك عَلیٰ عقربَتِی وَدَعُوتَنِی اَلتَّوبۃُ مِنۡ جَرَاتِی عَلیٰ مَعۡصِیَتَاكَ فَانِیاَسۡتَغۡفِرُكَ فَا غفرلیٰ وَمَا عَمَلتُ فِیھَا تَرۡضَاہ وَعَدۡ تَنِی عَلیہ الثَّوَابَ فَاسئَلكَ اَنۡ تَتَقَلبہُ مِنِی وَلَا تَقطَعَ وَجَائِی مِنكَ یَا کَرِیۡم۔

**ترجمہ:** ۔اے اللہ! اس سال جو میں نے تیری نافرمانی کی اور اُن بداعمالیوں سے اب تک توبہ نہ کی اس کے باجود میر قابل سزا ہونے پر بھی تیری رحمت فضل و کرم مجھ پر جاری رہا اور سب کچھ جانتے ہوئے بھی تو نے مجھے توبہ کی طرف مائل کیا اے اللہ میں تجھ سے مغفرت طلب کرتا ہوں۔ اے اللہ میں نے اس سال جتنے بھی نیک کام کئے تیری رضا کیلئے کئے اور جن پر تو نے انعام و اکرام کا وعدہ فرمایا۔ اے اللہ میں تجھ سے دعا کرتا ہوں کہ اُن نیک اعمال کا بدلہ تو ہی دینے والا ہے اے کریم میری اس اُمید کو جو تیری ذات سے وابستہ ہے کبھی منقطع نہ کرنا۔

# دعا آغاز سال

اَللّٰھُمَّ اَنۡتَ اِلَا بَدیٰ اَلۡقَدِیۡم الا وَعَلّیٰ فَضلِكَ الۡعَظِیۡم و کَرَمَ جَوۡدِكَ الۡمَزِلَ وَھذَا عَام جَدِید قَدۡ اَقبَل اَسئَل العَصمَۃَ فِیہُ مِنَ الشَیطَانُ وَاوَلیاَ ئَۃً وَالۡعَوۡنَ عَلیٰ ھذَا النَّفۡسِ اَلا مَادَۃُ بالسَّوۡءِ وَالَا اشۡتَغَالِ بِمَا یَمۡترُ بَنِی اِلَیكَ زَلۡفَیٰ یَاذَوَالۡجَلاَل وَالَا اِکۡرَام

**ترجمہ:** ۔اے اللہ! آپ کی ذات ازلی ابدی اور اول ہے۔ اپنے عظیم فضل قابل بھروسہ بخشش اور کرم کے ساتھ تو قائم و دائم ہے۔ اے اللہ یہ نیا سال آن پہنچا ہے اس نئے سال کے اندر شیطان اور اس کے مددگاروں سے مجھے نجات دلا اور برائیوں کے خلاف برانگیختہ کرنے والے اپنے اس نفس کے خلاف میری مدد فرما اور میری مدد فرما ایسے اعمال میں مشغولیت کی جو میرے مرتبہ کو آپ کی ذات کے قریب کردے اے اللہ تیری بزرگی اور کرم ہمیشہ قائم رہنے والا ہے۔

**(نوٹ)** ان دونوں دعاؤں کو اختتام سال اور آغاز سال سے قبل تین تین بار پڑھیں۔ ان بابرکت دعاؤں کی بدولت پورا سال پریشانی مصیبت آفات بلیات اور دکھوں سے نجات ملتی ہے۔




پیارے قارئین کرام السلام علیکم! آپ کی خدمت میں مزمل روحانی جنتری 2018ء پیش کی گئی۔ الحمدللہ! مزمل روحانی جنتری فرقہ وارانہ اور مذہبی تعصب اور منافرت سے پاک ہے۔ اسے پاکستان کے اہل تشیع، اہل سنت والجماعت نے یکساں پسند فرمایا مزمل روحانی جنتری 2018ء میں انتہائے، ابتدائے سال کی دُعا، درود مزمل، سورہ مزمل کے بعد سورہ مزمل کے مجرب اعمال کا ایسا ذخیرہ موجود ہے جو کہ کسی دوسری جنتری یا روحانی رسالہ میں نہ ملے گا۔ اہم سیاسی پیشن گوئیاں ملکی و بین الاقوامی سیاسی حالات پر زائچہ نجوم کی روشنی میں تبصرہ، نوروز عالم افروز کی اہمیت افادیت کو خاص طور سے شائع کیا گیا ہے۔ جنتری کا اصل مقصد وتقاویم (کیلنڈر) کا جاننا ہے۔ جس میں عیسوی، بکرمی، شاکا، ہجری تقویم سمیت ترتیب ایام سال، پنچھتر، داخلہ قمر در بروج، منازل قمر، سعد ونحس ایام، اہم تاریخی واقعات، مذہبی تہوار، عرس کی تواریخ، اہم سرکاری ونیم سرکاری تعطیلات، اہم اسلامی تہوار ائمہ کرام کی ولادت، شہادت و وصال سے متعلق معلومات شامل ہیں۔

**اچھی اور میعاری جنتری کی نشانی** جنتری کے معنی ومقاصد تقاویم اور سیارگان کی رفتار، نشست در بروج، نظرات، درجات، شرفات، اوج، حضیض وہبوط، کسوف وخسوف کا جاننا ہے۔ نا کہ جنتری میں اعمال کی بھرمار یا خود ثنائی یا اس قسم کی معلومات جن کی عام قاری کی دلچسپی نہ ہو شائع کرنا۔ مزمل روحانی جنتری 2018ء میں اس بات کو خاص اہمیت دی گئی ہے کہ آپ اپنے روزمرہ کے معاملات مثلاً اہم امور، محبوب سے ملاقات یا پیغام محبت، آغاز سفر، آغاز چلہ کشی، جائیداد خریدنا، قیمتی اشیاء کی خریداری، جائیداد فروخت کرنا، قیمتی اشیاء کی خریداری، ملازم رکھنا، مقدمہ کی ابتداء، آپریشن کروانا، قرض دینا، قرض لینا، بچے کا نام رکھنا، بچے کی ختنہ کرنا، بچے کا عقیقہ کرنا، اسکول داخل کروانا، خوشی کی رسم کرنا' کونسا رنگ اور لباس کس طرح استعمال کریں یا کس برج کیلئے کونسا رنگ موزوں ہے' آپکے لئے کونسا پتھر یا نگینہ فائدہ مند رہیگا یا کونسا پتھر اور نگینہ نقصان دہ ہوسکتا ہے' نکاح یا شادی کروانا ہو تو کس ماہ کی کونسی تاریخ نکاح یا شادی کیلئے مناسب یا مبارک ثابت ہوگی' نحوستوں پریشانی سے بچنے کیلئے آپکے برج کا کونسا صدقہ بنتا ہے اور کس طرح یہ صدقہ دیں اس کی مکمل تفصیلات جنتری ہذا میں شامل ہے۔

صاحب روحانیات یا منجم یا عاملین مزمل روحانی جنتری کو بہت اچھے انداز سے سمجھ سکتے ہیں کیونکہ جنتری کے آخر میں نجوم کی باریکیاں قمری نظرات' کیفیت سیارگان' رجعت استقامت' داخلہ خروج سیارگان' قمر در عقرب' ہبوط قمر' شرف قمر اور اہم نظرات سیارگان شائع کئے گئے ہیں۔

مزمل روحانی جنتری کا سال بھر شائقین روحانیت کو انتظار اس لئے بھی رہتا ہے کہ جنتری ہذا میں 50 یا 100 سالہ تواریخ اہم سیارگان زحل' مشتری' مریخ' شرفات' اوج حضیض' ہبوط شائع کئے جاتے ہیں۔ یہ اعزاز دُنیا بھر میں کسی دوسری جنتری کو حاصل نہ ہے۔

عوامی مقبولیت میں اضافہ مزمل روحانی جنتری کے منذکرہ بالا خاص مضامین کی وجہ سے ہوا اور یہ سلسل بدستور جاری ہے کہ اہل علم دیگر جنتریوں کی نسبت مزمل روحانی جنتری کو اہمیت دیتے ہیں۔

**عام قاری کیلئے** مزمل روحانی جنتری میں خاص طور سے آپ کے برج سے متعلق سالانہ حالات ہفتہ وار شائع کئے گئے ہیں جو کہ عوام میں بہت زیادہ شہرت رکھتے ہیں کہ جنتری ہذا میں شائع کردہ سالانہ حالات درست طور پر وقوع پذیر ہوتے ہیں۔ سال بھر کے لکی نمبر خاص کلیہ جات کی مدد سے حکومتی پرائز بانڈ کی قرعہ اندازی کے درجہ اول اور دوئم کے نمبرات کا استخراج کرنا تاکہ خاص کے علاوہ عام آدمی بھی مزمل روحانی جنتری سے استفادہ کر سکے۔ مزمل روحانی جنتری میں اس بات پر خاص طور سے توجہ دی گئی ہے کہ جنتری کا کاغذ اور میعار اعلیٰ ہو بہت عام فہم زبان میں کی جائے۔ یہی وجہ ہے کہ قارئین کو مزمل روحانی جنتری کا شدت سے انتظار رہتا ہے اگر عام طرز طریقہ سے جنتری ہذا کو تیار کرنا ہوتا تو دیگر جنتریوں کی طرح سال نو کے آغاز سے کئی ماہ قبل مزمل روحانی جنتری مارکیٹ میں پیش کردی جاتی۔ **دعا گو!** محمد اعجاز مزمل حسین شاہ

# جنات کی روحانی واردات

قسط 41

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

گزشتہ ماہ مصروفیت زیادہ ہونے کے سبب جنات کی روحانی واردات کے سلسلہ کا مضمون شائع نہ ہو سکا اس دوران کئی دوستوں سے ملاقات ہوئی ایک روحانی حلقہ اسلام آباد میں کیا گیا اس مختصر روحانی حلقہ میں چند روحانی دوست شامل تھے۔ سیر حاصل گفتگو ہوئی۔ باہمی روحانی رابطہ اور محافل سے روحانی شعور مزید پروان چڑھتا ہے بہت سی ایسے وہمات اور خدشات سوالات کا جواب ایک دوسرے سے روحانی محفل میں با آسانی مل جاتا ہے۔ اس روحانی حلقہ میں جو دوست شامل تھے۔ لاہور سے محمد افضال 'راولپنڈی سے عظیم مغل' اور شیخ زاہد صاحب دھمیال کیمپ سے محترم تجمل حسین صاحب شامل تھے۔ ہر دوست اپنے اندر ایک روحانی دُنیا رکھتا ہے۔ مختصر تعارف یوں ہے کہ محمد افضال صاحب نے ہمزاد کے متعلق چلہ کشی کی اور ہمزاد کے مشاہدات کئے جن کا ذکر اسی مضمون کی گزشتہ اقساط میں کیا گیا تھا اور تا حال تسخیر ہمزاد پر مزید تحقیق اور مشاہدات جاری ہیں۔ محمد عظیم مغل صاحب روحانی علاج دفع امراض بارے میں کافی تحقیق کر چکے ہیں کلام الٰہی سے روحانی امراض کا علاج اور ان سے شفاء یابی پر عبور رکھتے ہیں اور اپنی روحانی صلاحیتوں کی بدولت بے لوث ہو کر حلقہ احباب میں خدمت کر رہے ہیں۔ شیخ زاہد صاحب سورۃ مزمل سے بے شمار روحانی مشاہدات کر چکے ہیں اس بارے آپکا وسیع تجربہ ہے پرہیز جلالی اور جمالی عرصہ دراز تک کیا۔ سورۃ مزمل کے روحانی مشاہدات چلہ کشی سے روحانی فیض حاصل کیا اور کر رہے ہیں۔ روحانیت کا شوق از حد رکھتے ہیں۔ کوشش ہوتی ہے کہ قرب الٰہی حاصل کر سکیں۔ عبادت اور ریاضت سے روحانی بلندی حاصل کر لیں۔ جبکہ روحانی شعور شیخ صاحب میں عام لوگوں کی نسبت بہت زیادہ ہے۔ جناب تجمل حسین صاحب سورۃ مزمل کے دیوانے ہیں گزشتہ کئی سال سے سورۃ مزمل کی چلہ کشی کر رہے ہیں۔ ان گنت روحانی مشاہدات کئے۔ ترتیب سورۃ مزمل تعداد کے مطابق 4 سال چلہ کشی کرنے کے بعد موجودہ وقت میں ہر آیت سورۃ مزمل کا سوا لاکھ شروع کیا اپنی زندگی کا کل اثاثہ سورۃ مزمل کو قرار دیتے ہیں۔ تجمل حسین صاحب کے اہل خانہ بھی روحانی شعور رکھتے ہیں۔ کوشش ہوتی ہے کہ کوئی لمحہ روحانی فکر کے بغیر خالی نہ جائے۔

محترم دوستو! ایک طویل نشست میں کیا روحانی گفتگو ہوئی لیکن اسکا نچوڑ ایک عام روحانی طبیعت رکھنے والے فرد کیلئے صرف یہی نکلتا ہے کہ بلا آخر ہم اپنی روحانیت میں کس طرح اضافہ کریں دوستوں نے بھی اس بات پر زور دیا کہ روحانیت میں اضافہ اور روحانی آنکھ کی بیداری بارے مشق اور وظیفہ ضرور بتایا جائے۔ تاکہ شائقین روحانی اس سے استفادہ حاصل کر سکیں۔ بنیادی معلومات برائے وظیفہ و چلہ کشی تقریباً ہر خاص و عام شخص کو معلوم ہے۔ مگر بہت سے ایسے دوست بھی ہیں جو کہ اس بارے میں زیادہ علم نہیں رکھتے اس بات کا اندازہ روزانہ فون کالز سننے سے ہوتا ہے جس میں روحانیت سیکھنے کے خواہشمند حضرات اپنے مسائل ناکامیاں اور تجربات بتاتے ہیں۔ جس سے واضح ہوتا ہے کہ وہ دوست اپنے تئیں مخلصانہ محنت کر رہے ہیں مگر درست راہنمائی نہ ہونے کی وجہ سے منزل سے بہت دور ہیں۔

دوستو! ایک بات پر غور کریں جس طرح ہر شخص کا رنگ ونسل' قد' آواز اور دیگر عادات ایک دوسرے سے مختلف ہیں یہاں تک کہ ایک بھائی کی دوسرے بھائی سے شکل عادات' آواز تک نہیں ملتی اسی طرح ایک خطہ میں پائے جانے والے افراد کا رہن سہن' رنگ نسل لباس بھی دوسرے سے مختلف ہے ہر 50 میل کے بعد ثقافت تقریباً تبدیل ہو جاتی ہے یعنی زبان اور لہجہ میں فرق قد کاٹھ لباس' غذا یہاں تک کے پھل پھول پودوں میں بھی تقریباً تبدیلی آجاتی ہے۔ تو کیا ایسا ممکن ہے کہ ایک شخص جس زمین پر ورد وظیفہ کر رہا ہے اور اُسے جس انداز سے کامیابی مل رہی ہے بالکل وہی ورد وظیفہ زمین کے دوسرے خطہ میں جا کر کرے اُتنی ہی تعداد سے پڑھے تو اُسے بھی اُتنی ہی کامیابی مل جائیگی نہیں ایسا ہر گز نہیں۔

ایک ہی مقام اور جگہ پر رہتے ہوئے ورد و وظائف مراقبہ اور دیگر مشقوں کے ذریعے کسی کو اثرات جلد محسوس ہو جاتے ہیں اور کوئی شخص بہت دیر سے اثرات محسوس کرتا ہے۔ ایسا اُسی وقت ممکن ہے کہ روحانی طبیعت اور مزاج سب کا ایک جیسا ہو۔ گناہ کبیرہ وصغیرہ سے بچتا رہے اگر کوئی شخص روحانی تربیت بھی چاہتا ہے اور گناہوں سے دور بھی نہیں ہو سکتا اُسکے لئے ناممکن ہے کہ وہ روحانی ورد و وظیفہ سے جلد فائدہ اُٹھا سکے لیکن بعض روحانی وظائف

ایسے بھی ہیں جن کے کرنے سے روحانیت بہت جلد بیدار ہو جاتی ہے روحانی آنکھ کھل جاتی ہے لیکن جسم وروح کی پاکیزگی شرط اول ہے۔ایسے ہی نایاب وظائف میں سے اپنے پڑھنے والوں کی خدمت میں ایک وظیفہ ماہنامہ تحفہ روحانیات کے اس خاص صفحہ پر شائع کر رہا ہوں یقین ہے کہ اس وظیفہ کی برکت سے وہ شائقین روحانیت جو کہ عرصہ دراز سے روحانی بیداری' روحانی شعور اور روحانی بلندی چاہتے ہیں جلد حاصل کر سکیں گے مگر توجہ اور دھیان جسم وروح کی پاکیزگی اور مکمل یکسوئی شرط اول ہے۔

اس وظیفہ اور مشق کو کم از کم 4 ماہ تک ضرور کریں بنیادی معلومات اور قواعد پر پابندی سے عمل کیا جائے تا کہ ناکامی نہ ہو اس دوران بہت سے مشاہدات ہوتے ہیں کسی عام شخص سے ان مشاہدات کا ذکر نہ کریں بلکہ قمری وشمسی تاریخ دن اور وقت کے ساتھ ان مشاہدات کو نوٹ کرتے جائیں۔کئی خواب اور خیالات آئینگے ان پر غور وخوص کرنا ہوگا۔یہی مشق عمل آلہ یکسوئی کے ذریعے کی جائے تو جلد کامیابی ہو جاتی ہے جو لوگ اس کے بغیر اس مشق کو کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں ان شاء اللہ انکو بھی کامیابی ملے گی۔

بعد از نماز عشاء غسل کریں تجدید وضو کر کے پاک وسفید معطر لباس تن زیب کریں پہلے سے پاک وصاف کردہ کمرہ جو شور وغل سے دور' وعمدہ اگربتی سلگا کر فرش پر بیٹھ جائیں (نوٹ رجال الغیب کا خیال ضرور رکھیں)

اب اول گیارہ مرتبہ درود شریف اور تصور میں نوری روشنائی سے چھیاسٹھ (66) بار اسم اللہ عربی رسم الخط میں لکھیں۔پھر مکمل توجہ سے اسم اللہ کا ورد کریں ضربی یا چہار ضربی کریں یہ ذکر کریں کم از کم دس پندرہ منٹ ضروری ہے۔

یہ دوسرا طریقہ ہے کہ ایک آئینہ پر زرد رنگ سے خوبصورت انداز میں 66 بار اسم اللہ لکھوائیں۔اس آئینہ کا سائز 18X24 انچ ہو۔3 فٹ کے فاصلہ پر نظر کے بالکل سامنے مناسب اونچائی پر کہ گردن نہ تو اونچی کرنی پڑے اور نہ ہی جھکانے کی ضرورت پیش آئے۔اور بغور اسم ذات کو کچھ وقت دیکھ کر آنکھیں بند کر لیں اور تصور میں یہی اسم ذات لکھا ہوا دیکھیں دونوں میں سے جو طریقہ آسانی سے ہو سکے کر لیں لیکن دوسرا طریقہ مشق بہت زیادہ موثر ہے۔اس مشق کو ہمیشہ جاری رکھیں گے تو روحانی درجات میں بلندی ملتی رہیگی ورنہ کم از کم 4 ماہ ضرور کریں۔

**اللہ نور السموت والارض** اس آیت مبارکہ کو بند آنکھوں سے آہستہ آہستہ ٹھہر ٹھہر کر تلاوت کریں اس سارے عمل کے دوران آپ رُخ قبلہ کی طرف ہو اس آیت مبارکہ کی تلاوت سے چند لحہ قبل اپنی آنکھوں پر سیاہ فلالین کی پٹی باندھ لیں اب بند آنکھوں سے تصور کریں کہ مرے سامنے ایک چمکدار سورج ہے جس طرح دوپہر کے وقت سورج چمکتا ہے کچھ دیر بعد تصور کریں آپ خود سورج ہیں میں پھر کچھ دیر بعد تصور کریں کہ آپ قرص شمس میں ہیں یہ روشن قرص نسمہ کہلائے گا۔

اب آپ کے اندر اور باہر سورج ہے اور ساری کائنات اس نور سے منور ہے آپ میں نور کے سوا کچھ نہیں ہے ایسا روزانہ کم از کم 45 منٹ کیا کریں یا در ہے یہ تصور کرتے ہوئے سو جایا کریں ایسا متواتر بلاناغہ اکتالیس یوم کریں اس مدت کے دوران غذا کم اور زود ہضم کھائیں نیند کا وقفہ کم سے کم رکھیں اپنا زیادہ سے زیادہ وقت اندھیرے میں گزاریں لوگوں سے میل ملاپ اور گفتگو انتہائی محدود کریں ہمہ وقت یہ سوچ رکھیں کہ میں سورج کے اندر ہوں فارغ اوقات میں پاس انفاس میں اسم ذات کا ورد کریں سانس اندر کر لیں تو اسم اللہ کو پڑھیں اور پھر خارج کرتے وقت بھی ایسا دل ہی دل میں کیا کرے اکتالیس (41) یا بانوے (92) دن یا ایک سو بیس (120) دن مسلسل اس مشق کو کریں۔انشاللہ آپ کا نسمہ روحانی روشن اور واضح ہو جائیگا بعض حضرات کو اس عمل میں زیادہ دن بھی لگ جاتے ہے تو ایسی صورت میں گھبرائیں نہیں اکتالیس' بانوے یا ایک سو بیس یوم حوصلہ مستقل مزاجی سے عمل جاری رکھیں ان شاللہ کامیابی سے ہمکنار ہونگے۔جب یہ سمجھ لیں کہ نسمہ تسخیر ہو چکا ہے تو اس سے کام لینے کا طریقہ یہ ہے کہ خود حالت مراقبہ میں نسمہ کو حاضر کریں۔جس کام کے کرنے کا ارادہ ہو اس کا بار بار تصور کریں مایوسی بے یقینی اور بددلی کو قریب بھی نہ بھٹکنے دیں ہمیشہ اس مشق کو جاری رکھیں گے تو حیرت انگیز مشاہدات ظاہر ہونگے۔روحانیت کا یہ مقام حاصل ہونے کے بعد طبیعت میں غرور' تکبر کو نزدیک بھی نہ آنے دیں کیونکہ ذرا سا بھی غرور آپکی ساری محنت کو خاک میں ملا دیگا بلکہ اپنے مزاج کو قابو میں رکھتے ہوئے طبیعت میں عجز وانکساری لہجہ وگفتگو میں نرمی ہونی چاہیے۔مزاج کے برخلاف بھی کوئی بات کہے ہمت و حوصلہ سے اُسکو برداشت کریں۔

جو کام آپ نسمہ سے لینا چاہتے ہے نسمہ کو حکم دیں جونہی نسمہ غائب ہو جائے تو آپ یہ سمجھ لیں کہ آپ کا کام ہو گیا اس طریقہ سے آپ کا مطلوبہ کام ہو جائے کرے گا جسم پر نسمہ مسلط ہونے سے ایک عجیب لطف اور سرور محسوس ہوتا ہے جو باعث فرحت ہوتا ہے۔

**نوٹ**:۔دوران مشق گھی دودھ ٹھنڈے مشروبات کا بکثرت استعمال کریں روزانہ بادام روغن سے سر کی مالش کریں جس قدر بھی پاکیزگی کا اہتمام ہو سکے کریں اس مشق کے دوران گرم تاثیر اشیاء سے مکمل اجتناب کریں۔



# نا اہل سیاست دان

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

**ملکی سیاست بہت اہم** دور سے گزر رہی ہے جس کا پہلا مرحلہ میاں محمد نواز شریف کی نا اہلی وزیر اعظم 28 جولائی 2017ء سے شروع ہوا۔ زائچہ پر ایک سرسری نظر دوڑائی جائے تو پہلے اور گیارہویں گھر کا مالک طالع میں ابتدائی درجات پر موجود ہے۔ جو کہ عندیہ ہے شواہد قلم' عدالت اور قانون بھرپور طریقہ سے اپنا کردار ادا کر رہے ہیں۔ زائچہ کے خانہ 2 اور 9 کا مالک دسویں گھر پر قابض ہے۔ عزت' شہرت کا حاکم زہرہ حکومت کے خانہ پر قابض ہو کر اپنے مقابل زحل سے نظر قائم کر رہا ہے زحل حالت رجعت میں جو کہ **طاقتور حاکم کی معزولی** کا عندیہ ہے۔ دوسری جانب مشتری جو کہ زائچہ میں 4 اور 7 کا ملک ہے۔ پلوٹو سے نظر تربیع بنا رہا ہے۔ حکومتی مشینری کو کمزور کر رہا ہے۔ **کرپشن کئے گئے کرپٹ چہروں کو ظاہر** کر رہا ہے مشتری کو طبیب فلک کا بھی درجہ حاصل ہے۔ زائچہ کا ساتواں خانہ وزیر اعظم سے منسوب ہوتا ہے۔ ساتویں کا حاکم ہمراہ قمر دوسرے پر قابض ہے اس خانہ پر بیٹھ کر پلوٹو سے نظر تربیع قائم کر رہا ہے جو کہ ملک کی معیشت کو بری طرح متاثر کر رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ **حکم نا اہلی آتے ہی اسٹاک ایکسچینج کو شدید جھٹکا** لگا۔ مختلف کمپنیوں کے شیئرز میں مندی کا رجحان پیدا ہو گیا۔ محترم قارئین مختصر اور جامع نظر زائچہ نا اہلی میاں محمد نواز شریف سے تمام حقیقت واضح ہے۔ اسی طرح ہمیں دوسرے نا اہل سیاست دان کے زائچہ کو دیکھتے ہیں۔

**زائچہ حکم نا اہلی محمد نواز شریف:۔ 28 جولائی 2017ء**




اس کے بعد دوسرا مرحلہ **تحریک انصاف کے سیکرٹری جنرل جہانگیر ترین خان کی نا اہلی** پر مکمل ہوا اب تیسرے مرحلے میں کیا ہوتا ہے یہ آنے والا وقت بتائے گا۔ پاکستان کی سب سے بڑی عدالت یعنی سپریم کورٹ نے گزشتہ دنوں دو اہم مقدمات میں فیصلے صادر فرمائے جس کے نتائج قومی سیاست پر بہت زیادہ اثر انداز ہونگے۔ زائچہ نا اہلی جہانگیر ترین خان شرقی طالع پر قوس ہمراہ شمس وزحل و زہرہ اور عطارد رجعت کے ساتھ موجود ہے۔ زائچہ کے کسی بھی خانہ میں دو سے زائد سیارگان کا اجتماع خطرہ کی علامت ہوتا ہے۔ یہاں عطارد بھی حالت رجعت میں ہے جبکہ طالع کا حاکم زائچہ کے خانہ 12 پر نحس یافتہ قمر در عقرب اور مریخ کے ہمراہ موجود ہے۔ زائچہ کے حاکم کا نحس حالت میں ہونا اشارہ دیتا ہے کہ بڑا خطرہ موجود ہے۔ واضح ہے کہ **جہانگیر ترین خان کی نا اہلی کے سبب** عمران خان کی تحریک انصاف کو نقصان پہنچے گا۔ چھٹا گھر تنزلی اور معزولی کا ہوتا ہے۔ جس کا حاکم خانہ کے طالع میں موجود ہے یہاں نا صرف وہ موجود ہے بلکہ رجعت یافتہ عطارد کے ساتھ نظر قران قائم کر رہا ہے اس سیارے کی یہ نظر طالع میں ہونا **شہرت کو نقصان پہنچاتی ہے۔**

**زائچہ حکم نا اہلی جہانگیر ترین خان:۔ 15 دسمبر 2017ء**




**جہانگیر ترین خان کے خلاف حنیف عباسی** جو کہ مسلم لیگ (ن) کے سرگرم راہنما ہیں کی جانب سے پارلیمنٹ کی رُکنیت کیلئے نا اہلی کی درخواست دی گئی جس پر تین رُکنی بینچ سپریم کورٹ چیف جسٹس کی سربراہی میں قائم کیا گیا۔ عطارد کی رجعت ہمراہ دیگر تین سیارگان

اس بات کا بھی اشارہ دیتے ہیں کہ قانونی تقاضے پورے کرنے کے بعد بہت سوچ سمجھ کر مشوروں کے بعد نا اہلی کا فیصلہ دیا گیا ہے۔قمر پلوٹو نظر تسدیس اس بات کا عندیہ ہے کہ فاضل بینچ نے عمران خان پر لگائے گئے بددیانتی اور اثاثے چھپانے کے الزامات کو مسترد کر دیا۔

تحریک انصاف کے جنرل سیکرٹری جہانگیر ترین خان کو اثاثے چھپانے اور عدالت میں غلط بیانی سے کام لینے کا مرتکب قرار دے کر پارلیمنٹ کی رُکنیت کیلئے تاحیات نااہل قرار دے دیا۔دوسری جانب دیکھا جائے تو ابھی بھی **عمران خان کی مصیبت ٹلی نہیں** کیونکہ پارٹی فنڈنگ کے حوالہ سے جسے سپریم کورٹ میں مقدمہ کا حصہ بنایا گیا تھا فیصلہ آنا باقی ہے۔سپریم کورٹ نے اس بارے مبینہ طور پر دو چھوٹے سرٹیفکیٹ کے الزام کو الیکشن کمیشن کے فیصلہ سے مشروط ہوتے ہوئے واضح کیا کہ اگر الیکشن کمیشن نے غیر ملکی فنڈنگ کے الزام کے حق میں رائے دی تو پھر جھوٹے سرٹیفکیٹ کے معاملہ کا فیصلہ مجاز عدالت کرے گی۔حالات تیزی سے تبدیل ہوتے ہوئے نظر آتے ہیں سیارگان کی پوزیشن یکسر بدل رہی ہے۔

مسلم لیگ (ن) بالخصوص شریف خاندان پر آزمائشوں اور مصیبتوں کا سلسلہ تسلسل کے ساتھ اب بھی جاری ہے۔ **سابق وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف' وزیر اعلیٰ پنجاب میاں محمد شہباز شریف' حمزہ شریف اور شریف خاندان کے دیگر افراد کے خلاف حدیبیہ پیپر ملز کیس دوبارہ کھولنے کیلئے قومی احتساب بیورو کی اپیل کو جسٹس مشیر عالم کی سربراہی میں تین رُکنی بینچ نے اپنے مختصر فیصلے میں مسترد کر دیا** کیونکہ فیصلہ کی رو سے نیب کی جانب سے کوئی نیا ثبوت پیش نہیں کیا گیا جس کی بنیاد پر حدیبیہ پیپر مل کیس ہائی کورٹ کے فیصلہ کو معطل کر کے یہ کیس دوبارہ کھولا جاتا۔اس متعلق فیصلہ کی تفصیلی وجوہات بعد میں جاری کی جائینگی۔

**شریف خاندان اور مسلم لیگ (ن)** کی جانب سے حدیبیہ کیس نہ کھولے جانے اور جہانگیر ترین کو تاحیات نااہل قرار دیئے جانے پر اطمنان کا اظہار کیا جا رہا ہے۔مسلم لیگ (ن) کی قیادت اور اس جماعت سے محبت رکھنے والے کارکنان کی جانب سے عمران خان کو نااہل قرار نہ دیئے جانے پر تاحال نکتہ چینی ہو رہی ہے۔ادھر دوسری جانب دیکھا جائے تو عمران خان اپنی نااہلی سے بچ جانے پر عدالتی فیصلے پر انتہائی خوش ہیں۔حدیبیہ پیپر ملز کیس کے فیصلے پر اظہار بھی غیر مطمئن ہیں لیکن عمران خان پارٹی کے جنرل سیکرٹری جہانگیر ترین خان کے خلاف فیصلہ آنے پر مطمئن نہیں۔تاہم جہانگیر ترین نے ذاتی طور پر پارٹی میں اپنے عہدہ سے مستعفی ہونے کا فیصلہ کر لیا ہے۔ **یہ بھی کہا جا رہا ہے کہ جہانگیر ترین سیاست سے ترک تعلق کر لیں اس بارے میں انھوں نے اپنے قریبی دوستوں سے بات چیت اور مشورے بھی شروع کر لئے ہیں** لیکن عمران خان کی خواہش ہے کہ جہانگیر ترین اپنے پارٹی عہدے پر کام جاری رکھیں اور انکی نااہلی فیصلے پر نظر ثانی کی اپیل کا اعلان کیا یہ الگ بات ہے کہ عدالتی فیصلے آئین اور قانون کی روشنی میں کئے جاتے ہیں بعد ازاں ان کا جائزہ بھی لیا جا سکتا ہے اور جائز سوالات کا اٹھایا جانا معاشرے کے مکمل تعاون کے ساتھ قانون کی بالادستی کیلئے ماحول سازگار بنانے میں کلیدی کردار ادا کرتا ہے۔ **ماضی میں ہماری اعلیٰ عدلیہ کے متعدد اہم فیصلے** جن میں نظریہ ضرورت کو بنیاد بنایا گیا تھا۔آج خود عدالتی اور قانونی حلقوں میں بالا اتفاق درست نہیں سمجھے جاتے اور یہی عمل عدلیہ کی موجودہ خود مختاری شفافیت' غیر جانبداری اور بے لاگ انصاف کی بنیاد بنا ہے۔اس کے باوجود متعلقہ فریقوں اور انکے حامیوں کی جانب سے اعتراضات اُٹھائے جا رہے ہیں۔ایسا طرز عمل معاشرے کا غیر منصفانہ رویہ کی جانب واضح اشارہ ہے۔ہر شخص چاہتا ہے کہ عدالتی فیصلہ اُسکے حق میں آئے حق میں نہ آنے پر وہ عدالتوں کو برا بھلا کہنا شروع کر دیتا ہے۔ **ملکی قومی سیاست پر عدالت کا موجودہ فیصلہ بہر صورت ضرور اثر انداز ہوگا** کیونکہ اس عدالتی فیصلہ سے ملکی سیاست میں چند تبدیلیاں نظر آتی ہیں۔اس فیصلہ کے نتیجہ میں انتخابی اُمیدوار مستقبل میں اپنے اثاثہ جات اور آمدنی بارے گوشواروں میں بددیانتی۔سے اجتناب کریں گے۔ظاہر ہے کہ اس مثبت طرز عمل سے سیاسی دیانتداری کو فروغ ملنے کا امکان ہے۔تاہم یہ سلسلہ سیاست دانوں تک محدود نہیں رہنا چاہیے بلکہ اسکا دائرہ وسیع کرتے ہوئے دیگر ریاستی اداروں اور قومی زندگی کے تمام شعبوں پر اس کا اطلاق ہونا چاہیے تاکہ معاشرہ کسی حد تک ملکی لوٹ کھسوٹ' دھوکا فراڈ' جھوٹ کی لعنت سے نجات پا سکے۔اسی بارے **چیف جسٹس آف پاکستان نے وکلاء برادری سے اپیل کی** ہے کہ وہ جلد انصاف کے حصول کیلئے سائلین سے اپنی فیس کو نصف کر دیں اور جج صاحبان جلد انصاف کی کوشش کریں تاکہ ایک عام آدمی تاحیات تھانہ کورٹ کچہری کے چکر نہ لگاتا رہے۔

# بیت المقدس اور یہود نصار کی سازشیں

تحریر:۔ ریاض احمد (ہانگ کانگ)

**بیت اللہ لفظی معنیٰ اللہ کا گھر** اسی نسبت سے بیت المقدس یعنی اللہ کا تقدس والا گھر ارض فلسطین پر واقع یہ پاک اور تقدس والا گھر مسلمانوں کا قبلہ اول ہے۔ پانچ ہزار سال قبل خطہ عرب سے مختلف قبائل فلسطین کے زرخیز خطوں میں آ کر آباد ہوئے ان میں قابل ذکر سامی نسل کے قبائل شامل تھے کنعان بن حام کی نسل کے قبائل مجموعی طور پر اسی خطہ میں آباد رہ کر نامور ہوئے۔ اس لحاظ سے سرزمین فلسطین اور عرب کا تعلق انسانی تاریخ کے عوائل سے ہے یہ سرزمین یہودیوں عیسائی اور خاص طور سے مسلمانوں کیلئے مقدس ہے۔ عیسائیوں کی مقدس کتاب بائبل کا صحیفہ پیدائش اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ سرزمین فلسطین کو سامی النسل لوگوں نے آباد کیا پھر جزیرہ عرب سے چند عرب قبائل ہجرت کر کے یہاں آباد ہو گئے۔

**حضرت ابراھیمؑ** کے پوتے حضرت یعقوبؑ کی نسل سے یہودی پیدا ہوئے یہودیوں کا فلسطین سے تعلق صرف 400 سال سے ہے جبکہ عرب قبائل یعنی عربوں کا تعلق اس خطہ سرزمین سے 5 ہزار سال قبل کا ہے کیونکہ اُس وقت یہودی اپنی آل اولاد سمیت کنعان سے ہجرت کر کے مصر میں آ بسے۔

2050ء قبل مسیح اور 1000 سال قبل مسیح یہودیوں کا زمانہ کہلاتا ہے یہ وہ دور ہے جب حضرت داؤدؑ اور حضرت سلیمانؑ نے عظیم الشان سلطنت قائم کی یہ سلطنت 80 سال قائم رہی حضرت سلیمانؑ کے وصال کے بعد یہودیوں کا شیرازہ بکھر گیا۔ حضرت سلیمانؑ کا ہیکل سلیمانی اسی مقام پر موجود ہے۔ حضرت سلیمانؑ کے وصال کے بعد شہنشاہ بخت نصر جس کا تعلق بابل سے تھا یہودیوں پر بدترین تباہی مسلط کر دی یہودیوں کی ایک بڑی تعداد کو ہلاک کیا گیا اور باقی غلام بنا کر رکھ دیئے گئے۔ بابل میں ان غلاموں کی ایک بستی قائم کی گئی فلسطین کے اصل باشندے یعنی عرب فلسطین میں ہی موجود رہے۔

77 عیسوی رومی بادشاہ یہودیوں پر غضبناک ہو جاتا ہے ان کی آبادیوں اور گھروں کی اینٹ سے اینٹ بجا دیتا ہے۔ اُس وقت سے یہودی فلسطین میں نہیں ملے۔ سرزمین فلسطین اپنے اصل باشندوں کے ساتھ آباد رہتی ہے۔ 3 صدی بعد رومن خود بھی عیسائی مذہب اختیار کر لیتے ہیں یہودی جو اپنے تئیں حضرت عیسیٰؑ کو قتل کرنے کے دعویدار ہیں۔ تو سوچئے یہودی عیسائیوں کے قہر و غضب سے کیسے بچ سکتے ہیں۔ اس کے بعد یہودیوں پر وہ وقت آیا کہ دُنیا بھر میں ان کیلئے کوئی جاہ پناہ نہیں بچی۔ تاریخ دان کہتے ہیں کہ یہودیوں کا سرزمین فلسطین پر اقتدار کا عرصہ تقریباً 400 سال پر محیط ہے جبکہ جزیرہ عرب سے آنے والے عرب باشندے گزشتہ 5000 سال سے ایک دن کیلئے بھی اس ارض مقدس سے جدا نہیں ہوئے۔ تاریخ ایک نئی کروٹ لیتی ہے۔ خلفاء راشد حضرت عمرؓ کے دور میں 15 ہجری بمطابق 636 عیسوی فلسطین اسلام کی آغوش میں آ جاتا ہے۔ اسلام کے عظیم جرنیل فاتح مصر اور بہادر سپہ سالار حضرت عمرو بن العاص یروشلم کے دروازے پر دستخط دیتے ہیں۔ چند دنوں بعد حضرت ابوعبیدہ بن جراح بھی اپنی مہمات شام سے فراغت کے بعد یہاں پہنچ جاتے ہیں۔ آپ نے یروشلم کے بڑے سرداروں کو خطوط تحریر فرمائے۔

**''صحت اور خوشی اُن لوگوں کیلئے جو راہ راست پر چلے اور اسکے رسول پر ایمان لائے ہم تم سے یہ چاھتے ھیں کہ تم اللہ اور اسکے رسول حضرت محمد صل اللہ علیہ وسلم پر ایمان لائو جب تم ایمان لائو گے ھمیں حرام ھے کہ ھم تم کو ماریں یا تمھارے بال بچوں کو ھاتھ لگائیں''**

یہ خط ملنے کے بعد سب سے بڑے پادری صفرونیوس نے صلح کی جانب ہاتھ بڑھایا اُس نے کہا کہ یہ پاک مقام ہے میں خلیفۃ المسلمین کے سوا اور کسی کے سپرد نہیں کرونگا۔ خلیفہ دوئم حضرت عمرؓ کے دور میں یہ شہر فتح ہوا۔ شہر کے باشندوں کو عہد نامہ تحریر کر کے دیا جسے تاریخ میں عہد العمریہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اُس وقت سے 1948ء تک بیت المقدس مسلمانوں کے پاس رہا۔ اس دوران صرف 90 سال کیلئے اس سرزمین مقدس پر صلیبی قابض ہوئے۔ صلاح الدین ایوبی نے ایک بار پھر یہ خطہ صلیبیوں سے آزاد کروایا اور عیسائی اس خطہ میں سکون کے ساتھ رہے۔

ایک وقت وہ بھی آیا جب دُنیا عیسائیت شہر مقدس کو ہر صورت صلیبی شہر پسند کرتے تھے اور اس دور میں یہودی اور عیسائی ایک دوسرے کی جان کے دشمن تھے۔

یہ وہ وقت تھا کہ جب یہودیوں نے دیکھ لیا کہ وہ با آسانی ارض مقدس پر قبضہ نہیں کر سکتے تو انہوں نے ایک طویل میعاد منصوبہ بنایا اور اس منصوبہ پر عمل کرتے ہوئے 1852ء کے قریب ترکی کے سلطان کو ایک ایسا حکم نامہ جاری کرنے پر مجبور کیا جس کے تحت مسلم اور غیر مسلم رعایا کے حقوق برابر ہوں اس اعلان سے فائدہ اُٹھاتے ہوئے یہودیوں نے سرزمین فلسطین پر اپنی آبادکاری شروع کر دی اور اس کے بعد وہ وقتاً فوقتاً سرزمین فلسطین پر آباد ہوتے رہے۔ یہی اُس وقت کی ابتداء ہے کہ جب یہودیوں نے عظیم اسرائیل کی بنیاد ڈالی چنانچہ ایسا ہی ہو رہا ہے 1838ء میں بیت المقدس میں یہودیوں کی کل آبادی 3000 تھی 45 سال بعد اس آبادی میں 10 گنا اضافہ ہوا 1898ء میں یہودیوں نے حکومت برطانیہ کے تعاون سے اپنی سازشوں کو عملی جامہ پہنایا۔ پہلی جنگ عظیم میں عثمانی حکومت شکست خوردہ ہوئی برطانیہ نے فلسطین کی سرزمین قبضہ کیا اپنی نوع آبادی بنالیا پہلی جنگ عظیم کے دوران یہودی اتحادیوں کو بھرپور مالی امداد فراہم کرتے رہے۔ جس کے عوض برطانوی آقاؤں نے یہودیوں کی فلاح و بہبود اور انکو منظم کرنے کیلئے مزید قوانین تشکیل دیئے ان قوانین کے تحت یہودیوں نے فلسطین میں بے دریغ آنا شروع کر دیا اور زمین ہتھیانے کا ,ر راستہ اختیار کیا جس میں وہ کامیاب ہوئے۔

**15 مئی 1948ء برطانوی میڈنیٹ اپنے اختتام کو پہنچا** تب برطانوی سائے کے آخری دن یعنی 14 مئی 1948ء کو یہودیوں نے اسرائیل ریاست کے قیام کا اعلان کر دیا۔ اس ریاستی قیام کی تیاری وہ مدتوں سے کر رہے تھے۔ اس ریاستی قیام کے فوری بعد یہودیوں نے اپنی پولیس اور قاتل جتھے تیار کر لئے تھے۔ ادھر فلسطین سے برطانوی اقتدار ختم ہوا اور اُدھر یہودیوں نے ظلم و بربریت کی داستانیں رقم کرنا شروع کر دی۔ مسلمانوں کا بے دریغ قتل کیا دوسری جنگ عظیم کے بعد یہ سب سے بڑا قتل عام تھا۔

**1967ء کی پہلی دھائی تھی** کہ اسرائیل اور اُسکے تین ہمسایہ عرب ممالک کے درمیان جنگ چھڑی یہ جنگ عرب ہار گئے اس جنگ میں باقاعدہ طور پر بیت المقدس کا شہر جہاں مسجد اقصیٰ واقع ہے یہودیوں نے قبضہ کیا وہ مسجد اقصیٰ جس کا ذکر رب العالمین نے قرآن مجید میں فرمایا مسلمانوں کا قبلہ اول اس عظیم اور مقدس جگہ پر وہ مقام بھی ہے جہاں آپؐ نے براق کو ٹھہرایا اور دو رکعت نماز ادا کی۔ تمام انبیاء کرام کی امامت کروائی جہاں سے اسرار معراج کی رات آپؐ کے قدمین مبارک لگے۔ یہ وہی مسجد اقصیٰ ہے کہ مسجد الحرام کے بعد دوسری سجدہ گاہ بنی۔ پیغمبروں کی اس سرزمین سے مسلمانوں کی عظیم یادیں وابستہ ہیں۔ یاد رہے کہ پیغمبر کرام کے قاتل یہودی آج بھی اس سرزمین پر ظلم و بربیت کی داستانیں رقم کر رہے ہیں اس سرزمین کل رقبہ تقریباً لمبائی 450 کلومیٹر اور چوڑائی 10 سے 120 کلومیٹرز اس کے گرد و پیش تقریباً تمام عرب ممالک ہیں کل آبادی تقریباً 80 لاکھ ہے جبکہ صرف مصر کی فوجی قوت اس کی کل آبادی سے کئی گنا زیادہ ہے۔ اسرائیل کے گرد موجود اسلامی ممالک کی فوجی افرادی قوت اسرائیل کی کل آبادی سے کہیں زیادہ ہے۔ یہود و نصاریٰ نے سازش کے ذریعے بیت المقدس کو اسرائیل کا دارالحکومت بنانے کا اعلان کیا۔ **امریکی صدر ٹرمپ کے اس اعلان کے بعد دُنیا عالم اسلام میں ہلچل مچ گئی کیونکہ ٹرمپ کا یہ اشارہ گریٹ اسرائیل** بنانے کی جانب دوسرا قدم ہے۔ خلافت عثمانیہ کے خاتمہ کے بعد دُنیا بھر سے یہودیوں کا سرزمین فلسطین پر آ کر ناجائز قبضہ کرنا 5 جنگوں کے بعد اردگرد کے عرب علاقوں پر بھی قبضہ کرتے رہنا ان کی منزل اور حد کا اندازہ اس بات سے لگایا جاتا ہے کہ اسرائیل کی پارلیمنٹ پر لگے نقشہ میں اسرائیل کی سرحدیں دریائے نیل سے فرات تک پھیلی ہوئی ہیں۔ اسرائیلی وزیر اعظم ڈیوڈ گوریان نے 1950ء میں کہا تھا "سلیمانؑ کے زمانے کی سلطنت قائم کرنے کیلئے ہمیں اپنی جنگ ہر حال میں اور آخری وقت تک جاری رکھنا ہوگی"

13 مارچ 1952ء کو لیبر پارٹی کے سربراہ ڈاکٹر حاری القمان نے مستقبل کے منصوبوں کو بے نقاب کیا اور فرمایا کہ **"عظیم تر اسرائیل عراق سے نہر سوئس تک پھیلا ہوا ھے**۔ ہمیں خارجہ پالیسی میں یہ بات پورے زور و شور سے اس بات پر غور کرنا ہوگا کہ اسرائیل کی ساری زمین کو خالی کروانا ہے اس تمام زمین سے مراد دریائے نیل سے فرات تک کا پھیلا ہوا علاقہ شامل ہے جو کہ مصر، اردن، شام، لبنان، عراق، ترکی کا جنوبی اور مدینۃ النبوی تک حجاز (سعودی عرب) کے پورے علاقہ کو محیط کئے ہوئے ہے"

اسی پس منظر میں اسرائیل کے وزیر اعظم نے کہا تھا اگرچہ یھودی ریاست کے متعلق قیام کا ایک خواب پورا ھو چکا ھے لیکن یہ ھماری منزل نھیں بلکہ منزل کے حصول تک کا ایک ذریعہ ھے۔ ھم نے صرف ابتداء کی ھے ھم نے تمام یھودیوں کو اسرائیل لانا ھے ھم یھودی والدین سے توقع رکھتے ھیں کہ وہ اپنے بچوں کو اسرائیل بھیجیں گے اگر انھوں نے مزاحمت کی تو ھم چھین لیں گے۔

## ایک عددی امکانی تجزیہ
# مکافات عمل

ریسرچر:۔غلام اکبر زنگیجو (کراچی)

**محترم ساتھیو!** اللہ آپ پر اپنی رحمتوں کا سایہ ہمیشہ قائم و دائم رکھے نیا سال آپ کے لئے ہزاروں لاکھوں خوشیاں لے کر آئے۔آج 15 اکتوبر 2017ء دوپہر 12 بجکر 01 منٹ سے شروع ہونے والا نیا عددی سال گزشتہ 2016ء اور 2017ء سے نسبتاً زیادہ موثر اور سازگار اور یادگار ثابت ہوگا۔ملکی ترقی اور استحکام بالخصوص ''رُکا ہوا یا لوٹا ہوا پیسہ'' بھرپور کوشش کرنے پر وصول ہونے کی اُمید ہے۔کافی بہتر فیصلے کئے جائینگے۔نئے معاہدے عمل میں آئینگے۔اللہ نے چاہا تو سال 2018ء پاکستان کا نام دُنیا میں روشن ہوگا۔

**اگرچہ نئے عام انتخابات** کیلئے بھی یہ مناسب وقت ہے۔تاہم ''2016,2017'' کے زبردست اثرات بتدریج ہی زائل ہونگے۔واضح رہے کہ 1971ء اور 1972ء کے عددی اثرات بھی یہی تھے۔اُس دوران کیا گھناؤنی سازشیں ہوتی رہیں اکثریت کو مکمل علم ہے۔اس حساب سے عام انتخابات کے ہونے یا نہ ہونے میں ایک تذبذب والی کیفیت رہے گی۔

**پیارے صاحبان فکرو نظر** !یہ واضح رہے کہ ''2019'' بھی (ابتدائی عددی اثرات 15 نومبر 2018 دوپہر 12 بجکر 01 منٹ سے) وطن عزیز ''پاکستان'' سے عدم مطابقت رکھنے کے باعث کسی بھی طرح کی ہلچل ملک اور عوام کیلئے سودمند ثابت نہ ہوگی اور یوں نئے نئے عام انتخابات پہلے سے زیادہ نت نئے مصائب جنم لینے کا باعث بنیں گے۔2020ء ماشاءاللہ زیادہ موثر رہیگا۔

**بھارتی جنگی جنون** اگرچہ بھارت اس سال بھی اپنی روائتی شرارتوں سے باز نہیں آئیگا تاہم 2019ء کے دوران بہت زیادہ (اللہ نہ کرے) جنگی جنون میں مبتلا ہو کر جنگ مسلط کر سکتا ہے۔اللہ کریم عزوجل ملک اور عوام کی حفاظت فرمائے۔آمین ثم آمین

**نا اہل شریف خاندان ......؟** دوستو!2017ء خود اپنے ہی عددی دور میں میاں محمد نواز شریف ماضی میں کی گئی بے پناہ کرپشن ثابت ہونے کے پاداش میں سپریم کورٹ سے نا اہل ہو کر تا حیات سیاست سے ناک آؤٹ (دائمی زوال پذیر) ہو چکے،دوسری جانب تحریک انصاف کے عمران خان بچ گئے بلی کا بکرا اپنی پارٹی کے سیکرٹری جہانگیر ترین کو بنا گئے۔اب 2018ء میں مکمل طور پر ناخوشگوار یادوں سے یاد کئے جائینگے۔

پھر میاں محمد نواز شریف صاحب کو حقیقت کا ادراک ہو شاید......؟

2018ء اور ہر ماہ آنے والا فیصلہ کُن عددی وقت 8.9.10.17.18

6.27.28 میاں محمد نواز شریف صاحب کیلئے اہلیہ کلثوم نواز کی صحت اور بچوں کے تاریک مستقبل کے لحاظ سے انتہائی صدمات سے بھرپور ہونگے۔

**''فیصلہ کُن مکافات عمل کی زد میں آنے والی اہم شخصیات''؟**

**اسحق ڈارمعہ فیملی، رانا ثناء اللہ، رانا مشہود، خواجہ سعد رفیق، چوھدری نثار علی خان، دانیال عزیز، حامد علی خان، مفتی عبدالقوی، مریم اورنگ، زیب مائزہ حمید،** نئے چیئرمین نیب جسٹس **جاوید اقبال** صاحب کو بھی اپنی اصل کارکردگی دکھانے میں بھی دشواریوں کا سامنا ہوگا تاہم بظاہر کوشش بھرپور کریں گے۔چیئرمین پاکستان پیپلز پارٹی **بلاول بھٹو زرداری** کیلئے بھی نسبتاً زیادہ ماحول آسان نہ ہوگا۔ان کی پھوپھی **فریال تالپور صاحبہ** کو بھی محتاط رہنا ہوگا۔حالات سازگار نہ ہونگے۔

**بھارتی جاسوس کلبھوشن یادیو اور عزیز جان بلوچ، حماد صدیقی** بھی مکافات عمل کی زد میں آرہے ہیں۔ **شہزادی مریم صفدر اور ولی عھد حمزہ شہباز شریف** کا سیاسی مستقبل زیادہ روشن نہیں سیاسی عزائم میں شدید دشواریاں ہیں۔

**حرف راز** عوامی عدالت شریف فیملی اور ان کے درباریوں کو بھرپور انتخابی شکست کیلئے بے قرار ہے اور 15 نومبر 2017ء تا 20 جنوری 2018ء یہ وقت سیاسی اور آئینی بحران کا ہوگا۔اعلیٰ عدالتوں اور فوج کا کردار انتہائی اہم ہوگا ذمہ داریاں بڑھ جائینگی۔ واللہ اعلم بالصواب

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 08 | 08:52 تا 09:43 | 14:49 تا 15:40 | جنوب مشرق | 19:43 تا 20:51 | جنوب مغرب |

### مفت کی دولت

(مقصد عمل) یہ ایسا وقت ہے کہ جس میں لکی نمبرز پرائز بانڈ، کمیٹی یا اسی طرح کے دوسرے انعامی چانس کی سکیموں میں مفت کی دولت مل سکتی ہے ستاروں کی اس نظر کے تحت غربت اور افلاس چند ہی دنوں میں ختم ہو جاتا ہے شرط ہے کہ آپ کی طرف سے عمل میں کوئی غلطی یا کوتاہی نہ ہو۔ ضروری ہی نہیں ہے اس عمل کی برکت سے آپ کا انعامی چانس نکلے بلکہ اللہ کی طرف سے کئی اور رستے بھی رزق کو فراغ کرنے کیلئے مل جاتے ہیں۔

**نوٹ**) یہ طاقت انتہائی کمزور ہوگی کیونکہ اس دوران شمس حضیض کے درجہ سے گزر رہا ہوگا۔ لوح کی تیاری سے قبل صدقہ ضرور دیں بہتر ہے کہ اس وقت میں ذیل کا عمل نہ کیا جائے۔

(عمل)1 تسبیح استغفار +21 بار درود شریف +21 سورہ مزمل +21 بار درود شریف پڑھیں بعد میں ایک سفید کاغذ پر اسمائے الہی ''**یا مغنی یا زکی**'''' **یا مغنی یا لطیف**' '7 بار لکھیں اس کاغذ کو نقش کی صورت میں لپیٹ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں ہر روز 21 بار سورہ مزمل اول آخر درود شریف 21 بار بعد نماز فجر پڑھ کر اس باندھے ہوئے نقش پر پھونک دیں جو لوگ سورہ مزمل نہ پڑھ سکیں وہ مذکورہ اسم الہی کا ورد عمل کے وقت 117 بار کریں۔

## زہرہ تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 8 | 08:52 تا 09:43 | 14:49 تا 15:40 | جنوب مشرق | 17:22 تا 18:34 | جنوب مغرب |

### حب و تسخیر محبوب

(مقصد عمل) یہ نظر حب و تسخیر محبوب سے ملاقات، محبوب کو پیغام بھیجنا، مال و دولت کے حصول جیسے کاموں کیلئے موثر مانی جائینگی۔

**نوٹ**) بیشتر قارئین نے انعامی بانڈ میں اول انعام کے حصول کیلئے عمل کی درخواست کی یہی وہ وقت ہے کہ جب آپ انعامی بانڈ میں درجہ اول کے انعامی نمبر کے حصول کیلئے کوشش کر سکتے ہیں انشاء اللہ اگر نیت خالص رہی تو انعام دور نہ ہوگا۔

(عمل) جو لوگ تسخیر دولت چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ دیئے گئے جدل پہلی ساعت میں زرد رنگ کا ایک بڑا ریشمی کپڑا لیں اس کپڑے پر تمام پرائز بانڈ پھیلا کر رکھ دیئے جائیں اور حصول انعام کی آیت **یغنھم اللہ من فضلہ** (سورۃ النور آیت نمبر 33) کا ورد لاتعداد کریں جیسے ہی ساعت ختم ہونے لگے۔ باری تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اول روز سے ہی حصول انعام کی نیت رکھ کر آغاز کریں۔

نقش بنانے کیلئے آیت مبارکہ کے اعداد مجموعہ میں اپنے نام کے اعداد کا اضافہ کر دیں۔ اس کے علاوہ اسم الہیٰ **یا منعم** کے اعداد بھی شامل کر دیں۔ نقش کے اوپری جانب **یاصوفیائیل** اور نیچے **السید شمہورش** کندہ کریں۔ نقش آبی چال مربع چاندی پر بنایا جائے دوسری جانب طلسم زہرہ اور مشتری کندہ ہوں جس میں مال و دولت کی حصول کا تقاضا کیا گیا ہو ایسی خاص اور جاندار لوح تیار ہوگی کہ اس کے اول اثر سے حصول انعام ممکن ہوگا اور دوسرا اس لوح کا فائدہ یہ ہوگا کہ مال و دولت کا حصول بہت آسان ہو جاتا ہے جب تک لوح رہیگی۔ مثال سے بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ مثلاً

نام سائل:۔ محمد علی 202

اعداد آیت:۔ **یغنھم اللہ من فضلہ** 2186

اسم الہیٰ:۔ **یا منعم** 211

**میزان 2599**

## شمس تسدیس مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 09 | 07:11 تا 08:54 | 13:13 تا 14:56 | جنوب مغرب | 19:48 تا 20:04 | مغرب |

### غلبہ دشمن، تسخیر افسران بالا

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر کے تحت غلبہ دشمن، تسخیر افسران بالا، تسخیر

امراء، سخت دل اور دولت مند لوگوں کو مسخر کرنے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے۔

**نوٹ**) یہ طاقت انتہائی کمزور ہوگی کیونکہ اس دوران شمس حضیض کے درجہ سے گزر رہا ہوگا۔ لوح کی تیاری سے قبل صدقہ ضرور دیں بہتر ہے کہ اس وقت میں ذیل کا عمل نہ کیا جائے۔

(عمل) درج بالا وقت میں گولڈن کاغذ پر طلسم شمس کندہ کریں اور اس طلسم کے بالکل نیچے **یا ودود یا اللہ یا ودود یا غنی یا ودود یا مغنی یا ودود یا باسط** تحریر کریں جس شخص کو مسخر کرنا ہو درج بالا اسم الٰہیہ اس وقت میں بیٹھ کر 1100 بار ورد کریں اور اس طلسم پر دم کر دیں نیچے اپنا مقصد بھی تحریر کریں۔ اس کاغذ کو اس طرح سے تہہ کریں کہ اسم الٰہیہ اور مقصد تحریر بالکل طلسم اوپر ہو یعنی دونوں تحریریں آپس میں مل جائیں۔ ایسے 4 نقش تیار کریں ان میں سے ایک نقش مطلوبہ شخص کی راہ گزر مکان، دفتر یا دوکان میں رکھ دیں۔ دوسرا نقش پھل دار درخت سے باندھ دیں اور تیسرا نقش گڑ شکر یا چینی یا شہد میں رکھیں چوتھا نقش اپنے پاس رکھیں۔ روزانہ درج بالا اسم الٰہیہ کو 200 بار ورد میں رکھیں انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مطلوبہ مقصد پورا ہوگا۔ غلبہ دشمن کیلئے یا قوی یا قابض کا اضافہ کر کے تحریر و ورد کریں۔ جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہوں 2318 عدد میں نام سائل مع مقصد مع نام مطلوب کے عدد قمری کا اضافہ کریں اور جو لوگ غلبہ دشمن چاہتے ہوں وہ مزید 1018 عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش چال آتشی مربع سے پُر ہوگا۔

## زہرہ قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 09 | 08:03 تا 09:46 | 14:04 تا 15:48 | جنوب مغرب | 20:56 تا 23:34 | مغرب |

### بندش تسخیر دولت

(مقصد عمل) اس نظر کے تحت کسی دولت مند شخص کی تسخیر باندھنے کیلئے یا جائز ملنے والوں کی جدائی کیلئے یا مسلط امراض دل و جگر کیلئے یہ عمل کئے جا سکتے ہیں۔ بوقت نظر شمس اپنے حضیض کے درجات سے گزر رہا ہوگا جو اس نحس قوت میں مزید اضافہ کا سبب بنے گا۔ عمل شر کرنے سے قبل استخارہ لازمی کریں اگر ذیل کے عمل کو ناجائز استعمال کیا تو سخت رجعت کا خطرہ ہے۔

(عمل) تانبہ کی تختی پر **یا مذل یا منتقیم یا جبار یا قہار** کے عدد شمسی برآمد کریں۔ ایسے ہی دشمن کے نام کے عدد شمسی بھی حاصل کریں۔ جس مقصد کیلئے نقش بنانا ہو اس مقصد کے عدد شمسی بھی برآمد کر کے ان میں قانون کے عدد 900 کا اضافہ کریں۔ کل مجموعہ اعداد کو مربع آتشی معکوس سے پُر کریں۔ سرخ کپڑے میں لپیٹ کر ریت سے بھرے ڈبہ کے درمیان رکھ کر آگ پر رکھ دیں یا تندور میں دفن کر دیں۔ انشاءاللہ مطلوبہ مقصد جلد حاصل ہوگا۔ ایک بار پھر تنبیہ کئے دیتا ہوں کہ درج بالا عمل معمولی رنجش کی بناء پر ہرگز استعمال نہ کریں۔ استخارہ کر کے عمل شروع کریں۔

## زہرہ تسدیس مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 10 | 10:38 تا 11:29 | 12:21 تا 12:13 | مغرب | 00:21 تا 01:29 | جنوب |

### چرب زبان بیوی

(مقصد عمل) مرد و عورت میں صلح کرانے کے لیے یا ایسے پریشان افراد جو کہ اپنی بیوی کے ہاتھوں تنگ ہوں کہ وہ چرب زبان اور نافرمان ہو یا ایسی خواتین کہ جن کے شوہر عیاش طبیعت اور زیادہ غصہ والے ہوں آج اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) **یا رحمٰن یا رحیم یا کریم یا ولی** کا ورد سوا پاؤ مکھن کی ڈلی پر 721 بار کریں اول آخر درود شریف 21 بار پڑھیں۔ بعد ورد اس مکھن کو کسی بھی طرح اُس شخص کو کھلا دیں جس سے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہوں، اس عمل کی برکت سے وہ شخص مکمل طور پر صاحب عمل کے لیے مسخر ہو جائے گا۔

## عطارد قران زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 13 | 07:11 تا 08:03 | 11:32 تا 12:24 | شمال مشرق | 17:37 تا 18:45 | شمال |

### دشمن نیست نابود ہو جائے

(**مقصد عمل**) سیارگان کا یہ قران بھی نہایت اہمیت کا حامل ہے اس وقت میں نحس اعمال انجام دیئے جاسکتے ہیں۔ خاص طور سے بزرگ خواتین سے وراثتی جائیداد کا حصول، اس کے علاوہ دشمن پر کسی بھی قسم کی بیماری کا مسلط کرنا شامل ہے۔ لیکن قارئین سے عرض کرونگا کہ تخریبی اعمال سے گریز کریں اور تعمیری اعمال کی جانب متوجہ رہیں۔ ایک خاص عمل ایسے لوگوں کیلئے پیش کر رہا ہوں جن کے مخالفین کی تعداد زیادہ ہو اور وہ صاحب عمل کو بلاوجہ تنگ کرتے ہوں۔

(**عمل**) کالے ماش کی دال سے قبل از وقت ایک پتلہ قبرستان کے پانی سے گوند کر بنائیں بہتر ہے کہ اس پتلہ کو قبرستان میں ہی خشک کریں۔ عمل کے دوران سورۃ العصر لاتعداد پڑھتے جائیں کس طریقہ سے پڑھنی ہے اس

بارے میں کئی بار بتا چکا ہوں عین بوقت عمل اس پتلہ کو قبرستان سے چنی ہوئی لکڑیاں جمع کر کے آگ دہکائی جائے اور ساعت عمل میں اس پتلہ کو آگ میں ڈال دیا جائے۔ ادرک لیموں اور پیاز کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنے کے بعد اس آگ میں سورۃ العصر پڑھتے ہوئے ڈالتے جائیں جب تک ساعت ختم نہ ہو ورد جاری رکھیں بعد اختتام عمل نمکین شے پر 8 بار سورۃ الھب پڑھیں دونوں ہاتھ اُٹھا کر دعا کریں کہ اے باری تعالیٰ میرے دشمنوں کو میرے لئے مقہور فرما دے میرے دشمنوں پر مجھے غالب کر دے تجھے تیرے پاک کلام کا واسطہ مجھے میرے مخالفین پر غلبہ عطا فرما اگر میں نے یہ عمل ناحق کیا تو مجھے اس عمل کی رجعت سے بچا اور اگر میں درست رستہ پر ہوں تو اس عمل کا اثر فوری ظاہر فرما دے۔

## عطارد تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 25 | 07:09 تا 08:02 | 13:19 تا 14:12 | مغرب | 00:26 تا 01:32 | جنوب |

### حل المشکلات

**(مقصد عمل)** سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسے افراد جو کہ مختلف مصائب اور مشکلات میں مبتلا ہوں کسی بھی طرح سے ان سے نکلنے کے کوئی ترکیب نظر نہ آتی ہو تو سیاروں کی اس نظر میں عمل کر سکتے ہیں

**(عمل)** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 313 بار پڑھیں اول آخر درود شریف 11 بار پڑھیں سنہرے کاغذ پر اس آیت کو 113 بار تحریر کریں نیچے اپنا مقصد اس طرح لکھیں کہ اے پروردگار عالم تجھ سے بڑا حفاظت کرنے والا کوئی نہیں اور تجھ سے بڑا مصیبت اور پریشانی سے چھٹکارہ دلوانے والا کوئی نہیں ہم نبی کریمؐ اور اس آیت مبارکہ کا واسطہ دیتے ہیں کہ ہمیں پریشانی و مصیبت سے بچائے رکھ اس لکھے ہوئے نقش کو تعویز میں لپیٹ کر سیدھے بازو میں باندھ لیں بعد نماز فجر 113 بار آیت مذکورہ کا ورد پڑھیں نقش بنانے کیلئے ذولکتابت طریقے سے مربع چاروں عناصر کی چالوں سے پر کریں اور انہیں اپنے اپنے مقصد میں استعمال کریں مندرجہ بالا طریقہ سے بھی ورد جاری رکھیں۔

**نوٹ:۔** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر رابطہ کے خواہشمند حضرات، صبح 10 تا دوپہر 01 بجے اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں۔ علاوہ اتوار بصورت دیگر اوقات میں فون پر Text یا وٹس ایپ میسج کر سکتے ہیں 92300-6351192

## حضیض شمس

سیارہ شمس کو برج دلو کے 19 درجہ پر حضیض ہوتا ہے جو کہ نحس درجہ ہے جہاں پر شمس اپنی سعد قوتیں کھو دیتا ہے یعنی اس سے ملنے والے پھل مثلاً عزت دولت شہرت سب کچھ نحس ہو جاتے ہیں۔ اسی برج کے مقابل سرطان میں جب شمس داخل ہوتا ہے تو اسے بھرپور قوت حاصل ہو جاتی ہے اس قوت کو اوج کہا جاتا ہے۔ ماہ رواں میں شمس حالت نحس یعنی درجہ حضیض سے گزر رہا ہے مندرجہ ذیل تواریخ میں سیارہ شمس درجہ ہبوط سے گزرتے ہوئے خاص طور پر دلوی، جوزا اور قوسی افراد کیلئے پریشان کن ثابت ہو سکتا ہے۔ اس سال حضیض شمس 09 جنوری بروز منگل 07 بجکر 08 منٹ تا 10 جنوری بروز بدھ صبح 06 بجکر 41 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران دشمن کے مال وزر کی بربادی کسی کو مرتبہ سے گرانے کیلئے، ظالم کو سزا دینے کیلئے، یا ظالم حکمران یا دشمنوں کو نیست و نابود کرنے کیلئے اس خاص وقت میں خاص اعمال کئے جاتے ہیں۔

**نوٹ )** حضیض شمس کے دوران زہرہ مشتری قران کی نظر بھی ہوگی جس کی ابتداء 05 اور انتہا 13 جنوری ہے حضیض شمس کے دوران یہ نحس نظر مزید طاقتور ہو جائیگی۔ جبکہ دوسری نحس نظر شمس تسدیس مشتری بھی اسی عرصہ میں قائم ہو رہی ہے لیکن شمسی نحس درجہ اس نظر کو بھی نحس کر دیگا تیسری نحس نظر شمس تسدیس مریخ 7 تا 12 جنوری قائم ہو رہی ہے جو کہ اس قوت کو بھی نحس کر دیگی لہٰذا زہرہ مشتری قران، شمس تسدیس مشتری اور شمس تسدیس مریخ کی تمام اہم نظرات نحس ہو جائینگی۔

**پہلی ساعت** 09 جنوری 08:03 تا 08:54 جنوب مغرب

**دوسری ساعت** 09 جنوری 14:04 تا 14:56 جنوب مغرب

**تیسری ساعت** 09 جنوری 20:55 تا 22:04 مغرب

**چوتھی ساعت** 10 جنوری 04:54 تا 06:03 مغرب

## چاند گرہن 31 جنوری

مکمل چاند گرہن 31 جنوری بروز بدھ کو ہوگا۔ جبکہ چاند گرہن کا آغاز 15 بجکر 51 منٹ پر ہو کر مکمل 18 بجکر 29 منٹ پر ہوتا ہوا 21 بجکر 08 منٹ پر ختم ہوگا۔ اس مکمل قمری گرہن کی کل مدت 5 گھنٹہ 17 منٹ ہوگی۔ یہ قمری گرہن برج اسد میں 22.9 درجہ پر ہو رہا ہے۔ یہ چاند گرہن کراچی میں مکمل طور پر نظر آئیگا جبکہ اسلام آباد میں بھی دیکھا جا سکے گا اور شمالی مشرقی یورپ اور ایشیاء کے کچھ حصے، شمالی مشرقی افریقہ، شمالی امریکہ، شمالی مغربی جنوبی امریکہ، اٹلانٹک، بحر ہند، انٹارٹیکا، انڈونیشاء، سنگاپور، جاپان، چین، برما، بنگلہ دیش اور پاکستان میں دیکھا جا سکے گا۔

**ادارہ روحانیات**

# لوح اسم اعظم 2018ء

تحریر
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

علم اعداد ایک بہت وسیع علم ہے اعداد کی سائنس کے بارے میں وہی شخص جان سکتا ہے جسکو اس کا کچھ علم ہو ورنہ عام آدمی اس سے باخبر ہونے کی وجہ سے مختلف اعتراضات کرتا ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ یہ شخص علم الاعداد کی قوت اور اُسکے فلسفہ سے بالکل ناواقف ہے جبکہ قرآن پاک میں سورۃ جن آخری آیت میں فرمادیا گیا ہے کہ ترجمہ

**"اللہ نے ہر شے کو اعداد کا پابند کیا ھے"**

جب قرآن اس بات کی گواہی دیتا ہے دیگر بحث مباحثہ شکوک و شبہات اور وہمات کا خاتمہ ہو جاتا ہے اب جو شخص قرآن کی آیتوں کا انکاری ہو۔ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ اعداد کی قوت اور انکی طاقت اور حروف ابجد سے اسکا امتزاج خاص اثرات پیدا کرتا ہے۔ اسلام لازوال مذہب ہے تاقیامت اسکے ماننے والے اللہ کے حکم سے قائم و دائم رہینگے کیونکہ **یَا حیی یَا قیوم** اُس ذات کی صفت ہے یعنی کہ وہ ذات **یَا حیی** (زندہ رہنے والی) **یَا قیوم** (قائم رہنے والی) ہم یہاں پر اعداد کی قوت اور حروف ابجد سے اُس کے امتزاج کی بات کر رہے ہیں باہمی اشتراک سے موکلات جنات العمل ملائکہ جنم لیتی ہیں۔ ہر عدد اور حروف کی قوت پر روحانیت کی ایک بہت بڑی جماعت اللہ کی قدرت سے عبادت و ریاضت اور احکام الہیٰ کو بجالانے کیلئے سرگرم عمل ہے۔

جس طرح ہر عدد کے مطابق ایک حرف موجود ہے یا یوں کہہ لیں کہ ہر حرف کے زیر اثر عدد موجود ہوتا ہے۔ باری تعالیٰ کے اسمائے الحسنیٰ میں سے چند اسماء اسم اعظم کا درجہ رکھتے ہیں۔ یعنی اللہ کے بڑے بڑے نام

حروف ابجدی کی ترتیب اور قوت کے لحاظ سے ایک شخص کے نام کے عدد برآمد کئے جاتے ہیں۔ اسی ترتیب پر غور کرتے ہوئے ان اعداد کے ہم عدد اسمائے باری تعالیٰ لئے جاتے ہیں مثلاً ایک شخص کا نام محمد علی ہے۔

جس کے اعداد قمری ابجدی 202 برآمد ہوتے ہیں ان اعداد کی قوت کے برابر اسم اعظم یارب ملا یعنی محمد علی نام کا شخص اپنے مسائل مشکلات پریشانی دور کرنے کیلئے اور طلب حاجات کیلئے جب بھی یارب کا ورد کریگا تو اللہ تعالیٰ بہت جلد اُسکو آفات، مصیبت و بلیات سے نجات دے دیگا اور اُسکی حاجت پوری ہوگی۔ یہ اسم اعظم ایک فرد کیلئے ہے اسی طرح سے ہر شخص کے نام کا اسم اعظم مختلف برآمد ہوتا ہے۔

اگر ہم مکمل سال کے اعداد برآمد کریں تو اسکا جو اسم اعظم برآمد ہوگا اُس سال میں کوئی بھی شخص چاہے وہ دُنیا کے کسی خطہ میں رہتا ہو چاہے اُسکا نام کوئی بھی ہو جب بھی سال کے اعداد سے برآمد کردہ اسم اعظم کا ورد کریگا اُسکی مشکلات پریشانیاں، مصیبتیں اُس سے دور ہو جائینگی۔

چونکہ ان اعداد سے برآمد ہونے والے ملائکہ موکلات جنات علوی سماوی و سفلی اُس مکمل سال اللہ کی جانب سے تمام دینی، دنیاوی اور روحانی امور پر کارفرما ہوتے ہیں۔ اسی طرح ان اعداد کے معکوس برآمد کردہ موکلات وملائکہ جنات العمل منفی رجحانات پر کارفرما ہوتے ہیں۔

سال عیسوی 2018ء کے اعدد پر غور کریں تو ہمیں دو طرح سے اعداد برآمد ہوتے ہیں۔ یعنی پہلے برآمد کردہ اعداد 20 جنکا اسم اعظم **یَا وَدُودُ** بنتا ہے جبکہ 18 عدد کا اسم اعظم یا حیی بنتا ہے لہذا دونوں اسمائے حسنیٰ کا ورد کرنے سے ہر مشکل پریشانی کا خاتمہ ہوتا ہے لیکن بعض دوست اور احباب نے اس جانب توجہ دلوائی کہ ہم نے اپنے نام کا اسم اعظم کئی ہزار یا لاکھ بار پڑھا ہمیں اسکے اثرات ظاہر نہ ہوئے ایسا کیوں ہوا؟

دراصل ہم اپنی غلطی اور کوتاہیوں پر توجہ نہیں دیتے اثرات کیوں ظاہر نہ ہوئے اُس طرف دیکھتے ہیں اعداد کی قوت اپنی جگہ اسمائے حسنیٰ اور اسم اعظم کی روحانی طاقت سے کوئی مسلمان انکاری نہیں اب مسئلہ یہ ہے کہ اثرات ظاہر کیوں نہ ہوئے اپنی طبیعت اعداد مزاج کردار پر غور کرنا ضروری ہے۔ چونکہ اللہ پاک کے اسمائے حسنیٰ پر کسی صورت میں بھی وہمی شک وشبہ بھی نہیں کیا جاسکتا اگر کسی وجہ سے ہمیں قرآنی آیت یا اسمائے الحسنیٰ کی روحانی قوت محسوس نہیں ہوتی تو یقیناً اپنے اعمال کی درستگی کی طرف توجہ دینی چاہیے۔ یہی وجہ ہے کہ جب بھی آج کے دور میں اسمائے مبارکہ کو لاکھوں کی تعداد میں ورد کیا گیا ہے تو اسکے اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ ہماری خوش قسمتی ہے لیکن چند ہزار بار ورد کرنے کے باوجود بھی اگر اسکے اثرات ظاہر نہیں ہوتے تو یقیناً یہ ہماری بداعمالی کا نتیجہ ہے اب ہمیں اپنے اعمال درست کرنے کی جانب توجہ دینی چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کے اسمائے الحسنی اور سال کے مطابقت نتیجہ میں جو اسمائے الحسنیٰ کچھ تحقیق کے بعد برآمد ہوئے قارئین تحفہ روحانیات کی پیش خدمت ہیں۔

2018ء اسم اعظم پر مفصل مضمون مزمل روحانی جنتری 2018ء میں شائع کیا جا چکا ہے۔ **ادارہ روحانیات**

عناصر اربع یعنی تخلیق ارض وخلق آگ' ہوا' پانی' مٹی (آتشی' بادی' آبی' خاکی) سے ہوئی اسی طرح 28 حروف 7,7 ہم مزاج عنصر میں تقسیم کئے گئے۔اسلئے ہمیں سب سے پہلے 2018ء کے اسمائے الحسنیٰ پر غور کرنا ہوگا۔

## یا حفیظ یا عظیم 2018 مجموعہ عدد

(اے حفاظت کرنے والے اے بڑی شان وعظمت والے)

سال رواں میں جو شخص دشمنوں سے حفاظت چاہتا ہو اور اُسکی خواہش ہو کہ اُسکی عظمت شان عزت اور وقار میں میں اضافہ ہو۔ مذکورہ لوح 2018ء چاندی پر کندہ کروائیں۔ روزانہ آب زمزم پر دم کر کے درج بالا اسم اعظم 2018 بار ورد کریں اور یہ پانی پی لیں۔

## یا واحد یا حفیظ یا ضار 2018 مجموعہ عدد

(اے اکیلے اے حفاظت والے اے نقصان پہچانے کی قدرت رکھنے والے)

سال رواں میں دشمنوں سے حفاظت اور اُنکے نقصان سے بچنے کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کریں بروز بدھ تانبہ پر لوح 2018ء کندہ کریں۔صدقہ پانچ اناج کا دیں اور اس لوح کو گلے میں ڈال لیں ان شاء اللہ تاحیات دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔

## یا اول یا متین یا خافض 2018 مجموعہ عدد

(اے سب سے پہلے' اے شدید قوت والا' اے پست کرنے والا)

سال رواں میں مقدمہ بازی سے نجات اور پنچایتی فیصلہ میں اپنا رُعب اور دبدبہ برقرار رکھنے کیلئے۔شرف عطارد کے وقت یا کسی بھی بدھ عروج قمری ماہ عقیق سیاہ پر درج بالا اسم اعظم کندہ کریں اور روزانہ 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یا والی یا ممیت یا خافض 2018 مجموعہ عدد

(اے حمایتی' اے موت دینے والے' اے پست کرنے والے)

سال رواں میں طلب حاجات اور مشکلات سے نجات کیلئے دشمنوں پر فتح یابی حاصل کرنے کیلئے اور دشمن کو ذلیل وخوار کرنے کی نیت سے پانچ دھاتوں کی تختی بنوا کر لوح 2018ء کندہ کی جائے سعد ساعت میں سیدھے بازو پر باندھی جائے ان شاء اللہ تاحیات طلب حاجت کی جب بھی دعا کریں گے قبول ہوگی مشکلات سے نجات ملے گی لوح حاصل کرنے کے بعد درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یا ماجد یافتاح یا خافض 2018 مجموعہ عدد

(اے بزرگی والے' اے فتح دینے والے' پست کرنے والے)

سال رواں میں روحانیت میں ترقی' وظائف میں کامیابی' بندشیں کھولنے چاہے کاروبار نکاح یا صحت کی بندش کھولنی ہو تو چاندی کی تختی پر بوقت شرف قمر لوح 2018ء کندہ کریں۔قبل وظیفہ ورد اس لوح کو آب زمزم میں ڈال دیں مگر چاندی کا پیالہ ہونا چاہیے بعد اختتام وظیفہ اس پانی پر دم کر کے پی لیں اور چہرہ پر لگائیں ان شاء اللہ مذکورہ مقاصد میں کامیابی حاصل ہوگی۔ درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یا غنی یامجیب یا قابض 2018 مجموعہ عدد

(اے بے نیاز' اے دعا قبول کرنے والا' اے قابو کرنے والا)

سال رواں میں رزق روزی میں وسعت اور اپنی دعاؤں کی قبولیت کیلئے دشمنوں جادوگروں سے نجات پانے کیلئے خاص ساعت میں تانبہ پر مرد حضرات اور خواتین سونے پر لوح 2018ء کندہ کروائیں مذکورہ اسم اعظم کا ورد خاص تعداد میں رکھیں لوح کو پاس رکھنے اور ورد کی برکت سے مقصد پورا ہوگا۔ درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یااللہ یا ظاہر یا موخر 2018 مجموعہ عدد

(اے اللہ' اے ظاہر ہونے والے' سے سب سے آخر)

وہ افراد جو کہ وظائف میں ناکامی کا گلہ کرتے ہیں شکایت ہے کہ روحانیت نہیں کھلتی یا اُن کو شکایت ہے کہ زبان میں تاثیر نہیں' دعاؤں میں اثر نہیں۔ بوقت شرف قمر یا شب قدر یا شب برات یا شب معراج میں لوح 2018ء تیار کی جائے ان مبارک ساعتوں میں تیار کردہ لوح درج بالا مقاصد حاصل کرنے کیلئے استعمال کی جاسکتی ہے بعد تیاری لوح 2018ء پر درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یا وکیل یا ظاہر یا موخر 2018 مجموعہ عدد

(اے بڑا کارساز' اے ظاہر ہونے والے' اے سب سے آخر)

طلب حاجت' مشکلات کے حل' پریشانیوں سے نجات کیلئے اور ہر بلا مصیبت سے فوری نجات کیلئے۔ بوقت شرف زہرہ لوح خاص 2018ء خاص دھات پر تیار کریں ورد مبارک ساعت میں مکمل کر لیں اور لوح مبارک کو ریشمی کپڑا میں لپیٹ کر عطر مشک سے معطر کریں۔اب اس تیار کردہ لوح کو سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

## یا باسط یا مغنی یا موخر 2018 مجموعہ عدد

(اے کھولنے والے' اے غنی کرنے والے' اے سب سے آخر)

روحانی وجسمانی بیماریوں سے نجات' فکر وفاقہ کو دور کرنے رزق میں برکت پانے کیلئے مفلسی اور تنگ دستی دور کرنے کیلئے درج بالا اسم اعظم روٹی پر

دم کر کے کھالیا کریں یا آٹے کی 2018 گولیاں بنا کر ہر گولی پر 11 بار اسم مذکورہ دم کریں۔ان گولیوں کو بہتے ہوئے پانی میں ڈال آئیں وظیفہ مکمل ہوا مداوت کیلئے روزانہ 2018 بار بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا جامع یا قابض یا ضار 2018 مجموعہ عدد

(اے مکمل اے قابو کرنے والے اے نقصان پہنچانے کی قدرت رکھنے والے)

خود اعتمادی پیدا کرنے کیلئے' روحانی ونفسیاتی امراض سے نجات اور دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا معز یا مغنی یا آخر 2018 مجموعہ عدد

(اے عزت دینے والے اے بے نیاز اے سب سے آخر)

حصول مال و دولت' عزت و شہرت حاصل کرنے کیلئے درج بالا اسم اعظم کا ورد کریں اس کے علاوہ مفلسی' تنگ دستی' فاقہ کشی سے مکمل نجات کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا معز یا ذوالجلال والکرام یا آخر 2018 مجموعہ عدد

(اے عزت دینے والے اے جاہ وجلال کے مالک اے سب سے آخر)

وہ خواتین جن کی سسرال میں عزت نہ ہو یا ایسے افراد جو کہ معاشرہ میں کوئی خاص درجہ نہ رکھتے ہوں ہر شخص اُس کو حقارت کی نظر سے دیکھتا ہو لوگوں کی توجہ نظر نہ ہو معاشرہ میں حصول عزت' مرتبہ جاہ وجلال حاصل کرنے کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا مغنی یا محصی یا مذل 2018 مجموعہ عدد

(اے بے نیاز اے دائرہ شمار میں گھیرنے والے اے ذلت دینے والے)

احساس کمتری دور کرنے کیلئے بچوں میں دماغی ونفسیاتی مسائل اور پاگل پن کے خاتمہ کیلئے' جادو کے اثرات اور ان سے بچاؤ حفاظت کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا شکور یا جبار یا غفور 2018 مجموعہ عدد

(اے قدر دان' اے سب سے زبردست' اے معاف کرنے والے)

اپنی گناہوں کی معافی' دعاؤں کی قبولیت' طلب حاجات اور پریشانیوں و مشکلات سے نجات کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا کبیر یا متین یا غفور 2018 مجموعہ عدد

(اے سب سے بڑے اے شدید قوت والے اے معافی دینے والے)

دُنیا بھر سے ٹھکرایا ہوا شخص یا وہ انسان جو کہ سخت مایوسی اور تنہائی کا شکار ہو' ایسا شخص جو کہ آدم بیزار ہو یا اپنے گناہوں کے سبب خود کو دُنیا کا بدبخت ترین سمجھتا ہو یا خوش نصیبی اُس سے بہت دور ہو درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یانور یا ذوالجلال والاکرام یا متکبر 2018 مجموعہ عدد

(اے نور والے اے جاہ وجلال کے مالک اے غرور والے)

روحانی درجات کی بلندی' حصول روحانیت اور نورانی بیداری پیدا کرنے کیلئے باطنی آنکھ کھولنے کیلئے اپنے مریدین کی تعداد بڑھانے کیلئے' حلقہ احباب میں رُعب اور دبدبہ حاصل کرنے کیلئے درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا خالق یا روف یا ضار 2018 مجموعہ عدد

(اے پیدا کرنے والے اے نرم رویہ رکھنے والے اے نقصان پہنچانے کی قدرت رکھنے والے)

بانجھ پن' یا بے اولادی کے خاتمہ کیلئے وہ خواتین جو کہ معاشرہ میں عزت چاہتی ہیں' شوہر کی محبوب نظر بننے کیلئے درج بالا اسم اعظم بدھ کے روز ہرن کی جھلی پر لکھ کر بالوں میں باندھ لیں زعفران سے لکھ کر آب زمزم سے دھو کر بدھ کے دن پی لیں اور درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

### یا مصور یا عظیم یا متکبر 2018 مجموعہ عدد

(اے تصویر بنانے والے اے عظمت والے اے غرور والے)

خواتین بے اولادی کے خاتمہ اور پریشانیوں سے نجات کیلئے سونے کی تختی پر بروز اتوار کندہ کروا کر اپنے گلے میں ڈالیں۔مرد حضرات حصول عظمت جاہ وجلال کیلئے' عزت وشہرت پانے کیلئے' تسخیر خلق کیلئے اتوار کے روز تانبہ پر لکھ کر مرد اپنے گلے میں ڈالیں اور درج بالا اسم اعظم کو 2018 بار روزانہ بعد نماز فجر اول آخر درود پاک ورد کرے۔

**نوٹ**) لوح کی تیاری سے قبل خاص اجازت لازمی لیں ورنہ لوح بنانے کا کوئی فائدہ نہ ہوگا **(ادارہ)**

۷۸۶

جبرائیل

| ۵۰۴ | ۵۰۷ | ۵۱۰ | ۴۹۷ |
|---|---|---|---|
| ۵۰۹ | ۴۹۷ | ۵۰۳ | ۵۰۸ |
| ۴۹۹ | ۵۱۲ | ۵۰۵ | ۵۰۲ |
| ۵۰۶ | ۵۰۱ | ۵۰۰ | ۵۱۱ |

میکائیل

عزرائیل — اسرافیل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# چاند گرہن

تحریر:۔علامہ سبط حسن جعفری (کوئٹہ)

اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے "و خسف القمر و جمع الشمس والقمر" اور فرمایا "والقمر قدرنہ منازل" آگے فرماتے ہیں "فلا اقسم بمواقع النجوم و انہ القسم لو تعلمودفن عظیم"۔

ان تینوں آیات کا ملاجلا ترجمہ یہ ہے کہ "تمہارا رب جو خود کتنا عظیم ہے لیکن سورج، چاند، ستاروں کے درمیان ہونے والے واقعات کی قسم اُٹھاتا ہے اگر تم غور و فکر کرنے والے ہو تو یہ بہت بڑی بات ہے کہ اللہ کی ذات کسی چیز کی قسم اُٹھائے۔ اللہ نے چاند کی منزلیں مقرر کی ہیں جن کی تعداد اٹھائیس ہے۔ 14 منازل بڑھنے کی ہیں اور 14 منازل اس کے اُترنے کی ہیں۔ وہ اللہ ہی ہے جس نے چاند اور سورج کو گرہن لگانے کا انتظام کیا یہ اس کی حکمت ہے کہ یہ ایک دوسرے کے آمنے سامنے آتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی کوئی بات اور کوئی چیز یا کوئی علامت محض ایک مذاق یا اتفاق نہیں ہے بلکہ اس کی ایک ایک تبدیلی زمین پہ کئی برسوں کی تبدیلی پیدا کر جاتی ہے۔

آپ کو یاد ہوگا چند سال قبل میں چاند گرہن برج سرطان پر لگا تھا جس کے خاص درجات کی نشاندہی پر میری یہ پیش گوئی شائع ہوئی تھی کہ اب دنیا سے پانی ختم ہوتا چلا جائے گا اور آئندہ کئی ملکوں کے درمیان جنگ کا سبب وہ جزیرے ہوں گے جو سمندروں میں ظاہر ہوں گے۔ اور اس وقت سے ہی پانی کی قلت سب سے پہلے بلوچستان کے علاقہ چاغی سے شروع ہوئی جہاں مویشی مرنے لگ گئے اور غلہ بان افراد کوئٹہ کے فٹ پاتھوں پر ذبح شدہ گوشت 20 روپے کلو بیچتے رہے۔ اس کے بعد تھر (سندھ) کا کیا حال ہوا کسی سے ڈھکی چھپی بات نہیں۔ یہ بات بتانے کا مقصد اتنا ہے کہ گرہن اثر انداز ہوتے ہیں۔

چاند کا تعلق پانی اور دماغ پہ فوری اثر کرتا ہے، یہی وجہ ہے کہ چاند کی 14 تاریخ کو سمندر کی لہریں بپھر جاتی ہیں اور چاند کی بڑھتی تاریخوں میں سوچ بچار کی کیفیت تیز ہوتی ہے جبکہ چاند کی اُترتی ہوئی تاریخوں میں ہفتہ بھر سوچنے سے بھی کوئی مسئلہ حل نہیں ہوتا۔

گرہن کے اثرات مولود پہ فوری اثر کرتے ہیں ویسے بھی ولادت سے پہلے چاند کی کرنیں بچے کو ماں کے پیٹ میں سنبھالتی ہیں اور اگر کوئی حاملہ بھول کر کوئی کام گرہن کے وقت کر لے تو پیدا ہونے والے بچہ کا کوئی عضو کٹا ہوا یا بڑھا ہوا ہوتا ہے۔ یہ اس کے کام کی نوعیت پر منحصر ہوتا ہے کہ وہ کچھ کاٹ رہی تھی یا کوئی چیز بنا رہی تھی۔ اگر کاٹ رہی تھی تو بچہ کٹا ہوا پیدا ہوگا اور اگر کچھ بنا رہی تھی تو اس چیز کا اضافہ بچے کے ساتھ ہو جائے گا۔ یہ باتیں ڈھکی چھپی باتیں نہیں، اسلام کے پھیلنے سے قبل قدیم مذاہب گرہن کو اللہ تعالیٰ کی ناراضگی تصور کرتے تھے جبکہ اسلامی تعلیمات نے یہ بات باور کرائی کہ گرہن اپنا ایک خاص حکم زمین پہ اتارتے ہیں اور یہ اللہ کی ناراضگی کا سبب نہیں بلکہ زمین، چاند اور سورج کی گردش کی وجوہات ہیں۔

جس وقت گرہن ہوتا ہے اس وقت کے درجات کے مطابق 30 مختلف کام سرانجام دیئے جاسکتے ہیں۔ مثلاً سفر، شادی، کاروبار، ملازمت، بیماری، بے اولادی اور بہت سی ایسی بندشیں توڑی جاسکتی ہیں جو ہر طرح کی حیل و حجت کے باوجود جان نہیں چھوڑتیں۔ اسی دوران جادو کی کارکردگی کو کمزور اور بالکل ختم کیا جاسکتا ہے۔ مقدمہ میں کامیابی دلائی جاسکتی ہے۔ شادی کسی اچھے مال دار گھر میں کرائی جاسکتی ہے لیکن ہر ایک کام برج کی کیفیت اور طے ہونے والے درجات کے مطابق ہوتا ہے۔ اب اگر کسی درجہ پہ جادو ٹوٹ رہا ہے تو وہاں شادی کا رشتہ نہیں دلا سکتے اسی طرح اگر کسی کو مقدمہ میں کامیابی دلائی جارہی ہے تو اس درجہ پہ غیر ملکی سفر نہیں کھول سکتے۔ اس سلسلہ کی تفصیل آپ کو وقتاً فوقتاً آئندہ کسی کسی گرہن میں نئے سرے سے بتاتا رہوں گا۔ یہ بھی یاد رکھیں یہ عمل میرے اور ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل شاہ صاحب کے رسالہ کی بدولت آپ تک پہنچ رہے ہیں کیونکہ اس وقت بھی کراچی، لاہور کے تین ادارے اور بھی ہیں کیا معلوم ان اعمال کو جانتے ہوئے بھی عوام کے سامنے نہیں لائے گئے اگر کسی نے ہمت کی ہے تو اس مضمون کی اشاعت سے پہلے کی کوئی کتاب یا مضمون شائع شدہ دکھا دے میں اسے اپنا استاد مان لوں گا۔ تحفہ روحانیات کے قارئین کی خوش قسمتی کہہ لیں کہ ایک جنونی پاگل کی طرح اپنے سینے کے راز آپ لوگوں کو اپنے خاندان کے افراد کی طرف سے تقسیم کر رہا ہوں۔ عمر کا تقاضا ہے ورنہ آپ کو

ترساتر ساکر نہیں بلکہ کتابوں کی صورت میں تمام اثاثہ منتقل کر رہا۔دیکھیں شاید کوئی اللہ کا نیک بندہ شامل ہو جائے اور یہ قیمتی اثاثہ جو آپ لوگوں کی امانت ہے آپ حضرات تک پہنچ جائے۔

گرہن اگر 23 درجے کے بعد ہو تو اسے 24واں درجہ ہی مانا جاتا ہے۔آپ نے اس دوران دو کام پورے کرنے ہیں۔پہلا تو یہ ہے کہ

**(ا ح د ر س ص ط ع ک ل م و ہ)** اگلے گرہن تک لکھتے جانا ہیں اور 543 کی تعداد پوری کرنی ہے، لکھے جانے والے حروف کسی بھی کاغذ پہ کسی بھی قلم سے لکھتے جانا ہیں، اس لکھائی کے بعد آپ کو مزید لکھنے کی ہدایات آئندہ کسی گرہن میں مزید ملیں گی، گرہن بارے مکمل معلومات آپ کو محترم شہزادہ منظور علی سموں کی کتاب **"اسرار حروف صوامت"** جو کہ ادارہ روحانیات کی جانب سے شائع کی گئی ہے اس سے مدد لے سکتے ہیں۔اگر آپ میری ہدایات پہ عمل کرتے رہے تو ایک دن یہ دنیا اور اس کا نظام آپ کی قلم کی نوک پہ ہوگا اور آپ لوح و قلم کے واقعی مالک ہوں گے جیسا کہ علامہ اقبال نے کہا تھا

"یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں"

اور واقعی اللہ تعالیٰ کی ذات بڑی فیاضی کے ساتھ انسان پہ مہربان ہے صرف یہ ہے کہ کسی دائرہ میں آنے کی کوشش آپ خود بھی کریں۔

دوسرا عمل یہ ہے جسے آپ اگر کر سکیں تو اسے بھی کرلیں کہ گرہن لگنے کے وقت سے لے کر ختم ہونے کے وقت تک سورہ یوسف کی آیت نمبر 60 **"واللہ غالب علی امرہ"**۔461 مرتبہ پڑھ کر پانی پہ دم کر کے خود ہی پی لیں۔اس آیت کے بعد کا کام اگلے چاند گرہن میں بتاؤں گا۔ اور پھر دیکھیں کہ آپ کے الفاظ میں کیسی تاثیر پیدا ہوتی ہے کہ اگر پاکستان میں رہتے ہوئے آپ امریکہ یا کینیڈا میں رہائش پذیر کا نام لے کر اس سے کہو گے کہ مجھے تم سے یہ کام ہے پورا کرو یا فون پہ اطلاع دو تو وہ شخص آپ کو 24 گھنٹے کے اندر اندر فون پہ اطلاع دے گا جبکہ وہ آپ کی آواز یا آپ کے الفاظ کا تذکرہ نہیں کرے گا کیونکہ اس نے آپ کے الفاظ سُنے نہیں بلکہ اپنے دل پہ وصول کئے ہیں اور وہ اپنے دل کی خواہش سمجھتے ہوئے آپ کو اطلاع دے رہا ہوگا۔

اس ماہ چاند گرہن 31 جنوری 2018ء کو پاکستانی وقت کے مطابق بدھ کی 15 بج کر 51 منٹ پر لگنا شروع ہوگا۔اور 21 بجکر 08 منٹ پر اختتام پذیر ہوگا۔ہمت آپ نے کرنی ہے مدد اللہ کرے گا میں تو اِک بہانہ ہوں آپ کو اطلاع پہنچانے کا اور اطلاع پہنچا رہا ہوں۔

# عمل استخارہ

تحریر:۔زوار حکیم محمد ابصار حیدر (تلہ گنگ)

قابل قدر دوستو ذیل کا عمل استخارہ حکیم علامہ سید غضنفر علی عسکری آف "لکھنو" کو بتایا انہوں نے اس آزمایا اور سو فیصد درست پایا اس کے علاوہ یہ استخارہ عمل تسخیر اور رجوع خلق کیلئے نہایت مجرب ہے۔

نو چندی جمعرات بعد نماز مغرب بین 2 رکعت نماز نفل برائے استخارہ اور 2 رکعت نماز نفل برائے امداد اللہ تعالیٰ اور محمد (ﷺ) وآل محمد (ﷺ) ادا کریں۔نوافل کے بعد 72 مرتبہ "یا بدیع السمٰوات والارض" پڑھیں مکمل یکسوئی اور ایمان سے۔اس کے فوری بعد جانب مغرب منہ کر کے سو جائیں جہاں پر عمل کیا تھا پہلی رات، دوسری رات یا تیسری رات تو پکا آپ کو ہر سوال کا مفصل جواب یا اشارہ مل جائے گا۔

محترم قارئین کرام! عمل استخارہ سے عمل تسخیر اور رجوع الخلائق جو کہ جناب حکیم علامہ سید غضنفر علی عسکری صاحب کو خواب میں ملا اور اُنہوں نے جس طریقہ سے عمل کیا مندرجہ ذیل ہے:

عسکری صاحب کا کہنا ہے کہ جس مقصد یعنی تسخیر الخلائق اور رجوع الخلائق کے لئے میں نے جس طریقہ سے عمل کیا واللہ اُس کے 200 فیصد سے بھی زیادہ عمدہ اور اہم ترین رزلٹ ملے۔

کسی بھی ماہ قمری، اگر رجب ہو تو انتہائی بہترین ہے، نو چندی جمعرات کو ایک ہی نشست میں روزانہ گیارہ سو مرتبہ اوّل و آخر درود شریف "یا علی بحق یا علی علیہ السلام" 27 رجب المرجب "یا" کسی بھی قمری ماہ کی ستائیس تاریخ تک یہ عمل کریں۔ ہر تیسرے دن اللہ اور محمد (ﷺ) و آل محمد (ﷺ) کے نام کی نیاز حسب توفیق چھوٹے بڑوں میں بانٹیں اور حسب توفیق اپنے محلے کے مستحق کو اس کی ضرورت یا اپنی مرضی کے مطابق کوئی نہ کوئی چیز لے کر دے ان عمل کے 27 دنوں میں ہر تیسرے دن پڑھائی کے ساتھ ساتھ یہ عمل بھی جاری رہے۔

(نوٹ): عمل پڑھنے کے بعد اپنا مقصد ضرور ذہن میں رکھیں اور محمد (ﷺ) وآل محمد (ﷺ) کے صدقے اور وسیلہ سے رب کائنات سے دُعا مانگیں اپنے مقصد کے حصول کے لئے اور چہرے پر ہاتھ پھیر لیں۔ پھر روزانہ 2 مرتبہ، 20 مرتبہ یا 200 مرتبہ یا علی و بحق یا علی علیہ السلام کا ورد لازماً کریں اور ہفتے میں ایک بار یا مہینہ میں ایک بار 1100 بار ورد لازماً کریں، ان شاء اللہ آپ کی سوچ سے بھی بالا اور عمدہ ترین فوائد ملیں گے۔




# جُبہ مشکل کشائی

تحریر:۔ بابا رحمانی (فیصل آباد)

میرے پیارے پیارے دوستو! روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں اہل علم کئی قسم کے نایاب روحانی اعمال پیش کرتے ہیں۔ یہی روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کی کامیابی کا راز ہے کہ اہل علم اس روحانی ماہنامہ سے محبت رکھتے ہیں اپنے خاندانی اور مجرب روحانی اعمال قارئین تحفہ روحانیات کی نظر کرتے ہیں۔ شمارہ دسمبر 2017ء میری نظر سے گزرا جس میں دوستوں نے اعلیٰ سے اعلیٰ آسان اور مجرب روحانی مضامین ارسال کئے۔ میرا قلم نہ رُک سکا جی چاہا کہ قارئین تحفہ روحانیات کی خدمت میں کچھ الگ اور نایاب مجرب جُبہ پیش کروں۔
مُندروں کڑوں اور چوکی کی زکات ادا کی جاتی ہے جتنا اسکو پڑھیں گے اُتنا زبان میں اثر اور تاثیر پیدا ہوگی۔ بار بار پڑھنے سے اس کے جلد اثرات ظاہر ہو جاتے ہیں۔ اگر پڑھنا چھوڑ دیں گے تو ظاہری بات ہے کہ اثرات بھی کم ہو جائینگے لیکن کچھ خاص ایام اور راتیں ایسی ہوتی ہیں جن میں مخصوص تعداد کے ساتھ پڑھنے سے اللہ کی قدرت کے ساتھ ایسی تاثیر ظاہر ہوتی ہے کہ اب اس تاثیر کے حصول کیلئے شائقین علم روحانی کو کئی ہفتوں مہینوں اس عمل کی چلہ کشی کی ضرورت نہیں رہتی۔ یہ اسلام کی خوبی ہے کہ ہمیں پاکیزگی طہارت نرمی اور خوش دلی کا درس دیتا ہے ہم جتنا دین سے دور ہوتے جائیں گے اُتنا ہی مصیبتوں' پریشانیوں اور مشکلات کے نزدیک ہوتے جائیں گے لیکن اس مصیبت اور پریشانی کی حالت میں ہمیں جس سے آس اُمید ہوگی سب سے پہلے اُسی کو پکاریں گے۔ اپنے دوستوں کی خدمت میں ایک جُبہ پیش کر رہا ہوں ویسے تو اس مندرے کے بیشمار فائدے ہیں لیکن خاص طور سے دشمنوں پر فتح پانے کیلئے' مخالفین' حاسدین اور بغض رکھنے والوں کی زبان بندی کیلئے کسی بھی قسم کی سفلی و روحانی کالی قوت طاقت یعنی جنات بھوت پری چڑیل ہمزاد شیاطین کی حاضری کیلئے اس جُبہ کو پڑھا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس مندرے کے بیشمار فائدے ہیں۔
یہ جُبہ بہت سی خاصیتیں رکھتا ہے جن میں سے چند ایک دوستوں کیلئے پیش کرتا ہوں لیکن اس جُبہ کی تاثیر جب پیدا ہوگی کہ پہلے اس جُبہ کی چلہ کشی کر لی جائے ہر قسم کے جلالی و جمالی پرہیز کے ساتھ 7 یا 11 یا 21 یا 41 بار روزانہ 1100 بار اس جُبہ کو پڑھا جائے اول آخر درود پاک 11 بار پڑھیں۔ اس دوران مکمل طور پر حقوق زوجیت سے گریز کریں۔ جب یہ ورد پورا ہو جائے اب آپ اس کے صاحب تاثیر جُبہ ہوگئے۔

**دشمن آپ پر حاوی** ہے مختلف قسم کے بہتان لگاتا ہے حیلے بہانوں سے تنگ کرتا ہے ایسے شخص کو ذلیل و خوار کرنے کیلئے اور اُس پر اپنا خوف مسلط کرنے کیلئے صاحب تاثیر جُبہ سے 108 بار سرخ رنگ کی ڈوری پر پڑھوا کر سیدھے بازو پر باندھیں ان شاء اللہ جب بھی دشمن کے سامنے جائیں گے وہ آپ سے خوف کھائیگا۔

**روحانی و جسمانی امراض** کا پتہ نہ چلتا ہو مریض کے پہنے ہوئے کپڑا پر 5 بار اس جُبہ کو پڑھیں اور مریض کو سنگھا دیں اس کپڑا سے مریض کو بدبو آئے تو سمجھ جائیں کہ جادوئی اثرات ہیں اگر بدبو نہ آئے تو مان لیں کہ جسمانی مرض ہے۔

**جادوئی امراض** ہوں تو آب زمزم پر بدھ کے روز سے جمعہ تک یعنی 3 دن 101 بار اس جُبہ کو پڑھیں مریض کو 7 دن پینے چہرے پر لگانے اور تکیہ پر چھڑکنے کیلئے دیں مولا نے چاہا تو جادو کا اثر فوری ختم ہو جائیگا۔

**عشق محبت پیار میں گرفتار** کرنا ہو تو یہ جُبہ انتہائی پُر تاثیر ہے۔ جمعہ ہفتہ اور اتوار ان تین دنوں میں میٹھی شے پر 108 بار پڑھ کر دیں ایسا شخص مطلوب کو وہ شے کھلا دے تو یقیناً معشوق عاشق جیسا رویہ کریگا۔

**ہر بندہ گرویدہ ہو جائے** بہت سی ایسی بہنیں اپنے گھروں میں ناخوش رہتی ہیں کہ سسرال والے اُن کی عزت نہیں کرتے یا شوہر اُس پر توجہ نہیں کرتا جمعہ کے دن یہ جُبہ ہرن کی جھلی پر لکھ کر بالوں میں باندھنے کیلئے دیں یا میٹھی شے پر 110 بار دم کر کے دیں۔

## عبارت جُبہ

جُبہ خدا کا مشکل کشاء کا — فکر عطاء کا شنکر رضا کا
مصیبتوں کی کرتا حاجت روا — علی نام قادر بانوے بہادر
ماکھی مراتب اُسی کو ملا — لیا ہاتھ خنجر کیا شاہ نے نعرہ
بانوے فتح خانہ پکر کا — صبر و شکر کا ہمبیوں والی کا
جُبوں نام اعلیٰ آیتوں حدیثوں سے — صحیح کر دادو خانہ فکر کا

# انسانی صحت سیاروں کی گردش

تحریر
حکیم حافظ عتیق الرحمن ضیاء
(کراچی)

محترم قارئین! السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ! علم نجوم کسی بھی فرد کے زائچہ کے دیگر پہلو کے ساتھ ساتھ انسانی صحت وامراض پر بھی بحث کرتا ہے کہ فرد کے زائچہ میں سیاروں کی گردش اور سعد ونحس بننے والی نظرات سے انسانی صحت پر کیا اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ سیارے مخصوص جسمانی حصوں پر دلالت کرتے ہوئے صحت کے فعالی نظام سمیت مختلف چیزوں پر علامت نہیں ہوتے جیسے شمس قوت حیات و نظام ہضم پر، عطارد قوت اعصاب پر، مشتری خون کی شریانوں اور جگر پر وغیرہ۔ مختلف جسمانی اعضاء وامراض پر سیاروں کی منسوبات حسب ذیل ہیں:

**شمس:** ۔شمس قوت حیات کا نمائندہ اور کسی بھی پیدائش کے چارٹ میں حیات بخش ہے کیوں کہ یہ نظام ہضم پر حکمرانی کرتا ہے جو پورے جسم کے لئے غذائیت فراہم کرتا ہے۔ یہ صفراوی ہے اور اس کی ہڈیاں سخت ہیں، گرم، خشک اور تعمیری ہے، یہ ہڈیوں کے ڈھانچے، جسمانی ڈھانچے، خون، دماغ، پیٹ، صفراء، ہاضمے کی آگ، دل بطور زندگی کا مرکز، بینائی، پتا، ریڑھ اور شکم کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر یہ کمزور ہو یا پیدائش کے زائچے میں متاثرہ ہو تو کمزور بینائی، سر کے درد، گردش خون میں تلون، دل کی تکلیف، ہڈی کے فریکچر، حد سے زیادہ تپش، بخار، بلڈ پریشر، گنجاپن، دماغی کمزوری، ہڈی کے کینسر، کمزور قوت مدافعت کا سبب بنے گا۔

**قمر:** ۔قمر سرد، مرطوب ہے اور اس کا ڈھانچہ باد اور بلغم کا مرکب ہے۔ قمر زرخیزی اور جذباتی صحت کی نمائندگی کرتا ہے، یہ جسم میں موجود رطوبت، خون کی اچھی کوالٹی اور رطوبات، غدود، تناسل، پستان، رطوبت کے نظام، چہرہ، پھیپھڑوں اور سینے پر حکومت کرتا ہے، یہ رحم، حیض کی گردش، بچہ دانی اور تولیدی اعضاء پر بھی حکومت کرتا ہے۔ اگر یہ کمزور ہو اور پیدائش کے زائچے میں کمزور یا متاثرہ ہو تو نفسیاتی مسائل کے علاوہ صاحب زائچہ کے لئے بے خوابی، کاہلی، پھیپھڑوں کے مسائل، تلی کے بڑھ جانے، بچہ دانی کے عوارض، ٹی بی، حیض میں بے قاعدگی، قوت مدافعت میں خلل کا سبب بنتا ہے۔ اس کے علاوہ صاحب زائچہ کو کثرت سے کھانسی، سردی لگنے، بخار، بھوک مرجانے، عام کمزوری وغیرہ کی شکایت ہوتی ہے۔ وہ انتہائی حساس، حد سے زیادہ ردعمل ظاہر کرنے والا، جواب دینے کی اہلیت کھو دینے اور جذبات کا اظہار کرنے سے بھی معذور ہوتا ہے۔ قمر نیند، جذباتی سکون اور قوت مدافعت کا بھی نمائندہ ہے۔

**مریخ:** ۔مریخ خشک، آتشی اور صفراوی فطرت کا حامل ہے۔ مریخ سر، ڈی کے گودے، خون، صفرا، ہاضمے کی آگ، آنت، ماتھے، گردن، عضلاتی سسٹم، پٹھوں، ناک اور بیرونی اعضائے تولیدی کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر یہ کمزور ہو اور پیدائش کے چارٹ میں متاثرہ ہو تو صاحب زائچہ کے لئے سوزش، حد سے زیادہ درجہ حرارت بڑھنے، بھوک کے معاملے میں عدم برداشت، زخموں، جلنے، حادثات، فریکچر، بواسیر، جلدی کھجلی، ہر طرح کی شدید تکلیف، بخار، مرگی، ذہنی بگاڑ، رسولی، راہو سے قریبی تعلق کی صورت میں عضلاتی حصے میں کینسر، پیچش، ٹائیفائیڈ، چیچک اور پھوڑے وغیرہ کا سبب بنتا ہے اور غصہ، چڑچڑاپن، عجلت، بے صبری، غیر مستقل مزاجی، جذبے اور حوصلے کی کمی اور سب کچھ یا کچھ بھی نہیں کا رویہ عطا کرتا ہے۔

**عطارد:** ۔عطارد باد، پتا اور بلغم کا مرکب ہے۔ عطارد شکم کے نچلے حصے، جلد، دماغ، نروس سسٹم، گردن کے نچلے حصے، حلق، آنتوں، زبان، منہ، ہاتھوں اور بازوؤں کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر یہ کمزور ہو اور پیدائش کے زائچے میں متاثر ہو تو صاحب زائچہ نفسیاتی امراض، بے خوابی، نروس بریک ڈاؤن، مرگی، جلدی امراض، خون کی کمی، نامردی، یادداشت یا گویائی سے محرومی، بلندی سے خوف، بہراپن، دمہ، سانس کی نالی کے امراض، آنتوں میں خرابی، قوت مدافعت سے محرومی کا شکار ہو سکتا ہے۔ سوچنے اور گفتگو کرنے میں مشکل پیش آتی ہے، بزدلی، جذبے کی کمی، تنہائی، نامعقول رویہ، مفاد پرستی، حد سے بڑھی ہوئی دانش وری کا زعم اور شعور تمیز کا فقدان پیدا کرتا ہے۔

**مشتری:** ۔مشتری ایک معتدل مزاج اور گرم جوش سیارہ ہے اور اس کی فطرت بلغمی ہے۔ مشتری کولہوں، چربی، خون، شریانوں کے نظام، غدود، جگر، لبلبے کے غدود، ہاضمے، جذب کرنے کی صلاحیت، کان، سماعت کی صلاحیت، ناک، پیروں، جسمانی نشوونما، تالو اور حلق کی نمائندگی کرتا ہے۔ اگر پیدائش کے زائچے میں یہ کمزور یا متاثرہ ہو تو صاحب زائچہ رطوبت اور

گردشِ خون میں رکاوٹ، خون میں کمی، رسولی، یرقان اور جگر کی دیگر شکایات، کان کی تکلیف، ضعف معدہ، ریاح، کھانسی، سردی، ذیابیطس اور لبلبہ کے غدود کی بیماریوں وغیرہ میں مبتلا ہوگا۔

**زھرہ**:۔زہرہ گرم اور مرطوب سیارہ ہے اور اس کا ڈھانچہ بلغم اور باد کا مرکب ہے۔ زہرہ پیڑو اور جنسی اعضاء، اعضائے تولید، غدود، منی، بیضہ، خصیہ، اعضائے مخصوصہ، گُردوں، مثانہ، چہرہ، آنکھوں، بالائی گردن، حلق، ٹھوڑی، گالوں، جلد وغیرہ کی نمائندگی کرتا ہے، اگر یہ کمزور ہو یا پیدائش کے زائچے میں متاثرہ ہو تو صاحب زائچہ امراضِ خبیثہ، پیشاب کی بیماریوں یا تولیدی سسٹم کے عوارض، ذیابیطس، خون کی کمی، پتے یا گردوں میں پتھری، نامردی، فالج، جنسی بے راہ روی، جنسی تعلق قائم کرنے سے محرومی، جلد کی چمک سے محرومی کا شکار ہوگا۔

**زحل**:۔زحل سرد اور خشک سیارہ ہے، اس کا مزاج بادی ہے۔ زحل عصبی ریشے، رگوں، جوڑوں، تلی، دانتوں، پنڈلیوں، گھٹنوں اور ٹخنوں کے درمیانی حصے، بلغم اور پوشیدہ سسٹم اور ہڈیوں کی نمائندگی کرتا ہے اگر یہ پیدائش کے زائچے میں کمزور یا متاثرہ ہو تو صاحب زائچہ دردناک بیماریوں، ہر طرح کی پرانی اور تولیدی بیماریوں، ٹانگ کے فریکچر، سرطان، غدود کے عوارض، جلدی امراض، فالج، گنٹھیا، ریاحی جوڑوں کے درد، لاغرپن، ٹی بی، بادی امراض، جسم کا ٹھنڈا پن، گونگا پن، نامردی، ذہنی اور بدنی تھکن، درد، پیشاب میں رکاوٹ وغیرہ کا شکار ہوگا۔

**راھو**:۔راہو بلغم اور باد کا مرکب ہے۔اگر یہ متاثرہ ہو تو یہ بلغم، آنتوں کے امراض، پھوڑوں، جلد، نروس سسٹم، السر، الرجی، تلی، کیڑوں، ہائی بلڈ پریشر، دل کی تکلیف، وبائی امراض، نفسیاتی امراض، فریب نظر، توہمات، ہسٹیریا، پاگل پن، مرگی، زہر سے پیدا ہونے والی ہر طرح کی کیفیت، بادہ نوشی، پُراسرار مرض (سحر و جادو، آسیب)، جذام، بدہضمی، ہچکی، سوجن، پیروں میں درد یا چوٹ، سرطان وغیرہ کا سبب بنے گا۔ اگر یہ دوسرے سیاروں کو متاثر کر رہا ہو یا منحوس جگہ واقع ہو یا دیگر فعلی منحوس سیاروں کے زیر اثر ہو تو یہ خوف، ڈراؤنے خوابوں، کاہلی، جمود اور نکما پن پیدا کرتا ہے۔

**کیتو**:۔کیتو اپنی فطرت میں خشک اور غضبناک ہے، اس کا مزاج دھماکہ خیز ہے۔ یہ پتے پر حکومت کرتا ہے۔ اگر یہ دوسرے سیاروں کو متاثر کرتا ہو یا منحوس جگہ واقع ہو یا دوسرے فعلی منحوس سیاروں سے متاثرہ ہو تو زخموں، چوٹوں، ریڑھ کی بیماریوں اور نروس سسٹم، ٹی بی، سرجری، السر، سوزش، بخار، آنتوں کے امراض، ذہنی خلل، لو بلڈ پریشر، بہرا پن، گفتگو میں نقص، نشے کی عادت، جلدی امراض، ہکلاہٹ وغیرہ کا سبب بنتا ہے۔

عزیزانِ من! سیاروں کی منسوبات کے ساتھ ساتھ اسی طرح برجوں کی منسوبات پر بھی غور کرتے ہوئے صاحبِ زائچہ کے امراض کی تشخیص اور علاج کی طرف متوجہ ہوں، علاج تین طریقوں پر مشتمل ہوگا:

**نمبر 1**:۔صاحب زائچہ کے زائچہ میں صحت پر اثر انداز ہونے والے سیاروں کو تقویت دی جائے اور ساتھ ساتھ مادی یعنی میڈیکل علاج کی طرف توجہ دی جائے۔

**نمبر 2**:۔فعلی سعد سیاروں پر اور برجوں پر اثر انداز ہونے والے فعلی منحوس سیاروں کے لئے صدقات کی پابندی کی جائے۔

**نمبر 3**:۔صاحب زائچہ کی صحت پر اثر انداز ہونے والے کمزور سیاروں کو نوٹ کر کے کسی اچھے مناسب وقت میں جب وہ سیارے طاقت ور پوزیشن کے حامل ہوں اور انہی سیاروں کے ادوار ہوں تب لوحِ شفا بنا کر دی جائے۔لوحِ شفا دو طریقوں پر بنائی جاسکتی ہے خاص اور عام۔

خاص طریقے پر بنائی گئی لوحِ شفاء مریض کے زائچہ پر موقوف ہے۔ عام لوح شفاء بنانے کا طریقہ درج ذیل ہے۔سب سے پہلے ایسا وقت تلاش کیا جائے جس میں سیارہ شمس، قمر، عطارد، مریخ طاقت ور پوزیشن میں اور سعد نظرات رکھتے ہوں، ایسا وقت میسر نہ ہو تو مرض کی علامت کو مدنظر رکھتے ہوئے مناسب وقت تلاش کریں مگر قمر کا طاقت ور ہونا شرط ہے۔ وقت میسر آنے کے بعد آیت پاک، **سلامٌ قولاً من ربّ رحیم** کا مثلث یا مربع تکسیری یا عددی نقش بنائیں اور نقش کے نیچے یہ عبارت اور طلسم درج کریں۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم المص کھیعص یٰسین القرآن الحکیم حمعسق ن والقلم وما یسطرون و ننزل من القرآن ما ھوا شفاء و رحمة للمؤمنین ولا حول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم۔**

ھھھھھ ٮ ٮ ٮ ٮ ٮ ٮ ٮ ٮ ٮ ۹ ہ صم

نقش زعفران سے دو عدد بنائیں ایک گلے میں پہنا دیں ایک کو پانی میں حل کر کے پلائیں۔اُمید ہے کہ یہ علمی مضمون آپ حضرات کو پسند آئے گا

**نوٹ**) اگر مضمون کا کوئی جُز سمجھ نہ آئے تو مجھ سے یا جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے پوچھ سکتے ہیں۔اگلے ماہ تک کیلئے اجازت دیں ان شاءاللہ ماہ فروری میں ایک اور زبردست مضمون کے ساتھ حاضر خدمت ہونگا۔(والسلام)

☆☆☆☆☆

# آسان مجرب عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

قارئین تحفہ روحانیات کو نیا سال مبارک ہو۔ بحق محمد مصطفیٰ ﷺ تمام مومنین مومنات کو اللہ پاک صحت عطا فرمائے اور ہر آفت سے محفوظ رکھے آمین۔ کچھ لوگ فون پر شکایت کرتے ہیں ہم نے فلاں عامل سے رابطہ کیا اس کے کہنے پر دومن گوشت کے پیسے دیئے لیکن کام رَتی تک نہیں ہوا۔ نہ کوئی ہوائی چیز حاضر ہوئی جو عمل بتایا وہ بھی پڑھا، نام نہاد عامل نے فون پر جواب دینا بھی گوارا نہیں کیا۔ اِن سب سوالوں کا جواب یہ ہے کہ کچھ لوگوں کے منہ پر حرام لگا ہوتا ہے، وہ عملیات سے لوگوں کو بدظن کرنے کے درپے ہیں ان کا انسانیت سے کوئی تعلق نہیں ہوتا، پیسے دینے والے یہ بھی یاد رکھیں جس کام کے پیسے دیئے اگر وہ کام نہیں ہوا یا عامل نے فون سننا بند کر دیا ہے تو قیامت والے دن وہ آدمی آپ کا مجرم ہے جب تک آپ معاف نہیں کریں گے اللہ پاک اُس شخص کو معاف نہیں کرے گا، عملیات کا شوق ہے تو آپ جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے رابطہ کرلیا کریں یا پھر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے آخر میں شائع کیا گیا کوپن راہنمائی عملیات میں اپنا مسئلہ لکھ کر رہنمائی حاصل کرلیا کریں آپ لوگ کسی بھی روحانی رسالہ کا مطالعہ کریں لیکن تحفہ روحانیات میں محترم ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کی زندگی کے عملیات اور روحانی واقعات جس ترتیب سے شائع ہو رہے ہیں اس طرح کے واقعات کسی اور روحانی رسالہ میں آپ کو نہیں ملیں گے۔

## معلومات امراض

جو عورت یا مرد اپنے حالات خواب میں معلوم کرنے کا خواہش مند ہو وہ پہلے سوا کلو گوشت دریا یا سمندر میں ڈال آئے، پھر رات کو سونے سے پہلے دو نفل ایصال ثواب مومنین و مومنات ادا کر کے اس کا ثواب مرحومین کو پہنچائے پھر چارپائی پر بیٹھ کر جس پر سوتا ہے گیارہ بار درود شریف پڑھے، اس کے بعد ایک ہزار ایک بار سورۂ اخلاص پڑھے، پھر دعا اپنے مقصد کی کرے، پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر بغیر بات کئے اپنے مقصد کا تصور کر کے سو جائے، رات کو اپنے مقصد کے متعلق معلومات ہوں گی اگر پہلی رات پتہ نہ چلے تو یہی طریقہ عمل دوسری رات کو پڑھ کر دعا کر کے سوئے، حد تین رات ہے، سب جائز احوال پتہ چل جائے گا، دن کو توبہ استغفار کرتا ہے۔

## معلومات بذریعہ خواب

اس رات پڑھائی کرنی ہو ایک دن پہلے دو کلو گوشت کے چھوٹے ٹکڑے کر کے دریا یا سمندر میں بہا دیں۔ رات کو دو نفل حاجت پڑھے، سلام کے بعد ایک تسبیح درود شریف پڑھے، پھر بات کئے بغیر چارپائی پر بیٹھ کر چار زار بار یا بدوح کا ورد کر کے دعا اپنے مطلب کی کر کے بات کئے بغیر سو جائے ان شاء اللہ خواب میں مقصد حاصل ہوگا، اگر اللہ نہ کرے رات کو صحیح پتہ نہ چلے تو دوسری رات عمل مذکورہ پڑھے، مطلب حاصل ہوگا، دن کو نیاز دلائے اور غریبوں میں تقسیم کرے جو خواب میں ہدایت ہو اس پر عمل کرے۔

## نحوست 'بخار دور کرنا

پہلے دو نفل ایصال ثواب مومنین ادا کرے پھر اس نقش کو تین بار لکھے اور گولیاں بنا کر دریا میں ڈال آئے، راستے میں کسی سے کلام نہ کرے پھر گھر آ کر وضو کر کے دو نفل حاجت ادا کرے اور تین نقش لکھے، زعفران اور عرق گلاب استعمال کرے ایک نقش پاس رکھے دوسرا سونے والی جگہ پر لٹکائے یا سونے والی چارپائی پر سرہانے والی سائیڈ پر باندھے، تیسرا نقش پانی میں ڈال کر گیارہ دن یہ پانی دن میں تین بار پیئے اور صبح علیحدہ جگہ باوضو ہو کر چہرے کو دھویا کرے ان شاء اللہ اثر عظیم پائے گا، روزانہ صدقہ دیا کرے۔

گلے میں ڈالنے والا بغیر زیر زبر کے لکھیں۔ پینے والے نقش پر زیر زبر ڈال لیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| الوکیل | ونعم | اللہ | حسنا |
|---|---|---|---|
| حسنا | اللہ | ونعم | الوکیل |
| ونعم | الوکیل | حسنا | اللہ |
| اللہ | حسنا | الوکیل | ونعم |

مراد حاصل ہو، بحرمت ایں کلام

## خاتمہ جادو

**طریقہ عمل:** ۔تین دن لگاتار سوا کلو گوشت دریا میں ڈالے یا غریب آدمیوں کے گھر جا کر پاؤ پاؤ تقسیم کرآیا کرے۔ چوتھے دن دو نفل ایصال ثواب مومنین مومنات ادا کرے پھر دو نفل حاجت ادا کرے جو چاہئے سورہ پڑھے سلام کے بعد پانچ سو بار درود شریف پڑھے، اس کے بعد یہ نقش گیارہ بار لکھے، نقش لکھنے کے بعد چار کلو مٹھائی بچوں میں تقسیم کر لے اس کے بعد ایک نقش بازو پر باندھے ایک نقش گلے میں ڈالے، بقایا نقش ایک ایک کر کے روزانہ نماز کے بعد پیا کرے، ہونے والا جادو دور ہوگا، مریض تندرست ہوگا، بندش دور ہو جائے گی، تندرست ہونے پر ادارہ روحانیات کے لئے خصوصی دعا کرے، اس کو دن دگنی رات چوگنی ترقی دے جس کے وسیلے سے آپ کو یہ عمل حاصل ہوا ہے، نقش یہ ہے: یہ آیت سورۂ یوسف میں ہے:

۷۸۶
صرفیائیل

| وهو ارحم الراحمين | حافظاً | خيرً | فالله |
|---|---|---|---|
| فالله | خيرً | حافظاً | وهو ارحم الراحمين |
| حافظاً | وهو ارحم الراحمين | فالله | خيرً |
| خيرً | فالله | وهو ارحم الراحمين | حافظاً |

مرض دور شد

## حل المشکلات

**طریقہ عمل:** ۔چودہ چھٹانک گوشت ویران جگہ یا قبرستان ڈال دیا کریں یہ طریقہ تین دن کریں رات کو مندرجہ ذیل عمل گیارہ تسبیح عشاء کے بعد پڑھا کریں آخر میں دعا مانگیں یہ طریقہ گیارہ رات کریں ان شاءاللہ تیسرے دن سے اثرات ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے، عمل پڑھنے کے بعد کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔

**عمل:** یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ بِحُرْمَۃِ سَیِّدِنَا ﷺ

## خاتمہ پریشانی

**طریقہ عمل:** ۔پانچ دن لگاتار صدقہ دیتے رہیں رات کو سونے سے ایک تسبیح درود شریف ابراہیمی پڑھیں پھر گیارہ تسبیح اس کلام کی پڑھ کر دعا مانگیں اور سو جائیں ایک گھنٹہ کے بعد بات کر سکتے ہیں۔

**عمل: برکت بی بی فاطمہ مدد شاہ علی**
**راس مشکل کو حل کریں حسن حسین ولی**

## مختصر مندرا

**طریقہ عمل:** ۔سات دن گوشت ہر قسم کا پرہیز کریں، لہسن پیاز، سلاد چٹنی کا پرہیز کریں، نماز عشاء کے بعد پڑھائی شروع کریں سات دن میں مشکل حل ہونے کے اسباب پیدا ہوں گے جو لوگ عمل پڑھ کر ناکام ہو چکے ہیں وہ اس عمل کو کریں، حیران کن اثرات ہوں گے، سوا پاؤ گوشت نماز عصر کے بعد ویران جگہ روزانہ رکھ دیا کریں، نماز کی پابندی کریں ورنہ یہ مندرا نقصان دے گا۔ رجعت کا بھی اندیشہ ہے۔ تعداد روزانہ 500 بار

مندرا: ۔**چل رے بستر ام اے عزیزیل فلاں بن فلاں کا فلاں کام کر اگر کام نہ کریسیں تیری بھن بھانجی چاچی کو تین طلاق۔**

**تنبیہ:** ۔دوبارہ بتایا جاتا ہے اس مندرا کو مشغلہ نہ بنائیں ضرورت کے مطابق پڑھائی کریں یہ جلالی مندرا ہے۔ جو بھی عمل کریں اس تحفہ روحانیات کے قارئین کیلئے خصوصی دعا کریں اس ادارہ روحانیات کی ترقی کیلئے دعا کریں جن کے ذریعے آپ کو عمل مل رہے ہیں۔

# تسخیرات و عملیات کی روحانی دُنیا

تحریر
حکیم نعیم الحسن
(لاہور)

السلام علیکم! قارئین کرام! تحفہ روحانیات کیلئے خاص اعمال لے کر حاضر خدمت ہوں اور دعا گو ہوں آپ تمام دوستوں کو کامیابی کامرانی نصیب ہو۔ رسالہ تحفہ روحانیات کے تمام پڑھنے والوں کیلئے 100 فیصد مجرب اعمال لے کر حاضر ہوا ہوں۔

## روحانی قوت بیدار کرنے کیلئے

ہر عامل کے لئے ضروری ہے کہ ہمزاد مؤکل کے اعمال اور حاضرات کے اعمال کرنے سے پہلے اپنے اندرونی قوت بیدار کرنے کی جدوجہد کرے، اس کا آسان طریقہ یہ ہے کہ روزانہ پانچ پانچ مرتبہ اوّل وآخر درود شریف گیارہ گیارہ کے ساتھ پڑھیں، ان شاءاللہ ان اسماء مبارکہ سے عامل کے اندر زبردست روحانی قوت بیدار ہوگی اور حاضرات و تسخیرات کے عملیات اس دور کے بعد ان شاءاللہ 100 فیصد کامیابی سے ہم کنار ہوں گے یہ عمل کرشات حاضرات مؤکل پریاں ہمزاد سے ہے۔ عمل حاضر ہے

**یَا ھَادِیُ یَا خَبِیْرُ یَا مَتِیْنُ یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ**

## تسخیر جنات کا روحانی عمل

اس عمل کو نصف رات کے وقت مسجد میں جا کر تنہائی میں بیٹھ کر کریں، چالیس دنوں میں اس عمل کو سوا لاکھ یعنی تین ہزار ایک سو پچیس (3125) مرتبہ پڑھیں۔ اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ کے ساتھ عمل روزانہ وقت مقررہ پر جگہ بھی ایک ہو۔ عمل با حصار...... آیت الکرسی چاروں قل شریف حصار کر کے پڑھیں، پرہیز جلالی جمالی گوشت ہمہ قسم کا مچھلی، انڈا کچا پیاز، لہسن، بدبودار اشیاء، جماع سے ترک، عمل کے آخری دن میں تین جنات حاضر ہوں گے ان سے مطیع و مسخر ہونے کے لئے قسم دے جس کام کا حکم کردیں گے بجالائیں گے، ناجائز کام ہرگز نہ لیں ورنہ نقصان ہوگا۔

**بسم اللہ الرحمن الرحیم، عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ وَ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ یَا عَبْدُالصَّمَدُ الرَّحْمٰنِ یَا عَبْدُ**

**اَلْوَاعُدُ حاضر شو حاضر شو حاضر بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔**

## تسخیر حسینہ پری

یہ عمل حسینہ پری کا گارنٹی شدہ عمل نایاب ہے، مجرب آزمودہ عمل ہے، ترکیب عمل اس کی یہ ہے۔ نوچندی جمعرات کو روزہ رکھیں اور شیر برنج سے افطار کریں، پھر رات کا پہر گزر جائے، پھر خلوت کی جگہ خوشبو سے معطر کریں۔ عمل قارئین کرام کی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے۔ مکمل و ترتیب و طریقہ جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے معلوم کریں۔ پڑھنے والا عمل یہ ہے۔

**حُب کا تارا ---- تورے سُوَاھا**

اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ باپرہیز حصار کر کے عمل کریں۔

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کرلیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔ قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**

معجزات جفر

# لوح تسخیر سلطنت

تحریر:۔عزیز الرحمٰن سروری قادری (حیدرآباد)

السلام علیکم! قارئین کرام یہ دنیا عجائبات کا مظہر بھی ہے اور یہ دنیا فانی ہے اور انسانیت سفر میں ہے بچہ جوانی کی طرف جوان بزرگی کی طرف ، جاہل علم کی طرف ، زندگی موت کی طرف اور کائنات آخرت کی طرف تیزی سے رواں دواں ہے اور دنیا امید پر قائم ہے اُمید کے جملے کو ظاہر کرنے سے واضح ثبوت ملتا ہے دنیا میں حضرت انسان کو آمد تا الوداع قدم قدم پر امتحانات ، مشکلات ، مصائب و پریشانیوں سے گذرنا پڑتا ہے، لہٰذا اس مشکل سفر کو آسان اور ناممکن کو ممکن بنانے کی کوشش کے مرحلے کا نام زندگی ہے، عرض مختصر ہے کہ دنیا کی زندگی زندہ دلی کا نام ہے مردل دل کیا خاک جیسا کرتے ہیں، اس امید کو قائم رکھتے ہوئے اس مرتبہ قارئین کرام کی خدمت میں لوح تسخیر سلطنت کے عنوان سے حاضر خدمت ہوں ۔ عرصہ دراز سے یہ مشاہدے میں آیا ہے کہ بعض عاملین حضرات قارئین وعوام الناس علم نجوم وعلم الجفر کی قوت تاثیر تجربہ ومہارت کے ماننے سے انکار کرتے ہیں، ان کا خیال ہوتا ہے کہ نجوم وجفر کے ماہرین احکامات وغیرہ لگا کر بیاض جنتری رسالہ جات جرائد واخبارات کی بدولت عوام وانسان تک روحانی پیغام پہنچاتے ہیں، یہ طریقہ صرف دولت کمانے تک محدود ہے لیکن اس طرح بالکل نہیں ہے علم نجوم وجفر دور قدیم سے آج تک باقاعدہ چلتا آرہا ہے اور نجوم کے ذریعے زائچہ کشید کر کے صاحب زائچہ کا ماضی ، حال اور مستقبل کے حالات وواقعات با آسانی معلوم کر کے سائل کی رہنمائی کی جاسکتی ہے اور عاملین اور قارئین سے میرا سوال ہے کہ میرے دو الفاظ سے کسی کو کوئی شک وانکار ہے کہ علم نجوم حضرت امام صادق کا علم ہے نجوم فلکیات کے موافق سائنسی اور لطیف علم ہے اور جفر علم ہے بعض سراسر علم لدنی کا حصہ ہے۔

قارئین کرام یہ ایک واضح حقیقت ہے سیارگان کی شرف و زوال نظرات انسان پر سعد ونحس اثرات مرتب کرتے ہیں اور انسان سعد ونحس اثرات سے متاثر ہوتا ہے قارئین اکثر نحوست سے انسان بادشاہ سے گداگر، تندرستی سے بیماری، خوشحالی کو بدحالی ، آزادی کو قید اور طاقت کو کمزوری و معذوری میں مبتلا کر دیتے ہیں، مریخ کی نحوست سے بزدلی، کاہلی، سستی، احساس کمتری، قومہ، شکر اور دنیا بھر میں اموات واقع ہونا شامل ہے۔ زُحل کی نحوست کا تعلق مفلسی ، تنگ دستی ، بیماری ، بدحالی ، مصائب ومشکلات ، صدمات وناکامی ہے، یعنی تمام تکلیفات کا مرکز ہے ان کی نحوست صاحب زائچہ کی پیدائش یا وقتی طور پر اگر وسعت رزق و دولت ، سماجی ، معاشرتی یا شعبہ حیات میں خواہ کسی بھی خانہ میں زوال پذیر ہوں تو ٹھیک انہی مقام سے انسان کو دھچکا لگتا ہے اور انسان موجودہ قوت ، بادشاہی ، رزق و دولت ، عزت ووقار ، قوم عزیز واقارب ، تندرست ، طاقت وخوش حالی سے محروم ہو جاتا ہے۔ لہٰذا اس طرح کے ہزاروں مسئلے مسائل ، تکالیف ومشکلات کی شدت میں کمی واقع کرنے کی کوشش اہل علم ، حکماء حضرات کلام الٰہی کی قوت و برکت سے کرتے ہیں تاکہ مصائب ومشکلات سے لاچار دُکھی انسانیت کی رہنمائی وخدمت کی جاسکے تاکہ صاحب کیفیت کے مشکل حالات واقعات میں کمی و بہتری آجائے اور اسے تندرستی، خوشحالی، عزت ووقار، نصرت وفتح حاصل ہو۔

قارئین محترم! اس طرح کے الواح ، طلسمات وتبرکات وغیرہ سیارگان کی چال رفتار کے موقع کی مناسبت سے تیار کئے جاتے ہیں، جس میں شرف ، اوج، نظر قران ، تثلیث وتسدیس ، نوروز ، مذہبی تہوار ، آئمہ معصومین کی ولادت باسعادت ، قمری سعد منازل وغیرہ شامل ہیں، قارئین کرام واضح رہے کہ مضمون میرے استاد محترم کے نام ہے میرے پاس وقت بہت کم ہوتا ہے میں صرف محض مضمون تحریر کرتا ہوں اور لطف کی بات یہ ہے کہ آج وقت ملا تو میرے صفحہ کی سطور کم پڑ جاتی ہے۔ یہ میرے لئے بہت خوش نصیبی کا موقع ہے کہ استاد محترم نے خاص طور پر فون کر کے مجھے فرمایا کہ میں نے جو آپ کو اپنی طرف سے خاص روحانی علم وفیض عنایات کی ہے تو آپ اس لوح تسخیر سلطنت کے موقع پر اپنا مکمل روحانی فیض ظاہر کر کے خلقت خداوندی اور قارئین کرام کے نذر کردیں اور خدمت خلق کے لئے وقف کردیں۔ قارئین کرام میں ناچیز صرف علم الاعداد اور علم الجفر کا ایک ادنیٰ سا طالب علم ہوں، مجھے استاد خاص کی طرف سے جو روحانی فیض وعلم کا حصول ہوا ہے یہ کوئی کتابی علم نہیں ہے بلکہ دست بہ دست اور سینہ بہ سینہ کا علم ہے اس میں استاد محترم نے مجھے اپنا جان کر بغیر دُشواری کے نہایت زندہ دلی ، توجہ اور شوق سے میری رہنمائی کی ہے ۔ اس روحانی فیض عنایت میں

مہارت علم الاعداد، علم الجفر، علم تسخیرات، مختلف قسم کی الواح، طلسمات، سیارگان کے نقوش، اعدادی، حروفی و تکسیری نقوش و الواح مثلث' مربع' مخمس فوائد، نقوش، طبعی مکتوبی، مثلث مربع، سوجی معکوسی، وضعی، نقوش و الواح ذوالکتابت ترلوح، قلب لوح، زیرلوح وتری لوح، گوشہائے لوح، جوف خالی، ترفع وتنزل، زوج االزوج، روح الرفد، لوح سبع سیارگان، مرکب ذوالوجین، تکسیر قطبی، تکسیر شمسی، تکسیر اعدادی وحروفی، تکسیر زمام، موخر صدر، صدر موخر، امتزاج جفری، لوح مزل، لوح نادعلی، لوح فتح، لوح فتح نامہ خاص، لوح فتح نامہ سلطانی، حروف تہجی، اعداد قمری و شمسی شامل ہیں۔

قارئین محترم! میرا مقصد یہ ہے کہ میں استاد محترم کے احسان تو نہیں چکا سکتا، بہرحال استاد محترم کے حق میں تاحیات دُعا کرسکتا ہوں اور باادب بااحترام ہمیشہ حسب توفیق استاد محترم کی خدمت ضرور کرسکتا ہوں کیوں کہ مجھ گنہگار پر روحانی باپ کا اس قدر نوازش ہوئی کہ مجھ حقیر کو خدمت خلق کرنے میں احتیاج سے بے نیاز عطا فرمایا۔ قارئین کرام! اب لوح تسخیر سلطنت کے فوائد تحریر کرتا ہوں۔

تسخیر خلق، تسخیر روحانیت، تسخیر کواکب، تسخیر الارواح، نورانی، علوی،

## فوائد لوح تسخیر سلطنت

سفلی، تسخیر، حکام و افسران بالا تسخیر و ترقی عہدہ ملازمت، تسخیر زمین، جائیداد، زراعت، فصل و باغات، فیکٹری، کارخانہ، مل، دکان، مکان، پلاٹ، تسخیر ورجوع، فوج، پولیس، دیگر سرکاری یا پرائیویٹ شعبہ جات، رجوع خلق، تسخیر ورجوع مستورات، تسخیر ورجوع عزیز واقارب، رشتہ دار، برادران عوام الناس، ودیگر شعبہ حیات کی غرض سے نایاب عمل ہے، اس لوح مبارکہ، فیض وبرکت سے تسخیر عمومی وخصوصی کا حصول ممکن ہے۔

**ترکیب لوح مبارکہ:** ۔ جامع الاثر لوح تسخیر سلطنت کے خانہ مقصود میں تسخیر عام یا خاص کی غرض سے تبدیلی کرسکتے ہیں، سمجھ دار کے لئے اشارہ کافی ہے، اس لوح کو عطارد، مشتری کے نظر قران میں خاص طریقے سے قوائد عملیات کو مدنظر رکھتے ہوئے خالص گولڈن کاغذ میں تیار کریں اور لوح کے اندر درج نام، مقصود آیات اسم اعظم کے تمام مرض امتزاج دے کر طاق صورت میں تین، پانچ یا سات حروف کے کلمات بنائیں اور لوح کے چوگرد تحریر کریں، یاد رہے تین عدد لوح تیار کئے جائیں گے ایک پاس رکھیں، دوسرے کو گل حکمت کردیں اور تیسرے لوح کو جفری قاعدہ سے مزاج باد میں ترفع دے کر استعمال کریں اور ساتھ ہی آیات مبارکہ ان رحیم ودود کا چالیس دن تک **541** مرتبہ پابندی سے ورد کریں، ان شاء اللہ ڈوبی ہوئی بھی تیر جائے گی۔ یہ لوح جس کے پاس ہوگا ان شاء اللہ العزیز اس کیلئے بے پناہ اسباب پیدا ہوں گے، یہ علم جفر کا بہت مشکل قاعدہ ہے، احتیاط سے حل کریں لازمی آپ کو بھی تھوڑی سی محنت تو کرنی پڑے گی، بے شک محنت میں عظمت ہے اس لوح کو تیار کرنے کیلئے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب یا براہ راست مجھ سے رجوع کریں اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق و برکت عطا فرمائے۔

آخر میں ادارہ روحانیات کی پوری ٹیم کی صحت، سلامتی ورو حانی ترقی کیلئے دعا کریں اور مجھ گنہگار عزیز الرحمٰن کو خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

۲۸۶

جبرائیل

| عزیزالرحمن | تسخیر رجوع خلق | ان رب رحیم ودود | یافتاح یاعزیز |
|---|---|---|---|
| ۵۴۵ | ۵۷۹ | ۴۲۸ | ۳۸۰۵ |
| ۵۷۵ | ۵۳۳ | ۳۸۱۷ | ۴۳۲ |
| ۳۸۱۳ | ۴۳۶ | ۵۷۱ | ۵۳۷ |

اسرافیل — عزرائیل

میکائیل

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 10 جنوری 05:01 تا 12 جنوری 12:04

**ہبوط قمر:** 10 جنوری 04:56 تا 06:51

**قمر در ثور:** 24 جنوری 18:39 تا 26 جنوری 22:39

**شرف قمر:** 24 جنوری 22:13 تا 00:00

## شادی بیاہ کی تاریخیں

3.4.5.6.12.13.14.18.19.20.25.27.30

# شہد کی افادیت

Honey

شہد کا شمار قدرت کی عطا کردہ نعمتوں میں نعمت غیر مترقبہ کے طور پر کیا جاتا ہے۔ اسکی شفائی اور حیرت انگیز غذائی خوبیوں کو بیان کرنا انسان کے بس کی بات نہیں ہے۔ یہ ایسا لیس دار نیم شفاف سیال ہے۔ جس کا رنگ زردی مائل بھورا ہوتا ہے۔ اس میں ہلکی سی باس ہوتی ہے جبکہ ذائقے میں ترشی مائل شیریں ہوتا ہے۔ کچھ عرصہ پڑا رہنے کے بعد یہ غیر شفاف اور بلوریں ہو جاتا ہے۔ جدید تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ شہد بائیس سال تک خراب نہیں ہوتا اور نہ ہی اپنی خوبیاں بدلتا ہے۔ شہد ایسا سیال ہے جس میں خود کو تادیر محفوظ رکھنے کی خاصیت پائی جاتی ہے۔ مصر کے آثار قدیمہ کی کھدائی کے دوران ایک ملکہ کے مقبرے سے شہد کا ایک مرتبان ملا ہے جو تین ہزار سال پہلے ملکہ کے ساتھ دفن کیا گیا تھا۔ مرتبان کی شہد کا تجزیہ کرنے سے پتہ چلا ہے کہ اتنی لمبی مدت گزر جانے کے باوجود شہد کی رنگت، کیمیائی ترکیب اور مہک میں کسی قسم کی خاص تبدیلی نہیں آئی ہوئی تھی۔ یہی وجہ تھی کہ قدیم یونانی اور مصری اپنے مردوں کو حنوط کرنے کے لئے شہد کا استعمال کیا کرتے تھے۔ شہد کو انگریزی زبان میں ہنی کہا جاتا ہے۔ یہ لفظ عربی زبان ہان سے نکالا گیا ہے۔ جرمنی زبان میں ہننگ (Honing) اور پرانی انگلش میں ہننگ (Huning) بن گیا۔ انگریزی بول چال میں پیارے کو ہنی ہی کہا جاتا ہے۔

**شہد کی غذائی صلاحیت** :۔ شہد میں تین قسم کی شکریں پائی جاتی ہیں ان کے نام ہیں گلوکوز، فرکٹوز اور سکروز۔

گلوکوز کی مقدار دیگر دو شکروں سے زیادہ ہوتی ہے۔ یہ ایسی شکر جو زندہ حیوانات کے خون میں، پھلوں اور سبزیوں کے جوس میں پائی جاتی ہے۔ جب انسان پر تھکاوٹ غالب آجاتی ہے تو یہ شکر لیکٹک اور ایسڈ کی جگہ لینے والی آکسیجن کی بحالی کا فریضہ انجام دیتی ہے۔ فرکٹوز کو انگوری شکر کے نام سے بھی یاد کیا جاتا ہے۔ گلوکوز کے برعکس یہ شکر بہت جلد قلموں کی شکل میں تبدیل ہوجاتی ہے اس کا نام بافتوں کی تعمیر کرنا ہے جبکہ سکروز ایک چپکنے والا مادہ ہوتا ہے اور یہ شہد میں بہت کم مقدار ہوتا ہے۔ لیکن شہد اسی کی موجودگی کی وجہ سے اس قدر قابل ہضم بن جاتا ہے۔ 100 گرام شہد میں رطوبت 20.0 فیصد، پروٹین 0.3 فیصد، معدنی اجزاء 0.2 فیصد اور کاربوہائیڈریٹس 79.5 فیصد تک پائے جاتے ہیں۔ 100 گرام شہد کے معدنی اور حیاتینی اجزاء میں فاسفورس 16 ملی گرام، آئرن 0.9 ملی گرام، کیلشیم 5 ملی گرام اور وٹامن سی 4 ملی گرام کے علاوہ تھوڑی مقدار میں وٹامن بی کمپلیکس ہوتا ہے۔ اسی مقدار شہد کی غذائی صلاحیت 319 کیلوریز ہے۔

حال ہی میں کی جانے والی تحقیق سے پتہ چلا ہے کہ شہد کو جب تجارتی مقاصد کے لئے 150 درجے فارن ہائیٹ پر گرم کیا جاتا ہے۔ تو فلٹرنگ، باٹلنگ، اور کولنگ کے دوران اس کا پولن (زرگل) ک ذرات سے محروم ہو جاتا ہے۔ اگر یہ کہا جائے تو بے جا بہ نہ ہوگا کہ شہد خالص نہیں رہتا۔ کیونکہ گرم کرنے سے اس کی بیشتر غذائی خوبیاں ضائع ہوجاتی ہیں۔

**شفا بخش قوت اور طبی استعمال** :۔ شہد ایسا سیال ہے جو کاربوہائیڈریٹس کی اسی صورت میں ہوتا ہے جو جلد ہضم ہوجاتے ہیں توانائی اور حرارت کے اعلیٰ ترین ذرائع میں سے ایک ذریعہ ہے۔ گو توانائی کا حصول زیادہ تر نشاستہ اور غذاؤں سے ہوتا ہے۔ شہد سیدھا خون میں شامل ہوجاتا ہے اسی لئے فوری توانائی مہیا کرنے کا ایک ذریعہ بن جاتا ہے۔ جن لوگوں کا ہاضمہ کمزور ہو ان کے لے شہد عمدہ ترین غذائی نعمت ہے شہد کھاتے ہی تمام جسمانی اعضاء مثبت ردعمل ظاہر کرتے ہیں۔

مشہور رومن فزیشن کہتے ہیں کہ شہد ہر بیماری کے لئے شفا بخش دوا ہے۔

آج بھی شہد متعدد بیماریوں کے علاج اور تحفظ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

ایک چمچ شہد اور آدھے لیموں کا رس نیم گرم پانی کے ایک گلاس میں ملا صبح سویرے خالی پیٹ پینے سے تیزابیت اور قبض کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ موٹاپے کی صورت میں کوئی اور غذا نہ کھانا اور صرف اسی مشروب پر گزارہ کرنا بہتر علاج ثابت ہوتا ہے۔ اس سے جہاں وزن میں کمی آتی ہے وہاں طاقت کم نہیں ہوتی۔ شہد میں آئرن، کاپر اور میگنیز پایا جاتا ہے۔ اسی لئے ہیموگلوبن بنانے میں قابل ذکر کردار ادا کرتا ہے۔ شہد خون کی کمی (انیمیا) کا عمدہ ترین علاج ہے۔

یہ خون کے سرخ ذرات اور ہیموگلوبن میں درست توزان برقرار رکھتا ہے۔ شہد خراش والی کھانسی کا بہترین علاج ہے۔ شہد کی خاصیت یہ ہے کہ کہیہ سانس کی نالی کے بالائی حصہ کی بیجی بافتوں کی سوزش کو دور کر کے خراش والی کھانسی کو

# طلسماتی پیالہ شرف مشتری

مال و دولت' انعامی اسکیموں میں جیت' عزت وشہرت' مرتبہ وحاکمیت' امراض دفع' نجات قرض' بیرون ملک سفر میں کامیابی' تسخیر خاص وعام امور پر حاکم سیارہ مشتری 12 سال بعد اپنے درجہ شرف پر آتا ہے تو بہت قوی اثرات ظاہر کرتا ہے وہ افراد جو کہ درج بالا امور میں ناکام ہیں یقیناً اُنکے زائچہ پیدائش میں مشتری کمزور ہوگا اس سیارے کی کمزوری اُسی وقت دور ہوسکتی ہے کہ جب بوقت شرف سیارہ مشتری میں ایسا مواد حاصل کر لیا جائے ایسی دھات جو سیارہ مشتری سے منسوب ہو دھات پر کندہ آیت قرانی' طلسم تیار کردہ روحانی تبرک کو اپنے پاس رکھا جائے بہت زیادہ امکان ہیں کہ متذکرہ بالا معاملات میں ناکامی سے نجات مل جائے۔ اسی بات کے پیش نظر ادارہ روحانیات میں بوقت شرف مشتری طلسماتی پیالہ خاص موقع پر تیار کیا گیا ہے۔ جس کے نتائج گزشتہ شرف مشتری میں بہت زیادہ برآمد ہوئے۔ اگر طلسماتی پیالہ شرف مشتری میں انعامی اسکیموں کی جیت کیلئے پرائز بانڈ رکھ دیئے جائیں تو کوئی شک نہیں کہ جلد انعامی چانس میں کامیابی مل جائے۔ طلسماتی پیالہ شرف مشتری میں بیمار اگر صحت یابی کیلئے پانی رکھ کر پئیں تو اللہ کی قدرت سے اُسے شفایابی حاصل ہوگی دل معدہ اور جگر کے امراض میں مبتلا افراد پیالہ شرف مشتری میں پانی پئیں تو جلد شفایاب ہو جائینگے۔ تنگ دست افراد طلسماتی مشتری پیالہ میں قیمتی اشیاء یا رقم رکھیں تو اُن میں خیر و برکت ہوگی۔ کیونکہ خاص موقع پر کندہ طلسم مشتری اور دیگر جفری روحانی اعمال کی برکت سے اس پیالہ میں ایسی روحانی طاقتیں جمع ہوچکی ہیں۔ جن کی برکت سے کئی افراد نے فائدہ اُٹھایا۔ طلسماتی پیالہ شرف مشتری کا فیض عام آدمی تک پہنچانے کیلئے ادارہ روحانیات نے خاص اہتمام کیا ہے کیونکہ مشتری کا مزاج آبی ہے لہذا خاص جفری طریقہ اور طلسمات سے ترتیب کردہ طلسماتی پیالہ شرف مشتری کے فیوض و برکات سیارہ مشتری سے منسوب تمام امور کیلئے کارآمد ثابت ہوتی ہیں۔ خاص طلسماتی پیالہ پر شرف مشتری کے عین عروجی ساعتوں میں ورد اوراد کیئے گئے ختم کرنے کے بعد اس میں مشتری کی تمام سعد قوتیں جمع ہوگئی جس میں کسی بھی شخص کے زائچہ پیدائش میں مشتری کی کمزوری کے اثرات کو ختم کرنے میں یہ پیالہ مشتری نہایت پُرتاثیر ثابت ہوتا ہے۔

| ہدیہ طلسماتی پیالہ شرف مشتری 2700 روپے | ہدیہ خاص طلسماتی پیالہ شرف مشتری 4200 روپے |
|---|---|

**طلسماتی پیالہ شرف مشتری منگوانے کیلئے فوری ادارہ سے رابطہ کریں**

**ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ**

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

فروری 2018ء

ماہنامہ روحانی

# تحفہ روحانیات

ولادت باسعادت حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

وجود جنات

2108ء کے اسمائے اعظم

مزمل روحانی جنتری 2018ء

فضائل اسمائے الحسنیٰ

اپنے قریبی بکسٹال سے طلب فرمائیں

اعمال ہبوط عطارد

اعمال سورج گرہن

قیمت 60 روپے فی شمارہ

چیف ایڈیٹر روحانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ



# عملیات پر صدیوں پرانی نایاب ونادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| مجموعہ علم جفر، نجوم، عملیات (فارسی) 800 روپے | علم نجوم کے نقطے، بزرگوں کا نایاب تحفہ، قلمی کا عکس |
| مراۃ النجوم 700 روپے | حکیم غلام قادر کی مشہور زمانہ نایاب کتاب، لاہور |
| لگن آفتاب (حصہ اول) 550 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی کی ہندی نجوم پر قدیمی کتاب، لاہور طبع قدیم |
| لطیف النجوم 600 روپے | نجوم پر ایک مکمل کتاب حیدر آباد دکن 1939ء |
| علم نجوم اور علم عجیبہ 700 روپے | قسمت کا حال، بھاگیا چکر، طلسمات، قلمی کا عکس |
| ستاروں کی تاثیر 600 روپے | لکی نمبرز کے کلیہ جات، علم نجوم کے ہیئت، 1355ء |
| سراج الرمل (فارسی) 650 روپے | نجوم پر ایک نایاب کتاب، کانپور 1908ء |
| خلاصۃ النجوم 650 روپے | ہندی نجوم کے قاعدے، گرہ لگن پچھتر وغیرہ، لکھنو 1915ء |
| جوتش سار مالا 700 روپے | پنڈت کرشن کمار کتیلی کی نایاب تخلیق، امرتسر |
| جوتش کا قاعدہ 600 روپے | پنڈت رگھناتھ داس جوتشی، قواعد جوتش، لاہور |
| پرشن آفتاب 660 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی، سوال کا جواب جوتش سے، لاہور مطبوعہ قدیم |
| انتخاب النجوم 560 روپے | ماہنامہ برائے اودھی، علم نجوم پر قابل تعریف محنت، کانپور |
| آسان جوتش باتصویر 650 روپے | بخشی دیت پرکاش شبھ اور اشبھ مہورت نکالنا، کمیاب |
| ابجد النجوم 650 روپے | سید ابوالحسن کی ایک قابل تعریف کاوش، لاہور |

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| النجوم 800 روپے | نہ بھلانے والی تحقیق، نجوم کی مکمل تعریف، قلمی کا عکس |
| کوک شاستر 1200 روپے | شاستروں پر تحریر کردہ راز کا خزانہ |
| عملیات قریشی 650 روپے | مجرب اعمال جن کی تلاش رہتی ہے (ڈاکٹر محمد ابراہیم) |
| طلسمات منازل قمر 650 روپے | قمری منازل کے طلسمات محمد عبداللہ، لکھنو چوک |
| بیاض عملیات 800 روپے | ذاتی مجربات علامہ شاد گیلانی |
| علاج مقناطیس 1300 روپے | ایسی قوتوں سے علاج کرنا جو انسان کے اندر پوشیدہ ہوں |
| ٹیلی پیتھی (حصہ اول) 600 روپے | پوشیدہ قوتوں کو بروئے کار لاکر کامیاب زندگی گزارنا |
| ٹیلی پیتھی سیکھیے 1100 روپے | ارتکاز توجہ اور یکسوئی کی آسان مشقیں |
| گلزار تعویزات 750 روپے | تعویزات کی ایسی کتاب جس میں آسان عملیات |
| سورۃ مزمل سے مشکلات کا حل 650 روپے | ہر آیت سے متعلق مختصر اعمال |
| عملیات کلام پاک 650 روپے | قرآن پاک سے مختلف بیماریاں، مشکلات کا حل (ثناء اللہ قادری چشتی) |
| عملیات فاروقی 650 روپے | مولانا بشیر احمد کی نہ بھولنے والی کاوش |
| اعمال قرآنی 700 روپے | قرآنی اعمال پر منتخب کتاب |
| محفل حاضرات 1050 روپے | حاضرات کے مختلف طریقے اور ان کے قواعد |

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| مفتاح الحاجات 1050 روپے | نادر عملیات کا خزانہ |
| جامع الاسرار 600 روپے | وہ اعمال جن کی اکثر تلاش رہتی ہے |
| تحفہ مشکل کشاء 650 روپے | روزمرہ زندگی میں پیش آنے والی مشکلات کا اُنکا حل |
| علاج بذریعہ جنتر منتر تنتر 570 روپے | پیچیدہ امراض اور مسائل کا حل، تحریر:۔ بی آرورما |
| حب سربستہ راز 650 روپے | حصول محبوب کے نایاب اور مجرب اعمال |
| ذخیرہ سکندر ذوالقرنین 670 روپے | طلسمات اور عملیات پر قدیمی کتاب |
| چشمہ طلسم 700 روپے | طسلمات کا خزانہ جس کے بعد کسی اور کی ضرورت نہیں |
| صبح کا ستارہ 600 روپے | قرانی فالنامہ و قرآنی عملیات |
| عمل تسخیر نظر 700 روپے | عملیات، مسخرات خاص و عام پر مشتمل کتاب |
| صحیفۃ النوار 450 روپے | خاص عملیات کا مجموعہ |
| تاثیرات اجتماع سیارگان 750 روپے | نجوم پر تحریر ہونے والی قدیمی کتب 1921ء |
| عملیات مقطعات 650 روپے | حروف مقطعات پر لکھی جانے والی جامع کتاب |
| عزیز الخلائق 550 روپے | زندگی میں مجرب مسخرات کا ایک ہی عمل کافی ہوتا ہے یہ عملیات کا خزانہ ہے |
| مجربات سلیمانی 700 روپے | مشہور تعویزات ونقوش انتہائی آسان اور پُر تاثیر |




جلد نمبر 13 فروری 2018ء شمارہ نمبر 8



# ترتیب مضامین





ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان مابه جنت اعلیٰ برابر است آهسته پابنه که ملك سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار "اَستَغفِر اللهَ رَبِّی مِن کُلِّ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَیهِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحمد بِعَدَ دَالمُزَمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## جمادی اول، زکات سورۃ مزمل

نوچندا اتوار کو قبل نماز فجر سورۃ مزمل 21 بار ہر 7 بار پڑھنے کے بعد درود تاج 1 بار پڑھا جائے۔ اس زکات کی مدت 21 یوم ہے اس کی برکت سے زیارت نبی کریمؐ دوران ادائیگی زکات ہوتی ہے اور جب بھی کوئی مشکل ہو درج بالا طریقہ کے مطابق صرف 7 یوم سورۃ مزمل پڑھی جائے تو مشکل حل ہو جاتی ہے۔ مداومت عمل 7 بار روزانہ ہے۔ دوران عمل ہر سوموار کا روزہ رکھیں بہتر ہے کہ سحری و افطاری میں 7 کھجوروں پر اکتفاء کیا جائے یعنی 7 کھجور سحری میں اور 7 کھجور افطاری میں استعمال کی جائے اس کے علاوہ پانی پینے کیلئے سنت کا پیالہ استعمال کریں اور کچھ نہیں کھانا پینا۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## حمد باری تعالیٰ

خوشا وہ دن حرم پاک کی فضاؤں میں تھا
زباں خموش تھی دل محو التجاؤں میں تھا

در کرم پہ صدا دے رہا تھا اشکوں سے
جو ملتزم پہ کھڑے تھے، میں ان گداؤں میں تھا

غلاف خانۂ کعبہ تھا میرے ہاتھوں میں
خدا سے عرض و گزارش کی انتہاؤں میں تھا

حطیم میں مرے سجدوں کی کیفیت تھی عجب
جبیں زمین پہ تھی ذہن کہکشاؤں میں تھا

طواف کرتا تھا پروانہ وار کعبے کا
جہانِ ارض و سما جیسے میرے پاؤں میں تھا

دھڑک رہا ہے مرے ساز روح پر اب بھی
وہ ایک نغمہ جو "لبیک" کی صداؤں میں تھا

مجھے یقین ہے میں پھر بلایا جاؤں گا
کہ یہ سوال بھی شامل میری دعاؤں میں ہے

صبیح رحمانی

15 جمادی الاول بمطابق 02 فروری 2018ء بروز جمعہ المبارک

# ولادت با سعادت حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

تحریر
سید شبیہہ الحسنین رضوی
کاشانہ الحسینی (کراچی)

**کنیت اور لقب :** ۔امام علی بن حسین علیہ السلام چوتھے امام ہیں۔آپ کی کنیت ابو محمد' ابوالحسن اور ابو بکر ہے۔ان کا لقب سجاد اور زین العابدین ہے۔

**ولادت با سعادت :** ۔امام علی بن حسین علیہ السلام کی والدہ ماجدہ طیبہ طاہر عابدہ کا اسم گرامی شہر بانو ہے۔

**گلے میں طوق اور پاؤں میں زنجیر :** ۔امام زہری نے کہا کہ میں نے امام علی بن حسین علیہ السلام کو دیکھا کہ عبدالملک بن مروان کے حکم سے ان کے پاؤں باندھے گئے۔ ہاتھوں میں زنجیریں اور گردن میں طوق ڈالے گئے اور پھر ان پر نگران مقرر کیے گئے۔ میں نے انہیں سلام کرنے کی اجازت طلب کی تو آپ اس وقت ایک خیمہ میں تشریف فرما تھے۔

میں نے جب آپ کا یہ حال دیکھا تو زار و قطار رویا اور کہا کہ '' کیا ہی بہتر ہوتا کہ اگر آپ کی جگہ مجھے باندھا جاتا اور آپ سلامت رہتے''۔

امام علی بن حسین علیہ السلام نے فرمایا: '' اے زہری! تو یہ خیال کرتا ہے کہ ان زنجیروں اور طوق سے میں تکلیف میں ہوں۔اگر میں چاہوں تو یہ فوراً اتر جائیں مگر ایسی نشانیاں رہنی چاہئیں تا کہ تم خوف خداوندی کو دامن گیر رکھو اور حشر کے روز تم پر تکلیف نہ ہو''۔

ازاں بعد آپ نے زنجیر کو اپنے ہاتھوں سے اتار دیا اور پاؤں کو پھندے سے آزاد کر لیا۔ پھر فرمایا:

'' اے زہری! میں ان کے ساتھ اس حال میں دو منزلوں سے زیادہ نہ جاؤں گا''۔

جب چار دن گزرے تو آپ کی پاسبانی کرنے والے مدینہ منورہ واپس چلے گئے۔ پھر آپ کو مدینہ بلاتے رہے لیکن آپ انہیں نہ مل سکے۔ان میں بعض نے ایسے بیان کیا ہم ایک جگہ مقیم تھے اور آپ کی شدت سے پاسبانی کر رہے تھے صبح ہوئی تو محل میں سے آپ غائب تھے۔

**دبدبہ حسینی :** ۔امام زہری نے بیان کیا کہ ازاں بعد میں عبدالملک بن مروان کے ہاں گیا تو اس نے مجھ سے امام زین العابدین علیہ السلام کا حال پوچھا مجھے جو یاد تھا وہ میں نے بیان کر دیا۔

عبدالملک نے کہا: '' جس وقت میرے گماشتوں نے انہیں گم کر دیا تو وہ میرے ہاں آ کر کہنے لگے کہ میرے اور تمہارے مابین کوئی چیز حائل ہوئی ہے''۔

میں نے کہا: '' ذرا ٹھہریئے''۔ امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: '' میں ٹھہرنے کو تیار نہیں ہوں''۔

ازاں بعد آپ باہر تشریف لے گئے اور میں قسم بخدا آپ کے رعب و جلال سے خوف زدہ ہو گیا۔

**وصال مبارک :** ۔

امام زہری جب بھی کبھی امام زین العابدین علیہ السلام کا تذکرہ کرتے تو زار و قطار روتے اور کہتے کہ:

'' وہ واقعی زین العابدین ہیں جو ایران کے شہنشاہ یزدگرد کی بیٹی سے تولد ہیں۔یزدگرد نوشیروان عادل کی اولاد میں سے تھا''۔

امام زین العابدین علیہ السلام نے 18 محرم الحرام 94 ہجری میں وصال فرمایا اور بعض راویوں نے وصال شریف 95ھ لکھا ہے۔

**'' زین العابدین '' کی وجہ تسمیہ :** ۔آپ کیا اسم زین العابدین کے معروف ہونے کی وجہ تسمیہ یہ ہے کہ آپ ایک شب نماز تہجد میں مشغول تھے کہ شیطان ایک سانپ کی شکل میں نمودار ہوا تا کہ اس ڈراؤنی شکل سے آپ کو عبادت سے باز رکھ کر عیش و نشاط میں مشغول کر دے۔آپ نے اس کی طرف توجہ نہ فرمائی یہاں تک کہ سانپ نے آپ کے پاؤں کا انگوٹھا اپنے منہ میں ڈال لیا لیکن آپ پھر بھی اس کی طرف متوجہ نہ ہوئے۔

سانپ نے آپ کے انگوٹھے کو اس سختی سے کاٹا کہ آپ کو درد ہوا۔آپ نے پھر بھی سانپ کی طرف توجہ نہ کی۔

آپ پر اللہ تعالیٰ نے انکشاف فرمایا کہ وہ شیطان ہے۔آپ نے اس بری طرح زدوکوب کیا اور پھر فرمایا:

''اے ذلیل وخوار اور کمینے۔ یہاں سے دور ہو جا''۔ جب سانپ چلا گیا تو آپ کھڑے ہو گئے تا کہ درد میں افاقہ ہو جائے۔ پھر آپ کو ایک آواز سنائی دی لیکن بولنے والا نظر نہ آیا۔

کہنے والے نے کہا: ''آپ زین العابدین ہیں۔آپ زین العابدین ہیں۔آپ زین العابدین ہیں''۔

## حالتِ وضو میں کپکپی طاری ہونا :۔

امام زین العابدین علیہ السلام وضو فرماتے تو آپ کا چہرہ زرد ہو جاتا اور جسم میں کپکپی پیدا ہو جاتی۔

جب آپ سے اس کا سبب دریافت کیا گیا تو آپ نے فرمایا۔

''تم جانتے ہو کہ کس کے حضور میں پیش ہونا ہے؟''۔

**دنیا کی آگ سے نہ ڈر** :۔ایک مرتبہ امام زین العابدین علیہ السلام اپنے مکان پر نماز پڑھ رہے تھے کہ مکان کو آگ لگ گئی۔آپ سجدہ ہی میں پڑے رہے۔لوگوں نے بہت شور مچایا کہ: 'اے رسول اللہ کے بیٹے !اے رسول اللہ کے بیٹے! آگ لگ گئی' آگ لگ گئی''۔

پھر بھی آپ نے سر سجدہ سے نہ اٹھایا۔جب آگ ٹھنڈی ہو گئی تو آپ سے دریافت کیا گیا: ''آپ آگ سے خاموش کیوں رہے؟''

امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''محشر کی آگ کے خوف سے یہ آگ بھول گیا''۔

**حضرت خضر علیہ السلام کا راز کی باتیں کرنا** :۔ایک معتبر راوی نے روایت کی کہ ایک روز میں امام زین العابدین علیہ السلام کے ہاں گیا۔میں نے خیال کیا کہ میں آوازدوں میں مکان کے باہر بیٹھا رہا یہاں تک کہ آپ باہر تشریف لے آئے۔میں نے آپ کی خدمت میں سلام عرض کیا۔آپ نے جواباً وعلیکم السلام فرمایا۔پھر ایک دیوار کے قریب آ کر فرمایا: ''اے فلاں !اس دیوار کو دیکھا ہے۔

اس شخص نے کہا: ''ہاں !دیکھا ہے اے رسول اللہ کے بیٹے''۔امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا:

''میں ایک روز اس دیوار کے ساتھ تکیہ لگا کر حالت افسردگی میں بیٹھا تھا کہ میں نے اچانک ایک خوبرو آدمی کو دیکھا جو سامنے کھڑے ہو کر کہہ رہے تھے ۔اے علی بن حسین !میں تجھے افسردہ دیکھ رہا ہوں۔اگر دنیا کے لئے افسردگی ہے تو دنیا ایک روزی ہے جسے ہر نیک وبد کھاتا ہے''۔

اس شخص نے کہا۔''میرا دکھ درد دنیا کے لئے نہیں ہے کیونکہ دنیا کا معاملہ ایسا ہے جیسا کہ آپ نے کہا ہے''۔

پھر آپ نے فرمایا: ''اگر تمہارا افسردہ ہونا آخرت کے لئے ہے تو وہ ایک سچا وعدہ ہے جس میں ایک قاہر شہنشاہ فیصلہ فرمائے گا''۔

وہ شخص بولا۔''میرا افسردہ ہونا اس وجہ سے نہیں ہے آخرت تو ویسی ہوگی جیسا کہ آپ نے فرمایا ہے۔آپ کی افسردگی کی وجہ کیا ہے؟''۔

امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا:

''میں فتنہ ابن زبیر سے خوف زدہ ہوں''۔

اس شخص نے کہا: ''اے علی! کیا تو نے کوئی ایسا شخص دیکھا ہے جس نے اللہ تعالیٰ سے کوئی چیز طلب کی ہو اور اسے نہ ملی ہو''۔

امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''نہیں''۔

اس شخص نے پھر کہا: 'کیا تو نے کوئی ایسا شخص دیکھا ہے جو خوف الٰہی رکھتا ہو اور اللہ تعالیٰ نے اس کے کام میں کمی کی ہو''۔

امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''نہیں''۔

اس کے بعد وہ شخص آنکھوں سے غائب ہو گیا۔بعد میں معلوم ہوا کہ وہ شخص حضرت خضر علیہ السلام تھے جو آپ سے راز کی باتیں کر رہے تھے۔

**چڑیوں کا تسبیح پڑھنا** :۔ایک راوی سے مروی ہے کہ میں ایک روز امام علی بن حسین علیہ السلام کے ہاں تھا کہ آپ کے گرداگرد بہت سی چڑیاں مدح بنائی جارہی تھیں۔آپ نے فرمایا: ''اے فلاں !تمہیں معلوم ہے کہ یہ چڑیاں کیا کہہ رہی ہیں؟''

اس شخص نے کہا: ''حضور۔میں کچھ علم نہیں رکھتا''۔

امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''یہ چڑیاں اپنے رب کی تسبیح پڑھ رہی ہیں اور آپ کے لئے روزی نہیں مانگتیں''۔زاہد دنیا کون؟

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک شب ایک سائل یہ کہہ رہا تھا کہ: ''وہ زاہد دنیا کہاں ہیں جو آخرت کی رغبت رکھتے ہیں''۔

ازاں بعد جنت البقیع کی جانب سے ایک نادیدہ شخص کی آواز سنائی دی کہ: ''وہ زاہد علی بن حسین علیہ السلام ہیں''۔

**ہرن کا آپ کے ساتھ کھانا کھانا :** ۔ایک دن کا ذکر ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام اپنے غلاموں، بچوں اور دیگر رفقاء کے ہمراہ جنگل میں گئے اور چاشت کے کھانے کے لئے دسترخوان بچھادیا، دیکھتے دیکھتے وہاں ایک ہرن آ کر ساکت ہوگیا۔آپ نے اس کی طرف چہرہ کر کے کہا: ''میں علی بن حسین بن علی ابی طالب ہوں اور میری والدہ محترمہ فاطمہ علیہ السلام بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔آؤ اور ہمارے ساتھ چاشت کا کھانا کھاؤ''۔ ہرن آیا اور اس نے کچھ کھانا کھایا پھر صحرا کی جانب واپس چلا گیا۔غلاموں میں سے ایک نے آپ کی خدمت میں عرض کیا: یاامام ہرن کو دوبارہ بلائیے۔امام زین العابدین نے فرمایا: ''ہم اسے پناہ دیں گے تم اسے مت چھیڑنا''۔اس نے عرض کیا: ''حضور ہم اسے ہرگز نہیں چھیڑیں گے''۔ امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''اے ہرن! میں علی بن حسین بن علی بن ابی طالب ہوں میری والدہ محترمہ رسول اللہ کی بیٹی ہیں''۔ وہ یہ سن کر پھر آ گیا اور دسترخوان کے قریب ٹھہر گیا اور آپ کے ہمراہ کچھ کھانا شروع کر دیا۔ان اصحاب میں سے کسی نے ہرن کی پشت پر دست دراز کیا تو ہرن بھاگ گیا ۔پھر امام زین العابدین نے فرمایا: ''تم نے میری پناہ کو سلامت نہیں رہنے دیا۔اب میں تم سے کسی قسم کی بات نہ کروں گا''۔

**اونٹنی کی کاہلی دور فرمانا :** ۔ایک روز کا ذکر ہے کہ امام زین العابدین علیہ السلام کی اونٹنی چلتے چلتے راستہ میں کاہلی کرنے لگی۔آپ نے اسے عصا دکھا کر کہا۔''تیز چلو ورنہ اس عصا سے تمہاری مرمت کی جائے گی''۔اونٹنی نے آپ کی یہ ڈانٹ سن کر تیز چلنا شروع کر دیا اور ازاں بعد رفتار میں کبھی کاہلی نہ کی۔

**ہرنی کا بارگاہ امام علیہ السلام میں فریاد کرنا :** ۔ایک روز امام زین العابدین علیہ السلام اپنے رفقاء کے ہمراہ جنگل میں تشریف فرما تھے کہ اچانک ایک ہرنی آئی اور آپ کے سامنے کھڑی ہو کر اپنا پاؤں زمین پر مار کر زار و قطار چیخنے لگی۔آپ کے رفقاء نے آپ سے دریافت کیا: ''اے ابن رسول اللہ! یہ ہرنی کیا کہتی ہے؟'' امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''ہرنی کہتی ہے کہ کل فلاں قریشی میرا بچہ اٹھا لایا ہے اور میں نے کل سے بچہ کو دودھ نہیں پلایا''۔ یہ سن کر بعض رفقاء کے دل میں شک پیدا ہوا۔آپ نے اس قریشی کو بلایا۔وہ آ گیا تو امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''یہ ہرنی شکایت کر رہی ہے کہ تم نے اس کا بچہ اٹھا لیا ہے اس نے ابھی اسے دودھ بھی نہیں پلایا۔اب اس نے مجھ سے درخواست کی ہے کہ میں تجھے کہوں کہ تو اس کا بچہ واپس دے دے تاکہ یہ اسے دودھ پلا لے۔پھر بچہ کو دودھ پلانے کے بعد تجھے بچہ واپس لوٹا دے گی۔قریشی نے آپ کی بات مانتے ہوئے بچہ لا کر حاضر کر دیا۔ہرنی نے بچہ کو دودھ پلایا تو آپ نے قریشی سے کہا کہ وہ بچہ کو آزاد کر دے۔قریشی نے آپ کے کہنے پر بچہ کو آزاد کر دیا اور آپ نے دونوں ماں بیٹا یعنی ہرنی اور اس کے بچہ کو دونوں کو آزاد کر دیا۔وہ اچھلتی کودتی خوشی سے واپس چلی گئی۔ازاں بعد آپ کے رفقاء نے آپ سے دریافت کیا: ''یاابن رسول اللہ! اب یہ اونٹنی کیا کہتی ہے؟'' امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا: ''وہ تمہیں جاتے ہوئے بہتر دعاؤں سے یاد کرتی تھی''۔

**آخری وقت سے مطلع فرمانا :** ۔جس شب امام زین العابدین علیہ السلام نے وصال فرمایا آپ نے اپنے صاحبزادے امام محمد باقر علیہ السلام سے فرمایا: ''صاحبزادے! میرے واسطے وضو کے لئے پانی لاؤ''۔ وہ پانی لائے تو وہ پانی ٹھیک نہیں تھا یعنی اس میں چوہا مرا ہوا تھا اور اندھیری رات تھی اس لئے اچھی طرح دیکھ نہ سکے۔پھر آپ کے لئے مزید پانی لایا گیا جس سے آپ نے وضو کر کے فرمایا: ''اے میرے فرزند! آج میرا وقت وصال ہے''۔ازاں بعد اپنے فرزند کو کچھ وصیتیں کیں

**امام زین العابدین کے فراق میں اونٹنی کی موت :** ۔امام زین العابدین علیہ السلام کی ایک اونٹنی تھی جو مکہ معظمہ جاتی تو آپ اس کے پالان کے آگے چابک لٹکا دیتے۔اس لئے تمام راستہ اسے چھڑی بھی مارنی نہ پڑتی اور آنے جانے میں کسی قسم کی مشکل کا سامنا نہ ہوتا ۔جب آپ کا وصال شریف ہوا تو وہ اونٹنی آپ کی قبر کے سرہانے آ کر اپنی چھاتی زمین پر رکھ کر آہ و زاری کرتی۔ امام باقر علیہ السلام نے اسے اس حالت میں دیکھ کر فرمایا: ''اے ناقہ! اٹھ اللہ تعالیٰ تجھے برکت دے''۔اونٹنی نہ اٹھی تو امام باقر علیہ السلام نے فرمایا: ''اسے چھوڑ دو۔وہ جا رہی ہے''۔ازاں بعد وہ اونٹنی تین دن زندہ رہ کر پھر موت کا مزہ چکھ گئی۔

**حجر اسود کا فیصلہ کرنا :** ۔امام عالی مقام حسین علیہ السلام کی شہادت کے بعد محمد بن حنیفہ زین العابدین علیہ السلام کے پاس آئے اور کہا: ''اے بیٹا! میں تمہارا چچا ہوں اور تم سے عمر میں بھی بڑا ہوں اس لئے امامت کا اولین حق میرا ہے۔اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے جنگی اوزار بھی

دے دیں"۔امام زین العابدین علیہ السلام نے کہا: "اے میرے عم محترم! خدا سے ڈرو اور جس چیز کے تم اہل نہیں ہو اس کا دعویٰ نہ کرو"۔ازاں بعد پھر محمد بن حنفیہ نے یہی کہا تو امام زین العابدین نے کہا: "اے میرے عم محترم! آؤ حاکم کے پاس چلیں جو وہ ہمارے درمیان فیصلہ کرے وہ بہتر ہوگا"۔محمد بن حنفیہ نے کہا: "وہ کونسا حاکم ہے جو ہمارا فیصلہ کرے گا"۔امام زین العابدین علیہ السلام نے کہا: "وہ فیصلہ کرنے والا حاکم حجر اسود ہے"۔جب دونوں صاحب وہاں پہنچے تو امام زین العابدین علیہ السلام نے اپنے عم محترم سے کہا: "اے عم محترم! اس سے بات کرو"۔حضرت محمد بن حنفیہ نے حجر اسود سے بات کی مگر کوئی جواب نہ ملا۔پھر امام زین العابدین علیہ السلام نے بارگاہ الٰہی میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور ذات باری تعالیٰ جل جلالہٗ الکریم کو اس کے صفاتی اسماء سے یاد کیا تو حجر اسود گفتگو کرنے لگا۔تب آپ نے اپنا چہرہ حجر اسود کی جانب کر کے کہا: "تجھے اس رب کی قسم ہے جس نے اپنے بندوں کے وعدے تجھ پر رکھے ہوئے ہیں ہمیں اس بات سے مطلع کرو کہ امام حسین علیہ السلام کے بعد امام اور نابالغ کی سرپرستی کا حق کسے حاصل ہے؟" حجر اسود آپ کی یہ بات سن کر کانپ اٹھا۔قریب تھا کہ اپنی جگہ سے گر پڑتا لیکن نہایت فصیح و بلیغ زبان میں گویا ہوا: "اے محمد بن حنفیہ! یہ چیز مسلمہ ہے کہ امام حسین علیہ السلام کے بعد امامت کا حقدار علی بن حسین علیہ السلام ہی ہے"۔

**امام پاک علیہ السلام کا دو افراد کو نجات دلوانا** :۔ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ دوران طواف ایک عورت اور ایک مرد کا ہاتھ حجر اسود سے چمٹ گیا۔ہر طرح سے چھڑانے کی سعی کی گئی لیکن وہ چمٹے رہے لوگوں نے یہ حال دیکھ کر مشورہ دیا کہ ان کے ہاتھ کاٹ دیئے جائیں۔دیکھتے ہی دیکھتے آپ وہاں آنکلے اور انہیں دیکھ کر آگے آگئے۔آپ نے اپنا ہاتھ ان کے ہاتھوں پر پھیرا تو ان کے ہاتھوں کو رہائی مل گئی۔پھر وہ دونوں وہاں سے چلے گئے۔

**ملک کو سلامتی بخشنا** :۔ازاں بعد عبدالملک بن مروان نے حجاج بن یوسف کو ایک نامہ لکھ کر ہدایت کی کہ وہ بنو عبدالمطلب کے قتل سے منہ موڑ لے کیونکہ آل ابی سفیان اس بارے میں خیال کرتی ہے کہ بنوامیہ کی حکومت بہت جلد ختم ہو جائے گی عبدالملک نے یہ نامہ پڑھ کر ارسال کیا جس سے امام زین العابدین علیہ السلام کو آگاہ کیا گیا۔آپ نے عبدالملک بن مروان کو تحریر کیا کہ تم نے فلاں روز اور فلاں وقت حجاج بن یوسف کو کسی قسم کا خط تحریر کیا تھا۔مجھے خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے مطلع فرمایا ہے کہ وہ خط اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے۔جس کے سبب سے تیرے ملک کو اس نے سلامتی بخشی ہے۔آپ نے وہی عبارت تحریر کر کے نامہ ایک غلام کو دیا اور اسے اپنی اونٹنی پر سوار کر کے عبدالملک کی جانب روانہ کیا۔عبدالملک نے خط کی تحریر کو اپنے خط کے مطابق پایا تو اسے آپ کے حق پر ہونے کا اعتبار آگیا۔بہت مسرور ہوا اور اسی اونٹنی پر اتنے درہم و دینار لاد کر آپ کو بھیج دیئے جن کی وہ بردبار ہو سکتی تھی۔

**امام پاک کا دشمن کے حق میں بددعا کرنا** :۔

ایک شخص منہال بن عمرو نامی نے کہا کہ ایام حج میں میں امام زین العابدین علیہ السلام کو ملنے گیا تو آپ نے مجھ سے ایک شخص کے بارے میں دریافت کیا تو میں نے عرض کیا میرے آقا وہ تو کوفہ میں موجود ہے۔پھر آپ نے اس کے حق میں مندرجہ ذیل الفاظ سے بددعا کی: "اے اللہ اسے لوہے کی حرارت سے جلا دے اسے اللہ اسے نار کی حرارت سے جلا دے"۔جب میں کوفہ میں واپس آیا تو معلوم ہوا کہ مختار بن ابی عبید بغاوت کر چکا ہے۔میں نے اس سے تعلقات استوار کئے اور اس کی ملاقات کے لئے گھوڑے پر سوار ہو گیا۔جب اس کے پاس پہنچا تو وہ بھی گھوڑے پر سوار ہو رہا تھا۔میں اس کے ہمراہ ایک ایسی مقام پر پہنچا جہاں اس نے ایک شخص کا انتظار کرنا شروع کر دیا۔اچانک اس شخص کو بلوایا گیا جس کیلئے بددعا کی تھی۔مختار نے کہا! "الحمدللہ! اللہ تعالیٰ نے مجھے تم پر حاوی کیا ہے"۔اس نے جلاد کو بلایا تاکہ اس کے ہاتھ اور پاؤں کاٹ ڈالے۔ازاں بعد اس نے آگ لانے کو کہا جس میں اسکو پھینک دیا گیا اور وہ جل گیا۔میں نے جب اس واقعہ کو دیکھا تو اللہ کی پاکی بیان کی۔مختار نے اللہ تعالیٰ کی پاکی بیان کرنے کا سبب پوچھا تو میں نے امام زین العابدین علیہ السلام کی بددعا کا قصہ بیان کیا۔اس نے مجھے قسم دے کر اس کی تصدیق چاہی۔میں نے کہا! "ہاں میں نے خود سنا ہے"۔مختار گھوڑے سے نیچے اترا اور دو رکعت نماز نفل ادا کی اور اس کے بعد دیر تک سربسجود رہا۔سر سجدہ سے اٹھا کر وہاں سے چل دیا۔میں بھی ان کے ہمراہ چل دیا۔راستے میں میرا مکان تھا۔میں نے مخلصانہ انداز میں اسے گھر آنے کے لئے دعوت دی تاکہ کھانا پیش کروں۔مختار نے کہا! "اے منہال! جب کہ تو نے مجھے خود مطلع کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے امام زین العابدین علیہ السلام کی دعا کو قبول کر لیا ہے۔تو پھر مجھے کچھ کھانے کے لئے کیوں کہتا ہے میں تو آج شکریہ کا روزہ رکھوں گا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اس کی توفیق دی ہے"۔

# قسط 42 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

روحانی واقعات کے سلسلہ کی بیالیسویں قسط قارئین کی خدمت میں حاضر ہے دراصل گزشتہ جتنی بھی اقساط پیش کی گئی اس مضمون کے سلسلہ میں قارئین کی جانب سے بے حد پذیرائی ملی۔ بہت سے دوستوں نے بذریعہ فون اور خط بتایا کہ انہوں نے اب تک مضمون جنات کی روحانی واردات سے بہت کچھ سیکھا ہے اور سیکھ رہے ہیں کیونکہ اس مضمون میں کوئی بھی بات پوشیدہ نہیں رکھی جاتی ہر عمل کو بہت آسان واضح طریقہ سے واقعہ کی شکل میں بتادیا جاتا ہے جس سے مشکل بات با آسانی سمجھ آجاتی ہے۔

محمد اکرم ایک صبح پریشان حالت میں آئے چہرے پر گھبراہٹ اور سردیوں میں پسینہ جسم پر کپکپی لفظوں کی ادائیگی اس بات کا پتہ دے رہی تھی کہ معاملہ سنگین نوعیت کا ہے ویسے تو یہ سرکاری محکمہ میں افسر تھے مگر ان دنوں انتہائی پریشانی کی وجہ سے اپنے محکمانہ فرائض درست طریقہ سے انجام نہ دے پا رہے تھے۔

میری کسی طرح بھی جان چھڑوائیں لگتا ہے کہ مجھے کچھ ہو جائیگا۔ رات سے میرا دل گھبرائے جا رہا ہے بس یوں لگتا ہے کہ جیسے اب جان نکلی ایسے میں میں نے توبہ استغفار کی لیکن کسی بھی شدت میں کوئی کمی نہ آئی بار بار آپکی جانب دھیان جاتا تھا کہ کب صبح ہو اور میں شاہ صاحب سے مل کر اس پریشانی کا حل اور سکون پاؤں۔ میرے دل کی دھڑکن مسلسل بڑھ رہی ہیں اور کبھی اس قدر کم ہو جاتی ہے کہ جیسے ہاتھ پاؤں سے جان نکل رہی ہو۔ اکرم نے بہت گھبراہٹ میں مشکل سے یہ الفاظ ادا کئے۔

پریشانی کی کوئی بات نہیں اکرم۔ اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے آپکو کچھ نہیں ہوتا وہ سب سے بڑا طاقت والا ہے کلام الٰہی سے بڑھ کر کچھ بھی نہیں اگر صدق دل سے آپ اللہ سے معافی طلب کرو گے اور اللہ کے کلام کا آسرا لو گے تو کوئی بھی پریشانی آپ کیلئے نہیں ہے۔ اکرم کو حوصلہ دیتے ہوئے بات کی اور پانی کا گلاس اُسکی طرف بڑھایا۔

اُس نے لمبے گھونٹ بھرتے ہوئے پانی کو جلدی سے ختم کیا۔ اب اُسکے سر پر ہاتھ رکھ کر آیت الکرسی اور سورۃ مزمل کا ایک بار ورد کیا اور کچھ دیر سکون کیلئے کرسی کے ساتھ ٹیک لگا کر آنکھیں بند کر کے گنبد خضریٰ کا تصور کرنے کو کہا تقریباً 10 منٹ بعد اُسکی حالت بہتر ہوئی اور وہ بات کرنے کے قابل ہوا۔

شاہ صاحب! بات ایسے ہے کہ آج سے آٹھ سال قبل خاندان والوں کی مخالفت مول لے کر میں نے شادی کی ہماری زندگی بہت اچھی گزری پہلے چھ سال انتہائی مثالی تھے۔ اللہ نے ایک بیٹی اور ایک بیٹا دیا۔ وہ میرے ساتھ بھرپور تعاون کرتی پھر ہم نے ایک چھوٹا سا کاروبار شروع کیا بوتیک کے اس کام میں ہمیں اچھا فائدہ ہوا۔ کام بڑھتا گیا گھروں میں خواتین سے وہ کپڑے سلواتی اُس کی لاگت کا اندازہ لگاتے سلائی کڑھائی کا تخمینہ لگانے کے بعد ہم اُس سے ڈبل قیمت اُس سوٹ کی مقرر کر دیتے ملتان کی کڑھائی ویسے بھی بہت زیادہ مشہور ہے دوسرے شہروں میں جا کر وہ کپڑے فروخت کر دیتی دو تین بار ہم نے مختلف شہروں کے ہوٹلوں میں صنعتی نمائش میں بھی حصہ لیا۔ پھر اسی دوران اُسکا تعلق کسی شخص سے ہو گیا میں اعتماد میں مارا گیا اُس کا ہمارے گھر آنا جانا شروع ہوا پھر یہ ہوا کہ اب گھر میں اکثر و بیشتر اُسکی پسند اور ناپسند کا خیال رکھا جاتا۔ چند ماہ بعد مجھے اندازہ ہوا کہ مسئلہ کچھ گڑبڑ ہونے کی جانب جا رہا ہے۔

اپنی بیگم سے اُس شخص سے متعلق کچھ تحفظات کا ذکر کیا جس پر وہ سیخ پا ہو گئی۔ اکرم تم میرے اور اسکے معاملہ میں آج کے بعد نہ بولے گے اور تم نے یہ شبہ ظاہر کر کے میرے ساتھ اچھا نہیں کیا کیا تم کو میں ایسی لگتی ہوں۔ اُس کا چہرہ غصہ سے سرخ ہو گیا۔ اُس روز بات کچھ تلخ کلامی کے بعد ختم ہو گئی۔

مزید چند ماہ گزرے تو اُس شخص کا بلا تکلف ہمارے بیڈروم میں آنا مجھے ناگوار گزرا اب وہ ڈرائنگ روم سے بلا جھجک دوسرے کمروں میں بھی آ جاتا تھا۔ اُسے اس بات سے منع کیا تو وہ ناراض ہو کر گھر سے چلا گیا لیکن اُسکے جانے کے بعد ہم میاں بیوی میں شدید لڑائی شروع ہو گئی اور اس روز تو خوب تماشا بنا وہ کچھ ہوا کہ جو میں نے کبھی سوچا بھی نہ تھا۔

اس واقعہ کی خبر میں نے اُس کے والد کو دی جس پر اُس نے کہہ دیا کہ ہمارا اس سے کوئی واسطہ نہیں یہ تم دونوں میں میاں بیوی کا مسئلہ ہے آپس میں مل بیٹھ کر حل کر لو۔

یہ بات کہتے ہوئے اکرم کا سانس پھول رہا تھا غصہ کی شدت کا اندازہ اُس کے چہرہ سے ہو رہا تھا پھر اُس نے اپنی انگلیوں سے سر کے بالوں کو پکڑ کر کھینچا اور چند منٹ کیلئے اسی حالت میں سر جھکا بیٹھ گیا اُس کو پھر پانی کا ایک گلاس دیا اور کہا کہ یہ پیو اور پوری بات بتاؤ۔

میں اُسے اُس کے حال پر چھوڑ کر دو دن گھر نہ گیا لیکن اُس نے بھی کوئی خبر نہ لی تیسرے دن گھر آیا اب میرا دماغ پہلے سے بہت زیادہ خراب ہو چکا تھا کیونکہ گھر کا دروازہ اُس شخص نے کھولا اُسے برا بھلا کہا کہ تم نے میرے گھر کو برباد کر دیا جس پر وہ مسکراتا ہوا اندر چلا گیا۔ میرا مسئلہ یہ تھا کہ میں فوری طور پر کوئی سخت ایکشن بھی نہیں لے سکتا تھا کیونکہ ہم لوگوں میں حق مہر کے طور پر بہت کچھ لکھوایا جاتا ہے۔ ہماری محبت کی شادی تھی اس لئے میں نے حق مہر میں بہت زیادہ سونا پلاٹ اور زمین لکھ کر دی ہوئی تھی۔ بلکہ شادی کے دو سال بعد جب ہماری محبت عروج پر تھی تو یہ سب چیزیں میں نے اس کے نام کر دی تھی جس گھر میں ہم رہ رہے تھے وہ بھی اُسکے نام تھا اور میرا ایک کنال کا پلاٹ بھی اُسکے نام تھا اس کے علاوہ 35 تولے سونا بھی اُسکو دے چکا تھا یعنی کے میں پوری طرح کنگال تھا۔ بوتیک کے کاروبار سے تقریباً ماہانہ دو سے ڈھائی لاکھ منافع تھا۔ یہ رقم بھی اُسی کے اکاؤنٹ میں تھی یعنی میں مکمل طور پر خالی ہو چکا تھا۔

ان دو روز میں اُس نے میری اولاد کو مجھ سے اتنا باغی کر دیا تھا کہ بچے میری شکل دیکھ کر اُس شخص کے پاس چلے گئے جسے میں سخت ناپسند کرتا تھا اب میرے بچے اُس کے ساتھ بیٹھ کر کھانا کھا رہے تھے اور خوش گپیوں میں مصروف تھے میرا خون جل رہا تھا۔ کچھ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا کروں جی چاہتا تھا کہ ابھی ان دونوں کو موت کے گھاٹ اتار دوں لیکن مجھ میں اتنی ہمت اور حوصلہ نہ تھا۔

اپنی اس پریشانی کے بارے میں سوچ سوچ کر تقریباً ذہنی توازن کھو چکا تھا اسی دوران ایک بزرگ کی جانب سے نصیحت یاد آ رہی تھی کہ بقول اُن بزرگ کے کہ یہ قرآن کے الفاظ اور حدیث ہے لیکن میں نے اب تک کسی سند کے ساتھ یہ قول نہ سُنا تھا اسلئے میں اس قول کو قرآنی حدیث سے منسوب نہیں کرتا لیکن قول اچھا تھا اس لئے دماغ کے کسی کونے میں رہ گیا۔

''عورت کو عمر کے کسی حصہ میں آزادی نہ دو''

اب میں نے تہیہ کر لیا کہ روحانی علوم کا سہارا لے کر میں ان دونوں کو تباہ و برباد کرونگا تقریباً ایک سال تک کسی شخص سے رابطہ میں رہا اُس نے چلے وظیفے اور دوسری چیزیں کروائیں مگر کوئی اثر نہ ہوا۔ پھر پتہ چلا کہ فلاں شخص ہے وہ قبرستان میں رہتا ہے اور کئی روحانی طاقتیں اُس کے پاس ہیں اُسکی خدمت میں 6 ماہ تک حاضر ہوتا رہا اس ڈیڑھ سال تک کے عرصہ میں میرے گھر میں داخلہ صرف اتنا تھا کہ ایک الگ کمرہ میں رہتا اپنے الگ کھانے کا بندوبست کرتا میری بیوی جبراً مجھ سے میری تنخواہ لے لیتی۔ صرف تھوڑے بہت خرچہ کے پیسے میرے پاس رہتے اپنا دُکھ میں کسی کو بیاں بھی نہیں کر سکتا تھا کیونکہ دفتر اور دیگر حلقہ احباب میں میری اچھی عزت ہے۔ جس شخص سے میں علم سیکھ رہا تھا اُس نے ایک دن مجھ سے اُلو کے ناخن اور پر لانے کو کہا جس بات سے اندازہ ہوا کہ وہ کچھ بڑا کرنے والا ہے۔

دیکھو اکرم بیٹا اب میں نے ایک بڑا کام کرنا ہے مجھ سے تیری یہ بے بسی نہیں دیکھی جاتی جس نے تیرا گھر برباد کیا اب اُن دونوں کا نمبر لگانا ہے تو میری اتنی خدمت کرتا ہے اور مجھے تیرے اوپر ترس آتا ہے اب میں ان کے ساتھ کیا کرتا ہوں تماشا تو دیکھے گا مجھے کہیں سے زندہ یا مردہ بڑا اُلو لا کر دے۔ اگر تو قبرستان سے کوئی ہڈی بھی لا سکتا ہے تو وہ بھی لا کر دے بابا کمالے نے بڑے رعب دار انداز میں مجھے حکم دیا۔

بابا کمالا ایک مخصوص حلقہ میں بہت پراسرار مانا جاتا تھا کئی لوگ اس سے رات اور دن کو چوری چھپے ملنے آتے اُس نے اپنے آپ کو پراسرار علوم بارے مخفی رکھا ہوا تھا۔ یہ تو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ بابا ایک ایک ماہ تک نہاتا نہیں تھا سر میں چند کالے بال تھے باقی سارا سر سفید نہ نہانے کی وجہ سے داڑھی مونچھیں اور بال سخت ہو چکے تھے۔ صبح اُٹھ کر پاس رکھے گڑھے سے دو چھینٹے مار لیتا تھا تو جانو اُسکی صبح ہو گئی۔ شاید قرآن بھی نہ پڑھا ہوا تھا لیکن ہاتھ میں ہمیشہ تسبیح نما مالا گھومتی رہتی تھی کیا پڑھتا تھا یہ تو مجھے بھی آج تک نہ پتہ چلا لیکن اس چھ ماہ میں نے اُسے کبھی نماز پڑھتے یا سجدہ کرتے ہوئے نہ دیکھا تھا مگر مجھے اکثر و بیشتر نماز کا کہتا تھا۔

اُلو کی تلاش میں نکل پڑا اُس کا حکم ایسا تھا کہ جیسے میرے لئے پتھر پر لکیر ہو اکرم یہ بات بتاتے ہوئے کچھ زیادہ ہی جذباتی ہو گیا اب اُسکے چہرے سے خوف دہشت اور وحشت ختم ہوتی جا رہی تھی۔ یہ ساری تفصیل بتاتے ہوئے اُسکو ذرا بھر بھی نہ ٹوکا۔ یقین ہو چکا تھا کہ میں اُسکی بات بہت دھیان سے سُن رہا ہوں اور اُسے ضرور مناسب حل بتاؤں گا اُس نے بتایا کہ میں شاہ صاحب کئی پرندوں والوں سے اُلو کا معلوم کیا۔ چھوٹے اُلو تو ملتے تھے لیکن بڑی قسم کا اُلو جس کی نشانیاں بابا کمالے نے بتائی تھی کہ وہ تقریباً چیل سے بڑے جسم کا ہوتا ہے پتہ چلا کہ راولپنڈی سے ایسا اُلو مل سکتا ہے۔ میں اگلے روز اپنے سفر پر نکل پڑا کہ اچانک میرے سامنے ایک سیاہ سایہ نمودار ہوا۔ (جاری ہے)

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## عطارد تسدیس مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 03 | 08:53 تا 09:47 | 15:08 تا 16:03 | مشرق | 22:15 تا 23:21 | شمال مشرق |

### خاتمہ امراض

(مقصد عمل) ایسے مریض جو کہ بلڈ پریشر کا شکار ہوں کئی علاج کروانے کے بعد بھی شفاء حاصل نہ ہو رہی ہو اس عمل کی قوت سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) مریض کے قد کے برابر ایک سرخ رنگ کی ڈوری لیں۔اس ڈوری پر حروف صوامت جو کہ بندش کے لیے استعمال ہوتے ہیں 13 بار پڑھ کر 1 گرہ لگا دیں لیکن پڑھتے وقت اپنے سانس کو روک لیا جائے اسی طرح کچھ فاصلے پر دوسری گرہ لگائی جائے لیکن اس وقت میں اس مریض کو اپنے سامنے لٹائیں ایسے ہی اس ڈوری پر 13 گرہ لگائیں اور یہ ڈوری مریض کو پہننے کے لیے دے دیں حیرت انگیز طور پر دیکھا گیا ہے کہ مریض کو دوبارہ بلڈ پریشر کی شکایت نہیں ہوتی ہے۔نقش بنانے کے لیے عدد 543 کو چاروں چالوں سے مربع میں پر کریں نیچے مقصد تحریر کرنے کے بعد خاکی نقش مریض کو پہننے کے لیے دیں جبکہ باقی تین نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کریں۔

## زہرہ تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 04 | 08:00 تا 08:53 | 11:34 تا 12:27 | شمال مشرق | 21:08 تا 22:15 | شمال |

### دشمن کو تباہ و برباد کرنا

(مقصد عمل) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لیے یا اُس کے کاروبار کو بند کرنے کے لیے عمل کر سکتے ہیں یاد رہے کہ معمولی رنجش کی بناء پر یہ عمل کرنے والا خود بڑی مُصیبت میں گرفتار ہو جائے گا عمل صرف ایسی جگہ کیا جائے کہ جو شخص ناجائز طریقہ سے کمائی گئی مال و دولت کے سر پر غرباء اور شریف لوگوں کو بلاوجہ تنگ کرتا ہے۔

(عمل) اس وقت سے قبل ان جگہوں کی مٹی حاصل کر لیں، گدھے کے لیٹنے کی جگہ کی مٹی + عیسائی قبرستان کی مٹی + کھنڈر مکان کی مٹی + فقیر کی جھونپڑی کی مٹی + مسلمان قبرستان کی مٹی + صحرا کی ریت + خودکشی سے مرنے والے کی قبر کی مٹی کو ایک جگہ جمع کر لیا جائے اوپر دئیے گئے وقت اور سمت کے مطابق 80 بار سورۃ الھب بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے پڑھی جائے اس مٹی کو جس شخص کو تباہ و برباد کرنا ہو اُس کے دوکان یا مکان میں ڈال دی جائے وہ شخص جلد ہی تباہ و برباد ہو جائے گا ناجائز عمل کرنے والا یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچانے والا اس عمل کے اثر سے چند دن میں ہی خود تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔بہت سے دوست جن کو نظرات کی اہمیت کا علم نہیں ہوتا یا بعد میں اس قسم کے اعمال پڑھتے ہیں تو عام ایام میں کرنے کی اجازت طلب کرتے ہیں عمل شر صرف ہفتہ اور منگل کو کیئے جائیں۔

## شمس تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 11 | 11:34 تا 12:28 | 13:23 تا 14:17 | شمال مغرب | 17:55 تا 19:01 | شمال مشرق |

### دشمن کی جائیداد یا عمارت تباہ

(مقصد عمل) آپ اس دوران ایسے دشمن کی جائیداد یا عمارت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں کہ جس عمارت میں غیر شرعی اور ناجائز کام ہوتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ ناجائز طریقہ سے کمائی گئی دلت سے شرفاء کو تنگ کرتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ کسی ظالم شخص کے ہاتھوں تنگ آ چکے ہوں اور طاقتور شخص کے سامنے کمزور ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) اس عمل کی تیاری قبل از وقت کریں ساعت نظر کے آغاز سے 2 روز قبل قبرستان میں مطلوبہ قبور تلاش کر کے رکھی جائے کہ عین وقت عمل آپ کو پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔اس عمل کے لئے دن کی ساعت بھرپور مددگار ثابت ہوں گی۔8 عدد ایسی قبروں کی مٹی حاصل کی جائے کہ جو لوگ قتل ہوئے ہوں یا خودکشی کی گئی ہو یا کسی طویل بیماری کے سبب موت واقع ہوئی ہو۔ان 8 قبروں کی مٹی کو اکھٹی کر لیں بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے اس مٹی پر 80 بار سورۃ الھب پڑھ کر اس مٹی پر پھونک دیں گے اور پھر کسی وقت بھی وہ مٹی اس عمارت یا اُس جگہ کو جسے برباد کرنا ہو وہاں پھینک دیں گے۔روزانہ 80 بار سورۃ الھب بعد نماز عشاء 8 روز تک بلاناغہ پڑھیں۔جلد مقصد کا حصول ہوگا۔

نوٹ:۔قارئین تحفہ روحانیات اعمال شر اختیار کرنے سے قبل خصوصی اجازت طلب کریں۔ ادارہ روحانیات

## عطارد تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 14 | 06:56 تا 07:51 | 16:09 تا 17:05 | مشرق | 20:09 تا 21:14 | جنوب مشرق |

### نفاق وجدائی

(مقصد عمل) اس ماہ کی اس خاص نظر سے آپ دو نا جائز ملنے والے دوستوں کو جدا کر سکتے ہیں یعنی کہ ایسے افراد جو کہ غیر شرعی حرکات یا بدفعلی کے مرتکب ہوں یا کے وہ افراد جن کے آپس میں ملنے سے پر امن جگہ پر لڑائی جھگڑا جنم لیتا ہو یعنی کہ غرض ایسے تمام لوگوں کو جدا کرنے کہ لیے یہ عمل ہے کہ جو لوگ شر پھلاتے ہوں۔ اُنکے درمیان نفاق وجدائی پیدا کی جاسکتی ہے۔

(عمل) ساعت کے آغاز سے قبل آم یا امرود کے درخت کی دو ایسی شاخیں حاصل کریں جو کہ ایک ہی ٹہنی سے ہوں بغیر بسم اللہ اور بغیر درود شریف سے 90 بار آیت مبارکہ "**والقینا بینھم العداوت والبغضاء الا یوم القیم**" پڑھ کر پھونک دیں اور بعد میں کسی تیز دھار چھری سے ان دو شاخوں کو درمیان سے علیحدہ کر دیں ان دونوں شاخوں کو قبرستان میں اس طرح دبائیں کہ پہلے ایک شاخ کو دبانے کے بعد دوسری شاخ کو دبانے کیلئے درمیان میں 9 عدد قبروں کا فاصلہ ہو تو دوسری شاخ بھی دبا دیں اب درمیان والی قبر پر کھڑے ہو کر 90 بار اسی آیت مبارکہ کو دوبارہ بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے ورد کریں اول روز کو پہلا دن شمار کرنے کہ بعد مسلسل 9 دن تک یہ ہی آیت 90 بار پڑھیں۔ اس عمل سے ایسے پریشان والدین بھی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں کہ جن کی اولاد من پسند شادی کرنا چاہتی ہو مگر والدین کی نظر میں وہ لوگ صحیح نہ ہوں۔

## زہرہ تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 16 | 09:42 تا 10:37 | 16:09 تا 17:05 | شمال مغرب | 20:09 تا 21:14 | شمال مشرق |

### بزرگ خواتین سے دینی، دنیاوی فائدہ

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے یا بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جو کہ اثاثہ مال وجائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں عمل کر سکتا ہے۔

(عمل) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں **یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق آلر بحق المر** تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے مالی یا روحانی یا والدہ سے وراثتی جائیداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔ الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کر دے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شاء اللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ وآیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کر کے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کر کے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باقی عمل ورد درج بالا طریقہ سے کریں۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 17 | 11:33 تا 12:28 | 09:04 تا 05:05 | شمال مشرق | 18:00 تا 19:05 | شمال مغرب |

### خاتمہ جادو

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر میں جادو کے خاتمہ کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے یعنی کوئی بھی شخص جس پر کوئی کالا یا سفلی علم ہوا ہو اور وہ شخص مسلسل ناکامی مایوسی کا شکار ہو کہ لاکھ کوشش کے باوجود بھی اس جادو کا توڑ نہ ہو رہا ہو۔

**عمل**) اس نظر میں سفید چینی کی پلیٹ پر مع تعوذ وتکبیر' آخری دو قل لکھیں زعفران کی سیاہی استعمال کریں اور آب زمزم سے اس پلیٹ کے نقش کو دھو کر بوتل میں محفوظ کر لیں اس پانی کو 14 روز بلا ناغہ اذان عصر استعمال کریں پانی پینے کا طریقہ اس طرح ہو کہ **اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ اللہ اکبر** اور اس کے بعد آخری دو سورۃ مبارکہ (سورۃ الفلق' سورۃ الناس) پڑھ کر پھونک دیں پہلا گھونٹ پینے کے بعد 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور دوسرا گھونٹ پینے کے بعد پھر 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور تیسرے گھونٹ پر بھی 3 بار تعوذ اور تکبیر کا ورد کریں اس پانی کو مسلسل 14 روز تک استعمال کریں پانی پینے کے بعد دونوں ہاتھوں کو گیلا

کرلیں اور پورے جسم پر پھیر لیں انشاء اللہ جلد ہی جادو کے اثرات ختم ہو نگے عمل کے آخری دن 72 روپے کی شیرنی بچوں میں تقسیم کردیں۔ نقش بنانے کے لیے 5296 کا مربع آتشی درج بالا طریقہ کے مطابق بنا کر استعمال کریں انشاء اللہ جلد ہی جادو کا توڑ ہوگا۔

## عطارد تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 22 | 10:36 تا 11:32 | 17:00 تا 18:00 | جنوب مشرق | 19:05 تا 20:09 | جنوب مغرب |

### عہدہ میں ترقی

(مقصد عمل) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہ ہوں اور کسی بھی صورت کوئی بھی اُمید نظر نہ آتی ہو اس عمل سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

(عمل) دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درد شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی۔

نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پُر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## زہرہ تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 25 | 07:48 تا 08:44 | 12:28 تا 13:24 | جنوب | 21:20 تا 22:20 | شمال مغرب |

### تنزلی مرتبہ حاسدین

(مقصد عمل) ستاروں کی نظر کی ابتداء میں حاسدین اور مخالفین کو اپنے مرتبہ سے گرانے کے لیے یا ان کو ذلیل کرنے کے لیے عمل کیا جا سکتا ہے یاد رہے کہ عام حالات کے چھوٹے موٹے اختلافات کی بناء پر یہ عمل نہ کیا جائے اگر بہت بڑی مجبوری ہو یا حاسدین ومخالفین سے آپ پریشان ہوں ان سے بچاؤ کا کوئی طریقہ نہ ہو تو آپ اس عمل کو کر سکتے ہیں۔

(عمل) 1 تسبیح استغفار 3 عدد لیموں اور ہر لیموں کے لیے 13 عدد سوئیاں پاس رکھیں ہر سوئی پر ایک بار سورہ کوثر پڑھیں اور لیموں میں پیوست کر دیں اسطرح سے ہر لیموں میں 13 سوئیاں پیوست ہونگی اور ایسے ہی 3 لیموں آپ بنائیں گے 1 لیموں کو آپ مخالفین کے گھر یا عمارت میں پھینک دیں دوسرا لیموں قبرستان میں دفن کردیں اور تیسرا لیموں کسی کھنڈر مکان کے اندھیرے کمرے میں رکھ دیں انشاء اللہ آپ کا دشمن مقہور ہوگا حاسدین اور مخالفین پر آپ غالب آئیں گے اس عمل میں بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنی پڑھتے وقت اپنے مخالفین کا مکمل تصور ذہن میں رکھیں۔ بعد میں 36 روپے کی نمکین چیز بچوں میں تقسیم کردیں، عمل کے دوران کھٹی یا کڑوی شے منہ میں لازمی رکھیں۔

## شمس تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 25 | 06:46 تا 07:48 | 13:24 تا 14:20 | جنوب | 20:11 تا 21:20 | شمال مغرب |

### خاتمہ بندش روزگار

(مقصد عمل) ستاروں کی اس نظر کے تحت روزگار کی بندش ختم کرنے اور اپنی جائز خواہشات کی تکمیل کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے۔

قارئین کرام نوٹ فرمالیں کہ اسی روز رات کو عطارد اپنے درجہ ہبوط سے گزریگا لیکن عطارد کی نحوست اس عمل پر اثر انداز نہ ہوگی۔

(عمل) اس عمل میں اسم اعظم **یا باسط** 720 بار ورد کریں اگر نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں تو مثلث آبی کا نقش بنائیں عدد اسم **باسط** 72 ہیں۔ اسی اسم کے چاروں عناصر کے نقش بنائیں۔ نقش خاکی چال اپنے پاس رکھیں۔ باقی تینوں نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کریں۔ جو لوگ نقش نہ بنا سکیں وہ اسم **باسط** 72 بار ورد کرنے کے بعد 72 عدد چھوہاروں پر دم کر دیں۔ روزانہ ایک چھوہارہ لیں اور نہار منہ اس چھوارے پر 72 بار **یا باسط** پڑھ کر کھالیں۔ اپنے مقصد کی اور رزق روزی کی دعا کریں۔ ان چھوہاروں کی گھٹلی کو سنبھال کر رکھ لیں۔ چھوہارے ختم ہونے کے بعد روزانہ ان گھٹلیوں پر 72 بار **یا باسط** پڑھا جائے۔ ہر قسم کی بندش ختم ہونے ساتھ رزق روزی میں بے انتہا اضافہ ہوگا۔

## رقم ارسال کرنے سے قبل ہدایت

1۔ ادارہ کا فون نمبر 0300-6351192 موبی کیش (جاز کیش)، یوبی ایل اومنی، ایزی پیسہ میں رجسٹرڈ ہے۔
2۔ ایس ایم ایس کے آخر میں اپنا نام اور شہر ضرور تحریر کریں۔
3۔ لوح کا نام یا جس مقصد کے لئے آپ رقم ارسال کر رہے ہیں وضاحت کریں۔
4۔ رقم ارسال کرنے کے بعد، اپنا مقصد لکھ کر بذریعہ ایس ایم ایس مطلع کریں۔

## ہبوط عطارد

اس ماہ سیارہ عطارد ہبوطی درجہ پر 25 فروری 2018ء 21 بجکر 40 منٹ تا 26 فروری 20:10 بجے تک رہیگا۔ عطارد ہبوطی نحس درجات پر ہوتا ہے اور اس وقت یہ اپنی سعد قوتیں کھو دیتا ہے۔ سیارہ عطارد سے منسوب تمام مثبت امور منفی رجحان دیتے ہیں بالخصوص عزیز و اقارب میں اختلافات، اولاد کی جانب سے بری خبریں، ذہنی دباؤ میں اضافہ، منتشر خیالی، پاگل پن، بیرون ملک سفر میں رکاوٹوں کو جنم دیتا ہے۔ ان نحوستوں سے بچنے کیلئے پانچ رنگ کے اناج پرندوں کو ڈالیں یا پانچ کلو باجرہ پرندوں کو ڈالیں۔ خاص طور وہ وہ افراد جن کا تعلق برج جوزا اور سنبلہ سے ہے ضرور صدقہ دیں۔

**پہلی ساعت** 25 فروری 22:17 تا 23:23 شمال مغرب

**دوسری ساعت** 26 فروری 05:48 تا 06:46 شمال مغرب

## سورج گرہن 15 فروری

جزوی سورج گرہن 15 فروری بروز جمعرات کو ہوگا۔ جبکہ سورج گرہن کا آغاز 23:56 پر ہو کر 16 فروری 2018ء کو 01:51 پر مکمل ہو کر 03:47 پر ختم ہوگا۔ اس جزوی سورج گرہن کی کل مدت 3 گھنٹہ 51 منٹ ہوگی۔

جزوی سورج گرہن جن ممالک میں نظر آئیگا۔ انٹارٹیکا اور امریکہ سے شروع ہوتا ہوا اٹلانس، جنوبی امریکہ، اٹلانٹیکا سے ہوتا ہوا انٹارٹیکا پر ختم ہوگا۔

**(نوٹ)** یاد رکھیں یہ شمسی گرہن برج دلو کے 27.15 درجہ پر ہو رہا ہے۔

یہ گرہن برج جدی، دلو، حوت، اسد، میزان سے متعلقہ بروج کے افراد کو متاثر کریگا لہٰذا گرہن کی نحوست سے بچنے کیلئے دو رکعت نماز نفل برائے دفع نحوست گرہن ادا کریں۔ گرہن سے قبل سوا پاؤ سوجی کالے تل اور شکر پاس رکھیں بوقت عروج گرہن یہ اشیاء حشرات الارض کو ڈال دیں۔

اس کے علاوہ پانچ قسم کے سیاہ اناج کالی مرچ، لونگ سورج مکھی کے بیج کالا زیرہ، سیاہ تل مٹھی بھر لے کر صدقہ کی نیت سے خالی جگہ پر پھینک دیں بوقت گرہن نیلا اور سیاہ رنگ کا لباس استعمال نہ کیا جائے بہتر ہے کہ گرہن سے ایک دن قبل اور ایک دن بعد یہ رنگ نہ استعمال کریں۔ گرہن کے نحس اثرات کی وجہ سے متذکرہ بالا بروج کے افراد اگر کسی بیماری میں مبتلا ہے تو یہ مرض طوالت اختیار کر جائیگا۔ اور اگر کسی پریشانی یا مصیبت میں پھنسے ہوئے ہیں تو اس کی شدت میں اضافہ ہو جائیگا ایسی صورت میں صدقہ اور نوافل وقت گرہن ادا کر کے ان مشکلات سے بچا جا سکتا ہے۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 06 فروری 08:56 تا 08 فروری 18:53

**ہبوط قمر:** 06 فروری 00:41 تا 06 فروری 02:34

**قمر در ثور:** 21 فروری 00:11 تا 23 فروری 05:07

**شرف قمر:** 21 فروری 03:47 تا 05:34

**فروری نکاح، شادی کی تاریخیں**

2.3.8.9.14.15.16.17.22.23.24.27

## سبع طلسمات سیارگان

| طلسم شمس | طلسم قمر | طلسم عطارد |
|---|---|---|
| ھـــھ<br>س کھمھمسط<br>معـــع<br>طـــم | ٥٥٥ ــــ ـل<br>طسطسھما لا<br>االع ٥ س ص م م م | ممہ مہ د<br>عسرلاع ص<br>مسلسامکما |

| طلسم زهره | طلسم مریخ | طلسم مشتری |
|---|---|---|
| عاھالامہ لہ<br>الالمس کمص | ٥ ٥ ٥<br>ع ع اہ د ص<br>س س س | مصمہ عصہ<br>علمسطہ<br>ممہ<br>ماااالہ |

**طلسم زحل**

صـــہ<br>
طس<br>
مھکمھع<br>
٥١ ٥١ ٥١

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر یا لوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔ سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف و ادج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

# اسرار غیبی

تحریر:۔علامہ آغا سید محمد ابوالحسن موسوی مشہدی (اسلام آباد)

## بندش کا توڑ

ہر قسم کی رکاوٹ اور بندش ہٹانے کے لئے یہ عمل بہت سہل ہے اور اس کا اثر تیز ہے۔5 لیٹر پانی میں عرق گلاب ملا کر 101 مرتبہ استغفار سورۃ فاتحہ 7 مرتبہ جمعہ کے دن ظہر کے وقت دم کر کے گھر میں چھڑکاؤ کریں بعد اس کو پی لیں انشاءاللہ بندش رفع ہو جائے گی۔

## عمل سورۃ یسین

نماز فجر کے بعد سورۃ یٰسین 4 مرتبہ تلاوت کریں طریقہ یہ ہے کہ ابتداء میں لفظ یٰسین 7 مرتبہ تکرار کریں پھر جب آیت ذٰلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ قَوْلًا مِنْ رَبٍّ رَحِيمٍ اس کو 70 مرتبہ وَهُوَ الْخَلّٰقُ الْعَلِيمُ اسی طرح اس کو 71 دفعہ بعد میں سورۃ فاتحہ پھر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ 11 مرتبہ پھر دعا کریں۔سات دن کے اندر حاجت پوری ہوگی۔

تسخیر مطلوب کیلئے مندرجہ ذیل عبرانی اسماء کو بکری کی کھال کے ٹکڑے پر لکھیں۔ایک عدد جلادیں، دوسرا درخت کے ساتھ باندھ دیں، تیسرا پانی میں بہادیں۔

**ایوش ایوش العمر فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں**

سورۂ مبارکہ یٰسین شریف قلب قرآن ہے۔جس طرح قلب کے بغیر حیات نہیں اسی طرح سورۂ مبارکہ یٰسین شریف مقام قلب ہے۔تمام عملیات کی روح دراصل سورۂ یٰسین شریف ہے۔اس کے عمل کبھی بھی خطا نہیں ہوتے۔عملیات سورۂ مبارکہ یٰسین شریف نور علی نور ہیں۔یہ عمل جو ہم پیش کر رہے ہیں بہت زیادہ موثر اور مفید ہے۔اس کا بہت مرتبہ تجربہ ہو چکا ہے۔خود ہماری والدہ محترمہ اعلی مقامہا نور اللہ مرقدہا نے اس عمل کو کئی بار کیا اور ہمیشہ فیض یاب ہوئیں۔وہ قرآن مجید کا نسخہ جس سے مرحومہ تلاوت فرماتی تھیں۔اس پر یہ عمل لکھا ہوا ہے اور ساتھ کچھ ادوار کی تاریخ بھی درج ہے کہ فلاں وقت اس کام کے یہ عمل کیا اور فلاں موقع پر یہ عمل کیا۔عمل یہ ہے واضح ہو کہ جو نون درمیان میں یا اول میں آتا ہے وہ پورا نہیں لکھا جاتا۔یٰسین جو آخر میں آتا ہے وہ پورا لکھا جاتا ہے۔مثلاً ان اور تعلمون میں سورۂ مبارکہ یٰسین شریف میں جس قدر ایسے نون ہیں جو کامل لکھے جاتے ہیں ان ہی سے ہمارا مقصد غرض ہے اور وہ ہی نون عمل میں داخل ہیں۔دن رات میں جو وقت فرصت اور اطمینان کا ہو وہ مقرر کریں اور باوضو بصدق تمام قبلہ رخ ہو کر تین مرتبہ سورۂ مبارکہ یٰسین شریف معہ بسم اللہ شریف پڑھیں اور جو نون کامل آئے اس پر ٹھہر کر اور دس مرتبہ پڑھیں یا اللہ اس طرح جس قدر نون کامل ملیں سب پر ٹھہر کر دس مرتبہ یا اللہ پڑھ کر پھر آگے پڑھیں۔بسم اللہ الرحمٰن کا نون بھی شامل کریں۔اسی طرح روزانہ تین مرتبہ پڑھیں۔آپ صرف اکیس دن اس عمل کو کریں جو مقصد آپ کا ہوگا بحکم خدا اس کے پورا ہونے میں تو کلام ہی نہیں علاوہ اس مقصد کے پورا ہونے کے آپ کو از سر تا پا نور حقیقت احاطہ کر لے گا۔نہ صرف آپ کا قلب منور ہوگا بلکہ جسم کے ہر حصہ سے نور کی شعاعیں پھیلنے لگیں گی۔ہر شخص پر آپ کا وقار قائم ہوگا اس کے عامل کی ہیبت بادشاہ سے زیادہ ہو جائے گی۔آپ اکیس یوم پڑھیں بعد ازاں آپ کا اپنا دل ہی نہ چاہے گا کہ اسے نہ پڑھوں۔اس قدر شوق غالب ہوگا کہ آپ کی زندگی بھر اس کو نہ چھوڑیں گے۔اگر کسی وجہ سے اکیس یوم تک کوئی خاص بات معلوم نہ ہو تو پھر ترک کر دیں اور سمجھ لیں کہ تلاوت کرنے میں کوئی غلطی ہوئی ہے۔لہٰذا دوبارہ تین دن کے بعد پھر شروع کریں۔ہمارا اپنا تجربہ یہ ہے کہ عمل کبھی بھی خطا نہیں ہوتا عمل کرنے والے سے خطاء ہو سکتی ہے۔

## حصول مراد و صل مطلوب

مطلوب فوراً رابطہ کرے گا کسی وقت بھی یہ عمل کیا جا سکتا ہے لیکن نصف شب کو زیادہ تاثیر رکھتا ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سورۃ والضحیٰ 70 مرتبہ یا حمیشا یا شھیا یا شھیثا 300 مرتبہ یامصور 336 مرتبہ اللھم سلط صورتی و ھیتی علی فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں یتصل فی ھذا الساعت

## وسعت رزق

سورۃ الواقعہ 3 مرتبہ سفید کاغذ پر لکھیں اس کے چاروں طرف یا خیر الرازقین ارزقنا لاحول ولا قوۃ الا باللہ اس ورق کے دائیں بائیں اس کے اوپر اور نیچے لکھیں۔ اس کو برتن یا پلیٹ میں رکھیں اس کو گھر کے درمیانی حصہ میں اس کو کسی پوشیدہ جگہ رکھیں کہ کوئی نہ دیکھے اور نماز فجر کے بعد اور ہر نماز کے بعد ترزق من تشاء بغیر حساب ارزقنا خیر الرازقین کم از کم 100 مرتبہ 7 دن بلا ناغہ کریں اور اس کو مکمل مخفی رکھیں۔

## تسخیر محبوب

جذب محبوب، تصور محبوب کر کے ۳۶۰ مرتبہ قل ھو اللہ بترکیب ذیل معہ اول و آخر درود شریف تین تین مرتبہ عروج ماہ میں بشرطیکہ قمر در عقرب نہ ہو اتوار پیر یا بدھ یا جمعرات کو شروع کرے ایک ہفتہ بلا ناغہ علیحدہ مکان میں لوبان وغیرہ سلگا کر کپڑے صاف و معطر پہن کر پڑھے تصور مطلوب پڑھتے وقت ضرور رکھے۔ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ، قُلۡ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ" بحرمت جبرائیلؑ اَللّٰہُ الصَّمَدُ بحرمت اسرافیلؑ لَمۡ یَلِدۡ بحرمت میکائیلؑ وَلَمۡ یُوۡلَدۡ بحرمت عزرائیلؑ وَلَمۡ یَکُنۡ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ" بحرمت دردائیلؑ مہرائیل

## حصول محبت

برائے محبت بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۷۸۶ مرتبہ کوزہ آب پر دم کر کے جس کو پلاوے فریفتہ ہو اگر سو مرتبہ روزانہ تین دن کسی مریض کو پڑھ کر دم کرے شفائے کامل۔ اگر بوقت طلوع آفتاب پانی پر ۷۸۶ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے پلائے تو ذہن میں ترقی ہو۔ جمعرات کو روزہ رکھے شام کو چھوہارہ یا کشمش سے افطار کرے بعد نماز مغرب ۱۲۱ مرتبہ بسم اللہ شریف پڑھے پھر عشا کے بعد پڑھتا پڑھتا سو رہے صبح کو ۷۸۶ مرتبہ پڑھے پھر اس طرح لکھ کر پاس رکھے تسخیر حکام فتوحات حفظ بلیات وغیرہ کے واسطے مجرب ہے۔ اول و آخر درود شریف ضرور پڑھنا چاہئے۔

ب س م ا ل ل الا ا ل رح م ا ن ا ل رح ی م

## لوح مزمل خاص

حدیث مبارکہ ہے کہ جو شخص مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کا ورد کرے گا اس کی مصیبت کو دور کر دیا جائے گا۔

حدیث مبارکہ ہے کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اس کی غربت اور مفلسی کو دور کرے گا' جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہوگی۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ! 170 لڑائیوں میں فتح اسی سورۃ مبارکہ کی بدولت حاصل کی۔ اس سورۃ کی بدولت آپ کرم اللہ وجہہ نے خیبر کے دروازے کو اکھاڑ پھینکا۔

حضرت بصریؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ جو کوئی سورۃ مزمل پڑھنے پر ہدایت رکھتا ہوا سے جس قدر حاسد ظالم' جادوگر اور بدخواہ نقصان پہنچانا چاہتے ہیں تو وہ اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے سب مغلوب ہو جائیں گے۔

اس لوح کی برکت سے امراض سے نجات' مصیبت' پریشانی سے چھٹکارا' غربت و افلاس کا خاتمہ' مشکلات میں آسانی' دشمنوں پر غلبہ' حاسد ظلم' جادوگروں' خطرناک حملوں سے بچا رہے گا۔ اس کے علاوہ بے شمار فضائل و برکات اس سورۃ مبارکہ کی ہیں۔ لوح مزمل خاص کی برکت سے درج بالا تمام فیض آپ فوری طور پر حاصل کر سکتے ہیں۔

تمام الواح ماہر روحانیات وقت' خاص ورد کے بعد تیار فرماتے ہیں

**ہدیہ / لوح 4200 روپے**

# حروف صوامت کی بندش ورجعت کا توڑ

تحریر:۔منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

پیارے دوستوں اپنی کتاب ''اسرار حروف صوامت'' سے کچھ خاص مضامین سورج گرہن کے موقع پر ارسال کر رہا ہوں کتاب حروف صوامت جس قدر محنت اور لگن سے تیار کی ہے جن دوستوں نے بھی اس کتاب کا مطالعہ کیا اور حوصلہ افزائی کیلئے مجھ سے رابطہ کیا ان تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

## نماز گرہن

ہر سال سورج و چاند کو گرہن لگتے رہتے ہیں۔ سال میں تقریباً دو سے لیکر سات تک گرہن لگتے ہیں چونکہ گرہن کا وقت نحس ہوتا ہے۔ جب بھی گرہن کا وقت آئے تو کم سے کم دو رکعت نماز کسوف خسوف کے نیت سے پڑھیں۔ اس نماز کے پڑھنے سے ہر قسم کے خطرات سے حفاظت میں رہینگے۔ جب تک گرہن موجود ہو تب تک عبادت الٰہی میں مشغول رہیں اور خطرات ظاہری و باطنی کو ٹالنے کی دعائیں مانگتے رہیں۔ گرہن کے متعلق دوسرے لوگوں کو بھی ضرور آگاہ کریں تاکہ وہ بھی اپنے لئے اور سب کیلئے دعائے مغفرت مانگ سکیں اور آنے والے تمام خطرات سے محفوظ ہو جائیں۔ اوقات گرہن کو معلوم کرنے کیلئے سالانہ مزمل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری کا مطالعہ کریں۔ ان جنتریوں میں گرہن کے اوقات ہر سال مکمل تفصیل سے درج ہوتے ہیں۔

## وضاحت گرہن

عربی زبان میں سورج گرہن کو کسوف اور چاند گرہن کو خسوف کہتے ہیں۔ گرہن کیسے اور کیوں لگتا ہے؟ تفصیل نیچے درج کر رہا ہوں۔

**سورج گرہن:**۔ جب چاند زمین اور شمس کے درمیان حائل ہو جاتا ہے تو سورج کی روشنی زمین پر نہیں پہنچ پاتی بلکہ قمر سے ٹکرا کر منعکس ہو جاتی ہے۔ تو اس حالت کو شمسی گرہن یا سورج گرہن کہا جاتا ہے۔ گرہن دو قسم کے ہوتے ہیں۔ (مکمل جزوی) ایک سال میں پانچ گرہن لگ سکتے ہیں جب شمس و قمر ایک ہی برج ایک ہی درج دقیقے پہنچ جائیں تو اس حالت کو شمس و قمر قران کہتے ہیں۔ ہر ماہ شمس و قمر میں نظر قران کو سورج گرہن نہیں کہا جائیگا۔ سورج گرہن کے اثرات مردوں پر زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں۔

**چاند گرہن:**۔ جب زمین گردش کرتی ہوئی شمس قمر کے درمیان آ جاتی ہے تو شمس کی روشنی چاند تک نہیں پہنچ پاتی بلکہ زمین سے ٹکرا کر منعکس ہو جاتی ہے تو اس حالت کو قمری یا چاند گرہن کہا جاتا ہے۔ چاند کو گرہن مکمل یا جزوی لگ سکتا ہے۔ جب قمر و شمس میں ۱۸۰ درجات کا فاصلہ ہو تو اس حالت کو قمر و شمس کا مقابلہ یا چاند گرہن کہا جائیگا چاند گرہن کے اثرات عورتوں پر زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں۔

**وضاحت:**۔ جب سورج گرہن لگے تو اس وقت آپ اپنی نگاہیں محفوظ رکھیں اور سورج کی جانب قطعی نہ دیکھیں۔ ورنہ آنکھوں کی نظر ختم ہو جائیگی۔ اگر دیکھنے کا شوق ہو تو ویلڈنگ کے شیشے کی مدد سے دیکھ سکتے ہیں اور جہاں تک بھی ممکن ہو سکے تو گرہن کے وقت اپنے مکمل جسم کو گرہن کی نحس شعاعیں سے محفوظ رکھیں خدانخواستہ گرہن کی نحس شعاعیں آپ کے کسی جسم کے حصے پر پڑیں تو آپ جلد کی بیماری میں مبتلا ہو جائیں گے۔ گرہن کے وقت کھانا پینا ناچ گانے بجانے یا خوشی کی کوئی بھی محفل نہ منعقد کریں۔ ہنسی مذاق اور غلط قسم کی باتیں وغیرہ نہ کریں۔ ورنہ گنہگار ہو جائیں گے۔

**گرہن:**۔ جس تاریخ ماہ سال جس برج میں جو گرہن لگے گا وہ ٹھیک ۱۸ کے بعد آئندہ اسی برج میں پھر گرہن لگے گا۔ آئندہ گرہن کے اوقات معلوم کرنے کیلئے ایک فارمولا اس کتاب میں درج ہے۔

**حروف صوامت عملیات** کو بہت پسند کیا جاتا ہے۔ عملیات کی دنیا میں حروف صوامت سے کافی حد تک کام لیا جاتا ہے۔ یہ حروف جتنا جلدی اپنا اثر دکھاتیں ہیں اور اتنا ہی جلد عامل کو رجعت میں بھی جکڑ لیتے ہیں۔ سب کو معلوم ہے کہ حروف صوامت کی رجعت بہت ہی زیادہ خطرناک ہوتی ہے۔ بہت سارے لوگ جلد بازی میں حروف صوامت کے عملیاتی سلسلے میں قوائد و ہدایات کو مدنظر نہیں رکھتے۔ اور بعض اوقات عامل سے غلطی بھی ہو جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے عامل فوراً ہی حروف رجعت میں قابو ہو جاتے ہیں۔ حروف صوامت کے متعلق کافی عملیات اور کتابیں آپ لوگوں نے پڑھی ہی ہوں گی۔ لیکن حروف صوامت کی رجعت و بندش کو ختم کرنے کا کوئی مجرب عمل میرے اس عمل سے پہلے آپ نے نہیں پڑھا ہوگا۔

یقیناً حروف صوامت کی رجعت و بندش کے توڑ کے عملیات کی تلاش آپ کو برسوں سے ہوگی۔

حروف صوامت کی رجعت و بندش کے نحس اثرات کو کس طرح ختم کیا جائے گا۔ پہلے کبھی کسی نے نہیں دیکھا کہ بندش کو کس طرح کھولا جائے گا۔

رجعت کیا ہوتی ہے اور رجعت کے مثبت یا منفی اثرات کیا ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ وضاحت بھی میں ہی کر دیتا ہوں۔

"رجعت کے لفظی معنی" واپسی' لوٹنا' پلٹنا کو ظاہر کرتی ہے۔

رجعت کے اثرات:۔ دماغی صلاحیت میں کمی کا ہو جانا بے ہوش ہو جانا یا ہوش کی حالت میں الٹی سیدھی باتیں کرنا۔ دماغ پر دباؤ رہنا نظر کی کمزوری بہرا پن جیسی حالت ہر کام میں رکاوٹیں' در پیش آنا مال و دولت میں نقصان کاہلی سستی کا ہونا اعضائے جسمانی کا مفلوج ہونا خوشی کو کم غم زیادہ وغیرہ۔

## رجعت کیوں ہوتی ہے؟

☆ کسی پر مرشد یا صاحب عمل کی جازت کے بغیر عمل کرنا یا پڑھنا۔

☆ قرآن مجید کی سورۃ یا آیۃ کو معکوس کر کے تباہی دشمن کے لئے نا جائز استعمال کرنا۔

☆ اعمال جفری میں کسی غلطی کا رہ جانا یا موکلات کا غلط بن جانا۔

☆ اعمال علوی یا سفلی میں الفاظ کو غلط یا بے ترتیب پڑھنا۔

☆ کسی عمل کو اپنی مقرر مدت سے پہلے ہی اُدھورا چھوڑنا۔

☆ رجال الغیب کو مد نظر نہ رکھنا۔

☆ حصار کو بھول جانا یعنی حصار نہ کرنا۔

☆ سعد نحس اوقات کو صحیح طور پر نہ سمجھنا۔

اس کے علاوہ اور بھی بہت سارے شرائط ہوتے ہیں جن کو مکمل نہ کرنے کی وجہ سے رجعت واقع ہو جاتی ہے۔

**مخفی راز:**۔ سورۃ اخلاص حروف صوامت کی رجعت و بندش کے نحس اثرات کو ختم کرنے میں بڑی ہی پرتاثیر ہے۔ سورۃ اخلاص و حروف صوامت میں بہترین راز مخفی ہیں۔ جس کو عاملین لوگ اپنے سینے میں چھپائے رکھتے ہیں۔ وہ راز یہ ہیں۔

**رازنمبر 1:**۔ سورۃ اخلاص کے لفظ اخلاص سے مراد مخلص' خالص۔ بے آزاد ہونا نجات پانا خلاصی پانا امن و سکون میں رہنا۔

**رازنمبر 2:**۔ سورۃ اخلاص میں خالص حروف ۱۳ ہیں اور حرف صوامت بھی ۱۳ ہیں۔

**رازنمبر 3:**۔ سورۃ اخلاص کے خالص حروف اعداد قمری ۴۴۴ ہیں جمع کریں تو ۱۲ بنتے ہیں۔ اور حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ ہیں۔ جمع کریں تو بھی ۱۲ بنتے ہیں۔

**رازنمبر 4:**۔ سورۃ اخلاص کے ٹوٹل اعداد ۱۰۰۲ ہیں جس کا مفرد ۳ بنتا ہے۔

**رازنمبر 5:**۔ سورۃ اخلاص کے خالص حروف کے اعداد قمری ۴۴۴ ہیں جمع کریں تو مفرد ۳ بنتا ہے۔

**رازنمبر 6:**۔ حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ ہیں جمع کریں تو بھی مفرد عدد ۳ بنتا ہے۔

**رازنمبر 7:**۔ سورۃ اخلاص کے حروف ۴۷ نقطے ۱۰ جمع ۵۷ ہوئے مفرد عدد ۳ بنتا ہے۔

**رازنمبر 8:**۔ حروف صوامت کی ترتیب شمسی کا پہلا جملہ احد ہے۔ جس کے اعداد ۱۳ ہیں اور اسم الٰہی احد کے اعداد بھی ۱۳ ہیں۔

**رازنمبر 9:**۔ سورۃ اخلاص میں ۴ آیۃ ہیں ہر آیۃ کے آخر میں د ہے حروف د ابجد قمری میں چوتھے نمبر پر ہے۔ حروف د کے اعداد قمری بھی ۴ ہیں۔

**طریقہ زکات:**۔ سورۃ اخلاص کے ۱۳ حروف خالص کو روزانہ ۴۴۴ دفعہ لکھنا ہے۔ ۱۳ حروف ایک سطر میں لکھیں۔ ایسی ۴۴۴ سطور روزانہ لکھنی ہیں۔ ہر سطر کو الگ الگ کاٹ کر فی سطر کو گندم کے آٹے میں لپیٹ کر گولیاں بنائیں۔ ہر گولی پر ایک مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کریں بعد میں وہ گولیاں چلتے دریاء نہر وغیرہ میں ڈال آئیں تاکہ مچھلیاں کھالیں۔ لکھتے وقت یا دریا نہر پر جاتے اور آتے وقت قطعی کسی سے بات نہ کریں۔ ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔ لکھے ہوئے کاغذ کی گولیاں روزانہ ہی آب کے حوالے کرنی ہیں۔ جمع نہ کریں یہ کام بعد نماز عشاء سے لیکر فجر نماز سے پہلے ہی مکمل کرنا ہے اور اسی ہی وقت پانی میں ڈال آئیں۔ روزانہ کا وقت ایک ہی مقرر کرلیں۔ یہ عمل ۱۳ دنوں تک کرنا ہے۔ ۱۳ دن کے بعد آپ سورۃ اخلاص کے ۱۳ حروف خالص کے عامل بن جائیں گے۔ اب ان حروف کی برکت وطاقت سے حروف صوامت کی بندش اور خطرناک رجعت کا توڑ کر سکتے ہیں۔

### (نماز پانچ وقت لازمی پڑھیں)

روزانہ لکھنے والے حروف یہ ہیں:۔ ق - ل - ھ - و - ا - ح - د - ص - م - ی - ک - ن - ف

طریقہ استعمال:۔ مندرجہ ذیل نقش کو سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی میں گھول کر نہالیں۔ اور کچھ پانی کو پی لیں۔ تو انشاء اللہ حروف صوامت کی ہر قسم بندش و رجعت سے ہمیشہ آزاد ہو جائیں گے۔

# 2018 کے اسمآ ئے اعظم

تحریر
حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء
(کراچی)

## دوستی شراکت اور ازدواجی زندگی اور مقبولیت کا عدد دو(2)

محترم قارئین السلام علیکم :۔ حسب وعدہ آپ حضرات کے لیے ایک خاص مضمون پیش خدمت ہے گزشتہ سال نو چندے شرف قمر کے بارے میں ہم نے تفصیلی مضمون پیش کیے تھے لہذا اس سال نو چندہ شرف قمر ماہ رواں میں (21) فروری کو ہوگا ۔آپ حضرات جانتے ہیں کہ قمر کا منسوبی عدد ۲ ہے اور سال نو کا مفرد عدد بھی ۲ ہے ۔یہ عدد جفت یعنی زوج ہے ۔اس کے نمودار ہوتے ہی دوستی ،ازدواجی زندگی یا کسی قسم کے اشتراک کا تصور ذہن میں ابھرتا ہے دل و دماغ پر میل و ملاقات یا جذبہ وصال کے جذبات چھا جاتے ہیں ۔یعنی جو شخص اس عدد کے زیر اثر ہوگا وہ ان صفات سے خالی نہ ہوگا ۔یہ عدد مونث ہے ۔جنس مخالف کو اپنی جانب متوجہ کرنے کی خاصیت رکھتا ہے ۔اسی لیے عملیات و نقوش محبت اور دوسروں کو اپنی جانب راغب و متوجہ کرنے کے لیے عاملین اسے استعمال کرتے ہیں ۔مشہور ہے کہ بیس(20) کا نقش تسخیر کے اعمال میں اکسیر کا درجہ رکھتا ہے اور اس کا حامل خلقت کے دلوں پر حکمرانی کرتا ہے مرکب عدد 20 درحقیقت دو کا ہی عدد ہے ۔لہذا اس سال نو میں عدد ۲ کی حکمرانی رہے گی درج کیے گئے تمام اسم پاک کا مفرد عدد دو بنتا ہے اس پورا سال آپ ان اسمآئے پاک کا ورد اپنے مختلف مسائل کے لیے کرسکتے ہیں ۔خاص کر وہ خواتین و حضرات جن کے نام کا مفرد عدد ۲ یا تاریخ پیدائش کا عدد ۲ بنتا ہے ۔ایسے افراد کے لیے یہ اسمآئے (اسم اعظم) کا درجہ رکھتے ہیں عدد دو کے حامل خواتین و حضرات اپنی زندگی میں کسی قسم کی سختی سے گزر رہے ہوں ۔حالات پریشان کن ہوں ہر کام میں رکاوٹ ہوں یا جسمانی و روحانی بیماری معاشی مسئلہ ،رشتوں میں رکاوٹ ۔غرض کہ کوئی بھی مسائل موجود ہوں تو مندرجہ ذیل اسمائے پاک کے کل اعداد کا نقش اپنے نام کے پہلے حرف کے عنصر کے مطابق بنا کر پہن لیں اور اسمائے پاک میں سے کسی بھی ایک اسم کا ورد اپنے مقصد کے مطابق پڑھنا شروع کردیں انشاء اللہ بہت جلد حالات میں بہتری آنے لگے گی واضح رہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہر نام کا مفرد عدد اور کل ناموں کا مفرد عدد اور نقش کا عدد تمام حاصل مفرد دو عدد ہی بنتا ہے ۔اسمائے پاک اور نام کے پہلے حرف کا عنصر معلوم کرنے کے لئے جدول دیا جا رہا ہے اور اسی طرح آتشی ،بادی ،آبی اور خاکی چاروں چالوں کے نقوش بمع چال قارئین کی آسانی کے لئے حاضر خدمت ہیں ۔

| نمبر شمار | اسماء الحسنیٰ | اعداد | خواص اسماء |
|---|---|---|---|
| 1 | رَزّاق | ۳۰۸ | برائے وسعت رزق |
| 2 | خَبِیْرُ | ۸۱۲ | برائے اسرارِ پوشیدہ |
| 3 | وَاسِعُ | ۱۳۷ | برائے فتوحات کلی |
| 4 | وَدُوْدُ | ۲۰ | برائے الفت و محبت |
| 5 | عَلِیُّ | ۱۱۰ | برائے اعلیٰ مرتبہ و عزت |
| 6 | مُبْدِیُّ | ۵۲ | تمام امور و حصول اولاد |
| 7 | وَالِیُّ | ۴۷ | تحفظ مکان و جائیداد |
| 8 | مُتَعَالِیُّ | ۵۵۱ | علم مرتبہ و تحفظ شیاطین |
| 9 | مُنْعِمُ | ۲۰۰ | حصول نعمت |
| 10 | هَادِیُ | ۲۰ | برائے حصول حکمت |
| کل تعداد | | ۲۲۶۱ | مفرد عدد(2) |

**جدول :۔ حرفی تقسیم بمطابق عناصر اربع**

| | |
|---|---|
| آتشی حروف | ا ۔ہ ۔ط ۔م ۔ف ۔ش ۔ذ |
| بادی حروف | ب ۔پ ۔و ۔ع ۔ن ۔ص ۔ت ۔ٹ ۔ض |
| آبی حروف | ج ۔چ ۔ز ۔ک ۔س ۔ق ۔ث ۔ظ |
| خاکی حروف | د ۔ڈ ۔ح ۔ل ۔ع ۔ر ۔ڑ ۔خ ۔غ |

عزیز ان من !اپنے نام کے اعداد نکالنے کیلئے مزل روحانی و جعفریہ جنتری کا مطالعہ کریں نام کے اعداد نکالنے کا طریقہ موجود ہے وہاں سے دیکھ لیں ۔چاروں چالیں نقش کی درج کردی گئی ہیں ایک سے لے کر نو تک جو عدد درج ہیں وہ نقش کی چال کو ظاہر کرتے ہیں اصل نقش بناتے وقت وہ نہ لکھیں ۔نقش بنانے کیلئے بہتر وقت شرف قمر ہے جو کہ ہر ماہ آتا ہے اور اگر

عروج ماہ کا شرف قمر ہوتو زیادہ بہتر ہے اس کے علاوہ قمر جب اپنے برج سرطان میں موجود ہوتب اور قمر کی دوسرے سیاروں کے ساتھ سعد نظرات میں بھی نقش بنا سکتے ہیں قمر کے سعد نظرات کا لازمی خیال رکھیں۔ان اوقات کے علاوہ عام خواتین وحضرات نوچندے پیر کی پہلی ساعات قمر میں نقش بنالیں کسی وجہ سے نہ بنا سکیں تو مجھ سے یا ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے بنوا کر فیوض وبرکات حاصل کریں۔

عزیزان من! اس ماہ جزوی سورج گرہن بھی ہوگا جو کہ 15 فروری 23:55 پر شروع ہوگا اور اختتام 16 فروری صبح صادق 3:47 پر ہوگا مگر نصف شب ہونے کی وجہ سے پاکستان میں نہیں دیکھا جاسکے گا ۔چاند یا سورج گرہن کا وقت مخصوص اثرات کا حامل ہوتا ہے۔عموماً اس وقت میں حساسیت اور روحانیت اپنے عروج پر ہوتی ہے لہذا چند اعمال وقت کے لحاظ سے شائع کر رہا ہوں بہتر ہے کہ ان اعمال کو عین گرہن کے درمیانی اوقات میں کیا جائے کیونکہ یہ وقت زیادہ موثر ہے حروف صوامت کی ذکات بھی اسی دوران دی جاتی ہے مگر وہ پھر کبھی ذکر کرونگا یہاں عام فہم اعمال خاص وعام کے لئے پیش خدمت ہیں۔ ہمارے معاشرے میں اکثر ازدواجی مسائل گھریلو ناچاقی، شوہر یا بیوی کے طرف سے بے رخی اور محبت میں کمی وغیرہ کے لئے ایک مجرب عمل دیا جارہا ہے جو کہ نہایت آسان عمل ہے۔جس سے صرف شادی شدہ افراد ہی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

## میاں بیوی میں محبت کیلئے خاص عمل

گرہن کے درمیانی وقت میں ایک سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے پوری بسم اللہ لکھ کر سورہ الم نشرح پوری لکھیں پھر یہ آیت لکھیں۔

**والقیت علیك محبة فلاں بن فلاں** (یہاں مطلوب کا نام مع والدہ لکھیں) **علیٰ محبة فلاں بنت فلاں** (یہاں طالب کا نام مع والدہ لکھیں) **کما الفت بین آدم وحوا و بین یوسف و زلیخا و بین موسیٰ و صفورا و بین محمدؐ و خدیجة الکبریٰ و اصلح بین هما اصلاحاً فیه ابداً**

اب تمام تحریر کے ارد گرد حاشیہ (چاروں طرف لکیر) لگا کر کاغذ کو تہہ کر کے تعویذ بنالیں اور موم جامہ کر کے بازو پر باندھ لیں یا پھر اپنے تکیے میں رکھ لیں۔

خیال رہے کہ مندرجہ بالا نقوش لکھتے ہوئے باوضو رہیں، پاک صاف کپڑے پہنیں، علیحدہ کمرے کا انتخاب کریں، لکھنے کے دوران مکمل خاموشی اختیار کریں اور اپنے مقصد کو ذہن میں واضح رکھیں کہ آپ کیا چاہتے ہیں، رجال الغیب کا خیال رکھیں۔

## ناجائز و ناپسندیدہ تعلق کا خاتمہ

اکثر والدین اپنے بیٹے یا بیٹی کی ایسی محبت یا وابستگی سے پریشان رہتے ہیں جو ان کے نزدیک ناپسندیدہ ہوتی ہے اور وہ سمجھتے ہیں کہ ان کا لڑکا یا لڑکی ایک غلط راستے پر چل رہے ہیں۔

ایسی صورت میں طریقہ یہ ہے کہ گرہن کے وقت کسی علیحدہ کمرے میں باوضو بیٹھ کر مندرجہ ذیل سطور کسی سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے لکھیں اور کاغذ کو تہہ کر کے تعویذ کی شکل بنالیں اور پھر اس کاغذ کو کسی بھاری وزنی چیز کے نیچے دبا دیں یا قبرستان میں دفن کر دیں، انشاء اللہ دونوں کے درمیان علیحدگی ہو جائے گی۔

**"احد رسص طعك لموه لادیا یا غفور یا غفور بستم تعلق فلاں بن فلاں و بین فلاں بن فلاں عَقدَت قُلوبهم ابداً یا حراکیل بحق یا قابض یا مانع العجل العجل الساعة الساعة"**

**نوٹ**: خیال رہے حروف صوامت کی اعمال اور دیے گئے چاند وسورج گرہن کے اعمال سے سوچ سمجھ کر فائدہ اٹھایا جائے۔میاں بیوی کی محبت کا عمل کرنے سے پہلے یہ ضرور سوچ لیں کہ آیا ہم اپنے شرعی اور فطری حقوق کی ادئیگی کر رہے ہیں یا نہیں۔اسی طرح ناجائز تعلقات کے عمل میں بھی غور وفکر سے کام لیں۔اگر بچہ یا بچی حقیقی معنوں میں کسی کو پسند کرتے ہیں اور شادی کرنا چاہتے ہیں اور لڑکا یا لڑکی میں کسی قسم کی برائی بھی نہیں اور زائچوں کی میچنگ بھی اچھی ہے تو بلاوجہ والدین یا سرپرست اپنی انا کی خاطر ان اعمال سے گریز کریں۔آئندہ ماہ کیلئے اجازت اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں ان شاء اللہ آئندہ ماہ نئے مضمون کے ساتھ حاضری ہوگی۔

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کرلیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**

# آسان مجرب عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

محترم دوستوں اللہ تعالیٰ کا خاص کرم ہے کہ اُس نے ہمیں اپنے گنے چنے اُن بندوں میں شامل کرلیا ہے جو کہ دُکھی انسانیت کی خدمت اُس کے دیئے گئے کلام سے کرتے ہیں تحفہ روحانیات کے تمام لکھاری حضرات اللہ کی اس نعمت سے چنے گئے ہیں۔ میں بندہ فقیر بھی قرآن پاک کے ذریعے مخلوق خدا کی خدمت کرتا ہوں۔ یہی وجہ ہے کہ باقاعدہ طور پر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں اپنے اور بزرگوں کے مجربات روحانی ارسال کرتا ہوں کہ کسی بھی انسان کا ان سے بھلا ہو جائے کوشش کرتا ہوں کہ اللہ کے دیئے گئے علم کو اپنے ساتھ نہ لے کر جاؤں جس قدر ہو سکے میرا لمحہ لمحہ انسانیت کی بھلائی کیلئے صرف ہو اپنے دوستوں اور قارئین تحفہ روحانیات سے دعا کرتا ہوں کہ وہ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کیلئے بھی خصوصی دعا کریں کہ اللہ اُن کے درجات بلند فرمائے جن کی بدولت ہمارا رابطہ آپ سے رہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ تحفہ روحانیات کے روحانی چراغ کو ہمیشہ روشن رکھے۔

## ناراضگی ختم محبت پیدا ہو

لَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَسِيْلَهٗ

فلاں بن فلاں نوں زیر کردے جبرائیلہ

**ترکیب عمل:** ۔اس عمل کو روزانہ نوچندی جمعرات سے ورد شروع کریں، علیحدہ جگہ وقت جو مرضی مقرر کریں لیکن روزانہ وہی ٹائم رہے ہر قسم کا گوشت منع ہے، اکتالیس دن نہیں کھانا، بدبو والی چیز سے پرہیز، جھوٹ بولنے سے پرہیز کرنا، عمل پڑھنے سے پہلے اگربتی چھ عدد روزانہ جلائیں، جسم پر خوشبو لگائیں اور ہر جمعرات ایک کلو مٹھائی پر ایک بار درود شریف گیارہ بار سورۂ اخلاص پڑھ کر تمام مومنین مومنات کو ایصال ثواب کریں پھر بچوں میں تقسیم کر دیا کریں جو ابھی تک اپنے محبوب کو حاصل نہیں کر سکے وہ یہ عمل کسی بزرگ سے اجازت لے کر کریں تو ان شاء اللہ ناکام نہیں ہوں گے، کلمہ شریف کی عظمت سے کون نہیں واقف، اسی سے اسلام کی بنیاد ہے۔

**تعداد عمل:** اس عمل کو روزانہ گیارہ سو بار ورد کرنا ہے، جب تعداد پوری ہے پھر وہیں بیٹھ کر آدھا گھنٹہ اپنے مقصد کا تصور کرنا ہے، اس کے بعد کام کر سکتے ہیں، ہر کسی سے بات کر سکتے ہیں۔

## دشمنی ختم محبت شروع

اَللّٰهُ الصَّمَدُ

**ترکیب عمل:** ۔اگر کوئی ناراض ہو گیا ہو اس کو منانا منظور ہو تو اِس عمل کو کریں بشرطیکہ جائز کام ہو مثلاً عورت مرد کی لڑائی دُور کرنا کسی دوست کو مسخر کرنا، اولاد کو مسخر کرنا عشاء کی نماز کے بعد وہیں بیٹھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھیں، پھر یہ آیت شریف چار ہزار بار ورد کریں بعد میں اس کے گھر کی طرف پھونک ماریں اور دُعا کریں آخر میں دوبارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں یہ طریقہ چالیس رات کریں، تیسرے دن آدھا کلو گوشت ویران جگہ ڈال دیا کریں، یہ لازمی ہے ورنہ اثر نہیں ہوگا، محنت ضائع جائے گی، عمل کی قوت خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے، اس عمل میں پانچ وقت کی نماز لازمی ہے۔

## مفرور واپس آئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْب

**ترکیب عمل:** ۔اس کلام کو بمعہ تسمیہ ہر بار دو ہزار بار صبح کی نماز کے بعد پڑھ کر تصور دشمن کر کے سینہ پر پھونک مار دیا کریں آخر میں دعا کریں دو ماہ تک یہ عمل روزانہ وقت مقررہ پر پڑھیں بھاگا ہوا بے قرار ہو کر حاضر ہوگا اگر ضد کر کے نہیں آئے گا تو بیمار ہو کر چارپائی پر پڑا رہے گا، روزانہ عمل کے بعد کیڑے مکوڑوں کے بل پر شکر اور سوجی ملا کر ڈال دیا کریں یہ چیز لازمی ہے ورنہ عمل اثر نہ کرے گا پھر شکوہ عامل یا رسالہ پر نہ کریں، بڑا گوشت، چٹنی دہی والی، کچا لہسن، پیاز، چٹنی دوسری منع ہے، یہ پرہیز لازمی ہے۔ جب اپنے لئے دُعا کریں تو رسالہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کی ترقی کی بھی دعا کریں جن کے ذریعے آپ کو گھر بیٹھے عمل مل رہے ہیں۔

## ناراض مان جائے

**عمل عبارت:** ۔خواجہ اویس کرنی مدد میری آپ کرنی بھیجو شام سے پہلے خواجہ کا نور بھیجو موکل منگواؤ ضرور۔

**طریقہ عمل:** ۔اس عمل کو باوضو رات ہونے سے پہلے بارہ رکعت نفل دو دو کی نیت کر کے ادا کریں اِس کا ثواب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت کے تمام مومنین مومنات کو پہنچائے، پھر گیارہ بار آیت الکرسی

پڑھ کر اپنا حصار کرلے اور اپنے گھر کا حصار کرلے پھر ایک سو بار درود شریف پڑھے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک بار پڑھ کر ساتھ سو بار اُوپر والا عمل تصور اپنے مطلوب کا کر کے پڑھے، تعداد پوری ہونے پر دُعا کرے، اپنے مطلب کے لئے اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائے، یہ طریقہ دو ماہ کرے، صبح اُٹھنے کے بعد نماز فجر کے بعد اپنے نزدیک قبرستان جا کر اہل قبور کو سلام کرنے کے بعد گیارہ بار سورۃ فاتحہ گیارہ بار سورۃ اخلاص پڑھے، پھر گیارہ بار درود شریف ابراہیمی پڑھے اور تمام اُمت محمدیہ کو اس کا ثواب پہنچا کر گھر آ جا کر اپنا کام کر سکتا ہے جس دن صبح قبرستان نہ جا سکے اس دن 700 گرام (14 چھٹانک) برفی کسی مسلمان کے ہاتھ کی بنی ہوئی بچوں میں تقسیم کرے یہ کام لازمی ہے ورنہ عمل رجعت کرے گا، اس لئے سب کچھ بتا دیا ہے جو لوگ شکایت کرتے ہیں، عمل پڑھا اثر نہیں ہوا وہ ہدایت پر عمل تو خود نہیں کرتے شکوہ دوسروں پر کرتے ہیں، اگر آپ کی کسی بزرگ یا عامل کامل سے راہنمائی لیتے ہیں تو ان سے اجازت لے کر پڑھ سکتے ہیں، بغیر اجازت عمل کرنے والا اپنے نقصان کے لئے تیار رہے۔

## محبوب حاضر ہو

**عبارت عمل:۔ اللہ کا سچ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نور خواجہ کی تسبیح کل عالم حضور بھیجیں مؤکل فلاں بن فلاں محبت میں مبتلا ہو کر حاضر ہو ضرور۔**

**طریقہ عمل:** ۔اس عمل کو کرنے سے پہلے تین دن رات جلالی جمالی پرہیز شروع کر دیں، چوتھی رات جو جمعرات کی ہو سوا کلو مٹھائی پر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نیاز اور بزرگان دین کی نیاز تصور کر کے ایک بار سورۃ فاتحہ اور گیارہ بار سورۃ اخلاص بیس بار درود شریف پڑھ کر ایصال ثواب کریں، پھر اپنا حصار کریں اپنے گھر کا حصار کریں، پھر اُوپر والی عبارت گیارہ تسبیح ورد کریں اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں، جاگنے کے بعد بات کر سکتے ہیں یہ طریقہ دو ماہ کریں۔ان شاء اللہ اس عمل کا نظارہ اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے۔ فلاں کی جگہ اپنے خاوند کا نام لیں یا جو مقصد جائز ہو نام لیں، ناجائز پر یہ عمل اثر نہیں کرے گا، ہر جمعرات کو نیاز دلا کر مٹھائی، بچوں، بڑوں میں تقسیم لازمی ہے ورنہ کامیابی نہیں ہوگی۔

## دوست کھینچا چلا آئے

نوٹ) محترم دوستوں میری جانب سے یہ سب سے آخری منتر اپنے اُن غیر مسلم قارئین تحفہ روحانیات کیلئے ہے جو کہ اکثر اوقات دفتر مکتبہ روحانیات یا پھر مجھ سے بذریعہ خطوط اپنے روزمرہ پیش آنے والی مشکلات کا حل بذریعہ منتر مانگتے ہیں اس سے پہلے بھی میں چند منتر شائع کروا چکا ہوں اس بار محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے تسخیر محبوب کا منتر شائع کروا رہا تا کہ انہوں نے جو وعدہ غیر مسلم قارئین سے کیا ہے اُسے پورا کر سکیں کیونکہ تحفہ روحانیات پاکستان میں ہی نہیں بلکہ پوری دُنیا میں بہت شوق سے پڑھا جاتا ہے۔

**عمل عبارت:۔ شیطان چمل باندھ میری شکل پر بن شیطان فلانی کو جالا میرے پاس ایسا جالا کہ آئے ہمارے پاس اگر نہ آئے لات چھاتی پر کھائے اگر یہ کام نہ کرے تو تیری ماں بھن پر تین طلاق**

**طریقہ عمل:** ۔نوچندی جمعرات کو سونے سے پہلے پڑھے، اِس کی تعداد پانچ تسبیح ہے فلانی جہاں لکھا ہے وہاں اپنی بیوی کا نام لے عمل کے بعد اسی تصور میں سو جائے اکیس رات میں کام ہوگا جو منتر کے شوقین ہے، ان کے لئے یہ عمل زبردست ہے صبح اُٹھ کر کوڑوں کے بل پر پاؤ سوجی پاؤ شکر ملا کر ڈال آیا کرے رجعت سے محفوظ رہے گا، کام ہونے پر ایک دیگ پلاؤ تقسیم کرے ورنہ نقصان اُٹھانے کیلئے تیار رہے، اگر ناجائز کیلئے یہ منتر پڑھے گا تو شیطان اِس عامل کو زندہ نہیں چھوڑے گا، جائز کام کیلئے یہ پڑھ سکتا ہے۔

# مندرہ غوثیہ




تحریر:۔ بابا رحمانی (فیصل آباد)

محترم دوستو! کسی بھی فنکار کیلئے داد آکسیجن کا کام دیتی ہے لیکن ہم فنکار لوگ نہیں ہیں بلکہ قلمکار ہیں اور وہ بھی روحانی۔ تحفہ روحانیات میرا اور دوستو کا پسندیدہ رسالہ ہے۔ روحانی ماہنامہ دن بہ دن ترقی کے منازل طے کررہا ہے اللہ تعالیٰ مزید ترقی عطا فرمائے۔ میری کوشش ہوتی ہے کہ آسان ترین اور مجرب روحانی اعمال آپ لوگوں کی خدمت میں پیش کروں اس جذبہ خدمت کو سامنے رکھتے ہوئے اس ماہ کی محفل میں نایاب ترین مندرہ کے ساتھ پیش ہوا ہوں۔ ان شاءاللہ قارئین تحفہ روحانیات کو پسند آئیگے۔

یہ خاص مندرہ غوثیہ ایسے افراد کیلئے ہے جو کسی نہ کسی مصیبت میں آئے روز پھنسے رہتے ہوں یعنی اگر شادی نہیں ہوتی تو اس کی بندش اس خاص مندرہ کی مدد سے ختم ہو جاتی ہے یعنی اولاد کا نکاح شریف خاندان میں ہو جاتا ہے۔ روزگار نہیں تو اس کی برکت سے روزگار مل جاتا ہے اور اگر روزگار میں برکت نہیں تو برکت ہو جاتی ہے شادی ہو گئی اور میاں بیوی میں محبت نہیں تو محبت پیدا ہو جاتی ہے۔

یہ مندرہ ایسی فریاد ہے کہ جسکا بیڑا غرق ہونے والا ہو اُسکا بیڑہ تر جاتا ہے جو ڈوبتا ہو وہ پانی پر چلنا شروع ہو جاتا ہے دشمنوں میں گھرا ہوا شخص دشمنوں کا محبوب ترین شخص بن جاتا ہے۔ بیمار کو اس مندرہ کی مدد سے صحت ملتی ہے۔ مشکلوں اور پریشانیوں میں پھنسا ہوا شخص باآسانی مشکلات سے نجات پا جاتا ہے۔ عزت دولت اور شہرت اس مندرہ کی برکت سے ملتی ہے۔ یوں کہہ لیں کہ ہر مسئلہ کا حل اس مندرہ میں پوشیدہ ہے ایسے افراد جو کہ مقدمہ بازی میں پھنسے ہوں تو وہ بھی اس سے نجات پا جاتے ہیں۔

ذیل کے مندرہ کی تعداد 313 بار اول آخر درود شریف 11 بار نو چندی جمعرات کو شروع کیا جائے کامل یکسوئی کے ساتھ 11 روز تک اس وظیفہ کو ورد کریں۔ قبلہ رُخ بیٹھ کر باادب طریقہ سے سرنگوں کر کے بیٹھیں بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کو اور حاجت 11 بار دہرائیں۔ جیسا کہ حصول رزق اور فراخی رزق کی دعا اس طرح کریں گے۔

مثلاً:۔ ”اے رب العزت میں تیری بارگاہ میں دعا کرتا ہوں مجھے رزق حلال عطا فرما میرے رزق میں برکت عطا فرما دے بیشک موجودہ پریشانی میری اپنی بداعمالیوں اور کوتاہیوں کا نتیجہ ہے مجھے معاف فرما“

اسکے بعد درود شریف 11 بار پڑھیں اب 313 بار مندرہ پڑھنا شروع کر دیں پڑھتے وقت اپنی توجہ اور دھیان مقصد کی جانب رکھیں آنکھیں بند ہوں تصور میں یوں ہو کہ جیسے آپ دربار غوث اعظم میں موجود ہیں اور اپنی حاجت بارگاہ الٰہی میں بذریعہ غوث اعظم اور بذریعہ نبی رحمتؐ پیش کر رہے ہیں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ مقصد پورا ہو گا اسی طرح دیگر حاجت روائی کیلئے بھی اپنے مقصد کے مطابق 11 بار دعا پڑھ کر اس مندرہ کو ورد کیا جا سکتا ہے۔ مدت عمل 11 یوم ہے جسکا ذکر پہلے بھی کیا جا چکا ہے۔

اپنے نیک اعمال کی کمزوری اور مندرہ سے متعلق بنیادی قواعد وضوابط سے لاعلمی کی وجہ سے اگر ناکامی ہوئی ہے تو یقیناً کہیں پر کوئی کمزوری آرہی ہے۔ اپنے معمولات پر توجہ دیں دھوکہ دہی جھوٹ فریب سے بچیں رزق حلال پر توجہ دیں عبادت گزاری میں زیادہ وقت رہیں نماز شرط اول ہے۔ کوشش کریں کہ باجماعت نماز پنجگانہ ادا کریں کم کھائیں زبان کو فحش گفتگو سے دور رکھیں۔ آج کل کے دور میں الیکٹرانک میڈیا ترقی کر گیا ہے لہذا بے ہودہ وٹس ایپ، فیس بک اور دیگر انٹرنیٹ کی ایسی ویب سائیڈ جن میں خرافات ہوں ہرگز استعمال نہ کریں اگر کسی وجہ سے بھی پہلے 11 دن وظیفہ میں ناکامی ہو تو دوسرے 11 دن بلاتعطل شروع کر دیا جائے اور اگر مقصد دوسرے 11 دن میں بھی نہ مل سکے تو تیسرے 11 دن کا وظیفہ شروع کیا جائے۔ اس طرح کل 33 یوم ہو جائیں گے یہ اس وظیفہ کی حد ہے۔ ان شاء اللہ ضرور کامیابی ملے گی۔ ہر 11 دن بعد یعنی چلہ کے اختتام پر بچوں میں حسب توفیق شیرینی ضرور تقسیم کریں۔




منہ کر بیٹھا بغداد نوں  
آ پہنچو میری امداد نوں  
سُن لو میری فریاد نوں  
یاغوث اعظم دستگیر  
یاغوث اعظم دستگیر  
یاغوث اعظم دستگیر

# سورۃ اخلاص

تحریر:۔ پیر سید سبطین حیدر شاہ گیلانی (حجرہ شاہ مقیم)

فرمایا محترم دوستو! اللہ آپ کو ہمیشہ ہر غم اور پریشانی سے محفوظ رکھے۔ سورہ اخلاص کو قران پاک میں اعلی مقام اور فضیلت حاصل ہے اس سورہ مبارکہ کو سورہ توحید کے نام سے بھی یاد کیا جاتا ہے۔ 95 فیصد نمازی حضرات نماز میں اس سورہ مبارکہ کی تلاوت کرتے ہیں۔ اس ماہ کی محفل روحانی میں سورہ اخلاص کے اعمال پیش خدمت ہیں۔ سورہ اخلاص کی اس ریاضت کے روحانی فیض بیشمار ہیں۔

**سورہ اخلاص کی ریاضت کا طریقہ**:۔ یہ عمل میرے ایک بزرگ دوست کا تجربہ ہے مگر انہوں نے بمشکل لکھنے کے لیے عطا فرمایا ہے۔ پہلے تو آپ لکھنے کے لیے بھی اجازت نہ دیتے تھے آخر کار ہماری کوششوں اور خدا تعالیٰ کے فضل سے آپ لوگوں کی بھلائی کے لیے انہوں نے اجازت دے دی ہے۔ تا کہ مخلوق اس سے بھی مستفیض ہو جائے۔ اس عمل کے کرنے کے لیے اجازت ضروری ہے خواہ آپ کے جہاں بھی استاد ہوں۔

نیا چاند جب نظر آئے تو جب اس کی نو تاریخ ہو تو جمعرات کا دن ہونا ضروری ہے یعنی کہ جب چاند نظر آئے پھر دوسرے دن بدھ ہو گا چاند کی نو تاریخ کو جمعرات ہو گی پابندی نہیں ہے کوئی خاص مہینہ ہونا ضروری نہیں ہے لیکن تاریخ قمری نو دن جمعرات کا ہونا ضروری ہے۔ پرہیز جلالی و جمالی مکمل طور پر کریں ایک جگہ پر مکمل طور پر قیام رکھیں۔ مکمل تنہائی اختیار کریں اعتکاف کی صورت ہو اور روزہ رکھنا بھی بہت ضروری ہے۔ روزہ صرف جو کی روٹی سے افطار کریں۔ جو کی روٹی میں نمک ملانا ضروری ہے اور ساتھ زیتون کا تیل استعمال کریں۔ عشاء کے وقت شروع کریں ہر نماز فرض ادا کرنے کے بعد ایک ہزار سورۃ اخلاص پڑھیں بعد نماز تہجد بھی ایک ہزار مرتبہ پڑھیں بلکہ ہر نماز حتی کے اشراق، چاشت کے بعد بھی ہزار مرتبہ پڑھیں اس طرح دن میں آٹھ ہزار مرتبہ ہو گی اور کل چودہ دن عمل کرنا ہو گا۔ چودھویں دن اس کی تعداد ایک لاکھ بارہ ہزار ہو جائے گی۔ جب چودھواں دن ہو گا تو اس سے پہلے یا چودھویں دن تین موکل حاضر ہوں گے ان کے چہرے اس قدر چمکدار ہوں گے اندھیرا کمرہ روشن ہو جائے گا ان کے چمک آنکھوں کو خیرہ کرنے والی ہو گی وہ آپ کو سلام پکاریں گے تو آپ بھی ان کو ان کے سلام کا جواب دو پھر وہ پوچھیں گے کہ ہم کو کس لئے آپ نے بلایا ہے۔ آپ ان سے کہیں کہ ہماری تابعداری کرو یعنی کہ جو میں حکم دوں بجالایا کرو۔ وہ آپ سے بھی ایک شرط منظور کروائیں گے وہ یہ ہو گی کہ نماز کی پابندی کرو ہر روز قرآن پاک کی تلاوت کرو ہر جمعرات یا جمعہ کے دن قبرستان جایا کرو اور ہر نماز جمعہ کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر تمام مسلمانوں کو بخشا کرو اور کبھی بو والی چیز نہ کھانا حقہ سگریٹ سے مکمل پرہیز کرنا تو پھر ہم تمہارے بھائی ہیں ورنہ ہم آپ کے پاس نہیں آئیں گے۔ اگر شریعت کی مکمل پاسداری کریں گے تو پھر ہم حاضر ہو جایا کریں گے پھر ان سے ان کے نام پوچھیں اور آنے کا طریقہ پوچھ کر اجازت دے دیں لیکن جاہل لوگوں سے اس کو بچا کر رکھنا ہو گا کسی کو بتانا نہیں اگر بتا دیا تو پھر وہ آپ سے روٹھ جائیں گے۔

| قل | ھو | اللہ | احد | اللہ | الصمد | ہ | یلد | وہ | یوبلد | ولم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل | ل | لا | ا | ح | د | ا | ل | ل | لا |
| ھو | اللہ | احد | اللہ | | الصمد | ہ | یلد | وہ | یوبلد | ولا |
| ا | ل | ل | لا | ا | ح | د | ا | ل | ل | لا |
| | احد | اللہ | الصمد | | لا | یلد | ولا | یوبلد | | ولا |
| اللہ | الصمد | لم | یلد | ولم | یو | لد | ولم | یکن | لہ | کفواً |
| د | ا | ل | ل | لا | ا | ح | د | ل | د | |

**نقش سورۃ اخلاص**:۔ مجرب ہے اس کی تاثیر بھی عجیب ہے۔ سب سے پہلے اس نقش کو 41 مرتبہ روزانہ لکھیں اور 41 دن لکھیں جب اکتالیس دن مکمل ہو جائے تو پھر کام میں لائیں انشاءاللہ تعالی ہر مرض سے شفاء یابی ملے گی۔ اگر کوئی بچہ جلدی باتیں نہ سیکھے تو اس نقش کو زعفران کے ساتھ چینی کی رکابی میں لکھیں پھر وہ پانی ہر روز 41 دن مریض کو پلائیں انشاءاللہ بول پڑے گا۔ اگر کسی بچے کو یا بڑے کو نسیان کا مرض ہو تو اس کو چاہیے کہ اس نقش کو صبح نہار پئیں انشاءاللہ 7 دن کے اندر نسیاں جاتا رہے گا اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو گئی ہو تو اس نقش کو وہاں رکھیں جہاں سے چیز گم ہوئی ہے انشاءاللہ اس کی برکت سے کھوئی ہوئی چیز مل جائے گی۔ اگر کوئی بھاگ گیا ہو اور واپس آنے کا کوئی امکان نظر نہ آتا ہو تو اس نقش کو وزن کے نیچے رکھو اور دوسرا چرخہ یا پنکھے کے ساتھ باندھ کر چکر دیں انشاءاللہ جلد واپس آجائے گا۔

# فضائل اسماء الحسنیٰ

تحریر:۔ خوشنود علی نقشبندی (مری)

اللہ تعالیٰ قرآن پاک میں ارشاد فرماتا ہے کہ اور اللہ کو اُسکے پیارے ناموں سے یاد کرو۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں میں اپنے 98 صفاتی نام متعارف فرمائے اور ایک نام مزید جو کہ اسم ذات کہلاتا ہے اس طرح کل 99 نام ہوئے۔ ان 99 اسمائے الحسنیٰ کی خاصیت اہمیت برکات و تجلیات جاننے کیلئے اب تک لاتعداد علماء فقہاء مشائخ کرام نے قلم اُٹھایا مگر پھر بھی اسمائے الحسنیٰ کی تعریف وتوجیہی ہرگز ہرگز مکمل نہ کر پائے۔ اسی سمندر میں معمولی سے بھی قطرے سے بھی چھوٹی کوشش کرنا چاہتا ہوں۔ ہوسکتا ہے کہ میری یہ معمولی سی کوشش نجات کا باعث بن جائے۔

**اللّٰہ:**۔ یہ اسم ذات ہے اور یہی اسم اعظم ہے اور ایک ایک حرف اس کا کام ہے اور ایک ایک حرف اس کا ذات الٰہی پر دلالت کرتا ہے مثلاً اگر حروف اللہ میں سے ہمزہ یعنی الف مفتوح موقوف کیا جائے تو باقی **لِلّٰہ** رہے گا۔ یہ بھی اسی طرح ذات واحد پر دلالت کرے گا۔ **لِلّٰہِ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْض**۔ قرآن میں ہے پھر اگر دوسرا اسلام بھی الگ کر دیا جائے تو صرف ہ رہ جائے گا۔ وہ بھی بدستور ذات الٰہی پر دلالت کرے گا۔ **لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ** بھی وارد ہے۔ عاشقان الٰہی کا ورد زبان یہی نام پاک ہے۔ دونوں جہاں کی مرادیں برلانے والا یہی نام ہے۔ اس کی تاثیر اور خاصیتیں بے حد ہیں کہ چودہ طبق کے ملائک بھی اسے نہیں لکھ سکتے۔ ایک ادنی اسی تاثیر اس کی یہ ہے کہ اگر ہر روز پانچ ہزار مرتبہ نماز روزہ کا پابند ہو کر حلال کا نوالہ کھا کر باوضو ہو کر روبقبلہ بیٹھ کر اللہ اللہ کا ورد کرے گا تھوڑے عرصہ میں صاحب کشف اور روشن ضمیر ہو جائے گا۔ ہر ایک عبادت میں بے حد مزہ اٹھائے گا۔ اکثر راتوں کو زیارت پیغمبر خدا ﷺ سے مشرف ہوگا۔ اور اگر تائید الٰہی شامل ہوگئی تو رب العزت کی زیارت خواب یا استغراق میں انشاءاللہ نصیب ہوگی۔ **اَللّٰھُمَّ ارْزُقْنِیْ حُبَّکَ وَلِقَآءَکَ** فرشتوں کو آتے جاتے اڑتے ہوئے اکثر خواب میں دیکھے گا۔ الغرض بارگاہ خداوندی میں مقربین کے مرتبہ میں شامل ہوگا۔ تنبیہ بعض عامل لوگ اللہ کا نام مبارک لکھ کر آٹے کی گولیوں میں رکھ کر چالیس دن تک مچھلیوں کو کھلاتے ہیں۔ یہ عمل طریقت کے خلاف ہے کیونکہ وہ آٹے کی گولی مچھلی کے پیٹ میں ہضم ہونے کے بعد وہ کاغذ جس پر اللہ کا نام پاک لکھا ہوا تھا۔ ثابت مچھلی کے پیٹ سے نکلتا ہے۔ اس میں اللہ کے نام پاک کی سخت بے ادبی ہے اور اللہ کے نام پاک کی بے ادبی کرنے والا خدا کی غضب میں آتا ہے۔ **نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ غَضَبِ اللّٰہِ** ۔ اللہ کے غصہ سے اللہ کی پناہ۔ یہاں اگر یوں کر لیا جائے کہ اللہ کے نام مبارک کے عدد لئے جائیں یعنی ٦٦ ہندسہ تین ہزار ایک سو چھبیس مرتبہ کاغذ پر لکھیں۔ آٹے کی گولیاں بنا کر چالیس روز مچھلیوں کو کھلایا جائے تو امید ہے کہ خداوند کریم اپنے فضل سے حاجت پوری کر دے گا۔ اگر کوئی مسلمان اللہ کے نام پاک کو جو کہیں زمین پر پڑا نظر آئے گا اٹھا کر اپنی پگڑی یا ٹوپی میں رکھے گا۔ دنیا و آخرت میں ولایت کا پتہ پائے گا۔ یہ اسم جمالی ہے اس کے پڑھنے سے کسی طرح کی گرمی مزاج میں پڑھنے والے کے پیدا نہیں ہوتی۔ مگر اتنا خیال ضرور رہے کہ اللہ کے نام کی بے ادبی کرنے والا یا اللہ کے نام کی جھوٹی قسم کھانے والا کسی وقت میں بے حد محتاج اور فقیر ہو جائے گا یا آخری عمر میں اندھا ہوگا کہ سارے حکیم طبیب اس کے علاج سے عاجز آجائیں گے۔ اسم اللہ کی مثال یوں سمجھئے کے جیسے بحر محیط یعنی بڑا سمندر جو ساری دنیا کو گھیرے ہوئے ہے اور باقی سارت ناموں کی مثال ایسی ہے جیسے سمندر کی کھاڑیاں۔ سب کھاڑیاں بڑے سمندر سے نکلی ہیں اور پھر اسی سے مل گئیں۔ اسی طرح سارے نام اللہ کے نام کے سوا ذات الٰہی میں سے ظاہر ہوئے اور پھر اسی میں چُھپ گئے۔

## دل سکون پائے

اسم اللہ کو نہایت خوش خط جلی قسم سے لکھ کر اپنے سامنے رکھے اور دن رات میں کم سے کم تین دفعہ نہایت ادب سے باوضو ہو کر روبقبلہ خلوت میں بیٹھ کر محبت کی نگاہ اس مبارک نام پر ڈالے اور دل میں یہ خیال کرے کہ یہ مبارک نام اس کاغذ یا تختی پر جس طرح لکھا ہوا ہے اسی طرح خوبصورت اور خوشخط میرے دل میں لکھا ہوا ہو اور پھر آنکھیں بند کر کے کم سے کم دس منٹ تک اس تصور کو جمائے اور اسی خیال میں محو رہے اور ہر روز تین دفعہ اس عمل کو

کرے انشاء اللہ العزیز کبھی ساری عمر خفقان، ہول دل، دھڑکن، اضطراب قلب وغیرہ وغیرہ قلب کے کسی مرض میں مبتلا نہ ہوگا۔ دنیا کے کسی جابر، ظالم سے کبھی دہشت نہ ہوگی۔ عشق الٰہی میسر ہوگا۔

## حادثاتی موت نہ آئے

جو کوئی رہنے کے مکان کی پیشانی پر تین جگہ یا اللہ لکھے گا جب تک وہ مبارک نام لکھا ہوا قائم رہے گا کبھی دب کر اس مکان میں نہ مرے گا کبھی سوتے جاگتے میں وہ مکان آدمیوں پر نہ گرے گا یا خود اختیاری گرایا جائے گا یا خالی وقت میں منہدم ہوگا۔ کسی انسان کی اس مکان کے صدمہ سے اچانک موت نہ ہوگی۔

## درد ختم ہو

اگر کسی کو پسلی یا سینہ یا کمر یا سر میں درد ہو تو دوسرا شخص باوضو ہو کر درد کی جگہ سات مرتبہ یا اللہ انگلی سے خالی بلا سیاہی وغیرہ لکھے اور دن میں سات دفعہ اس عمل کو کرے انشاء اللہ درد جاتا رہے گا۔

## مسافرات سے واپسی

اللہ کے نام مبارک کو جلی قلم سے لکھے اور اللہ کے الف کو قینچی سے کتر کر الگ کرے اور جو کوئی مسافر باہر جاتا ہو وہ حرف اللہ کا الف اپنے بازو پر تعویذ بنا کر باندھے اور باقی نام اللہ اپنے گھر میں اہل وعیال میں امانت رکھے۔ انشاء اللہ العزیز مع الخیرہ وہ مسافر اپنے گھر واپس آجائے گا۔

## وضع حمل

اگر کسی عورت کے بچہ نہ ہوتا ہو اور درد نہایت شدید ہوں۔ ایک سو اکیس مرتبہ یا اللہ پڑھ کر یا خمیرہ وغیرہ پر دم کر کے کھلایا جائے۔ تین حصہ کر کے تین بار کھلایا جائے۔ فوراً خدا کے فضل سے مشکل آسان ہوگی۔ مجرب عمل ہے۔

## جھگڑے سے نجات

کوئی شخص ناحق کے جھگڑے میں پھنس جائے۔ کسی مفسد جھگڑالو شخص سے معاملہ پڑ جائے عین مقدمے کی پیشی کے وقت یا باہمی گفتگو کے وقت سترہ دفعہ اللہ اللہ کہے اور دل میں تصور کرے کہ ساری مشکل فنا ہوئی اور اب خاص ذات باری تعالیٰ اس مقدمہ کا فیصلہ فرمائے گی۔ ان شاء اللہ وہ مقدمہ اس کے حق میں اچھا فیصل ہوگا اور جھوٹا دشمن مقدمہ یا باہمی گفتگو میں ہارے گا۔

**یَا رَحْمٰنُ**:۔ اے بخشنے والے رحمت نازل کرنے والے۔ یہ اسم جمالی ہے اس کے عدد ۲۹۸ ہیں۔ اس اسم کا خاصہ سارے عالم پر رحمت نازل کرنا بلا قید مذہب خواہ مسلمان ہو یا کافر، یہودی، ہو یا نصرانی، خدا کا دوست ہو یا دشمن، انسان ہو یا حیوان، درخت ہو یا پتھر، عام طور سے سب پر رحمت فرمانا اس نام کا خاصہ اور اس سرکار کا منصب ہے۔ اس سرکار نے رحمت کے سو حصوں میں سے ایک حصہ دنیا میں نازل فرمایا ہے۔ جس کا اثر سارے عالم میں رحمت کے یہ نشان ہیں کہ شیر سا خونخوار جانور بھی کس محبت سے اپنے بچوں کو دودھ پلاتا ہے۔ ہاتھی اپنے بچوں کو کس محبت اور شفقت سے دیکھتا ہے۔

## رحمت میں داخلہ

جو شخص یَا رَحْمٰنُ کو فجر کی نماز کے بعد دو سو اٹھانوے مرتبہ پڑھے گا۔ خداوند کریم کی خاص رحمت میں داخل ہوگا۔ اور دنیا میں کوئی اڑی اور مصیبت نہ پڑے گی۔ ہر ایک کاروبار میں فراخ دستی نصیب ہوگی۔

## آنکھیں نہ دُکھیں

جو کوئی ٹھیک دوپہر کے وقت جس کو زوال کا وقت کہتے ہیں۔ باوضو بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ یَا رَحْمٰنُ پڑھے اور پانی پر دم کرے جس کی آنکھیں دکھتی ہوں اس پانی میں سلائی تر کر دکھتی آنکھوں میں لگائے۔ ہر ایک آنکھ میں سات سات سلائیاں انشاء اللہ تین دن میں آنکھیں اچھی ہوں گی۔ اور پھر ایک سال تک دکھنے نہ آئیں گی۔

## بیماری ختم ہو

صبح کی سنتوں اور فجر کی نماز کے درمیان جو شخص ایک سو اکیس مرتبہ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ کسی بیمار کے سرہانے کھڑے ہو کر پڑھے گا۔ سات دن میں کیسا ہی بیمار ہو تندرست ہو جائے گا۔ اگر موت مقدر ہے تو خاتمہ بالخیر ہوگا۔ مشکل جلد آسان ہوگی۔ یہ عمل میرے بزرگوں کا مجرب ہے۔

# حفظانِ صحت کے اصول

تحریر:-
حکیم خضر عباس پیاسی
(راجن پور)

مکمل صحت چند بنیادی اصولوں کے اپنانے پر منحصر ہے۔ اچھی اور مفید عادتیں اختیار کی جائیں اور بری عادتوں سے پرہیز کیا جائے۔ سب سے اہم صفائی ہے۔ جسم کی صفائی، کپڑوں کی صفائی اور گھر کی صفائی یہ چیز تندرستی کیلئے ضروری ہے۔

## جسمانی صفائی

غسل جسم کی صفائی کا بہترین طریقہ ہے۔ یہ ہر عمر میں اور ہر موسم میں مفید ہے گرما میں روزانہ غسل ضروری ہے اور سرما میں کم سے کم ہفتہ میں دوبار ضرور نہانا چاہیے۔ جوان اور صحت مند آدمی سرد (تازہ) پانی سے غسل کر سکتے ہیں اور بچے اور بوڑھے ہلکے گرم پانی سے غسل کریں۔ ورزش کے فوراً بعد یا پہلے غسل کرنا ٹھیک نہیں ہے۔ اسی طرح تھکا دینے والے کام یا جماع کے فوراً بعد بھی غسل نہ کریں۔ حاملہ عورتیں غسل میں زیادہ وقت نہ لگائیں کیونکہ اس سے کمزوری اور تھکاوٹ ہو جاتی ہے۔ نہانے کے بعد صاف تولیہ سے جسم کو اچھی طرح خشک کریں۔ ہلکے گرم پانی سے غسل ہر عمر اور مزاج کے لوگوں کے لیے ہر موسم میں مفید ہے۔ اسے ۱۵ منٹ میں نہا لینا چاہیے۔ نہانے کے دوران جسم مکمل طور پر رگڑا جائے۔ صابن کا استعمال غلاظت اور میل کچیل دور کرنے میں مدد دیتا ہے۔

دانتوں کی صفائی بہت ضروری ہے۔ دانتوں کی خرابی کی وجہ سے ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے۔ اور مختلف بیماریاں پیدا ہوتی ہیں۔ دانتوں کی صفائی کا سب سے اچھا طریقہ مسواک ہے۔ اس سے مسوڑھے مضبوط ہوتے ہیں۔ مسواک نیم یا ببول کی تازہ شاخوں سے یا پیلو کی جڑ سے بنائی جاتی ہے۔ آج کل دانتوں کے برش عام ہیں یہ دانتوں کی مکمل صفائی کرتے ہیں۔ لیکن سخت برش مسوڑھوں کے لیے مضر ہے۔ بعض لوگ منجن کا استعمال بغیر برش کے کرتے ہیں۔ صرف منجن کے استعمال سے مکمل صفائی نہیں ہوتی کیونکہ دانتوں کے درمیان رہنے والے ٹکڑے رگڑنے سے نہیں نکلتے بلکہ ان کے لیے برش یا مسواک کا استعمال ضروری ہے۔ زبان کو بھی صبح کے وقت اچھی طرح صاف کریں۔

ناخن اور بالوں کی صفائی بھی جسم کی صفائی میں داخل ہے۔ بغل اور پیڑو کے بال مہینہ میں کم سے کم ایک مرتبہ صاف کیے جائیں۔ اسی طرح سر، مونچھ اور داڑھی کے بال بھی اچھی طرح سلیقہ سے کتر کر صاف کریں سر کے بالوں میں تیل لگا کر کنگھا کریں۔ ناخن ہر ہفتہ کاٹا کریں۔

## کپڑوں کی صفائی

کپڑے جو بدن سے متصل رہتے ہیں (جیسے بنیائن وغیرہ) روزانہ تبدیل کریں اور صابن سے دھوئیں گندے کپڑے صحت کے لیے مضر ہیں۔ کپڑے ہر موسم میں تین چار دن میں تبدیل کر دینا اور دھو دینا چاہیے۔

## مکان کی صفائی

کھڑکیاں، دروازے اور روشن دان کھلے رکھے جائیں تاکہ ہوا اور روشنی آ جا سکے۔ روزانہ جھاڑو لگا کر فرش صاف کیا جائے گھروں میں سیلن نہ ہو اور گندے پانی کے بہاؤ کا اچھا انتظام ہو۔ غسل خانے اور بیت الخلاء کی صفائی کا خاص خیال رکھیں۔

## غذا

کھانا کھانے کے لیے وقت کی پابندی بہت ضروری ہے اور غذا عمر، موسم اور غذا کی ضرورت کے مطابق ہونی چاہیے۔

## بچوں کی غذا

بچوں کی غذا ایسی ہونی چاہیے جو پتلی آسانی سے ہضم ہونے والی اور پروٹین سے بھری ہوئی ہو۔ جیسے دودھ، مکھن، انڈے، گوشت کا شوربہ دالیں وغیرہ۔

## جوانوں کی غذا

مکمل غذائیں۔ گوشت، خشک میوے، مکھن، ترکاریاں روٹی، چاول ہر قسم کی غذائیں اس عمر میں آسانی سے ہضم ہو جاتی ہیں۔

# بوڑھوں کی غذا

ہلکی اور جلد ہضم ہونے والی غذائیں لیں۔ چکنی اور دیر ہضم غذاؤں سے پرہیز کریں۔

## غذاؤں کے بارے میں عام ہدایات

غذا میں تبدیلی موسم کے اعتبار سے کی جائے۔ گوشت، مچھلی اور انڈے وغیرہ سردیوں میں لیے جائیں اور دہی، دودھ اور ترکاریاں گرمیوں میں لی جائیں۔ برسات میں ہری سبزیاں کھیرا، تربوز اور دہی وغیرہ نہ لیں۔ خوب پیٹ بھر کر کھانے اور بار بار کھانے سے بچنا چاہیے۔ ہمیشہ بھوک سے کم کھانا چاہیے۔ دو کھانوں کے بیچ میں کم سے کم تین گھنٹے کا وقفہ ہونا چاہیے۔ تیز، گرم مصالحے دار اور چکنی غذاؤں سے بچیں کیونکہ یہ صحت کو نقصان پہنچاتی ہیں۔

# غذا کے اوقات

برصغیر پاک و ہند میں صرف صبح ناشتہ اور دوپہر و شام کا کھانا کافی ہے۔ اگر ضرورت محسوس ہو تو شام میں چائے یا ایک کپ دودھ یا پھل لے سکتے ہیں۔

## کھانے سے متعلق چند ہدایات

۱۔ غذا اُس وقت تک نہ لی جائے جب تک کہ خوب بھوک نہ لگے۔

۲۔ جو بھی غذا کھائیں اچھی طرح سے پکا کر اور گرم حالت میں کھائی جائے۔ کچی پکی غذا کا استعمال صحت کو خراب کرے گا۔

۳۔ غذا راغب کرنے والی اور صاف ہو۔

۴۔ غذا اچھی طرح چبا کر کھائی جائے۔

۵۔ کھانا کھاتے وقت ذہن خوش اور مطمئن ہو۔ غم، افسوس، غصہ اور اس طرح کے جذبات کی حالت میں کھانا کھانے سے ہضم خراب ہو جاتا ہے۔

۶۔ گرم گرم کھانا نہیں کھانا چاہیے۔

۷۔ کھانے کے دوران پانی نہ پئیں۔ کھانا ختم کرنے کے نصف گھنٹہ بعد پئیں۔ گرمیوں میں یا زیادہ پیاس کی صورت میں تھوڑا سا پانی پیا جا سکتا ہے۔ گرم مزاج والے کھانے سے پہلے پانی پئیں۔

۸۔ گرم کھانا کھانے کے فوراً بعد ٹھنڈا پانی پینا بھی مضر صحت ہے۔ جو برف سے ٹھنڈا کیے ہوئے پانی کے عادی ہیں وہ بھی کھانے کے تھوڑی دیر بعد پئیں۔

۹۔ پھل اور سبز ترکاریاں روزانہ استعمال کی جائیں۔

۱۰۔ کچھ غذاؤں کو ملانا مناسب نہیں کیونکہ اس سے صحت متاثر ہوتی ہے

| ۱۔ چاول و تربوز | ۲۔ چاول اور ستو | ۳۔ انار اور ہریسہ |
|---|---|---|
| ۴۔ کلے، پائے اور انگور | ۵۔ مچھلی اور دودھ | |

۱۱۔ غذا میں تبدیلی کرتے رہنا چاہیے۔ ایک ہی قسم کی غذا مسلسل نہ استعمال کی جائے۔ مثلاً چاول کا مسلسل استعمال جسم میں مائیت کو زیادہ کرتا ہے۔ جس سے بھوک کی کمی، سستی اور کمزوری واقع ہوتی ہے۔

اسی طرح ترش غذاؤں کی زیادتی سے جسم کمزور ہو جاتا ہے اور بڑھاپا جلد آ جاتا ہے۔ جبکہ میٹھی چیزیں مستقل استعمال کرنے سے معدہ خراب اور اعصاب کمزور ہو جاتے ہیں۔ نمک کی زیادتی سے جسم اور عروق و موبہ میں خشکی واقع ہوتی ہے۔ مرچ اور مصالحے دار غذائیں خراش امعاء کا باعث بنتے ہیں۔ اس لیے ہماری غذا متوازن ہونی چاہیے۔

# ورزش

ہر آدمی کے لیے کچھ ورزش ضروری ہے تا کہ صحت قائم رہے اور جسم اچھی حالت میں رہے ورزش کے دوران خون تیز ہو جاتا ہے۔ جو لوگ محنت کا کام کرتے ہیں ان کے لیے ان کا کام ہی ورزش ہے۔ مختلف قسم کی ورزشیں ہیں جن سے فائدہ اٹھایا جا سکتا ہے۔ سب سے آسان چہل قدمی ہے جو ہر آدمی کے لیے ممکن ہے۔ لیکن سیر کے وقت لباس موزوں ہو۔ خصوصاً سرما میں گرم ہو۔ کھلی ہوا میں سیر کریں۔ فاصلہ اور تیزی آدمی کی ضرورت اور رفتار پر منحصر ہوتی ہے۔ عام طور پر ۴۰ تا ۵۰ منٹ کی چہل قدمی کافی ہے۔ تیرنا اور گھوڑ سواری بہترین ورزش ہے۔ ورزش جتنی ہلکی ہو اچھا ہے۔ لیکن پابندی ضروری ہے۔ بیرونی کھیل بہتر ورزش ہیں۔ بڑھاپے میں ہلکی ورزش کی جائے۔ جسم کی مالش بھی ایک قسم کی ورزش ہے۔ یوگا کے آسن بھی ورزش میں شامل ہیں۔

# نیند

مقررہ اوقات پر سونا صحت کے لیے ضروری ہے۔ جو توانائی محنت کے دوران خرچ ہوتی ہے، نیند کے دوران پوری ہو جاتی ہے۔ گہری نیند جسم کے قویٰ کو مکمل آرام پہنچاتی ہے۔ اس طرح وہ زیادہ فعال ہو جاتے ہیں۔ نیند کا صرف جھونکا یہ کام نہیں کرتا اور نیند کی ضرورت باقی رہ جاتی ہے۔ اچھی نیند کے لیے غذا کا ہضم ہو جانا ضروری ہے۔ ورنہ غیر منہضم غذا کا معدہ میں ہونا نیند میں خلل پیدا کرے گا اور خراب خواب نظر آئیں گے۔

☆☆☆

# وجود جنات

قرآن وحدیث کی روشنی میں

تحریر:۔قاری عبدالرؤف قریشی (ملتان)

محترم دوستو! کچھ عرصہ قبل روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں جنات اور ہم کے عنوان سے قسط وار سلسلہ قارئین کی خدمت میں پیش کرتا رہا۔ جسکو قارئین نے بے حد سراہا اور بہت پذیرائی ملی اپنے اُسی سلسلہ کی ایک کڑی آج عرصہ دراز کے بعد آپ بھائیوں کی خدمت میں پیش کررہا ہوں۔

قارئین تحفہ روحانیات! جنات کی بہت عجیب وغریب دُنیا ہے روحانی مخلوق میں سب سے زیادہ دلچسپ ہے۔ اس کا نام سنتے اور پڑھتے ہی ہر شخص توجہ کرتا ہے جنات کے بارے میں بہت سے واقعات ہر خاص وعام کی زبان پر مشہور ہیں۔ کم ہی لوگ اس مخلوق کے وجود سے انکار کرتے ہونگے۔ ہر مذہب وفرقہ کے لوگ جنات کے بارے میں جاننا چاہتے ہیں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں اکثر وبیشتر روحانی کالم نگار جنات کی تسخیر کے بارے میں تحریر کرتے ہیں اور سب سے بڑھ کر جنات کی روحانی واردات جو کہ اس سے قبل مشاہدات روحانی کے نام سے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب تحریر کررہے ہیں۔ جنات سے متعلق سچے واقعات پڑھ کر بہت سی اہم معلومات ملی جنات بارے قرآن وحدیث کی روشنی میں چندگزارشات تحفہ روحانیات کے صفحات کی نظر کرونگا تاکہ شائقین روحانیات کوعلم ہوسکے کہ جنات بارے قرآن اوراحادیث کیا کہتی ہے؟

**جادوگر اور جنات** :۔ اگرچہ جادو، جنات کی مدد کے بغیر بھی چل جاتا ہے، تاہم جادو کو زیادہ سے زیادہ موثر بنانے کے لئے شیطانی جنوں کا بہت بڑا کردار ہے اور حقیقت ہے کہ کوئی جادوگر اس وقت تک صحیح معنوں میں اپنے کالے علم (جادو) میں کامیاب نہیں ہوسکتا جب تک کہ وہ جنات کے ساتھ گہرا تعلق نہ استوار کرلے۔ لہذا جس جادوگر نے کسی شیطان کے ساتھ دوستی کرلی ہو یا کسی نہ کسی طرح اسے مسخر کررکھا ہو اسے اپنے میدان میں بہت جلد عروج مل جاتا ہے اور اس کا شیطان جن، جس قدر مضبوط اور طاقتور ہوتا ہے اسی قدر اس کا جادو زور آور ثابت ہوتا ہے۔ جادوگروں کی اصطلاح میں انہی شیطانوں کو موکل کہا جاتا ہے۔ چونکہ جادوگروں کا انسان کو تکلیف پہنچانے کیلئے ان جنوں شیطانوں کیساتھ گہرا اور براہ راست تعلق ہوتا ہے اس لئے جنوں کے حوالہ سے کچھ بنیادی معلومات پیش کی جارہی ہیں۔ ان شاء اللہ آئندہ جب بھی کبھی موقع ملا تو روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں جادو اور جنات کے توڑ اور دیگر بیماریوں کا قرآنی وروحانی علاج معالجہ پیش کیا جائے گا۔ ویسے بھی اکثر وبیشتر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں مختلف روحانی معالجین کی جانب سے جادو اور جنات کے توڑ سے متعلق قرآنی روحانی علاج شائع کئے جاتے ہیں۔

**جنوں کا وجود** :۔ بعض لوگ محض اس بنیاد پر جنوں کے وجود سے انکار کرتے ہیں کہ اگر جن موجود ہیں تو دکھائی کیوں نہیں دیتے۔ پہلی بات تو یہ ہے کہ اگرچہ اکثر وبیشتر جن دکھائی نہیں دیتے بلکہ اس مخلوق کو جنات اسلئے کہا جاتا ہے کہ وہ نظروں سے مخفی اور پوشیدہ رہتے ہیں۔ لیکن اس سے یہ نتیجہ نکالنا درست نہیں کہ یہ دکھائی نہیں دیتے اس لئے ان کا وجود ہی نہیں۔ یہ بات حقائق کے خلاف ہے۔ بے شمار چیزیں ہمیں دکھائی نہیں دیتیں مگر اس کے باوجود ہم ان کے وجود کو تسلیم کرتے ہیں۔ مثلاً اللہ تعالیٰ کی ذات ہمیں اس وقت دنیا میں دکھائی نہیں دیتی، مگر اس کے باوجود ہم اللہ تعالیٰ پر ایمان لاتے ہیں۔ اسی طرح فرشتے، جنت، جہنم، روح وغیرہ بے شمار ایسی چیزوں کو ہم تسلیم کرتے ہیں۔ اپنے جسم کے درد اور تکلیف کو ہی لے لیجئے درد دکھائی نہیں دیتا مگر محسوس ضرور کیا جاتا ہے۔ یہ چیزیں ہماری نگاہوں سے اوجھل ہیں۔ قرآن مجید میں واضح طور پر جنوں کے وجود کی تصدیق کی گئی ہے۔ چند آیات درج ذیل ہیں۔

(۱) **وما خلقت الجن ولا نس الالیعبدون۔**

(**ترجمہ**) میں نے جنات اور انسان کو محض اس لئے پیدا کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں۔ (الذاریات۔۵۶)

(۲) **قل اوحی الی انه الستمع نفر من الجن فقالو انا سمعنا قرآنا عجبا۔**

(**ترجمہ**) اے نبی ﷺ آپ فرمادیجئے کہ مجھے یہ وحی آئی ہے کہ جنات میں سے بعض نے (مجھ سے قرآن) سنا پھر وہ (اپنی قوم کے پاس جاکر) کہنے لگے کہ ہم نے ایک عجیب قرآن سنا ہے۔ (الجن۔۱)

(۳) **یا معشر الجن ولانس ان ستطعتم ان تنفذو من**

اقطار السموات والارض فانفذو الاتنفذون الابسلطان

(ترجمہ) اے جن وانس کی جماعت! اگر تم آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نکلنے کی طاقت رکھتے ہو تو نکل جاؤ، لیکن تم بغیر قوت کے نہیں نکل سکتے۔ (رحمٰن ۳۳)

(۴) حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ایک رات ہم اللہ کے رسول کے ساتھ تھے کہ اچانک آپ ﷺ ہم سے جدا ہو گئے۔ ہم نے مختلف وادیوں اور گھاٹیوں میں آپ ﷺ کو تلاش کیا مگر آپ نہ ملے تو ہم نے سمجھا کہ شاید آپ کو اغواء کر لیا گیا ہے۔ یا آپ راستہ بھول گئے ہیں ہم نے وہ رات بڑی تکلیف سے نکالی۔ اور جب صبح ہوئی تو آپ غار حرا کی طرف سے تشریف لا رہے تھے۔ صحابہ کرامؓ نے فرمایا کہ یا رسول اللہ! ہم نے تو آپ کو گم پا کر بڑی تکلیف میں رات گذاری ہے۔ آپ نے فرمایا کہ میرے پاس جنوں کا قاصد آیا تھا اور میں اس کے ساتھ چلا گیا اور جنوں کو جا کر قرآن سنایا۔ پھر اللہ کے رسول ہمیں وہاں لے گئے اور جنوں کے پاؤں اور ان کی آگ کے نشانات ہم کو دکھائے۔

مسلم: کتاب الصلاۃ باب الجہر بالقراۃ فی الصبح والقراۃ علی الجن۔ (۴۵۰)

(۵) حضرت ابو سعید سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول نے فرمایا: موذن کی اذان کی آواز جو کوئی جن، انسان یا ذی روح چیز سنتی ہے۔ وہ قیامت کے دن اس کے حق میں گواہی دے گی۔

**جنات کو آگ سے پیدا کیا گیا ہے** :۔ قرآن و سنت کے حوالے سے یہ بات ثابت ہے کہ جنوں کو آگ سے پیدا کیا گیا۔ اس کے چند ایک دلائل درج ذیل ہیں۔

(۱) وخلق الجان من مارج من النار

(ترجمہ) اور جنات کو آگ کے شعلہ سے پیدا کیا گیا ہے۔ (الرحمٰن:۱۵)

(۲) والجان خلقنٰہ من قبل من النار السموم

(ترجمہ) اور جنوں کو ہم نے اس سے پہلے خالص آگ سے پیدا کیا۔ (الحجر۔۲۷)

(۳) حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول نے فرمایا: فرشتے نور سے اور جنات آگ سے پیدا کئے گئے ہیں اور آدم کو اس چیز سے پیدا کیا گیا ہے جو تمہارے لئے بیان کر دی گئی ہے۔ (یعنی مٹی سے)۔

یہاں تک اشکال پیدا ہوتا ہے کہ اگر جنوں کو آگ سے پیدا کیا گیا ہے تو پھر انہیں جہنم کی آگ کا عذاب تو کچھ تکلیف نہیں دے گا، کیونکہ یہ تو خود آگ ہیں۔ اس کا مناسب جواب یہ ہے کہ جو گنہگار جنات جہنم میں جائیں گے انہیں عذاب دینا اللہ کی قدرت کاملہ سے کچھ بعید نہیں۔ البتہ اس عذاب کی کنہ و حقیقت ہم نہیں جانتے۔

**جن اور شیطان میں فرق** :۔ بعض اوقات جنوں کی جگہ شیطانوں کا اور شیطانوں کی جگہ جنوں کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ جس سے یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ یہ دونوں ایک ہیں یا دو الگ الگ مخلوق؟

اس سوال کا جواب کچھ اس طرح ہے کہ بنیادی طور پر جن اور شیطان دونوں آگ سے پیدا کئے گئے ہیں۔ جنوں کے آگ سے پیدا ہونے کے دلائل گذر چکے ہیں۔ شیطان کے آگ سے پیدا کیے جانے کی دلیل خود شیطان کا یہ قول ہے جو قرآن مجید میں اس طرح مذکور ہے۔

انا خیر منہ خلقتنی من النار و خلقتہ من طین

(ترجمہ) شیطان نے کہا کہ میں اس آدم سے بہتر ہوں کیونکہ مجھے تو نے آگ سے پیدا کیا ہے اور اسے مٹی سے پیدا کیا ہے۔ (الاعراف ۲۱)

علاوہ ازیں قرآن مجید میں حضرت آدمؑ کے واقعہ ہی کے پس منظر میں یہ بات بھی موجود ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو یہ حکم دیا کہ سب آدم کو سجدہ کریں تو شیطان نے سجدہ کرنے سے انکار کر دیا۔ اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

کان من الجن ففسق عن امر بہ

(ترجمہ) وہ جنوں میں سے تھا پس اس نے اپنے رب کے حکم کی نافرمانی کی۔ (الکہف ۵۰)

اس آیت سے ایک تو یہ بات معلوم ہوئی کہ شیطان جنوں میں سے تھا اور دوسری بات یہ معلوم ہوئی کہ وہ فرشتہ ہرگز نہیں تھا۔ جیسا کہ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ شیطان فرشتوں میں سے ایک نیک فرشتہ تھا پھر عبادت و ریاضت کی بدولت بڑے عالی مرتبہ پر فائز ہونے کیساتھ متکبر ہو چکا تھا اور جب اللہ تعالیٰ نے آدم کے لئے سجدہ کرنے کا حکم دیا تو اس نے انکار کر دیا۔ حالانکہ شیطان کو فرشتوں میں شامل کرنا درج ذیل وجوہات کی بنا پر غلط ہے۔

(۱) قرآن مجید میں شیطان کو جنوں کی جنس قرار دیا گیا ہے۔ لہذا اسے فرشتہ قرار دینا تو قرآن مجید کے خلاف ہے۔

(۲) قرآن و سنت میں کوئی ایک بھی ایسی واضح دلیل نہیں کہ جس سے یہ ثابت ہوتا ہو کہ شیطان فرشتوں میں سے تھا۔

(۳) صحابہ کرامؓ اور تابعین عظام میں سے کوئی بھی اس کا قائل نہیں تھا البتہ صحابہ کرامؓ کی طرف بعض ایسی روایات منسوب ہیں۔ جن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ شیطان ابلیس فرشتوں کی جنس سے ہے۔ لیکن ان میں سے کوئی ایک بھی سند صحیح ثابت نہیں ہے۔

(۴) فرشتے نہ مذکر ہیں نہ مونث۔ نہ کھاتے ہیں نہ پیتے۔ نہ نکاح کرتے ہیں اور نہ ہی ان میں توالد و تناسل ہے۔

(۴) جبکہ جنات میں یہ ساری باتیں پائی جاتی ہیں۔

گذشتہ سے ثابت ہوا کہ جن اور شیطان دونوں بنیادی طور پر ایک ہی جنس (یعنی جنوں کی جنس) سے ہیں اور دونوں آگ سے پیدا کئے گئے ہیں۔ اس لحاظ سے جنات اور شیاطین میں کوئی فرق نہیں البتہ ایک دوسرے لحاظ سے ان دونوں میں فرق ہے۔ وہ یہ کہ جنوں میں نیک و بد، مسلم و غیر مسلم ہر طرح کے جن پائے جاتے ہیں۔ جبکہ شیطان صرف وہ جن ہیں جو بد، شریر، غیر مسلم اور کافر ہیں۔ گویا ہر وہ جن جو انتہائی سرکش، نافرمان اور اللہ کے باغی ہو، اسے شیطان کہا جاتا ہے۔ علاوہ ازیں انسانوں، جنوں اور جانوروں میں سے ہر سرکش کو شیطان کہا جاسکتا ہے۔

**شیاطین الانس والجن یوحی بعضھم الی بعض زخرف القول غرورہ**

**(ترجمہ)** ہم نے شیطان صفت انسانوں اور جنوں کو ہر پیغمبر کا دشمن بنایا۔ یہ دھوکہ دہی کے لئے آپس میں ایک دوسرے کے دل میں ملمع کی ہوئی باتیں ڈالتے رہتے ہیں۔ (الانعام ۱۱۲)

علاوہ ازیں صحیح مسلم کی اس روایت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا مدینہ کے کچھ جن مسلمان ہو گئے ہیں۔ تم میں سے جو شخص کوئی سانپ دیکھے تو اسے تین مرتبہ یہ کہے کہ وہ گھر سے نکل جائے اور اس کے باوجود اگر وہ نہ جائے تو اسے قتل کر دو۔ کیونکہ وہ شیطان ہے۔ پس معلوم ہوا کہ آنحضرت ﷺ نے غیر مسلم سرکش جنوں کو شیطان قرار دیا ہے۔

**جنات کی اقسام** :۔ بنیادی طور پر اللہ تعالیٰ نے جنوں کو بھی انسانوں ہی کی طرح اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا ہے اور اس عبادت کے لئے انہیں اختیار بھی دیا ہے لیکن جس طرح انسان اس اختیار کو صحیح استعمال کرتے ہوئے دائرہ اسلام میں داخل ہو جاتے ہیں یا پھر کفر کی راہ اختیار کر لیتے ہیں۔ اسی طرح بعض جن بھی اللہ تعالیٰ کے مطیع بن کر مسلمان ہو جاتے ہیں۔ جبکہ بہت سے جن اسلام میں داخل نہیں بھی ہوتے۔ خود قرآن مجید میں جنوں کا یہ قول مذکور ہے کہ

**وانا من المسلمون ومنا لقاسطون فمن اسلم فاولئک تحرور ارشدا۔ واما القاسطون فکانو الجہنم خطبا۔**

**(ترجمہ)** ہاں ہم میں بعض تو مسلمان ہیں اور بعض کافر ہیں۔ پس جو فرماں بردار ہو گئے انہوں نے تو راہ راست کا قصد کیا اور جو ظالم ہیں وہ جہنم کا ایندھن بن گئے۔ (الجن ۱۴۔۱۵)

**جنات کی خوراک** :۔ صحیح احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ جن بھی انسانوں کی طرح کھانے پینے والی مخلوق ہے۔ نیز یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ جنات اپنی خوراک دو طرح سے حاصل کرتے ہیں۔ ایک تو وہ خوراک جو انسان کھا لیتے ہیں اور یہ جنات بھی چوری چھپے ان کے ساتھ شامل ہو کر اسے کھا لیتے ہیں۔ جیسا کہ درج ذیل احادیث سے ثابت ہے۔ دوسری وہ خوراک جو کہ کوئلے' خشک اناج یا جانوروں کی لید اور گوبر کی شکل میں ہوتی ہے یا خشک ہڈیاں جنہیں انسان یا جانور کھا کر پھینک دیتے ہیں جب جنات کھانے کی غرض سے متذکرہ بالا اشیاء کو چھوتے ہیں تو وہ لید اور گوبر پہلے کی طرح سے ہرا بھرا ہو جاتا ہے اور یہی حال کوئلے اور ہڈیوں کا ہے۔

(ا) حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ جب تم کھانا کھانے لگو تو دائیں ہاتھ سے کھاؤ اور جب پانی پینے لگو تو دائیں ہاتھ سے پیو کیونکہ شیطان بائیں ہاتھ سے کھاتا ہے بائیں ہاتھ سے پیتا ہے۔

(۲) حضرت حذیفہؓ سے مروی ہے کہ جب ہم اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ کسی کھانے میں حاضر ہوتے تو اس وقت تک کھانے کے لئے اپنا ہاتھ آگے نہ بڑھاتے جب تک کہ آپ ﷺ شروع نہ فرما لیتے۔ ایک مرتبہ ہم آپ کے ساتھ کھانے کے لئے حاضر تھے کہ ایک لڑکی آئی، گویا اسے کوئی دھکیل کر لایا ہے۔ وہ اپنا ہاتھ کھانے کے لئے بڑھانا ہی چاہتی تھی کہ اللہ کے رسول نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا اور فرمایا کہ شیطان ایسے کھانے کو اپنے لیے حلال سمجھتا ہے جس پر اللہ تعالیٰ کا نام نہ لیا گیا ہو اور اس لئے شیطان اس لڑکی کو دھکیل کر لایا، تا کہ اس کے ساتھ وہ اپنا کھانا حلال کر سکے۔ مگر میں نے اس کا ہاتھ پکڑ لیا قسم اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ بلا شبہ شیطان کا ہاتھ ان دونوں کے ہاتھوں سمیت میرے ہاتھ میں ہے۔

اس کے علاوہ بھی جنات کا باقاعدہ الگ خوراک کا تذکرہ احادیث میں ملتا ہے۔ مثلاً حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جنوں نے مجھ سے اپنی خوراک کے بارے میں سوال کیا تو میں نے کہا کہ۔ " **لکم کل عظم یقع فی ایدیکم او فرما یکون لحماو کل بعرۃ علف لدوابکم ......فقال رسول اللہ ﷺ فلا تستنجوا بھما فانھما طعام اخوانکم۔** ہر وہ ہڈی جس پر اللہ کا نام لیا جائے تو وہ تمہاری خوراک

ہے اور اللہ کا نام لینے کی برکت سے وہ تمہارے ہاتھوں میں گوشت سے بھرپور ہو جائے گی۔ اور مینگنیاں تمہارے جانوروں کا چارہ ہیں۔ پھر اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ ان دونوں چیزوں سے استنجانہ کیا کرو کیونکہ یہ ہمارے بھائیوں (یعنی مسلمان جنوں) کی خوراک ہے۔

**جنات کی رہائش** :۔ جنات عموماً ویران مقامات، کھنڈرات، جنگلوں اور صحراؤں میں رہائش رکھتے ہیں۔ جبکہ ان میں سے مسلمان جن بیت اللہ کا قرب و جوار، مکہ و مدینہ جیسے معزز و افضل شہروں اور مسجدوں وغیرہ جیسی پاک جگہ کو اپنی رہائش کیلئے منتخب کرتے ہیں اور ان کے برعکس شریر اور غیر مسلم جن، گندی جگہوں مثلاً بیت الخلاء، کوڑا کرکٹ کا ڈھیر اور کفر و شر کے اڈے وغیرہ جیسی نجاست سے لبریز جگہوں کو اپنی رہائش کے لئے پسند کرتے ہیں۔ اسی لئے آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب بیت الخلاء میں داخل ہونے لگو تو یہ دعا پڑھ لیا کرو۔ **اللھم انی اعوذبك من الخبث والخبائث** ۔ (**ترجمہ**) یا اللہ میں جنوں اور خبائث سے بچاؤ کے لئے تیری پناہ میں آتا ہوں۔

ایک روایت میں واضح طور پر یہ بات موجود ہے کہ ان گندی جگہوں پر شیطان رہتے ہیں لہذا جب کوئی بیت الخلاء میں داخل ہو تو درج بالا دعا پڑھ لیا کرے۔

## جنات جنت میں جائیں گے یا جھنم میں

جنات کی اقسام'' میں یہ بات بیان ہو چکی ہے کہ جنوں میں مسلمان بھی ہوتے ہیں اور غیر مسلم بھی جیسا کہ سورۃ الجن میں جنوں کا یہ قول ہے کہ

**وانا من المسلمون ومنا القاسطون فمن اسلم فاولئك تحروا رشدا! واما لقاسطون فكانو الجهنم حطباO**

(**ترجمہ**) ہاں ہم میں بعض تو مسلمان ہیں اور بعض بے انصاف ہیں۔ پس جو فرماں بردار ہو گئے انہوں نے تو راہ راست کا قصد کیا اور جو ظالم ہیں وہ جہنم کا ایندھن بن گئے۔ اس سے ثابت ہوا کہ کافر جنات جہنم میں اور مسلم جنات جنت میں جائیں گے۔ شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ ؒ رقمطراز ہیں کہا'' اہل علم کا اس بات پر اجماع ہے کہ کافر جن جہنم میں داخل کیے جائیں گے اور اکثر و بیشتر اہل علم کے نزدیک مسلمان جن جنات میں جائیں گے۔

## کیا جن اپنی شکل تبدیل کر سکتا ہے

قرآن وسنت کے واضح دلائل سے یہ ثابت ہے کہ جن اپنی شکل تبدیل کر سکتے ہیں۔ چند ایک دلائل درج ذیل ہیں۔

**(۱) ولا تکونوا کالذین خرجوا من دیارھم بطر ورناء الناس ویصدون عن سیل اللہ واللہ بما یعملون محیط O واذزین لھم الشیطن اعمالھم وقال لا غلب لکم الیوم من الناس وانی جار لیکم فلما ترات الفئتان نکص علی عقبیه وقال انی بری منکم انی اری مالا ترون انی اخاف الله والله شدید العقاب۔**

(**ترجمہ**) ''ان لوگوں جیسے نہ بنو، جو اتراتے ہوئے اور لوگوں میں خود نمائی کرتے ہوئے اپنے گھروں سے چلے اور اللہ کی راہ سے روکتے تھے جو کچھ وہ کر رہے ہیں اللہ اسے گھیر لینے والا ہے۔ جبکہ ان کے اعمال، شیطان انہیں زینت دار دکھا رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ لوگوں میں سے کوئی بھی آج تم پر غالب نہیں آ سکتا۔ میں خود بھی تمہارا حمایتی ہوں لیکن جب دونوں جماعتیں نمودار ہوئیں تو اپنی ایڑیوں کے بل پیچھے ہٹ گیا اور کہنے لگا کہ میں تو تم سے بری ہوں۔ میں وہ دیکھ رہا ہوں جو تم نہیں دیکھ رہے۔ میں اللہ سے ڈرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سخت عذاب والا ہے۔ (الانفال ۴۷)

ان آیات کی تفسیر میں مفسرین نے لکھا ہے کہ جب مشرکین مکہ جنگ بدر کے لئے روانہ ہوئے تو شیطان سراقہ بن مالک کا روپ دھار کر آیا تھا انہیں اپنے اور اپنے قبیلہ بنو بکر بن کنانہ کے تعاون کا بھرپور وعدہ دلایا کہ ہم تمہارے ساتھ ہیں اس لیے کہ یہ قبیلہ قریش مکہ کا حریف تھا۔

(۲) حضرت ابو سعیدؓ سے مروی ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا کہ مدینہ میں کچھ جنوں نے اسلام قبول کر لیا ہے لہذا اگر تم کوئی سانپ دیکھو تو اسے تین مرتبہ اذان (حکم) کر وہ چلا جائے۔ اور اگر وہ اس کے بعد بھی نہ جائے تو اسے قتل کر دو۔ کیونکہ وہ شیطان ہے۔

(۳) حضرت ابو سائب فرماتے ہیں کہ میں حضرت سعیدؓ سے ملاقات کے لئے گیا تو وہ نماز میں مشغول تھے چنانچہ میں ان کے انتظار میں بیٹھ گیا۔ دریں اثناء انکے گھر کے ایک طرف ان کے بستر کے نیچے سے مجھے سانپ کی حرکت محسوس ہوئی اور میں نے دیکھا تو واقعی سانپ تھا اور میں اسے قتل کرنے کے لیے آگے بڑھا تو ابو سعیدؓ نے مجھے اشارہ کیا کہ بیٹھے رہو۔ میں بیٹھ گیا اور جب وہ نماز سے فارغ ہوئے تو انہوں نے ایک گھر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا کہ وہاں ایک نو بیاہتا جوڑا رہتا تھا۔ جب ہم جنگ خندق میں اللہ کے حضور ﷺ کے ہمراہ تھے تو اس شخص نے دوپہر کے وقت اللہ کے رسول ﷺ سے اپنے گھر جانے کی اجازت طلب کی۔ آپ ﷺ نے اسے فرمایا کہ مجھے بنو قریظہ (یہودی قبیلہ) سے خطرہ ہے لہذا تم اپنا ہتھیار بھی ساتھ لے جاؤ۔

جب وہ صحابی اپنے گھر کے قریب پہنچا تو اس کی بیوی گھر کی دہلیز پر کھڑی تھی۔ اس صحابیؓ کی غیرت نے جوش مارا اور اس نے اس پر حملہ کرنے کے لیے اپنا نیزہ تان لیا۔ اس کی بیوی نے کہا کہ اپنا نیزہ دور رکھو اور پہلے اپنے گھر میں داخل ہو کر جائزہ لو کہ کس چیز نے مجھے باہر نکلنے پر مجبور کیا ہے۔ وہ گھر میں داخل ہوتا اس نے دیکھا کہ بستر پر ایک بڑا سانپ کنڈلی مار کر بیٹھا ہوا ہے۔ اس نے فوراً سانپ کو اپنا نیزہ چبھویا اور نیزہ میں پرو کر صحن میں گاڑ دیا وہ سانپ نیزے پر تڑپنے لگا اور پھر یہ معلوم نہیں کہ سانپ پہلے مرا یا اسے قتل کرنے والا وہ صحابیؓ۔

حضرت ابو سعیدؓ فرماتے ہیں کہ ہم اللہ کے رسول ﷺ کے پاس حاضر ہوئے اور آپ ﷺ کو اس واقعہ کی اطلاع دی اور فرمائش کی کہ آپ ﷺ اللہ سے دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اس صحابیؓ کو زندہ کر دیں۔ آپؐ نے فرمایا کہ اپنے ساتھی کے لیے استغفار کرو۔ پھر فرمایا کہ مدینہ میں کچھ جنوں نے اسلام قبول کر لیا ہے لہذا اب جب تم کوئی جن (سانپ وغیرہ کی شکل میں) دیکھو تو اسے تین دن تک (اور بعض روایات کے مطابق تین مرتبہ) نکل جانے کا حکم دو۔ پھر اگر اس کے باوجود وہ نہ جائے تو اسے قتل کر دو کیونکہ وہ شیطان ہے۔ معلوم ہوا کہ سانپ اصل میں جن تھا جس نے اپنا روپ بدلا ہوا تھا۔

(۴) اسی طرح حضرت ابو ہریرہؓ کا معروف واقعہ ہے کہ وہ صدقہ فطر کی کھجوروں کی حفاظت پر مامور تھے کہ شیطان ایک آدمی کے شکل میں آ کر کھجوریں چوری کرنے لگا۔ حضرت ابو ہریرہؓ نے اسے پکڑ لیا اور اس کی منت سماجت کی وجہ سے اسے چھوڑ دیا۔ تین دن مسلسل ایسا ہوتا رہا کہ وہ شیطانی انسانی روپ میں آتا مگر ابو ہریرہ اسے ہر مرتبہ پکڑ لیتے۔ پھر تیسرے دن اس نے حضرت ابو ہریرہؓ سے کہا مجھے چھوڑ دو میں تمہیں ایسا وظیفہ بتاتا ہوں کہ اگر تم سوتے وقت اسے پڑھ لو تو صبح تک شیطان تمہارے قریب نہیں آئے گا۔ اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک محافظ تمہارے لیے مقررہ کر دیا جائے گا پھر اسے نے کہا کہ تم آیۃ الکرسی پڑھ لیا کرو حضرت ابو ہریرہؓ اللہ کے رسول ﷺ کے پاس اس کا ذکر کیا تو آپؐ نے فرمایا کہ وہ شیطان تھا۔ خود تو جھوٹا تھا مگر تمہیں سچی بات بتا گیا ہے۔ مذکورہ بالا دلائل سے ثابت ہوا کہ شیاطین، جنات، اپنی شکلیں تبدیل کر سکتے ہیں۔ شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ رقمطراز ہیں کہ ”جنات انسانوں اور جانوروں مثلاً سانپ بچھو، اونٹ، گائے، گھوڑے، خچر، گدھے، پرندوں، وغیرہ کی شکل اختیار کر لیتے ہیں لیکن شکلوں کی تبدیلی کیسے اور کیونکر ہوتی ہے اس کی کنہ و حقیقت اور حالت و کیفیت ہم نہیں جانتے نیز یاد رہے کہ کوئی بھی شیطان اور جن نبی اکرم ﷺ کی شکل اختیار نہیں کر سکتا جیسا کہ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: ”جس نے مجھے خواب میں دیکھا اس نے واقعی مجھے ہی دیکھا کیونکہ شیطان میری صورت اختیار ہی نہیں کر سکتا“۔

**جنات کی شادی اور اولاد** :۔ قرآن وسنت سے معلوم ہے کہ جنات میں مذکر اور مونث کا تصور موجود ہے اور ان کے آپس میں شادی، بیاہ، عشق ومحبت اور زنا کاری وفحاشی وغیرہ جیسے تمام کام اسی طرح پائے جاتے ہیں۔ جس طرح یہ تمام کام انسانوں میں پائے جاتے ہیں۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے کہ ”**واذ قلنا للملئکۃ اسجد و الا دم فسجد و الا ابلیس کان من الجن ففسق عن امرربہ افتتخذونہ وذریتہ اولیاء من دونی وھم لکم عدو بئس للظالمین بدلا**۔ اور جب ہم نے فرشتوں کو حکم دیا کہ تم آدمؑ کو سجدہ کرو تو سب نے سجدہ کیا۔ سوائے ابلیس کہ جو جنوں میں سے تھا۔ اس نے اپنے پروردگار کی نافرمانی کی کیا پھر بھی تمام مجھے چھوڑ کر اسے اور اس کی اولاد کو اپنا دوست بنا رہے ہو؟ حالانکہ وہ تم سب کا دشمن ہے، ایسے ظالموں کا کیا ہی برا بدل ہے“۔ (سورۃ کہف، آیت نمبر 50)

# MILK دودھ کی افادیت

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

دودھ ایک صحت بخش قدرتی غذا ہے یہ ہمیں جانوروں سے حاصل ہوتا ہے۔ یہ ایک رقیق مرکب ہے جس کا زیادہ حصہ پانی ہوتا ہے۔مختلف جانوروں کے دودھ میں پانی کی مقدار بھی مختلف ہوتی ہے۔ جیسے بھینس کے دودھ میں 81 فیصد پانی ہوتا ہے۔گائے کے دودھ میں 87.6 فیصد، بکری کے دودھ میں 85.50 فیصد اور عورت کے دودھ میں پانی کی مقدار 88 فیصد کے قریب ہوتی ہے۔

**دودھ کی غذائی اہمیت** :۔دودھ کے اجزائے ترکیبی میں ٹھوس مادہ کی مقدار 13 فیصد کے قریب ہوتی ہے۔ جس میں پروٹین 3.3 فیصد، چربی 3.6 فیصد، معدنی اجزاء کی معمولی مقدار کے علاوہ کاربوہائیڈریٹس 4.8 فیصد ہوتے ہیں۔ دودھ کی پروٹین جسم کی تعمیر کرتی ہے اور بچوں بڑوں دونوں میں جسمانی ٹوٹ پھوٹ کی مرمت کے لئے بہت اہم ہے۔ دودھ میں پائی جانے والی کیلشیم سے ہڈیاں اور دانت محفوظ ہوتے ہیں دودھ میں فاسفورس کی مقدار گو کم ہوتی ہے لیکن اگر کیلشیم کی کافی مقدار ہو تو سمجھ لیا جاتا ہے کہ فاسفورس کی رسد بھی کافی ہوگی۔

100 گرام دودھ میں رطوبت 87.5 فیصد، پروٹین 3.2 فیصد، چکنائی 4.1 فیصد، معدنی اجزاء 0.8 فیصد اور کاربوہائیڈریٹس 4.4 فیصد ہوتے ہیں۔ 100 گرام دودھ کے معدنی اور حیاتینی اجزاء میں کیلشیم 120 ملی گرام ، فاسفورس 90 ملی گرام ، آئرن 0.2 ملی گرام اور قلیل مقدار میں وٹامن بی کمپلیکس ، وٹامن کے اور پی ہوتے ہیں۔ جبکہ 100 گرام دودھ میں 67 کیلوریز ہوتی ہے۔ دودھ کی چکنائی کا 99 فیصد قابل ہضم ہوتا ہے ۔جلد ہضم ہو جانے والی غذاؤں میں دودھ سب سے پہلے نمبر پر ہے۔ دودھ کو ہضم کرنے میں تقریباً 90 منٹ درکار ہوتے ہیں۔ جب یہ معدے میں داخل ہوتا ہے تو دہی کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ دودھ میں پایا جانے والا نامیاتی نمک اور پانی فوری طور پر جذب ہونے لگ جاتے ہیں جبکہ ٹھوس اجزاء انتڑیوں کا رخ کرتے ہیں۔ چکنائی بھی وہاں جذب ہونے کے عمل سے گزرتی ہے۔ انسان کو جس قدر کیلشیم کی روزانہ ضرورت ہوتی ہے۔ وہ اسے ایک لٹر دودھ سے حاصل ہوتی ہے۔ اسی طرح ایک لٹر دودھ سے فاسفورس، وٹامن اے اور سی کی بھی معقول مقدار میسر آجاتی ہے۔ جبکہ پروٹین اپنی ضروریات کا تیسرا حصہ اور آئرن آٹھواں حصہ توانائی کا چوتھا حصہ کے علاوہ کچھ مقدار وٹامن بی، ای اور ڈی کی بھی ایک لٹر دودھ سے حاصل ہو جاتی ہے۔

**قدرتی فوائد اور طبی استعمال** :۔دودھ استعمال کرتے رہنے سے یادداشت تیز ہوتی ہے۔قوت میں اضافہ ہوتا ہے۔ تھاوت دور ہوتی ہے۔ جسمانی طاقت قائم رہتی ہے۔عمر طویل ہوتی ہے۔ دودھ ایسی غذا ہے جو مکمل غذا ہونے کے ساتھ ساتھ ہر عمر کے بچوں، جوانوں اور بوڑھوں (عورت، مرد) کیلئے صحت بخش ہے بیماریوں کے لئے مکمل صحت بخش غذا ہے۔ دودھ ایسی مکمل غذا ہے۔ جو بڑھتے بچوں، دودھ پلانے والی ماؤں اور حاملہ خواتین کی سازی غذائی ضرورتیں پوری کرتا ہے۔ دودھ سے جہاں قد وقامت بڑھتی ہے۔ وہاں وزن میں بھی اضافہ ہوتا ہے۔ وہ لوگ جو دبلے پتلے ہوں یا اپنی عمر اور قد کے اعتبار سے معیاری وزن نہ رکھتے ہوں وہ دودھ کا استعمال کر کے ایک ہی ہفتہ میں اپنے وزن میں تین سے پانچ پونڈ کا اضافہ کر سکتے ہیں اور متواتر دودھ کے استعمال سے ان کا وزن بتدریج بڑھتا ہو جائے گا۔ان کا دبلا پن بھی ختم ہو جائے گا۔جسم موٹا ہونا شروع ہو جائے گا۔ ان کی آنکھیں صاف اور چمکدار ہونا شروع ہو جائیں گی۔ رنگت میں نکھار آجائے گا دودھ سے استفادہ حاصل کرنے والی اعضاء میں نئی قوت اور توانائی آجائے گی۔

دودھ ایسی صحت بخش اور مفید غذا ہے جس کو استعمال کرتے رہنے معدے کی تیزابیت اور سینے کی جلن دور ہو جاتی ہے۔اس کی وجہ یہ ہے کہ دودھ میں الکلی بنانے والے اجزاء کی مقدار بہت زیادہ ہوتی ہے۔ دودھ کو ہضم کرنے کے لئے معدے کو زیادہ تیزاب استعمال کرنا پڑتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ دودھ پینے سے تیزابیت اور سینے کی جلن کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ نیز دودھ کے باقاعدہ استعمال سے اعضائے ہضم میں تیزابیت کا توازن بھی برقرار رہتا ہے۔ دودھ کی مرہم چوٹ لگنے، زخم آنے، کٹ جانے اور دیگر تکلیف پہنچانے والی چوٹوں کو بہترین علاج ہے۔ یہ مرہم ایگزیما سے متاثرہ

جلد پر بھی لگائی جاسکتی ہے۔اس کے بروقت استعمال سے زخم صحت یاب اور انفیکشن دور ہوجاتی ہے۔ پیپ سے بھرے پھوڑوں کو بغیر پھاڑے خشک کرنے اور پھوڑوں کو پکانے کیلئے یہ مرہم پولٹس بنا کر لگانے سے مقصد حاصل ہوجاتا ہے۔مرہم بنانے کا طریقہ بہت آسان ہے یعنی دودھ کی کریم میں چٹکی بھر ہلدی اور تھوڑا سا سرکہ ملانے سے مرہم تیار ہوجاتی ہے۔ دودھ کے استعمال سے سست گردش خون معمول پر آجاتی ہے۔اسکی وجہ یہ ہوتی ہے کہ معدے اور انتڑیوں میں دودھ کا سیال جذب ہوتا ہے۔سست اور کمزور دوران خون کی علامت یہ ہوتی ہے کہ مریض کے ہاتھ پاؤں ہر وقت ٹھنڈے رہتے ہیں۔ جبکہ درست گردش خوش کے حامل افراد کے ہاتھ پاؤں گرم رہتے ہیں۔ ان میں زندگی کی حرارت محسوس ہوتی ہے۔ جب کسی مریض کی گردش خون معمول پر آجاتی ہے تو وہ خود کو پہلے سے بہتر محسوس کرنے لگتا ہے۔سانس کی بیماریوں میں مبتلا مریضوں کے لئے دودھ بہت ہی مفید علاج بالغذاء ہے۔ اُبلے ہوئے دودھ کے ایک گلاس میں چٹکی بھر ہلدی پاؤڈر، چند دانے کالی مرچ اور تھوڑی سے سفوف ملا کر رات کو سونے سے پہلے متواتر تین دن تک پیتے رہنے سے گلے کی سوزش، دمہ، زکام، آواز کا بیٹھ جانا، برونکائیٹس اور ٹانسلز کی تکالیف دور ہوجاتی ہے۔ دودھ نیند نہ آنے کا بہترین علاج ہے۔ جن لوگوں کو نیند نہ آتی ہوان کو چاہئے کہ رات کو سونے سے پہلے ایک گلاس ابلا ہوا دودھ شہد ملا کر پی لیا کریں۔ ان کی بے خوابی کا عمدہ علاج ہے۔ دودھ نہ صرف قوت وتوانائی مہیا کرتا ہے بلکہ یہ عمدہ ٹانک اور مسکن دوا کا کام بھی کرتا ہے۔ پاؤں کے تلوؤں پر دودھ سے مساج کرنا بھی نیند لانے میں موثر ہے۔ دودھ ایسا مائع ہے جس کا استعمال بیوٹی ایڈ کے طور پر کام آنے کے ساتھ ساتھ کاسمیٹکس کے طور پر بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اس مقصد کے حصول کے لئے ایک گلاس دودھ ابال کر اس میں ایک عدد تازہ لیموں نچوڑ کر دس پندرہ منٹ تک پڑا رہنے دیں۔ جب ٹھنڈا ہوجائے تو اسے اپنے ہاتھوں، چہرے اور بازوؤں کے علاوہ گردن لگا کر رات بھر رہنے دیا جائے۔صبح کے وقت گرم پانی سے منہ ہاتھ دھوڈالیں۔ اس کا باقاعدہ استعمال جلد کو صاف پر کشش بنانے کے ساتھ ساتھ نرم ہوجاتا ہے۔ دودھ میں انڈوں کی زردی شامل کر کے بالوں کو دھونے سے ان کی نشو ونما میں اضافہ کرتا ہے۔ اور بالوں کو خشکی سکری اور دیگر بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ گدھی کو دودھ سل ودق کے مریضوں کے لئے بہت ہی مفید ہے۔ شرط یہ ہے کہ گدھی کو بچہ جنے کم از کم تین چار ماہ گزر چکے ہیں۔ پہلے روز مریض کو سات تولے دودھ ملائیں۔ بعد میں روزانہ ایک تولے کا اضافہ کرتے جائیں۔ یہاں تک کہ دودھ کی مقدار 41 تولے ہوجائے۔ اسی طرح ایک تولہ روزانہ کم کرنا شروع کردیں اور سات تولہ یومیہ خوراک تک لے آئیں تین دن سات تولے روز پلاتے رہنے کے بعد پلانا بند کردیں۔ بکری کا دودھ بھی سل دق کے مرض میں مفید ہے۔ مریض کو اس بکری کا دودھ پلانا چاہئے جس کو بچہ جنے چالیس دن گزر چکے ہوں اگر دودھ تھنوں کو منہ لگا کر پیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ کہتے ہیں شیرنی کا دودھ آنکھوں میں لگانے سے بینائی تیز ہوجاتی ہے اور کبھی خراب نہیں ہوتی۔ ہندوستان کا مغل شہنشاہ جہانگیر اپنی خودنوشت جہانگیری میں لکھتا ہے کہ میں نے اس کی آزمائش کرنے کا قصد کیا جب میں نے اپنی پالتو شرنی کے تھنوں کو ہاتھ لگانے کی کوشش کی تو وہ غضبناک ہوگئی میں سمجھتا ہوں کہ اس بات میں کوئی حقیقت نہیں ہے۔

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یامحیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

حمل

(یکم تا 7) اس ہفتہ آپکے برج کا حاکم نظر تسدلیس قائم کررہا ہے عطارد مریخ کے درمیان قائم ہونے والی اس نظر کے اثرات کے سبب یہ ہفتہ بہتر نتائج دے سکتا ہے عزیز واقارب سے اختلافات ختم ہوسکتے ہیں آپ بھی اپنے غصہ کو ٹھنڈا کریں۔ ایسا موقع بار بار نہیں آتا۔ اس ہفتہ میں موجودہ کام یا ملازمت سے مطمئن نہیں ہیں تو اس وقت سنجیدگی سے کوئی نیا کام شروع کرنے کے متعلق سوچنا چاہئے۔ مبارک ہفتہ ہے۔

(8 تا 14) دفتر میں کام کرنے والوں کے ساتھ بھی اختلافات اور جھگڑوں کا اندیشہ ہے اس کی وجہ آپ کا ضرورت سے زیادہ حکمانہ رویہ ہوگا۔ بہتر ہوگا کہ اس وقت دوسروں پر اپنی مرضی مسلط نہ کریں بلکہ دوسروں کی مرضی پر چلیں۔ وہ افراد جو اپنے گھریلو حالات درست کرنا چاہتے ہیں ان کیلئے بھی یہ وقت بہت موافق ثابت ہوگا۔ یہ وقت خاندان کے تمام افراد کے ساتھ تعلقات بہتر بنانے کیلئے موافق ثابت ہوگا۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے اگر کوئی کوشش کی جائے تو محنت رنگ لاسکتی ہے ان ایام میں ایسے افراد جو کپڑے کا کام کرتے ہیں ان ایام میں اپنا کاروبار بڑھانے کیلئے کی گئی کوشش کامیاب ثابت ہوگی۔

(15 تا 21) شریک زندگی کے ساتھ تعلقات کے سلسلے میں اگرچہ جوش تو ہوگا مگر غیر یقینی صورت حال رہے گی۔ یہ بھی ممکن ہے ایک جگہ تعلقات ختم ہوکر دوسری جگہ قائم ہوں۔ یا یہ بھی ممکن ہے کہ اگر عرصہ سے تعلقات خراب چلے آرہے ہیں تو دوبارہ تعلقات استوار ہوجائیں گے۔

(21 تا 28) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ لڑائی جھگڑے سے بچیئے۔ دوسروں کو سمجھنے سے آپ کی وفاداریوں اور وقار میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ اپنی عقل وفراست سے لوگوں کو دوست بنا سکتے ہیں آپ کے لئے یہ ہفتہ اچھا ثابت نہ ہو گا۔ نرم رویہ سے گھر کے ماحول کو ٹھیک کرسکتے ہیں۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یاوھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

برج ثور

(یکم تا 7) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات 03 تا 05 فروری تک رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ آپ کو قریبی عزیز سے نقصان پہنچ سکتا ہے اور ایک ایسی جگہ سے رقم یا مالی نقصان کی توقع ہے جو آپ کے وہم وگمان میں بھی نہ ہوگی۔ اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔ صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات مزمل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں خصوصی دعا کروائیں۔

(8 تا 14) وہ افراد یا خواتین جن کی نسبت وشادی کے معاملات عرصہ دراز سے التواء کا شکار تھے۔ وہ اس ہفتہ یا ماہ رشتہ ازدواج میں منسلک ہو جائیں گے۔ دولت کی فراوانی ہوگی۔ آمدنی کے وسائل بڑھیں گے۔ غیر ملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹوں اور تاخیر کا حائل ہونا نظر آتا ہے۔ دوران سفر احتیاط کریں نقصان کا اندیشہ ہے بہتر ہے سفر سے پہلے صدقہ خیرات لازمی کریں جسکی وجہ سے آپ بڑے نقصان سے بچ سکتے ہیں۔

(15 تا 21) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدلیس زحل قائم کررہا ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت یہ ایام نکاح نسبت کیلئے بہتر ثابت ہونگے اگر انہی ایام میں کسی سے پیمان محبت باندھ لیں گے تو وہ استوار رہے گا۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھائیے۔ مبارک ہفتہ ہے۔

(21 تا 28) ان ایام میں قائم ہونے والی نحس نظر زہرہ تربیع مریخ ہے۔ جس کے اثرات ابھی چند دن رہینگے۔ ان ایام میں گھریلو اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ کوئی حادثہ پیش آسکتا ہے۔ اپنے برج کے مطابق منگل کو کلیجی کا صدقہ بہتر رہے گا اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں۔ تیز دھار آلات سے احتیاط برتیں۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد

حروف۔ک، ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ

مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ

لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار

سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,93

نحس تاریخیں 23,20,16

لکی نمبرز 11,43,51,24

## جوزا



(یکم تا 7) اس ہفتہ آپکے برج کا حاکم نظر تسدلیس قائم کر رہا ہے عطارد مریخ کے درمیان قائم ہونے والی اس نظر کے اثرات کے سبب یہ ہفتہ بہتر نتائج دے سکتا ہے عزیز واقارب سے اختلافات ختم ہو سکتے ہیں آپ بھی اپنے غصہ کو ٹھنڈا کریں۔ ایسا موقع بار بار نہیں آتا۔ اپنے کاروبار کو مزید بڑھانے کیلئے ان ایام سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔ کوشش کریں ایک حد تک ملازمین پر نگاہ رکھیں۔

(8 تا 14) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کر دیں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے بہتر ہے کہ ہاتھیوں کی لڑائی میں کچلنے سے بچیں۔ اپنے کام سے کام رکھیں کسی کو مشورہ نہ دیں۔

(15 تا 21) ان ایام میں عطارد قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ مقدمہ میں فتح ہو گی۔ جواں عمر کے لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔ خصوصاً اگر آپ کی اولاد جوان ہے تو اہم امور میں اس سے ضرور مشورہ کریں۔ ذہنی دباؤ بھی ہو سکتا ہے۔

(22 تا 28) اس ہفتہ خاص سعد نظر عطارد تسدلیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات سعد رہیں گے تجارت میں فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ کامیاب زندگی حاصل ہو گی اعلیٰ درجہ کی خواتین سے مالی فائدے ممکن ہیں۔ دشمنی کے خطرات ٹل سکتے ہیں۔ صحت کا خیال رکھیں۔ بزرگوں کی دعاؤں کی برکت سے بگڑے ہوئے معاملات درست ہو سکتے ہیں روحانی امداد حاصل کریں۔ اس ہفتہ کے آخر میں عطارد درجہ حضیض پر پہنچے گا عطارد کی تمام ساعت قوتیں نحس یعنی منفی رُخ اختیار کر لیتی ہیں ان ایام میں سردرد، ڈپریشن، ہو سکتا ہے، عزیز رشتے داروں میں نفاق پیدا ہو سکتا ہے۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر

حروف۔ ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار

مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین

لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبار 21 بار

سعد تاریخیں 30,27,17,5,1

نحس تاریخ 28,19,14,6

لکی نمبرز 58,19,31,35

## سرطان



(یکم تا 7) شریک حیات سے تعلقات خلاف توقع بہتر ہونگے معمولی باتوں کو درگزر کر دیں۔ قریبی عزیزوں پر غلبہ حاصل کرنے کیلئے یا کسی پنچایت میں فیصلہ حاصل کرنے کیلئے یا کسی شخص پر مقدمہ دائر کرنے کیلئے یہ ہفتہ اہم ہے۔ اس وقت آپ کا ستارہ ان معاملات میں مثبت کا اشارے دے رہا ہے۔ نیا مکان بنانے کیلئے یہ ہفتہ آپ کیلئے خوش بخت ثابت ہوگا۔ کسی حادثہ کی وجہ سے مالی نقصان ہو سکتا ہے۔

(8 تا 14) نئی جائیداد کی خرید وفروخت اس ہفتہ فائدہ دے سکتی ہے۔ ایک ادھیڑ عمر شخص سے نقصان کا خطرہ ہے۔ آپ کو ہر معاملہ میں احتیاط کرنا ہو گی۔ کوئی نئی مصیبت کھڑی ہو سکتی ہے بہتر ہے کہ جو بھی کام کریں نہایت صبر وتحمل سے اور ٹھنڈے مزاج سے کریں جلد بازی کا انجام آپ کو معلوم ہے دشمن اب بھی آپ کی ٹو میں ہے اپنی کمزوریاں لوگوں میں بیاں نہ کریں چند عزیز دوستوں سے مشورہ اہم ہے ورنہ ایک بدنامی آپ کے سر آجائیگی۔ جتنا ہو سکے اپنے کاروبار اور گھر پر توجہ دیں بچوں کے ساتھ سیر وتفریح کی غرض سے کوئی پروگرام ترتیب دے سکتے ہیں۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھیں یاد رکھیں ذرا سی بیماری بھی کسی بڑے نقصان کا سبب بن سکتی ہے۔

(15 تا 21) اگر اس ہفتہ آپ کا ارادہ کسی دوسرے شہر میں سفر کرنے کا ہے تو فی الوقت اپنے پروگرام کو ملتوی کر دیں اور آئندہ ماہ نیا شیڈول ترتیب دیں۔ پریشانی زیادہ ہونے کی وجہ سے سر میں درد ہو سکتا ہے۔ لیکن دوسروں کی باتوں میں آ کر آپ اپنا بلڈ پریشر ہائی نہ کریں۔

(21 تا 28) رہائش کی تبدیلی اس ہفتہ نقصان دے سکتی ہے اور ابھی ارادہ ترک کر دیں ایک شخص آپ کی جانب صلح کا ہاتھ بڑھا رہا ہے۔ آپ بلاوجہ بات کو نہ بڑھائیں اور اس کی پیش کش کو قبول کر لیں بہتری اسی میں ہے اگر اس ہفتہ آپ نے احتیاط نہ کی نقصان ہو سکتا ہے۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔ پتھر، ہیرا، لہسنیا۔ مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔ موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا شمس 115 بار۔ یا متکبر 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 7) اس ہفتہ شمس تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کچھ لوگ آپکو خوش نہیں دیکھ سکتے اپنے راز کسی کو نہ بتائیں دل کی بات دل میں رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ بولتے وقت محتاط رہیں زیادہ بولنے سے آپ راز کھولنا شروع ہو جاتے ہیں۔ اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔

(8 تا 14) اس ہفتہ آپکے برج کا حاکم سیارہ شمس برج دلو میں گرہن کے اثرات سے گزریگا۔ جسمانی بیماری میں بخار اور سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ جمعہ کے روز شکر کا صدقہ دیں یا منگل کے دن 9 دانے سرخ مرچ ثابت آگ میں ڈال دیں آنے والی پریشانی سے کسی حد تک نجات مل جائیگی۔ خفیہ دشمن سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں اپنی قوتوں کا بھرپور فائدہ اٹھائیں دوراندیشی سے آپ اپنے مسائل حل کر سکتے ہیں۔

(15 تا 21) آپکے برج کا حاکم عطارد سے قران کی نظر قائم کر رہا ہے۔ ان ایام میں اعلی عہدہ کے لوگوں سے بھی احتیاط برتیں نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن محبوب سے محبت کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں کیونکہ آپ کو اس جانب سے مثبت جواب نہ ملے گا۔ اچانک حادثہ آپ کے دل کو ہلا دے گا۔ معمولی چوٹیں آسکتی ہیں لیکن بڑا نقصان نہ ہوگا۔ قرض دینے کیلئے یہ ایام نحس ہیں واپس نہ ملے گا۔ محبت ایک حد تک اچھی لگتی ہے ضرورت سے زیادہ محبت بھی جان لیوا ثابت ہوتی ہے۔ کاروبار کی غرض سے کیا گیا غیر ملکی سفر سودمند ثابت ہوگا۔

(21 تا 28) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات سعد رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ صحت بہتری کی طرف آجائیگی۔ بگڑے ہوئے معاملات سلجھنا شروع ہوجائینگے۔ مالی فائدہ ہو گا انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ ایسے افراد جو کہ کافی عرصہ سے نئے کاروبار یا پرانے کاروبار کو مزید بڑھانا چاہتے ہیں ان ایام میں کوشش کریں تو ضرور کامیاب ہوجائیگی۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا عزیز 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 7) ستارے جب اچھی پوزیشن میں ہو تو بگڑے ہوئے معاملات کو سنوارنا شروع کر دیتے ہیں آپ کے برج کا حاکم گردش سے نکلتے ہوئے اس ہفتہ اچھے اثرات ظاہر کر رہا ہے سیارہ عطارد اور مریخ کے درمیان قائم ہونے والی اچھی نظر تسدیس اشارہ دیتی ہے کہ بہتری کیلئے رستے کھلتے جا رہے ہیں رُکے ہوئے کاموں کو انجام دینے کیلئے یہ ہفتہ بہتر ہے۔ بلاوجہ لڑائی جھگڑا اور دیگر ایسے معاملات جس میں نقصان کا خطرہ ہو آپ احتیاط برتیں۔ نئے کاروبار کا آغاز کر سکتے ہیں۔

(8 تا 14) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے اس ہفتہ کوئی بھی جائیدار خریدنا یا قیمتی اشیاء کی خریداری نقصان دے ہو سکتی ہے۔ چوری کا بھی اندیشہ ہے۔ مالی نقصان سے بچنے کیلئے احتیاط ضروری ہے۔ کسی بھی غیر متعلقہ شخص پر اعتماد نہ کریں قیمتی اشیاء کی حفاظت کریں۔ گھر نکلنے سے قبل حفاظتی انتظامات اچھی طرح دیکھ لیں۔ کوئی نیا کاروباری معاہدہ بھی طے ہو سکے گا مگر دستخط کرنے سے قبل غور ضرور کریں۔ زرد رنگ کا لباس استعمال نہ کریں۔

(15 تا 21) ان ایام میں آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ عزیز و اقارب سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔ بیماری کا بھی خطرہ ہے۔

(22 تا 28) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتے ہوں گے رہیں گے۔ شادی شدہ افراد کے لئے یہ ہفتہ خاص احتیاط طلب ہوگا۔ تمام امور میں احتیاط لازم ہے۔ ایک شخص آپ کی مدد کرنا چاہ رہا ہے ذرا توجہ دیں تو الجھا ہوا مسئلہ سلجھ سکتا ہے۔ سماجی تقریبات میں شرکت مواقع ملیں گے۔ شریک حیات کا تعاون حاصل ہو رہے گا۔ نجی معاملات طے کر سکیں گے۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یَا عَلِیمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11

میزان

(یکم تا 7) اس ہفتہ زہرہ تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ رہائش کی تبدیلی ممکن ہے یا مکان کی مرمت کروا سکتے ہیں۔ ان دنوں خرید و فروخت سے گریز کریں۔ کوئی اہم کام شروع کرنے سے پہلے گواہ ضرور بنالیں ورنہ نقصان ہونے کی صورت میں تمام ملبہ آپ کے سر ڈال دیا جائیگا۔ شراکت داری میں نیا کاروبار شروع کر سکتے ہیں۔

(8 تا 14) کئی بگڑے ہوئے اور پیچیدہ مسائل حل ہو جائینگے۔ ایسے افراد جو کہ عرصہ دراز سے اپنی محبت دل میں لئے بیٹھے تھے اس ہفتہ اظہار محبت کر سکتے ہیں۔ ایسا قدم اٹھانے سے گریز کریں کہ جس سے آپ کی بدنامی کا خدشہ ہو اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ ایسے افراد جو کہ ملک سے باہر جا کر کاروبار یا ملازمت کرنا چاہتے ہیں اور اُنکے سفر میں کوئی نہ کوئی رکاوٹ پیش آ رہی ہے وہ اس ہفتہ کوشش کریں گے تو ضرور کامیاب ہو جائینگے۔ دوران سفر محتاط رہیں کسی بھی شخص پر اعتبار نہ کریں۔

(15 تا 21) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں فضول جگہ پر اپنی رقم کو ضائع نہ کریں حالات کنٹرول کرنے کیلئے زبان کو کنٹرول کریں ایک چھوٹی سی غلطی بڑا نقصان دے سکتی ہے احتیاط کرنا ہوگی حد سے زیادہ اعتبار نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ اپنی زیادہ بولنے کی عادت کو کسی حد تک قابو میں رکھیں کیونکہ آپ اپنی اسی عادت کی وجہ سے پہلے بھی کئی بار دھوکہ کھا چکے ہیں۔

(21 تا 28) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے نحس اثرات کی وجہ سے محبوب یا شریک حیات کی جانب سے تعلقات کشید ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروبار کی طرف دھیان دیں کوئی ہے جو آپ کو نقصان پہنچانا چاہتا ہے۔ اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔ صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات منزل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یَا فَتَّاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28

عقرب

(یکم تا 7) ایسے کام جو کہ عرصہ دراز سے کسی نہ کسی رکاوٹ کے سبب ملتوی تھے سیارہ عطارد اور مریخ کے درمیان قائم ہونے والی سعد نظر ان رکاوٹوں کو ختم کر رہی ہے آپ کے برج کا حاکم سیارہ اس ہفتہ طاقت میں ہے امراض سے نجات پانے کیلئے قابل ڈاکٹر سے رجوع کریں۔ نئے کاروبار کا آغاز کرنے کیلئے یہ ایام بہتر ہیں۔ بچوں کے مستقبل کی بہتر پلاننگ کرنے کیلئے اہل خانہ کا مشورہ ضرور لیں۔

(8 تا 14) شریک حیات سے غیر متوقع طور پر اچھی خبر ملنے کی امید ہے ایک شخص آپ کی جانب صلح کا ہاتھ بڑھا رہا ہے۔ آپ کو بھی چاہئے کہ اس کا کھلے ذہن اور کھلے بازوؤں سے خیر مقدم کریں حلقہ احباب میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے۔ سفر کرنا فائدہ نہ دیگا۔ جسمانی تکلیف کا اندیشہ ہے۔ بہتر ہے کہ اپنے کچھ ضروری کام التواء میں ڈال دیں آئندہ ہفتہ تک اچھی خبریں نہ ملیں گی۔ کچھ لوگ آپکے قریبی عزیز سے مل کر غیبتیں کرنے میں مصروف ہیں گردو پیش کا جائزہ لیں۔

(15 تا 21) صحت کی بہتری کیلئے اپنی غذا کا خاص خیال رکھیں۔ اس ہفتہ مالی مشکلات سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ شریک حیات سے غیر متوقع طور پر اچھی خبر ملنے کی امید ہے ایک شخص آپ کی جانب صلح کا ہاتھ بڑھا رہا ہے۔ آپ کو بھی چاہئے کہ اس کا کھلے ذہن اور کھلے بازوؤں سے خیر مقدم کریں اور نچلے درجہ کے لوگوں سے دوستی ہوسکتی ہے۔ بات کو طول دینے سے گریز کریں۔ خواتین کے زیوارت چوری یا گم ہوسکتے ہیں۔

(21 تا 28) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ماحول میں کشیدگی پیدا ہوسکتی ہے۔ حالات میں اس قدر بگاڑ آ سکتا ہے کہ آپ کو سخت ذہنی دباؤ سے گزرنا ہوگا۔ اس وقت نہایت پُر سکون رہیں۔ چرب زبانی سے گریز کریں۔ اس ہفتہ بہادر بننے کی کوشش نہ کریں جتنا ہو سکے اپنا دھیان کاروبار سے منسلک رکھیں۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا سَلَامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86




(یکم تا 7) کسی مشینری کے خراب ہونے کا خدشہ ہے۔ بداخلاقی سے گریز کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کا موافق وقت نہ ہے اس ہفتہ کے نحس عدد 3,5,6,8 ہے۔ دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں زبان سے نکلی ہوئی بات اور کمان سے نکلا ہوا تیر واپس نہیں آتا۔

(8 تا 14) اس ہفتہ کی نحس اہم نظر شمس تربیع مشتری بن رہی ہے جس کے اثرات مکمل ہفتہ رہیں گے انعامی اسکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ زمین و جائیداد سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل نہ ہونگے اس سلسلہ میں قانونی چارہ جوئی آپ کیلئے نقصان دہ ثابت ہو سکتی ہے۔اس ہفتہ کوئی بھی نیا کاروبار یا سفر شروع نہ کریں۔ قانونی دستاویزات کی اچھی طرح جانچ پڑتال کرنے کے بعد ہی دستخط کریں۔

(15 تا 21) یہ سعد وقت ہے جب آپ بہت سے مسائل کا حل نکال سکتے ہیں۔کاروباری ترقی حاصل کر سکتے ہیں بیرون ملک سفر میں رکاوٹیں ختم ہوسکتی ہیں۔عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنائیں پیدا شدہ اختلافات میں شدت آسکتی ہے۔آپ درگزر کی عادت کو اپنائیں گے تو آپ کے آدھے مسائل حل ہو جائینگے۔اہل خانہ کے مشوروں پر بھی غور کریں آپ اکثر اُن کی بات نہ مان کر اپنا نقصان کر بیٹھتے ہیں۔

(21 تا 28) آپکے برج کا حاکم سیارہ مشتری برج عقرب میں، حالت رجعت کے بالکل قریب قیام پذیر ہے یہ رجعی حالت 10 جولائی کو اسی برج میں ختم ہو رہی ہے۔اس دوران قیمتی اشیاء الیکٹرک الیکٹرونکس، اسٹاک ایکسچینج، شیئرز، جائیداد کی خرید و فروخت نقصان دہ سکتی ہے۔اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات منزل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں خصوصی دعا کروائیں۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یَا خَالِقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78




(یکم تا 7) ایک قریبی عزیز آپ سے دھوکہ کرنا چاہتا ہے اور وہ کچھ رقم آپ سے حاصل کرنے کی کوشش میں ہے ارادہ کو بھانپنا ضروری ہے۔ غصہ کو کنٹرول کریں اور کوشش کریں کہ گھر میں پیار اور محبت کا ماحول قائم ہو۔ بلاوجہ کی تنقید آپ کیلئے ہی نقصان کا باعث ہوسکتی ہے۔ وہ افراد جن کا تعلق شیئرز یا انعامی بانڈ یا انعامی اسکیموں میں حصہ لینے سے ہے اس ہفتہ محتاط رہیں اگر کسی کو آپ نے رقم دی تو واپس نہ ملے گی نئے کاروبار کے آغاز کیلئے یہ ہفتہ مناسب نہ ہے۔ شراکتی کاروبار بھی فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔آپ اپنے ساتھ دوسرے کو بھی لے ڈوبیں گے۔

(8 تا 14) کسی کی جانب سے کی گئی منفی یا تنقیدی بات کو ذہن میں جگہ نہ دیں کاروباری نوعیت کا سفر کر سکتے ہیں۔ لیکن احتیاط اب بھی ضروری ہے۔ جسمانی صحت بہتر ہوسکتی ہے شریک حیات سے تعلقات استوار رکھیں آپ بہتری کی طرف سفر کرنا شروع ہو جائیں گے۔

(15 تا 21) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔اس سعد نظر کے تحت آپ اپنے آپ کو پہلے سے زیادہ طاقتور محسوس کریں گے دشمنوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کریں اپنے مطالبات منوائیں آپ بظاہر کمزور ہیں لیکن کمزور نہیں۔ احساس کمتری کو نزدیک نہ آنے دیں۔ کچھ لوگ آپ سے حسد کرتے ہیں ان پر توجہ نہ دیں۔

(21 تا 28) اس ہفتہ 23 تا 24 فروری عطارد تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے ان ایام میں خاص کر طالب علم کو اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینا ہوگی۔ کوئی بگڑا ہوا کام بن سکتا ہے۔ اپنے حق میں بزگوں سے دعا کروانا فائدہ مند ثابت ہوگا ناراض رشتہ داروں کو منانے کا اچھا وقت ہے۔ کاروباری حضرات کے پاس اگر بزرگ حضرات ملازمین ہیں تو اُنکا خاص خیال رکھیں یا کسی بزرگ کی مالی مدد کریں تو آپکے بگڑے ہوئے کام سدھر سکتے ہیں۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یَا بَارِئُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

دلو

(یکم تا 7) یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہونگے۔ یہ ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے اچھا نہیں ہے کسی رقم کے ڈوب جانے کا خطرہ ہے شریک حیات سے توقعات پوری ہونگی۔ آمدنی زیادہ نہ ہو سکے گی لیکن آپ کو ایک بات سے مطلع کرتے ہیں کہ اپنے اخراجات کو کم کریں۔ غیر شادی شدہ افراد کی نسبت طے پا جانے کی امید ہے۔ یاد رکھیں ان ایام میں سائل کو خالی ہاتھ نہ بھیجیں۔ بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔

(8 تا 14) ہمت اور صبر کو ہاتھ سے نہ جانے دیں یہ ہفتہ آپ کیلئے مبارک ثابت ہوسکتا ہے اس ہفتہ زحل اور شمس اچھی حالت میں ہیں نظر تسدیس کی وجہ سے اُلجھے ہوئے معاملات درست ہو سکتے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ ضرور دیں۔ چوری کا اندیشہ ہے محتاط رہیں۔

(15 تا 21) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت محبوب یا شریک حیات سے مالی فائدہ ہوگا۔ ان ایام میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہو سکتے ہیں۔ کاروبار میں تیزی آئیگی۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔ ہر وہ کام جس کے لیے ذاتی طور پر کوشش کی جائے اور اپنی بھرپور قوت استعمال کی جائے تو کامیابی ضرور ملے گی۔

(22 تا 28) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات سعد رہیں گے اس نظر کے تحت اس ہفتہ صحت بہتری کی طرف آ جائیگی۔ بگڑے ہوئے معاملات سلجھنا شروع ہو جائینگے۔ مالی فائدہ ہوگا انعامی اسکیموں میں حصہ لے سکتے ہیں۔ ان ایام میں زمین و مکان کی خرید فروخت یا تعمیر سے فائدہ کے امکانات پائے جاتے ہیں۔ سرمایہ کاری ریس لاٹری وغیرہ کے ذریعے سے بھی فائدہ ملے گا۔ معاملات حسن و عشق حالات سازگار رہیں گے۔ اولاد کی صحت کی حفاظت ایک لازمی امر ہے احتیاط کریں۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا غَفَّارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

حوت

(یکم تا 7) ان ایام میں آپ کو محتاط رہنا ہوگا کیونکہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ نظر تربیع قائم کر رہا ہے جو کہ نحس علامت ہے۔ شریک حیات یا محبوب سے تعلقات خراب ہو سکتے ہیں لہذا ان ایام میں آپ دوری اختیار کریں بہتر ہوگا ورنہ معاملات خرابی کی جانب نکل سکتے ہیں۔

(8 تا 14) یہ ہفتہ آپ کو کاروباری نقصان سے دو چار کر سکتا ہے۔ ملازم پیشہ افراد کیلئے یہ ہفتہ بہتر نہ رہے گا افسران بالا کا دباؤ رہے گا یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی ملازمت خطرہ میں پڑ جائے۔ کاروباری حضرات کیلئے بھی اس ہفتہ کوئی اچھی خبر نہیں کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔ رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں نقصان دے سکتا ہے۔ ملازمین پر کڑی نگاہ رکھیں۔ اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔ صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات منزل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں خصوصی دعا کروائیں۔

(15 تا 21) اپنی صلاحیت سے بھرپور فائدہ اٹھائیں۔ آپ کامیابی کیلئے ضرورت سے زیادہ عجلت کا مظاہرہ کر رہے ہیں۔ اپنی رفتار کم کیجیے محنت زیادہ کیجیے اور ان امور پر بھرپور توجہ کی ضرورت ہے جن سے آپ کو زیادہ منافع کی توقع ہے نتائج کا انتظار کیجیے۔ کاروباری نقصان ممکن ہے۔ شریک حیات سے تعلقات استوار رکھیں لاپرواہی نقصان دے ثابت ہوسکتی ہے۔

(21 تا 28) آئندہ ماہ آپ کے برج کا حاکم مشتری رجعت اختیار کر رہا ہے اسکی یہ رجعت برج عقرب میں ہوگی لیکن رجعی اثرات اسی ہفتہ ملنا شروع ہو جائینگے رجعت میں کوئی بھی ستارہ اپنی قوت کھو دیتا ہے لہذا اس دوران آپ کو نہایت احتیاط کی ضرورت ہے کوئی بھی معاہدہ یا دستخط کرنے سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کر لیں۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں چار قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب یکم فروری 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے پشاور میں ہوگی۔ اسی روز دوسری قرعہ اندازی 25000 مالیتی بانڈ کوئٹہ میں ہوگی۔ اسی طرح تیسری قرعہ اندازی 15 فروری 2018ء مالیتی بانڈ 1500 کراچی میں اور اسی روز چوتھی قرعہ اندازی 100 روپے مالیتی ملتان میں انشاء اللہ ہوگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ 02 جنوری 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے مظفرآباد میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 389896 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 311272، 296919، 082687 اور دوسری قرعہ اندازی 15 جنوری 2018ء مالیتی بانڈ 750 لاہور میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 156075 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 953433، 786994، 177661 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر کھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

اسی رسالہ کے **صفحہ نمبر** 38 پر شائع کردہ لکی نمبرز کے عنوان سے ایک مضمون شائع کیا گیا جس میں یکم جنوری کی ڈبی سے 29 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا اسی صفحہ پر 15 جنوری کی ڈبی میں 7 کا فیگر درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی رسالے کے **صفحہ نمبر 39** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ اس بار بھی 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ ان کے مختصر آکڑوں میں سے 29 کا آکڑہ درجہ دوئم میں انعام کا حقدار ٹھہرا جبکہ 15 جنوری کی ڈبی سے 786 کا آکڑہ درجہ دوئم میں مکمل پکٹ بنا۔ اسی صفحہ پر **عمران انصاری** (لاہور) نے جو فیگر شائع کئے اس میں 3 کا صفحہ درجہ اول کی ڈرا میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 40** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 38 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 29 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ جبکہ 15 جنوری کی ڈرا میں جو نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں سے 15 کا آکڑہ درجہ اول میں جبکہ 95 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 41** پر **مرزا محمد الیاس** (سلانوالی) کیجانب سے جو نمبرات شائع کئے گئے اُس میں سے یکم جنوری کی ڈرا میں 3 کا اوپن جبکہ فرسٹ سیکنڈ کیلئے دیئے گئے نمبرات سے 38 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 15 جنوری کی ڈرا کیلئے جو صفحے شائع کئے گئے تھے ان میں سے 1 کا فیگر درجہ اول میں اور فرسٹ سیکنڈ کیلئے شائع کئے گئے مختصر ترین آکڑوں میں سے 15 کا آکڑہ فرسٹ میں جبکہ 95 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو: اسیر عابد حسین شاہ

# فروری لکی نمبرز

| نمبر | لکی نمبر |
|---|---|
| 1 | 024 |
| 2 | 622 |
| 3 | 684 |
| 4 | 321 |
| 5 | 351 |
| 6 | 141 |
| 7 | 068 |
| 8 | 051 |
| 9 | 741 |
| 10 | 124 |
| 11 | 234 |
| 12 | 759 |
| 13 | 184 |
| 14 | 365 |
| 15 | 065 |
| 16 | 817 |
| 17 | 120 |
| 18 | 052 |
| 19 | 795 |
| 20 | 189 |
| 21 | 274 |
| 22 | 192 |
| 23 | 972 |
| 24 | 543 |
| 25 | 854 |
| 26 | 615 |
| 27 | 347 |
| 28 | 819 |
| 29 | 202 |
| 30 | 982 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# فروری کے لکی نمبر

بانڈ مالیت:۔ 7500

تحقیق:۔ایم عادل (تربیلا ڈیم)

تاریخ:۔01-02-2018

فسٹ یا سیکنڈ

52 66
57 72
80 99

5208 — 5791

| 8 | 6 |
|---|---|
| 9 | |
| 3 | 2 |

8039 — 2189

| پشاور کی ڈرا |
|---|
| 520,579 |
| 665,721 |
| 801,059 |
| 996,991 |

بانڈ مالیت:۔ 1500

تاریخ:۔15-02-2018

فسٹ یا سیکنڈ

66 89
80 90
86 38

6635 — 6645

| 8 | 9 |
|---|---|
| 2 | |
| 3 | 6 |

8925 — 9825

| کراچی کی ڈرا |
|---|
| 329,378 |
| 639,379 |
| 786,788 |
| 738,925 |

تحقیق:۔عمران انصاری (لاہور)

01-02-2018

| 4 | 1 |
|---|---|
| 4127 | 1279 |
| 9 | 7 |
| 9534 | 7124 |

15-02-2018

| 9 | 1 |
|---|---|
| 9120 | 1075 |
| 2 | 8 |
| 2174 | 8147 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 15فروری کی ڈرا

F/S=21=32=65=87




F/S=24=34=67=89

### یکم فروری کی ڈرا

F/S=04=21=51=92




F/S=05=24=54=94

| یکم فروری 2018ء | بانڈ مالیت 7500 | شہر پشاور | ڈرا نمبر 73 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروز جمعرات | بوقت 09:15 | برج جدی | ساعت شمس | عدد کا پیمانہ 05 | طالع مشتری |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1-3-8-9 OFF 0-2-4-5-6-7




| | | | |
|---|---|---|---|
| 12 | 32 | 81 | 91 |
| 15 | 35 | 83 | 94 |
| 17 | 38 | 85 | 96 |

| 15 فروری 2018ء | بروز سوموار | بانڈ مالیت 1500 | شہر کراچی | ڈرا نمبر 73 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت 09:15 | برج حمل | ساعت شمس | عدد کا پیمانہ 01 | طالع شمس |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 2-4-6-8 OFF 0-1-3-5-7-9




| | | | |
|---|---|---|---|
| 21 | 41 | 61 | 81 |
| 23 | 43 | 63 | 83 |
| 25 | 45 | 68 | 85 |

# آپ کی ڈاک

جنوری میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## حصول روحانیت میں ناکامی

**س**:۔جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے علم روحانیات کا بہت زیادہ شوقین ہوں بہت کچھ سیکھا، مگر وقتی فائدہ ملا۔ آج کل بھوکا مر رہا ہوں علاوہ دیگر پریشانیوں کے۔ ورد جو کروں الٹا اثر ہوتا ہے اب جو کچھ کرنا آپ نے کرنا ہے۔ آپ کے علم میں ہے کہ بندہ ناچیز روحانی سکالر حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہ عالی کا بیعت شدہ ہے۔ مگر ان وظائف کا بھی کوئی اثر نہیں ہو رہا۔ جبکہ ان کے بتلائے ہوئے واقع کا رزلٹ بھی صفر ہے۔ بھلا جو انسان مالی پریشانی وغیرہ میں پھنسا ہو۔ ان کا ذہن آسودہ نہ ہو اور روحانیت خاک حاصل کرے گا اس بارے میں بھی مشورہ دیں۔ میرا کلینک روڈ پر ہے۔ چلتے چلتے کاروبار کو کوئی غیر مرئی قوت بند کر دیتی ہے۔ ذہن ماؤف ہو جاتا ہے۔ نفسیاتی، افسانی خیالات، عدم یکسوئی، کاروباری و عملی کارکردگی میں کمی کا لازمی شکار ہوں۔ اس کا حل بتلائیں۔ ہمارے شمال مشرق میں ایک پیر مشہور تھا۔ اب انتقال کر گیا ہے۔ اس کی اولاد میں سے ایک میرا دوست ہے۔ تقریباً 35,40 سال کا ہوگا۔ لوگ اسے پیری مریدی پر مجبور کرتے ہیں آخر کار وہ اس میدان میں آگیا ہے۔ اس کے کئی مرید ہیں مگر اس پیر کے پاس روحانیت نام کی کوئی شئے نہیں۔ ہاں اب کچھ عرصہ سے اس نے اپنا حلیہ مکمل تبدیل کر لیا ہے۔ اور اب باقاعدہ پیر لگتا ہے کئی بار کہہ چکا ہے کہ یار ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل صاحب سے ملوا دو کہ کچھ روحانی وظائف سیکھ لوں۔ آپ سے ملاقات کا بار بار اسرار کرتا ہے۔ وہ میری معرفت آپ سے علم سیکھنا چاہتا ہے۔ انتہائی بگڑے مسائل حل کرانا چاہتا ہے اس میں مشورہ دیں

محمد رافع (ڈیرہ غازی خان)

**ج**:۔آپ نے روحانیت کے حصول کیلئے بہت محنت کی مگر پھر بھی ناکام رہے دراصل بنیادی معلومات برائے حصول روحانیت کا فقدان ہے جس وجہ سے اکثر اوقات شائقین روحانیت کو ناکامی کا سامنا رہتا ہے۔ جن بزرگ ہستی کا آپ نے ذکر کیا بلاشبہ وہ روحانی بزرگ ہیں یکسوئی مراقبہ پر مکمل گرفت ہے آپ مراقبہ کی ابتدائی تعلیم اس کے قواعد و ضوابط کا خصوصی خیال رکھیں۔ یعنی آپ کا طریقہ نشست وقت غذا ان سب کا کسی صاحب علم سے سبق لینا ضروری ہے۔ پھر کسی وظیفہ کی طرف آئیں تو یقیناً جلد کامیابی ملے گی۔ جیسا کہ کئی بار عرض کر چکا ہوں اور ہمارے رسالہ کی اشاعت کا مقصد بھی یہی ہے کہ انسانوں کے اعمالوں کی خرابی کی وجہ سے اللہ رب العزت نے جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں مسلط فرمایا اس کی مدافعت صرف تعویذات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستگی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ اسی بارے میں آپ کا سب سے پہلا سبق یہی ہے کہ ایک جگہ ایک وقت مقرر کر کے کامل یکسوئی کے ساتھ **استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ** کا ورد سوا لاکھ بار کریں۔ اس ورد کی تعداد مکمل کرنے کے مقررہ ایام 11 یا 21 یوم ہیں۔ اس کے بعد **یا رافع** اپنے نام کا اسم الٰہی کو 3 بار سوا لاکھ اس طرح پڑھیں **"استغفر اللہ یا رافع"** انشاء اللہ تسخیر خلق بھی ہوگی۔ اور حل المشکلات بھی تسخیر ہمزاد بھی، لوح ہمزاد اور لوح مزمل اپنے پاس لازمی رکھیں۔ انشاء اللہ جلد فائدہ ہوگا۔ جن صاحب کا ذکر کیا گیا ہے کہ وہ روحانی امداد چاہتے ہیں۔ وہ بالمشافہ ملاقات کریں ان شاء اللہ مکمل راہنمائی کی جائیگی۔

## مجھے شکایت ہے......

**س**:۔جناب محترم شاہ صاحب! میں نے آپ کی خدمت میں کچھ لکی نمبرز کی کرنٹ روٹینیں بھیجی تھیں لیکن آپ نے اس میں سے کسی ایک کلیہ کو بھی اپنے رسالے میں جگہ نہیں دی۔ شاید آپ بڑے شہر کے لکھاریوں کو اہمیت دیتے ہیں۔ اور گاؤں کے رہنے والوں کو آپ اہمیت نہیں دیتے۔ اس لئے آپ نے میرے کلیوں کو اہمیت نہیں دی۔ یا پھر یہ بھی ہو سکتا ہے کہ میرے بھیجے ہوئے کلیے آپ کو نقل شدہ لگے ہوں میں نے آپ کو جتنے بھی کلیے لکھے ہیں وہ سب میری اپنی تحقیات ہیں۔ ان میں ایک بھی کسی کی نقل کی گئی نہیں ہے۔ ویسے تو سینکڑوں کلیے اور روٹینز میرے پاس موجود ہیں۔ جو میری خود کی تحقیق ہیں کسی کی نقل کی گئی نہیں ہیں۔ برائے مہربانی مجھے بتا دیں کہ آپ میری جانب سے تحریر کردہ روٹینز شائع کرینگے یا نہیں؟ فرخ بشیر (چکوال)

ج:۔محترم فرخ صاحب! یہ رسالہ آپ ہی لوگوں کا ہے۔اس میں شامل کردہ مضامین آپ کی ہی ذہن روحانی صلاحیتوں کا نچوڑ ہوتے ہیں۔یاد رہے کہ لکی نمبر سے متعلق مضامین یعنی کرنٹ روٹینز کلیہ جات اور فارمولے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع نہیں کیے جاتے بلکہ شائقین لکی کی دلچسپی کو مد نظر رکھتے ہوئے حکومتی پرائز بانڈ کی ڈرا پر پاکستان کا سب سے پہلا لکی نمبر رسالہ "**مزمل لکی نمبر**" شائع کیا جاتا ہے جس میں کرنٹ روٹینز کلیہ جات اور فارمولے شامل ہوتے ہیں اس پندرہ روزہ مزمل لکی نمبر رسالہ میں آپکے مضامین اُس سے متعلقہ بانڈ کی ڈرا میں شائع کر دیئے جائینگے۔ان شاء اللہ۔آج تک ایسا نہیں ہوا کہ کسی قاری ،لکھاری نے مضمون مکتبہ روحانیات ارسال کیا ہوا اور اسے شائع نہ کیا گیا ہو۔اللہ تعالی آپ پر اپنی رحمت نازل فرمائے۔

## اولاد نہیں ہے

س:۔جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! آپ کے رسالہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا مطالعہ کیا۔بات کچھ اس طرح ہے کہ میری شادی کو 30 سال ہو چکے ہیں مگر ابھی تک اولاد سے محروم ہوں۔اولاد کی نعمت حاصل کرنے کیلئے میں نے ہر جگہ کی خاک چھانی بڑے سے بڑے ڈاکٹر سے بھی علاج کروایا ہم دونوں کے ٹیسٹ اور رپورٹیں درست آتی ہیں پھر کئی پیر فقیروں کے در کے چکر لگائے مگر کچھ حاصل وصول نہ ہوا اب مایوس ہو گیا میرے کسی جاننے والے نے آپ کا رسالہ دیا اور بتایا کہ اُنکے ایک دوست جنکے ہاں گزشتہ 17 سال سے اولاد نہ تھی آپ سے روحانی علاج کروایا اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے 3 بیٹے ہوئے۔جو کہ صحت مند اور تندرست ہیں۔فون پر بہت تسلی سے بات نہ ہو سکی تھی اس لئے بذریعہ خط رابطہ کر رہا ہوں برائے مہربانی حساب کریں کہ آخر معاملہ کیا ہے؟

ذوالفقار عباسی (راولپنڈی)

ج:۔محترم آپ کے مسئلہ کے مطابق حساب لگایا گیا آپ بندش اولاد کی زد میں ہیں جب تک مکمل طور پر اس بندش کا خاتمہ نہ ہوگا اولاد کی نعمت نہ مل سکے گی۔اللہ کے حکم سے ہر ناممکن ،ممکن ہو جاتا ہے۔ذیل کی ترتیب دیئے گئے عمل کے نتائج بھی بہترین ثابت ہوئے ہیں۔حصول اولاد کیلئے آپ سورۃ الفلق الناس 313 بار بعد نماز عشاء 41 یوم پانی پر دم کر کے دونوں ضرور پئیں۔اس کے علاوہ بعد نماز فجر 72 بار "**یا باسط**" بھی پانی دم کر کے پی لیا کریں مدت عمل 41 یوم ہے اللہ تعالیٰ آپ کیلئے آسانیاں فرمائے۔

## تنگی رزق

س:۔جناب محترم شاہ صاحب! 2002ء سے لے کر اب تک مسلسل ملازمت کی کوشش کرتا رہا مگر ناکامی کا سامنا کرنا پڑا۔میرا تعلق آزاد کشمیر ضلع واری کوٹ سے ہے۔تنخواہ نہ ہونے کے برابر ہے۔بہت کوشش کے باوجود مالی پوزیشن کو بہتر نہ بنا سکا ہوں۔آپ سے عرض ہے کہ میرا حساب لگائیں کہ کیا میری زندگی میں تنگ دستی میں ہی گزرے گی کہ یا کبھی میری مالی حالات بہتر ہونگے یا نہیں ۔برائے مہربانی کچھ تو بتائیں۔

محمد جمیل (آزاد کشمیر)

ج:۔آپ نے اپنی تاریخ پیدائش بھی ارسال کی جس کے مطابق زائچہ بنایا گیا اس زائچہ کی رو سے آپکا برج قوس بنتا ہے۔جس کا حاکم مشتری بوقت پیدائش نحس حالت میں ہے دوسری جانب شمس درجہ ہبوط کے قریب ہے ایسی صورت میں تنگی رزق جیسے معاملات ہونا معمولی بات ہے۔ان دونوں سیارگان کی نحوست آپ پر معاشی تنگی کی صورت میں پڑ رہی ہے لہذا لوح شرف مشتری اور شمس ادارہ سے منگوائیں تا کہ فراخی رزق میسر آئے۔باقاعدہ طور پر اتوار اور جمعرات ان دونوں سیارگان کا صدقہ بھی ضرور دیں۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے ،صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔**(ادارہ)**

محمد طارق ٔ حمیدہ بی بی ٔ برکت علی ٔ نزاکت علی ٔ سرفراز احمد ٔ مختیار بی بی ٔ نجیب اللہ ٔ سلیم شہزاد ٔ شکیل احمد ٔ غلام مصطفیٰ ٔ محمد تسلیم ٔ ارم ٔ طلعت محمود ٔ عزم محمود ٔ آصف علی ٔ زاہدہ میمن ٔ بلقیس ٔ آصف رضوی ٔ عبدالرحیم ٔ عمیر صدیق ٔ شاہد صدیق (کراچی) محمد عادل ٔ فاریہ ٔ ثناء ریاض ٔ شمیم اختر ٔ مجتبیٰ ٔ حسن افتخار احمد ٔ عمیر احمد ٔ ثوبیہ (حیدر آباد) نیلوفر ٔ کوثر خان ٔ ثمرین فاطمہ ٔ رضوان انیس ٔ عمر صدیقی ٔ فہمیدہ خالق ٔ مسز صدیق ٔ جنید (لاہور) ثناء صدیق ٔ فارحہ ٔ ثناء ٔ فائزہ فرخندہ ٔ ملک فیصل (اسلام آباد) سید ممتاز علی ٔ حفیظ الرحمٰن ٔ مسز شاہین ٔ مسز نعیمہ (سیالکوٹ) روبینہ اسحاق ٔ ساجدہ ندیم ٔ نور محمد ٔ فردوس ٔ فرزانہ ٔ شفیع محمد ٔ شوکت علی ٔ حسیب عالم ٔ خطیب عالم ٔ محمد شریف ٔ ظہیر ٔ دائم خان (ساہیوال) لال خان ٔ لشکر خان ٔ عظمیٰ ٔ طاہرہ پروین ٔ ذیشان ٔ میروش ٔ عمران ٔ اعجاز ٔ نگہت ٔ نائلہ ٔ محمد آصف ٔ لیلیٰ فاطمہ ٔ منور النساء ٔ ڈاکٹر اکرام اللہ ٔ حفیظ اللہ (گوجرانوالہ)

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ

درست تاریخ پیدائش ____ وقت پیدائش

مقام

مکمل ایڈریس

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ

سوال

مکمل ایڈریس مع فون نمبر

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کرسکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ (**ادارہ**)

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ

تاریخ پیدائش یا عمر

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر

مکمل ایڈریس مع فون نمبر

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹو اسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

## کوپن برائے لکی نمبر فروری

نام مع ولدیت

تاریخ پیدائش یا عمر

مکمل ایڈریس مع فون نمبر

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

**کوپن اس پتہ پر ارسال کریں:۔** ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# صدیوں پرانی عملیات پر نایاب ونادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| اسرار مخفی<br>1050 روپے | قدیم عملیات کی نایاب کتاب<br>چھاپہ خانہ لاہور |
| مجرب عملیات وتعویزات<br>900 روپے | آسان اور مجرب عملیات<br>وتعویزات' مولوی محمد افضل |
| حل المشکلات طم طم ہندی<br>650 روپے | پراثر طلسمات اور منتر<br>بزبان فارسی' قلمی عکس |
| طلسمات طم طم ہندی<br>1350 روپے | حیران کن جادوئی طلسمات<br>پرمکمل کتاب' قلمی عکس |
| قرآن مجید کا فالنامہ<br>600 روپے | مشکلات کے حل کا آسان<br>طریقہ فالنامہ قدیمی چھاپہ |
| گنجینہ وظائف وعملیات<br>650 روپے | عام وخاص کیلئے نا بھولنے والا<br>تحفہ' چھاپہ خانہ لاہور |
| تعویزات جہانگیری<br>750 روپے | مجرب عملیات اور طلسمات<br>لاہور |
| حرز سلیمانی<br>750 روپے | ایسے اعمال جن کی آپ کو<br>تلاش تھی' دہلی |
| تسخیر جنات<br>650 روپے | اہل فن اس کتاب کے متلاشی<br>ہیں' مولوی السید علی صاحب |
| تسخیر القلوب<br>650 روپے | محبت کے بے شمار اور آسان<br>عملیات' مولوی السید علی صاحب |
| نقش الحروف<br>650 روپے | ماہرین جفر کیلئے حروف کی<br>تاثیر' مولوی السید علی صاحب |
| کبریت الاحمرین<br>950 روپے | سورۃ یسین کے اعمال کا خزانہ<br>حکیم فیروز الدین احمد کلکتہ |
| مقبول عملیات<br>600 روپے | اولیاء کے ادوار وظائف<br>مولوی عبدالقادر قادری' لاہور |
| عملیات رفیق<br>550 روپے | بے شمار عملیات پر مبنی کتاب<br>لاہور |

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| عملیات اشرفی<br>600 روپے | اس کتاب کی تلاش ہر عامل کو<br>ہے' کلکتہ |
| لال کتاب اصلی<br>1550 روپے | پامسٹری میں نایاب کتب<br>پنڈت شرما گرداری لال' دہلی |
| اعمال مجربہ<br>600 روپے | بے انتہا اعمال' انڈیا |
| ادوار اعمال سورۃ مزمل<br>700 روپے | سورۃ مزمل کے نایاب اعمال<br>' انڈیا |
| جادوئے فرعونیہ<br>750 روپے | سفلی علم پر بہترین کتاب' انڈیا |
| پُرتاثیر نقوش عملیات<br>800 روپے | حتمی کامیابی کے اعمال کا<br>ذخیرہ' قلمی عکس |
| پوشیدہ خزانے<br>750 روپے | جادو' جنات' آسیب' نظر بند' نظر<br>بند روحانی بنگلور انڈیا |
| بڑا اندر جال (باتصویر)<br>900 روپے | شری شنکر کے جنتر منتر تنتر کا بڑا<br>اصل' دہلی |
| بنگال یونان' مصر (دو حصے)<br>1200 روپے | سحر جادو کے اثرات اور ان کا<br>توڑ' طلسماتی اعمال' انڈیا |
| افلاطون جادوگر (چھ حصے)<br>1000 روپے | جنتر منتر تنتر' تعویزات'<br>طلسمات دیوپری' امرتسر |
| انتخاب عملیات (تینوں حصے)<br>750 روپے | قریشی محمد حسین الہاشمی دیگر ہزاروں<br>اعمال اور خواص اسراری' لکھنو |
| اعمال دادوار سورۃ مزمل<br>600 روپے | (محمد عبداللہ لکھنوی) اعمال<br>موکلات کا بیاں |
| اسرار طلسمات<br>650 روپے | (مکمل اصلی کلید اسرار) ایک<br>قدیم کتاب کا اردو ترجمہ |
| اسرار جفر (سید ابوالحسن)<br>650 روپے | علم جفر پر ایک مکمل اور آسان<br>کتاب (قلمی عکس) |

| نام کتاب | تعارف |
| --- | --- |
| اندر جال دوم<br>600 روپے | خواص وآفتاب وماہتاب' ایام<br>سعد ونحس وغیر شعبدات |
| اعمال مجربہ سورۃ مزمل یسین فاتحہ<br>650 روپے | موکلات حُب وبغض' حاضری<br>مطلوب' تسخیر جن پری' رام پور |
| اعمال مجلہ ستارہ اول دوم<br>800 روپے | ہر قسم کے روحانی اعمال' مراقبے' نجوم'<br>رمل' جنم کنڈلی وغیرہ' لکھنو 1930 |
| الواح الجواہر افلاطون<br>600 روپے | افلاطون کا علم اسرار پانچ مظاہر روحانی<br>باتصویر (لکھنو) |
| اعجاز یوسفی<br>600 روپے | مجموعہ اعمال وظائف' لاجواب صحیفہ<br>نقوش' دہلی 1992ء |
| احسن الاعمال مکمل<br>680 روپے | جواہر خمسہ کے خصوصی اعمال مع نقوش<br>وروحانی' قلمی عکس |
| اصلی تنتر شاستر<br>600 روپے | حُب وتسخیر کے متعلق قدیم یوگیوں اور<br>مسلمان درویشیوں کے منتر' قلمی عکس |
| الجواہر اللماعہ<br>900 روپے | مشکل کاموں اور ضرورت کے نایاب<br>اعمال' بمبئی |
| اعجاز عیسوی<br>650 روپے | عملیات کی ایک قدیم ومکمل کتاب<br>لاہور 1332ھ |
| خواص قرآن العظیم<br>650 روپے | قرآنی سورتوں کے خواص اسمائے حسنی<br>تعویز بنانے کا طریقہ |
| نوائے فلکیات<br>650 روپے | (پروفیسر محمد افضل تاج) علم نجوم پر ایک<br>مکمل کتاب' قلمی کا عکس |
| نجوم فلکیات (فارسی)<br>1700 روپے | قدیم ترین کتاب برائے نجوم' کلیات و<br>عملیات' قلمی کا عکس |
| نوادر النجوم والتقویم (فارسی)<br>1700 روپے | علم نجوم' تقویم' عملیات پر نایاب<br>کتاب' قلمی نادر |
| مفتاح التقویم<br>820 روپے | شمسی' قمری' ہندی تاریخوں کا تقابلی<br>مشاہدہ' دہلی 1944ء |

اهل بیتؑ کے نام، جن کی محبت ھمارا جزو ایمان ھے

روحانی ماہنامہ

تحفہ روحانیات

# جعفریہ جنتری 2018ء

اپنے قریبی بکسٹال سے طلب فرمائیں

انتظار ختم

ہر گھر کی ضرورت
ائمہ معصومین کے اوراد و وظائف
آپ کے تمام مسائل کا مکمل حل

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

## محمد ایاز مزمل حسین شاہ

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

مارچ 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

نوروز عالم افروز

قرارداد پاکستان کا پس منظر

معجزات نبی کریمؐ

یوم تجدید عہد

جنات کی روحانی واردات

شادی کیلئے خصوصی عمل

اعمال شرف زہرہ

حُب و تسخیر کے لاجواب اعمال

شرف زہرہ کا موہنی منتر

مارچ کے لکی نمبرز

تسخیرات حاضرات موکلات





چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ




جلد نمبر 13 مارچ 2018ء شمارہ نمبر 9



# ترتیب مضامین





ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑگیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جا سکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار "اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰهَ رَبِّیۡ مِنۡ کُلِّ ذَنۡبٍ وَّ اَتُوۡبُ اِلَیۡهِ" (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔

☆ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِهٖ مُحَمَّدٍ بِعَدَ دَالۡمُزَّمِّلِ وَالۡخَصَائِصِ۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک**:۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک**:۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک**:۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب وعقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائیں گے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:

اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## جمادی الثانی، زکات سورۃ مزمل

نوچندا جمعرات یا اتوار کو بوقت تہجد اٹھیں پہلے وضو پھر غسل اور پھر وضو کریں۔ اس کے بعد نماز تہجد ادا کریں 313 بار کلمہ استغفار ورد ادا کرنے کے بعد 1 تسبیح درود مزمل اور 41 بار سورۃ مزمل پڑھی جائے۔ اس تعداد میں روزانہ 3 عدد کی کمی کرتے جائیں مثلاً پہلے روز 41 دوسرے روز 38 تیسرے روز 35 بار بالترتیب کم کرتے ہوئے 7 روز تک اس کا ورد کریں آخری یوم حسب توفیق شیرینی تقسیم کریں۔ یہی عمل ہر ماہ نوچندے جمعرات یا اتوار کو کیا جائے تو اس سورۃ مبارکہ کی زکات ادا ہو گی۔ فضائل روحانی برکات اور تجلیات اس شخص پر افشاں ہونگے۔

پہلی رات کو دو رکعت پڑھے اور جو کچھ قرآن شریف سے درست تلفظ کے ساتھ یاد ہو اُس کی تلاوت کرے اور سلام کے بعد کثرت سے استغفار کا ورد کرے۔ دوسویں تاریخ کو بارہ رکعتیں چھ سلام پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد **لا یلاف** پڑھے اور نماز سے فارغ ہو کر سورۃ یوسف کی تلاوت کرے خدا تعالیٰ اس کو تنگدستی اور ہر طرح کے رنج و غم اور آفات زمانہ سے محفوظ رکھے گا ایضاً مہینے کے آخری دن 29 یا 30 کو مغرب کے بعد چار رکعتیں پڑھے اور سلام کے بعد صبح تک یا شمعلونی کی تسبیح پڑھتا رہے۔ تا سال آئندہ خلائق کی نظروں میں عزیز و محترم رہیگا۔

# معجزات نبی کریمؐ

تحریر:۔ملک ذوالفقار علی اعوان (چکوال)

محترم دوستوں چند ماہ سے میں بلاتعطل روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں معجزات نبی کریمﷺ ارسال کر رہا ہوں مگر بعض اوقات کسی خاص شرف یا مضامین کی زیادتی کی وجہ سے کبھی کبھار اشاعت سے میرا مضمون رہ جاتا ہے لیکن قارئین کا بے حد شکریہ ادا کرتا ہوں کہ جو مجھے میری خوبیاں اور خامیاں گنواتے رہتے ہیں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کی بڑھتی ہوئی شہرت کو دیکھتے ہوئے خوشی محسوس ہوتی ہے کہ میں بھی اس ماہنامہ کے ابتدائی لکھاریوں میں سے ہوں۔اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے یہ عزت بخشی۔اپنے سلسلہ کو جاری رکھتے ہوئے نبی رحمتﷺ کے چند مزید معجزات آپ کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں تاکہ ایمان تازہ رہے۔یہ معجزات مجھے فارسی کی ایک کتاب سے دستیاب ہوئے کوشش کی گئی ہے کہ سلیس ترجمہ کر سکوں لیکن پھر بھی جملوں میں اگر کہیں جھول رہ جائے قبل از وقت معذرت چاہتا ہوں۔

**ملک عرب راستوں کے پُر امن ہونے کی پیش گوئی** :۔صحیح بخاری میں ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ (صحابی ہیں اور حاتم طائی کے بیٹے ہیں) سے خطاب کر کے فرمایا کہ اگر عمر تیری بڑی ہوگی تو تو دیکھے گا کہ اکیلی شتر سوار عورت حیرہ کوفہ کے نزدیک سے چلے گی یہاں تک کہ طواف کعبہ کرے گی سوائے اللہ کے کسی سے نہ ڈرتی ہوگی اور اگر زندگی تیری زیادہ ہوگی تو کسریٰ کے خزانے کھولے جائیں گے اور اگر عمر تیری زیادہ ہوگی تو دیکھے گا کہ آدمی اپنی مٹھی بھر سونا اور چاندی خیرات کے لئے نکالے گا اور تلاش کرے گا ایسے شخص کو کہ اسے قبول کرے اور کوئی خیرات لینے والا نہ ملے گا۔

اس حدیث میں تین باتوں کی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی ایک ملک عرب میں امن طریق کی کہ اکیلی عورت سفر دور دراز کرے گی حیرہ کہ ایک شہر ہے متصل کوفے کے وہاں سے مکہ تک بقصد حج باطمینان تمام جائے گی اور کوئی اس کا معترض حال نہ ہوگا اور دوسری فتح ملک ایران اور تقسیم وہاں کے خزائن کی اہل اسلام پر اور تیسری کثرت غناء کی بایں رتبہ کہ کوئی مفلس صدقہ لینے والا تلاش سے نہ ملے گا عدی بن حاتم رضی اللہ عنہ نے کہا بعض روایت حدیث مذکور کہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ ایک عورت شتر سوار حیرہ سے کعبے کو اطمینان سے جاتی تھی اس لشکر میں، میں تھا جس نے فتح کیا خزانہ کسریٰ کا اور جو جئے گا وہ تیسری بات بھی دیکھے گا۔

## حضرت سراقہؓ کے ہاتھ میں کسریٰ کے کنگن پہنائے جانے کی پیش گوئی :۔

بیہقی نے روایت کی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سراقہ بن مالک رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ کیسا حال ہوگا کہ تمہارے ہاتھوں میں دونوں کنگن کسریٰ کے پہنائے جائیں گے پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے عہد میں دونوں کنگن کسریٰ کے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آئے انہوں نے سراقہ رضی اللہ عنہ (مشہور صحابی ہیں فتح مکہ میں مسلمان ہوئے ۲۴ ہجری میں حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں وفات پائی) کے ہاتھوں میں پہنائے اور کہا کہ شکر ہے اس اللہ کا جس نے یہ کنگن کسریٰ کے ہاتھوں سے چھینے اور سراقہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں میں پہنائے۔

وہ کنگن کسریٰ سونے کے بہت قیمتی تھے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس خبر کی تصدیق کی سراقہ رضی اللہ عنہ کے ہاتھوں میں وہ کنگن پہنائے گئے جو کہ ان کے کندھوں تک پہنچے سراقہ رضی اللہ عنہ اسے پہنے رہے۔

**سعد بن ابی وقاصؓ کے بیماری سے شفاء پانے کی پیش گوئی** :۔صحیحین میں سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ وہ مکے میں ایام حجۃ الوداع میں بیمار ہوئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان کی عیادت کو تشریف لے گئے وہ بسبب غلبۂ مرض کے یہ جانتے تھے کہ میں اس مرض سے مر جاؤں گا۔ انہوں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ میری وارث ایک بیٹی ہی ہوگی میں اپنے مال کے دو حصوں کے لئے خیرات کی وصیت کر جاؤں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں پھر انہوں نے عرض کیا کہ نصف مال کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نہیں پھر انہوں نے تہائی مال کی عرض کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہاں تہائی بہت ہے پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ توقع ہے کہ تم جیتے رہو یہاں تک کہ تم سے بہت لوگوں کو نفع ہو اور بہت لوگ تم سے فائدہ اٹھائیں۔

سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں عشرہ مبشرہ میں سے ان کے والد کا نام مالک تھا اور ابو وقاص کنیت زہری ہیں نسب ان کا زہرہ بن

کلاب تک پہنچتا ہے جو کلاب بن مرہ جد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بیٹے تھے۔انہوں نے موضع عقیق میں 55 ہجری میں وفات پائی اور عشرہ مبشرہ میں سب سے آخر میں ان کی وفات ہوئی۔

اس حدیث میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہا اس بیماری سے شفاء پائیں گے اور اتنی زندگی پائیں گے کہ بہت سے لوگوں کا بھلا اور بہت سے لوگوں کا بُرا ان کے ہاتھ سے ہوگا۔اس فرمان رسول ﷺ کے مطابق ایسا ہی ہوا کہ سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہما بعد صحت کے،اس بیماری سے قریب پچاس برس زندہ رہے اور مسلمانوں کو ان سے نفع عظیم ہوا،کفاران مجوس کو ان سے ضرر عظیم پہنچا کہ عہد حضرت عمر رضی اللہ عنہ میں ملک فارس (ایران) ان ہی کے ہاتھ پر مفتوح ہوا۔ قادسیہ کی کہ جس میں تیس بتیس ہزار آدمی اہل اسلام کی جانب اور ڈیڑھ لاکھ مجوس تھے اور رستم بن فرخ زاد کو یزدجرد بادشاہ مجوس نے اپنے لشکر پر سپہ سالار کیا تھا ان ہی یعنی حضرت سعد رضی اللہ عنہ کی حُسن تدبیر سے فتح ہوئی اور رستم مارا گیا اور شہر مدائن جو تخت گاہ سلاطین نوشیروانی کا تھا ان ہی کے جہاد سے قبضہ اہل اسلام میں آیا اور وہ خزانہ سفید محل کا کہ خاندان نوشیروانی میں قدیم سے چلا آتا تھا اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نسبت اس کے خبر دی تھی کہ اہل اسلام اسے باہم تقسیم کریں گے حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے ہی سبب سے اہل اسلام کے تصرف میں آیا اور ان میں تقسیم ہوا خیال کرنا چاہئے کہ کیا بڑا نفع اہل اسلام کو بسبب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے پہنچا کہ سلطنت عظمیٰ قبضہ اہل اسلام میں آئی اور کروڑوں روپے کا مال نقدس وجنس اہل اسلام کے ہاتھ لگا اور کیا بڑا ضرر کافران مجوس کو حضرت سعد رضی اللہ عنہ کے ہاتھ سے ہوا کہ ہزارہا آدمی تہہ تیغ ہوئے اور صدہا لونڈی غلام بنائے گئے اور ملک و مال ان کا سب چھن گیا بخوب وجہ مطابق خبر جناب صدق الصادقین صلی اللہ علیہ وسلم کے ظاہر ہوا۔

**علامت قیامت:** ۔اس حدیث میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بیان علامات قیامت میں کئی باتوں کا وقوع بیان فرمایا بیت المقدس کا فتح ہونا بعد از وفات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے،اس کے مطابق واقع ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے ایام خلافت میں بیت المقدس فتح ہوا حضرت ابوعبیدہ بن الجراح (مشہور صحابی ہیں عشرہ مبشرہ میں سے ہیں نام ان کا عامر بن عبداللہ بن جراح ہے اور ابوعبیدہ کنیت اور دادا کی طرف منسوب ہو کے ابو عبیدۃ بن الجراح کہلاتے ہیں۔قریشی فہری ہیں فہر بن مالک جد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کا نسب پہنچتا ہے) نے کہ امیر الامراء افواج شام کے بعہد حضرت عمر رضی اللہ عنہ تھے قلعہ بیت المقدس کو محاصرہ کیا قلعہ میں ایک قسیس تھا اس نے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کی صورت دیکھ کے کہا کہ یہ قلعہ تمہارے ہاتھ پر فتح نہ ہوگا اس قلعے کے فتح کرنے والے کا نام اور حلیہ ہمارے ہاں لکھا ہوا ہے اس کا نام عمر رضی اللہ عنہ ہے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے حضرت امیر المؤمنین عمر رضی اللہ عنہ کو اس مضمون سے مطلع کیا اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ خود بیت المقدس کو تشریف لے گئے اس قسیس نے آپ رضی اللہ عنہ کی صورت دیکھتے ہی بیان کیا کہ یہی شخص ہیں جن کے ہاتھ پر قلعے کا فتح ہونا لکھا ہے اور فوراً قلعے کو خالی کر دیا۔اس فتح بیت المقدس میں دو دلیلیں نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ظاہر ہوئیں ایک مطابق پیشین گوئی کے ہونا دوسرے ظاہر ہونا اس بات کا کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب کا حال بہ تفصیل کتب سابقہ میں تحریر ہے۔دوسرے بعد فتح بیت المقدس کے ایک وبائے عظیم کا ہونا اس کے مطابق واقعہ ہوا عمواس میں جہاں لشکر ابوعبیدہ بن الجراح رضی اللہ عنہ کا متصل بیت المقدس کے تھا 16 ہجری میں ایسی وبائے عظیم ہوئی کہ تین دن میں ستر ہزار آدمی مر گئے حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ نے اسی وباء میں وفات پائی۔تیسرے کثرت مال کی سو یہ امر بھی زمانہ خلفائے راشدین بالخصوص زمانہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ میں ہوا۔چوتھے ایک فتنہ عظیمہ کہ سب گھروں میں عرب کے داخل ہو جائے گا مراد اس سے فتنہ قتل حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ہے کہ ایک بلاء عظیم اہل اسلام میں واقع ہوئی اور بہت سے مقاتلات اس کے سبب سے اہل اسلام میں واقع ہوئے حقیقت میں کم کوئی شخص اس فتنے کے آشوب سے بچا۔پانچویں واقع ہونا ایک صلح کا درمیان نصاریٰ اور اہل اسلام کے اور بعد اس کے بدعہدی کرنا نصاریٰ کا اہل اسلام سے اور اسی (80) کیپولے کر چڑھنا اہل اسلام پر سو یہ قریب زمانہ قیامت کے ہوگا اور حضرت امام مہدی اس لشکر پر فتح پا کر نصاریٰ کا استیصال کریں گے۔

علامہ خفاجی نے نسیم الریاض شرح شفاء قاضی عیاض میں لکھا ہے کہ تمیم داری سے جب وہ مسلمان ہوئے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر مفتوح ہونے بیت المقدس کی بیان فرمائی تھی اور انہیں کچھ زمین وہاں معاف کردی تھی تو جب بیت المقدس فتح ہوا تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے وہ زمین تمیم داری کو دے دی تھی۔

محترم قارئین کرام میں نے اپنی طرف سے کوشش کی ہے کہ فارسی کا اردو زبان میں بہت آسان ترجمہ کیا جائے لیکن پھر بھی اگر کسی دوست کو پڑھنے میں دقت پیش آئے تو سمجھ لے کہ وہ عاشق رسول ﷺ عقیدت میں میری اس کوشش کو رائیگاں نہ کریگا۔ان شاء اللہ آئندہ ماہ ملاقات ہوگی۔

# یوم تجدید عہد

تحریر:۔کامران بنگش (لاہور)

**ہمیں ماں جیسی دھرتی کے ساتھ حب الوطنی کے جذبے سے سرشار ہوکر اسے عظیم تر بنانے کے وعدے کی تجدید کرنی ہوگی**

قوموں کی تاریخ میں بعض دن انتہائی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ 23 مارچ پاک وہند کے مسلمانوں کے ارمانوں، جذبوں، امیدوں اور مقاصد کے حصول کا دن ہے۔ اسی تاریخ کو اسلامیان ہند نے بیسویں صدی کے عظیم مسلم رہنما، روح کارواں اور ملت کے پاسباں محمد علی جناح نے لاہور کے منٹو پارک میں مینار پاکستان کے سبزہ زار میں اے۔ کے۔ فضل حق کی قرارداد لاہور کو مسلمانوں کے لئے لائحہ عمل بنا کر سات سال کی انتھک جدوجہد، جرات، استقامت اور لازوال قربانیوں کی بدولت دنیا کے نقشے پر پاکستان کی شکل میں ایک اسلامی فلاحی ریاست کی بنیاد رکھی تھی جو صدیوں پر محیط انگریزوں کی غلامی کی زنجیروں میں جکڑے مسلمانوں کے لئے امید کی کرن ثابت ہوا اور ان کے استحصال کا ازالہ کرسکے۔

پاکستان بنانے والوں نے اپنا تن من دھن وقف کرکے ایک ایسے وطن کی تعمیر کی اور کروڑوں مسلمانوں کو ایک ایسا ملک تحفے میں دے دیا جو قدرتی وسائل سے مالا مال تھا اور جسے اگر وفا کے پیکروں کی اُمیدوں کے مطابق چلایا جاتا تو آج نہ صرف پوری قوم بلکہ پوری دنیا کے مسلمانوں کے امیدوں کا مرکز ہوتا۔ لیکن پاکستان کھانے والوں نے اپنے اسلاف اور بزرگوں کی لازوال قربانیوں، جدوجہد اور ارمانوں کو قدموں تلے روندتے ہوئے ایک ایسے وطن کا ستیاناس کردیا جس پر قدرت کی دیوی پوری طرح مہربان ہے۔ دنیا گواہ ہے کہ میرے دیس کے کھیتوں کی مٹی میں لعل یمن، پہاڑوں میں سونے کے خزانے، دریاوں کے پانی میں مٹھاس اور مستی، ہواؤں میں چار موسموں کی چاشنی، صحراؤں میں اسے کے مکینوں کے ارمان اور سرسبز وادیوں میں ان کی زندگی کی رونقیں رواں دواں ہیں۔ پاکستان کے لئے کٹ مرنے اور گھر بار چھوڑنے والوں نے جس وطن کی بنیاد رکھی اور اسے ہمارے حوالے کیا ان کی روحیں آج تقریباً سات دہائیاں گزرنے کے بعد جب داغ اُجالے اور شب گزیدہ سحر کو دیکھتی ہیں تو حیرت سے تڑپ اٹھتی ہیں کہ سونا اگلنے والی سرزمین آج معاشی طور پر کیونکر کنگال ہے۔

آج کا دن عوام سے جان ومال کی قربانیاں مانگنے والے ان حکمرانوں کے لئے اپنے گریبانوں میں جھانکنے کا دن ہے، جن کا دیس 47 ارب ڈالر کا مقروض ہے جبکہ ان کے 200 ارب ڈالر سوئس بینکوں میں پڑے ہیں۔ یہ دن اُن لوگوں کے لئے بھی اپنے کرتوتوں پر پشیمان ہونے کا دن ہے جنہوں نے اِس کو دولخت کرنے کے بعد اُس کے خزانوں کو انتہائی بے دردی سے لوٹا۔ پی آئی اے، ریلوے، اسٹیل مل سمیت تقریباً تمام ہی منافع بخش اداروں کو برباد کیا اور بالاخر اسے اندھیروں میں دھکیل دیا۔

یہ دن وفا کے پیکروں کی ان قربانیوں کا مذاق اڑانے والوں کو بھی یاد دلاتا ہے کہ جس ملک کے وسائل کو وہ اپنے ذاتی مفاد، انا کی تسکین اور اقتدار کے مزے لوٹنے کے لئے انتہائی بے دردی سے لوٹ رہے ہیں۔ وہ اگر آج بھی اپنے اسلاف کی قربانیوں اور ارمانوں کو ایک لمحے کے لئے اپنی نظر کے سامنے رکھیں اور اُن لٹے پٹے قافلوں سے وابستہ داستانوں کو سمجھنے کی کوشش کریں تو شاید وہ ارض پاک پر ترس کھا کر اسے مزید نقصان پہنچانے سے گریز کریں۔

آج کا دن اُن لوگوں کے لئے بھی اپنی سوچوں، پالیسیوں اور لائحہ عمل پر نظرثانی کا موقع ہے جنہوں نے پنجابی، پشتون، بلوچی، سندھی اور اردو بولنے کو اپنی شناخت بنا رکھا ہے اور پاکستانی نہ بننے کی قسم کھائی ہے اور پچھلے 69 سالوں سے ایک دوسرے کے ساتھ برسرپیکار ہیں۔ اگر وہ آج بھی پاکستانی بننے کا عہد کریں، تو میرا یقین ہے یہ ملک سدھر سکتا ہے۔ آج کا دن ان لوگوں کے لئے بھی تجدید عہد کا دن ہے کہ جنہوں نے خود کو دیوبندی، شیعہ، بریلوی، اہل حدیث وغیرہ تک محدود کررکھا ہے اور ایک دوسرے پر کفر کے ٹھپے لگاتے ہیں کہ سب بھائی بھائی بن کر آپس کے تفرقات اور فروعی اختلاف کو بھلائیں کیونکہ آج کے دن لاہور میں قرارداد پاکستان پیش کرنے والے صرف مسلمان تھے اور ان کی کوئی دوسری شناخت نہیں تھی۔

آج کا دن اُن لوگوں کے لئے خاص طور پر تجدید عہد کا دن ہے جنہوں نے اس ملک میں ناحق مظلوموں کے خون کی ندیاں بہائی ہیں اور جو اِس ملک کے کمزور

نظام سے ناجائز فائدہ اٹھاتے ہیں۔ یہ دن منانے کا یہ مقصد ہرگز نہیں کہ سرکاری چھٹی کا اعلان کیا جائے، صدر اور وزیراعظم سمیت دیگر اعلیٰ عہدیدار پرانی تقریریں پڑھ کر خود کو بری الذمہ قرار دے کر اگلے دن پھر سے وہی سیاسی چالیں، وہی اُلٹے سیدھے بیانات کی بھرمار اور میرٹ کی دھجیاں اڑانے کے فارمولے پر عمل پیرا ہوں اور ٹی وی چینلز ملی نغمے چلا کر اگلے دن پھر سے بریکنگ نیوز کی دوڑ میں وطن کی ساکھ اور نیک نامی کے ساتھ کھیلنے لگیں۔
اگر آج کا دن بھی ہم گزشتہ سالوں کی طرح رسمی پیغامات، سیاسی تقریروں، قومی یکجہتی کے جھوٹے دعوؤں اور ملی ترانوں کے ریکارڈز چلا کر اور اپنا قومی ضمیر جھنجوڑنے اور مستقبل کا لائحہ عمل طے کرنے کے بجائے خود کو اور پوری قوم کو جھوٹی تسلیاں دینے میں گزار دیں تو پھر اس ملک کا اللہ ہی حافظ ہے کیونکہ جو قومیں اپنا احتساب خود نہیں کرتیں، تاریخ گواہ ہے کہ زمین کے نقشے سے نیست و نابود ہو جاتی ہیں۔
آج کا دن تجدید عہد کا دن ہے اور ہمیں بحیثیت قوم ایمان، اتحاد اور تنظیم کے اصولوں پر گامزن ہو کر اس ماں جیسی دھرتی کے ساتھ اخلاص اور حب الوطنی کے جذبے سے سرشار ہو کر اسے عظیم تر بنانے کے وعدے کی تجدید کرنی ہوگی جس پر بدقسمتی کے بادل منڈلا رہے ہیں۔

خدا کرے کہ مری ارض پاک پر اترے
وہ فصل گل، جسے اندیشہ زوال نہ ہو
خدا کرے کہ مرے اک بھی ہم وطن کے لئے
حیات جرم نہ ہو، زندگی وبال نہ ہو

# قرارداد پاکستان کا پس منظر

تحریر:۔
رضوان طاہر مبین
(کراچی)

**22 تا 24 مارچ 1940ء کو لاہور کے منٹو پارک میں بنگال کے وزیراعلیٰ مولوی فضل الحق نے جو قرارداد پیش کی وہ کچھ یوں تھی**

"قرارداد پاکستان کہ اس اجلاس کی نہایت سوچی سمجھی رائے یہ ہے کہ اس ملک کے لیے کوئی آئینی منصوبہ نہ تو قابل عمل ہوگا اور نہ مسلمانوں کے لیے قابل قبول، جب تک اسے اِن بنیادی اصولوں پر استوار نہ کیا جائے اور ضروری علاقائی ردوبدل نہ کیا جائے اور یہ کہ ہندوستان کے شمال مغربی اور مشرقی علاقوں کی طرح جن علاقوں میں تعداد کے لحاظ سے مسلمان اکثریت میں ہیں۔ انہیں خودمختار ریاستیں قرار دیا جائے، جس میں ملحقہ اکائی آزاد اور خودمختار ہوں گے۔ اُن یونٹوں کی اقلیتوں کے مذہبی، ثقافتی، اقتصادی، سیاسی، انتظامی اور دیگر حقوق و مفادات کے تحفظ کی ضمانت دی جائے۔"
(آزاد بن حیدر کی 11 سو صفحات سے زیادہ ضخیم تصنیف 'تاریخ آل انڈیا مسلم لیگ، سرسید سے قائداعظم تک' سے ماخوذ)
قرارداد کے متن میں کہے گئے 'شمال مغربی علاقے' سے مراد آج کے پاکستان کہلانے والے علاقے ہیں اور جن مشرقی علاقوں کی طرف اشارہ کیا گیا۔ وہ 1971ء سے پہلے کہلانے والے مشرقی پاکستان اور آج کا بنگلا دیش مراد ہے، یا اُس میں بنگال سے جڑے ہوئے اسام وغیرہ کو بھی شامل کر لیجیے۔
اصل میں یہ صرف 1947ء میں 'پاکستان' بن جانے والے علاقوں کی قرارداد نہیں تھی، کیوں کہ قرارداد میں الفاظ ہیں کہ 'ہندوستان کے شمال مغربی اور مشرقی علاقوں کی طرح'، یعنی 1947ء میں 'پاکستان' بننے والے علاقوں کو تو محض مثال کے طور پر برتا گیا۔
قرارداد کا متن بتا رہا ہے کہ زیادہ بڑا مسئلہ اِن علاقوں کے علاوہ ہندوستانی مسلمان تھے۔ چوں کہ قرارداد میں اُن ہندوستانی علاقوں کے ناموں کی وضاحت نہیں، اس لیے ہم قیاس کر سکتے ہیں کہ اِن علاقوں میں یوپی، سی پی، بہار، مدراس، دلی، بمبئی اور حیدرآباد دکن وغیرہ شامل ہوں گے۔
یہاں تاریخ کے طالب علم مضطرب ہو کر کہیں گے کہ اِن تمام علاقوں میں تو مسلمان بہت بڑی تعداد میں ہونے کے باوجود اقلیت میں تھے۔ بالکل، یہ بات درست ہے کہ مجموعی طور پر مندرجہ بالا علاقوں میں مسلمان اقلیت میں ہی تھے، لیکن اِن صوبوں میں بہت سے اضلاع یا علاقے واضح مسلمان اکثریت کے حامل تھے۔ اس کا بڑا ثبوت 46-1945ء کے متحدہ ہندوستان کے آخری انتخابات ہیں، جس میں تقسیم ہند کا فیصلہ ہوا۔ اس چناؤ میں مسلمانوں کے لیے مخصوص کی گئیں 30 نشستوں میں سے 17 انہی علاقوں کی تھیں، جو پاکستان میں کبھی شامل ہی نہ ہو سکے۔ 30 میں سے 17 کا مطلب واضح اکثریت، یعنی 56 فی صد ہے۔ اس کے باوجود انہوں نے مسلمانوں کی نئی مملکت کے حق میں ووٹ دیا اور یوں پاکستان کا قیام عمل میں آ سکا۔

ریاست حیدرآباد دکن میں مسلمان اقلیت کے باوجود حاکم تھے۔ اِسی طرح ہندوستان کی اور بھی بہت سی ریاستیں اور صوبے مسلمانوں کی بہت بڑی تعداد کی حامل تھیں، یا وہاں ہندوؤں کی بھی بڑی تعداد موجود تھی، تب بھی وہاں 1947ء کے بعد فسادات وغیرہ نہ ہوئے، البتہ بٹوارے کے بعد باقی ماندہ ہندوستان میں مسلمانوں کی وفاداری مشکوک ہو چکی تھی۔ اِسی بنا پر بہت سے مسلمانوں نے اسی رویّے سے تنگ آ کر پاکستان ہجرت کی اور 1960ء اور 1970ء کے عشرے میں پاکستان آئے۔

قرارداد لاہور یا قرارداد پاکستان کے حوالے سے بیش تر دانشور اور اساتذہ صرف یہی سوالات اٹھاتے ہیں کہ اُس قرارداد میں تو ریاستوں کا لفظ تھا، اُسے 1946ء میں 'ریاست' کردیا، لہٰذا ایک ریاست کے بجائے انہی ریاستوں کو بحال کیا جائے یا کم سے کم ایک وفاق میں انہیں برتر تسلیم کیا جائے۔ میں کسی ایک بھی 'دانشور' کے مرتبے پر بات کرنے کی اہلیت نہیں رکھتا، خود کو برصغیر کی تاریخ اور سیاسیات کا ادنیٰ سا طالب علم بھی نہیں بلکہ ایک عام سا شہری سمجھتا ہوں، اور اپنی ناقص عقل میں یہ بات بٹھانے کی سعی کرتا ہوں کہ واقعی یہ بالکل ٹھیک کہہ رہے ہیں، مگر کیا کیجیے کہ یہ سوال بار بار اٹھتا ہے کہ 1940ء کی قرارداد ہو یا 46-1945ء کا ہندوستان کا آخری چناؤ۔۔۔ دونوں جگہ انتہائی واضح طور پر 1947ء میں بننے والے پاکستان کے علاوہ دیگر مسلمانوں کیلئے بات کی گئی یا اُن کا حصہ تھا۔ اب چاہے ہم یہ کہہ لیں کہ قائداعظم نے مجبوری میں یہ کٹا پھٹا ملک قبول کیا، لیکن تاریخی حقائق تو کم سے کم نہ بھولیں۔ آخر ہم تاریخ کو 'میٹھا میٹھا ہپ ہپ' سمجھ کر ہی کیوں دیکھتے ہیں؟ اِس کے وہ پہلو کیوں نہیں دیکھتے، جو ہمیں ذاتی طور پر ناپسند ہوتے ہیں؟ 23 مارچ 1940ء کی قرارداد ہمیں بتاتی ہے کہ اگر ہندوستان کے مسلمانوں کے مسئلے کو اِسی طرح حل کرلیا جاتا اور مسلمان اکثریتی علاقوں کو بطور خودمختار اکائیوں کے تسلیم کرلیا جاتا تو صورت حال الگ ہوتی۔ شاید متحدہ ہندوستانی وفاق کی بنیاد اِن مسلم خودمختار اکائیوں سے اِس طرح نتھی کردی جاتیں کہ اِسے چھیڑنا اعلانیہ طور پر ہندوستان کے حصے بخرے کرنے کے مترادف ہوتا، تاکہ کسی بے ایمانی کی گنجائش نہ رہتی۔ اِس طرح مولانا ابوالکلام آزاد اور ان کے دیگر ہم نوا اکابرین بھی راضی خوشی ہوتے، جو اِسی وجہ سے پاکستان بنانے کی مخالفت کررہے تھے کہ ہندوستان کا مسلمان تقسیم ہوجائے گا۔

تو یہ ہے قرارداد پاکستان کا اصل جغرافیہ جس پر کانگریس اور انگریز اگر آل انڈیا مسلم لیگ کی مدد کرتے تو برصغیر کے گزشتہ 72 برسوں کی تاریخ میں کتنا کچھ اچھا ہوتا۔۔۔ شاید!

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 05 مارچ 18:22 تا 08 مارچ 03:02

**ہبوط قمر:** 05 مارچ 22:02 تا 23:52

**قمر در ثور:** 20 مارچ 06:06 تا 22 مارچ 10:29

**شرف قمر:** 20 مارچ 09:38 تا 11:24

## شادی بیاہ کی تاریخیں

1.2.8.15.16.20.21.22.23.26.27.29

## رقم ارسال کرنے سے قبل ہدایت

1۔ ادارہ کا فون نمبر 0300-6351192 موبی کیش (جاز کیش)، یوبی ایل اومنی، ایزی پیسہ میں رجسٹرڈ ہے۔

2۔ ایس ایم ایس کے آخر میں اپنا نام اور شہر ضرور تحریر کریں۔

3۔ لوح کا نام یا جس مقصد کے لئے آپ رقم ارسال کررہے ہیں وضاحت کریں۔

4۔ رقم ارسال کرنے کے بعد، اپنا مقصد لکھ کر بذریعہ ایس ایم ایس مطلع کریں۔

## سبع طلسمات سیارگان

**طلسم شمس**

ھــــــھ
س کھمھمسط
معــع
طــم

**طلسم قمر**

ہ ہ ہ ـــ سل
طسطسھما لا
اااع ہ س ص م م م

**طلسم عطارد**

ممہ مہ د
عسرلاع ص
مسلسا مکما

**طلسم زہرہ**

عاھالا مہ لہ
الآلمس کمص

**طلسم مریخ**

555
ع ع اہ د ص
س س س

**طلسم مشتری**

مصعــہ عصــہ
علمسطہ
ممہ
مااا ـــہ

**طلسم زحل**

صــہ
طس
مھکمھع
51 51 51

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر یا لوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔ سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف واوج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

# قسط 43 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ماہرروحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم قارئین گزشتہ شمارہ میں ایک شخص کی آپ بیتی بیان کی جارہی تھی اسی سلسلہ کومزید بڑھاتے ہوئے اس ماہ کی قسط شائع کی جاتی ہے کہ کس طرح ایک مجبوراور بے کس شخص جادوگروں کے چُنگل میں پھنس گیااور کس طرح دُنیادار چالبازنے اُس کے گھر کواجاڑ دیا وہ پریشان ہوکراس احقرالعباد محمد ایاز مزمل حسین شاہ کے پاس پہنچااور اللہ نے قرآن پاک کے ذریعہ کیسے اس کی مدد کی۔

اکرم اپنے ساتھ بیتے واقعہ کواس طرح بیان کررہا تھامیں اپنے سفر پر بڑے اُلو کی تلاش میں راولپنڈی کی طرف نکل پڑا کسی سے پتہ چلا کہ راول جھیل یااُس کے قریبی جنگلات میں بڑی قسم کے اُلو پائے جاتے ہیں مزید یہ بتایا گیا کہ آس پاس کے گاؤں کے لوگ یا شکاری مختلف قسم کے جانوروں اور پرندوں کا شکارکر کے چوری چھپے فروخت کرتے ہیں۔

اس مقصد کیلئے میں اکیلا ہی نکلاکسی دوست سے گاڑی اُدھار لی کہ کسی کو کان وکان اس بات کی خبر نہ ہوکہ میں کہاں اور کس مقصد کیلئے جارہا ہوں؟

کیونکہ آج کے دور میں جادواور جنات پر یقین اور اعتماد رکھنے والے لوگ بہت کم ہیں۔قرآنی علوم پر جو بھروسہ اوراعتماد تھا اُسکوبھی میڈیانے ختم کردیا ہر چیز کومنفی انداز سے دکھاکر۔شاہ صاحب اس دُنیامیں اچھائی اور بُرائی ساتھ ساتھ ہیں۔ہمارے معاشرہ میں مولوی،موچی سے لےکراعلی ترین حکمران تک بددیانت ہیں مگرکچھ اچھےلوگ بھی ہیں جن کی بدولت یہ دُنیا قائم ہے۔

میں اپنے سفر پرالیلا روانہ تھا گاڑی کی رفتار 110 کے لگ بھگ تھی میری گاڑی کے سامنے اچانک ایک سایہ نمودار ہوا انتہائی بھیانک چہرہ تھا میں اس خوفناک چہرہ کوکبھی نہیں بھول سکتا ہوں اور یوں لگا کہ جیسے ہرطرف اندھیرا چھا گیا ہو گہرا سیاہ دھواں تھا کچھ نظرنہیں آرہا تھا۔اب ایسے لگا کہ جیسے میری گاڑی کوکسی نے اُچھال کرگہرے گڑھے میں پھینک دیا ہے۔ میرے جسم پرمنوں کے حساب سے وزن تھا۔بس اتنایاد ہے کہ میری زبان سے لفظ اللہ نکلا۔پھر کچھ خبر نہ رہی۔

شاہ صاحب مجھے جب ہوش آیا تو میں زخمی حالت میں ایک گھر میں لیٹا ہوا تھا۔یہ کچا اور بڑا ہوادار کمرہ تھا ایک بوڑھا شخص میرے پاس بیٹھا تھا میرے ہوش میں آتے ہی اُس نے کسی کومخاطب کیا۔

شانو! مجھے لگتا ہے کہ مرانہیں ہے ہوش میں آرہا ہے تو گرم دودھ لے آ میں اسے کچھ پانی پلاتا ہوں۔آنکھیں مکمل طورپر کھول کردیکھا تو دھندلی آنکھوں میں نظرآیا کہ مزدورجیسا بوڑھا چہرہ میرے سامنے تھا اُسکی عمرتقریباً 65یا70 سال تھی۔

ہمت کرکے یہ پانی پی لو۔اس نے پنجابی لہجہ میں اردو بولتے ہوئے پانی کا پیالہ مجھے تھماتے ہوئے کہا۔

پانی پینے کے بعد میں دوبارہ غنودگی کی حالت میں چلا گیا خوفناک چہرے نظرآرہے تھے وہی کالاسایہ اسی کیفیت میں دکھائی دیا میرے جسم میں زور سے ایک جھٹکا لگتا پھرایسے لگا کہ میں چارپائی سمیت تیزی کے ساتھ نیچے کی جانب جارہا ہوں گھبراہٹ میں نے چارپائی کے دونوں اطراف مضبوطی سے پکڑلی۔میرے پورے جسم پرکپکی اور لرزہ طاری ہوگیا جسے دیکھ کروہ بوڑھا زور سے چیخا اور چلایا۔

شانو! جلدی کرقرآن لے آ۔اس کو ہوا دے۔لگتا ہے کہ اسے اوپری سایہ ہوگیا ہے۔ہمارے نزدیک علاقہ میں تو کوئی سیانہ بھی نہیں جس کے پاس اس کو لے جائیں۔

"یااللہ رحم، یااللہ رحم" وہ گھبرائی ہوئی آواز میں باربار دُہرارہا تھا۔

ایک عورت جس کی عمرتقریباً 55یا60 برس تھی دیہاتی لباس میں آئی۔ اس کے ہاتھ میں قرآن پاک تھا۔اُس شخص نے مجھے جب اُسکی ہوا دی ایسے لگا کہ جس طرح میں واپس دُنیا میں آرہا ہوں۔

اُس نے قرآن رکھا مجھے دودھ کا پیالہ آگے بڑھاتے ہوئے کہا کہ اسے پی لو۔اب میرے جسم میں کچھ جان محسوس ہورہی تھی لیکن آس پاس دور سے کچھ سائے نظرآرہے تھے ایسا لگ رہا تھا کہ جیسے میں ذہنی توازن کھورہا ہوں۔اس دوران مجھے جو کچھ قرآنی آیات اور وظائف میرے ذہن میں آرہے تھے اُنکا ورد شروع کردیا۔آہستہ آہستہ مجھے اپنی حالت بدلتی ہوئی محسوس ہوئی اور اب میں اپنے آپ کو پہلے سے بہتر سمجھ رہا تھا مجھے اس گھر میں 5 گھنٹے کا وقت گزرچکا تھا شام ہوچلی تھی پورا جسم درد کے مارے ٹوٹ رہا تھا۔میں سمجھ گیا کہ غیبی تو تیں میرے مقصد اور منزل کی تکمیل میں رکاوٹ

ڈال رہی ہیں۔ عہد کرلیا کہ اب اپنے آپ کو حصار کے اندر رکھوں گا۔ وضو کیا اچانک خیال آیا کہ گاڑی کو دیکھ لوں کہ کیسی ہے؟ باہر نکل کر دیکھا تو مجھے قریب کوئی گاڑی نظر نہ آئی۔ پریشان ہوگیا۔

بزرگوں میں ایک گاڑی میں تھا اس کے بعد مجھے خبر نہیں کیا ہوا؟ میری گاڑی کہاں ہے؟ بیٹا آپ کی گاڑی ایک چھوٹی کھائی میں گر گئی تھی ہمارے گاؤں کے کچھ لوگوں نے اُسے سیدھا کیا اور باہر نکال دیا ہے کسی کو یہاں گاڑی چلانے نہیں آتی تھی اس لئے آپ کی گاڑی بالکل اچھی حالت میں اُسی کھائی کے پاس ہے یہاں سے 10 منٹ کا راستہ ہے آپ بے فکر رہو۔ آپ کی گاڑی کہیں نہیں جاتی۔ میں نے عہد کرلیا کہ جب تک صبح نہیں ہو جاتی میں جائے نماز سے نہیں اُٹھوں گا میرے دل میں اس خونی حادثہ اور شیطانی قوتوں کا خوف اتنا تھا کہ اب نیند کا آنا ناممکن تھا۔

لہذا قضاء نماز کے بعد میں جائے نماز پر بیٹھ گیا رات 9 بجے اُن بزرگ نے کھانا لاکر دیا میں نے اُن سے درخواست کی

بابا جی کیا میں آج رات یہاں رہ سکتا ہوں میری جسمانی اور ذہنی حالت درست نہیں۔ اُن بزرگ نے پُر جوش انداز میں کہا یہ گھر آپکا ہے جب تک مرضی رہو ہم غریب دیہاتی لوگ ہیں جو کچھ خدمت ہو سکی کریں گے۔ جب تک آپکی طبیعت ٹھیک نہیں ہو جاتی آپ یہاں سے نہ جائیں مجھے حوصلہ ہوا۔

اپنا وظیفہ رات 11 بجے پڑھنا شروع کردیا دیکھتا ہوں کہ جیسے پورا کمرہ ہل رہا ہوں پھر ایک جانب سے بڑا سا سانپ نمودار ہوا اور بڑھنے لگا۔ اسی دوران یوں لگا کہ میں ایک کشتی پر سوار ہوں اور وہ کشتی ہچکولے کھا رہی ہے۔ یا اللہ یہ کس مصیبت میں پھنس گیا ہوں دل کی دھڑکن تیز ہوئی جا رہی تھی۔ میرا مکمل جسم پسینے میں شرابور تھا خوف اور دہشت میں مزید اضافہ ہوگیا سانپ مسلسل میری جانب بڑھ رہا تھا۔ کشتی اور زیادہ تیز ہچکولے کھا رہی تھی میرے ذہن سے یکسر نکل چکا تھا کہ میں حصار میں ہوں جیسے ہی وہ اژدھا نما سانپ میرے قریب آیا اور پھر اچانک غائب ہوگیا۔ پھر مجھے احساس ہوا کہ میں حصار میں ہوں۔ یہ احساس ہوتے ہی سب منظر بدل گیا اب ہر طرف سکون تھا نہ سانپ اور نہ کشتی۔

اپنا وظیفہ ختم کیا رات کا ڈیڑھ بج رہا تھا۔ نیند آنکھوں سے بہت دور تھی دل و دماغ پر زور پڑا، دھڑکن تیز ہوگئی سانس رُکتا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔ سامنے دیکھتا ہوں کہ ایک سیاہ قامت کا بڑا سا سایہ میری طرف دوڑتا آ رہا تھا۔ اتنا خوفناک کہ آج بھی اس کا تصور کرتا ہوں تو میرے رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اس بار پھر ذہن سے نکل گیا کہ میں حصار میں ہوں بچپن میں اسمائے الحسنیٰ یاد کئے تھے اس بار بے اختیار اونچی آواز سے ان اسمائے الحسنیٰ کا ورد جاری ہوگیا۔ سایہ مسلسل میری جانب بڑھ رہا تھا جی چاہا کہ اُٹھ کر بھاگ جاؤں، میرا جسم اتنا بھاری ہوگیا تھا کہ بالکل حرکت نہ کرسکتا تھا۔ میں نے اسمائے الٰہی کا ورد نہ چھوڑا اس کی برکت تھی کہ کچھ لمحہ بعد وہ سایہ غائب ہوگیا۔ دیکھتا ہوں کہ جیسے ہی ورد ختم کیا وہ پھر نمودار ہوگیا کہنے لگا کہ تم اپنے ارادے سے باز آجاؤ ورنہ میں تمہیں ماردونگا۔ میرے ذمہ ہے کہ تمہیں ہر قیمت پر کامیاب نہ ہونے دوں۔ میں سخت کشمکش میں تھا کہ یاخدا کیا کروں؟

کیونکہ بابا کمالے کا کوئی رابطہ نمبر بھی نہیں تھا تاکہ بندہ موبائل پر بات کرسکے مجھے یقین ہوگیا کہ یہ جنگ مجھے اکیلے ہی لڑنی ہے۔ اس ارادہ کے بعد ایسا لگا کہ کوئی غیبی طاقت میرا ساتھ دے رہی ہے یہ غیبی طاقت ہی مجھ سے یہ سب کچھ کروا رہی ہے۔ یقین تھا کہ یہ سب توکل کا نتیجہ ہے۔

لہذا آیت الکرسی چاروں قل اور ایک ایک تسبیح **یا حافظ یا حفیظ** کی پڑھ کر حصار کی نیت سے اپنے اوپر دم کیا اور تین بار اپنا دایاں ہاتھ زور سے زمین پر مارا میرے اس حصار لگانے پر قرآن کی برکت سے وہ شیطانی قوت فوری غائب ہوگئی اس غیبی روحانی قوت نے یہ بات دل میں ڈالی کہ تمام رات **یا حافظ یا حفیظ حسبنا اللہ نعم الوکیل و نعم المولی و نعم النصیر** اس کا ترجمہ اور مفہوم ذہن میں رکھ کر صبح تک یہ ورد جاری رکھوں۔

اس ورد کا مطلب ہی اتنا خوبصورت تھا کہ اے حفاظت میں رکھنے والے بے شک اللہ ہی میرا اہم طرف ہے اور اللہ ہی میرا مددگار ہے۔

صبح ہوئی تو میں اپنے اندر ایک نئی توانائی محسوس کررہا تھا کہ جیسے اب میں ہر خوف اور دہشت سے باہر نکل چکا ہوں اللہ تعالیٰ نے مجھے میرے مقصد میں کامیاب کردیا مجھے اس ذکر پر اتنا بھروسہ ہوا کہ ناشتے کے بعد اجازت لے کر اپنے سفر کی جانب نکل پڑا گاڑی کے قریب پہنچا تو وہ ایسے لگا کہ جیسے کوئی حادثہ ہوا ہی نہ ہو۔ اب میں اپنے آپ کو طاقت ور اور توانا سمجھ رہا تھا ایسا گمان ہو رہا تھا کہ کوئی روحانی قوت ہردم میرے ساتھ ہے۔ تین یا چار لوگ جو کہ اس گاؤں کے تھے میرے قریب آگئے کہنے لگے۔

صاحب جی کیا ہوگیا تھا؟ اللہ نے آپ کو بہت بچایا۔ یہ چھوٹی سی چار پانچ فٹ کی کھائی تھی جس میں آپ کو کوئی نقصان نہ پہنچا۔ یہ لوگ خود ہی وضاحت اور ہمدردی جتا رہے تھے یہ اُن کا خلوص اور محبت تھی۔ میں نے اُنکا شکریہ ادا کیا مزید کوئی بات کئے بغیر اپنی منزل کی جانب بڑھ گیا۔

تمام رستہ اسی ورد کو جاری رکھا ذہن میں مختلف قسم کے خیالات اور

وہمات آرہے تھے لیکن مجھے کلام الٰہی پر بھروسہ تھا سفر بخیریت گزر گیا۔

پنڈی پہنچ کر چند لوگوں سے ملا اور پھر ایک شخص مجھے راولپنڈی کے نزدیک ایک گاؤں میں لے گیا اُس نے دس ہزار کا مطالبہ کیا کہ میں آپکو بڑا اُلو دے سکتا ہوں۔ میرے لئے یہ رقم ادا کرنا کچھ مشکل تھا لیکن جب میں نے اُلو دیکھا تو اُسکا حجم تقریباً ڈھائی فٹ تھا۔ ایک لکڑی کے پنجرہ میں بند تھا۔ میں نے گاڑی کی ڈگی میں وہ پنجرہ رکھا اور اوپر کپڑا ڈال کر ڈگی بند کر نے کے بعد اُسکو مطلوبہ رقم دی، واپس اپنے سفر پر روانہ ہو گیا۔ رات 9 بجے اپنے شہر پہنچا اور سیدھا بابا کمالے کے پاس گیا۔

تُو نے بہت دیر کر دی میں تو انتظار ہی کرتا رہا میں نے کہا اب نہیں آئیگا۔ پھر خیال آیا کہ ہوسکتا ہے کہ اُسے نہ ملے کل رات سے ایک کالے رنگ کی چیخ (چیز) میرے گھر میں گھسنے کی کوشش کر رہی ہے بڑا سا قد ہے چاروں طرف پریشان پھر رہی ہے لیکن میری چیزوں نے اُسے روکا ہوا ہے۔ تُو نے اتنی دیر کہاں لگا دی بابا کمالے نے ایک ہی سانس میں خود سوال و جواب کرتے ہوئے میری طرف نظریں گاڑھتے ہوئے پوچھا۔

بابا جی آپ نے مجھے مروانے کا پورا پروگرام بنا دیا تھا ایک تو آپ کے پاس کوئی موبائل نہیں کہ بندہ رابطہ کر لے میں مصیبت میں پھنس گیا تھا کسی چیز نے مجھے اُٹھا کر ایک گڑھے میں پھینکا پھر گاؤں کے لوگوں نے میری مدد کی ایک رات وہاں رہا اگلے دن یہ پرندہ لے کر میں آپ کے پاس آ گیا۔ پنجرہ ایک کونے میں رکھتے ہوئے اُس کو بتایا۔ اور اسی کالی چیز نے میرا حشر کر دیا تھا۔ بابا کمالے کو مختصر تمام واقعہ سُنایا اس نے بڑی لاپرواہی، بے توجہی سے سُنا، جیسے اس کے لئے یہ معمول کی بات ہو۔

بابا نے نظر اُٹھا کر اُلو کی طرف دیکھا ہاں یہ ہی چاہیے تھا۔ اب دیکھ میں کرتا کیا ہوں تو اسے یہاں چھوڑ جا۔ ہاں ایک بات سُن مجھے ایک مٹی کی بڑی کنالی ایک چھری' رسی' گوگل' ہرمل' لوبان' کالے رنگ کا چار میٹر کپڑا' سندور' بڑی سوئی کے دو پیکٹ' روئی کا ایک بنڈل' چار بڑے چراغ اور ایک کلو سرسوں کا تیل لا دے جلدی جا اور لے آ۔

میں دل ہی دل میں سوچ رہا تھا کہ اس بابا نے مجھے کس کام پر لگا دیا ہے اب رات کو 9 بجے میں یہ چیزیں کہاں سے پوری کرتا رہوں مگر میرے دل میں انتقام کی آگ تھی اس لئے بابا کمالے سے مزید کوئی سوال و جواب کیے میں اپنے دوسرے مشن پر نکل گیا۔ کسی بھی طرح سے یہ تمام لوازمات پورے کیے جو کہ میرے ذمہ لگائے گئے تھے رات کو ساڑھے گیارہ بجے پھر بابا کمالے کے سامنے حاضر تھا لو بابا جی اب یہ سامان بھی آ گیا۔

اب تو جا اور صبح میرے سے مل۔ بابا کمالے نے منہ میں کچھ بڑبڑاتے ہوئے کہا۔

بابا جی رات کو کچھ ہوگا تو نہیں کیونکہ پہلے ہی میں بڑی مصیبت سے نکل آیا ہوں آپ کو میں باقی تفصیل کل بتاؤں گا۔

جا تو' اللہ خیر کرے گا کچھ نہیں ہوگا اور ہاں بات سُن یہ اپنے تکیہ کے نیچے رکھ کر سو جا اور یہ پکڑ۔ اس نے سیاہ رنگ کی کوئی شئے میرے ہاتھ میں تھماتے ہوئے کہا۔

ابھی چند قدم چلا تھا کہ اس نے پیچھے سے آواز دی اور یہ بھی لیتا جا اکرم بابا کمالے نے چار چھریاں میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا انہیں اپنے کمرہ کے چاروں کونوں میں گاڑھ دیو۔

بابا جی کمرہ تو پکا ہے۔ میں کہاں انکو گاڑھوں گا۔

اچھا تو ایسا کر انکو کمرہ کے چاروں کونوں میں رکھ دیو۔ رات کو اپنا کڑا لازمی کر یو۔ اگر کوئی خوف آئے تو اپنا کلام پڑھنا شروع کر دیو ڈرنا نہیں کچھ بھی نہ ہوگا۔ بابا کمالے نے میرے اندر اعتماد کی قوت پیدا کرتے ہوئے کہا۔

میں وہ چھریاں لے کر اپنے کمرہ میں پہنچ گیا اُس کے کہنے کے مطابق کمرہ کے چاروں کونوں میں رکھ دی اور ایک بڑی عجیب سی شے جو اُس نے پہلے مجھے پکڑائی تھی تکیہ کے نیچے رکھ دی۔ حصار کیا اور اپنا ورد کرتے ہوئے بہت جلد نیند کی آغوش میں چلا گیا۔

رات 3 بجے کے قریب چیخنے اور چلانے کی آوازوں سے میری آنکھ کھل گئی۔ جا کر دیکھا تو میری بیوی بُری طرح سے خوف کے مارے چلا رہی تھی اُس نے اپنا دل پکڑا ہوا تھا بچے خوفزدہ حالت میں اُس سے چمٹے ہوئے تھے اور وہ مسلسل ایک کونے میں گھورے جا رہی تھی مچھلی کی طرح سے تڑپتی، پھر گردن کو پکڑ لیتی کہ مجھے بچالو۔ چلا کر کہنے لگی کہ یاسر کو فون کرو، مارے خوف اور دہشت کے اُسکا بُرا حال تھا بچے چیخ چیخ کر اُس سے لپٹے ہوئے تھے رو رہے تھے بچوں کی حالت دیکھ کر مجھے ترس آیا میں اُنکو چپ کروانے کیلئے آگے بڑھا تو اُس نے غصہ میں میری طرف گھورتے ہوئے کہا کہ ہمارے قریب نہ آنا۔

پھر دیکھتا ہوں کہ کمرہ میں مٹی کے گرد کی طرح سے کچھ اُڑ رہا ہے میری سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ یہ کیا ہو رہا ہے بچوں کی حالت دیکھ کر مجھے نہایت ترس آ رہا تھا مگر اُس عورت کی وجہ سے میں بے بس تھا۔

کچھ وقفہ کے بعد اُنکے شور شرابے کی آوازیں کم ہوتی گئیں۔ تقریباً 45 منٹ گزرے، بیرونی دروازہ کھلنے کی آواز آئی۔ میں نے اپنے کمرہ سے

جھانک کر دیکھا تو یاسر گھر میں داخل ہو رہا تھا میرے تن بدن میں آگ لگ گئی کہ گھر کے دروازے کی چابی بھی اُسکے پاس تھی۔ وہ بڑی تیزی سے اُن کے کمرہ کی جانب بڑھا اُس کے جانے کے بعد میں دبے پاؤں اُنکے کمرہ کے قریب پہنچا۔ کان لگا کر سُنا تو میری بیوی کا سانس پھولا ہوا تھا خوف اور دہشت کے مارے اُس کے منہ سے لفظ بھی صحیح طرح ادا نہ ہو پا رہے تھے۔

یاسر میں سو رہی تھی کہ یوں لگا کہ جیسے جیسے کوئی اُلو بڑا سا اُلو بہت وحشی تھا وہ میرے سینہ پر چڑھ کر بیٹھ گیا اُس نے اپنے پنجے میرے دل میں گاڑھ دیئے اسکے بعد پھر وہ چیخ کر رونے لگی۔ کچھ وقت سسکیاں لے کر اپنے آپ کو سنبھالنے کی کوشش کرتی رہی اور دوبارہ سے اُس نے روداد سُنانا شروع کی۔

یاسر ہمدردی کے انداز میں اُس کا ہاتھ پکڑے یہ سب کچھ بڑی توجہ سے سُن رہا تھا اسکے چہرے کے تاثرات سے ظاہر ہو رہا تھا کہ وہ بھی معاملے کو سمجھنے کی کوشش کر رہا ہے۔

وہ اُلو اپنی چونچ سے میری آنکھوں کے ڈیلے نوچ رہا تھا۔ میں گھبرا کر جاگی تو وہ اُڑ کر اُس کونے میں کھڑا ہو گیا اور پھر اُس نے دوبارہ سے مجھ پر حملہ کیا جس سے میری چیخیں نکل گئیں۔ خوفزدہ ہو کر بچوں نے بھی رونا شروع کر دیا اور پھر کمرہ میں گرد و غبار پھیل گیا۔ میں مر جاؤں گی یاسر مجھے بچا لو کسی نے مجھ پر بہت سخت جادو کروا دیا ہے۔ وہ اُلو مجھے مار دیگا۔ خوف اور دہشت کے مارے اُسکا جسم کانپ رہا تھا۔ چہرہ آنسوؤں سے تر تھا وحشت زدہ ماحول بنا ہوا تھا۔ مجھے یہ سب کچھ دیکھ کر بہت رونا آیا۔ اپنی بے بسی پر دل ہی دل میں ماتم کر رہا تھا۔ کاش یہ عورت کچھ سمجھداری سے کام لے لیتی یہ نوبت نہ آتی۔

اب مجھے اندازہ ہوا کہ یاسر نے کس حد تک میرے بیوی بچوں کو اپنے قابو میں کر لیا ہے کہ وہ مصیبت اور پریشانی کے وقت بھی بجائے اپنے باپ کے اُس غیر آدمی (یاسر) کو یاد کر رہے تھے۔

تم فکر نہ کرو جس نے بھی یہ حرکت کی ہے میں اُسکا بُرا حشر کروا دونگا۔ سائیں جی نے جو تعویز تمہیں پاس رکھنے کیلئے دیا تھا وہ کہاں ہے؟ یاسر نے اُسکی گردن کی جانب دیکھتے ہوئے کہا۔

میری بیوی نے اپنے گلے پر ہاتھ پھیرا اور کہنے لگی کہ میں نے کل نہاتے ہوئے وہ اتار کر لٹکا دیا تھا وہیں ہوگا۔ یاسر دوڑتا ہوا تعویذ لینے کیلئے نکلا۔ میں لمحہ بھر اُس جگہ سے نکل کر اپنے کمرہ میں آ گیا محسوس ہوا کہ جیسے وہ واپس آیا اور پھر سے گیا کان لگا کر سُنا تو کہنے لگا کہ اُدھر تو کوئی تعویذ نہیں ہے۔

صبح تم بچوں کو اسکول نہ بھیجنا ہم سائیں جی کے پاس جائیں گے اور تم نے اپنی پوری بات مکمل طور پر اُنکو بتانی ہے۔ وہ چاروں طرف کمرہ کو گھور رہی تھی میں نے کھڑکی کے کونے سے جھانکتے ہوئے دیکھا۔

کیا اب بھی وہ پرندہ تمہیں کمرہ میں کہیں نظر آ رہا ہے یاسر نے اُس سے سوال کیا اور خود بھی کمرہ کا جائزہ لینے لگا۔

نہیں! جب میں نے چلانا شروع کیا تو وہ مجھ سے دور ہٹ گیا اور اُس کونے میں جا کر پھڑ پھڑاتا رہا اُسکے ایسا کرنے سے کمرہ میں گرد و غبار پھیل گیا تھا اور ہم خوف کے مارے چیخ رہے تھے پھر کچھ وقت بعد وہ یہاں سے چلا گیا۔ آج رات تم یہیں رُک جاؤ یاسر کیونکہ صبح ہم نے جانا ہے مجھے بہت ڈر لگ رہا ہے۔ ٹھیک ہے میں آج رات یہیں رُک جاتا ہوں۔

اچھا تم یہ بتاؤ کہ اکرم واپس آیا کہ نہیں؟

ہاں وہ رات 12 بجے واپس آ گیا تھا، میری مدد کو وہ کمرہ میں داخل ہوا میں نے اُسے کمرہ سے باہر نکال دیا تھا۔ اتنا تو میں بھی سمجھتی ہوں کہ یہ سب اُسی کا کیا دھرا ہے جیسا کہ سائیں جی نے بتایا تھا کہ وہ بھی جادو کے وار تم پر چلا رہا ہے اور اُس کا ہر وار سائیں جی اپنے علم سے ضائع کر دیتے ہیں۔ مجھے مکمل یقین ہے یاسر کہ یہ سب اُسی کی کارستانی ہے۔ وہ روتے ہوئے انداز میں سب کچھ بتا رہی تھی۔

تم بے فکر ہو صبح جائیں گے سب حقیقت کھل کر سامنے آ جائیگی۔ ہم صبح 9 بجے سائیں جی کے پاس جائیں گے۔

مجھے اُنکی باتیں سُن کر اپنی فکر پڑ گئی کہ صبح اگر اُنہیں یہ معلوم ہو گیا کہ میں نے یہ سب کچھ کروایا ہے تو وہ پہلے سے زیادہ میرے دشمن ہو جائیں گے۔ جس سائیں جی کے پاس وہ جاتے تھے۔ اُس کا سفر تقریباً ڈیڑھ سے دو گھنٹے کا تھا میں مطمئن تھا کہ میں اُن کے پہنچنے سے پہلے بابا کمالے کے پاس چلا جاؤنگا۔ رات پھر یہی فکر ستاتی رہی کہ کیا کروں؟

دو رات کا جاگا ہوا تھا سخت نیند بھی آ رہی تھی مگر پریشانی کی وجہ سے کروٹیں بدلتے ہوئے رات گزری۔ آپ خود اندازہ کریں کہ شاہ صاحب میرے بیوی بچوں کے ساتھ ایک غیر شخص میرے بیڈروم میں سو رہا تھا اور میں بے بس اپنے کمرہ میں موجود کروٹیں بدل رہا تھا۔ میرا دل بہت گھبرا رہا تھا خود اپنی سی ہمت کر کے پھر اپنے آپ کو تسلیاں دیتا رہا۔ اچھا صبح دیکھیں گے کبھی خیال آتا کہ بابا کمالا خود اُن سے نبٹ لے گا۔ یہ عجیب کیفیت تھی میں نہ زندوں میں تھا اور نہ مُردوں میں، یہ کہتے ہوئے اکرم کی حالت غیر معمولی محسوس ہو رہی تھی جیسا کہ اُس کے دل کی دھڑکن میں اضافہ ہو گیا ہو پھر اُس کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔

اکرم نے اپنے آپ کو کچھ سنبھالنے کی کوشش کی۔ (جاری ہے)

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## عطارد تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 01 | 07:34 تا 08:34 | 17:18 تا 18:16 | مشرق | 21:21 تا 22:23 | جنوب مشرق |

**دشمن تباہ ہو**

(مقصد عمل) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لئے یا اس کے کاروبار کو بند کرنے کے لئے عمل کر سکتے ہیں، یاد رہے کہ معمولی رنجش کی بناء پر یہ عمل کرنے والا خود بڑی مصیبت میں گرفتار ہو جائے گا۔ عمل صرف ایسی جگہ کیا جائے کہ جو شخص ناجائز طریقہ سے حاصل کئے گئے مال و دولت کے ذریعے غرباء اور شریف لوگوں کو بلاوجہ تنگ کرتا ہے، دوران عمل سمت مغرب کی اختیار کریں اس وقت سے قبل ان جگہوں کی مٹی حاصل کرلیں۔

(عمل) گدھے کے لیٹنے کی جگہ کی مٹی + عیسائی قبرستان کی مٹی + کھنڈر مکان کی مٹی + فقیر کی جھونپڑی کی مٹی + مسلمان قبرستان کی مٹی + صحرائی ریت + خودکشی سے مرنے والے کی قبر کی مٹی کو ایک جگہ جمع کرلیا جائے۔ اوپر دیئے گئے وقت اور سمت کے مطابق 80 بار سورۃ الہب بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے پڑھی جائے، اس مٹی کو جس شخص کو تباہ و برباد کرنا ہو اس کے دکان یا مکان میں ڈال دیا جائے۔ (مٹی ایسی جگہ ڈالی جائے جہاں بے حرمتی کا اندیشہ نہ ہو)، وہ شخص جلد ہی تباہ و برباد ہو جائے گا، ناجائز عمل کرنے والا یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچانے والا اس عمل کے اثر سے چند دن میں ہی خود تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔

## زہرہ تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 01 | 09:31 تا 10:31 | 13:24 تا 14:23 | مشرق | 23:24 تا 00:26 | جنوب مشرق |

**محبوب مسخر ہو**

(مقصد عمل) یہ نظر حُب و تسخیر محبوب سے ملاقات، محبوب کو پیغام بھیجنا، مال و دولت کے حصول جیسے کاموں کیلئے موثر مانی جائیگی۔

بیشتر قارئین نے انعامی بانڈ میں اول انعام کے حصول کیلئے عمل کی درخواست کی یہی وہ وقت ہے کہ جب آپ انعامی بانڈ میں درجہ اول کے انعامی نمبر کے حصول کیلئے کوشش کر سکتے ہیں انشاءاللہ نیت خالص رہی تو انعام دور نہ ہوگا۔

(عمل) جو لوگ تسخیر دولت چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ دیئے گئے جدول پہلی ساعت میں زرد رنگ کا ایک بڑا ریشمی کپڑا لیں اس کپڑے پر تمام پرائز بانڈ پھیلا کر رکھ دیئے جائیں اور حصول انعام کی آیت **یغنھم اللہ من فضلہ** (سورۃ النور آیت نمبر 33) کا ورد لاتعداد کریں جیسے ہی ساعت ختم ہونے لگے۔ باری تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اول روز سے ہی حصول انعام کی نیت رکھ کر آغاز کریں۔

نقش بنانے کیلئے آیت مبارکہ کے اعداد مجموعہ میں اپنے نام کے اعداد کا اضافہ کردیں۔ اس کے علاوہ اسم الٰہی **یا منعم** کے اعداد بھی شامل کر دیں۔ نقش کے اوپری جانب **یاصوفیائیل** اور نیچے **السید شمھورش** کندہ کریں۔ نقش آبی چال مربع چاندی پر بنایا جائے دوسری جانب طلسم زہرہ اور مشتری کندہ ہوں جس میں مال و دولت کی حصول کا تقاضا کیا گیا ہو ایسی خاص اور جاندار لوح تیار ہوگی کہ اس کے اول اثر سے حصول انعام ممکن ہوگا اور دوسرا اس لوح کا فائدہ یہ ہوگا کہ مال و دولت کا حصول بہت آسان ہو جاتا ہے جب تک لوح رہیگی۔

مثال سے بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| نام سائل | محمد علی | 202 |
| اعداد آیت:۔ | یغنھم اللہ من فضلہ | 2186 |
| اسم الٰہی | یا منعم | 211 |
| | میزان | 2599 |

## عطارد تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 02 | 10:25 تا 11:25 | 17:21 تا 18:20 | جنوب مشرق | 21:22 تا 22:23 | جنوب مغرب |

**ملازمت میں ترقی**

(**مقصد عمل**) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہاں ہوں

اور کسی بھی صورت کوئی امید نظر نہ آتی ہو ذیل کے عمل سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں

**عمل** دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## عطارد قران زھرہ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 04 | 07:34 تا 09:31 | 14:23 تا 16:19 | جنوب | 21:21 تا 22:23 | شمال مغرب |
| منگل | 20 | 08:20 تا 10:21 | 15:23 تا 17:24 | شمال مشرق | 22:23 تا 00:22 | شمال |

## پسند کی شادی کیلئے

**مقصد عمل** اس عمل سے ایسے لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ کسی بھی مطلوبہ شخص سے شادی کے خواہش مند ہوں یا ان کی شادی میں رکاوٹیں ہوں یا نکاح کی بندش کی گئی ہو۔ یہ عمل ایک طلسم پر مبنی ہے۔ طلسمات میں ایک خاص قوت ہوتی ہے جو کہ فوری اثر انداز ہوتے ہیں۔

**عمل** قبل از وقت چھوٹی مکھی کا شہد حاصل کر لیا جائے۔ اول 20 بار درود شریف + اسم "یا ودود" کا ورد 4000 بار + 20 بار درود شریف + 7 قطرے اپنے خون کے شہد میں حل کر کے رکھ لیں۔ جس شخص کو اپنے تابع کرنا ہو اس کو یہ شہد کھلا دیں ہمیشہ کے لئے مسخر ہو جائے گا ہر طرح کا حکم بجا لائے گا۔ اس عمل کو ناجائز ہرگز استعمال نہ کریں۔

## عطارد تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 11 | 10:29 تا 11:28 | 17:18 تا 18:16 | مغرب | 22:23 تا 23:24 | جنوب |

## عمل شر

**مقصد عمل** یہ عمل شر ہے گزشتہ کئی بار ذکر کیا جا چکا ہے کہ عمل شر نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود عمل کرنے والے کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔ موکلات اور جنات جب تک عمل کرنے والے کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔ عمل صرف اس جگہ کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔ یہ عمل سخت ترین دشمن کو بیماری میں مبتلا کرنے کے لئے ہے۔

**(عمل)** قبرستان سے ایسی قبر کی مٹی جمع کی جائے کہ بعد قبرستان کے نل سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنا لیا جائے۔ اب اس پتلے کو عمل کے وقت سامنے رکھ کر 80 بار سورۃ الھب" بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلہ پر پھونک دیں۔ جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80 بار حرف "ف" لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلہ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔ گھر واپسی پر 800 روپے کی کوئی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔ عمل سے قبل حصار لازمی لگا لیں۔

## زھرہ تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 13 | 11:25 تا 12:24 | 15:22 تا 16:21 | شمال مغرب | 22:23 تا 23:23 | شمال مشرق |

## سزا بدکاری

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسی عورتیں جو بدکاری اور غیر شرعی فعل کی مرتکب ہو یا جو زبان درازی بہتان اور اسی قسم کے دوسرے گناہوں میں مبتلا ہوں ان کو سزا دینے یا ان بد اعمال سے باز رکھنے کے لیے عمل کیا جا سکتا ہے یا مرد اور عورت کو سزا دینے کے لیے یا ان کے ناجائز تعلق کو ختم کرنے کے لیے عمل کیا جا سکتا ہے۔

(عمل) دیئے گئے وقت میں گدھا، گھوڑا، کتا یا بلا وغیرہ یا کسی بھی حرام جانور کی ہڈی پر اس طلسم کو پڑھ کر آگ میں ڈال دیں۔ اور جب تک یہ ہڈی جل کر خاکستر نہ ہو اُس وقت تک ان طلسماتی الفاظ کو پڑھتے رہیں جب ہڈی جل جائے تو اُس کی راکھ کو اُٹھا کر اُس مکان میں یا اُس جگہ پر پھینک دیں جہاں پر ایسا بدکار شخص رہتا ہو ان شاء اللہ چند ہی یوم میں وہ شخص اپنی بدکاری سے باز آجائے گا پڑھتے ہوئے اُس شخص کا تصور اور اپنے مقصد کا دھیان رہے وہ طلسم جو اس وقت پڑھا جائے گا وہ یہ ہے

**اھطم فشذ ھب ھب لا مھو لا ھتا۔**

نقش بنانے کے لیے 442 عدد کا مربع آتشی اس ہڈی پر لکھیں نیچا اپنا مقصد تحریر کریں۔ بدکار شخص کا نام اگر متبرک ناموں میں سے ہے تو نام لکھنے کی بجائے اپس وقت صرف اُس شخص کا تصور کیا جائے اور اگر نام متبرک نہیں

ہے مثلاً گلو، بالا، کالا وغیرہ یعنی عرف عام مشہور ہے تو یہی لکھا جائے گا۔

## شمس تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 14 | 09:30 تا 10:25 | 16:21 تا 17:21 | شمال مشرق | 23:23 تا 00:24 | شمال |

### تسخیر خلق

(مقصد عمل) آپ اس نظر کے دوران کسی ایسے شخص کے دل میں اپنی محبت الفت پیدا کر سکتے ہیں جو کہ کسی محکمہ میں اعلیٰ افسر ہو یا کسی ایسے بڑے عہدے پر فائز ہو کہ اس کے اس عہدے سے آپ اپنا کام نکلوا لیں یا کسی سے آپ قرض لینا چاہتے ہو اور وہ شخص قرض دینے کے لیے تیار نہ ہو اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) ایک تسبیح درود شریف +1 تسبیح استغفار + سورۃ النصر 240 بار + یا ودود 200 بار +1 تسبیح درود شریف دعا مقصد یعنی اپنے مقصد کی دعا کریں۔ کسی سفید کاغذ پر دعا سورۃ النصر ایک بار لکھیں نیچے اسم اعظم یا ودود 20 بار لکھیں آخر میں مقصد عبارت تحریر کریں مثلاً یا الٰہی (اپنا نام مع والدہ) کی خصوصی محبت (جس سے کام لینا ہے اسکا نام مع والدہ) کے دل میں فوری پیدا فرما دے۔ روزانہ بعد نماز فجر 20 بار یا ودود اول آخر درود شریف 20 بار پڑھ کر اس کاغذ پر پھونک ماردیں بعد تحریر اس کاغذ کو لپیٹ کر ہوا میں لٹکا دیں۔ ہر روز فجر کی نماز کے بعد مقررہ تعداد اسم اعظم پڑھ کر پھونک دیں۔

## شمس تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 24 | 08:20 تا 10:21 | 15:23 تا 17:24 | جنوب مغرب | 22:23 تا 00:22 | مغرب |

### غلبہ مخالفین

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر میں مخالفین پر غلبہ حاصل کرنا اور ان میں آپس میں پھوٹ پڑوانے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے یا وہ افراد اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ جن کو خدشہ ہو کہ دو یا چار لوگوں کے ملنے سے اُن کو نقصان پہنچتا ہے۔ یاد رہے کہ ناجائز عمل ہرگز فائدہ نہ دیگا۔

(عمل) سیاروں کی نظر میں مقصد سے کام لینے کیلئے آیت عداوت ایک کاغذ پر 9 بار اس طرح تحریر کریں کہ **والقینا بینھم** (پہلے مخالف کا نام) **العداوت** (دوسرے مخالف کا نام) **والبغضآء الی یوم القیمہ** اس طرح 9 سطروں میں تحریر کرنیکے بعد ہر سطر کو ایک دوسرے سے جدا کر دیں۔ تمام عمل لکھتے وقت اور جدا کرتے وقت آیت عداوت پڑھتے جائیں۔ الگ کی گئی سطروں کو لپیٹ کر پلاسٹک چڑھا کر محفوظ کر لیں۔ اب 9 عدد لیموں میں تیار کی گئی سطروں کو ہر لیموں کے درمیان رکھیں اور اس لیموں کو 9 عدد سوئیوں سے بند کر دیں۔ قبرستان میں ایک قبر چھوڑ کر دوسری قبر کے درمیان ایک لیموں کو دباتے جائیں۔ اور 9 بار آیت عداوت کا ورد کرتے جائیں۔ گھر واپسی پر غسل کریں اور لباس تبدیل کر لیں۔ روزانہ آیت عداوت 90 بار دشمن کے گھر کی جانب منہ کر کے پڑھیں۔ دوران عمل سرخ، میرون یا سیاہ لباس ہو اول تا آخر بسم اللہ کی جگہ تکبیر پڑھیں یعنی بسم اللہ اللہ اکبر عمل شر ہے اس وجہ سے درود پاک نہ پڑھا جائیگا۔ عمل خوب سوچ سمجھ کر کریں بعد اختتام عمل نمکین شے پر خیرات لازمی کریں۔ بطور صدقہ سوجی قبرستان میں ڈال دیں۔

## شمس تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 29 | 08:13 تا 09:15 | 12:20 تا 13:22 | شمال | 19:28 تا 20:27 | مشرق |

### دشمن کو تکلیف

(مقصد عمل) سیاروں کی یہ نظر نحس مانی جاتی ہے اس خاص نظر کے تحت دشمن کو تکلیف میں مبتلا کرنا یا تباہ و برباد کرنا یا اُس پر پریشانی مسلط کرنا جیسے اعمال کئے جاتے ہیں۔ قارئین معمولی رنجش کی بناء پر عمل کرنے سے گریز کریں۔

(عمل) متذکرہ بالا نظر کے تحت سورۃ الکوثر کچی مٹی کی اینٹ پر چاروں طرف تحریر کریں۔ آخری آیت کے آخر میں لفظ ابتر 3 بار لکھیں اور 3 بار ہی دشمن کا نام لکھیں اگر دشمن کے جسم میں تیز حرارت اور بے چینی پیدا کرنے کا خیال ہو تو اس اینٹ کو دہکتی آگ میں رکھ کر 108 بار سورۃ مبارکہ کا ورد کریں اور اگر تباہ و بربادی کا خیال ہو تو بہتے ہوئے پانی میں ڈال کر سورۃ مبارکہ 80 بار پڑھیں۔ عمل کی رجعت سے محفوظ رہنے کیلئے تل اور شکر قبل از عمل قبرستان میں پھینک دیں۔

## شرف زہرہ

جب سیارہ زہرہ برج حوت کے 27 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف کی قوت حاصل کرتی ہے۔ خواتین سے متعلقہ اس سیارے کی شرفی قوت میں تسخیر خلق، تسخیر خواتین، دفع امراض زنانہ یہ خاص وقت حُب تسخیر کیلئے اعمال نقوش اور الواح تیار کئے جاتے ہیں۔ وہ افراد جو کہ ازدواجی زندگی میں ناخوش ہوں یا جن کی اپنی شریک حیات سے بات نہ بنتی ہو لڑائی جھگڑے میں وقت گزرتا

ہو یا ایسی بیٹیاں جو کہ اپنے سسرال میں ناخوش رہتی ہوں اہل خانہ کے طنز و طعنہ سے پریشان ہوں یعنی سسرال میں عزت نہ ہو اس خاص وقت میں فائدہ اُٹھا سکتی ہیں۔ یا وہ افراد جو کہ من پسند شادی کرنا چاہتے ہوں یا وہ افراد جو کہ اپنی محبت میں کسی کو گرفتار کرنا چاہتے ہوں کہ محبوب ہر وقت اُسکا دم بھرتا رہے۔ شرف زہرہ کی خاص قوت سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں ہر سال اس خاص وقت میں اہل علم الواح تیار کرتے ہیں مگر یاد رہے کہ لوح بنانا ہر ایک کے بس کی بات نہیں جیسا کہ سوشل میڈیا پر ایسے ایسے نام نہاد روحانی اسکالر نظر آتے ہیں کہ جن کو روحانیت اور نجوم بارے میں ذرہ برابر علم نہیں ہوتا اور دعوے ایسے کہ آسمان سے تارے توڑ لائیں گے ایسے افراد سے بچنا چاہیے کہ وہ آپکا روپیہ پیسہ اور وقت دونوں برباد کرتے ہیں۔

اس سال شرف زہرہ 03 مارچ بروز ہفتہ 23:39 تا 04 مارچ 18:55 تک رہیگا۔ اس دوران زہرہ کی درج ذیل ساعتیں میسر آئیں گی۔

**پہلی ساعت** 04 مارچ 00:27 تا 01:30 جنوب

**دوسری ساعت** 04 مارچ 07:40 تا 08:38 جنوب

**تیسری ساعت** 04 مارچ 14:22 تا 15:19 جنوب

## نوروز عالم افروز

نور روز عالم افروز 20 مارچ 2018ء بروز منگل 21 بجکر 17 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران شمس برج حمل کے صفر درجہ پر ہوتا ہے۔ شا کا تقویم کے مطابق نئے سال 1940 کا آغاز ہوگا اس نئے شا کا سال کی ابتداء میں بوقت نوروز سوا کلو گندم سوا کلو باجرہ اور سوا کلو سوجی پرندوں اور حشرات الارض کو ڈالی جائے تو مکمل سال آفات، بلیات اور مصیبتوں سے محفوظ رہیں گے۔ نوروز عالم افروز پر جعفریہ اور مزمل روحانی جنتری 2018ء میں خاص مضامین شائع کیئے گئے ہیں اس کے علاوہ ماہنامہ تحفہ روحانیات شمارہ مارچ میں بھی قارئین کیلئے بہت خاص مضامین کا اہتمام کیا گیا ہے۔

## رجعت مشتری در عقرب

09 مارچ 2018ء کو انعامی اسکیموں میں جیت، مفت کی دولت، منافع بخش کاروبار کا حاکم سیارہ مشتری برج عقرب میں رجعت پذیر ہو رہا ہے۔ اس کے علاوہ مشتری شوگر، بلڈ پریشر اور امراض جگر پر بھی حاکم ہے برج عقرب میں مشتری کی یہ رجعت 10 جولائی کو ختم ہوگی اس دوران یہ سیارہ اپنے نحس اثرات ظاہر کریگا یعنی کے وہ تمام تر احکامات جو کہ مشتری کی مستقیم ہونے کی وجہ سے مثبت انداز سے ظاہر ہوتے تھے اب تمام تر منفی ہو جائینگے یعنی کہ ایسے افراد جن کا تعلق برج سرطان، عقرب، قوس اور حوت سے ہے درج بالا معاملات میں نہایت محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ متذکرہ بالا بروج سے متعلقہ افراد جمعرات کے روز اپنے برج کا صدقہ لازمی دیں یا خاص طور سے مشتری کا صدقہ جو کہ مزمل روحانی جنتری، جعفریہ جنتری میں دیکھ کر دیں۔ تا کہ آئندہ آنے والی کسی بھی مصیبت یا پریشانی سے بچا جا سکے۔

**نوٹ** ) مشتری کی رجعت ڈوبی ہوئی رقم بھی واپس دلواتی ہے۔ یاد رکھیں 09 مارچ تا 10 جولائی 2018ء مشتری سے منسوب نگینہ پکھراج، یا زرد عقیق، حجر القمر، شجری فیروزہ ہرگز استعمال نہ کریں۔ مشتری کی رجعت میں پہنا گیا نگینہ آپکو مزید رجعت میں مبتلا کر دیگا اگر کوئی شخص 09 مارچ 2018ء سے پہلے درج بالا نگینہ جات استعمال کر رہا ہے تو ایسے شخص کو مشتری کی رجعت نقصان نہ دیگی۔ اس دوران رجعت مشتری سے بچنے کیلئے لوح شرف مشتری خاص پاس رکھنا مبارک ثابت ہوگا۔

## رجعت عطارد در حمل

سیارہ عطارد جو کہ جوزا اور سنبلہ کا حاکم مانا جاتا ہے۔ 23 مارچ 2018ء کو در حمل رجعت اختیار کر رہا ہے عطارد کی رجعت میں اس سے منسوب تمام امور ناقص ہو جاتے ہیں مثلاً عدالتی اور پنچایتی فیصلے، تعلیم، عقل، علم اور قلم یعنی تحریر و تقریر سے متعلقہ شعبے کہیں نہ کہیں اپنی کمزوری کو ظاہر کرتے ہیں۔ عطارد کی یہ رجعت اسی برج میں 15 اپریل کو ختم ہو رہی ہے۔ ایسے افراد جو کہ ذہنی دباؤ کا شکار ہوں یا نفسیاتی مریض ہوں یا ہائی بلڈ پریشر کا شکار ہوں یا وہ افراد جن کا عزیز و اقارب سے کسی بات پر تنازع ہو عطارد کی رجعت کے دوران محتاط رہیں خاص طور سے حمل، جوزا، سنبلہ اور میزانی افراد اپنے برج سے متعلقہ صدقہ دیں یا عطارد کا خاص صدقہ بروز بدھ ملے جلے اجناس دوپہر 1:30 تا 02 بجے پرندوں کو ڈال دیا کریں۔

**نوٹ** ) رجعت عطارد کے دوران یعنی 23 مارچ تا 15 اپریل عطارد کی نگینہ فیروزہ پہنا مناسب نہ ہوگا کیونکہ اس سیارے کی رجعت صاحب نگینہ کو بجائے فائدہ کے نقصان دے گی جسے عام زبان میں کہا جاتا ہے کہ یہ نگینہ اس شخص کو راس نہ آیا۔ راس نہ آنے کی بنیادی وجہ اُسی نگینہ سے منسوب سیارہ کی رجعت، وبال یا گردش ہوتی ہے۔ جس بناء پر وہ نگینہ راس نہیں آتا۔

## ہولی یکم مارچ 2018ء

# نوروز عالم افروز

20مارچ 2018ء بروز منگل 21بجکر17منٹ

**بادشاہ سال** مریخ

**سپہ سالار** شمس

**وزیر اعظم** مشتری

**مشیر سال** زہرہ




**خوراک**

برنگ سرخ کھٹے میٹھے پھل
مسور کی دال

**خیرات دفع پریشانی ومشکلات**

بروز منگل رات 08:30 گوشت کا صدقہ دیں

**سال رواں اسم اعظم**

یا حَیُّ یا قَیُّوم

روزانہ بعد نماز عشاء 900بار

**صدقات برائے رد بلا ومصیبت**

گوشت، کباب، ساگ، لال مرچ، خمیری روٹی، کھٹے میوے، تل کا تیل

**نگینہ و پتھر**

سرخ یاقوت، عقیق سرخ

**رنگ ولباس**

سرخ اور میرون

**درخت**

ترش کانٹے دار، تلخ درخت

**خوشبو**

صندل اور تیز ترین خوشبو

**لوح شرف شمس برائے عزت، مال دولت شہرت، غلبہ دشمن، فتح کامیابی نصرت موثر ہوگی**

معلٰی بن خنیس نے فرمایا ہے کہ جب نوروز کا دن آئے تو غسل کرے، پاکیزہ لباس پہنے خوشبو لگائے اور اس دن کا روزہ رکھے۔ جب نماز ظہر وعصر اور ان کے نافلہ سے فارغ ہو تو چار رکعت نماز دو دو کر کے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ قدر اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ کافرون، پھر آخری دو رکعت میں سے پہلی رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد پانچ مرتبہ سورۃ توحید اور دوسری رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ الناس کی قرت کرے۔ نماز تمام کرنے کے بعد سجدہ شکر کرے اور اس میں یہ دعا پڑھے۔

**اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدِ الْاَوْصِیَآءِ الْمَرْ ضِیّیْنَ وَعَلٰی جَمِیْعِ اَنْبِیَآئِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوٰتِكَ وَبَارِكْ عَلَیْھِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰی اَرْوَاحِھِمْ وَاَجْسَادِھِمْ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ لَنَافِیْ یَوْمِنَا ھٰذَاالَّذِیْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَھَا اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لِیْ فِیْمَآ اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَآ اَشْكُرَ اَحَدً اَغَیْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَیَّ فِیْ رِزْقِیْ یَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰھُمَّ مَا غَابَ عَنِّیْ فَلَا یَغِیْبَنَّ غَنِیْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُّ مِنْ شَیْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِیْ عَوْنَكَ عَلَیْهِ حَتّٰی لَآ اَتَكَلَّفَ مَالَا اَحْتَاجُ اِلَیْهِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔**

مندرجہ ذیل طلسم کو مشک وزعفران سے لکھ کر آب زمزم کے پانی سے دھو کر پئیں۔ وبا وامراض جسمانی سے محفوظ رہیگا۔ اس طلسم کو وقت مقررہ میں چاندی کی انگوٹھی پر کندہ کروا کر پہنے کبھی محتاج نہ ہوگا۔

**۱ لا = ۹ ۱ ۱ ۱ لا = ۱۱۱ محطی**

تحفہ روحانیات
حُب و تسخیر

# اعمال شرف زہرہ

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

زہرہ حسن وجمال کا پیکر مانی جاتی ہے۔ سیارہ زہرہ کو برج حوت کے 27 درجہ پر شرف ہوتا ہے بوقت شرف زہرہ اس کی مثبت قوتیں اپنے عروج پر ہوتیں ہیں درجہ شرف باکمال حیثیت رکھتا ہے لیکن زہرہ کے شرف کے وقت عزت شہرت تسخیر مستورات تسخیر خلق تسخیر حیوانات چرند پرند درند کیلئے خاص عمل کئے جاتے ہیں۔ سب سے بڑھ کر کسی خاص شخص کو مسخر کرنے کیلئے درجہ شرف زہرہ اپنی حیثیت میں مجرب مانا جاتا ہے۔ چند خاص اعمال بوقت شرف زہرہ آپ قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں ایسے آسان ترین اعمال ہیں جنہیں ہر شخص کر سکتا ہے۔ وہ افراد جو کہ لوح بنانے کے فن سے ناواقف ہوں دوسرے درجہ کی زہری شرفی قوت سے کام لے سکتے ہیں یعنی بوقت ساعت شرف زہرہ ورد وادکر کے یا طلسم بنا کر اپنا مقصد حاصل کر سکتے ہیں۔ ذیل کے تمام اعمال بوقت شرف زہرہ کریں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شرف زہرہ کا وقت اور ساعتیں مع رجال الغیب شائع کر دی جاتی ہیں۔

## تاحیات دوستی قائم ہو

جب زہرہ کا شرف شروع ہو اور اس وقت میں ساعت زہرہ مبارک مل جائے ذیل کی آیت شریفہ کو مع اوّل و آخر درود شریف بارہ بارہ مرتبہ کسی شیرینی یا شکر چینی پر دم کرے اور نام طالب و مطلوب مع والدہ یہ شیرینی کھلائیں شکر چینی کا شربت پلائیں یا اور کسی طرح کھلائیں باہم ایسی دوستی ہوگی کہ پھر جدائی درمیان نہ آئیگی۔ اگر ساعت زہرہ کے وقت میں فوری طور پر میٹھی چیز اپنے محبوب کو نہیں کھلا سکتے تو اس وقت میں اول آخر درود شریف بارہ بار اور ذیل کی آیت 108 بار پڑھ کر رکھ لیں پھر جب بھی موقع ملے یا خاص طور سے جمعہ کا دن میسر ہو تو بہت جلد اثرات ظاہر ہونگے۔

**وَجَعَلْنَا مِنْ م بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ۔**

الٰہی فلاں بن فلاں کے دل میں میری محبت شدید پیدا فرما دے تا حیات وہ مجھ سے جدا نہ ہو۔

**(نوٹ)** آیت اور نیچے کا مقصد دعا ہر بار اسی طرح پڑھنا ہے۔ جو لوگ نقوش بنانے کے فن سے واقف ہوں وہ ذوالکتابت نقش بنا سکتے ہیں۔

## ہمیشہ تابع رہے

جب ساعت زہرہ بوقت شرف زہرہ آئے تو اس خاص ساعت میں اسم الودود جو کہ مشہور زمانہ اسم الٰہی خاص طور سے کسی کے دل میں پیار محبت اور دیوانگی پیدا کرنے کیلئے ورد کیا جاتا ہے۔ ساعت زہرہ میں **یا ودودُ الودود** ایک ہزار بار الا ئچی پر دم کریں جب بھی موقع ملے یہ الائچی کسی بھی بہانے اُس شخص کو کھلا دیں جس کو آپ مسخر کرنا چاہتے ہوں۔ ہمیشہ کیلئے آپ کے تابع رہیگا۔

## پائے خاک محبوب

کلام الٰہی کی برکت سے کیا کچھ ممکن نہیں اللہ تعالیٰ نے سال مہینوں ہفتوں دنوں اور گھنٹوں منٹوں سیکنڈوں میں ایسی ایسی حکمتیں پوشیدہ رکھیں ہیں جنہیں سوچ کر انسان کی عقل دنگ رہ جاتی ہے ساعت شرف زہرہ خاص میں اپنے محبوب کے دائیں پاؤں کی مٹی اُٹھائیں دائیں ہاتھ سے یہ مٹی اُٹھا کر ذیل کی دُعا مبارکہ 600 بار ورد کریں اب اُس مٹی کو محفوظ کر لیں۔ رات کے وقت دہکتی آگ میں یہ مٹی ڈال دیں محبوب کے دل میں آتش عشق پیدا ہوگی۔ آگ میں صرف ایک چٹکی مٹی ڈالیں اس سے زیادہ نہیں باقی مٹی سنبھال کر رکھیں۔ یاد رکھیں کہ مٹی صرف اپنے دائیں ہاتھ سے اُٹھا کر مٹھی میں دبا کر پڑھنی ہے۔ دعائے مبارکہ پڑھنے کے بعد مٹی پر نہیں پھونکنی ہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ یا شمعینا الذی یقلب الشمس من المغرب الی المشرق**

## عمل حُب (منسوب حضرت قطب المدار شاہؒ)

بزرگوں سے منسوب دعائیں اور اعمال بلاشبہ مجرب ہوتے ہیں۔ وہ اعمال جن میں بزرگوں کی سند شامل ہو کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں رکھتے ذیل کا عمل حضرت قطب المدار شاہ بدیع الدین مدار ادام اللہ الانوار سے منسوب ہے دعائے بشمخ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی۔ ہر کام کو انجام تک پہچانے کیلئے اور ہر مقصد میں کامیابی کیلئے مقصد خواہاں کسی قسم کا

بھی ہو لیکن جائز شرعی ہو تو یقیناً کامیابی ملتی ہے۔ چاہے رزق روزی کی وسعت چاہتے ہوں یا امراض سے نجات حصول مراد یا کسی بھی قسم کے جادو کا خاتمہ اس دعا کی برکت سے ممکن ہے۔

مگر اس خاص موقع شرف زہرہ کی نسبت یہ عمل قارئین تحفہ روحانیات کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں بوقت ساعت شرف زہرہ ایک سو ایک مرتبہ اُس کھانے والی چیز پر پڑھا جائے جو آگ پر نہ پکائی گئی ہو جیسے کچا دودھ، میوہ، انگور، بادام، کشمکش، چھوہارے وغیرہ پڑھ کر جس کو کھلائے وہ اسی کا کلمہ پڑھے۔ حضرت شاہ مدار رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت ہے کہ آپ کے مزار پر بھی پکا ہوا کھانا نہیں جاتا ہے۔ اس باعث سے اس عمل کی بلا جھجک کھانے پر اجازت معلوم ہوتی ہے۔

**بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَللّٰهُمَّ بَشۡمَخُ وَالۡاَعَامُ شِيۡطِيۡثُوۡنَ اَللّٰهُمَّ**

## حُب کا نہایت مجرب عمل

ذیل کا عمل بھی کسی بزرگ خاص سے منسوب ہے شرف زہرہ کیلئے خاص تحفہ ہے تسخیر خواتین یا مخالفین کی تسخیر کرنا مطلوب ہو یا اپنا فریفتہ بنانا منظور ہو تو اُس کا پہنا ہوا کپڑا اگر آسانی سے مل جائے تو خوب ورنہ جس کو مسخر کرنا ہو اُس کے جسم یا چہرہ کو کسی رومال یا کپڑا سے صاف کر لیں۔ قبل از شرف زہرہ غسل کریں۔ خاص ساعت زہرہ میں آیت مبارکہ کو **بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ وَ بِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰهُ وَبِالۡحَقِّ نَزَلَ** ایک سو ایک مرتبہ ہاتھ میں لے کر اس کپڑا پر پڑھ کر دم کریں آخر میں اپنا نام مع والدہ اور مطلوب کا نام مع والدہ مقصد کے ساتھ دہرا کر اس پر دم کریں۔ لوبان کا بخور استعمال کریں۔ گائے کے گھی پر بھی اس عمل کو پڑھ کر اپنے محبوب کو کھلایا جا سکتا ہے لیکن گائے کے گھی پر ورد کرنے کے بعد 66 بار **یَا ھُوَ یَا ھُوَ** پڑھنا ہے۔ بوقت شرف زہرہ پڑھنے کا عمل ہو لیکن اگر کسی وجہ سے شرف زہرہ کا وقت نہ میسر ہو تو شرف عطارد یا قمر زہرہ تسدیس و تثلیث یا شرف قمر میں بھی اس عمل کو کر سکتے ہیں لیکن اگر قریب ایسی کوئی نظر یا کوئی شرف نہ مل رہا ہو تو اس کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ کسی بھی عروج قمری ماہ جمعہ کے روز اس عمل کا درج بالا طریقہ سے آغاز کیا جائے لیکن گائے کے گھی پر جو **یَا ھُوَ یَا ھُوَ** پڑھنا ہے پہلے روز گائے کے گھی پر پڑھ کر رکھ لیں اور باقی 9 روز ساعت مقررہ پر بخور سلگاتے ہوئے اس گھی کے چند قطرے بخور پر چھڑک دیں۔ اسی طرح 9 راتوں تک پڑھیں اور لوبان جلائیں اور گھی چھڑکیں۔ دسویں رات کو اُس کپڑا کے تین ٹکڑے بنائیں اور تینوں کپڑوں کی تین بتیاں بنالیں۔ ایک بتی آگ پر جلائے اور جلاتے وقت مطلوب سے محبت بڑھنے اور عشق میں بے قرار ہو کر ملنے کا ذکر کرتا رہے گیارہویں رات کو دوسری بتی اور بارہویں رات کو تیسری بتی جلائیں مطلوب عشق میں بے قرار ہوگا۔

## محبوب مطیع ہو

شرف زہرہ کی ساعت شروع ہو تو اس عمل کو سات مرتبہ عود (اگر لکڑی) پر پڑھے اور مطلوب کے روبرو جلائے تاکہ اس کی خوشبو اُس کے دماغ میں پہنچے اُس کی مطیع ہو جائے۔

**فَغُلُّوۡهُ ثُمَّ الۡجَحِيۡمَ صَلُّوۡهُ ثُمَّ فِىۡ سِلۡسِلَةٍ ذَرۡعُهَا سَبۡعُوۡنَ ذِرَاعًا فَاسۡلُكُوۡهُ اِنَّهٗ كَانَ لَا يُؤۡمِنُ بِاللّٰهِ الۡعَظِيۡمِ**

## شرف زہرہ، بکری کا شانہ

یہ ایک مشہور زمانہ تسخیر محبوب کا عمل ہے۔ عوام میں اس عمل سے متعلق مکمل معلومات نہیں بس اتنا مشہور ہے کہ بکری کے شانے کی ہڈی پر جادو کیا جاتا ہے۔ جس سے محبوب بیقرار ہو کر حاضر ہوتا ہے درست معلومات گنے چنے لوگوں کو ہے لیکن قصائی حضرات اکثر یہ ہڈی توڑ کر پھینک دیتے ہیں اگر تسخیر زن مطلوب ہو تو بکری کے شانے کی دائیں جانب گردن کے نچلے حصہ کی ہڈی اپنا اثر ظاہر کریگی۔ اس تسخیر کے بعد لازم ہے کہ اس لڑکی سے آپ نکاح ضرور کریں۔ تسخیر زن صرف دوستی کی حد تک کرنا چاہتے ہیں تو بکری کے شانے کی بائیں جانب گردن کے نچلہ حصہ کی ہڈی کام دیگی۔ بالکل اسی طرح اگر کسی مرد کی تسخیر مطلوب ہو تو بکرے کی دونوں ہڈیاں دائیں اور بائیں جانب اسی طرح اپنا اثر ظاہر کرینگی۔ یہ بات یاد رکھیں کہ ٹوٹی ہوئی ہڈی اس مقصد کیلئے کام نہ دیگی۔ پہلی بار تحفہ روحانیات بکری کے شانے کی ہڈی کی وضاحت کر رہا ہوں اس سے قبل آپ نے یہ معلومات کہیں نہ پڑھی ہوگی۔ قبل از وقت شرف زہرہ یہ ہڈی حاصل کر لیں اچھی طرح پانی سے دھونے کے بعد سائے میں خشک کریں ذیل کی عزیمت زعفران کی سیاہی سے انار کے قلم سے بوقت ساعت شرف زہرہ اس ہڈی پر تحریر کریں نیچے اپنا مقصد ضرور لکھیں۔ اس ہڈی کو سلور کے بڑے برتن میں اس طرح رکھیں کہ اس کے چاروں جانب ریت ہو۔ پہلی ساعت زہرہ میں اس برتن کو آگ پر گرم کریں۔ ان شاء اللہ مطلوب بیقرار ہو کر حاضر ہوگا اور اگر تمام ساعت شرف زہرہ میں اس برتن کو گرم کرتے رہیں گے تو مطلوب

کے دل میں آتش عشق بے حد پیدا ہوگی۔

اگر ساعت شرف زہرہ قریب نہ ملے تو کسی بھی ماہ شرف قمر میں اس عمل کو کرسکتے ہیں اگر ایسا بھی ممکن نہ ہوتو پھر عروج ماہ قمر میں نوچندا جمعہ کے روز اس عمل کا آغاز کریں مسلسل 7 یوم ساعت زہرہ شب میں ملے تو اس عمل کو دہراتے جائیں یعنی ایک بار تیار کرنے کے بعد اب روزانہ اس برتن کو آگ پر رکھنا ہے ہر روز نئی ہڈی پر لکھنا ضروری نہیں صرف روزانہ حرارت دینی ہے۔ عبارت عمل مکمل ساعت میں پڑھتے جائیں۔ بخورات کا استعمال ضرور کریں۔

وہ طلسم یہ ہے **اھیاً اشراھیًا لدر فی الجن والانس**

**ابـــــــــرالــــــــــذیــــــــــن**

**١٨١٨٠١١٧٨١١١١٨١١١٩٩١١٥٥١١ط٧٩ط٥**

**الوھا الساعت بفن لعین۔**

## شرف زہرہ' اسم بدوح

ساعت شرف زہرہ کے آغاز سے قبل اس عمل کی تیاری کرلیں۔ یہ عمل عموماً ہندولوگ انسانی کھوپڑی پر کرتے ہیں لیکن شرعی طور پر میت کی بے حرمتی کسی بھی صورت اسلام میں برداشت نہیں کی جاتی لہذا انسانی کھوپڑی کی بجائے آپ ثابت ناریل کا استعمال کرسکتے ہیں۔ ہندولوگ محبت کی دیوی کے منتر اور بھجن پڑھتے ہیں جو کہ 100 فیصد شرک ہے۔ درست عمل میں اسم باری تعالیٰ ورد کیا جاتا ہے لہذا وہ افراد جو کہ نقش آتشی مربع اسم **بَدوُحُ** پُر کرسکتے ہیں وہ اس عمل سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں اگر کوئی ایسا شخص جو نقش بنانا نہ جانتا ہو ایک دائرہ کی شکل میں اسم **بَدوُحُ** 20 بار ہرن کی جھلی پر زعفران سے امرود، انار یا چاندی کے قلم سے اسم بدوح تحریر کریں درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔ ناریل کو اچھی طرح خشک کر کے اس میں اس تعویذ کو رکھ دیں۔ ساعت شرف زہرہ میں اسم **بَدوُحُ** کا ورد 2000 بار کریں۔ ان شاء اللہ محبوب بیقرار ہوگا اگر ساعت شرف زہرہ قریب میسر نہ آئے تو چاہیے کہ کسی بھی عروج ماہ قمر ساعت زہرہ جو کہ رات کے وقت میں آئے اس عمل کو دہرائیں اور روزانہ اُس وقت 2000 بار **یَا بَدوُحُ** اپنے مطلوب کے گھر کی جانب منہ کر کے پڑھیں۔ اس عمل کی مدت 6 یوم ہے۔ پہلے یا دوسرے دن ہی محبوب کی جانب سے پیغام آجاتا ہے اگر شروع ایام میں اثر ظاہر نہ ہوتو پھر مسلسل 20 یوم اس عمل کو کیا جائے۔ ان شاء اللہ جب تک مطلوبہ شخص صاحب عمل سے ملاقات نہ کریگا چین سے نہ سو پائیگا۔

## محبوب گرویدہ ہوجائے

عرصہ پہلے ایک بزرگ کی جانب سے فارسی زبان کی ایک رباعی نظر سے گزری۔ تسخیر محبوب کی نیت سے اس رباعی کو ساعت شرف زہرہ میں 58 بار ورد کیا جائے۔ بہتر تو یہ ہوگا کہ ساعت شرف زہرہ میں اس رباعی کی زکات ادا کردی جائے جس کا طریقہ کار یہ ہے کہ سفید معطر لباس غسل کے بعد پہنیں کمرہ میں سفید چادر ہو بخورات زہرہ روشن کریں۔ سفید رنگ کی تسبیح پر 58 بار اس رباعی کو اس طرح ورد کریں کہ سانس اندر لیتے ہوئے ورد کیا جائے اور تسبیح کا دانہ اندر کی جانب گرایا جائے۔ نیت اور ارادہ یہ کیا جائے کہ میں اگلے سال تک شرف زہرہ کیلئے اس رباعی کی زکات ادا کررہا ہوں اس رباعی کے مکمل اثرات مجھ پر ظاہر ہوں اور کسی بھی شخص کی تسخیر کیلئے جب بھی یہ رباعی میں 18 بار ورد کروں تو وہ شخص ہمیشہ کیلئے میرے لئے مسخر ہو جائے اگر مسلسل 6 شرف زہرہ اس رباعی کی زکات ادا کردی تو دوبارہ اس رباعی کی زکات ادا کرنے کی تاحیات ضرورت نہ پڑھے گی۔

جب بھی کسی شخص کو مسخر کرنے کا ارادہ ہو الائچی، مٹھائی، مصری، گڑ پر اس رباعی کو 18 بار پڑھیں اور مطلوبہ شخص کو وہ شے کھلادیں۔ ان شاء اللہ تاحیات مسخر رہیگا۔ مداومت کیلئے ضروری ہے کہ روزانہ 18 بار اس رباعی کا ورد کیا جائے۔ خاص طور سے جمعہ کے روز ساعت زہرہ اور سوموار کے روز ساعت قمر میں بہت اہتمام سے یہ ورد کریں۔ اس کے اثرات ناقابل بیاں ہیں۔ تسخیر محبوب خاص کے علاوہ تسخیر خلق کیلئے بھی اس کا ورد کیا جاسکتا ہے۔

عقرب سر زُلف یا رومہ چنبر اوست
شیریں دھنی کہ شہد اور شکر اوست
اوحسن وملاحتے کہ اندر سر اوست
فرماں وہ روزگار فرماں بر اوست

جب اس رباعی کی زکات ادا کرنے لگے تو کوشش کی جائے کہ سانس اندر کھینچتے ہوئے ایک سانس میں پوری رباعی پڑھیں۔ روزانہ اس طرح مداومت بھی کریں۔ تسخیر محبوب یا حاضری مطلوب کا ارادہ وہ تو 6 بار سانس اندر کھینچتے ہوئے اس رباء کو پڑھا جائے اور پھر کچھ توقف کریں اب مراقبہ کریں کہ محبوب آپ کی طرف بڑھتا جارہا ہے۔ جتنی توجہ اور دھیان سے اپنے مقصد کی جانب بڑھتے جائیں گے کامیابی اُتنا ہی نزدیک ہوتی جائیگی۔ بعد کامیابی سفید رنگ کی شیرینی پر فاتحہ دے کر بچوں میں تقسیم کریں۔ اس عمل کی اجازت ضروری ہے۔

شرف زہرہ

# حرف واؤ کے خواص واثرات




تحریر:۔ رضوان حسین شاہ (ملتان)

قارئین کرام! شرف زہرہ کے اس خاص موقع پر ایک خاص مضمون کے ساتھ آپکی خدمت میں حاضر ہوں اس مضمون میں تحریر کردہ تمام اعمال شرف زہرہ کے وقت میں کیے جا سکتے ہیں۔

اس سال شرف زہرہ کا وقت 03 مارچ بروز ہفتہ 23 بجکر 39 منٹ پر شروع ہو 04 مارچ بروز اتوار 18 بجکر 55 منٹ پر اختتام ہوگا۔ اس دوران زہرہ کی تمام ساعتیں کارآمد ہونگی۔ طلسمات زہرہ دینے کی ضرورت نہیں کیونکہ رسالہ تحفہ روحانیات میں ''**ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال**'' کے آخری حصہ میں دیا جاتا ہے لیکن لوازمات زہرہ خاص طور سے اپنی یادداشت میں لکھ لیں تاکہ عمل کی تاثیر اور قوت میں اضافہ ہو۔ دوران عمل سفید رنگ کا لباس زیب تن ہو سفید کپڑا زمین پر بچھائیں خوشبو کیلئے عطر چمبیلی استعمال کریں۔ بخور کافور روشن کریں۔ آغاز عمل سے قبل مصری منہ میں رکھیں۔ جو بھی لوح تیار کرنا چاہیں وہ چاندی کی دھات پر ہو نگینہ اوپل وقت شرف زہرہ نجم کیا جائیگا۔

اس خاص وقت میں تسخیر خلق' شادی کی رکاوٹ دور کرنا' کاروبار کی بندش دور کرنا' حسن وخوبصورتی میں اضافہ جیسے اعمال کیے جا سکتے ہیں۔ حرف ''و'' کو سیارہ زہرہ کا قلب مانا جاتا ہے۔ یہ حرف صوامت در صوامت سے بھی تعلق رکھتا ہے کیونکہ ابجد قمری لحاظ سے اس حروف کے عدد 13 ہیں اور صوامت حروف بھی 13 ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ حرف ''و'' عام حرف جیسی قوت نہیں رکھتا لہٰذا اسی نکتہ نظر سے اس حروف کی خاص روحانی اقتدار ہیں۔ سیارہ زہرہ سے تعلق رکھنے والے اس حرف کی روحانی منازل بہت بلند ہیں۔ اس خاص موقع پر ذیل کے تمام اعمال شرف زہرہ میں کیے جائیں تو انشاءاللہ حب وتسخیر جیسی نایاب قوتیں حاصل ہونگی۔

حرف ''واؤ'' ابجد کا چھٹا حرف ہے حکماء فلاسفہ کے نزدیک عنصر میں درجہ خاک کا رکھتا ہے اور حروف خاکی کے ساتھ مل کر تقویت پاتا ہے اور حروف آبی کے ساتھ مل کر قوی المزاج ہو جاتا ہے حرف بادی اس کے دشمن ہیں اور حروف آتشی اس کے ہم مزاج ہیں۔

اس کے عدد 6 ملفوظ واو کے عدد 13 ہیں اور ابجد عددی عربی میں ستہ کے عدد 465 کل جمع اس کی 484 ہیں اس میں 13 تفریق کریں پھر ان کو 3 پر تقسیم کیا تو حاصل 175 ہوئے باقی 1 بچا مثلث خاکی اس کی یہ ہے۔

عزیمت اس کی **ووھوال ' حھوال ' ولھوال ' وعھوال ' ورھوال ' وحھوال ' وعھوال**

اس حروف کی قوت تسخیر امراء ملوک ومقہوری اعداد اور عزیز خلق کی ہے اس کے موکل کا نام **طوطیائیل** ہے۔ بخور کافور ہے۔

اس حروف کی زکات ادا کرنا چاہے تو زکات میں یوں پڑھیں۔

**اجب یارفتمائیل وبحق یاواو**

آغاز شرف زہرہ کی ساعت اول دوئم اور سوئم میں تعداد ۴۴۴۴ مکمل کریں۔ تنہا جگہ ہو۔ بخور کافور کا روشن کرے زکوۃ اصغر ادا ہو جائے گی اب عامل کو اس بات کا اختیار رہے کہ وہ حرف ''واو'' کے عملیات سے کام لے سکے تو منزل ہر ماہ آتی ہے۔

اس کے تصرف کا جفری طریقہ یہ ہے کہ جب ضرورت پڑھے 11 موازین کو اکٹھا کرے شرف زہرہ کے وقت میں یا منزل ہنعہ میں تیار کرے تو چوبیس گھنٹوں کے اندر تاثیر ملاحظہ ہوگی اس کے علاوہ جب عمل کرنا چاہے تو (1) طالع وقت (2) طالع وقت کا ستارہ (3) دن (4) صاحب دن (5) منزل قمر (6) ساعت (7) کتنی ساعت ہے (8) قمر کس بروج میں ہے (9) صاحب برج (10) موکل سفلی وعلوی (11) اسم الٰہی ''ولی'' لے۔

ان تمام کے اعداد جمع کر کے جو منزل آئے اس کا موکل تیار کریں اور ان کو بسط عزیزی کر کے مقوی کریں اور حرف تالیف طبع مع موکل پشت لوح پر لکھیں تو عمل تیار ہوگا یہ طریقہ طلسمات میں آتا ہے۔ جس وقت چاہیں تیار کر سکتے ہیں

**تسخیر خلق کا بہترین عمل** :۔ بوقت شرف زہرہ یا جب برج اسد کا 6 درجہ طلوع ہوتا ہے تو 36 واو تانبے کی تختی پر لکھیں اور نیچے مطلب لکھیں۔ بخور روشن کریں اور انگیٹھی میں دفن کریں تو مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہوگی اگر کسی شخص کا کسی وجہ سے جائے مطلوب تک جانا نہیں ہو سکتا تو حروف واو 600 مرتبہ پڑھ کر اس طرف دم کریں تو ضرور جانا ہوگا کوئی مانع نہ آئے گا۔

یہ حرف محبت اور دوستی کے کاموں کے لیے خاص طور پر موثر ہے اس کی خاصیت اور بھی ہے کہ یہ دوستوں کو روکتا ہے اس کو لکھ کر اضمار اس پر دم کریں اور مریض کو دے دست اسی وقت بند ہو جائیں گے۔

جب اس کو حروف واو یہ کے ساتھ اس شخص کے نام کے ساتھ لکھیں جس سے محبت کرنا ہو اضمار پڑھیں تو محبت حاصل ہوگی حرف واو کی دعا یہ ہے۔

**اللھم انی اسلك یا وھاب یاواحد یاولی یاوارث یاودود یاواجد ان تسخرلی ملائکل یمتلمون امری ممالك فیه امنا انك علی کل شی قدیر۔**

یہی وہ دعا ہے جس سے اس حروف کے کل اعمال کے بعد دعا کرتے ہیں اگر تین دن کی خلوت اختیار کی جائے تو حروف کو لکھ کر سر پر باندھ لے اور دعوت کو ہر نماز کے بعد 28 مرتبہ پڑھے تو موکل حاضر ہوگا جس کا نام طوطیائیل ہوگا۔ اور کہے گا کہ کیا کام ہے تو آپ کہیں کہ مجھے خادم چاہیے تو وہ کہے گا کہ جب طلب کرو گے تو حاضر ہونگا۔

یاد رہے کہ حروف کے موکلات کی دعوتوں کے عمل الگ ہیں ان حروف کی خاصیتوں کو ختم کر کے ہر حرف کی دعوت کا طریقہ لکھا جائے اس کا اضمار یہ ہیں۔

**اجب یا طوطائیل یھیوہ ھدوہ یمیوہ ودود وھاب اجب و توکل بکذا۔**

اگر اس کی دعا اور اضمار کو ہر نماز کے بعد پڑھا جائے تو اللہ تعالیٰ قدر و منزلت کرتا ہے اور اس سے نیک فعال سرزد ہوں۔

**عمل بغض:** ۔آپ کو اس مضمون میں شرف زہرہ کے اعمال حب بتائے اب ایک نظر اعمال بغض کی جانب، حرف ''**و**'' سے متعلق صرف ایک عمل بغض تحریر کر رہا ہوں۔ جب قمر در سرطان ہو اور حالت نحس میں زہرہ سے اتصال کرے یہ بہت خاص وقت ہوتا ہے اس خاص وقت میں سفید موم لیں اس آدمی کا یا اس عورت کا موم کا پتلہ بنائیں جن کے درمیان دشمنی کرانی ہو تمام اعضاء مکمل بائے پھر بھیڑ کی کھال پر ایک دائرہ بنائیں جس میں نام طالب و مطلوب مع والدہ لکھیں اور چودہ **واو** چاروں طرف لکھیں اس پوست کو لپیٹ کر موم کے پتلے کے پیٹ میں رکھ دیں اور کسی قبر کے پاؤں کی طرف دفن کر دیں عظیم دشمنی پیدا ہوگی چونکہ حروف اس کا مخالف ہے اس لیے ہر **واو** کے درمیان ۶۰ کا عدد لکھتا جائے جو سین کے عدد ہیں یعنی جو **14 واو** دائرہ کے باہر لکھیں ان کے درمیان ۶۰ لکھتا جائے۔ (و۶۰ و۶۰ و۶۰ وغیرہ وغیرہ) دائرہ کے اندر طالب و مطلوب کی عزیمت لکھ دے انشاء اللہ حد اثرات ظاہر چھ دنوں میں ہوگا۔ مکمل یقین سے عمل کریں۔

# حب و تسخیر کے لاجواب اعمال

تحریر:۔ اسماعیل گوپی (گھوٹکی)

میرے محترم دوستو! شرف زہرہ سے متعلق دو مجرب سفلی اعمال پیش کر رہا ہوں ہمارے سندھ میں مسلمانوں کے علاوہ اکثر غیر مسلم بھی اس رسالہ کے خریدار ہیں۔ یہ دونوں خاص عمل اُن حضرات کیلئے پیش کر رہا ہوں جو کہ غیر مسلم ہوں میری جانب سے دونوں اعمال کی اجازت ہے۔

1:۔ جو مسواک ہندو لوگ دریا یا ندی یا تالاب کے کنارے دانت صاف کرنے کے بعد چھوڑ آتے ہیں ان کو لے کر جمع کر لیں اور اتوار کے دن سورج نکلتے ہی مرگھٹ میں پہنچ کر پیپل کے درخت کے نیچے ننگے ہو کر زمین صاف کر کے چوکھٹا بنائیں اور مٹی کا چولہا بنا کر گوبر کا لیپ دیں اور لال مٹی کی ہنڈیا میں دال ڈالیں اور دودھ اس جانور کا ڈالیں جو دوسری دفعہ کا بیا ہوا ہو نیچے انہی مسواک کی آگ جلائیں اپنے سامنے سرخ دھاگہ پان اور چاول اور سفید پھول رکھیں جب چاول پک جائے تو ہنڈیا کو چولہے سے اٹھا کر پیپل کے درخت کی جڑ میں دے ماریں اور جو چاول چپٹے رہ جائیں ان کو اتار کر الگ ڈبیہ میں بند کر لیں اور جو چاول نیچے گر جائیں ان کو اٹھا کر الگ ڈبیہ میں بند کر لیں اگر چپٹے ہوئے چاولوں میں سے دو تین ہی چاول اپنے معشوق کو کسی کھانے پینے کی چیز میں ملا کر دے دیں تو محبت میں دیوانی ہو جائے گی اگر نیچے گرے ہوئے چاولوں میں سے دو تین چاول دو افراد کو ایک ہی چیز میں ڈال کر کھلا دیں تو ان میں جدائی ہو جائے گی۔

2:۔ اس کا ایک دوسرا عمل یہ ہے کہ ایک ایسی جگہ جائیں جہاں اذان کی آواز نہ آتی ہو یا یوں کریں کہ ایسے وقت میں عمل کریں جس وقت میں اذان کی آواز نہ آتی ہو اس وقت میں دھان لے کر کنواری لڑکیوں سے چھلکے اتروا کر کچھ چاول پاس رکھے چاند گرہن کے وقت پیپل کے درخت کے نیچے لال مٹی کے برتن میں چاول پکائیں جس میں سیاہ رنگ کے جانور کا دودھ ہو جو دوسری مرتبہ کی حاملہ ہو یعنی اس کے بچہ دینے کے دن قریب ہوں آگ پیپل کی لکڑی کی جلائیں جب پک جائے تو درخت کی جڑ میں گرا دیں جو چاول چپٹے رہ جائیں ان کو اتار کر الگ ڈبی میں بند کر لیں اور جو چاول نیچے گر جائیں ان کو اتار کر الگ ڈبیہ میں بند کر لیں۔ چپٹے ہوئے چاولوں محبت و عشق میں کسی کو بتلا کرنے کا کام دیں گے اور گرے ہوئے چاول دو شخصوں کے درمیان نفاق کا کام دیں گے جب کسی کو مطیع کرانا ہو تو اپنے ہاتھ پاؤں کے بیسیوں ناخن جلا کر ان میں اپنے بدن کا میل ملا کر دو تین چاول بھی ملا لیں اور جس کو کھلائیں گے وہ ایک پل بھی جدا نہ ہوگا۔

# نقش حزب البحر اور شرف زہرہ

## مالی اُمور تعلقات و محبت کا ستارہ

تحریر: حکیم علامہ حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

محترم قارئین تحفہ روحانیات السلام علیکم: اس ماہ زہرہ اپنے درجہ شرف پر 3 مارچ بروز ہفتہ رات 11:42 سے لے کر 4 مارچ کی شام 7:15 تک رہے گا اس دوران کل تین ساعتیں زہرہ کی میسر ہونگی۔ مگر میری رائے کے مطابق بہتر ہے کہ یکم مارچ اور 2 مارچ کو نقش بنایا جائے کیونکہ اس دوران زہرہ و مشتری کی تثلیث بھی ہے اور دونوں سیارے بروج و درجات کے لحاظ سے طاقتور پوزیشن کے حامل ہیں۔ مگر اس بات کا خیال رہے نقش بناتے وقت دونوں سیاروں کی زائچہ میں موجودگی زائچہ کے اچھے گھروں میں ہو۔ اس موقع پر آپ حضرات کیلئے ایک خاص جامع نقش دیا جارہا ہے جو کہ دعائے حزب البحر میں سے ایک آیت کا ہے جس کے بارے میں محدث عرب وعجم حضرت شاہ ولی اللہؒ اپنی کتاب "ہوامع" میں اور شاہ صاحب کے بڑے فرزند حضرت علامہ شاہ عبدالعزیزؒ محدث دہلوی اپنی کتاب کمالاتِ عزیزی میں رقمطراز ہیں کہ **کٓھٰیٰعٓصٓ ، اُنْصُرْنَا فَاِنَّکَ خَیْرُ النَّاصِرِیْنَ الخ** یہ فقرہ گویا صورت سعادت زہرہ کی ہے اور اس پر زیادہ کرنے والی کوئی شے نہیں سوائے طبیعت زہرہ کی جو شیخ علیہ الرحمتہ کے مزاج میں مستتر یعنی چھپی ہوئی ہے شاہ صاحب آگے چل کر فرماتے ہیں کہ اس دُعا میں کہ مزاج روحانیہ سے ہے تمام سعادت زہرہ کی ظاہر ہوئی کہ آپ ہی آپ چمکنا اور محبت و مہربانی میں لوگوں کا جمع ہونا اور اٹکے ہوئے کام نکل آئے رحمت الٰہی و کشائش رزق و حفاظت کیلئے اور جب عمل پڑھنے والا کثرت سے ان کلمات کو پڑھتا ہے تو اس کلمہ سے ایک حقیقت مثالیہ اس کے مطلب کے مطابق ظاہر ہوتی ہے اور پڑھنے والے میں ایک حلاوت پیدا ہوتی ہے اور یہ صورت عملؒ قبول ہونے کی علامت ہے۔

عزیزانِ من شاہ صاحب نے مزید کافی تفصیلی ذکر کیا مگر عوام الناس کیلئے جتنی ضرورت تھیں وہ میں نے عرض کردی۔ محترم قارئین سیارہ زہرہ عشق ومحبت، حسن وخوبصورتی اور دوستی وتعلقات کا ستارہ کہلاتا ہے، یہ مالی اُمور پر بھی اثر انداز ہے، آمدن میں اضافے اور انعامی اسکیموں میں زہرہ کا کردار بہت اہم ہے کیوں کہ دائرۂ بروج میں زہرہ دوسرے گھر یعنی خانہ مال کا حاکم ہے اور دائرۂ بروج کے ساتویں گھر برج میزان پر بھی اس کی حکمرانی ہے، ساتواں گھر انسانی زندگی میں تعلقات پر زور دیتا ہے لہذا ہر قسم کی پارٹنرشپ خواہ کاروباری ہو یا ازدواجی، ساتویں گھر کے زیراثر ہے۔

کسی بھی زائچے میں سیارہ زہرہ محبت، شادی اور دیگر نوعیت کے تعلقات کی نشان دہی کرتا ہے، اگر زائچے میں زہرہ کمزور ہو یا نحس اثرات کا شکار ہو تو ایسے خواتین وحضرات کی زندگی میں ہر قسم کے تعلقات متاثر ہوتے ہیں محبت میں ناکامی، شادی میں تاخیر، عملی زندگی میں عزیز واقارب، ملازمت یا کاروبار میں دوسروں سے تعلقات میں خرابی کی نشان دہی ہوتی ہے، ایسے افراد عموماً خشک مزاجی کا شکار رہتے ہیں، زائچے میں سیارہ زہرہ کی خرابیاں بعض اوقات نہایت پیچیدہ نوعیت کی بیماریوں کا سبب بھی بنتی ہیں جن میں جنسی ونفسیاتی امراض اور بانجھ پن جیسے مسائل شامل ہیں۔

سیارہ زہرہ اگر زائچے میں طاقت ور ہو اور نحس اثرات سے پاک ہو تو انسان معاشرے میں محبوبیت اور مقبولیت حاصل کرتا ہے، دوسرے لوگ اُس کی قربت سے خوشی وشادمانی محسوس کرتے ہیں اور پروانہ وار اس پر نثار ہونے کیلئے تیار رہتے ہیں، محبت یا شادی اس کیلئے خوشی اور اطمینان کا باعث ہوتی ہے، عام زندگی میں بھی لوگوں سے بہتر تعلقات استوار ہوتے ہیں جس کی وجہ سے ملازمت یا کاروباری معاملات میں ترقی ملتی ہے اور خوش قسمتی ساتھ چلتی ہے، ایسے لوگوں کو کبھی بھی مالی پریشانی نہیں ہوتی بلکہ تحفہ تحائف ملتے رہتے ہیں اور انعامی اسکیموں میں بھی کامیابی حاصل ہوتی رہتی ہے۔

علم نجوم میں "پنچم مہاپُرش یوگ" بہت مشہور ہیں، یہ پانچ اہم سیارگان زہرہ، مشتری، مریخ، عطارد اور زحل کی زائچے میں باقوت پوزیشن کو ظاہر کرتے ہیں، زہرہ اگر زائچے میں اپنے بنیادی برج میزان یا پھر ثور میں ہو یا شرف یافتہ ہو اور زائچے کے پہلے، چوتھے، ساتویں یا دسویں گھر میں ہو تو "ملاویا یوگ" تشکیل دیتا ہے اور ایسے لوگ خوش قسمت تصور کیے جاتے ہیں، ان کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ زیادہ کوشش اور محنت کیے بغیر ہی وہ سب کچھ حاصل کر لیتے ہیں، جس کی انہیں تمنا ہوتی ہے، پاکستان کی کئی مشہور شخصیات کے زائچے میں سیارہ زہرہ کی یہ پوزیشن موجود ہے جن میں

تحریک انصاف کے سربراہ جناب عمران خان اور سابق وزیر خارجہ محترمہ حنا ربانی کھر وغیرہ شامل ہیں۔
زائچے میں زہرہ کی کمزوری دور کرنے اور ناقص اثرات سے نجات کیلئے عام طور سے ہیرا تجویز کیا جاتا ہے جو آج کے زمانے میں عام آدمی کی پہنچ سے بہت باہر ہے ایسے قیمتی جواہرات تو امراء اور بادشاہوں کے زیر استعمال ہی ہو سکتے ہیں۔
علم جفر اور علم نجوم کے اشتراک سے ماہرین نجوم و جفر ایسے طلسم و نقوش ترتیب دینے میں کامیاب رہے ہیں جو پیدائشی زائچے کی کمزوریوں اور نحس اثرات کو دور کرسکیں، اس سلسلے میں سیارہ زہرہ کے اوج، شرف یا دیگر باقوت سعد نظرات سے مدد لی جاتی ہے اور ایسا مادّہ مہیا کیا جاتا ہے جو زہرہ کے سعد و باقوت اثر کو قبول کرلے پھر مقررہ وقت پر زہرہ سے منسوب دھات پر مرتب شدہ نقوش وطلسمات نقش کرلیے جاتے ہیں ضرورت مند ایسی الواح یا خاتم (انگوٹھی) کے استعمال سے خاطر خواہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔ چند سال پہلے ہم نے لوح تسخیر خاص بنا کر عام کی جو کہ بے حد پُر اثر اور فائدہ مند رہی اور تسخیر کے اعمال میں بے خطاء اور مجرب اثرات کی حامل رہی جس کا ذکر پھر کبھی کریں گے مگر اس باقوت شرف زہرہ کے موقع پر دیا گیا نقش لوح کمالات زہرہ تیار کریں یہ باکمال اور موثر ترین نقش ہم تحفہ روحانیات کے قارئین کی نظر کر رہے ہیں جس میں دعائے حزب البحر کی ایک مخصوص دُعا جس کا تعلق سعادتِ زہرہ سے منسوب ہے اس لوح مبارکہ کو شرف زہرہ کے اوقات میں ساعات زہرہ میں تمام قواعد کے ساتھ تیار کرلیں۔ سفید لباس زیب تن کریں اور عطر حنا لگائیں زہرہ سے منسوب بخور صندل سفید کافور وغیرہ سلگائیں اور چاندی یا تانبہ کی تختی پر لوح تیار کرلیں لوح کے اندر انگریزی میں جو عدد ہیں وہ نقش کی چال کو ظاہر کرتے ہیں اصل نقش لکھتے وقت ان کو نہ لکھیں۔ نقش کے درمیانی خانہ میں زہرہ سے منسوب حروف مقطعات میں **کھیٰعٓصٓ** موجود ہے اور نقش کے چاروں کونوں میں دُعا کے آخری کلمات درج ہیں نقش مکمل کرنے کے بعد نقش کے نیچے یا اس کی پشت پر نقش کے موکل کا نام **یا وفقھغائیل** اور زہرہ کے موکلات وطلسم لکھ کر نقش مکمل کرلیں بہتر ہے کہ نقش اس وقت پہن لیں یا پھر کسی بھی نوچندے جمعہ کی پہلی ساعات میں نقش پہن لیں۔
نقش بنانے کے بعد نقش میں موجود اسماء کا ورد روزانہ پڑھنا معمول بنالیں۔ شادی میں تاخیر رشتوں میں رکاوٹ ہو یا تسخیر خلق مطلوب ہو تو **کھیٰعٓصٓ ،بحق خیر الفاتحین** کا ورد 198 مرتبہ پڑھیں کاروبار میں ترقی، برکت دوکان ومکان، گاہکوں کی آمدورفت، کشادگی رزق ،اولاد نرینہ کے حصول مقصد ہو تو **کھیٰعٓصٓ ،بحق خیر الرازقین** کا ورد 198 مرتبہ کریں اور اگر مقدمہ میں کامیابی، دشمنوں کا ڈر خوف ہو یا کسی قسم کے کھیل میں جیت ممکن ہو تو **کھیٰعٓصٓ ،بحق خیر الناصرین** 198 مرتبہ پڑھیں۔ جمیع حاجات ومشکلات و رحمت خداوندی مقصود ہو تو **کھیٰعٓصٓ ،بحق خیر الراحمین** کا ورد 198 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں غرض کئی مسائل کا ایک حل اس لوح کمالات میں موجود ہے۔

## وقت تحویل آفتاب اور عمل شمشیر مومن

عزیزان من اس سال پاکستان سٹینڈرٹائم کے مطابق 20 مارچ بروز منگل بوقت رات 9 بجکر 16 منٹ 10 سیکنڈ پر سیارہ شمس اپنے شرفی برج حمل میں جلوہ افروز ہوگا۔ اسی دن قمر بھی اپنے شرف کے برج میں ہوگا۔ علمائے نجوم وجفر تحویل آفتاب کے وقت کو نہایت مبارک تصور کرتے ہیں اور علمائے فن اس وقت مختلف قسم کے اعمال تیار کرتے ہیں۔
قارئین کے لئے عمل شمشیر مومن کی تیاری کا آسان طریقہ حاضر خدمت ہے شمشیر تلوار کو کہا جاتا ہے اور مومن تلوار کو دہشت وشر پسندی کے لئے نہیں رکھتا بلکہ اپنی حفاظت کے لئے رکھتا ہے لہذا یہ آیت پاک" **حسبنا اللہ ونعم الوکیل** " مومن کی تلوار ہے ابی المواہب شازلیؒ نے بڑی تفصیل کے ساتھ اس کا ذکر کیا ہے کہ اس آیت پاک کا عمل دشمنوں سے بچاؤ اور دعا کی قبولیت کے لئے ہے اور اس سے بڑھ کر کوئی عمل نہیں اس آیت کے عدد 450 ہیں جو کہ مفرد کرنے پر کامل 9 عدد بنتا ہے۔
تحویل آفتاب کے موقع پر اس آیت کا تکسیری نقش زعفران سے بنالیں تحویل کے وقت پہلے دو رکعات نفل پڑھیں اور نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور 450 مرتبہ آیت پاک کا ورد روزانہ کریں اور اگر اتنی تعداد میں نہ کرسکیں تو 99 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں۔ ان شاء اللہ عزت ۔ دولت ۔ برکت کاروبار۔ جسمانی و روحانی حفاظت ۔ رشتوں میں رکاوٹ۔ مقدمے میں کامیابی۔ فتح ونصرت۔ غرض تمام مقاصد کے لئے مجرب نقش ہے۔ اگر تحویل آفتاب کے عین وقت پر یہ عمل نہ کرسکیں تو 21 مارچ رات 9 بجکر 15 منٹ تک کے درمیانی اوقات میں شمس کی سعد ساعات میں یہ عمل کرلیں۔
عزیزان من: آیت پاک کا نقش مسلم بھائیوں کے لئے ہے اور دوسرا نقش غیر مسلم دوستوں کے لئے ہے تا کہ وہ بھی اس نعمت سے محروم نہ رہیں۔ غیر مسلم دوستوں کے لئے جو نقش ترتیب دیا گیا ہے اس میں سنکرت (ہندی) زبان کے چار لفظ استعمال ہوئے ہیں جن کا محاورتاً معنی یہ

ہیں۔اے خدا! قبول کر میری سچائی اور بلند مرتبہ عطا فرما مجھے۔غیر مسلم دوست دیئے گے وقت کے مطابق نقش بنالیں اور نیچے نوروز سے منسوب طلسم لکھ لیں اور وظیفے کے طور پر لفظ "اوم" کا 110 مرتبہ جاپ کریں۔ان شاءاللہ آپ بھی فوائد سے محروم نہیں رہیں گے۔نقش خود نہ بنا سکیں تو مجھ سے یا پھر جناب محمد ایاز مزمل صاحب سے بنوا کر فیوض و برکات حاصل کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خیر الرازقین | ۱۲۲۵ | ۱۱۲۸ | ۱۹۴ | خیر الناصرین |
| ۱۹۲ | ۱۳۹۳ | ۱۲۰۷ | ۱۲۲۳ | ۱۱۵۱ |
| ۱۲۲۱ | ۱۱۲۹ | کہیعص | ۱۳۹۱ | ۱۲۱۰ |
| ۱۳۹۴ | ۱۲۰۸ | ۱۲۲۴ | ۱۱۲۷ | ۱۹۳ |
| خیر الراحمین | ۱۹۱ | ۱۳۹۲ | ۱۲۱۱ | خیر الناصرین |



## شرف زہرہ کا موہنی منتر

**تحریر:۔ پردیپ کمار (حیدرآباد)**

اپنے تمام پڑھنے والوں کی خدمت میں آداب عرض کرتا ہوں تحفہ روحانیات میرا پسندیدہ رسالہ ہے میں غیر مسلم ہوں لیکن اس کے باوجود علم روحانیت کی کوئی حد نہیں ہوتی میں اُن تمام مسلم حضرات جو کہ روحانی علوم سے واقف ہیں سب کا عزت واحترام کرتا ہوں۔میری طرح دیگر غیر مسلم بھی یہ رسالہ پڑھتے ہیں ان کی خدمت میں بابا کھیتر پال کا نایاب عمل پیش کر رہا ہوں۔بابا کھیتر پال سے کون ہندو شخص واقف نہیں اور اس کی طاقتوں کا اندازہ اُسی شخص کو ہوتا ہے جس نے بابا کے منتروں کو سدھ کیا ہو لیکن اس کے بعض منتر ایسے بھی جو کہ بغیر سدھ کئے ہی کام دے جاتے ہیں۔یاد رہے کہ میرے، جتنے بھی منتر ہیں وہ تمام صرف ہندوؤں کیلئے ہیں نہ کے مسلمان اس بارے میں تجربے کرتا پھریں۔درج ذیل منتر کو شرف زہرہ کے وقت میں 700 بار پڑھا جائے 3 دن میں ہی مقصد پورا ہوگا موہنی منتر محبوب کو حاصل کرنے کیلئے ہے۔اس منتر کے لوازمات دیوتا کی بھینٹ وغیرہ سے غیر مسلم واقف ہیں اس لئے لوازمات کے بغیر عمل نہ کیا جائے۔

### عبارت منتر

| | |
|---|---|
| او بابا کھیتر پال | کردے اس کا براحال |
| دل ملادے انگ لپٹادے | چلے عمر ساری میرے نال |

# تسخیرات حاضرات مؤکلات والارواح

تحریر
حکیم نعیم الحسن
(لاہور)

السلام علیکم قارئین کرام! مارچ میں شرف زہرہ کا خاص وقت آرہا ہے جو کہ تسخیرات کے حوالہ سے پُر تاثیر مانا جاتا ہے خصوصاً تسخیر مستورات و تسخیر عجائب روحانیہ یعنی پریان وغیرہ کی تسخیر بوقت شرف زہرہ کی جاسکتی ہے۔ اُمید کرتا ہوں آپ حضرات کو پسند آئیں گے۔ چند دوست صرف آزمائش اور عیاشی کی غرض سے تسخیر مستورات چاہتے ہیں ایسے تمام دوستوں سے معذرت کرتا ہوں کہ وہ اجازت کیلئے رابطہ نہ کریں۔ آپ سے درخواست کرتا ہوں آپ کوئی بھی عمل بغیر اجازت ہرگز نہ کریں ورنہ رجعت کا خطرہ ہے، آپ کو مکمل راہنمائی ادارہ بانی مکتبہ روحانیات جناب محترم محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے حاصل کرنا ہوگی دوستوں کی راہنمائی کیلئے ماہنامہ تحفہ روحانیات کے آخری صفحہ کوپن برائے راہنمائی عملیات شائع کیا جاتا ہے یہ کوپن کاٹ کر جوابی لفافہ کے ہمراہ ادارہ کو ارسال کریں۔

## تسخیر حاضری حسینہ وزعفران

جو حضرات ذیل کا عمل کرنا چاہتے ہوں وہ ادارہ میں خط کے ذریعے بالکل مفت تحریری اجازت نامہ حاصل کر سکتے ہیں۔ اس تحریری اجازت نامہ میں مکمل راہنمائی کی جائیگی۔ کچھ لوگ قواعد وضوابط کا خیال نہیں رکھتے یا فون پر اجازت طلب کرنا چاہتے ہیں ایسے تمام دوستوں سے قبل از وقت معذرت۔ اس عمل سے حسینہ وزعفران پری حاضر ہوتی ہے۔

**یا ارد یوش یا اردویوش یا اردیوش یا مہواتس یا مہرائس یا بطیش یا طلتیش۔**

تعداد پڑھائی روزانہ ایک ہزار، ہر سینکڑے پر ذیل کی عبارت پڑھیں۔

**توکلو یا خدام ھذا الاسماء بحصور الجاریة احضرو احضرو زعفران پری بحسن یا بدوح یا بدوح یا بدوح بحق سلیمان بن داؤد علیه السلام۔**

بخور، لوبان اور خشک دھنیا جلائیں، نو چندا ہفتہ سے عمل کو شروع کریں۔ 40 یوم کا عمل ہے۔ باپرہیز جلالی، جمالی

## تسخیر حاضری حسینہ پری

ذیل کا عمل حسینہ پری کا ہے اس عمل سے اکثر عاملین واقف ہیں کیونکہ اکثر یہ عمل پرانی کتابوں میں سے مل جاتا ہے مگر یہاں اس عمل کی مکمل عبارت شائع کی جارہی ہے اور اس عمل کی خاص اجازت بھی ادارہ سے بالکل مفت مل جائیگی مگر شرط یہ ہے کہ اجازت حاصل کرنے کیلئے شرف زہرہ سے کم از کم 7 روز قبل رابطہ کیا جائے بعد میں آپ پریشان ہو سکتے ہیں۔ اجازت کیلئے کوپن کا شرائط کے ہمراہ آنا ضروری ہے فوٹو اسٹیٹ کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔ ذیل کا عمل نہایت سخت عمل ہے اسلئے بغیر اجازت ہرگز نہ کریں رجعت کا سخت اندیشہ ہے۔ عمل تسخیر حسینہ پری ذیل میں ہے:

**حُب کا تارا　　　اتوار سے سواھا**

اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ 21 یوم تک پڑھائی کریں اور تسخیر ہونے پر اس سے عہد پیمان طے کرلیں اور حاضری کا طریقہ پوچھ لیں۔ ہر جائز کام بجالائیگی۔ ناجائز کام ہرگز نہ لیں۔ ورنہ جان کا خطرہ ہے اور ہمیشہ کیلئے آپ پر رجعت کے اثرات پیدا ہوجائیں گے۔ بعد کامیابی مجھ گنہگار اور ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے حق میں دعائے خیر کریں۔




# شرف زہرہ
# شادی کیلئے خصوصی عمل

تحریر:۔ حکیم شاعرِ اہلبیت درویش خضر عباس پیاسی (راجن پور)

پاک ہے وہ ذات جس نے جوڑے جوڑے پیدا کئے ان تمام چیزوں میں سے جوز مین سے اگتی ہیں خود ان کے نفسوں میں سے اوران میں جن کو وہ نہیں جانتے قارئین تحفہ روحانیات شرف زہرہ کے موقع پر آپ کیلئے ایک خوبصورت عمل پیش کر رہا ہوں۔ آج یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ گئی ہے کہ ہر چیز جوڑوں پر مشتمل ہے جیسے انسان، حیوان، نباتات و جمادات تمام کی تمام اشیاء مثبت اور منفی کی بنیادوں پر قائم ہیں احاطہ شعور کے تصورات بھی زوجین میں بنتے ہیں جیسے شب و روز، ربیع و خریف، تلخ وشیریں، فکر و غنا، حیات و ممات، سرور و غم وغیرہ قرآن نے آج سے چودہ سو سال قبل اعلان کیا تھا کہ ہم نے ہر چیز جوڑے جوڑے پیدا کیا ہے۔ جبکہ موجودہ دور میں لڑکیوں کے رشتے سب سے اہم مسئلوں میں شمار ہوتے ہیں ۔ اکثر والدین اپنی بیٹیوں کی شادی کی پریشانی کی وجہ سے وقت سے پہلے ضعیف اور عمر رسیدہ نظر آنے لگتے ہیں۔

مومنین کیلئے ایک خاندانی برسوں تجربہ شدہ عمل حاضر خدمت کر رہا ہوں جن لڑکیوں یا لڑکوں کی شادی میں رکاوٹ ہو یا کسی بھی وجہ سے حسب منشاء رشتہ نہ ملتا ہو زندگی میں ایک بار تجربہ ضرور کریں عمل شروع کرنے سے قبل قریب مغربین غسل کریں اور نماز عشاء اور غسل سے ادا کریں عمل کو کسی بھی نوچندی جمعرات رات بارہ بجے کے بعد سے شروع کریں رات کے کسی نصف حصے کے بعد نماز کا وضو کریں اور دو رکعت نماز حاجات کی نیت سے ادا کریں۔ نماز کا طریقہ اس طرح ہے۔

**پہلی رکعت** میں بعد الحمد سترہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھیں رکوع میں ذکر رکوع سترہ مرتبہ پڑھیں اور پھر سجدہ میں چلے جائیں۔ پہلے سجدہ میں ذکر سجدہ نو مرتبہ پڑھیں اور دوسرے سجدہ میں آٹھ مرتبہ ذکر دہرائیں۔

**دوسری رکعت** پہلی رکعت کی طرح مکمل کریں۔ نماز حاجت ادا کرنے کے بعد سترہ مرتبہ آیۃ الکرسی **ھم فیھا خالدون** تک پڑھیں۔ اس کے بعد اول و آخر چودہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ درود شریف کے بعد اسم الٰہی (الخبیر) آٹھ سو تینتالیس مرتبہ ورد کریں۔

یہ عمل سولہ روز متواتر کریں اگر متواتر نہ کرسکیں کسی وجہ سے ناغہ ہو جائے تو یہ عمل آپ کو باون (52) دن تک اس کی گنتی مکمل کر کے ادا کرنا ہوگا۔ اس دوران آپ کی شادی کا بندوبست غیبی طریقہ سے ہو جائے گا مزید ایک اور عمل آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں اگر کسی لڑکے یا لڑکی کا نکاح نہ ہوتا ہو یا ان کا بخت نہ کھلتا ہو یا کسی نے جادو کے ذریعے نکاح بستہ کر دیا ہو تو اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور بعد ہر نماز کے ان دعا کا ورد کریں بفضل تعالیٰ آپ کی شادی کے پیغام آنا شروع ہو جائینگے۔

## نوروز عالم افروز

قارئین تحفہ روحانیات نوروز عالم افروز کے موقع پر آپ کیلئے ایک خوبصورت عمل پیش کر رہا ہوں۔

نوروز کے دن بعد نماز ظہر چار رکعت نماز اعمال نوروز مستحب ہے۔

نماز پڑھنے کا طریقہ درج ذیل ہے۔

(۱) چار رکعت نماز بطریقہ نماز فجر

(۲) 2-2 رکعت کر کے پڑھیں۔

(۳) نماز کی نیت اس طرح کریں دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں ر پڑھتی ہوں قربتہ الی اللہ پھر اللہ اکبر کہہ کر نماز شروع کریں۔

(۴) اول رکعت میں سورۃ حمد دس مرتبہ سورۃ انا انزلنا اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ سورۃ الکافرون بعد سلام اختتام نماز پر پھر دو رکعت کی نیت اسی طرح فرمائیں اول رکعت سورۃ حمد کے بعد دس مرتبہ سورۃ اخلاص کی تلاوت کریں اور دوسری رکعت میں دس مرتبہ سورۃ قل اعوذ برب الناس اور پھر دس مرتبہ سورۃ قل اعوذ برب الفلق پڑھیں بعد سلام سجدے میں بجالائیں۔

اہل خبر و صاحبان معرفت لکھتے ہیں کہ درج ذیل سات سلام بروز نوروز مشک و زعفران سے کسی چینی کی پلیٹ یا پیالہ پر لکھ کر گلاب سے دھوئیں اور اسے نوش کریں تو آئندہ نوروز تک رنج و مصیبت سے آزاد رہیں گے اور ناگہانی حادثات و زہریلے جانور کو کاٹنے سے نقصان نہ ہوگا۔

## نقش ہائے نوروز

تحویل آفتاب کے وقت پاک جگہ پر باوضو ہو کر بیٹھیں وقت نوروز کا تعین کرنے کیلئے۔ دو عدد گلاب کی بند کلی پانی بھری طشتری میں چھوڑ دیں۔ قدرت کاملہ سے یہ بند کلی وقت نوروز پر خود بخود کھل جائیگی۔ اس وقت میں اپنی حاجت فوری زبان پر لے آئیں۔ ویسے نوروز کا وقت نوروز سے 1 گھنٹہ قبل اور 1 گھنٹہ بعد تک رہتا ہے۔ ذیل کے نقش کو عام کاغذ یا ہرن کی جھلی یا چاندی کی تختی پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے جملہ آفات بلیات، صدمات، جادو سحر، غلبہ دشمن، تمام روحانی و جسمانی امراض سے نجات

بندشوں کے خاتمہ کیلئے یہ نقش بہت تاثیر ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

فَاللّٰہُ خَیۡرٌ حٰفِظًا ۪ وَّ ہُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ

العلیٰ العلیٰ العلیٰ العلیٰ

یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۲۶۱ | ۱۲۶۴ | ۱۲۶۷ | ۱۲۵۴ |
| ۱۲۶۶ | ۱۲۵۵ | ۱۲۶۰ | ۱۲۶۵ |
| ۱۲۵۶ | ۱۲۶۹ | ۱۲۶۲ | ۱۲۵۹ |
| ۱۲۶۳ | ۱۲۵۷ | ۱۲۵۷ | ۱۲۶۸ |

یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ یا علیؑ

العلیٰ العلیٰ العلیٰ العلیٰ

نوروز کے مواقع پر تیار کیا جانے والا خصوصی نقش

یہ نقش درج بالا طریقہ سے تحریر کریں اور اسے عرق گلاب سے دھو کر رفع امراض کیلئے پئیں اسی نقش کو اپنے پاس سونے یا چاندی کی انگشتری میں کنندا کرا کے پہنیں معاشی پریشانیوں سے نجات پائے گا۔ غنی و تونگر ہوگا۔

## الا = ۹ ۱ ۱ ۱ لا = ۱۱۱ محطی

نقش زائد پر کریں اسے موم جامہ کر کے چاندی کے حول میں ڈال کر گلے میں ڈالیں اکیس روز کے بعد آپ کو غیب سے امداد ملنا شروع ہو جائے گی۔




# آداب و اعمال نوروز

تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ہوتا ہے۔ یہ استجابت دعا کا وقت ہے۔ مومنین کو چاہئے کہ مقررہ وقت سے پہلے پاک صاف ہو کر لباس مطہرہ زیب تن کریں اور کسی پاک جگہ پر پاک فرش کا اہتمام کریں۔ خوشبویات مثل لوبان، اگربتی و صندل وغیرہ سلگائیں۔ دستر خوان پر مٹھائی پھل میوے وغیرہ رکھیں۔ اور نذر حضرت امیر المومنین علیہ السلام دیں۔ بعد ازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول ڈال دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں جو وقت تحویل کا ہوگا اس وقت خود بخود ساکن پھول میں حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے۔ اس وقت ۳۲۹ مرتبہ ”یَاذَاالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ“ اور کم از کم ۳۶ مرتبہ یہ دعا پڑھیں۔

یَامُقَلِّبَ الۡقُلُوۡبِ وَالۡاَبۡصَارِ یَامُدَبِّرَ اللَّیۡلِ وَالنَّهَارِ یَامُحَوِّلَ الۡحَوۡلِ وَالۡاَحۡوَالِ حَوِّلۡ حَالَنَا اِلٰی اَحۡسَنِ الۡحَالِ

مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین چار رکعت نماز اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز نوروز پڑھتا ہوں۔ ”قُرۡبَةً اِلَی اللّٰہِ، اَللّٰہُ اَکۡبَرُ“ اور اول رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ سورۃ ”اِنَّا اَنۡزَلۡنَاہ“ اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ ”قُلۡ یٰاَیُّهَا الۡکَافِرُوۡنَ“ اور بعد سلام ختم کرے اور پھر دو رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اوّل رکعت میں بعد سورۃ حمد دس مرتبہ ”قُلۡ ہُوَاللّٰہُ اَحَد“ اور دوسری رکعت میں بعد سورۃ حمد دس دس مرتبہ ”قُلۡ اَعُوۡذُبِرَبِّ النَّاسِ اور قُلۡ اَعُوۡذُبِرَبِّ الۡفَلَقِ“ پڑھے اور بعد سلام ختم کرے اور سجدے میں جائے اور یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِ الۡاَوۡصِیَاءِ الۡمَرۡضِیِّیۡنَ وَعَلٰی جَمِیۡعِ اَنۡبِیَائِکَ وَرُسُلِکَ بِاَفۡضَلِ صَلَوَاتِکَ وَبَارِكۡ عَلَیۡهِمۡ بِاَفۡضَلِ بَرَکَاتِکَ وَصَلِّ عَلٰی اَرۡوَاحِهِمۡ وَاَجۡسَادِهِمۡ اَللّٰهُمَّ بَارِكۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّبَارِكۡ لَنَا فِیۡ یَوۡمِنَا هٰذَا الَّذِیۡ فَضَّلۡتَهٗ وَکَرَّمۡتَهٗ وَشَرَّفۡتَهٗ وَعَظَّمۡتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكۡ لِیۡ فِیۡمَا اَنۡعَمۡتَ بِهٖ عَلَیَّ حَتّٰی لَا اَشۡکُرَ اَحَدًا غَیۡرَكَ وَوَسِّعۡ عَلَیَّ فِیۡ رِزۡقِیۡ یَاذَا الۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ اَللّٰهُمَّ مَاغَابَ عَنِّیۡ فَلَایَغِیۡبَنَّ عَنِّیۡ عَوۡنُکَ وَحِفۡظُکَ وَمَافَقَدۡتُ مِنۡ شَیۡءٍ فَلَا تُفۡقِدۡنِیۡ عَوۡنَکَ عَلَیۡهِ حَتّٰی لَا اَتَکَلَّفَ مَالَا اَحۡتَاجُ اِلَیۡهِ یَاذَا الۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ

بعدہ دعا کرے بعض نے لکھا ہے کہ نوروز کے دن موافق اعداد ایام سال نکال کر اس دعا کو پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سَنَةٌ جَدِیۡدَةٌ وَاَنۡتَ مَلِكٌ قَدِیۡمٌ اَسۡئَلُکَ خَیۡرَهَا وَخَیۡرَ مَا فِیۡهَا وَاَعُوۡذُبِکَ مِنۡ شَرِّهَا وَشَرِّ مَافِیۡهَا وَاَسۡتَکۡفِیۡکَ مَئُوۡنَتَهَا وَشُغۡلَهَا یَاذَا الۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ (زاد المعاد)

# مبارک ساعت تحویل آفتاب

تحریر
علامہ سبط حسن جعفری
(کوئٹہ)

تمام قارئین کو نوروز کی مبارکباد پیش کرتا ہوں خاص طور سے التماس کرتا ہوں کہ قارئین میرے دوست اور تحفہ روحانیات کے لکھاری کامران بنگش کے والد صاحب کی جلد صحت یابی کیلئے خصوصی دعا کریں کہ مولا کریم اُن بزرگ کو جلد از جلد صحت کلی عطا فرمائے۔ جب میں نے مضمون لکھنا شروع کیا ہے اور میرے ہاتھوں کا خون جما جا رہا ہے کیونکہ کوئٹہ میں سردی اس قدر ہے کہ منفی 10 اور 20 تک پارا چلا جاتا ہے۔ آج 05 فروری ہے سخت سردی کی وجہ سے طبیعت بھی بوجھل ہے مگر قارئین تحفہ روحانیات کی محبت میں یہ مضمون لکھنے پر مجبور ہوں۔ سب سے پہلے آپ قارئین کی خدمت میں لفظ نو کی تعریف کرونگا اور اس کے بعد کوشش کرونگا کہ اپنے لفظوں میں کسی حد تک علمی اور ادبی تقاضے پورے کرتے ہوئے اس مضمون کے انجام تک پہنچوں۔ دنیائے اسلام کے زیادہ تر ممالک اس دن کو نیا یوم قرار دیتے ہیں جن سورج بارہ بروج کا سفر طے کر کے دوبارہ پہلے برج میں سفر شروع کرتا ہے۔ اس دن کی اہمیت عرب ممالک کے علاوہ ترکی، ازبکستان، افغانستان، ایران، پاکستان، ہندوستان، اور تمام وہ علاقے جو افغانستان اور روس کے درمیان یا روس اور عربوں کے درمیان مسلمانوں کے علاقے ہیں۔

فارسی زبان میں (نو) کے معنی ہیں (نیا) اور دن کو (روز) کہا جاتا ہے۔ اسی لئے اس یوم کو (نوروز) یعنی نیا دن کہا جانے لگا۔ نئے دن کو دنیا بھر میں خوشی اور شور وغل کے ساتھ منایا جاتا ہے۔ جس کے در پردہ انسان کی محرومیاں کام کر رہی ہوتی ہیں کہ اگر سال کے ابتدائی دن کو خوشی سے منا لیا گیا تو شاید سال بھر خوشیوں کا حصول زیادہ ہو لیکن اس کے نتائج کیا نکلتے ہیں یہ تو ان لوگوں کو خبر ہوگی جو سال کے آغاز میں خوشیاں مناتے ہیں۔

کچھ ممالک میں آج بھی طرح طرح کے کیلنڈروں کی موجودگی کے باوجود حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، اور حوت کے مہینے پکارے اور لکھے جاتے ہیں حالانکہ جنوری، فروری کے مہینے بھی رائج ہیں اور محرم صفر کے مہینے بھی موجود ہیں۔ یا ساون، بھادوں کے مہینے بھی قائم ہیں۔ عیسوی کیلنڈر کے حساب سے یہ دن مارچ کے مہینہ میں کے تیسرے عشرہ کے آغاز پر آتا ہے قومی سطح پر منائے جانے والے دن کی اہمیت کے نتائج تو مجھے معلوم نہیں لیکن اس دن کی اہمیت موسم اور وقت کی حیثیت میں اہمیت کی حامل ضرور ہے جس کی افادیت سے تحفہ روحانیات کے قارئین کو آگاہ ہونا ضروری ہے طبی اصولوں کے مطابق اس موسم میں انسانی جسم میں نیا خون پیدا ہوتا ہے اس لئے طبیب حضرات عام لوگوں کو جلاب لینے کا مشورہ دیتے ہیں تاکہ معدہ کی مکمل صفائی کے بعد نئے خون میں پرانی بیماریاں شامل نہ ہوں اور جلاب کے استعمال کرنے والا سال بھر تندرست وتوانا رہے۔

اس وقت کی اہمیت اس لئے بھی اہم ہے کہ ان ایام میں دن رات کا دورانیہ بالکل یکساں ہو جاتا ہے 12 گھنٹے کی رات اور 12 گھنٹے کا دن ہو جاتا ہے اور کبھی کبھی کے دن بڑے اور کبھی کبھی راتیں والا مصرعہ کمزور پڑ جاتا ہے۔ موسم میں بڑی خوشگوار تبدیلی آنا شروع ہوتی ہے زمین کے اندرونی نظام میں بیداری کی لہریں دوڑنے لگتی ہیں جس کی وجہ سے زمین پہ سبزہ اُگنے لگتا ہے نئی نئی کونپلیں پھوٹتی ہیں جن کی وجہ سے ماحول کی خوشگواری موسم کی ٹھٹھرتی ہوئی سردی کا مکمل خاتمہ کر کے موسم بہار کا آغاز ہوتا ہے۔ سرد علاقوں میں بادام اور خوبانی کے درختوں پر پھول کھل اُٹھتے ہیں اور یہ نظارہ اتنا خوبصورت ہوتا ہے لوگ اسے فلم بند کر لیتے ہیں کیونکہ ننگی اور سیاہ شاخوں پر پھولوں کا کھلنا بغیر پتوں کے بہت دیدہ زیب منظر پیش کرتا ہے۔

ماہرین علم نجوم قدیم زمانہ سے اس وقت کو بنیاد بنا کر تحویل آفتاب کے وقت سے سال بھر کے زائچے مرتب کرتے آئے ہیں پہلے زمانہ میں بادشاہوں کو ان زائچوں سے آگاہ کرنے کا ٹھیک ٹھاک معاوضہ علماء حضرات کو حاصل ہوتا تھا لیکن اب بادشاہت کا خاتمہ ہو چکا ہے اس لئے عادت سے مجبور یہ علماء حضرات جنتری یا تقویم میں عام لوگوں کی معلومات کیلئے شائع کر دیتے ہیں اس طرح عام آدمی تک بھی معلومات پہنچ جاتی ہے۔ جس کا نتیجہ بھی یہ نکلتا ہے کہ وہ عام آدمی جس نے کسی تقویم یا جنتری سے پیشگوئی پڑھی ہوتی ہیں وہ ان کو اپنے نام سے اخباروں میں شائع کرواتا پھرتا ہے چونکہ عالم حضرات کو لوگوں کی اس روش کا علم ہوتا ہے اس لئے وہ پیشگوئی میں کوئی ایک مفروضہ بھی لکھ چھوڑتے ہیں جس کا علم نقل کرنے والوں کو نہیں ہوسکتا لہٰذا

نقل کرنے والے جب اس نکتے کو پکڑ کر سنسنی پھیلانے کی کوشش کرتے ہیں تو وہ پکڑے جاتے ہیں اور علماء حضرات کو یہ پتہ چل جاتا ہے کہ کون نقل کر رہا ہے اور کون اصل لکھ رہا ہے اس بات پہ نگاہ رکھنے کی ضرورت آپ کو بھی ہونے چاہیے تاکہ اصل اور نقل کو پرکھ سکیں۔

تحویل آفتاب کا وقت خدا ہی جانتا ہے لیکن حساب کی باریکیاں جس قدر بھی انسان کو اللہ تعالیٰ نے بخشی ہیں ان کے پیش نظر تمام جنتریاں اور تقویمیں آپ لوگوں کو یہ سروس مفت فراہم کرتی ہیں۔ آپ یہ دیکھیں کہ کوئی تقویم مارکیٹ میں پہلے آجاتی ہے اور کوئی بعد میں۔ لیکن تحویل کا وقت سب کے ہاں ایک سا ہوتا ہے اس کا مقصد یہ نکلا کہ حساب دانوں نے محنت پوری کی ہے اب پیشگوئی کا مسئلہ الگ ہے کوئی حساب دان بیماریوں کو پھیلنے سے آگاہ کر رہا ہے تو کوئی حساب دان حکومت کا تختہ الٹ رہا۔ یہ اپنی اپنی نگاہ ہوتی ہے۔

تحویل آفتاب کے موقع پر ایک روحانی طاقت بھی حاصل ہوتی ہے اس قیمتی لمحے کا ذکر کسی بھی تقویم میں نہیں ہوتا کیونکہ اگر وقت بتا دیا جائے تو پھر عالم اور جاہل میں فرق ختم ہو جاتا ہے۔ آپ کو جس وقت سے آگاہ کیا جاتا ہے۔ وہ تحویل آفتاب کا وقت ہے لیکن بارہویں برج اور پہلے برج میں منتقلیہ کا وہ وقت نہیں بتایا جاتا جس میں روحانی قوت ہوتی ہے۔ ہاں چند ایک علماء نے اشارے دیئے ہیں کہ پھول پانی میں چھوڑ دیں تحویل ہوتے ہی پھول تیرنے لگے گا لیکن پھول تو اسی وقت متحرک ہوگا کہ جب آفتاب اگلے برج میں اترے گا مگر وہ خالی وقت جس میں کام کا آغاز کیا جائے اس کی نشاندہی ہو خاص و عام کو نہیں بلکہ مخصوص منظور نظر شاگردوں کو بتائی جاتی ہے تاکہ وہ شاگرد اس مخصوص لمحے میں کوئی نقش مرتب کر کے سال بھر میں آنے والی کسی مصیبت سے محفوظ رہ سکے۔

اس موقع کی مناسبت سے ایک نقش مرتب کر کے دے رہا ہوں کوئی قسمت کا دھنی وقت کی تاثیر حاصل کر سکے گا اگر آپ مقدر کے سکندر ہیں تو آپ کو اس لمحے کی خبر خواب میں ہو جائے گی۔

طریقہ یہ ہے کہ 20 مارچ 2018ء بروز منگل 21 بجکر 17 منٹ پر ہو گا اس وقت میں اپنے نام کی تعداد کے مطابق اللہ رحیم اللہ کریم پڑھ کر سو جائیں خواب میں آپ کو واقعہ نظر آئے یا جو گفتگو سنیں اس میں دہرائے جانے والے وقت کو یاد کریں کیونکہ وہی وقت دعا کی قبولیت کا ہے۔ اس بتائے گئے وقت میں ذیل کا نقش نقل کر لیں اور سیدھے بازو پر سورج نکلنے کے وقت باندھ لیں۔

۷۸۶

اللہ

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| اللہ | الرحمن | الرحیم | بسم |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |
| الرحیم | بسم | اللہ | الرحمن |

بسم ... اللہ ... الرحمن ... الرحیم

نقش بازو پر باندھ کر 786 مرتبہ یا اپنے نام کی تعداد کے مطابق بسم اللہ یا عزیز اب العرش (اپنا نام) کامیابی دے اور آسانیاں پیدا کرے۔ یہ پڑھیں اور ہمیشہ صبح کو پڑھنا معمول بنائیں ان شاء اللہ مہینہ کے اندر اندر آپ کی مرادوں میں سے کوئی مراد پوری ہونے لگے گی اور بتدریج آپ کو فائدہ حاصل ہوتا رہے گا۔ وقت کی مناسب سے شمس کے بخورات زعفران، صندل، مشک، و زعفران سلگائیں سفید لباس زیب تن کریں نقش لکھیں اتنی تفصیل کے باوجود اگر خود نہ لکھ سکیں تو ادارے سے وقت کی قیمت اور خوشبویات کی قیمت ادا کر کے حاصل کر سکتے ہیں ہم یہ نقش مخلوط دھات پر بناتے ہیں اور وقت کی باریکی کو مدنظر رکھ کر صرف چند نقش بنا لیتے ہیں

# آسان مجرب عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

دوستوں کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں۔اُن تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی بے حد پذیرائی کی وجہ سے میری حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔اس ماہ عداوت کے چند اعمال کے ساتھ حاضر ہوں لیکن یہ بات بھی ذہن میں رکھیں۔آپ سے کسی کے ساتھ زیادتی نہ ہوا گر جائز اور شرعی طور پر میرے ارسال کردہ اعمال کریں گے تو یقیناً ان سے فائدہ ہوگا اور اگر غیر شرعی کرنے کی کوشش کریں گے تو آپکو اتنا ہی نقصان ہوگا۔

موجودہ وقت میں سوشل میڈیا اور جدید ترقی کے طفیل نوعمر لڑکے اور لڑکیاں عجیب وغریب حرکات میں مبتلا ہو جاتے ہیں موبائل فون کا زیادہ استعمال ایسے ناسمجھ عمر بچوں کیلئے انتہائی خطرناک ہے یہی وجہ ہے کہ موجودہ دور میں تیزی سے بڑھتے ہوئے جنسی جرائم میں اضافہ ہو رہا ہے۔والدین کو چاہیے کہ اپنے بچوں پر خاص طور سے نظر رکھیں تا کہ وہ کسی بے راہ روی کا شکار نہ ہوں۔عالمی سطح پر بچوں کا جنسی استحصال کیا جاتا ہے جس کی تازہ ترین مثال واقعہ قصور ہے۔خیر وہ بد بخت اپنے انجام کو پہنچا لیکن اس تمام مجرمانہ کار فرمائی کے پس پردہ سوشل میڈیا کا مکمل طور پر ہاتھ ہے۔اگر کسی شخص کو یہ علم ہو جائے یا شک ہو جائے کہ اُس کے بچے چاہے بیٹا ہو یا بیٹی کہیں بے راہ روی کا شکار نہ ہو جائیں یا اُن کا تعلق واسطہ ایسے لوگوں سے قائم نہ ہو کہ بعد میں والدین کو صدمات سے گزرنا پڑے تو ایسے لوگوں میں جدائی اور نفاق ڈلوانا باعث ثواب ہے کیونکہ آپ اُن ناسمجھ بچوں کی زندگی کو محفوظ بنا رہے ہیں۔نا کہ اُن کے ساتھ زیادتی کر رہے ہیں۔ایسے میں ذیل کے اعمال انتہائی پُر اثر ہیں۔احکام شرعیہ کا پابند رہتے ہوئے ان اعمال کو کیا جا سکتا ہے۔

## عمل بغض

غیر شرعی دوستی اور نامناسب رویوں کے درمیان عداوت ڈالنا یا دشمنوں کے درمیان عداوت ڈالنا یا ایسے لوگوں کے درمیان نفاق اور جدائی ڈالنا کہ وہ بلاوجہ تنگ کرتے ہوں جب تک وہ کسی کو پریشان ہوتا نہ دیکھیں ان شریر لوگوں کو سکون نہیں ملتا ایسے لوگوں میں جدائی تفرقہ ڈالنے کیلئے یہ عمل مجرب ہے عمل کریں اور دعائیں دیں۔

## عمل جدائی

جیسا کہ گزشتہ میں عرض کر چکا ہوں کہ کم عمری کی دوستی اور جنسی بے راہ روی کا خدشہ ہو تو ایسے لوگوں میں جدائی ڈالی جا سکتی ہے بہت توجہ سے ان اعمال کو پڑھیں بلکہ اپنی بیاض میں نوٹ فرمالیں کیونکہ یہ اُس خزانے کے موتی ہیں جو کہ لاکھوں کروڑوں روپے دے کر بھی نہیں ملتا۔ماہنامہ تحفہ روحانیات کی قدر کریں کہ جس کے طفیل ایسے بیش قیمت روحانی اعمال آپکو مفت میں مل جاتے ہیں۔جس سے آپکی دُنیا اور آخرت دونوں سنور جاتی ہے۔

پہلے وضو کریں پھر علیحدہ جگہ جانماز بچھا کر دو نفل ایصال ثواب کل مومنین و مومنات پڑھ کر اس کا ثواب تمام مسلمان جو اس وقت دنیا سے رخصت ہو چکے ان کو پہنچائیں صاحب تحریر کیلئے اور تحفہ روحانیات کیلئے دعا کریں پھر اکتالیس بار سورہ فاتحہ پڑھیں آخری آیت پڑھتے وقت دشمنوں میں جدائی ہونے کا تصور رکھیں یہ عمل پڑھنے کے بعد سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں جب مبین پر پہنچ جائیں تو یہ پڑھیں بحق سورہ یٰسین **فقطع دابر القوم الدین ظلموا والحمد لله رب العلمین** پڑھ کر ہتھیلی زمین پر ماریں اور دونوں کا نام لیکر جدائی ہو کہیں اس کے بعد آمین تین بار کہیں پھر ہتھیلی زمین سے اٹھالیں اور آگے سورہ یٰسین دوسری مبین تک پڑھ کر یہی عمل کریں یہ طریقہ ہر مبین پر پہنچ کر کریں یہاں تک کہ سورہ مکمل کر لیں اس طرح یہ عمل گیارہ دن کریں۔سخت ترین عمل ہے اس لئے ڈر خوف آتا ہے لیکن عمل پُر تاثیر اور مجرب ہے اس لئے بہتر ہے کہ روزانہ عمل کے بعد تین پاؤ گوشت ویران جگہ ڈالنا ضروری ہے یہ عمل جائز جگہ کریں۔ناجائز استعمال کریں گے تو اللہ تعالیٰ کی پکڑ میں آنے کیلئے تیار رہیں اس کلام کے مؤکلات آپ کو زندہ نہیں چھوڑیں گے اس لئے احتیاط ضروری ہے اس عمل کے اوّل و آخر درود شریف ضرور پڑھیں۔اجازہ عمل ضروری ہے۔

**اللهم اهل علی محمد سید القاهرین علی اعداء رب العلمین**

**عبارت عمل**: والقینا بینھم والعد واۃ والبغضاء الی یوم القیمۃِ

ترکیب عمل: زوال کے وقت باوضو ہو کر دو نفل ایصالِ ثواب مومنین و مومنات پڑھے ثواب بخشنے پھر دونوں قبول ہونے دعا پڑھے پھر کھڑے ہو کر اس کلام پاک کو دو ہزار باران دونوں کا خیال کر کے پڑھے آخر میں دونوں کا نام لیکر کہے ان میں جدائی ہو پھر آدھا گھنٹہ بیٹھ کر ان کا تصور جدائی کا کرے بعد میں ہر کسی سے بات کر سکتا ہے روزانہ ایک کلو گوشت ویران جگہ یا دریا یا نہر میں ڈالنا ضروری ہے یہ عمل گیارہ رات کرے ان میں لڑائی جھگڑا اپنی آنکھوں سے دیکھے گا اگر نا جائز جگہ کسی کو تنگ کرے گا یا تماشا دیکھنے کے لئے یہ پڑھائی کرے گا تو تنگی کا منہ دیکھے گا اور خود بیمار ہونا شروع ہو جائے گا جس کا علاج مشکل سے ہوگا۔

## عداوت مابین مرد و زن

بعض اوقات ایسا بھی ہوا کہ جدید ٹیکنالوجی کا فائدہ اُٹھاتے ہوئے شادی شدہ مرد یا عورتیں کم عمر لڑکیوں یا لڑکوں سے دوستی کر لیتے ہیں اور پھر انکی یہ دوستی انتہائی خطرناک انجام تک پہنچتی ہے ایسے لوگوں میں نفاق اور جدائی ڈالنے کیلئے ذیل کا عمل اپنی مثال آپ ہے۔

**یا قاھر ذالبطش الشدید انت الذی لایطاق انتقامہ یا قاھر یا قاھر بادشاہ بر فلاں و فلاں جدائی و نفاق نازل گردد او مقھور گردد۔**

**طریقہ عمل**: اس عمل کو جب سورج نکل رہا ہو اس وقت قبرستان جا کر یا ویران جگہ جا کر سورج کی طرف منہ کر کے کھڑا ہو جن لوگوں میں جدائی ڈالنی ہے ان کا تصور کر کے اور اوپر والی عبارت گیارہ تسبیح پڑھے فلاں اور فلاں والی جگہ دونوں کا نام لے پھر دونوں کا تصور کر کے دم کرے بعد میں آسمان کی طرف پھونک مارے یہ طریقہ گیارہ دن کرے شام سونے سے پہلے سوا کلو گوشت قبرستان میں ڈال دیا کرے یا دریا میں ڈال آیا کرے یہ جلالی عمل ہے اس لئے پرہیز جلالی و جمالی کرے تو زیادہ بہتر یہ عمل چاند کی بیس تاریخ سے شروع کرے وقت ایک رکھے دشمن کے درمیان جدائی کے علاوہ پریشان بھی دونوں ہوں گے لیکن جہاں شریعت اجازت دے وہاں عمل کرے ناجائز کرے گا یا تماشا بینی کے لئے کرے گا تو خود ذلیل اور بیمار ہونا شروع ہو جائے گا جس کا علاج مشکل سے ہوگا جو تجربہ کرنا چاہیے کر کے اپنی بربادی دیکھ سکتا ہے جو عمل کر کے تھک گئے اور عمل نے اثر نہیں کیا وہ کریں حیران کن اثرات ہوں گے لیکن جائز جگہ عمل کرے دوبارہ پھر تاکید ہے۔

## حاسد ہمسایہ بھاگ جائے

بعض حاسدین قسم کے لوگ نیک اور شریف ہمسائیوں کو تنگ کرتے ہیں ایسے حاسدین دل میں بُغض رکھ کر اپنے ہمسائے کو پریشان کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتے۔ حاسد ہمسائے کو بھگانے کیلئے ذیل کا عمل نوٹ کریں۔

عبارت عمل: **یا مزمل یا قھار مھتو لگن بے شمار مجھے ڈھندو کار اُلٹ پُلٹ یا ر ذلیل بحق بدوح۔**

**طریقہ عمل**: پہلے اس عمل کا چلہ چالیس دن کرے روزانہ گیارہ سو بار علیحدہ ویران مقام یا قبرستان میں دو قبروں کے درمیان دن بارہ بجے ورد کیا کرے ایک چلہ کے بعد عامل ہوگا۔ عمل کرنے سے پہلے ایک دیگ چاول پکا کر غریبوں میں تقسیم چلہ پورا ہونے کے بعد پھر ایک دیگ چاول پکا کر ختم شریف پڑھے یا خود گیارہ بار درود شریف چودہ بار سورہ فاتحہ چودہ بار سورہ اخلاص پڑھے پھر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر تمام ثواب مومنین و مومنات کو ہدیہ کر کے اپنے عمل میں کامیابی کی دعا کر کے تقسیم کر دے پھر روزانہ چلہ کے بعد ایک سو ایک بار روزانہ پڑھا کرے عمل قابو میں رہے گا جب کسی شرارتی کا بھگانا ہو قبرستان جا کر گیارہ پرانی قبروں کی معمولی معمولی مٹی اٹھا کر اس پر گیارہ سو بار دم کر کے ڈالے اور سوا کلو گوشت کی نیاز غریبوں میں تقسیم کر دے یہ طریقہ تین دن کرنے کی صورت میں خود پریشان اور بیمار ہوگا۔ ظالم کے علاوہ کسی پر یہ عمل نہ کرے جو کہتے عمل نہیں ملتا وہ کریں اور بتائیں عمل میں قوت طاقت ہے یا نہیں۔

## بد خواہوں میں عداوت

**عبارت عمل** : **یا قھار یا جبار**

طریقہ عمل: عشاء کی نماز دونوں علیحدہ علیحدہ اسم مبارک تین سو تیرہ روزانہ ایک چلہ یعنی اکتالیس رات پڑھیں صبح اٹھ کر مکوڑوں کے بلوں پر آدھا کلو شکر اور سوجی ملا کر ڈال دیں چلہ کے بعد عامل ہو جائیں گے پھر اکتالیس بار روزانہ یا قہار پڑھیں اور اکتالیس بار یا جبار پڑھا کریں جس دن پڑھائی نہیں کریں گے عمل ہاتھ سے چھوٹ جائے گا پھر دوبارہ عمل کرنا پڑھے گا جب ضرورت ہو دونوں آدمیوں کے پیروں کی مٹی یا غرور کرنے والے آدمی کے پیر کی مٹی پر تین سو تیرہ بار یہ عمل پڑھ کر دم کر کے اپنا مطلب بیان کریں اور آگ میں ڈال دیں وہ دشمنی چھوڑ دے کا بدخوہی اور غرور کی عادت دور ہوگی یہ طریقہ سات دن لگاتار کرے دشمن کو اپنی پڑ جائے گی عمل کے دوران غصہ پر قابو رکھیں۔

# دہی کی افادیت Yougurt

تحریر:۔ عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

**دھی یا لسی میں شھد ملا کر استعمال کرنے سے یرقان کا مریض شفایاب ھوجاتا ھے**

**دھی استعمال کرنے سے عمر لمبی ھوتی ھے کیونکه دھی کا طویل العمری سے بھت گھرا تعلق ھے**

**ایک اندازے کے مطابق برصغیر میں دودھ کی پیداوار کا نصف حصه دھی میں تبدیل کر کے استعمال کیا جاتا ھے**

دودھ کی خمیر شدہ شکل کو دہی کا نام دیا جاتا ہے۔ یہ نہایت ملائم، خوشگوار و فرحت بخش ذائقہ کی بدولت برصغیر کے لوگوں کی پسندیدہ غذا ہے۔ یہ کئی خوبیوں سے بھرپور صحت بخش اور شفا بخش غذا ہے۔ امریکہ اور یورپ جیسے ترقی یافتہ ممالک میں دہی گائے کے دودھ سے بنائی جاتی ہے۔ روس میں دہی بنانے کیلئے بھیڑ بکری اور گھوڑی کی دودھ استعمال کیا جاتا ہے۔ جبکہ برصغیر کے لوگ بھینس کے دودھ دہی بناتے اور پسند کرتے ہیں۔ دہی بنانے کیلئے خالص دودھ استعمال کیا جاتا ہے۔ دودھ جس قدر خالص ہوگا دہی اسی قدر عمدہ تیار ہوگی۔ دہی بنانے کیلئے دودھ کو ابال کر ٹھنڈا کر لیتے ہیں اور پھر اس میں تھوڑا سا دہی جاگ کے طور پر ملا دیا جاتا ہے۔ اگر میٹھا سوڈا ملا دیا جائے تو بھی دہی تیار ہو جاتی ہے۔ اگر دودھ زیادہ گرم ہو اور اسے جاگ لگا دی جائے تو دودھ پھٹ جاتا ہے۔ اگر دودھ بہت زیادہ ٹھنڈا ہو تو خمیر کا عمل زیادہ سست ہو جاتا ہے اور دہی کافی دیر سے جمتا یا تیار ہوتا ہے۔ موسم گرما میں دہی جلدی تیار ہو جاتا ہے۔ اس کے ذائقے اور معیار کا انحصار اس کو جاگ لگانے پر ہوتا ہے۔ اگر جاگ کا ذائقہ اور مقدار درست ہوگا تو دہی بھی گاڑھا اور خوش ذائقہ تیار ہوگا۔

**دھی کی تاریخ اورپس منظر:** ۔دہی کو انگریزی زبان میں curd یا yougurt کہتے ہیں۔ یوگرٹ ترکی زبان کا لفظ ہے۔ عام خیال یہ ہے کہ سب سے پہلے دہی بنانے کا کام ترکی سے شروع ہوا۔ یہ قصہ کچھ یوں بیان کیا جاتا ہے کہ ایک ترک خانہ بدوش نے اپنے صحرائی سفر میں بکری کی کھال میں کچھ دودھ بھرا اور اپنے اونٹ کی کمر سے باندھ لیا تھا۔ جب اگلی منزل پر پہنچا تو اس کا دودھ تیز بو والے کثیف کسٹرڈ میں بدل چکا تھا جسے کھا کر خانہ بدوش بہت خوش ہوا۔ تحقیق سے پتہ چلا کہ صحر کی گرمی اور بکری کی کھال میں پائے جانے والے بیکٹیریا نے دودھ کو ایسے لوازمات مہیا کر دیئے کہ وہ دہی بن گیا۔ سینکڑوں سالوں سے دہی مختلف اقوام کی روزمرہ غذاؤں میں لازمی جز کی حیثیت سے استعمال آ تا رہا ہے۔ برصغیر پاک و ہند میں اس کی صحت بخش غذا کا مرتبہ حاصل ہے۔ مصر، روس، ترکی، یوگوسلاویہ، آرمیبیا، وسطی یورپ اور رومانیہ کے ملکوں میں بھی دہی کو یہی مقام و مرتبہ حاصل ہے۔ گزشتہ چند دہائیوں سے امریکہ اور مغربی یورپ میں بھی دہی کو مقبول غذا کا درجہ حاصل ہو رہا ہے۔

**دھی کی غذائی صلاحیت** :۔دہی کے غذائی اجزاء تازہ دودھ سے ملتے جلتے ہیں لیکن طبی اعتبار سے دہی میں بہت زیادہ خوبیاں پائی جاتی ہیں دودھ میں پائی جانے والی پروٹین دہی بنانے کے عمل سے بہت زیادہ زود ہضم بن جاتی ہے یہ کام بیکٹیریا یا انجام دیتے ہیں۔ یہی بیکٹیریا یا جب دہی کے ذریعہ اعضائے ہضم میں پہنچتے ہیں تو انتڑیوں کے نقصان دہ کیڑوں کی ہلاکت کا باعث بن جاتے ہیں۔ جبکہ معاون ہضم بیکٹیریا کی افزائش بڑھاتے ہیں۔ یہی معاون ہضم بیکٹیریا یا معدنی اجزاء کو جذب ہونے میں معاونت کرتے ہیں۔ نیز وٹامن بی گروپ کی تشکیل کو ممکن بناتے ہیں۔ لسی (چھاچھ) میں بھی دہی جیسے صحت بخش اور شفا بخش خواص پائے جاتے ہیں ۔لسی (چھاچھ) بنانے کیلئے دہی کو بلوا کر اس میں چکنائی (مکھن) الگ کر کے پانی ملا دیا جاتا جسے لسی کہتے ہیں۔ باقاعدگی سے دہی کا استعمال کرنے والے افراد جاذب نظر ہوتے ہیں کیونکہ دہی سے جلد اور اعصاب کو صحت مند اجزاء فراہم کرتے ہیں۔ دہی جلد کو دھوپ کے نقصان پہنچانے والے اثرات سے بچاتی ہے۔ دہی کے بیکیٹر یا یا جلد کو ملائمت اور چمک فراہم کرتے ہیں۔

**خوبصورت چھرہ** :۔ (1) دہی میں لیموں کا رس ملا کر چہرے پر لگانے سے چہرہ صاف اور چمکدار ہو جاتا ہے۔ نیز جلد کو رطوبت اور ضروری وٹامن سی بھی مہیا کرتا ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ ایک کپ دہی میں ایک چمچہ لیموں

کا رس ملا کر چہرے اور گردن پر اچھی طرح لیپ کر کے پندرہ بیس منٹ تک خشک ہونے دیں۔ جب خشک ہوجائے تو کسی نرم کپڑے یا ٹشو پیپر سے صاف کر کے پانی سے دھولیں۔ چہرہ صاف اور چمکدار ہوجائے گا۔
(2) دہی میں جو کا آٹا ملا کر استعمال کرنے سے جلد زیادہ صرف اور ملائم بن جاتی ہے۔ (3) دہی میں بیسن ملا کر چہرے پر لیپ کرنے سے پھنسیاں اور کیل ختم ہوجاتے ہیں (4) بالوں کی جڑوں میں دہی لگانے سے بال لمبے، ملائم اور مضبوط ہوتے ہیں۔ (5) دہی کو کسی کھلی جگہ پر تین دن پڑا رہنے دیں تین دنوں کے بعد اس کو سر کے بالوں میں لگا کر آدھا گھنٹہ رہنے دیں۔ پھر دھو ڈالنے سے خشکی سکری کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ (6) دہی بے خوابی کا اچھا علاج ہے۔ بے خوابی کے مریض کو زیادہ مقدار میں دہی کھلانے اور سر پر دہی کا مساج کرنے سے بے خوابی کی شکایت دور ہوجاتی ہے۔ (7) دہی میں لیموں کا رس ملا کر کثرت سے استعمال کیا جائے تو اجابت کے بعد مقعد میں ہونے والی شدید خارش اور جلن صرف دو دن میں دور ہوجاتی ہے۔ (8) دہی انتڑیوں میں موجود فضلے کو نرم کرنے کے ساتھ ساتھ جلن اور خارش کے اثرات کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ختم کر دیتا ہے۔ (9) دہی یا لسی میں پائے جانے والے لیکٹک ایسڈ کی وجہ سے اسہال، پیچش اور اپینڈیسائیٹس کا باعث بننے والے جراثیموں کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔ (10) لسی (چھاچھ) کے استعمال سے بڑی آنت کی سوزش میں مبتلا مریضوں کو مکمل افاقہ ہوجاتا ہے۔ لسی (چھاچھ) کا انیمیا پرانی قبض، پیچش، اسہال اور پرانے اپینڈیسائیٹس کا بہترین علاج ہے۔ دہی کا ایک الکلائن غذا ہے۔ یہ غذا کو ہضم ہونے میں معاونت کرتا ہے۔
نیز معدے کی تبخیر اور خشکی بھی دور کرتا ہے۔ اس کے علاوہ پیپسین، رینین اور ہائیڈروکلورک ایسڈ خارج کرنے میں مدومعاون رہتا ہے۔ دہی ایسی عمدہ غذا ہے۔ جو انتڑیوں اور معدے کے مریضوں کو اسہال، پیچش سے نجات دلاتا ہے۔ دودھ میں پائے جانے والا لیکٹک ایسڈ اور دہی کے لیکٹوز معدے کی متعدد خرابیوں کی اصلاح کرتے ہیں۔ کوپن ہیگن کی مشہور ماہر غذا اور لا جنیسن نے اپنی کتاب لیکٹک ایسڈ بیکٹیریا میں لکھا ہے کہ دہی اور خمیر شدہ دیگر مشروبات معدے کی خراش اور ایسی ہی دوسری حالتوں میں متواتر زیادہ پیتے رہنے سے غذا معدے میں نہ ٹھہرنے کی صورت میں مفید رہتے ہیں کیونکہ لیکٹک ایسڈ مخصوص کیمیائی عمل کی وجہ سے جسم میں مکمل کاربن ڈائی آکسائیڈ میں بدل جاتا ہے اور پانی جسم میں جذب ہوجاتا ہے یہ پیشاب کے ذریعے ضائع بھی نہیں ہوتا۔ دہی کا زیادہ استعمال کرنے سے امونیا کا اضافی اخراج جو ہیپاٹائیٹس میں بے ہوشی کا باعث بنتا ہے رک جاتا ہے۔ دہی میں پائے جانے والے لیکٹک ایسڈ جرثومے جسم میں امونیا بننے کے عمل میں رکاوٹ پیدا کر کے اس عمل کو روک دیتے ہیں۔ دہی یا لسی میں شہد ملا کر استعمال کرنے سے یرقان کا مریض شفایاب ہوجاتا ہے۔ یہ بہترین علاج بالغذا ہے۔ لسی (چھاچھ) کی پٹیاں جلی ہوئی جلد پر رکھنے سے جہاں سرخی کا خاتمہ ہوتا ہے۔ وہاں حدت بھی جاتی رہتی ہے۔ لسی کے استعمال سے ضدی قسم کے امراض جیسے چنبل، اور ایگزیما دور ہوجاتی ہیں۔ لسی پینے کے ساتھ ساتھ لسی میں پٹی بھگو کر متاثرہ جلد پر رکھنا بہت موثر ثابت ہوتا ہے۔ اگر لسی (چھاچھ) سے تر کر کے کپڑا رات بھر متاثرہ جلد پر بندھا رہے تو زیادہ موثر ہے۔ یہ پٹیاں صبح کے وقت جلد سے ہٹالی جائیں اور جلد کو اچھی طرح صاف کر دینا چاہئے۔ اگر جلد سوزش کی شکایت ہو تو بھی لسی کی پٹیاں مفید رہتی ہیں۔ دہی استعمال کرنے سے عمر لمبی ہوتی ہے۔ کیونکہ دہی کا طویل العمری سے بہت گہرا تعلق ہے۔ نوبل انعام یافتہ روسی پروفیسر مینکوف کہتے ہیں کہ روزمرہ خوراک میں دہی کی معقول مقدار کھانے سے قبل از وقت بڑھاپا پارک جاتا ہے۔ پروفیسر موصوف نے بیسویں صدی کے ابتدائی عشروں میں بڑھاپے کے مسائل پر بہت زیادہ کام کیا ہے اور یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ انسانی جسم میں آہستہ آہستہ زہر پھیلنے لگ جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے مزاحمت روزمرہ غذا سے کمزور ہوجاتی ہے۔ اس زہر پھیلنے کے عمل اور انتڑیوں کے امراض کو روکنے کے لئے دہی کا باقاعدہ استعمال ضروری ہے اور اسی سے امراض کو دور کیا جاسکتا ہے۔ اس مقصد کے لئے دہی یا ایسڈ فالکس دودھ کا استعمال مفید ہے۔

**دھی کا دیگر استعمال** :۔ برصغیر پاک وہند میں دستر خوان کی زینت بنانے کے لئے دہی کو مختلف صورتوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ اس کو گوشت، سبزی، چاول، مچھلی اور پھلوں کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ دہی میں نمک اور کالی مرچ ملا کر اسے انفرادی طور پر لذت کام ودہن کیلئے کھایا جاتا ہے۔ کچھ لوگ دہی میں چینی اور شہد ملا کر بھی کھاتے ہیں۔ بہت سے پکوان ایسے ہیں جن کو پکاتے ہوئے دہی استعمال کی جاتی ہے۔ برصغیر پاک وہند میں دہی کو لسی (چھاچھ) بنا کر بھی مشروب کی طرح پیا جاتا ہے۔ ایک محتاط اندازے کے مطابق برصغیر میں دودھ کی پیداوار کا نصف حصہ دہی میں تبدیل کر کے استعمال کیا جاتا ہے۔

## حمل

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

(یکم تا 8) ذیل کے ممکنہ حالات عطارود مریخ کی نحس نظر تربیع کی وجہ سے ہوسکتے ہیں۔ گزشتہ ایام کی نسبت یہ ہفتہ کچھ اچھا نہ گزرے گا دوران سفر احتیاط کریں آگ اور چھری کے استعمال سے بھی لا پرواہی نہ برتیں زخمی ہونے کا خدشہ ہے شریک حیات سے رویہ محتاط برتیں۔ اس طرح آپ کا ہفتہ کسی الجھن کے بغیر نہایت ناخوش گوار گزرے گا۔ دشمنوں پر نگاہ رکھیں ورنہ اختلافات کھل کر سامنے آجائیں گے۔ ایسے حضرات جن کے پاس ملازمین کی تعداد زیادہ ہے وہ اپنے ملازمین پر کڑی نگاہ رکھیں نقصان کا اندیشہ ہے بہت محتاط رہیں۔

(9 تا 15) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 17 مارچ کو خانہ شرف میں داخل ہورہا ہے برج جدی کے 28 درجہ پر یہ سیارہ درجہ شرف سے گزریگا لیکن یہ وقت آپ کیلئے انتہائی موزوں ہے جب تک یہ سیارہ خانہ شرف میں موجود ہے ہر شے آپ کی مٹھی میں ہے۔ ہر جائز کام کر سکتے ہیں۔ ان ایام میں اگر کوئی نیا کاروبار یا کسی جگہ پر شادی کا پیغام بھجوائیں تو ضرور کامیابی نصیب ہوگی۔ اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں۔

(16 تا 24) اس ہفتہ شمس تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ ان ایام میں اپنے برج سے متعلق صدقہ دیں۔ اندیشے بڑھتے جائیں گے گھریلو ماحول خراب ہوتا جائیگا وہ لوگ جو کہ عرصہ دراز سے کسی عدالتی معاملے میں الجھے ہوئے تھے نہایت محتاط رہنا ہوگا۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔

(25 تا 31) ان ایام میں زہرہ مریخ تربیع کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ ان ایام میں سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔ ہر رشتہ کو مضبوطی سے تھام کر رکھیں خاص کر جن افراد کی منگنی یا شادی ہونے والی ہے۔ اُن کو پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ غصہ پر قابو رکھنا ہوگا ورنہ بنا بنایا کام بگڑ سکتا ہے۔ اپنے زیادہ بولنے کی عادت پر قابو رکھیں آپ کے اپنے دوست بھی آپکی اس عادت کی وجہ سے آپ سے اپنے راز بیاں نہیں کرتے۔

## برج ثور

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

(یکم تا 8) ان ایام میں شرف زہرہ اور اہم سعد نظر زہرہ تثلیث مشتری قائم ہورہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے اس نظر کے تحت کاروباری افراد آئندہ آنے والے وقت کیلئے ان دنوں بہترین حکمت عملی بنا سکتے ہیں۔ دوران سفر احتیاط کرنا ہوگا۔ والدہ کی جانب سے وراثتی جائیداد یا مفت کی دولت ملنے کی توقع ہے انعامی اسکیموں میں فائدہ ہوسکتا ہے۔ ان ایام میں لوح شرف زہرہ بنوا کر پاس رکھنے سے من پسند مقصد کی تکمیل ہوگی۔ اس لوح کی برکت سے دیرینہ مسائل حل ہونگے اور مشکلات میں کمی واقع ہو۔ کاروباری حالات بہتر رہینگے۔

(9 تا 15) اس ہفتہ نحس نظر زہرہ تربیع زحل کی قائم ہورہی ہے۔ وہ افراد یا خواتین جن کی نسبت وشادی کے معاملات عرصہ دراز سے چل رہے ہیں منگنی یا نکاح ختم ہونے کا اندیشہ ہے۔ خاتون خانہ سے نرم رویہ اختیار کریں ماحول میں کشیدگی پیدا کرسکتی ہے۔ بہت پُرسکون رہ کر تمام حالات سے گزرنا ہوگا۔ یاد رکھیں حالات ہمیشہ بدلتے ہیں۔

(16 تا 24) بہت احتیاط سے وقت گزرنا ہوگا۔ کیونکہ آپ کے برج کا حاکم زہرہ کا دوست سیارہ زحل نحس حالت میں ہے نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ جادو کے اثرات تیزی سے اثر کرسکتے ہیں۔ ان اثرات سے بچنے کے لئے روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے۔ لوح زہرہ پاس رکھیں۔

(25 تا 31) اس ہفتہ مالی نقصان برداشت کرنا پڑے گا۔ اخراجات کی زیادتی سے ہر ممکن گریز کریں نئی سودے بازی، ریس وغیرہ میں بھی حصہ مت لیں سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا دوسروں کی مادی اعانت بھی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ شراکتی امور کے ذریعے فائدہ ہوگا۔ شریک حیات سے تعلقات استوار رکھیں لاپرواہی نقصان دے ثابت ہوسکتی ہے۔ کاروباری حضرات تجارت کی غرض سے ان ایام میں سفر نہ کریں تو بہتر ہے خاطر خواہ فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

برج جوزا21 مئی تا20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک،ق۔پتھر، زمرد۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد5۔اسم اعظم، یا رزاق308 بار
سعد تاریخیں31,29,27,19,14,93
نحس تاریخیں23,20,16
لکی نمبرز11,43,51,24



برج سرطان21 جون تا20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ح، ہ، ھ۔پتھر، موتی۔مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد2۔اسم اعظم، یا جبارُ21 بار
سعد تاریخیں30,27,17,5,1
نحس تاریخ28,19,14,6
لکی نمبرز58,19,31,35



(یکم تا8)اس ہفتہ کا آغاز آپ کیلئے مبارک نہ ہے جو کچھ کریں سوچ سمجھ کر بہتر طریقہ سے انجام نہیں دے سکتے۔حالات کی بہتری کیلئے بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں۔اس ہفتہ آپکے برج کا حاکم سیارہ نظر تربیع قائم کر رہا ہے عطارد مریخ کی یہ نحس نظر نقصان دے سکتی ہے۔نیا کاروبار شروع کرنے کیلئے یہ ایام بہتر نہ ہے۔اگر سیر و تفریح کی غرض سے کوئی پروگرام بنایا ہوا ہے تو فی الحال ملتوی کر دیں۔

(9 تا15)اس ہفتہ نحس نظر عطارد تربیع زحل قائم ہو رہی ہے جس کے نحس اثرات کی وجہ سے بزدلی پیدا ہو سکتی ہے خوف اور دہشت کا عنصر بھی غالب رہیگا۔اس ہفتہ جرت مندی سے مقابلہ کیا جائے کمزوری یا بزدلی آپکو لے ڈوبے گی۔اگر آپ کمزور پڑ گئے یا مشکلات سے فرار کی راہ اختیار کی تو یہ ہفتہ طرفداری نہ کرے گا۔نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں۔اس ہفتہ بدنامی کا خدشہ ہے۔سیاہ رنگ لباس استعمال نہ کریں۔

(16 تا24)ان ایام میں عطارد قران زہرہ قائم ہو رہا ہے۔اس نظر کے تحت محبوب یا شریک حیات سے وابستہ توقعات ان دنوں پوری ہونگی۔عزیز اقارب کی ناراضگی دور کرنے اور صلح کا وقت ہے انعامی اسکیموں میں کامیابی حاصل ہو سکتی ہے اس ماہ آپ کا لکی عدد73 ہے۔

(25 تا31)اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ان ایام میں برج حمل میں ہے23 مارچ تا15 اپریل کو اس سیارہ کو رجعت ہو رہی ہے۔اس دوران یہ سیارہ اپنی طاقت کھو دیگا۔اس دوران طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہیگا آپ کو آرام کرنا چاہئے کوئی بھی تحریری معاہدہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔عزیز اور رشتہ داروں سے وفا کی امید نہ رکھیں۔جس شخص پر آپ نے بھروسہ کیا اُس سے دھوکہ ملنے کی قوی امکان ہے۔اہل خانہ کے ساتھ نرم رویہ اختیار کریں۔جتنا ممکن ہو سکے حالات کے ساتھ سمجھوتہ کر کے چلیں اسی میں بہتری ہے۔

(یکم تا8)اس ماہ17 مارچ تا 16 مئی سیارہ مریخ برج جدی میں رہے گا اس کا جو کہ آپ کے زائچہ میں اچھا نہیں۔تیز دھار آلات آگ اور لوہے کے استعمال کی اشیاء نہایت احتیاط سے برتیں زخمی ہونے کا خدشہ ہے بہتر ہے کہ منگل کے روز گوشت کا صدقہ دیں۔ صدقہ لازمی دیں۔شریک حیات سے عام بات پر اختلاف ہو سکتا ہے۔گھریلو حالات بہتر نہ ہونگے۔لیکن آپ کو بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر کوئی شخص آپ کی بات نہیں مانتا تو ضد اور بحث سے گریز کریں۔

(9 تا15)اس ہفتہ آپ کے برج کا ذاتی سیارہ شریک حیات کے خانہ میں جا رہا ہے ان دنوں آپ کی طبیعت میں انتہائی نرمی آسکتی ہے قابل اعتبار دوستوں سے اہم معاملات میں اس ہفتہ مشورہ کیا جا سکتا ہے۔ایک بیماری دیرینہ آپ کی جان چھوڑ دیگی۔دوران سفر احتیاط برتیں۔

(16 تا24)ایک بدنامی آپ کے آن کھڑی ہوگی اور آپ کو نا کردہ گناہ کی سزا بھگتنی پڑے گی طیش میں آنے والے الجھاؤ پیدا ہو سکتا ہے بہتر ہے کہ معاملہ کو نہایت خوبصورتی سے حل کر لیا جائے۔بشرطیکہ آپ وہمات کو اپنے دل سے نکال دیں۔آمدنی بڑھانے کے مواقع ملیں گے۔

(25 تا31)ازدواجی معاملات بہتری کی جانب آجائیں گے آمدنی بڑھے گی ایک موقع اس ہفتہ ملے گا اور آپ کو اس موقع سے بھر پور فائدہ اٹھانا چاہے آپ کے لئے خوشخبری لا سکتے ہیں۔یہ خوشخبری مالی بھی ہو سکتی ہے اور کسی مقصد میں کامیابی کی جانب اشارہ بھی ملتا ہے جو خوشگوار خبریں اور مالی فائدہ لائے گی چند افراد کو رشتہ داروں یا سسرالی رشتہ داروں سے فائدہ حاصل ہوگا اور کچھ کو غیر متوقع طور پر روپیہ ملے گا۔طبیعت میں اداسی رہے گی ان دنوں بات بات پر غصہ آنا شروع ہو جائیگا۔کام کی زیادتی رہے گی لیکن عبادت وریاضت کی طرف بھی زیادہ توجہ ہوگی۔گھریلو امور کو اس ہفتہ انجام دے سکتے ہیں۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔پتھر، ہیرا، لہسنیا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمنُ 115 بار۔یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) ملازمین کو رکھنے سے قبل خوب جانچ پڑتال کرلیں نقصان بھی ہوسکتا ہے۔ذہنی توجہ سے آپ ایک بگڑے ہوئے کام کو بہتر انداز سے سنوار سکتے ہیں ہم مزاج افراد سے رابطہ رکھیں۔بہت کچھ سیکھنے کو ملے گا۔ایسے حالات اور واقعات پیش آسکتے ہیں۔جو آپ کی ترقی کو مزید بڑھانے میں مددگار ثابت ہونگے خواہ مقصد کچھ بھی ہو کامیابی ملے گی۔صلاحیتوں کو بہتر بنائیں اس سلسلہ میں ضروری معاملات جمع کریں۔

(9 تا 15) یہ ایام جائیداد کی خریداری کیلئے مناسب ہیں قوی امید ہے کہ ان دنوں میں آپ رکا ہوا پیسہ یا قرض بھی واپس مل جائے کچھ ستارے آپ کے حق میں بہتر جارہے ہیں کسی نوعیت کا فائدہ ملنے والا ہے۔بڑے پیمانے پر لین دین سے واضح تبدیلی آئیگی اچھی قیمت پر خریداری یا فروخت سے فائدہ ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان سے ثابت ہوسکتی ہے۔ہفتہ کے آخر میں چند نحس نظرات نقصان کی جانب اشارہ دے رہی ہیں۔سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔لیکن اپنی ذات کو حد سے زیادہ اہمیت نہ دیں۔گھریلو معاملات خود بہتر طریقہ سے حل کرسکتے ہیں۔خوشی کی تقریبات میں جانے کا موقع ملے گا۔

(16 تا 24) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تسدیس مشتری قائم ہورہی ہے۔اس نظر کے تحت قریبی عزیز آپ کے لئے پریشانیاں کھڑی کررہے ہیں خصوصاً وہ افراد جن سے آپ کا خوشی رشتہ ہے آپ کو خوشحال نہیں دیکھنا چاہتے ہیں اس ماہ خلاف توقع کوئی رقم ملنے کی امید ہے۔اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروائیں۔

(25 تا 31) نئے کاروبار کی ابتداء کیلئے یہ ہفتہ اچھا نہ ہے۔مالی معاملات میں نقصان کا اندیشہ ہے کیونکہ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ نظر تربیع قائم کررہا ہے۔لین دین میں احتیاط کریں۔نقصان کا اندیشہ ہے۔تیز دھار آلات یا آگ سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) آپ کے برج سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جارہے ہیں اس ہفتہ کے آغاز سے ہی آپ کے برج کا مالک سیارہ عطارد گردش میں ہے گویا یہ دور آپ کیلئے کمزور اور نحس ثابت ہو سکتا ہے۔اس ہفتہ آپ کو سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔صحت کا خیال رکھیں۔ضرورت سے زیادہ کام اور تھکن میں چڑچڑا پن آسکتا ہے۔

(9 تا 15) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔یہ ہفتہ بزرگوں کی دعائیں لینا کیا ہے نہ کا اُن سے اختلاف بڑھانے کا ایک دشمن کی کوشش ہے کی وہ کسی طرح آپ کے والدین یا بزرگوں کے درمیان اختلاف پیدا کروانے میں کامیاب ہوجائے لگائی بجھائی کی عادت کن دوستوں میں ہے ذرا نظر میں رکھیں آپکے اپنوں میں دشمن چھپے بیٹھیں ہیں ذرا سا غور کریں تو وہ سامنے آجائیں گے۔صبر و تحمل کا دامن نہ چھوڑیں۔ان ایام میں زیادہ نہ بولیں تو بہتر ہے کسی سے لڑائی کا خدشہ ہے۔مقدمہ یا پنچایتی فیصلوں میں جانے سے گریز کریں۔

(16 تا 24) اس ہفتہ عطارد قران زہرہ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔جس کے اثرات کی وجہ سے تمام حالات آپ کے ہاتھ میں ہے محبوب کو پیغام بھیجوانا ہو یا منگنی یا شادی کی رسم ادا کرنی ہو تو اس سے بہتر وقت آپ کیلئے نہیں۔آپکو کوئی مالی، کاروباری یا گھریلو فیصلہ ضرور کرنا ہے تو کسی بہتر وقت کا انتظار کریں۔اہل خانہ کو ساتھ لے کر چلیں۔

(25 تا 31) ناگہانی طور پر بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہوسکتی ہے۔سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزرنے کر قریب ہے اس وقت نحوستیں اپنے ساتھ جمع کرلیتا ہے یہ وقت محتاط رہنے کا ہے صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں۔عدالتی کاروائی، پنچائتی معاملات میں اختلافات ہوسکتے ہیں۔عزیز و اقارب سے تلخ کلامی سے بات نہ کریں تو بہتر ہے لیکن وقت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ اپنے ارادوں کو عملی جامہ پہنائیں۔

## میزان

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیم 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11



(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ ان ایام میں کسی بھی قیمت پر اپنے مروجہ اصولوں کو نہ توڑیں۔ اپنی بات پر قائم رہیں۔ فضول گفتگو سے پرہیز کریں محافل میں جانے کا اتفاق ہو گا۔ کسی پرانے دوست سے مل کر خوشی محسوس کرینگے۔ حالات کافی حد تک بہتری کی طرف آئینگے فضول خیالات ذہن سے نکال دیں۔

(9 تا 15) اس ہفتہ زہرہ تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ دوستوں میں بہت کم رفاقت اور وفا پائی جائیگی۔ بے وفائی کا زیادہ اندیشہ ہے۔ جنسی تعلقات میں بھی کمزوری ہوگی۔ سخت رویہ اور غیر ذمہ دارانہ طبیعت کا رجحان رہے گا۔ نیا طرز زندگی خوش بختی لائے گا۔

(16 تا 24) اس ہفتہ ایک شخص اپنی مصنوعی محبت کا آپ سے اظہار کرے گا لیکن آپ کو محتاط رہنا چاہئے اور اس کی چال کو سمجھ جانا چاہئے بہت کچھ آپ کی مٹھی میں ہے لیکن عیاشی کی جانب اپنے مزاج کو نہ لے جائیں یہی وقت سدھرنے اور سنبھلنے کا ہے۔ ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں باآسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ سیر وتفریح کی غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند ثابت ہوگا۔

(25 تا 31) ایک منفی سوچ آپ کو دیمک کی طرح کھائے جا رہی ہے۔ اپنے دُکھ درد کو اس ہفتہ اپنے مخلص دوست سے بیان کر دیں ورنہ آپ کی یہ حالت مزید بگڑ سکتی ہے ضروری نہیں کہ جس شخص پر اعتماد اور اعتبار کیا جائے وہ آپ کو سوچ کے مطابق ہو خواتین اس ہفتہ اخراجات میں کمی کریں۔ مشترکہ مالیات انشورنس، ٹیکس اور ترکہ وغیرہ کی وجہ سے قائم اختلاف کم ہوسکتے ہیں۔ نئی منصوبہ بندی کر سکتے ہیں۔ محبت کے معاملات سے متعلق سیاران دنوں نحس اثرات سے گزر رہا ہے آپ کو ہر طرح سے احتیاط کی ضرورت ہے۔

## عقرب

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاح 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28



(یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ نظر تربیع قائم کر رہے مریخ عطارد کی یہ نحس نظر ہر قسم کے خدشات میں اضافہ کرتی ہے۔ عزیز و اقارب تو پہلے ہی چاہتے ہیں کہ آپ کسی اہم معاملہ میں الجھیں محبوب سے بھی رنجش کا خدشہ ہے۔ اس ہفتہ کے آخری ایام میں افسران بالا کی جانب سے ناراضگی یا نقصان ہوسکتا ہے۔ نکاح یا شادی کے معالات ابھی التواء میں ڈال دیں یہ وقت بہتر نہیں ہے کبھی بھی کچھ بھی ہوسکتا ہے۔ کاروباری معاملات بہتری کی طرف آئیں گے اور مخالفین پر با آسانی غلبہ حاصل کر سکتے ہیں۔ والدین سے ناراضگی بھی ختم ہوسکتی ہے۔

(9 تا 15) جب بھی کوئی سیارہ خانہ شرف میں موجود ہوتا ہے تو انتہائی طاقتور ہو جاتا ہے آپ کی پوشیدہ قوتوں کو طاقت دینے کیلئے آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ اس ہفتہ کے آخر جدی میں داخل ہو رہا ہے۔ یہاں پر یہ انتہائی طاقتور اثرات ظاہر کریگا اس برج میں اس کا قیام 16 مئی تک ہے۔ اپنے معاملات میں کسی بھی شخص کو دخل اندازی کرنے کی اجازت نہ دیں۔ فضول اخراجات سے گریز کریں۔

(16 تا 24) اس ہفتہ شمس تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ کسی بھی بات پر بلا وجہ جھگڑا ہوسکتا ہے خاتون خانہ کچن میں کام کرتے ہوئے تیز دھار آلات اور آگ سے محفوظ رہیں چوٹ لگ سکتی ہے۔ غصہ قابو میں رکھیں دوسرے لوگوں کے معاملات میں دخل اندازی سے گریز کریں۔

(25 تا 31) اب کچھ بہتری کی امیدیں ہیں اور ماحول سازگار ہوگا کاروباری حضرات اس ہفتہ خوب منافع کما سکیں گے۔ ایک دوست سے فائدہ متوقع ہے۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ اس ماہ کا لکی عدد 38 ہے۔ اس ہفتہ کی 28 تا 30 مارچ آپ کی قوت ارادی کمزور ہوگی اور کوئی درست فیصلہ کرنے میں ناکامی ہوگی۔ آپ کا حاکم سیارہ زہرہ اس ہفتہ کی گردش سے نکل جائیگا۔ مگر چند ایام نحس ہیں۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف ۔ف ۔ پتھر، زرد عقیق ۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز ۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3 ۔ اسم اعظم، یا سلام 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86




(یکم تا 8) مشتری رہائشی اور شراکتی معاملات پر حکومت کرتا ہے۔ اس نظر کے مطابق گھریلو معاملات بہتری کی جانب نہ آئیں گے۔ بگڑے ہوئے مسائل مزید اُلجھ جائیں گے اس کے علاوہ یہ ہفتہ جائیداد کی خرید فروخت کے لئے موافق ثابت نہ ہوگا۔ زہرہ تثلیث مشتری نظر بھی جائیداد، شراکتی اور مالی معاملات کی موافقت میں ہوں گے۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری حالت رجعت میں جا چکا ہے۔ جو کہ نحس ہے۔ دشمنوں پر نظر رکھیں بجائے اس کے کہ گھنٹوں سوچتے رہیں۔

(9 تا 15) اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے یہ نظر زبردست مالی فائدہ لائے گی کیونکہ شمس مال و دولت پر حکومت کرتا ہے۔ چنانچہ کچھ افراد انعامی اسکیموں میں کامیابی کاروباری فائدہ اور تجارت میں مالی فائدہ حاصل ہوگا۔ لکی عدد 13,31 ہے۔ مالی فائدے حاصل کرنے کیلئے اس نایاب وقت میں لوح حصول مال و دولت بنوا کر اپنے پاس رکھی جا سکتی ہے۔ یہ لوح ادارہ سے بھی حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح حاصل کرنے کے خواہشمند حضرات 8 مارچ سے قبل رابطہ کریں۔

(16 تا 24) کوئی دیرینہ آرزو پوری ہو سکتی ہے۔ کاروبار وسعت اختیار کر جائیگا دوستوں سے وفا کی اُمید رکھی جا سکتی ہے۔ برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ بلاوجہ کسی بھی بات پر دوست سے ناراضگی پیدا ہو سکتی لیکن زہرہ عطارد قران قائم ہونے کی وجہ سے جلد ہی صلح بھی وہ جائیگی۔ عزیز و اقارب جو کہ اب تک ناراض تھے ان کو منانے کا اچھا وقت ہے موقع ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

(25 تا 31) ان یام میں کوئی ایسا کام نہ شروع کریں جس سے آپ کو یہ امید ہو کہ آپ کاروباری ترقی حاصل کر سکیں گے۔ روپے پیسہ کا حصول اس ہفتہ مشکل ہوگا آمدنی میں کمی ہوگی۔ وہ افراد جو کہ بیرون ملک سفر کے خواہشمند ہیں ان کی خواہش اس ہفتہ پوری ہو سکتی ہے۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف ۔ض، ظ، ج، خ ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم ۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8 ۔ اسم اعظم، یا خالق 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78




(یکم تا 8) بلی کو دیکھ کر آنکھیں بند کرنے سے خطرہ نہیں ٹلے گا۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے سے فی الحال کچھ حاصل نہ ہوگا۔ پرانے دوست سے مل کر خوشی ہوگی۔ جائیداد یا قیمتی اشیاء کی خرید و فروخت فائدہ مند ثابت ہو سکتی ہے۔ آنکھیں اور کان کھلی رکھیں۔ کسی کے بہکاوے میں نہ آئیں۔ حالات بدستور قائم رہینگے آپ کو اپنے غصہ پر کنٹرول کرنا ضروری ہے۔ مالی مشکلات کا اندیشہ ہے احتیاط سے قدم اٹھائیں۔

(9 تا 15) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتے ہیں قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے یا بزرگوں سے اختلاف قائم ہو سکتا ہے لڑائی جھگڑا بھی بڑھ سکتا ہے۔ ایسے معاملات سے نبٹنے کیلئے ہفتہ کے دن اپنے برج کے مطابق صدقہ اور بزرگ سے دعا کروائیں۔ مخالفین اپنے مقصد میں کامیاب ہو سکتے ہیں اگر آپ نے سستی سے کام لیا بری طرح شکست کا سامنا ہو سکتا ہے۔

(16 تا 24) اس ہفتہ زہرہ تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ قریبی دوست یا قریبی عزیز سے دُکھ پہنچ سکتا ہے لیکن ہونے والے نقصان کو ذہن پر سوار نہیں کرنا ہے۔ حاکمانہ رویہ میں تبدیلی لائیں اس قدر نرم نہ بنیں کہ لوگ آپکو نگل جائیں اتنے سخت نہ بنیں کہ لوگ اُگل دیں۔

(25 تا 31) اس ہفتہ شمس تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔ بہت سے مسائل حل طلب ہیں احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے غیر محتاط رویہ کئی مسائل پیدا کر سکتا ہے۔ کچھ لوگ آپکو بھڑکا کر اپنا مفاد حاصل کرنا چاہتے ہیں لیکن آپ کو ہوش و حواس میں رہ کر تمام فیصلے انجام دینے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔ صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات مزل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں خصوصی دعا کروائیں۔

## دلو

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یا باریُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

(یکم تا 8) شک وشبہ کی عادت آپ کو خراب کر سکتی ہے۔ بنے ہوئے کاموں کو بگاڑ سکتی ہے۔ اپنے گردو پیش پر نظر رکھے ایک گھٹیا ذہنیت رکھنے والا شخص آپ کے قریب ہے اور مختلف داو پیچ چل رہا ہے اس کا مقصد ہر طرح آپ کو نقصان دینا ہے اس سے ہر ممکن بچیں۔

(9 تا 15) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تر بیع زحل قائم ہو رہی ہے اس نظر کے تحت غیر ملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹوں اور تاخیر کا حائل ہونا نظر آتا ہے۔ بہت احتیاط سے وقت گزرنا ہوگا۔ جادو کے اثرات تیزی سے اثر کر سکتے ہیں۔ ان اثرات سے بچنے کے لئے روحانی بزرگوں سے ملاقات ضروری ہے تاکہ آنے والے خدشات کو دور کیا جا سکے۔ کاروباری ترقی کاروباری معاہدے یا نیا کاروبار کرنا آپکے حق میں بہتر نہ ہوگا۔ خواتین کچن میں احتیاط کریں چوٹ کا خدشہ ہے۔

(16 تا 24) مخالفین سے محتاط رہنے کی سخت ضرورت ہے غفلت میں نقصان دینے کی کوشش کرینگے خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی میں محتاط رہیں۔ ورنہ مالی نقصان براداشت کرنا پڑے گا۔ اخراجات کی زیادتی سے ہر ممکن گریز کریں نئی سودے بازی، ریس وغیرہ میں بھی حصہ مت لیں سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہ ہوگا دوسروں کی مالی اعانت بھی نقصان دہ ثابت ہوگی۔ شراکتی امور کے ذریعے سے بھی نقصان ہوگا۔ چوٹ لگ سکتی ہے اپنا رویہ درست رکھیں ورنہ نقصان ہو سکتا ہے۔

(25 تا 31) اس ہفتہ شمس تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں آپکو محتاط رہنا ہوگا۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ اچھے دن نہیں ہیں۔ تلخ کلامی سے بات بگڑ سکتی ہے۔ نرم رویہ رکھیں سوچ سمجھ اسکیم کے تحت آپ کے ساتھ ایک چال چلی جائیگی۔ دوران سفر خاص خیال رکھیں۔ کچھ لوگ آپکے قریبی عزیز سے مل کر غیبتیں کرنے میں مصروف ہیں گردو پیش کا جائزہ لیں۔ دوران سفر محتاط رہیں۔

## حوت

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومنیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا غفارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ کاروباری پوزیشن قدرے بہتر رہے گی۔ آمدنی میں بھی معقول اضافہ ہوگا۔ لیکن اخراجات کی زیادتی کے سبب جیب خالی ہی رہے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کا رشتہ قدرے جدوجہد کے بعد طے پا سکے گا۔

(9 تا 15) اس ہفتہ شمس تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت انعامی اسکیموں میں فائدہ ہوگا اور مفت کی دولت ملنے کا بھی امکان ہے۔ وراثتی جائیداد میں تقسیم ہو سکے گی۔ شیئرز کے کام میں فائدہ حاصل ہوگا۔ کاروباری غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند ثابت ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں۔ طبیعت میں بوجھل پن اور سستی رہیگی۔

(16 تا 24) عطارد زہرہ قران نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ قران بہت اہمیت کا حامل ہے۔ اظہار محبت کیلئے یہ خاص وقت ہے۔ عزیز و اقارب کو اپنے ہاتھ میں لینے کیلئے اس سے بہتر وقت نہ ملے گا۔ اس ہفتہ میں دوستی یا محبت وہاں ہی قائم رہے گی۔ جہاں قریباً ہم عمری ہوگی عمروں کا زیادہ تفاوت اس عہد کو نبھا نہ سکے گی۔ اگر آپ اپنی صلاحیتوں پر بھرپور بھروسہ کریں گے تو موجودہ مسائل آپ کے حق میں مفید ثابت ہو سکتے ہیں۔ ان دنوں میں آپ افسران بالا یا والدین کے غضب و غصہ کو دور کر سکتے ہیں۔ بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جا سکتا ہے۔ مجالس و روحانی محافل میں شرکت کرنے سے تقویت ملے گی۔ دوردراز سے خوشی کی خبر مل سکتی ہے

(25 تا 31) یہ ایام محبوب سے ملاقات کیلئے بہتر ہیں کوئی تحفہ بھیج کر محبوب یا شریک حیات کا دل جیت سکتے ہیں۔ نیز انعامی اسکیموں میں بھی کامیابی ملے گی۔ چند دوست نما دشمن آپ کے گرد سازشوں کا جال بُن رہے ہیں محتاط رہیں عزیز و اقارب سے بھی کسی بات پر تلخی ہو سکتی ہے۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب یکم مارچ 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے لاہور میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 15 مارچ 2018ء مالیتی بانڈ 200 فیصل آباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم فروری 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے پشاور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 004385 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 033988، 211290، 439491 اور اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25000 کوئٹہ میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 046812 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 581055، 769672، 775572 انعام کے حقدار ٹھہرے۔ جبکہ 15 فروری 2018ء مالیتی بانڈ 1500 کراچی میں ہونے والی قرعہ اندازی میں پہلا انعامی بروکن 635576 ور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 354086، 617702، 978482 آئے اور اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 ملتان میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 786640 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 147056، 374427، 780469 انعام کے حقدار ٹھہرے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر کھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اوران کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**فروری 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 42** پر شائع کردہ فروری کے لکی نمبرات کے عنوان سے یکم فروری کی ڈبی سے 0 کا فگیر جبکہ 15 فروری کی ڈرا کی ڈبی سے 6 کا فگیر صفحہ کے طور پر ظاہر ہوا۔ **فروری 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 43** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 63 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ سیکنڈ کے آکڑوں سے 97 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 44** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 21 کا آکڑہ درجہ دوئم جبکہ 97 کا 15 فروری کی ڈرا میں درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے یکم فروری کی ڈرا کیلئے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 0 کا فگیر درجہ اول میں جبکہ 21 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی طرح 15 فروری کی ڈرا میں 63 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 43** پر **محترم محمد نبیل مزمل** کیجانب سے 15 فروری کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 63 کا آکڑہ درجہ اول میں جبکہ 61 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنھوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔

دعا گو اسیر عابد حسین شاہ

# مارچ لکی نمبرز

| نمبر | |
|---|---|
| 1 | 243 |
| 2 | 041 |
| 3 | 125 |
| 4 | 916 |
| 5 | 654 |
| 6 | 315 |
| 7 | 851 |
| 8 | 748 |
| 9 | 317 |
| 10 | 539 |
| 11 | 234 |
| 12 | 357 |
| 13 | 028 |
| 14 | 920 |
| 15 | 654 |
| 16 | 036 |
| 17 | 320 |
| 18 | 273 |
| 19 | 980 |
| 20 | 639 |
| 21 | 612 |
| 22 | 568 |
| 23 | 130 |
| 24 | 286 |
| 25 | 251 |
| 26 | 203 |
| 27 | 710 |
| 28 | 592 |
| 29 | 671 |
| 30 | 192 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# مارچ کے لکی نمبرز

بانڈ مالیت:- 40000
تاریخ:- 01-03-2018
تحقیق:- ایم عادل (تربیلا ڈیم)

فسٹ یا سیکنڈ

23 61
52 95
57 99

2336 — 2339
3 | 6
2
9 | 8
9566 — 9966

| لاہور کی ڈرا |
| --- |
| 233,214 |
| 520,579 |
| 614,638 |
| 956,996 |

بانڈ مالیت:- 200
تاریخ:- 15-03-2018

فسٹ یا سیکنڈ

23 80
57 89
59 96

2335 — 5924
8 | 9
3
6 | 2
8032 — 8925

| فیصل آباد کی ڈرا |
| --- |
| 233,000 |
| 579,592 |
| 803,892 |
| 962,996 |

تحقیق:- عمران انصاری (لاہور)

01-03-2018

| 8 | 2 |
| --- | --- |
| 8234 | 2135 |
| 3 | 9 |
| 3246 | 9215 |

15-03-2018

| 6 | 3 |
| --- | --- |
| 6120 | 3240 |
| 4 | 0 |
| 4178 | 0241 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### یکم مارچ کی ڈرا

F/S=18=58=80=92

| | | |
|---|---|---|
| 174 | 1 8 | 180 |
| 542 | 2 | 580 |
| 816 | 5 9 | 805 |
| 934 | | 926 |

F/S=17=54=81=93

### 15مارچ کی ڈرا

F/S=34=41=83=96

| | | |
|---|---|---|
| 321 | 3 8 | 349 |
| 406 | 0 | 415 |
| 827 | 4 9 | 835 |
| 976 | | 967 |

F/S=32=40=82=97

| یکم مارچ 2018ء | بانڈ مالیت 40000 | شہر لاہور | ڈرا نمبر 73 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروز جمعرات | بوقت 09:00 | برج حمل | ساعت شمس | عدد کا پیمانہ 12 | طالع مشتری |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1-3-8-9 OFF 0-2-4-5-6-7




| 92 | 81 | 32 | 14 |
|---|---|---|---|
| 95 | 82 | 35 | 18 |
| 98 | 86 | 39 | 19 |

| 15 مارچ 2018ء | بروز جمعرات | بانڈ مالیت 200 | شہر فیصل آباد | ڈرا نمبر 73 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت 09:00 | برج ثور | ساعت شمس | عدد کا پیمانہ 02 | طالع مشتری |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 2-4-6-8 OFF 0-1-3-5-7-9




| 80 | 60 | 40 | 20 |
|---|---|---|---|
| 82 | 64 | 45 | 22 |
| 85 | 69 | 49 | 27 |




## قارئین نوٹ فرما لیں

ماہنامہ تحفہ روحانیات کے قارئین کی جانب سے کئی بار اس خواہش کا اظہار کیا گیا ہے ماہنامہ میں روحانی قلمکار حضرات کے انٹرویو شائع کئے جائیں قارئین کی اس خواہش کو مدنظر رکھتے ہوئے شمارہ اپریل سے روحانی قلمکار حضرات کے انٹرویو کا سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔

لہذا ادارہ کی جانب سے اُمید کی جاتی ہے قارئین مزید اپنی آراء اور تجویز سے مطلع فرماتے رہیں گے۔ (ادارہ)

## بابا رحمانی کا مندرہ اچھا لگا

شمارہ فروری کے صفحہ نمبر 22 پر بابا رحمانی کی جانب سے ایک مندرہ شائع ہوا تھا۔ میری تلاش ہمیشہ نت نئے روحانی مجربات پر رہتی ہے۔ پہلے بھی جناب محترم خضر عباس پیاسی صاحب نے حاضرات پر چند روحانی تحریریں ارسال کی جو کہ میرے پاس اب تک محفوظ ہیں۔ اس ماہ شمارہ فروری میں بابا رحمانی مندرہ غوثیہ ہم جیسے روحانی پیاسوں کیلئے شائع کروایا۔ بابا رحمانی بہت اچھا کرتے ہیں کہ کھلے دل اور نظر سے جو بھی روحانی وظائف یا تحائف ماہنامہ میں شائع کرواتے ہیں اُس کے بارے میں مکمل طور پر وضاحت لکھ دیتے ہیں۔ ایک اچھے اور نیک آدمی کی یہ ہی نشانی ہوتی ہے۔ اُمید کرتا ہوں کہ آئندہ بھی بابا رحمانی اور دیگر روحانی قلمکار اپنے مجربات روحانی شائع کرواتے رہیں گے۔ منجانب:۔ شہزاد انجم (راولپنڈی)

## والد محترم کامران بنگش

میرے محترم روحانی دوست جناب کامران بنگش صاحب کے والد محترم رفیق حیات بنگش صاحب ان دنوں سخت علیل ہیں میں خاص طور سے ایک طویل سفر کر کے لاہور پہنچا تا کہ بیمار کی عیادت کی جائے اس دوران کچھ روحانی گفتگو بھی ہوئی اپنے دوستوں سے التماس کرتا ہوں کہ محترم کامران بنگش صاحب کے والد گرامی کی جلد صحت یابی کیلئے دعا کریں کہ مولا پاک بیمار کربلا کے طفیل جلد مکمل صحت یابی عطا فرمائے۔ منجانب:۔ سبط حسن جعفری (کوئٹہ)

## لوح ہمزاد سے مشاہدہ ہمزاد

آج سے دو ماہ قبل میں نے لوح ہمزاد بذریعہ ڈاک منگوائی تھی۔ مجھے خط لکھنے کی اتنی عادت نہیں بہت ہی مجبوری کے تحت شاہ صاحب کی محبت میں یہ خط تحریر کر رہا ہوں گزشتہ عرصہ 7 سال سے ہمزاد یا اُسکے مشاہدات کا متلاشی رہا ہوں جگہ جگہ کے دھکے کھائے بڑے بڑے دعوے داروں سے بھی ملا مگر سب اندر سے کھوکھلے نکلے، شاہ صاحب سے لوح ہمزاد منگوائی۔ لوح ہمزاد کے ہمراہ ایک تفصیلی لٹریچر بھی تھا۔ جس میں ہمزاد سے مختلف کام لینے کے طریقے بتائے گئے تھے سب سے پہلے تو میں نے اپنے ہمزاد کی کمزوری دور کرنے کیلئے عمل کیا ہمزاد سے متعلق وہ راز مجھے ملے جو کہ اس سے پہلے کبھی میں نے نہ سُنے تھے۔ پھر میری نظر مرکوز ہوگئی کہ میں کسی طرح مشاہدہ ہمزاد کرسکوں۔ ہمزاد کے مشاہدہ کیلئے میں نے ایک عمل اسی لٹریچر سے تجویز کیا اور اس میں کامیابی کیلئے شاہ صاحب سے درخواست کی کہ وہ خصوصی دعا کریں۔ پہلی رات تو مجھے سرگوشیاں سنائی دیں اور محسوس ہوا کہ کوئی ہے دوسرے روز باقاعدہ طور پر مجھے اپنے گردو پیش ایک سایہ محسوس ہوا۔ تیسرے روز میں نے باقاعدہ طور پر اپنے ہمزاد کا مشاہدہ کیا۔ میرے لئے حیران کُن بات تھی کیونکہ 7 سال کی محنت کے بعد بھی میں یہاں تک نہ پہنچ سکا تھا جتنا جلدی لوح ہمزاد کی برکت سے فیض یاب ہوا۔ ہمزاد حاضر غائب ہو کر وہ کام کر دیتا ہے مگر ظاہر نہیں ہوتا۔ اس میں میری اپنی کمزوری ہے کیونکہ میں اس کی موجودگی کا ذکر دو تین دوستوں سے کر چکا ہوں۔ مگر لوح ہمزاد سے جو کام اب تک میں نے لئے ہیں حیران کُن اثر ہے۔ منجانب: محمد اسلم بلوچ (رحیم یار خان)

# آپ کی ڈاک

فروری میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## لوح شرف زہرہ دیں

س:۔استاد محترم ماہر روحانیات جناب محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب !دسمبر کے شمارے میں ایک قاری کو آپ نے لوح شرف زہرہ منگوانے کی ہدایت فرمائی ان سے کچھ حالات میرے بھی ملتے جلتے ہے تسخیر خلق کیلئے یہ تحفہ مجھے بھی عنایت فرمادیں۔ٹانگ کی وجہ سے معذور ہو گیا ہوں دوبارہ پھسل کر گر گیا چوٹ بھی لگی۔میرا دل و دماغ اس بات پر متفق ہے کہ آپ کی خصوصی توجہ سے میرے حالات مکمل ٹھیک ہو جائیں گے۔اللہ تعالیٰ کا مشکور ہوں کہ آپ جیسا مشفق استاد عنایت فرمادیا۔میری تاریخ پیدائش 6رمضان المبارک بروز ہفتہ صبح 1952,1953یا1954وغیرہ۔

**منجانب :**۔محمد سلمان جمیل (کراچی)

ج:۔جناب محترم سلمان جمیل صاحب !اُمید بخیریت محترم رواں ماہ کے شروع میں لوح شرف زہرہ تیار کر کے جلد از جلد آپ کو ارسال کر دی جائیگی اللہ تعالیٰ خاص مہربانی فرمائے۔باری تعالیٰ کے فضل و کرم بذریعہ نجوم آپ کی درست تاریخ پیدائش ۔30اپریل 1955 بروز ہفتہ 6رمضان المبارک ہے۔

## ممبر شپ کیسے لوں

س:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب !عرصہ دراز سے آپ کا رسالہ تحفہ روحانیات کا قاری ہوں۔گورنمنٹ ملازم ہوں جس کی وجہ سے اکثر میرا تبادلہ رہتا ہے لیکن میں کسی بھی شہر جاؤں مجھے آپ کا رسالہ شروع شروع میں مشکل سے مگر بعد میں باقاعدگی سے ملنا شروع ہو جاتا ہے مگر میاں چنوں شہر میں جب سے میرا تبادلہ ہوا ہے مجھے تحفہ روحانیات اکثر نہیں ملتا کیونکہ جس دوکاندار کے پاس رسالہ آتا ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسالہ آتے ہی پہلے تین دن میں سارا ختم ہو جاتا ہے۔بہر حال آپ مجھے رسالہ تحفہ روحانیات کی ممبر شپ لینے کا طریقہ بتا دیں اور اس بات کی بھی وضاحت فرمادیں کہ میری ممبر شپ جس ماہ میں روانہ کرونگا اُس ماہ سے شروع ہو گی یا جنوری 2018ء سے برائے مہربانی مجھے میرے خط کا جلد از جلد جواب عنایت فرما دیں آپ کی عین نوازش ہوگی۔ **منجانب :**۔طاہر اقبال (میاں چنوں)

ج:۔محترم رسالہ کی پسندیدگی کا شکریہ رسالہ تحفہ روحانیات ویسے تو پاکستان کے ہر۔ چھوٹے بڑے شہر سے آسانی سے مل جاتا ہے رسالہ کی بڑھتی ہوئی مانگ کے تحت بعض اوقات روحانی ماہنامہ مارکیٹ میں جلد ختم ہو جاتا ہے۔یہ آپ دوستوں کی محبت ہے۔اللہ آپ کی اس محبت اور خلوص کو اسی طرح قائم رکھے اگر رسالہ تحفہ روحانیات کی سالانہ ممبر شپ لینے کے خواہشمند ہیں تو 720روپے کا منی آرڈر یا ادارہ کے موبائل نمبرز پر یا بذا اکاؤنٹ میں رقم جمع کروا کر اپنا ایڈریس لکھوا دیں۔ان شاء اللہ بہت جلد آپکو رسالہ تحفہ روحانیات کی ممبر شپ کے ذریعے رسالہ ملنا شروع ہو جائیگا۔

آپ جس ماہ رقم ارسال کریں گے اُسی ماہ سے آپ کی ممبر شپ شروع ہو جائیگی۔اسی لئے آپ پورا سال کسی بھی مہینے ممبر شپ کی رقم ارسال کر کے اپنی ممبر شپ شروع کر سکتے ہیں۔ادارہ نے آپ کو 12شمارے پورے کرنا ہیں۔

## مشورہ دے دیں

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب ! آپکے رسالہ تحفہ روحانیات کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے میں نے اور میرے اہل خانہ کا یہ پسندیدہ رسالہ ہے ہم سب کو رسالہ تحفہ روحانیات اور مزمل روحانی جنتری سے بہت کچھ سیکھنے کو ملتا ہے اور اکثر و بیشتر ہم اپنے سیر و تفریح کے پروگرام یا ملازم رکھنے کی تاریخوں یا بچے کا نام کن حروف سے رکھیں یا کونسا نگینہ کس کو پہنا فائدہ مند ہوگا۔ہمیں ان سے بہت فائدے حاصل ہوئے اب میں نے آپ سے مشورہ کرنا ہے کہ مجھے علم نجوم کی مدد سے یہ بتائیں کہ میں اپنا کاروبار فی الوقت مزنگ (لاہور) میں کر رہا ہوں لیکن میرا ارادہ ہے کہ میں اپنے کاروبار کو مزید ترقی دینے کیلئے پرانی انار کلی تبدیل کرنا چاہتا ہوں یہ تبدیلی میرے خیال سے تو مجھے فائدہ دیگی مگر آپ اپنے نجوم کے ذریعے مجھے ہدایت فرما دیں کہ آیا میں تبدیل کروں یا یہیں پر ہی رہوں کیونکہ جو آپ کا حکم ہوگا میں

وہی کرونگا کیونکہ آپ اللہ کے نیک بندے ہیں پہلے بھی آپ سے اپنے جن مسائل میں مشورے طلب کئے آپ نے درست راہنمائی فرمائی برائے مہربانی اس بار بھی شفقت فرمائیں آپ کی بڑی مہربانی ہوگی اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ ہمیشہ ہمارے سروں پر قائم ودائم رہے اور اس ادارہ کو تا قیامت ایسے ہی چلتا رہے اور اللہ تعالیٰ ہمیشہ بُری نظر سے محفوظ رکھے (آمین)

**منجانب :۔** چوہدری دانش ندیم (لاہور)

ج:۔محترم آپ نے جس پیار بھرے انداز میں ماہنامہ اور جنتری کی پسندیدگی کا اظہار کیا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ کاروبار کی تبدیلی کیلئے فی الوقت یہ ایام آپ کیلئے بہتر نہیں ہیں۔ لگائے گئے حساب کے مطابق مزید ایک سال ابھی اسی جگہ پر جہاں پہلے سے آپ کا کاروبار چل رہا ہے یہیں پر رہیں آئندہ برس یعنی 2019ء میں آپ یہی سوال دوبارہ دہرائیں اُس وقت کے زائچہ حالات کے مطابق آپکی راہنمائی کردی جائیگی۔

## سوشل میڈیا کے روحانی اسکالر

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں گزشتہ 5یا6 سال سے فیس بک' ٹوئٹر اور اسی طرح کے دوسری ایپس استعمال کر رہا ہوں لیکن آج کل سوشل میڈیا پر ایرا غیرا روحانی اسکالر بنا ہوا ہے۔ تین سال تک میں ان کے پیچھے بہت خوار ہوتا رہا اس دوران میری میسنجر کے ذریعے ان بکس میں راہنمائی کرتا رہا۔ اب آپ خود سوچ سکتے ہیں کہ اُس نام نہاد روحانی اسکالر نے مجھ سے کتنی رقم بٹوری پھر مجھے دن رات چلہ کشی کرواتا رہا۔ اسی طرح اُس کے سینکڑوں شاگرد فیس بک پر نظر آئے لیکن جب میں نے اُس کے بارے میں مزید تحقیق کی تو پتہ چلا کہ اُسے روحانیت بارے بنیادی قاعدوں کا بھی نہیں علم میں انٹرنیٹ کے ذریعے اکثر و بیشتر آپ کا روحانی ماہنامہ پڑھتا رہتا ہوں۔ جتنی معلومات مجھے ماہنامہ تحفہ روحانیات سے حاصل ہوئیں ایسی بیش قدر روحانی معلومات اُس شخص کے قریب سے بھی نہ گزری ہوگی۔ یہ آئے روز کسی نہ کسی بہانے سے اپنے شاگردوں سے پیسے بٹورتا رہتا ہے۔ آج کل یہ محبوب کو قابو کرنے کے وظیفے اور چلے کروا رہا ہے۔ میری گزارش ہے کہ ایسے نام نہاد روحانی اسکالر کو آپ جیسے روحانی اور سچے لوگ ہی بے نقاب کر سکتے ہیں۔ آپ کے شائع کردہ کئی وظائف میں نے کئے اور ان سے فائدہ بھی ہوا۔ میں بذریعہ وٹس ایپ میسج آپکو پیغام دے رہا ہوں۔ اس اُمید پر کہ جلد ہی آپ انٹرنیٹ پر اپنا کوئی سلسلہ شروع کریں گے تاکہ ہم جیسے روحانی طالبعلم ان لٹیروں سے بچ سکیں جنہیں روحانیت کے بارے میں الف ب بھی معلوم نہیں۔

**منجانب :۔** علی طہٰ (انڈیا)

ج:۔محترم آپ نے اہم مسئلہ کی جانب توجہ دلوائی اور میں آپکی بات سے اتفاق کرتا ہوں کہ بلاشبہ سوشل میڈیا پر ہر دوسرا شخص روحانی اسکالر بنا ہوا ہے۔ روحانی ماہنامہ جات سے اعمال چوری کر کے اپنے نام سے جاری کر دیتے ہیں۔ چند ایک لوگوں سے میری بھی فون پر بات ہوئی جو کہ ان لوگوں کے ہاتھوں لٹ چکے ہیں۔ کسی بھی روحانی مسئلہ میں راہنمائی کیلئے ہم نے رسالہ کے آخر میں کوپن شائع کیا ہوا ہے جسے بیشمار شائقین روحانیات یہ کوپن بذریعہ ڈاک سوال کے ہمراہ ادارہ کو ارسال کرتے ہیں جس کے جواب میں اُنہیں مکمل راہنمائی دی جاتی ہے آپ پاکستان سے باہر ہیں لہذا وٹس ایپ میسج کے ذریعے راہنمائی لے سکتے ہیں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات انڈیا میں کئی شہروں سے بھی مل جاتا ہے۔ ان شاء اللہ عنقریب آپکی تجویز پر عمل کیا جائیگا اور انٹرنیٹ پر عوامی رابطہ جلد شروع ہو جائیگا۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

جمال علی، نور احمد، فہمیدہ حسین، منور حسن، فرقان سلیمان، گوہر شاہ، رخسانہ علی، فرقان احمد، محمد عرفان قریشی، رشیدہ بیگم، نصرت علی **(کراچی)** سراج فاطمہ' مہر النساء' ناہید عذرا' بشریٰ' احمد میاں' محمد ریاض' خورشید بی بی' صدف' شہرہ انصاری، طلعت انصاری **(لاہور)** کلیم احمد' محمد نفیس' زینت' شازیہ بتول' اسلم جان، محمد فرہاد **(کوئٹہ)** فرمان علی بیگ' خالدہ خاتون' زرین' شبانہ جبیں، محمد ایوب' محمد بلال **(اسلام آباد)** اسماء امام، آصف امیر، غلام دستگیر، رفعت ناہید، زاہدہ بی بی، **(فیصل آباد)** واجد شاہ، اکرم خان، یٰسین خان، قدیر ارشد نوید، اکرم حسین، تاجی بٹ **(گوجرانوالہ)** عدیل ملک، وسیم اختر' زاہد احمد، طارق جاوید، ثمینہ علوی، دانشمند خان **(ساہیوال)** جاوید اختر، گوہر علی، نشاط علی، سید جمال میاں، سید علی، سید حسین رضوی **(جھنگ)** ریاض بیگ، اعجاز، نواز شریف، اظہار الحق، مسعود، افروز عالم، نسیم جہاں، غلام نبی **(گجرانوالہ)**

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ___________

درست تاریخ پیدائش _____ وقت پیدائش ____

مقام ___________

مکمل ایڈریس ___________

## کوپن برائے راھنمائی عملیات

نام مع والدہ ___________

سوال ___________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ___________

**(نوٹ)** تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ **(ادارہ)**

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت / والدہ ___________

تاریخ پیدائش یا عمر ___________

کاروبار / ملازمت / موبائل نمبر ___________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ___________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ)** جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹو اسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

## کوپن برائے لکی نمبر مارچ

نام مع ولدیت ___________

تاریخ پیدائش یا عمر ___________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ___________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

**کوپن اس پتہ پر ارسال کریں:**۔ ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ — **ادارہ روحانیات**

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

اپریل 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

astrology

شعبان المعظم کے فضائل

عبادات رجب' شعبان

اعمال شرف شمس

جنات کی روحانی واردات

جادوگروں کی اقسام

آسان حاضرات

آسان مجرب عملیات

تسخیر موکل سورۃ اخلاص

پپیتا کی افادیت

روحانی ترقی کا وظیفہ

اپریل کے لکی نمبر



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

اللّٰھمّ صلّ علیٰ مُحمّدٍ وّآلِ مُحمّد

# شجرہ طیبہ چہاردہ معصومین علیہم السلام

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰہُ لِیُذْھِبَ عَنْکُمُ الرِّجْسَ اَھْلَ الْبَیْتِ وَیُطَھِّرَکُمْ تَطْھِیْرًا

اللّٰھمّ صلّ علیٰ مُحمّدٍ وّآلِ مُحمّد

اپنے علم کو جہل اور اپنے یقین کو شک نہ بناؤ۔ جب جان لیا تو عمل کرو، اور جب یقین پیدا ہوگیا تو آگے بڑھو۔ حضرت علیؑ

| اسمائے معصومینؑ | لقب | کنیت | اُمہات | تعداد اولاد | تاریخ ولادت | جائے ولادت | تاریخ شہادت | مدت حیات | جائے مدفن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حضرت محمدؐ ابن عبداللہؑ | مصطفےٰؐ | ابوالقاسم | حضرت آمنہ بنت وہب | فاطمۃ الزہرا، طیب، طاہر، قاسم، ابراہیم | ۱۷ ربیع الاول عام الفیل | شعب ابوطالب (مکہ معظمہ) | ۲۸ صفر ۱۱ھ | ۶۳ سال | مدینہ منورہ |
| حضرت فاطمہؑ بنت رسولؐ | زہراؑ | اُم الحسین سیدۃ النساء | حضرت خدیجہ الکبریٰ | حسنؑ، حسینؑ، زینبؑ، اُم کلثوم، اسقاط محسن | ۲۰ جمادی الثانی ۵ بعثت | مکہ معظمہ | ۳ جمادی الثانی ۱۱ھ | ۱۸ سال ۵ ماہ ۱۵ دن | جنت البقیع (مدینہ منورہ) |
| حضرت امام علیؑ ابن ابی طالبؑ | امیرالمومنینؑ | ابوالحسنؑ ابوتراب | حضرت فاطمہ بنت اسد | ۱۱ پسر ۱۶ دختران | ۱۳ رجب ۳۰ عام الفیل جمعہ | (درمیان) خانہ کعبہ | ۲۱ رمضان ۴۰ھ | ۶۳ سال | نجف اشرف (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | مجتبےٰؑ | ابومحمدؑ | حضرت فاطمۃ الزہرۃؑ | ۸ پسر ۷ دختران | ۱۵ رمضان ۳ھ | مدینہ منورہ | ۲۸ صفر ۵۰ھ | ۴۷ سال | جنت البقیع (مدینہ منورہ) |
| حضرت امام حسینؑ ابن علیؑ | سیدالشہداءؑ | ابوعبداللہ | حضرت فاطمۃ الزہرۃؑ | ۶ پسر ۴ دختران | ۳ شعبان ۴ھ | مدینہ منورہ | ۱۰ محرم الحرام ۶۱ھ | ۵۷ سال | کربلا معلے (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن الحسینؑ | زین العابدینؑ | ابومحمدؑ | حضرت شہربانو بنت یزدجرو | ۱۱ پسر ۴ دختران | ۱۵ جمادی الاول ۳۸ھ | مدینہ منورہ | ۲۵ محرم الحرام ۹۵ھ | ۵۷ سال | جنت البقیع (مدینہ منورہ) |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | باقرؑ | ابوجعفر | فاطمہ بنت امام حسنؑ | ۵ پسر ۲ دختران | یکم رجب المرجب ۵۷ھ | مدینہ منورہ | ۷ ذی الحجہ ۱۱۴ھ | ۵۷ سال | جنت البقیع (مدینہ منورہ) |
| حضرت امام جعفرؑ ابن محمدؑ | صادقؑ | ابوعبداللہ ابواسماعیل | اُم فروہ بنت قاسم بن محمد ابن ابی بکر | ۷ پسر ۳ دختران | ۱۷ ربیع اول ۸۳ھ | مدینہ منورہ | ۱۵ شوال المکرم ۱۴۸ھ | ۶۵ سال | جنت البقیع (مدینہ منورہ) |
| حضرت امام موسیٰؑ ابن جعفرؑ | کاظمؑ | ابوابراہیم ابوالحسن | حمیدہ خاتون | ۱۹ پسر ۱۸ دختران | ۷ صفر المظفر ۱۲۸ھ | ابواء مابین مکہ و مدینہ | ۲۵ رجب المرجب ۱۸۳ھ | ۵۵ سال | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن موسیٰؑ | رضاؑ | ابوالحسن | اُم البنین | امام محمد تقیؑ | ۱۱ ذیقعد ۱۵۳ھ | مدینہ منورہ | ۲۳ ذیقعد ۲۰۳ھ | ۵۰ سال | مشہد مقدس (ایران) |
| حضرت امام محمدؑ ابن علیؑ | تقیؑ | ابوجعفر | خیزران خاتون (ریحانہ) | ۲ پسر ۲ دختران | ۱۰ رجب المرجب ۱۹۵ھ | مدینہ منورہ | ۲۹ ذیقعد ۲۲۰ھ | ۲۵ سال ۳ ماہ ۱۲ دن | کاظمین (عراق) |
| حضرت امام علیؑ ابن محمدؑ | نقیؑ | ابوالحسن | سمانہ خاتون | ۵ پسر دختران | ۵ رجب المرجب ۲۱۴ھ | حوالی مدینہ منورہ | ۳ رجب المرجب ۲۵۴ھ | ۴۰ سال | زمن رائے (عراق) |
| حضرت امام حسنؑ ابن علیؑ | عسکریؑ | ابومحمدؑ | حدیثہ خاتون | حضرت صاحب العصرؑ | ۱۰ ربیع الثانی ۲۳۲ھ | مدینہ منورہ | ۸ ربیع الاول ۲۶۰ھ | ۲۸ سال ۲ ماہ | سرمن رائے (عراق) |
| حضرت امام محمدؑ ابن الحسنؑ | الحجۃ القائم المہدیؑ | ابوالقاسم | نرجس خاتون | العلم عنداللہ | ۱۵ شعبان ۲۵۶ھ | سرمن رائے (سامرہ) | بحکم خدا زندہ ہیں! | ماشاءاللہ | جائے غیبت سرمن رائے |

مصدقہ :- ادارہ شیعہ مجلس علمائے پاکستان

غار حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے




جلد نمبر 13 اپریل 2018ء شمارہ نمبر 10


بانی ادارہ روحانیات و چیف ایڈیٹر

**ماہر روحانیات**

**شہزادہ محمد ایاز مزمل حسین شاہ سہارنپوری**

| | |
|---|---|
| سب ایڈیٹر | محمد نبیل مزمل۔ سید عابد حسین شاہ |
| معاونین | ملک ذوالفقار علی اعوان، سید شبیہہ الحسنین رضوی |
| پروف ریڈر | سید آل محمد، حنیف یاسر |
| سرکولیشن منیجر | رضوان علی رضوی 0300-6368746 |
| کمپوزنگ گرافکس | محمد مصباح العالم، محمد علی قریشی۔ |

**مجلس مشاورت**

سید عارف معین بلے ایکسپریس نیوز چینل ریذیڈنٹ ایڈیٹر (روزنامہ ایکسپریس) عابد کمالوی ڈائریکٹر حکمہ تعلقات عامہ

ملک نسیم رضا ڈائریکٹر ایف آئی اے (ر) بابا صدف انبالوی علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی، کامران بنگش

شہزادہ رضوان حسین شاہ، منظور علی سموں، زوار حکیم محمد ابصار حیدر، حکیم خضر عباس پیاسی، سبط حسن جعفری

**لیگل ایڈوائزر**

محمد فیاض حسین (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)

مس شاہدہ وزیر (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)


# ترتیب مضامین




**قیمت فی شمارہ 60 روپے**

**بیرون ممالک سالانہ خریداری**

انڈیا، ترکی، کویت، ایران، سری لنکا 3000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 4000 روپے

امریکہ، کینڈا، آسٹریلیا 5000 روپے

سالانہ ممبر شپ 720/ روپے مع ڈاک خرچ

آفس

**ادارہ روحانیات**

نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ

0300-6351192

0333-6158193


ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان ما بہ جنت اعلیٰ برابر است　آهسته پا بنه که ملک سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔(ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّی مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَ اَتُوْبُ اِلَیْہِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمَّد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّل وَالْخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک**:۔حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک**:۔اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک**:۔حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب وعقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ: اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## رجب، زکات سورۃ مزمل

نو چندا اتوار سے قبل نماز فجر 11 بار درود مزمل پڑھیں 2 رکعت نماز نفل تہجد ادا کریں سورۃ مزمل 11 بار پڑھیں۔اس کے بعد برائے تسخیر کل روحانیت سورۃ مزمل کی دعا کریں۔اب دوبارہ پھر 11 بار درود مزمل پڑھیں اور 2 رکعت نماز تہجد ادا کریں پھر درج بالا طریقہ سے دعا کریں۔تیسری بار پھر 11 بار درود مزمل پڑھ کر دو رکعت نماز تہجد ادا کریں اور پھر تسخیر خلق کل روحانیت کی دعا کریں۔آخر میں 11 بار درود مزمل اختتامی پڑھیں مدت عمل زکات 11 یوم ہے۔یاد رہے ماہ رجب آئمہ کرام کی ولادت باسعادت اور شہادت کا مہینہ ہے سورۃ مزمل پڑھ کر یکم رجب امام محمد باقر' 3 رجب شہادت امام علی تقی' 5 رجب ولادت امام علی تقی' 9 رجب ولادت باسعادت علی اصغر' 10 رجب ولادت باسعادت امام محمد تقی' 13 رجب ولادت باسعادت مولا علی' 15 رجب شہادت بی بی زینب' 22 رجب نیاز امام جعفر صادق' 25 رجب شہادت امام موسیٰ کاظم' ان تمام ایام میں جو کہ ولادت یا شہادت سے منسوب ہیں۔آئمہ کرام نیاز دینا باعث برکت و راہ نجات ہر غم و مصیبت دنیا و آخرت ہے۔

# فضائل شعبان




شعبان بابرکت مہینہ ہے، جس کی فضیلت کے حوالے سے بے شمار احادیث منقول ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ رجب اور رمضان کے درمیان ایک مہینہ ہے لوگ اس کی شان سے غافل ہیں۔ اس میں بندوں کے اعمال اُٹھائے جاتے ہیں اور مجھے یہ محبوب ہے کہ میرے اَعمال اِس حال میں اُٹھائے جائیں کہ میں روزے دار ہوں۔ شعبان کا تمام مہینہ برکتوں اور سعادتوں کا مجموعہ ہے۔ خصوصاً اس کی پندرہویں رات جس کو شب برأت اور لیلۂ مبارکہ کہتے ہیں۔ یہ باقی شعبان کی راتوں بلکہ سال کی اکثر راتوں سے افضل ہے۔ خود خالق دو جہاں اِس رات کی تعریف قرآن مجید میں اس طرح فرماتا ہے۔

’’قسم ہے اس روشن کتاب کی، ہم نے اسے برکت والی رات میں اتارا، بے شک، ہم ڈر سنانے والے ہیں۔ اس میں بانٹ دیا جاتا ہے ہر حکمت والا، ہمارے حکم سے، بے شک، ہم بھیجنے والے ہیں تمہارے رب کی طرف سے رحمت، بے شک، وہ سنتا ہے، جانتا ہے‘‘۔

لیلہ مبارکہ سے مراد شب قدر ہے اور یہی اکثر مفسرین کی رائے ہے۔ اس مبارک رات میں ہر شخص کا رزق لکھ دیا جاتا ہے کہ اس سال اسے کتنا ملے گا اور کتنا استعمال کریگا۔ اسی طرح موت بھی لکھ دی جاتی ہے کہ فلاں شخص اتنی مدت تک زندہ رہیگا۔ جو کام آئندہ سال ہونے والا ہوتا ہے سب کچھ لکھ دیا جاتا ہے۔

حدیث شریف میں ہے کہ شعبان کی پندرہویں شب میں خدائے ذوالجلال آسمانِ دنیا پر نزول اجلال فرماتا ہے۔ یعنی اس کی رحمت نازل ہوتی ہے اور کارکنان غیبی اللہ تعالیٰ کے سامنے سال بھر کے اعمال نامے پیش کرتے ہیں۔ بار بار ندا ہوتی ہے، خبردار ہے، کوئی مغفرت مانگنے والا کہ میں اس کے گناہوں کو بخش دوں۔ خبردار ہے کوئی رزق مانگنے والا کہ میں اس کو رزق دوں۔ ہے کوئی کسی مصیبت میں گرفتار کہ میں اس کو معافی عطا کروں۔ ہے کوئی ایسا، یہاں تک کہ فجر طلوع ہو جاتی ہے۔ وہ لوگ کتنے سعادت مند ہیں جو اس رات عبادت کرتے ہیں اور توبہ کر کے اپنے رب کو راضی کرتے ہیں۔ اور اپنے گناہوں کا بوجھ ہلکا کرتے ہیں۔ رزق حلال مانگ کر خزانہ غیب سے مالا مال ہو جاتے ہیں، بیماریوں اور مصیبتوں سے پناہ مانگ کر ان سے خلاصی حاصل کرتے ہیں۔ سیدنا حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور رحمت اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ بے شک اللہ تبارک وتعالیٰ شعبان کی پندرہویں رات (رحمت) کی تجلی فرماتا ہے۔ پس تمام مخلوق کو سوائے مشرک اور کینہ پرور کے بخشش فرماتا ہے۔ بعض روایتوں میں ہے کہ مشرک، جادوگر، کاہن، زنا پر اصرار کرنے والا، شراب پینے والا، ان کی بخشش نہیں ہوتی۔ اس سے معلوم ہوا کہ جو مسلمان کسی دوسرے مسلمان سے غیر شرعی طور پر کینہ اور عداوت رکھتا ہے اس کی مغفرت نہیں ہوتی اس لئے پہلے زمانے کے لوگ شب برأت سے پہلے ہی ایک دوسرے سے معافی مانگتے اور ان کو راضی کرتے تھے تاکہ اس رات کی رحمت ومغفرت سے بہرہ ور ہو سکیں۔

یہ مبارک رات عبادت کی ہے اس میں ہمہ تن قرآن خوانی اور نوافل میں مشغول رہنا چاہئے۔ عبادت کرنی چاہئے۔ سیدنا علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! جب شعبان کی پندرہویں رات ہو تو اس رات میں قیام کرو اور اس کے دن میں روزہ رکھو۔

کسی شخص نے سیدنا حضرت مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ سے توبہ کا سبب دریافت کیا تو انہوں نے فرمایا کہ شراب پینے کا عادی تھا اور میری چھوٹی سی بچی تھی جو میرے سامنے ہی شراب کی بوتلوں کو انڈیل دیتی تھی، جب وہ دو سال کی ہوئی تو وفات پا گئی جس کی وجہ سے میرے دل پر بڑا صدمہ ہوا۔ جب شعبان کی پندرہویں رات آئی تو میں نے خواب میں دیکھا کہ قیامت قائم ہو گئی ہے اور ایک بڑا اژدھا اپنا منہ کھولے ہوئے میرے پیچھے لگ گیا، میں نے بھاگنا شروع کر دیا۔ مجھے ایک نیک بزرگ نظر آئے۔ میں نے ان سے کہا کہ مجھے اس اژدھا سے بچاؤ، تو انہوں نے رو کر کہا کہ میں ضعیف وکمزور ہوں، تمہیں نہیں بچا سکتا، لیکن تم آگے جاؤ، شاید اللہ تعالیٰ تمہاری نجات کا کوئی ذریعہ بنا دے۔ میں بھاگا اور ایک آگ کے پاس گیا تو آواز آئی واپس جاؤ، میں پیچھے واپس ہوا مگر اژدھا میرے پیچھے لگا ہوا تھا، میں پھر اس بزرگ کے پاس سے گزرا۔ انہوں نے کہا میں کمزور ہوں، تیری مدد نہیں کر سکتا، البتہ اس پہاڑ کی طرف چلا جا، اس میں مسلمانوں کی امانتیں ہیں۔ اگر تیری بھی کوئی امانت ہوئی تو وہ تیری مدد کرے گی، جب میں پہاڑ کے قریب پہنچا تو ایک فرشتے نے آواز دی کہ دروازہ کھول دو، اس کی تمہارے پاس کوئی امانت ہو تو وہ اس کو دشمن سے پناہ دے گی، جب دروازہ کھلا تو اچانک مجھے بچی نظر آئی جس نے اپنے دائیں ہاتھ سے مجھے پکڑا اور بائیں ہاتھ سے اژدھے کو دفع کیا تو وہ سانپ بھاگ گیا۔ پھر بچی نے کہا ابا جان! کیا ابھی تک وہ وقت نہیں آیا کہ آپ توبہ کریں!۔ میں نے اس سے پوچھا کہ کیا تو قرآن شریف جانتی ہے؟ اس نے کہا ہاں! میں نے اس سانپ کے متعلق پوچھا تو بچی نے کہا کہ وہ آپ کا عمل بد تھا اور وہ بزرگ نیک عمل تھا۔ مالک بن دینار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ میں گھبراتے ہوئے بیدار ہوا تو میں نے مکمل طور پر توبہ کی۔

درود شریف پڑھ کر سجدہ کرے اور جناب الٰہی سے اپنی حاجت چاہئے پوری ہوگی حاجت اس کی ایضاً اسی مہینے کی آخر نماز جمعہ کے بعد بارہ رکعتیں پڑھے اور ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد آیۃ الکرسی تین بار پڑھے بعد فراغ ہاتھ دعا کے لئے اٹھائے اور حاجت چاہے حاجت اس کی روا ہوگی۔

## نماز و دعا شعبان

17 اپریل 2018ء بروز منگل ممکنہ پہلی شب شعبان کو بارہ رکعتیں پڑھے ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص پندرہ بار پڑھے دس ہزار نیکیاں اس کے لکھی جاتی ہیں۔اور دس ہزار بدیاں اس کے نامہ اعمال سے دور کی جاتی ہیں۔

## نماز و دعا شب برات

یکم مئی 2018ء بروز منگل یہ ممکنہ شب برات ہوسکتی ہے سو رکعتیں پچاس سلام سے پڑھے ہر رکعت میں سورۃ اخلاص دس بار ایضاً حضرت خواجہ ذوالنون مصری روایت کرتے ہیں کہ شب برات کو بارہ رکعتیں پڑھے ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص پچاس بار، اس کا سو رکعتوں کا ثواب پائے گا۔ سلطان الموحدین شیخ ظہور حاجی حمید حضور قدس سرہ العزیز روایت کرتے ہیں کہ شب برات کو دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں فاتحہ کے بعد سورۃ خلاص پانچ سو بار اور معوذتین سو بار ایک سو بارہ رکعتوں کا ثواب پائے گا۔اور ثواب معوذتین کا زیادہ ہے سلام کے بعد سجدہ کرے اور یہ دعا پڑھے۔

**سجدلك سوادی وخیالی وامن بك فوادی واقربك لسانی وھذازلنا ظاھر بین یدیك یاعظیم کل عظی ن اغفر ذنوبی العظیم فانه لا اله ان یغفرغیرك یاعظیم اللھم سجد وجھی الفانی لوجودك الباقی الھی بحرمة وجه خیرلك ساجد** اور یہ دعا بھی پڑھے **اغفروجھی فی التراب لوجد سیدی وبحق وجه سیدی ان یغفرالوجوه له** پھر سر اٹھا کر بیٹھے اور درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھے۔ **اللھم ارزقنی قلبا نقیا من الشرك بریئاً لا لکافرا والا شقیاً**

## دعا شب برات

**اللھم یاذالمن ولا یمن علیك یا ذالجلال والاکرام یاذالطول والانعم لا اله الا انت یاظھیر الاحین ویارجآء المستحیرین ویاصریخ المستبصرخین ویاامن الخآئفین ویادلیل المتحیرین ویاغیاث المستغیثین ویاارحم الراحمین اللھم ان کنت کتبتنی فی ام الکتاب عندك شقیاً فقیراً فامح عنی اسم الشقاوۃ الفقر وثبتنی عندك سعیداً غنیاً وان کنت کتبتنی فی ام الکتاب عنده محروما مقترًا علی رزقی فامح عنی حرمافی وتقتیر رزقی فانك قلت فی ام الکتاب یمحو الله مایشاء ویثبت ووعنده علم الکتاب۔**

## 13 رجب ' زکات ناد علیؑ

13 رجب مولود کعبہ کا دن ہے اس رات دعائے نادعلیؑ کی زکات دی جاتی ہے اس رات میں نادعلیؑ 110 بار پڑھ کر اگر زیادہ روحانی قوت کا حصول چاہتے ہوں تو 1100 بار پڑھیں۔اور روزانہ ورد میں اس کی تعداد 11 یا 110 بار رکھیں تا کہ اس دعا کی روحانی قوت آپکے ساتھ رہے۔جب بھی کوئی مسئلہ درپیش ہو تو دعائے نادعلیؑ 110 بار ورد کریں ان شاءاللہ تعالیٰ مسئلہ حل ہو جائیگا۔

## رجب ' زکات سورۃ مزمل

27 رجب المرجب کو شب معراج ہوتی ہے اس ایک رات میں زکات مزمل ادا کی جاسکتی ہے۔اس رات کی فضیلت دیگر عام راتوں سے کئی افضل ہے سورۃ مزمل کی زکات کی ادائیگی ایک سال کیلئے انوارات اور تجلیات، فیض و برکات حاصل کرنے کی نیت سے 26.27.28 رجب کے روزے کی نیت کرے اور 26 رجب عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نماز نفل استغفار پڑھیں اور سورۃ مزمل 92 بار پڑھی جائیگی۔یہ تعداد بغیر کسی بات چیت کے ایک نشست میں پوری کی جائے اس کے بعد روزانہ مداومت سورۃ مزمل 11 بار بعد نماز فجر ورد کی جائے۔

# جنات کی روحانی واردات

قسط 44

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم قارئین کرام! گزشتہ قسط میں ایک مجبور اور لاچار بے کس شخص کی آپ بیتی اور اُس پر ہونے والی پُر اسرار جادو کے حملوں اور جادوگروں کے چُنگل میں پھنس جانے کا واقع شائع کیا گیا اسی سلسلہ کو مزید بڑھاتے ہوئے اس ماہ کی قسط شروع کی جا رہی ہے اُن تمام دوستوں اور روحانی قارئین کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے اس سلسلہ کو بے حد پسند فرمایا مگر وقت بے وقت فون کالز سے بندہ احقر العباد ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ کی ریاضت اور روحانی اوراد میں خلل آ جاتا ہے لہذا کوشش کی جائے کہ صرف اور صرف دفتری اوقات میں یعنی صبح 10 تا 01 بجے دوپہر رابطہ کیا جائے تاکہ آپ لوگوں کی روحانی خدمت بھر پور طریقہ سے کر سکیں۔ گزشتہ روحانی واقعہ کو مزید بڑھاتے ہیں۔

اکرم نے اپنا واقعہ بتاتے ہوئے جذباتی ہو گیا اور اُس کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ اس نے اپنے آپ کو کچھ سنبھالنے کی کوشش کی۔

شاہ صاحب، صبح میں اُٹھ کر سیدھا بابا کمالے کے پاس گیا اور اُسے رات والی پوری بات تفصیل سے بتائی۔

میں نے کہا ناں تھا کہ دیکھ اب تماشے دکھاتا ہوں۔ ابھی یہ میں نے شروع کیا ہے آگے دیکھیو ان کے ساتھ میں کرتا کیا ہوں؟ بابا کمالے نے تکبرانا انداز میں کہا!

بابا مجھے تو ڈر سا لگ رہا ہے کیونکہ وہ ابھی اپنے سائیں جی کے پاس جانے کیلئے نکلے ہیں۔ ہو نہ ہو اُسے لازمی پتہ چل جائیگا کہ یہ سب کچھ میں نے کروایا ہے پھر وہ پہلے سے زیادہ میرا دشمن ہو جائیگا۔ میں نے ڈرتے ہوئے بابا کمالے سے کہا۔

تو فکر نہ کر وہ سائیں جی تو کیا اُس کی نسلوں کو بھی پتہ نہیں چلے گا کہ یہ کام تیری طرف سے ہوا ہے میں ابھی بیٹھ کچھ کرتا ہوں تو ایک کام کر مجھے تین کچے ناریل، تین تانبہ کے دیئے (چراغ) 21 گز کالا کپڑا، کڑوا تیل اُدھ سیر لا کر دے۔ پھر بابے کمالے کا کمال دیکھ۔

بابا جی صبح کے ساڑھے نو بجے ہیں مجھے کہاں سے ملیں گے ناریل اور تانبے کے چراغ، کالا کپڑا اور تیل میں نے بابا کمالے کو جواب دیا۔

اچھا بات سُن، تجھے آیت الکرسی آوے ہے وہ پڑھ 11 دفعہ اپنے اوپر پھونک لے میں اپنے کمرہ میں جا رہا ہوں جب تک باہر نہ آؤں تو نے جانا نہیں بابا کمالے نے اپنے پرانے سے صندوق سے عجیب و غریب قسم کا سامان نکالتے ہوئے کہا جو میں دیکھ سکا اس نے ایک انسانی بڑی ہڈی، کھوپڑی تین کالے گولے ایک سیاہ کپڑے میں لپیٹے اور ساتھ اندھیری کوٹھڑی میں چلا گیا۔

وقت گزرتا گیا اور میں باہر بیٹھا مسلسل آیت الکرسی کا ورد کرتا رہا۔

دن کے گیارہ بج گئے میرا دل گھبرانے لگا کہ اُسے اندر گئے ہوئے ڈیڑھ گھنٹہ ہو چکا ہے۔ مگر ابھی تک کوئی پتہ نہیں 12 پھر ساڑھے 12 بج گئے۔ ایسا لگا جیسا کہ سیاہ رنگ کا دھواں دروازے کے اندر سے باہر نکل رہا ہے۔ میں نے کچھ دھیمی آواز سے آیت الکرسی کا ورد شروع کر دیا یہ دھواں بڑھتا گیا میں اُس کچے مکان سے نکل کر باہر کی طرف آ گیا لیکن آیت الکرسی کا ورد نہ چھوڑا۔ گھبراہٹ اور خوف میں مسلسل اضافہ ہو رہا تھا۔ 03:45 ہو گئے میرے صبر کی انتہا ہو گئی۔ ہمت کر کے اس مکان میں داخل ہوا جہاں بابا کمالا رہتا تھا اندر کوٹھڑی کا دروازہ بجایا مگر کوئی آواز نہ آئی۔ بڑی حیران اور پریشان کن بات تھی۔ اب شام کے 6 بج گئے بے چینی مزید بڑھ گئی اپنے گھر آ گیا۔ میری بیوی اور بچے شام 5 بجے واپس آ چکے تھے۔ دبے پاؤں سے حالات کا جائزہ لیا تو وہ بہت خوش لگ رہے تھے۔ یاسر بھی ان کے ہمراہ تھا۔

کمرہ میں آنے کے بعد نوافل، حفاظت کے وظیفے پڑھنا شروع کر دیئے پوری رات جائے نماز سے نہ اُٹھا عجیب و غریب خیالات آ رہے تھے۔ اگلی صبح اُٹھ کر میں سیدھا بابا کمالے کے کے پاس گیا دور سے دیکھا تو اُسکے گھر کے باہر لوگوں کا ہجوم تھا۔ قریب جا کر پوچھا تو پتہ چلا کہ بابا کمالا مر گیا ہے۔ میرے پاؤں تلے زمین نکل گئی۔

شاہ صاحب، میں کیا کروں کچھ سمجھ نہیں آ رہی تھی؟ اب میں سیدھا آپ کے پاس آیا ہوں۔

مجھے لگتا ہے کہ وہ مجھے بھی ماردیں گے ضرور انہوں نے ہی بابا کمالے کو مارا ہے میں رات بھر پریشانی کی حالت میں رہا تین دن سے صحیح طرح سویا بھی نہیں اکرم کی آنکھوں سے مسلسل آنسو بہہ رہے تھے اس کے چہرے سے خوف نمایاں تھا۔

تم پریشان نہ ہوں سب سے بڑی ذات اللہ کی ہے اُس سے بڑا کوئی قوی قابض اور قہار نہیں اُس ذات کا اسم مذل اور منتقم بھی ہے۔ شیطانی قوتوں کو اُسی ذات نی طاقت دی ہے وہ قادر کریم ہے ان شاء اللہ بہت جلد تمہیں ان جادوئی قوتوں سے نجات مل جائیگی۔ اکرم کو حوصلہ دیتے ہوئے کہا!

پھر اپنے حجرہ خاص میں بندہ احقر نے سورۃ مزمل کا ورد کرنا شروع کیا تو اس دوران بہت سے روحانی انکشافات ہوئے دشمن بلا شبہ مغرور اور طاقتور تھا۔ ایسے لوگوں کو سبق سکھانے کیلئے روحانی بزرگوں نے کئی قرآنی وظائف ترتیب دیئے ہیں۔ چنانچہ ایسے شیطانی ذہن رکھنے والوں کیلئے ان اعمال کا کرنا جائز قرار دیا جاتا ہے۔ سب سے پہلے حجرہ خاص میں بیٹھ کر اکرم اور اپنا حصار کیا روحانی بزرگوں سے اُس شیطانی قوت رکھنے والے شخص کو نیست و نابود کرنے کیلئے اجازت طلب کی۔

تم پریشان نہ ہوں اللہ تعالیٰ سب کچھ ٹھیک کر دیگا زندگی اور موت اُس کے ہاتھ میں ہے پھر اکرم کو سامنے بٹھا کر خاص طریقہ سے حصار کیا اس حصار میں سر پر ہاتھ رکھ کر سورۃ مزمل کا ورد 5 بار کیا جاتا ہے اور 108 بار یا حافظ یا حفیظ پڑھ کر سائل کو اللہ کی حفاظت میں دے دیا جاتا ہے۔ ایسا کرنے سے کسی حد تک یہ شخص مطمئن ہوا اب چہرہ پر وہ خوف اور دہشت نظر نہ آرہی تھی۔

اب میری بات ذرا غور سے سنو اکرم بھائی۔

اس شہر میں ایک ہندوؤں کا قبرستان ہے اس قبرستان میں ”ملتانی رام“ نام کے ایک ہندو تانترک کی ایک سمادھی ہے۔ اُسکے مرنے کے بعد اس تانترک کو یہاں پر گاڑھ دیا گیا تھا کام ذرا مشکل ہے۔ آپ کسی بھی طرح اُس سمادھی کی مٹی (مسان) بوتل میں بند کر کے میرے پاس لے آئیں۔

چند گھنٹوں بعد اکرم وہ مسان لے آیا۔ یہ ایک بہت خاص عمل ہے جس کے ذریعے کسی بھی بدروح کو حاضر کیا جاتا ہے۔ سورۃ مزمل کی تاثیر ہے کہ اس مبارک سورۃ کے ذریعے آپ کوئی بھی قوت چند منٹوں میں حاضر کر سکتے ہیں لہذا حجرہ خاص کو اچھی طرح خوشبو سے معطر کیا گیا۔ وضو غسل اور پھر وضو کے بعد دو رکعت نماز نفل برائے تسخیر بدروح ادا کی جاتی ہے اس میں پہلی رکعت میں 3 بار سورۃ مزمل اور دوسری رکعت میں 2 بار سورۃ مزمل کا ورد کیا جاتا ہے۔ نفل کی ادائیگی کے بعد سیاہ کپڑے پر اس راکھ کو ڈالا جاتا ہے۔ چاروں جانب تانبہ کے چار چراغ روشن کئے جاتے ہیں اب سورۃ مزمل اس طرح سے ورد کی جاتی ہے کہ

**یا ایھا المزمل ٥ بحق یا حاضر یا ظاھر اے بدروح ملتانی رام فوری حاضر ہو بحق قم الیل الا قلیلا ٥ اے بدروح ملتانی رام فوری حاضر ہو**

**بحق نصفہ اونقص منہ الا قلیلا ٥**

اسی طرز پر سورۃ مزمل کا ورد کیا جاتا ہے۔ سورۃ مبارکہ ختم ہونے سے پہلے پہلے کسی بھی آیت پر یہ روح حاضر ہو جاتی ہے۔ ابھی اس طرز پر چند آیتیں پڑھیں تھیں کہ کمرہ میں دھواں اور زیادہ اندھیرے کا احساس ہوا۔ پھر اپنے سامنے کسی کی موجودگی کا اور جلے ہوئے جسم کی بدبو محسوس ہونے لگی۔ آیتوں کا ورد جیسے بڑھتا گیا اس جلے ہوئے جسم کی بدبو میں اضافہ ہوتا گیا۔ ایک ہیولا سیاہ رنگ کا سامنے محسوس ہوا۔ یقیناً یہ ملتانی رام کی بدروح تھی۔

اے ملتانی رام! تجھے پاک کلام کی برکت سے حاضر کیا ہے قرآن پاک کی طاقت کے سبب تو فوری طور پر اُس ظالم سائیں جی کے جسم و روح پر مسلط ہو جو کہ کسی کا گھر برباد کر رہا ہے اور جب تک حکم نہ دوں اُس پر خوف دہشت طاری کئے رکھ۔ بے شک اللہ سے بڑا کوئی جبار و قہار نہیں۔ ایسا کرتے ہوئے عام طور پر خوف اور دہشت طاری ہوتی ہے اگر دل میں ایمان کی قوت ہو تو کچھ خوف نہیں ہوتا۔ ملتانی رام کی بدروح کو حکم دینا تھا وہ اُسی لمحہ حکم کی تعمیل کرتے ہوئے غائب ہوگئی۔ بندہ احقر نے مراقبہ کی حالت میں دیکھا کہ وہ ظالم جادوگر جسے سائیں جی کے نام سے بلایا جاتا ہے اپنے چار ساتھیوں کے ہمراہ ایک بڑے تھال میں کچھ جادوئی سامان سندور، لیموں سوئیاں انڈے اور سیاہ پتلے رکھ کر اُن پر کچھ منتر پڑھ رہا ہے۔ سائیں جی نے اپنے گرد شیطانی حصار کیا ہوا ہے کہ کوئی طاقت اُس کے اندر داخل نہ ہو سکے بندہ احقر نے یا باسط 72 بار پڑھ کر اُسی لمحہ زمین پر 3 ضرب ماری تو پتہ چلا کہ اُس کا وہ حصار فوری ٹوٹ گیا ایسا کرتے ہی ملتانی رام تانترک کی بدروح اُس سائیں جی کے کاندھوں پر سوار ہوگئی۔ جس کے خوف سے وہ زوردار طریقہ سے چلا رہا تھا شیطانی قوتیں سائیں جی کی مدد کیلئے تگ و دو کر رہی تھیں۔ بندہ احقر کو محسوس ہوا کہ یہ شیطانی قوتیں اس کو آزاد نہ کروا دیں۔ اس لمحہ جادوگر سائیں جی کے گھر کی جانب رُخ کر کے حجرہ خاص کی اس دیوار پر پانی ہاتھ میں لے کر سورۃ الھب 8 بار ورد کی، اس دیوار پر چھڑک دیا جس کا دیوار کا رُخ سائیں جی کے گھر کی جانب تھا۔ پھر مراقبہ میں دیکھا گیا کہ وہ شیطانی قوتیں پانی گرتے ہی کوئلوں سے نکلتے ہوئے دھوئیں کی طرح ختم ہو رہی ہیں اس عمل کو دوبار مزید کیا گیا

ملتانی رام تانترک کی بدروح اُس شخص کے کاندھوں پر ابھی تک مسلط تھی خوف اور دہشت سے اُس جادوگر کا برا حال تھا۔ وہ مسلسل چیخ چلا رہا تھا واضح طور پر وہ خوف اور دہشت میں مبتلا تھا۔ ابھی یہ کامیابی کی ابتداء تھی۔

(ان شاء اللہ باقی آئندہ ماہ)

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 01 | | 13:22 تا 14:23 | مغرب | 22:23 تا 23:22 | جنوب |

### خاتمہ جادو

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر میں جادو کے خاتمہ کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے یعنی کوئی بھی شخص جس پر کوئی کالا یا سفلی علم ہوا ہوا اور وہ شخص مسلسل ناکامی مایوسی کا شکار ہو کہ لاکھ کوشش کے باوجود بھی اس جادو کا توڑ نہ ہو رہا ہو۔

**عمل**) اس نظر میں سفید چینی کی پلیٹ پر مع تعوذ وتکبیر' آخری دو قل لکھیں زعفران کی سیاہی استعمال کریں اور آب زمزم سے اس پلیٹ کے نقش کو دھو کر بوتل میں محفوظ کرلیں اس پانی کو 14 روز بلا ناغہ اذان عصر استعمال کریں پانی پینے کا طریقہ اس طرح ہو کہ **اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ اللہ اکبر** اور اس کے بعد آخری دو سورۃ مبارکہ (سورۃ الفلق' سورۃ الناس) پڑھ کر پھونک دیں پہلا گھونٹ پینے کے بعد 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور دوسرا گھونٹ پینے کے بعد پھر 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور تیسرے گھونٹ پر بھی 3 بار تعوذ اور تکبیر کا ورد کریں اس پانی کو مسلسل 14 روز تک استعمال کریں پانی پینے کے بعد دونوں ہاتھوں کو گیلا کرلیں اور پورے جسم پر پھیر لیں جلد ہی جادو کے اثرات ختم ہونگے عمل کے آخری دن 720 روپے کی شیرینی بچوں میں تقسیم کردیں۔ نقش بنانے کے لیے 5296 کا مربع آتشی درج بالا طریقہ کے مطابق بنا کر استعمال کریں ان شاء اللہ جلد ہی جادو کا توڑ ہوگا۔

## عطارد تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 04 | 06:10 تا 07:12 | 13:22 تا 14:23 | شمال مشرق | 20:27 تا 21:25 | شمال |

### خاتمہ بندش

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نحس نظر کے تحت مخالف پر بندش کاروبار ڈالنا یا اہل قلم کا قلم بند کرنا یا دشمن کی دماغی قوتوں کو بند کرنے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے نیز دشمن پر کسی بھی قسم کا غلبہ دباؤ یا مصیبت وآفت طاری کرنے کیلئے اس وقت کی قوت سے کام لیا جاسکتا ہے لیکن یاد رہے کہ مذکورہ روحانی قرآنی عمل کے تحت موکلات وجنات سفلی اس قدر غضب ناک ہوتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بلاوجہ یا معمولی سی رنجش کی بناء پر کسی کو ناحق پریشان کرے گا تو کلام کی روحانی قوت کے تحت وہ شخص ایسی مصیبت اور پریشانی میں گرفتار ہوگا کہ تاحیات جان بخشی نہ گی۔

(**عمل**) درج بالا ساعتوں میں سیہ جانور کا کانٹا جو کہ قبل از وقت مہیا کیا گیا ہو۔ لیموں کا عرق حاصل کریں بھوج پتر یا سیاہ کپڑے پر اس عرق کی سیاہی سے اس کانٹے کو بطور قلم استعمال کریں۔

مربع آتشی خاکی چال کا 306 عدد رفتار سے بلا کٹر پُر کریں۔ نیچے مقصد تحریر کریں۔ دشمن کا پہنا ہوا کپڑا یا بال مل جائے تو وہ اُس میں لپیٹ دیں۔ اب ایک لیموں کو کاٹ کر اس کے درمیان میں سیہ کانٹا پروتے ہوئے قبرستان میں دفن کردیں۔ جس شخص کے لیے درج بالا ساعت میں بدعا کی جائیگی۔ اُس پر ویسے ہی مصیبت وعذاب نازل ہوگا لیکن قارئین اس عمل کو بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔ قبل از عمل استخارہ لازمی کریں کیونکہ عمل نہایت سخت ہے استخارہ میں اجازت عمل ملے تو شوق سے کریں ورنہ دشمن کو معاف کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

(**نوٹ**) یہ عمل عام ہرگز نہیں صرف اہل علم کی خدمت میں اس نیت سے پیش کیا جارہا ہے کہ بوقت اشد ضرورت ظالم وجابر شخص کیلئے کیا جاسکے۔

## عطارد تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 05 | 10:17 تا 11:18 | 17:28 تا 18:30 | شمال | 19:28 تا 20:27 | مشرق |

### عمل شر

(**مقصد عمل**) یہ عمل شر ہے گزشتہ کئی بار ذکر کیا جاچکا ہے کہ عمل شر نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود عمل کرنے والے کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔ موکلات اور جنات جب تک عمل کرنے والے کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔

نوٹ:۔ قارئین تحفہ روحانیات اعمال شر اختیار کرنے سے قبل خصوصی اجازت طلب کریں۔ **ادارہ روحانیات**

صرف ان حالات میں کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔ یہ نظر سیارگان سخت ترین دشمن کو بیماری میں مبتلا کرنے کے لئے ہے۔

(**عمل**) قبرستان سے پرانی قبر کی مٹی اُٹھائی جائے کہ بعد قبرستان کے نلکا سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنا لیا جائے۔ اب اس پتلے کو عمل کے وقت سامنے رکھ کر 80 بار "سورۃ الہب" بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلہ پر پھونک دیں۔ جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80 بار حرف "ف" لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلہ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔ بعد اختتام 800 روپے کی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔ عمل سے قبل حصار لازمی لگالیں۔

## زہرہ تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 07 | 06:02 تا 07:05 | 17:30 تا 18:33 | جنوب مشرق | 20:28 تا 21:25 | جنوب مغرب |

### بزرگ خواتین سے دُعا

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے یا بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جو کہ اثاثہ مال وجائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں عمل کرسکتا ہے۔

(**عمل**) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں

**یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق آلر بحق المر**

تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے یا والدہ یا قریبی رشتہ دار خاتون سے جائیداد یا مال یا روحانی امداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔ الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کردے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شاءاللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ و آیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کر کے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کر کے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باقی عمل ورد درج بالا طریقہ سے کریں۔

## زہرہ تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 11 | 12:15 تا 13:20 | 17:34 تا 18:38 | شمال مغرب | 19:34 تا 20:31 | شمال مشرق |

### مرد و زن میں صلح

(**مقصد عمل**) مرد و عورت میں صلح کرانے کے لیے یا ایسے پریشان افراد جو کہ اپنی بیوی کے ہاتھوں تنگ ہوں کہ وہ چرب زبان اور نافرمان ہو یا ایسی خواتین کہ جن کے شوہر عیاش طبعیت اور زیادہ غصہ والے ہوں اس خاص نظر میں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(**عمل**) **یا رحمن یا رحیم یا کریم یا ولی** کا ورد سوا پاؤ مکھن کی ڈلی پر 721 بار کریں اول آخر درود شریف 21 بار پڑھیں۔ بعد ورد اس مکھن کو کسی بھی طرح اُس شخص کو کھلا دیں جس سے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہوں، اس عمل کی برکت سے وہ شخص مکمل طور پر صاحب عمل کے لیے مسخر ہو جائے گا۔

## زہرہ مقابلہ مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 17 | 07:55 تا 09:00 | 15:28 تا 16:33 | جنوب | 19:37 تا 20:33 | شمال مغرب |

### دُشمن کی تباہی و بربادی

(**مقصد عمل**) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لیے یا اُس کے کاروبار کو بند کرنے کے لیے عمل کر سکتے ہیں یاد رہے کہ معمولی رنجش کی بناء پر یہ عمل کرنے والا خود بڑی مُصیبت میں گرفتار ہو جائے گا ذیل کا وظیفہ صرف انہی حالات میں کیا جائے کہ جو شخص ناجائز مال و دولت کے سر پر غرباء اور شریف لوگوں کو بلاوجہ تنگ کرتا ہے۔

(**عمل**) اس وقت سے قبل ان جگہوں کی مٹی حاصل کرلیں، گدھے کے لیٹنے کی جگہ کی مٹی + عیسائی قبرستان کی مٹی + کھنڈر مکان کی مٹی + فقیر کی جھونپڑی کی مٹی + مسلمان قبرستان کی مٹی + صحرا کی ریت + خودکشی سے مرنے والے کی قبر کی مٹی کو ایک جگہ جمع کرلیا جائے اوپر دئے گئے وقت اور سمت کے مطابق 80 بار سورۃ الہب بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے پڑھی

جائے اس مٹی کو جس شخص کو تباہ و برباد کرنا ہو اُس کے دوکان یا مکان میں ڈال دی جائے وہ شخص جلد ہی تباہ و برباد ہو جائے گا ناجائز عمل کرنے والا یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچانے والا اس عمل کے اثر سے چند دن میں ہی خود تباہ و برباد ہو جاتا ہے۔

## عطارد تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 26 | 10:01 تا 11:07 | 12:12 تا 13:18 | شمال مغرب | 19:40 تا 20:35 | شمال مشرق |

### خطرناک عمل شر

(**مقصد عمل**) یہ عمل شر ہے جو کہ نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود صاحب عمل کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔ موکلات اور جنات جب تک عمل کرنے والے کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔ عمل صرف اسی حالات میں کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔ یہ عمل سخت ترین دشمن کو بیماری میں مبتلا کرنے کیلئے ہے۔

(**عمل**) قبرستان سے ایسی قبر کی مٹی جمع کی جائے کہ بعد قبرستان کے نلکا سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنا لیا جائے۔ اب اس پتلے کو عمل کے وقت سامنے رکھ کر 80 بار ''سورۃ الھب'' بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلا پر پھونک دیں۔ جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80 بار حرف ''ف'' لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلا کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔ گھر واپسی پر 800 روپے کی کوئی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔ عمل سے قبل حصار لازمی لگالیں۔

## شمس تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 29 | 05:39 تا 06:45 | 13:18 تا 14:24 | مشرق | 20:35 تا 21:29 | جنوب مشرق |

### خاتمہ بندش روزگار

(**مقصد عمل**) ستاروں کی اس نظر کے تحت روزگار کی بندش ختم کرنے اور اپنی جائز خواہشات کی تکمیل کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے۔

(**عمل**) اس عمل میں اسم اعظم **یا باسط** 720 بار کریں اگر نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں تو مثلث آبی کا نقش بنائیں عدد اسم **باسط** 72 ہیں۔ اسی اسم کے چاروں عناصر کے نقش بنائیں۔ نقش خاکی چال اپنے پاس رکھیں۔ باقی تینوں نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کر لیں۔ جو لوگ نقش نہ بنا سکیں وہ اسم **باسط** 72 بار ورد کرنے کے بعد 72 عدد چھوہاروں پر دم کر دیں۔ روزانہ ایک چھوہارہ لیں اور نہار منہ اس چھوہارے پر 72 بار **یا باسط** پڑھ کر کھالیں۔ اپنے مقصد کی اور رزق روزی کی دُعا کریں۔ ان چھوہاروں کی گٹھلی کو سنبھال کر رکھ لیں۔ چھوہارے ختم ہونے کے بعد روزانہ ان گٹھلیوں پر 72 بار **یا باسط** پڑھا جائے۔ ہر قسم کی بندش ختم ہونے سے رزق روزی میں بے انتہا اضافہ ہوگا۔

## شرف شمس

سیارہ شمس کو بادشاہ فلک مانا جاتا ہے یہ سیارہ عزت مال دولت جاہ وحشمت کا حاکم برج اسد کا مالک ہے جب یہ آسمان پر طلوع ہوتا ہے تو اس کی روشنی سے دیگر تمام سیارگان غروب ہو جاتے ہیں۔ سیارہ شمس کی دھات سونا، نگینہ ہیرا۔ مالک و حاکم دن اتوار ہے۔

وہ لوگ جو کہ عرصہ دراز سے مفلسی غربت تنگ دستی کی زندگی گزار رہے ہوں اس خاص وقت میں اپنے لئے خاص الواح، طلسمات یا چراغ شمسی تیار کروا کر اپنی قسمت جگا سکتے ہیں۔ اس ماہ سیارہ شمس 08 اپریل 2018ء بروز اتوار درجہ شرف سے گزریگا جب برج حمل کے 19 درجہ پر ہوتا ہے تو حالت شرف میں بہت سے فائدے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ اس دوران شمس کی وہ ساعتیں جو کہ دن کے وقت میسر آئینگی اپنے امور کو انجام دینے کیلئے مددگار ثابت ہونگی۔ رات کی ساعتیں یعنی بعد غروب آفتاب تا قبل طلوع آفتاب کی کوئی ساعت شرفی شمسی قوتوں سے کام لینے کیلئے خاص اہمیت کی حامل نہ ہے۔

**اول ساعت** :۔ 06:02 تا 07:05 رجال الغیب (جنوب مغرب)

**دوئم ساعت** :۔ 13:20 تا 14:23 رجال الغیب (جنوب مغرب)

**سوئم ساعت** :۔ 20:28 تا 21:25 رجال الغیب (مغرب)

## عطارد در حمل (مستقیم)

سیارہ عطارد جو کہ جوزا اور سنبلہ کا حاکم مانا جاتا ہے۔ 23 مارچ 2018ء کو در حمل رجعت پذیر ہوا تھا اس سیارہ کی یہ رجعت 15 اپریل کو ختم ہو رہی ہے۔ عطارد کی رجعت میں اس سے منسوب تمام امور ناقص ہو گئے تھے مثلاً عدالتی اور پنچایتی فیصلے، تعلیم، عقل، علم اور قلم یعنی تحریر و تقریر سے متعلقہ شعبے کہیں نہ کہیں اپنی کمزوری کو ظاہر کرتے رہے۔ ایسے افراد جو کہ ذہنی دباؤ کا شکار ہوں یا نفسیاتی مریض ہوں یا ہائی بلڈ پریشر کا شکار ہوں یا وہ افراد جن کا عزیز

واقارب سے کسی بات پر تنازع ہے ۔عطارد کی استقامت کے دوران اس کے مثبت اثرات سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔یادر ہے کہ سیارہ عطارد کی آئندہ رجعت 26 جولائی وراسد ہوگی۔اس رجعت سے قبل عطارد سے منسوب مثبت اقدام کئے جاسکتے ہیں مگر رجعت کے وقت سیارہ عطارد سے منسوب امور کرنا ناقص خیال کیا جاتا ہے۔خاص طور سے حمل' جوزا' سنبلہ اور میزانی افراد اپنے برج سے متعلقہ صدقہ دیں یا عطارد کا خاص صدقہ بروز بدھ ملے جلے اجناس دوپہر 1:30 تا 02 بجے پرندوں کو ڈال دیا کریں۔

**نوٹ** ) استقامت عطارد کے دوران یعنی 15 اپریل تا 26 جولائی عطاردی نگینہ فیروزہ پہنا مبارک ہوگا کیونکہ اس سیارے کی استقامت صاحب نگینہ فائدہ دے گی جسے عام زبان میں کہا جاتا ہے کہ یہ نگینہ اس شخص کو راس آگیا ہے۔راس نہ آنے کی بنیادی وجہ اُسی نگینہ سے منسوب سیارہ کی رجعت' وبال یا گردش ہوتی ہے۔جس بناء پر وہ نگینہ راس نہیں آتا۔

## زحل در جدی (رجعت)

سیارہ زحل 18 اپریل 2018ء 06:45 پر سیارہ زحل برج جدی میں 09.08 درجہ پر رجعت پذیر ہورہا ہے۔سیارہ زحل کی یہ رجعت برج جدی میں 06 ستمبر 2018ء کو ختم ہوگی۔

اس دوران زحل کی تمام ترقوتیں نحس اور کمزور ہوجائیں گی۔زحل کی رجعت تمام بروج کو متاثر کرتی ہے خاص طور سے وہ افراد جو کہ زحل کی ساڑھ ستی کا شکار ہوں یا جن بروج کو زحل تربیع یا مقابلہ کی نظر سے دیکھ رہا ہو زیادہ متاثر ہونگے۔بالخصوص برج حمل' سرطان' جدی' دلو سے متعلقہ افراد یا سیاست دان یا سیاسی جماعتیں متاثر ہونگی۔زحل کی نحوست سے بچنے کیلئے صدقہ زحل جو کہ مزل روحانی جنتری 2018ء میں شائع کیا گیا ہے لازمی دیں۔

سیارہ زحل کی رجعت کے دوران وظائف میں کمزوری اور دین سے دوری کی حالت بھی پیدا ہوسکتی ہے۔دشمن کی جانب سے جادوئی حملوں کا خطرہ ہے۔جھوٹے مقدمات بن سکتے ہیں اور نچلے درجہ کے لوگوں سے نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔خاص طور سے ایسے افراد محتاط رہیں جو کہ اکثر و بیشتر جادو گروں اور جناتی حملوں کا شکار رہتے ہیں یا جن افراد کے خلاف حاسدین اور شر پسند لوگ سازشیں بناتے رہتے ہیں۔زحل کی رجعت یا ساڑھ ستی سے بچاؤ کیلئے ادارہ روحانیات میں لوح یا نگینہ شرف زحل تیار کی گئی ہے جو کہ ادارہ سے منگوائی جاسکتی ہے۔ادارہ میں تیار کی گئی لوح یا انگشتری شرف زحل پاس رکھنے کی برکت سے زحل کی ساڑھ ستی اور اسکی رجعت سے مکمل طور پر محفوظ ہوسکتے ہیں۔خاص وقت شرف زحل میں تیار کی گئی لوح اور انگشتری آپ کیلئے ایک مضبوط ڈھال ثابت ہوگی۔لوح اور انگشتری شرف زحل ہر شخص کیلئے فائدہ مند ثابت ہوتی ہے چاہے آپ کا تعلق کسی بھی برج سے ہو لوح شرف زحل اور انگشتری شرف زحل رکھنا مبارک ثابت ہوگا۔والدین بچوں کے بہتر مستقبل' جادوگروں' حاسدوں اور نظر بد سے بچنے کیلئے خاص طور سے یہ روحانی تبرکات تیار کروا کر اپنے پاس محفوظ رکھ سکتے ہیں تاکہ اُنکی اولاد درج بالا پریشانیوں سے محفوظ رہے اور زندگی میں کامیاب رہے۔

## پلوٹو در جدی (رجعت)

سیارہ پلوٹو طاقت اور ہمت کا سیارہ مانا جاتا ہے جس برج میں یہ سیارہ موجود ہوتا ہے اُس کو طاقت دیتا ہے۔ارادوں میں پختگی اور دشمنوں سے بچاؤ کا سیارہ پلوٹو اس ماہ 22 اپریل سے برج جدی میں رجعت اختیار کررہا ہے پلوٹو کی یہ رجعت یکم اکتوبر 2018ء تک رہیگی برج جدی سے متعلقہ افراد اس دوران انتہائی کمزور ہونگے اس برج کے علاوہ حمل' سرطان اور میزانی افراد بھی پلوٹو کی کمزوری کے اثرات سے محفوظ نہ رہ سکیں گے۔متذکرہ بالا ماہ میں کوئی بھی اہم فیصلہ کرنے سے گریز کریں اس دوران دشمنوں کی جانب سے حملے ہوسکتے ہیں۔قلب معدہ اور جگر کے امراض پیدا ہوسکتے ہیں۔پلوٹو کی نحوست بے خوابی' بزدلی' کمزوری اور رعشہ کے امراض پیدا کرتی ہے۔دشمنوں کو غالب ہونے کا موقع ملتا ہے۔آپ کا تعلق خواہاں کسی بھی برج سے ہو خاص لوح پلوٹو ادارہ سے حاصل کی جاسکتی ہے جو کہ پلوٹو کے نحس اثرات سے محفوظ رکھتی ہے۔وہ افراد جنہیں اپنے جادوگر دشمنوں سے خطرہ ہو خصوصی طور پر لوح پلوٹو حاصل کریں۔

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کرلیں۔ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**



# آپ بھی جانئے! محمد ابصار حیدر

نبیل مزمل! آپ کا مکمل نام کیا ہے؟ محمد ابصار حیدر (حیدری)

نبیل مزمل! آپ کس شہر میں کب پیدا ہوئے؟

ابصار حیدر! دسمبر 1986ء تلہ گنگ میں پیدا ہوا

نبیل مزمل! آپ نے کتنی تعلیم حاصل کی؟

ابصار حیدر! میں بی اے" بی ایڈ" ایم اے اردو ہوں اور اب "ایل ایل بی" پارٹ تھری کا طالب علم ہوں۔

نبیل مزمل! آپ نے کون کونسی کتابیں لکھیں؟

ابصار حیدر! پہلی کتاب 2006ء میں لکھی نام "مجرب دعائیں اور ہم" دوسری کتاب 2009ء میں لکھی جس کا نام "مجربات حیدری مطب" تیسری کتاب "محمدؐ و آل محمدؐ کا فیض"

چوتھی کتاب جو کہ پنجابی شاعری پر مبنی ہے جس کا نام "تیرے عشق بیماریاں لائیاں" ہے۔ جو کہ 4 ایوارڈ حاصل کر چکی ہے۔

نبیل مزمل! آپکی آنے والی تخلیقات کون کونسی ہیں؟

ابصار حیدر! ویسے تو تین کتابیں زیر طبع ہیں جن میں ایک کتاب "عملیات و تعویزات" پر مبنی ہے دوسری کتاب ناول جس کا نام "پریم نگر کا پاپی" فائنل ہو چکی ہیں۔ اور تیسری کتاب جو کہ محمدؐ و آل محمدؐ کے گھرانے کی شان میں لکھ رہا ہوں جس کا نام "پیاسا پانی" رکھا گیا ہے۔

نبیل مزمل! آپ عملیات کی دُنیا میں کیسے جلوہ گر ہوئے؟

ابصار حیدر! جہاں تک جلوہ گر ہونے کا سوال ہے تو سب سے پہلے اُس خالق اکبر کا نہایت ہی شکر گزار ہوں جس نے ہمارے گھرانے کو علم و ادب، دینی دُنیاوی نعمتوں سے نوازا اور حکمت و روحانیت کے خزانوں سے بھی نوازا۔ دراصل میرے دادا جی بھی ایک اعلیٰ پائے حکیم اور عامل تھے انہوں نے اپنی اولاد کو بھی علم و حکمت سے دور نہ رہنے دیا۔ دادا جی نے میرے والد محترم زوار حکیم محمد اشفاق حیدری صاحب کو حکمت سکھائی اور ساتھ ہی "پانی پت کرنال" کے ایک اعلیٰ اپنی مثال آپ حکیم اور نادِ علیؑ اور سورۃ مزمل کے عامل حاجی یوسف صاحب کا شاگرد بنایا یہ سلسلہ جاری و ساری رہا اللہ تعالیٰ کی کرم نوازی سے میرے والد محترم کو تقریباً 55 سال علم و حکمت کی دُنیا میں ہو گئے جب میں تیسری جماعت کا طالب علم تھا تب سے اُن کے ساتھ پریکٹس کر رہا ہوں جو کہ تا حال جاری ہے۔

نبیل مزمل! ہماری معلومات کے مطابق آپ کی ایک پھوپھو جو کہ ٹیچر تھیں وہ بھی بہت عمدہ اور اعلیٰ عاملہ تھیں؟

ابصار حیدر! جی آپ کی معلومات کو بھی سلام میری پھوپھو جو کہ اب اس دُنیا میں نہیں وہ بہت ہی زبردست ماہر عملیات کے ساتھ ساتھ پامسٹری میں بھی اپنی مثال آپ تھیں عملیات کی دُنیا میں اُن کا ہاتھ شروع سے میرے سر پر رہا انہوں نے اسماء الحسنٰی اور اعداد پر مجھے بہت محنت کروائی۔

نبیل مزمل! آپکو کھانے پینے میں کیا پسند ہے؟

ابصار حیدر! کسی کا دماغ کھانے میں پسند نہیں اور غصہ پینے میں پسند ہے اگر وضاحت کروں تو بات بامعنی اور جامع پسند ہے۔ کئی لوگ باتوں کی کھچڑی بناتے ہی رہتے ہیں اور جہاں تک غصہ پینے کا کہا اس سے مراد ہے کہ (فرمان معصومؑ) غصہ حرام ہے اور اسے پی جانا اللہ تعالیٰ کی مرضی اور خوشی کا سبب بنتا ہے۔

نبیل مزمل! کیا علم روحانیت میں کسی کی رہنمائی ضروری ہے؟

ابصار حیدر! دیکھیں کوئی کام ہے تو اُس کیلئے کسی نہ کسی رہنما یا استاد کی ضرورت ہوتی ہے اور روحانیت ایک بے کراں سمندر ہے اگر رہنما/استاد یا مرشد کامل کا ہاتھ سر پر نہ ہو تو اُسکی مثال ایسے ہی ہے جیسے کسی نو آموز کو طغیانی آئے دریا میں جان بوجھ کر دھکا دیا جائے اور علم بھی ہو کہ اسے پانی میں تیرنا نہیں آتا اور وہ ڈوب جائے میری مراد ہے کہ رہنما کے بغیر کسی کو چلہ کشی وغیرہ میں ڈال دینا اُسے قتل کرنے کے مترادف ہے بے شک وہی خالق و مالک کل ہے۔

نبیل مزمل! آپکے اساتذہ میں کون کون سے نام ہیں؟

ابصار حیدر! میرے اساتذہ کے ناموں میں والد محترم حکیم اشفاق حیدر صاحب۔ میری پھوپھو جو کہ اب (مرحومہ) ہیں ان کے علاوہ میرے بہت ہی اچھے دوست اور بھائی رحیم یار خان سے سجاد احمد چشتی صاحب، علامہ سید رضی عباس شاہ صاحب مدفن" کربلا معلیٰ" سید صابر حسین شاہ صاحب، سید اقبال حیدر شاہ صاحب (مرحوم) اور جناب سید ثقلین جین شاہ صاحب شامل ہیں جن کی وقتاً فوقتاً راہنمائی حاصل رہی۔

نبیل مزمل! آپ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ساتھ کتنے عرصہ سے

منسلک ہیں اور کیوں؟

ابصار حیدر! اکثر کیوں سے مراد جھگڑا تصور کیا جاتا ہے مگر یہاں کیوں بہت ہی بامعنی جملہ میں استعمال ہوا۔ دیکھیں دُنیا میں محبت اور اچھا اخلاق ہی فاتح ہے یہ فاتح عالم ہے۔

میرے نہایت عزت مآب جناب بھائی محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب بہت ہی قابل اور انتھک محنتی انسان ہیں ان جیسے لوگ ہمارا اثاثہ ہیں مجھے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات سے باقاعدہ منسلک ہوئے 8 سال ہو گئے۔ 2013ء میں بھائی محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے مجھے مجلس مشاورات کا ممبر بنا دیا۔ "ہاں" ان کی محبتوں کے ساتھ ساتھ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں اعلیٰ تحریریں لکھنے پڑھنے کو ملتی ہیں جن سے علم کی طلب کرنے والا ہر انسان منسلک ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ اپنی مثال بھی بالکل ایسے ہی ہے "روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات" ایک اعلیٰ اور لاجواب ماہنامہ ہے۔

نبیل مزمل! آپ کو علم ہے ناں میں انٹرویو کا سلسلہ کیوں اور کس کے کہنے پر شروع کیا گیا؟

ابصار حیدر! دیکھیں میں نے پہلے بھی عرض کیا کہ محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے ہر قاری اور ہر لکھاری کو عزت و مان سے دیکھتے ہیں یہی اُن کی کامیابی کا راز ہے تبھی یہ کارواں چلتا جا رہا ہے۔ میں اُن کا ممنون ہوں کہ انہوں نے میری اس تجویز کو قدر کی نگاہ سے دیکھا اور انٹرویو کا یہ سلسلہ شروع کیا۔

میری یہ تجویز صرف اور صرف اس لئے تھی کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات / جعفریہ جنتری / مزمل روحانی جنتری وہ باغ ہیں جن میں ہم جیسے ہر لکھاری مانند پھول تحریر کی شکل میں اپنی خوشبو بکھیر رہا ہے مگر ہم میں سے چند ایک روحانی قلم کار، روحانی معالجین دوست ایک دوسرے کو جانتے ہیں۔ جب جانیں گے نہیں ایک دوسرے کو تو ایک دوسرے کی سوچ سے کیسے واقف ہونگے۔

نبیل مزمل! روحانی قلم کار دوست سے کوئی گلہ شکوہ ہو تو بیان کریں؟

ویسے تو گلہ نہیں مگر گزارش ہے کہ اگر کوئی روحانی دوست آپ کا مضمون پڑھ کر آپ کو خط یا فون یا ایس ایم ایس کرتا ہے تو اُسے برائے مہربانی وقت دیں۔ ایسا نہیں کہ ایک بار بات کر کے پھر اپنے روحانی دوست کا فون سُنیں ہی نہیں یا ایس ایم ایس پر ہی وقت دیتے رہیں کہ فلاں وقت پر بات ہوگی۔ اکثر روحانی دوست تو ایس ایم ایس تو کیا فون ہی بند کر دیتے ہیں عام انسان یا قاری سمجھ کر اُسکی بات سُننی چاہیے کہ تا کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ رابطے میں رہیں۔ تا کہ لوگوں کے مسائل کے حل کے ساتھ ساتھ علمی و روحانی تبادلہ خیال بھی ہوتا رہے۔

نبیل مزمل! عملیات کی کتنی اقسام اور کون سے گروہ بندی کی جاتی ہے؟

عملیات میں تین قسم کی گروہ بندی ہے۔

1:۔نورانی عملیات 2:۔علوی عملیات 3:۔سفلی عملیات

نبیل مزمل! دیواری اشتہارات شعبدہ بازوں کے متعلق کیا کہیں گے جو کہ اپنے آپ کو روحانیت کا ممبہ یا کالے پیلے علم کا افلاطون سمجھتے ہیں ان لوگوں کو صاحب روحانیت کہنا روحانیت کی بے ادبی اور توہین ہے؟

ابصار حیدر! سانچ کو آنچ نہیں ہوتی۔ دیواری اشتہارات کی دُنیا کے شعبدہ بازوں بارے میں یہی کہونگا کہ روحانیت وہ طاقت ہے جو کہ ضرورت مند کو خود بخود صاحب عمل کے پاس لے آتی ہے۔ صاحب عمل کو اشتہارات کی کوئی ضرورت نہیں ہوتی باقی محمدؐ وآل محمدؐ کا خالق ہی دلوں کے راز بہتر جانتا ہے۔

نبیل مزمل! معاشرے کی بدامنی، گھریلو لڑائی جھگڑے بے سکونی کے حل کیلئے کوئی تجویز؟

ابصار حیدر! اگر ہندو بتوں کی پوجا کر کے پختہ یقین پر پتھروں سے مانگتے ہیں تو کیا وہ بُت اُن کے مسائل کا حل کرتے ہیں؟

"ہرگز نہیں" بے شک وہ خالق کائنات ہی ہر خاص و عام چرند پرند کا پالن ہار ہے ہم قرآن وسنت احادیث اور فرامین ائمہؑ سے کیوں دور ہیں؟

تمام مسائل کا حل اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں سجدہ ریز ہو کر دُعا مانگنا ہے کیونکہ دُعا ہی مومن کا ہتھیار ہے ہمیں چاہیے کہ ہم اُسکے ساتھ جڑ جائیں ہمیں کوئی روحانی وجسمانی مسئلہ لاحق نہیں ہوگا۔

نبیل مزمل! کیا روحانی معالج کیلئے ابجد اور تعویزات کا جاننا اور سمجھنا ضروری ہے یا نہیں؟

ابصار حیدر! روحانی معالج کیلئے ابجد اور تعویزات کا جاننا اور سمجھنا ضروری نہیں بلکہ بہت ہی ضروری ہے میں تو کہوں گا کہ اگر صاحب عمل کو ابجد کا علم نہیں تو اُسکی مثال ایسے ہی ہے کوئی بندہ جان بوجھ کر پانی کو لکڑی پر مٹی کا تیل سمجھ کر ڈالے اور پھر اُسے آگ لگاتا رہے۔

کسی بزرگ نے کیا خوب کہا تھا کہ ابجد کے بغیر روحانی معالج ایسے ہے کہ جیسے کسی گائیک کو راگ تو کئی آتے ہوں مگر گانا ایک بھی نہیں تو وہ گائیک اپنی عقل کا علاج کرے۔

نبیل مزمل! کوئی پیغام قارئین یعنی (اپنے چاہنے والوں کیلئے؟

ابصار حیدر! یہ ملک پاکستان امن کا گہوارہ ہے اسے مذہبی و سیاسی اور گھریلو لڑائی جھگڑوں کی گرم ترین اور نفرت بھری ہوا سے محفوظ رکھنے کی بھرپور کوشش کریں تا کہ ملکی موسم ایسے ماحولیاتی آلودزدہ جھمیلوں سے محفوظ رہے اور مسکراہٹیں قائم ودائم رہیں۔




# جادوگروں کی اقسام

تحریر
رضوان حسین شاہ
(ملتان)

قارئین کرام! جادو سے متاثر افراد کی تعداد دُنیا میں کم نہیں ہر مذہب میں جادو کیا جاتا ہے۔ شاید ہی دُنیا میں کوئی ایسا مذہب ہو جو کہ جادو پر یقین نہ رکھتا ہو۔ کئی ملکوں میں جادوگروں پر سخت ممانعت ہے یہاں تک کہ جادو کرنے پر موت کی سزا بھی دی جاتی ہے۔ یورپ ہو یا افریقہ ایشیا ہو یا خلیج ہر خطہ زمین پر مختلف قسم کے جادوگر موجود ہوتے ہیں جن میں سے بیشتر چند روپوں کی خاطر انسانوں کو تکلیف پہنچاتے ہیں قرآن حکیم فرقان مجید اللہ کا نازل کردہ وہ کلام ہے جس کے ذریعے بڑے سے بڑے جادوگر کو مات دی جاسکتی ہے۔ جہاں آدم وہاں شیطان بھی پیدا کیا۔ نبی رحمتؐ دُنیا میں آئے تو ابو جہل بھی آیا۔ موسیٰؑ آئے تو فرعون بھی آیا۔ یعنی ایک مثبت ہے تو اُس کے ساتھ اللہ نے منفی بھی پیدا کیے تا کہ مثبت کی پہچان ہو سکے۔ بھٹکے ہوئے انسانوں کو زیادہ لذت شیطانی کاموں میں آتی ہے اسی لئے ایسے لوگوں کی اکثریت زیادہ ہے اور پھر جو لوگ حد سے گزر جاتے ہیں اللہ تعالیٰ کا عذاب بھی اُن پر نازل ہوتا ہے۔ بستیاں اور ملک صفحہ ہستی سے مٹا دیئے جاتے ہیں۔ قوم عاد و ثمود کی مثال ہمارے سامنے ہے۔ قرآن پاک میں مفصل طور پر اس قوم کا ذکر ہے۔ اسی طرح کئی اقوام کی سرکشی کو قرآن میں بڑے واضح طریقہ سے بیان فرمایا ہے۔ جیسا کہ بنی اسرائیل کا ذکر کئی بار قرآن پاک میں آیا ہے۔ اب بھی دُنیا میں جادوگر موجود ہیں جو کہ اپنی گندی سوچ کا استعمال کر کے انسانیت کو مصیبت اور پریشانی میں مبتلا کرتے ہیں۔ گزشتہ برس بھی کالے جادو پر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں مضمون شائع کروا چکا ہوں۔ سال 2018ء کیلئے ایک خاص مضمون کے ساتھ دوستوں کی خدمت میں پھر حاضر ہوں۔ اُمید کرتا ہوں کہ قارئین کو میری یہ کاوش پسند آئے گی۔

## جادوگروں کی 5 اقسام اور پہچان

**پہلی قسم کا جادوگر** اپنے کسی بھی مخالف کا آٹے، مٹی یا کالی ماش کی دال کا پُتلا بنا کر اس میں سوئی چبھوتے ہیں منتر پڑھ کر دیوی دیوتا کو بلاتے ہیں اور اُن سے مدد لیتے ہیں۔ دیوی دیوتا کے بھجن اور خوشامدی گیت گاتے ہیں۔ جسکو کسی مصیبت میں مبتلا کرنا ہوتا ہے اُس کے مکان میں موقع پا کر دفن کر دیتے ہیں متاثرہ مریض بے چارہ ایسی حالت میں رات دن رہتا ہے کہ جسم میں خارش، خار چبھتی اور چیونٹیاں جیسی چلا کرتی ہیں تمام بدن میں آگ جیسی بھری رہتی ہے مریض اسی میں چل بستا ہے۔ کسی بے بس یا بے گناہ انسان پر ایسا کرنا گناہ کبیرہ ہے۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں قرآنی اعمال سے ظالم کو سزا دینے کیلئے وظائف شائع کیے جاتے ہیں۔

**دوسری قسم** کا جادوگر اس طرح ہے کہ ایک کڑیل مٹی کا جس کو ٹھیکری بھی کہتے ہیں لے جاتی ہے اور اس میں پھول، بتاشے، لیموں، پان پتہ، الائچی، لونگ کے ساتھ دشمن کا پتلہ بنا کر اور اس سیاہ پتلہ میں سوئیاں چُبھو کر مٹی کی ہنڈیا میں بند کر دیا جاتا ہے اس دوران شیطانی خوشامد کے گیت گائے جاتے ہیں یا دیوی دیوتاؤں اور کالی طاقتوں کے منتر پڑھے جاتے ہیں۔ اس مٹی کی ہنڈیا پر کڑوے تیل کا چراغ جلا کر پانی میں چھوڑ دیا جاتا ہے یہ تمام عمل اندھیری راتوں میں کیا جاتا ہے کالے کپڑے پہن کر گندی حالت میں قبرستان یا مسان کی خاک سر میں ڈال کر جادوگر یہ کام کرتے ہیں۔ جس شخص پر یہ جادو کیا جاتا ہے ایسے متاثرہ کو ہر وقت یہ معلوم ہوتا ہے کہ میں پانی میں بہہ رہا ہوں۔ میرا دل ڈوب رہا ہے اور جسم میرا ایسا ہو رہا ہے جیسے برف اور سردی سے بدن کانپتا ہے۔ دل اور دماغ میں سوئیاں چبھتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔ پاکستان میں بھی اس قسم کے جادوگر ہیں لیکن اُنکی تعداد بہت کم ہیں اس عمل کے دعویدار تو کئی مل جائیں گے مگر حقیقت یہ ہے کہ اب تک میں صرف انگلیوں پر گنے چُنے لوگوں کو اس عمل کی قوت استعمال کرتے ہوئے دیکھا ہے یقیناً ایسے لوگ جہنمی ہیں۔ نا تو اُن کو دُنیا میں کامیابی ملتی ہے اور آخرت میں ذلت اور رسوائی ایسے لوگوں کا مقدر بنتی ہے۔

**تیسری قسم** کا جادوگر دیوالی و دسہرہ کی یہ راتیں بیر و مسان اور بھیرو اور ہنومان وغیرہ کے جگانے اور ان کو اپنے قبضہ میں لانے کی ہوا کرتی ہیں۔ ان راتوں میں ان کی آمد و رفت بہت ہوتی ہے ایسے لوگ جو جادو سحر کیا کرتے ہیں وہ ان کی دعوت کرتے ان کو بلاتے ہیں اور پھر اُن سے سال

بھر کام لیا کرتے ہیں۔ ہندو عقیدہ کے مطابق ان کی جھپٹ میں جو کوئی انسان خواہ مرد ہو یا عورت یا کوئی بچہ آ جاتا ہے تو وہ دکھ تکلیف میں مبتلا رہا کرتا ہے۔ کسی ہندو تا ترک کا کوئی دشمن ہو یا کوئی بھی شخص ایسے پر اسرار طاقتوں والے شخص سے مل کر اپنے دشمنوں پر یہ طاقتیں مسلط کروا دیتے ہیں۔ جادوگر خود اپنے علم کو تازہ کرنے کیلئے بھی ان معصوم لوگوں کو ہلاک کر دیا کرتے ہیں اگر ان جادوگروں کا کوئی دشمن نہیں ہوتا تو کسی درخت پر موٹھ چلاتے ہیں وہ ہرا بھرا درخت جلد خشک ہو جاتا ہے اور کوئی دنیا کا اندھا اپنے تھوڑے فائدے کی خاطر دوسروں کو اتنا نقصان پہنچا دیتا ہے کہ اس کو مار ڈالنا چاہے تو وہ ایسے شخصوں کے پاس پہنچتا ہے اور اُن سے اس کے مار ڈالنے کی خواہش ظاہر کرتا ہے۔ یہ اپنے تھوڑے لالچ میں روپیہ پیسہ لینے کے عوض دوسرے کی قیمتی جان کو موت کے گھاٹ اتار دیتے ہیں اور اس کے لئے یہ ترکیب کی جاتی ہے کہ وہ چوکی اڑاتے ہیں اور اس میں کچھ میعاد مقرر کرتے ہیں کہ اُس کے اندر وہ شخص جس پر جادو کیا ہے ان دنوں تک دُکھ تکلیف اٹھا کر مر جاتا ہے وہ چوکی یہ کہلاتی ہے کہ مٹی کے گھڑے کو توڑ کر ٹھیکری کڑیل جیسا لیتے، اس میں پُتلہ وغیرہ رکھتے، چراغ جلاتے اور اپنے دیوتاؤں کو بلاتے، ان کے ذریعے اُن کو اڑاتے ہیں اور اس دشمن کے مکان تک پہنچاتے ہیں۔ اگر وہ کہیں راستہ وغیرہ میں ہوتا ہے تو اس پر گرتی ہے اور اُس کے اڑانے اور پہنچنے کے وقت مکان میں ہوتا ہے تو مکان کی چھت یا صحن وغیرہ میں گرتی اور ٹوٹتی ہے۔ اسی روز سے کہیں بدن میں درد ہوتا ہے یا کلیجہ پر ٹکیہ جیسی معلوم ہوتی ہے خون منہ یا پاخانہ کی رستہ آتا ہے ہر وقت جسم میں آگ سی لگی رہتی ہے۔ یہاں تک کہ مریض مر جاتا ہے۔

اس قسم کے جادوگر اکثر اندرون سندھ اور ہندوستان میں پائے جاتے ہیں۔ گندی قسم کے ہندو یا نچلی ذات کے ہندو اس کام کو انجام دیتے ہیں جنہیں عام طور پر چوڑا چمار کہا جاتا ہے۔ ویسے بھی غیر اللہ سے مدد مانگنا شرک کبیرہ ہے مسلمان اس قسم کی حرکتوں اور اعمال بارے سوچ بھی نہیں سکتا ورنہ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائیگا۔ ایسے ظالم جادوگروں پر لعنت بھیج کر اللہ سے توبہ استغفار کرنی چاہیے۔

**چوتھی قسم** کے جادوگر وہ ہوتے ہیں کہ جو کسی کھلانے پلانے کی چیز پر اپنے منتر تنتر پڑھتے ہیں خاص کر ثابت لونگ کے جوڑے پر جادو کر کے کسی کھانے وغیرہ میں کھلا دیتے ہیں تو وہ کھانے والا اپنے آپ کو مردہ جانا کرتا ہے اس کے دل پر یہ ہی ذہن نشین ہو جاتا ہے کہ تو مر جائے گا۔ یا کوئی ایسی بیماری لاعلاج رہنے لگے گی کہ کوئی دوا مفید ثابت نہ ہو گی۔ اس قسم میں جادوگر اپنے مخالف کو وہم اور وسوسے میں مبتلا کرتا ہے۔ جادوگر اپنے مخالف کے بالوں پر بھی گرہیں لگا کر اپنے مقصد میں کامیاب ہونے کی کوشش کرتا ہے۔ جس وجہ سے جادوگر کا مخالف مختلف قسم کا امراض یا وسواس میں مبتلا ہو جاتا ہے اس طرح کے جادوگر یہود و نصاریٰ میں مشہور ہیں آپ ﷺ پر بھی اسی قسم کا جادو کیا گیا تھا جس کا توڑ قرآن پاک میں سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کے ورد سے ممکن ہوا۔ موجودہ وقت میں بھی روحانی معالجین قرآن پاک کی ان بابرکت سورۃ مبارکہ سے مدد لیتے ہیں اور بڑے سے بڑے جادوگر کو قرآن پاک کے ان اعمال سے منہ کی کھانا پڑتی ہے۔

**پانچویں قسم** اُن جادوگروں کی ہے جو کہ اپنے منتر سے کالی دیوی، لونا چماری یا اور اپنے کسی بیر مسان کے ذریعہ اپنے دشمن کو نقصان پہنچاتے ہیں اس قسم کے جادوگر اپنے مخالف کے رزق روزی میں رکاوٹ ڈالتے ہیں مختلف قسم کے امراض مسلط کرتے ہیں۔ اولاد کی بندش یا نکاح کو باندھ دیتے ہیں۔ دیوی دیوتاؤں کی پوجا پاٹ کرنے کے بعد تصوراتی طور پر اپنے دشمن پر انکو مسلط کر دیا جاتا ہے۔ ان جادوگروں کا مقصد صرف اور صرف اپنے دشمن کو نقصان پہنچانا ہے چاہے یہ نقصان جسمانی ہو یا مالی۔ ان جادوگروں کی سوچ ایسی ہوتی ہے کہ فلاں شخص فلاں کے بیٹے یا فلاں کی بیٹی کو ایسی بیماری، دکھ درد رنج مصیبت پیدا ہو کہ اسی میں اس کی جان جاتی رہے وہ بیچارہ جس پر جادو کیا ہے کہیں اس کے کندھے بھاری رہتے ہیں کبھی اس کی پیٹھ کے اوپر دونوں شانوں کے درمیان درد ہوتا یا بوجھ سا رکھا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ یا خواب میں جھٹکے لگتے ہیں۔ دل کمزور ہو جاتا ہے خود بخود رونے کو جی چاہتا ہے اپنے آپ کو بے بس لاچار اور مجبور محسوس کرتا ہے۔ نماز روزہ اور دین کی طرف توجہ بالکل نہیں ہوتی۔ کوئی بھی بات اچھی نہیں لگتی۔ راتوں کی نیند ختم ہو جاتی ہے۔ ہر سوچ میں منفی رویہ ظاہر ہوتا ہے خدشات بے انتہا بڑھ جاتے ہیں۔ خواب میں جوگی و بیر، بندر و لنگور اور خوفناک شکلیں نظر آیا کرتی ہیں۔ تشخیص پوری نہ ہونے اور علاج کسی ماہر فن اور طبیب حاذق اور کامل ولی اللہ سے نہ کرایا جائے تو ایک نہ ایک دن ہلاک ہو جاتا ہے۔ اس قسم کے جادو میں مبتلا فرد چلتی پھرتی لاش کی طرح سے ہوتا ہے اس مصیبت، پریشانی اور جادو سے نکلنے کیلئے وہ جو بھی کوشش کرتا ہے اس کی اس کوشش کے درمیان رکاوٹیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اہل خانہ سے نفرت لڑائی جھگڑا پیدا ہو جاتا ہے۔ رزق روزی سے برکت اُٹھ جاتی ہے۔ جسم اور طبیعت میں سستی کاہلی بہت ہوتی ہے۔ محترم قارئین کرام درج بالا تمام قسم کے جادو کا علاج ادارہ روحانیات میں قرآن پاک کے ذریعہ کیا جاتا ہے۔

# لوح زحل

06 تا 08 اپریل

تحریر:۔خضر عباس پیاسی (راجن پور)

تمام مومنین کو جشن مولود کعبہ ۱۳ رجب مبارک ہو۔ ہم مومنین کا مرکز محور حُب رسولؐ آلؑ رسول ہے۔ اپنے پڑھنے والوں کی خدمت میں اس ماہ ایک انتہائی مضمون کے ساتھ محفل میں شریک ہو رہا ہوں۔ دُعا کرتا ہوں کہ ہر مومن اور اہل ایمان کو غم حسینؑ کے سوا کوئی دوسرا غم نہ ہو۔ میری نظر میں زحل اور مریخ دو ایسے سیارے ہیں جن کا واقعہ کربلا سے گہرا تعلق ہے زحل خدائی اور مولائی سیارہ ہے جس کا رنگ سیاہ ہے اور ایک مومن کی زندگی میں سیاہ رنگ کا کتنا عمل دخل ہے یہ اُس کے دل میں جھانک کر دیکھنے سے پتہ چلتا ہے مریخ جنگ وجدل کا حامل سیارہ ہے۔ سرخ رنگ لئے مریخ اپنے نیزہ کے نشان کے ساتھ موجود ہوتا ہے۔ مردانہ ہمت اور طاقت اور بہادری کا سیارہ 9 عدد کی قوت لے کر بہتر کے ساتھ کھڑا ہے جس کا مفرد بھی 9 ہے۔
خوش قسمتی اور بد قسمتی دونوں ہمیشہ انسان کے گرد منڈلاتی رہتی ہیں۔ خوش قسمتی کو سبب سے حاصل کیا جاسکتا ہے اور بد قسمتی کو سبب سے دور کیا جاسکتا ہے یہ مناسب اسباب اختیار کرنا محض ذاتی مفاد کے لئے ہوتا ہے۔ حقیقتاً یہ رعایت خدا نے انسان کو دی ہے اس سے فائدہ اٹھانا یا نہ اٹھانا انسان کا ذاتی کام ہے کیونکہ اس نے اسباب کے طریقے بھی سکھائے ہیں اور علم بھی دیا ہے۔ محترم قارئین اس ماہ زحل سیارہ 18 اپریل کو رجعت پذیر ہو رہا ہے زحل کی یہ رجعت 4 ماہ 10 دن تک رہیگی اس دوران یہ بادشاہ کو بھی فقیر بنا دیتا ہے۔ زحل کی ساڑھ ستی اور رجعت سے بچنے کیلئے اگر آپ میرے دیئے گئے مضمون پر غور کریں گے تو یقیناً فائدہ حاصل کرلیں گے۔ زحل کی تعریف و توصیف اور تعارف مختصر طور پر کروائے دیتا ہوں جس کے بعد زحل کی رجعت اور نحوست سے بچنے کیلئے اس ماہ ایک خاص وقت زہرہ زحل کی تثلیث 6 تا 08 اپریل 2018ء قائم ہو رہی ہے۔ اس پر بھی مختصر نظر ثانی ہوگی۔

**سیارہ زحل:** ۔یہ نظام شمسی کا ساتواں (7 واں) سیارہ ہے مشتری سے کچھ چھوٹا ہے آفتاب سے جتنا بعد مشتری تک لکھا گیا ہے اتنا ہی بعد مشتری سے زحل کو ہے۔ نو چاند اس کے مقابل دُوربین سے دکھائی دیتے ہیں۔ قطبین پر تمام کواکب سے زیادہ چپٹا ہے۔ اس کے بھی دو برج ہیں۔ ایک جدی دوسری دلو، جدی منفی خاکی برج ہے، دلو بادی اور مثبت برج ہے، اس کی رنگت مشتری سے زیادہ خوبصورت ہے۔ یہ ایسے مصالحت سے قدرت نے بنایا ہے جو تمام سیارگان سے گھنا ہے اور ہلکا اس قدر کہ پانی میں حل ہوسکتا ہے، سائنسدان کہتے ہیں کہ یہ گیسوں کا مجموعہ ہے۔ زحل میں جو خاصیت ہے وہ یہ ہے کہ اس کے گرد مختلف رنگوں کے تین باریک ہالے ہیں۔ سب سے اندرونی حلقہ کا رنگ ارغوانی ہے جو قدرے شفاف ہے۔ گویا سیارے کا گولہ اس حلقے میں دکھائی دیتا ہے۔ درمیانی حلقہ سب سے زیادہ چوڑا ہے اور باہر کا حلقہ بھی ایسا ہی روشن ہے جیسا کہ خود زحل سائنسدان خیال کرتے ہیں کہ یہ حلقے بہت چھوٹے چھوٹے ستاروں کے جُھنڈ ہیں جو زُحل کے گرد تیزی سے گھوم رہے ہیں۔ ان حلقوں کے مابین ایک گہرا تاریک طبقہ بھی حائل ہے جس کا سایہ زحل پر پڑتا ہے۔ اندرونی حلقوں کے اندر نو چاند بھی زحل کے گرد گردش کررہے ہیں۔ سب سے بڑا قمر ٹائی ٹن (TITAN) ہے جو ہمارے قمر اور عطارد سے بھی بڑا ہے۔ یہ سولہ (16) دن میں زحل کے گرد گھوم جاتا ہے۔ ان تمام حلقوں کا سب سے بڑا قطر ایک لاکھ 73 ہزار میل ہے اور عرض 42 ہزار میل جو ٹائی حلقوں کی بہت کم غالباً پچاس میل ہے، زحل زمین سے 534 گنا بڑا ہے۔

## اسماء زحل

اُردو، عربی میں زحل، فارسی میں کیوان، سنسکرت میں سنیچر، انگریزی میں سیٹرن (SATRUN)، منسوب عدد 8 ہے۔ اس کی علامات شکلی N، حرفی "ل" ہے۔

## رفتار زحل

محوری گردش ڈیڑھ دن، اوسط رفتار 23 ہزار میل فی گھنٹہ، عمازہ بروج کافی سیکنڈ 596 میل دورہ ½29 سال۔
ایک برج کا دور: اڑھائی سال گردش کی تیزی زمین سے دوگنی ہے۔

## تاثیر زحل کا نظریہ

منجمین کہتے ہیں، زحل بہت منحوس ہے، عاملان نجوم کا خیال ہے کہ جب روح کو بلند پروازی میں مشتری نے وردوی اس کے بعد وہ منزلیں طے کرنے کی جستجو ہوئی جو، جو نزدیک انسانیت اور روحانی تجربات سے

انسان پا سکتا ہے۔اس ستارہ کی خاصیت تمام سے مختلف واقع ہوئی۔ یہ قدرتاً سردوست ہے پابندی اور حدود میں جکڑنے کی خاصیت رکھتا ہے، کسی ترقی یا رُوحانی عرفان حاصل کرنے کے لئے انسان کو زحل جیسی پابندیاں عبور کرنا پڑتی ہے، راست وباطل کی تمیز اسی سے پیدا ہوتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ یہ سیارہ ناقص اور تکلیف دہ سمجھا جاتا ہے۔اس کا رشتہ ان دُنیاوی تجربات سے وابستہ ہے جو صبر اور مشکلات کا تلخ سبق پڑھانے یا تجربہ سکھانے کے بعد انسان کو حاصل ہوتا ہے اور ایسے تجربات بنا روک تھام، مشکلات اور پابندیوں کے حاصل نہیں ہوسکتے، ظاہر ہے کہ مصائب ہی مصائب نظر آتے ہیں، اسی لحاظ سے زحل کو مصائب ونحوست کا علم بردار قرار دیا گیا ہے۔




## طلسم جدی و خاتم عروج زحل

ستارہ زحل کے موکل کا ورد" یا فتاح یا رزاق "ہے۔ان دونوں اسمائے الحسنٰی کے ساتھ طلسم برج جدی ملا کر یہ خاتم وطلسم جدی مخصوص دھات سیسہ پر عین شرف زحل یا زہرہ زحل تسدیس یا تثلیث کے وقت ساعت زحل میں دونوں طرف سے کندہ ہوگی۔یعنی ایک طرف طلسم جدی اور دوسری طرف خاتم عروج جو شخص چاہے کہ مجھے دن بدن ترقی حاصل ہو اور حصول مراتب، عزت وتکریم میں دن بدن اضافہ ہو تو اس شخص کے لئے یہ خاتم سریع الاثر ثابت ہوگا، تیار کرنے کے بعد اس کو سیاہ ریشمی کپڑے یا سیاہ کاربن پیپر میں لپیٹ کر اُوپر سیاہ دھاگہ لپیٹ دیں پھر سیاہ ریگزین میں سلوا کر بروز ہفتہ ساعت زُحل میں اپنے گلے میں ڈال لیں۔

شرف زحل کے بعد اُوج زحل اور کے بعد نایاب وقت زہرہ زحل تسدیس و تثلیث کا ہے اب شرف زحل 2040ء میں اور اُوج زحل 2045ء میں آئے گا اس دُنیا میں کون رہے اور کون واپس خالق کائنات کے پاس چلا جائے۔مگر اب قسمت سے یہ خاص نظر مل رہی ہے۔اس وقت میں ہر آدمی کیلئے تین عدد الواح تیار ہوں گی۔یعنی بڑی لوح زہرہ زحل تثلیث ایک عدد خاتم، ایک عدد طلسم تسخیر، یہ تین الواح کا سیٹ ہر فرد کے لئے تیار ہوگا چاہے آپکا تعلق کسی بھی برج سے ہو۔لوح زحل خالی البطن تیار ہوگی۔یعنی آیت "نصر من اللّٰہ و فتح قریب "کے عدد 1302 اور آیت "انا فتحنا لک فتحاً مبینا" کے عدد 1233 اور آیت "لمن الملک الیوم اللّٰہ الواحد القھار" کے عدد 780 ہیں۔کل اعداد تینوں آیات کے 3315 ہیں۔ان اعداد سے نقش مثلث خالی البطن تیار ہوگا۔مثلث کے اندر چھ اسمائے الحسنٰی "ھو اللّٰہ الرحمن الرحیم الملک القدوس" سے نقش مسدس تیار ہوگا۔نقش مثلث اور نقش مسدس کی مخلوط لوح زحل خالی البطن تیار ہوگی۔لوح کندہ کرتے وقت ساعت زحل کا استعمال کریں۔مکمل ساعت زحل ادارہ سے معلوم کی جاسکتی ہے۔اگر ایک ساعت میں کام مکمل نہ کرسکیں تو دوسری ساعت کے آنے کا انتظار کریں کیونکہ لوح کی پشت پر طلسم زحل اور دونوں موکل نقش مثلث اور نقش مسدس کندہ ہوگا۔




## تیاری الواح زحل

لوح زحل سیسہ کی دھات پر کندہ ہوگی۔سیسہ ایک انتہائی نرم دھات ہے وقت مقرر سے پہلے آپ اس لوح کی مارکنگ کر کے رکھ لیں۔یعنی لکیریں کھینچ لیں اور وقت آنے پر ساعت زحل میں بخور زحل جلائیں سر پر سیاہ رنگ کا کپڑا باندھیں، کندہ کر کے پہلے دال ماش سیاہ ثابت کا صدقہ دیں پھر لوح کو کندہ کرنا شروع کریں۔لوح کندہ کرنے کے بعد یہی تینوں آیات گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر لوح پر دم کریں اور 313 مرتبہ انہی چھ اسمائے

الحسنیٰ کو پڑھ کر لوح پر دم کریں۔ یہ کام مکمل کرنے کے بعد لوح کو سیاہ ریشمی کپڑے میں سی کر محفوظ کرلیں اور اپنے پرس، بریف کیس وغیرہ میں محفوظ جگہ پر رکھ دیں۔ طلسم تسخیر کو بھی سیاہ ریشمی کپڑے میں سی کر لوح کے پاس رکھ دیں اور خاتم عروج کو سیاہ رنگ کے ریگزین میں سلوا کر اپنے گلے میں ڈال لیں یا بازو بند بنوالیں، لوح اُوج زحل یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم
نصر من اللہ وفتح قریب
یا کسفیائیل

شکائیل — ٢٢١٣ — شفیائیل

| هو | الله | الرحمن | الرحیم | الملک | القدوس |
|---|---|---|---|---|---|
| ٤١ | ٣٣٣ | ٢٠٠ | ١٣ | ٢٨٣ | ٢٩ |
| ١٩٧ | ٨٩ | ٢٨٦ | ٣٣٠ | ٦٩ | ١٢ |
| ٣٣٣ | ١٩٦ | ٧٠ | ١٣٠ | ١٤ | ٢٨٥ |
| ٢٨٧ | ١٥ | ١١٨ | ٧٥ | ١٩٩ | ٣٣١ |
| ٤٧ | ٢٨٨ | ١٣ | ١٩٨ | ٣٣٢ | ٦٨ |

١٣٨٠ — ١٩٣٥

اسلسائیل — ١١٠٣ — لوبیائیل
یا عزرائیل

## طلسم تسخیر و محبت

طلسم تسخیر و محبت عین زہرہ زحل تثلیث کے وقت ساعت زحل میں مخصوص دھات سیسہ پر دونوں طرف سے کندہ ہوگا۔ زہرہ کا تعلق خواتین اور تسخیر محبت سے ہے اسی لئے لوح کے ایک جانب طلسم زحل اور طلسم زہرہ کندہ کیا جائیگا اور دوسری جانب خاتم تسخیر و محبت تیار کیا جائیگا۔ تیار کرنے کے بعد آپ کو اس کو سیاہ رنگ کے ریشمی کپڑے میں سی کر محفوظ جگہ پر رکھ دیں اور جب کسی اہم ترین شخصیت سے کام لینا ہو تو اس خاتم کو اپنے ساتھ لے کر جائیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ العزیز آپ کامیاب لوٹیں گے۔ کندہ کرنے کے بعد اسے اپنے سامنے رکھ کر 797 مرتبہ **یا فتاح یا رزاق** کا ورد مکمل کرکے لوح پر دم کریں۔

ایک بار پھر کہوں گا کہ جو لوگ شرف یا اوج زحل کے وقت سے فائدہ نہ اُٹھا سکے ہوں اس ماہ اس خاص وقت سے ضرور فائدہ اُٹھائیں لوح تیار کرنے کیلئے ادارہ روحانیات سے رابطہ کریں۔






## لوح زحل کے فوائد

(۱) وہ لوگ جن کا ذاتی عدد 8 ہے یا برتھ کی نمبر 8 ہے یا زندگی کا حاکم برج جدی ہے اور دلو ہے۔

(۲) نحوست زحل خواہ وقتی ہو یا پیدائشی لوح کی برکت سے رفع ہوتی ہے۔

(۳) نحوست کے بعد اسباب بنانے کیلئے لوح بے انتہا مؤثر ثابت ہوگی۔

(۴) تسلط بر خلق اور استحکام کے لئے تنزلی نہ ہو۔

(۵) حصول جائیداد یا جن کے پاس جائیداد نہ ٹھہرتی ہو یا زمیندار ہوں اور چاہتے ہوں کہ عزت اور جائیداد کا قیام و بقاء رہے۔

(۶) تعمیر مکان کے وقت اگر بنیاد میں رکھیں تو مجرات سے محفوظ اور مکینوں کیلئے خوشحالی رہے۔

(۷) خلقت میں نام وری، تسخیر سلطنت، حصول مرتبہ، خلقت پر بزرگی، الیکشن میں کامیابی۔

(۸) وہ کاروباری افراد جن کی بڑی بڑی ملیں ہیں یا فرمیں ہیں یا جن کے ماتحت بہت سے ملازمین کام کرتے ہوں، چاہیں کہ قیام اور غلبہ ہو یہ لوح مؤثر ہے۔

اس لوح کے ہوتے ہوئے کامیابی و کامرانی آپ کے قدم چومے گی جس کام میں بھی ہاتھ ڈالیں گے ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کو اللہ تعالیٰ کامیاب و کامران کرے گا۔ ہم تمام الواح قرآن حکیم کی آیات سے تیار کرتے ہیں۔

**لوح پہننے کا طریقہ:** ۔ نیلے کپڑے میں سی کر ہفتے کے دن پہلی ساعت میں یعنی سورج طلوع ہونے پر بازو پر باندھیں۔ یا لوح میں کنڈہ لگوا کر گلے میں پہنیں، پہننے سے قبل 800 روپے یا 1 کلو سیاہ ماش صدقہ کریں اور اپنے مقصد کی دعا مانگ کر استعمال میں لائیں۔ عمل جہاں سے سمجھ میں نہ آئے خط لکھ کر دریافت کرلیں۔

**اگر خود تیار کرنہ کر سکتے ہوں** اور دفتر سے تیار کروانا چاہیں تو ہدیہ نام معہ والدہ وقت مقررہ سے کم از کم ایک ہفتہ قبل موبی کیش یا یو بی ایل اومنی کے ذریعے پہنچ جائے۔



# حاضرات

تحریر:۔ایس اے شہزاد(پشاور)

جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی محبت اور شفقت کی وجہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں میرے مضمون شائع ہوتے ہیں کیونکہ میں کوئی باقاعدہ لکھاری نہیں لیکن روحانی دوستوں کی محبت نے مجھے مسلسل لکھنے پر مجبور کیا میرے پاس جو بھی روحانی اعمال ہوتے ہیں موتیوں کی شکل میں آپ دوستوں کی خدمت میں پیش کردیتا ہوں۔ جناب خضر عباس پیاسی صاحب نے حاضرات سے متعلق ایک سلسلہ شروع کیا ہوا ہے اس روحانی خدمت پر میں اُنہیں سلام پیش کرتا ہوں۔اللہ تعالیٰ زور قلم زیادہ کرے۔حاضرات کے موضوع پر چند خاص اعمال پیش خدمت ہیں جو دوست بھی محنت کریگا اس روحانی قوت سے فائدہ اُٹھائیگا۔

## رحمانی حاضرات

**یا کریم کرم کر یا رحیم رحم کر حاضرات کو حاضر کر برحمتك یا ارحم الرحمین**

**طریقہ:** ۔کسی بچہ کو نہلا کر پاک صاف کپڑے پہنا کر عطر لگائیں کمرہ میں اگربتیاں سلگائیں بچہ کے دائیں ہاتھ کے انگوٹھا کے ناخن پر کالے رنگ کی سیاہی یا کاجل لگائیں اور اس بچہ کو اس ناخن میں غور سے دیکھنے کیلئے کہیں عامل بچہ کے اوپر درج بالا عزیمت پڑھ کر پھونکتا رہے جب تک حاضرات کا نزول نہ ہو جائے۔ چند بار پڑھنے کے بعد حاضرات کا نزول ہو جائیگا۔جس سے آپکو اپنے ہر جائز سوال کا جواب 100 فیصد درست مل جائیگا۔

## ناسی حاضرات

**قل اعوذ بالرب الناس ناس ناس حاضرات حاضر ھو حاضر ھو حاضر ھو ملك الناس ناس ناس حاضرات حاضر ھو حاضر ھو حاضر ھو بحق ایاك نعبدوایاك نستعین**

**طریقہ:** ۔دس یا بارہ سال کے بچہ یا بچی دائیں ہاتھ کے انگوٹھے کے ناخن پر کاجل لگائیں اور اسے اس ناخن میں غور سے دیکھنے کیلئے کہیں عامل درج بالا آیت 21 یا 41 بار پڑھ کر بچہ پر دم کرے چند ہی لمحوں بعد حاضرات کا نزول ہوگا جس سے آپ بچے کے توسط سے ہر سوال کا جواب درست معلوم کر سکتے ہیں۔

## شیطانی حاضرات

**عزمت و اقسمت علیکم یا شیطان الا سودو یا شیطان الاصفر یا شیطان لا بیض و شیطان الا الا جفر یا شیطان الا حمرحاضرات جلد حاضر کن بحق ھاروت و ماروت**

اگربتی سلگا کر بچہ کے ناخن یا سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر کاجل لگا کر درج بالا عبارت 21 یا 41 بار پڑھ کر بچہ یا بچی پر دم کرتے جائیں۔چند لمحہ بعد حاضرات کھل جائیگی جو سوال کریں گے اس کا جواب 100 فیصد درست مل جائیگا۔

نوٹ)محترم دوستوں پورا قرآن پاک اور نورانی اعمال اللہ کی رحمت اور نور سے بھرے ہوئے ہیں۔یہ حاضرات اُن لوگوں کیلئے ہے جو کہ غیر مسلم ہوں اور شیطان کی تسخیر چاہتے ہوں۔ ضروری نہیں ہے کہ شیطان کی تعریفوں کے گُن گا کر اُسے مسخر کیا جائے۔سخت الفاظ میں بھی شیطان کو حاضر کر کے اپنے مقصد کیلئے کام لیا جاسکتا ہے مگر غیر مسلم۔

حاضرات کرنے سے پہلے 4 عدد لڈو چند گلاب کے پھول اپنے پاس رکھیں ورنہ حاضرات نہیں کھلے گی۔

# نقش فتح نامہ

## شرف شمس

تحریر: حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

عزیزان من السلام علیکم! شرف شمس کے ایک با قوت اور سعد ترین وقت ہوتا ہے اس وقت میں لوحِ "اسم اعظم" یعنی اسم ذات اللہ کی کثیر الفوائد لوح سونے یا چاندی کی تختی پر تمام شرائط وقوائد کے مطابق کندہ کریں تو یہ ایک عظیم تحفہ ہوگا۔ اس لوح کا حامل کردہ مقابلے میں غالب رہتا ہے۔ حادثات ومشکلات سے نجات ملتی ہے اعلیٰ حکام اور صاحب حثیت افراد کے سامنے عزت بلند ہوتی ہے۔ زندگی میں عروج کامیابی اعلیٰ پوزیشن ترقی وغیرہ کے حصول میں غیبی مدد حاصل ہوتی ہے۔ انسان وقت کی سختی سے محفوظ رہتا ہے اس کے علاوہ اس وقت میں لوح شمس اسمائے الٰہی یا حی ویا قیوم سے تیار کی جاتی ہے مگر اس خاص موقع پر ایک خاص تحفہ اپنے قارئین کیلئے پیش کر رہے ہیں۔ بہت سے عاملین اور ماہرین جفر اس کی مختلف انداز میں عقد کشائی کرتے رہے ہیں۔ جسے فتح نامہ کے نام سے بنایا جاتا ہے۔ فتح نامہ، فوائد میں کامیابی، کاروبار نہ چلتا ہو، کاروبار میں ترقی، انعامی اسکیموں میں کامیابی، قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہوں، ملازمت میں ترقی یا بہتر ملازمت کا حصول گھریلو حالات کی بہتری سحر وجادو، آسیب وجنات سے نجات، دشمنوں سے بچاؤ، صحت میں بہتری، بیماری سے شفاء، شادی میں کوئی رکاوٹ کو ہو تو اس کا خاتمہ الغرض بے شمار مقاصد اس لوح فتح نامہ کے دائرہ کار میں آتے ہیں۔

اب ہم لوح فتح نامہ کی تیاری کا طریقہ سمجھاتے ہیں۔ یقیناً تھوڑی سی محنت کرنا ہوگی جس نے یہ محنت کر لی سمجھ لیں کہ ایک عظیم قوت وطاقت حاصل کر لی زندگی بھر جب تک لوح فتح نامہ پاس رہے گا اس کے ہر کام میں مدد ہوگی۔ اسے چاندی پر، سونے پر، تانبے پر یا پھر گولڈن کاغذ پر بنایا جاسکتا ہے۔ میں عموماً کاغذ اور ہرن کی کھال پر بناتا ہوں۔ آپ کو جو مناسب لگے حسب استطاعت اس پر بنائیں۔

## نقش بنانے کی وضاحت

سب سے پہلے اپنے پورے نام کے اعداد ابجد قمری سے حاصل کر لیں پھر اپنی والدہ کے نام کے اعداد بھی نکال لیں اس کے بعد سات پیغمبروں کے نام لیں اور ان کے اعداد بھی حاصل کر لیں۔

**مثلاً**:۔ آدمؑ، نوحؑ، سلیمانؑ، موسیٰؑ، داؤدؑ، یوسفؑ اور محمدؐ۔ اسکے بعد آیات فتوحات کشادگی کے اعداد لیں۔

آیات فتوحات یہ ہیں:۔

افتح ابواب فتحک لی یا مفتح الابواب

اس آیت کے اعداد 1631 ہیں۔

انا فتحنا لک فتحامبینا

اعداد آیت شریف 1233 ہیں۔

ربنا افتح بیننا و بینا قومنا باالحق و انت خیر الفاتحین

عدد آیت 3109 ہیں۔

نصرمن اللہ و فتح قریب

عدد آیت 1302 ہیں۔

چاروں آیات کے اعداد کا مجموعہ 7275 ہے۔ آپ کی سہولت کیلئے سات انبیاء کے ناموں کے اعداد کا مجموعہ بھی لکھ رہے ہیں جو کہ 679 ہے۔ اب آپ کو صرف اپنے اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد معلوم کر کے باہم جمع کرنا ہے مثلاً آپ کے نام مع والدہ کے نام کے اعداد کُل 334 برآمد ہوئے ہیں تو کل مجموعہ اور اعداد 8288 ہو گئے۔

| | |
|---|---|
| اعداد آیات | 7275 |
| اعداد نام انبیاء | 679 |
| اعداد نام مع والدہ | 334 |
| مجموعہ کُل اعداد | 8288 |

اس مجموعہ اعداد کو 7x7 خانوں کے نقش میں پُر کریں۔ جس کا طریقہ یہ ہے کہ کُل مجموعہ اعداد میں سے 168 عدد کم کریں اور پھر باقی اعداد کو سات پر تقسیم کر دیں۔ اب جو حاصل اعداد آئیں ان کا نقش خانہ اول میں رکھ کر باقی خانوں میں ترتیب وار ایک عدد کے اضافہ کے ساتھ نقش پھرتے چلے جائیں مثلاً مجموعہ اعداد 8288 میں سے 168 عدد کم کریں تو باقی بچے 8120 اس کو سات پر تقسیم کیا تو جواب آیا 1160۔

7x7 کی چال کا نقش دیا جا رہا ہے اس میں پہلا خانہ وہ ہے جس میں ایک لکھا ہے اسی خانہ سے نقش کی ابتداء ہوگی لہٰذا درج ذیل مثال میں

حاصل عدد 1160 کو اسی خانہ میں لکھیں پھر جس خانہ میں نمبر 2 ہے اس میں ایک کے اضافہ کے ساتھ 1161 لکھیں۔ الغرض اسی طرح ایک عدد کے اضافہ سے 49 خانوں کا یہ نقش مکمل کرلیں۔ تمام کام وقت سے پہلے ہی تیار کرنا ہوگا تاکہ شرف شمس کے وقت میں سعد ساعت شمس میں صرف نقل کرنا ہی باقی رہ جائے۔

یہاں یہ بات بھی نوٹ فرمالیں کہ کُل مجموعہ اعداد کو جب آپ سات پر تقسیم کریں گے تو ضروری نہیں کہ وہ برابر تقسیم ہوجائے۔ اگر برابر تقسیم ہوجائے تو بہتر ہے لیکن تقسیم کے بعد اگر کوئی عدد باقی بچے تو پھر نقش میں کسر دینا ہوگی تب ہی وہ درست نقش پُر ہوگا۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ تقسیم کرنے سے ایک باقی بچے تو نقش کے خانہ نمبر 43 میں ایک عدد کا اضافہ کریں اور اگر دو باقی رہے تو خانہ 36 میں ایک کا اضافہ کریں 3 باقی ہو تو خانہ نمبر 29 میں ایک عدد بڑھائیں اور اگر 4 باقی رہے تو خانہ نمبر 22 اور 5 باقی ہو تو خانہ نمبر 15 اسی طرح 6 باقی ہو تو خانہ نمبر 8 میں ایک کا اضافہ کریں۔ یہاں ایک عدد اضافہ کرنے کا مطلب یہ ہے مثلاً آپ نقش کے خانے ایک ایک عدد کے اضافہ کے ساتھ بھرتے جا رہے ہیں اور جب کسر کا خانہ آئے تو اس میں ایک کے بجائے دو کا اضافہ کردیں باقی نقش اسی بھرتے چلے جائیں نقش کو درست بھرنے کی پہچان یہ ہوگی کہ نقش کے ساتوں خانوں کی میزان وہی آنی چاہئے جو آپ کے نام مع والدہ کے اعداد آیتوں کے اعداد تمام انبیاء کے اعداد کا مجموعہ ہوگا اگر اس مجموعہ کے مطابق نقش کے ساتوں خانوں کا مجموعہ نہیں ہے تو سمجھ لیں کہ نقش غلط بھرا گیا ہے اور کہیں نہ کہیں آپ سے حسابی غلطی ہوئی ہے۔ اگر لوح فتح نامہ کا نقش خود نہ پُر کرسکیں تو وقت سے پہلے رابطہ فرمائیں تاکہ آسانی کے ساتھ وقت پر نقش تیار ہوسکے۔

۷۸۶

صرفیائیل

قولہ الحق وله الملك

| ۳۲ | ۳۸ | ۴۴ | ۱ | ۱۴ | ۲۰ | ۲۶ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۴۶ | ۳ | ۹ | ۱۵ | ۲۸ | ۳۴ |
| ۴۸ | ۵ | ۱۱ | ۱۷ | ۲۳ | ۲۹ | ۴۲ |
| ۷ | ۱۳ | ۱۹ | ۲۵ | ۳۱ | ۳۷ | ۴۳ |
| ۸ | ۲۱ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۹ | ۴۵ | ۲ |
| ۱۶ | ۲۲ | ۳۵ | ۴۱ | ۴۷ | ۴ | ۱۰ |
| ۲۴ | ۳۰ | ۳۶ | ۴۹ | ۶ | ۱۲ | ۱۸ |

السید الشمھورش

# سبع طلسمات سیارگان

**طلسم شمس**

ھــھ
س کھمھمسط
معــع
طــم

**طلسم قمر**

ہ ہ ہ ااا ـل
طسطسھما لا
اااع ہ س ص م م م

**طلسم عطارد**

ممہ مہ د
عسرلاع ص
مسلسا مکما

**طلسم زہرہ**

عاھالامہ لہ
الالمس کمص

**طلسم مریخ**

ہ ہ ہ
ع ع اہ د ص
س س س

**طلسم مشتری**

مصعہ عصہ
علمسطہ
مہ ممہ
مااااہ

**طلسم زحل**

صہ
طس
مھکمھع
۵۱ ۵۱ ۵۱

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر بالوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔ سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف واوج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

# حالت قمر

**قمر در عقرب:** 02 اپریل 03:57 تا 04 اپریل 11:54

**قمر در عقرب:** 29 اپریل 12:11 تا 01 مئی 20:19

**ہبوط قمر:** 02 اپریل 07:35 تا 09:24

**ہبوط قمر:** 29 اپریل 15:51 تا 17:41

**قمر در ثور:** 16 اپریل 13:50 تا 18 اپریل 17:02

**شرف قمر:** 16 اپریل 17:18 تا 17:02

# شادی بیاہ کی تاریخیں

4.5.9.142.13.17.18.19.23.24.25.26

**نوٹ:** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 10 تا 01 بجے دوپہر فون پر مسائل کا حل دریافت کرسکتے ہیں علاوہ اتوار۔

**0300-6351192**

# آسان مجرب عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

روحانی دوستوں کو میرا سلام! پاکستان میں موسم تبدیل ہو رہا ہے دوسری اہم بات کہ بچوں کے امتحانات یا تو ہو رہے ہیں یا ہو چکے ہیں یا پھر ہونیوالے ہیں۔ وہ طالب علم جو کہ کالج اور یونیورسٹی میں پڑھ رہے ہیں یا زندگی کے کسی بھی موڑ پر زندگی کے کسی امتحان سے گزر رہے ہیں ایسے طالب علموں کیلئے ایک وظیفہ دے رہا ہوں۔ درود پاک کی اہمیت اور فضائل سے کوئی بھی مسلمان انکاری نہیں لہذا خلوص دل سے ایک بار درود پڑھ کر میرا باقی مضمون مطالعہ کریں۔

## امتحان' مقدمہ میں کامیابی

**درود:** ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍوَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلَا نَا مُحَمَّدٍوَّ بَارِکْ وَسَلِّمْ عَلَیْہِ

**ترکیب عمل:** ۔ عشاء کے بعد علیحدہ جگہ پاک صاف مُصلے پر بیٹھ کر یہ درود شریف پانچ سو بار اپنے مقصد کا تصور کر کے اگر طالب علم کو خطرہ ہے میں نے محنت کی ہے نتیجہ غلط ہونے کا ڈر ہے تو امتحان شروع ہونے کے ساتھ رات کو عشاء نماز کے بعد علیحدہ پاک جگہ اگر بتی جلا کر پانچ سو بار پڑھنے کا عمل شروع کرے، نتیجہ کا رزلٹ آنے تک پڑھتا رہے، شروع کرنے سے پہلے مٹھائی پر فاتحہ پڑھ کر حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی نیاز اور اہل بیت کو تحفہ پہنچا کر لوگوں بچوں میں بانٹ دے، یہ طریقہ پندرہ دن بعد کرتا رہے، ان شاء اللہ امتحان میں پاس ہونے کا اپنی آنکھوں سے دیکھے گا، خود میں نے یہ عمل کیا تھا دسویں جماعت میں فیل ہونے کا خطرہ تھا، رات کو پانی اپنے پاس رکھتا تھا، عمل مکمل کر کے پانی پر دم کر کے روز پی لیا کرتا تھا، آخر میں دُعا اپنے مطلب کی کرتا تھا جو لڑکے ٹیوشن پڑھتے تھے ان میں سے بھی لڑکے فیل ہوئے اس درود شریف کی برکت سے اللہ پاک نے عزت رکھی جب اپنا مقصد پورا ہو جائے تعداد کم بھی کر سکتا ہے، اس میں سوائے شرعی پرہیز کے اور کوئی پرہیز نہیں ایک بار درود شریف پڑھنے سے دس درجے بلند ہوتے ہیں، دس گناہ معاف ہوتے ہیں۔ اس درود میں سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کا نام آتا ہے، لوگ دُور دُور سے سفر کر کے عامل کے پاس اجازت حاصل کرنے کے لئے جاتے ہیں لیکن یہ وظیفہ خداوندی ہے، قرآن پاک کے ارشاد کے مطابق اللہ پاک اور اس کے فرشتے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھتے ہیں، اے ایمان والو! تم بھی سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام پڑھو۔

**اگر مقدمہ میں فیصلہ** حق پر کرانے کے لئے بھی عشاء کے بعد علیحدہ جگہ پر اور صبح نماز فجر ادا کرنے کے بعد بھی پانچ تسبیح پڑھنا شروع کر دیں، بڑے سے بڑا جابر بھی کچھ نہیں کر سکے گا لیکن ختم شریف مٹھائی یا زردہ کی دیگ پکا کر لازمی تقسیم ہے۔

**اگر کوئی مشکل** نہ ہو رہی ہو تو سونے سے پہلے وضو کر کے چارپائی پر بیٹھ کر پانچ تسبیح تلاوت کریں اور ہر نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھیں اپنی آنکھوں سے مشکلات غیب سے حل ہوتے دیکھیں گے یہ دنیاوی فائدہ کے علاوہ آخرت اور قبر میں دیکھیں گے اس درود شریف کی برکات اور کہیں گے کاش ہم ہر وقت یہی عمل کرتے رہتے جب اپنے لئے دُعا کریں اس کے بعد ادارہ روحانیات والوں کیلئے خصوصی دعا کریں۔

## غصہ اور جسمانی گرمی دور

والدین پریشان ہیں کہ اُن کے بچے بات بات پر غصہ میں آجاتے ہیں یا میاں بیوی کے درمیان تلخ کلامی رہتی ہو لڑائی جھگڑا بے انتہا بڑھ چکا ہو گھبراہٹ اور خوف کی وجہ سے جسم میں حرارت بھی زیادہ ہو ایسے تمام مسائل کا حل ذیل کے کلام الہیٰ سے ممکن ہے۔

**عبارت کلام:** ۔ حَقٌّ حَیٌّ حَسِیْبُ حَکِیْمُ مُعِیْدُ حَفِیْظ حَلِیْمُ قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاھِیْمُ

**ترکیب وظیفہ:** ۔ درج بالا کلام کو لکھ کر گلے یا بازو پر باندھیں ایک لکھ کر سبز درخت پر باندھے اور روزانہ لکھ کر نماز فجر کے بعد جاء نماز پر بیٹھ کر سلام پھیرنے کے فوراً بعد لکھ کر تازہ پانی میں گھول کر اُسی وقت پی لے یہ عمل گیارہ دن کرے سوا کلو گوشت ویران جگہ اُونچی جگہ پر تھوڑا تھوڑا کر کے

ڈرائے یا قبروں کی چھت پر ڈال کر یہ عمل کرے، تعویذ لٹکانے کے بعد سوا کلو برفی کی نیاز دے کر بچوں، بڑوں میں تقسیم کرے، لکھنے سے پہلے ایک تسبیح استغفار ایک تسبیح درود شریف پڑھے۔ اگر کوئی گھر میں فساد کرتا ہو تو اس کیلئے بھی تیر بہدف ہے۔

## گھبراہٹ، قے دور کرنا

بِسمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اِسمِہٖ شَیءٌ فِی الْاَرْضِ لَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ بِسمِ اللّٰہِ شِفَاءٌ مِنْ کُلِّ دَاءٍ وَ ............ الْمَاءُ یٰاَرْضُ ابْلَعِیْ مَاءَکِ وَیٰسَمَاءُ اَقْلِعِیْ وَ ............ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَقِیْلَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ (یہ سورۃ بقرہ میں ہے)

**ترکیب عمل** : درج بالا کلام کو چینی کی پلیٹ پر زعفران عرق گلاب کستوری سے لکھ کر سونف پانی میں ڈال کر تین اُبالے دے کر آگ سے نیچے اُتار کر نیم گرم ہونے پر پلیٹ میں ڈال کر کلام کو دھو کر جسم سے ملائیں حرف حل ہونے پر پیئے یا دوائی جو استعمال کر رہے ہیں وہ پلائیں اُوپر سے یہ پانی پلائیں پھر ایک دوپہر کو پلیٹ ایک شام چار بجے پلائیں، اس عمل سے پہلے سوا کلو گوشت مریض کے اُوپر سے سات بار اُتار کر کسی غریب جس کا پتہ ہو دیں اسے اپنے سامنے ہانڈی میں ڈال کر پکانے کے لئے کہیں یا ویران جگہ، درخت کی جڑوں کے پاس تھوڑا تھوڑا ڈال کر یہ عمل کریں اوّل تو پہلے دن اُلٹی قے رُک جائے نہیں تو تین دن میں مسئلہ حل ہو جائے گا، عملیات کے نہ ماننے والے تجربہ کریں، کلام کا اثر دیکھیں جب ڈاکٹروں، سرجن، حکیموں نے جواب دے دیا ہو یہ عمل کریں ان شاء اللہ ناکامی نہیں ہوگی۔ میں نے خود پینتالیس سال سے اس کلام کا فیض دیکھ رہا ہوں۔ اب ظاہر کیا ہے کسی کی دُعا سے ہماری اور مسلمانوں کی آخرت بہتر ہو جائے آج سے تین سال پہلے لاہور میں ہارٹ اسپشلیسٹ کو یہ مرض ہو گیا تھا جو کھاتا تھا ہضم نہیں ہوتا تھا اُلٹی کے ذریعے غذا نکل جاتی تھی، ہمارا کسی نے بتایا اس کی بیوی آئی ہم نے ہدیہ پچاس ہزار مانگا، بیوی نے فون پر بتایا وہ یہ مانگ رہے ہیں اُنہوں نے جواب دیا ہم ایک مریض سے دو لاکھ لگوا دیتے ہیں اگر اُنہوں نے مرض دُور کرنے کے لئے منہ مانگا ہدیہ کا مطالبہ کیا، جو کہ ان لوگوں نے دیا۔ ہم نے ان کو ایک مرغا زندہ اپنے سے وار کر ویران جگہ چھوڑنے کے لئے کہا۔ اس کے بعد یہ عمل لکھ کر باندھنے اور پلیٹوں پر پینے کے لئے دیا اور کہا اب اپنی دوائی استعمال کرو جو اثر نہیں کر رہی۔ دوسرے پلیٹ الائچی کا پانی میں پلانے، تیسرے پلیٹ سونف اُبال کر پانی پلانے سے اُلٹی رُک گئی جو کافی دنوں سے آرام نہیں آ رہا تھا، یہ واقعہ شہرت کیلئے نہیں لکھا، آپ کو بتانے کے لئے مجھے کلام پر اتنا یقین ہے شفایاب ہونے پر ادارہ روحانیات کے لئے لازمی دُعا کریں، اللہ پاک اس ادارہ کو اور ترقی سے نوازے۔ آمین

## کلمہ توحید کی روحانیت

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رسول اللہ

فلاں بن فلاں کے دل میں میری محبت جگا دے۔

**ترکیب عمل** : نوچندی جمعہ مبارک یا نوچندی جمعرات سعد دن مزل جنتری سے دیکھ کر یا جعفریہ جنتری سے دیکھ کر پڑھائی شروع کریں، رات عشاء کے بعد تین سو تیرہ بار علیحدہ جگہ اگربتی جلا کر کپڑوں پر خوشبو لگا کر اور نہا دھو کر پڑھا کریں، تصور مطلوب کا رکھیں، آخر میں سینہ پر دم کر دیا کریں اور اشارہ سے کہیں تین بار میرے پاس حاضر ہو۔ صبح نماز فجر کے بعد پانچ چھوٹی الائچی اپنے سامنے رکھے، پانچ کالی مرچ پاس رکھے، ایک تسبیح پڑھنے کے بعد ایک الائچی ایک کالی مرچ پر دم کریں، یہ طریقہ دوبارہ دوسری مرچ الائچی پر کریں جب سب پر دم کر لیں تو اسی وقت تندور میں ڈال آئیں جو لوگ تندور میں نہ ڈال سکیں وہ اپنے سامنے آگ جلا کر ایک تسبیح دم کر کے ڈالیں، یہ طریقہ پانچوں پر کریں بعد میں دُعا کریں اپنے مطلب کی جو لوگ عمل کر کے ناکام ہو چکے ہیں یہ کریں کرنے سے پہلے دو کلو گوشت چار حصوں میں کر کے ایک حصہ ویران جگہ ڈالیں ایک دریا میں ڈالیں، ایک پرندوں کو ڈالیں، ایک حصہ کسی غریب کو پکانے کے لئے دیں، جس کو جانتے ہوں یہ غریب ہے، جمعرات والے دن تین پاؤ برفی پر سورۂ فاتحہ اور 11 بار سورۂ اخلاص پانچ بار درود شریف پڑھ کر سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور موکلات کلمہ شریف کو ہدیہ کر کے تقسیم کر دیا کریں، ایک چلہ میں کامیابی اپنی آنکھ سے دیکھ لیں گے۔

**پندرہ شعبان کا روزہ** : حضرت سیدنا علی المرتضیٰ شیر خدا سے مروی ہے کہ نبی کریم، رؤف رحیم ﷺ کا فرمان عظیم ہے۔ جب پندرہ شعبان کی رات آئے تو اسمیں قیام (یعنی عبادت) کرو اور دن میں روزہ رکھو۔ بے شک اللہ تعالیٰ غروب آفتاب سے آسمان دنیا پر خاص تجلی فرماتا اور کہتا ہے: ہے کوئی مجھ سے مغفرت طلب کرنے والا کہ اُسے بخش دوں! ہے کوئی روزی طلب کرنے والا کہ اُسے روزی دوں! ہے کوئی مصیبت زدہ کہ اُسے عافیت عطا کروں! ہے کوئی! ایسا اور یہ اُس وقت تک فرماتا ہے کہ فجر طلوع ہو جائے۔ (سنن ابن ماجہ ج ۲، ص ۱۶۰، حدیث: ۱۳۸۸)

مجربات دامانیہ

# تسخیر موکل سورۃ اخلاص

## تسخیر خلائق و محبوب

تحریر
سائیں عبداللطیف دامانی
(اسلام آباد)

اسمائے یا سورتوں کی دعوتیں ریاضت کی مشکل ترین صورتیں ہیں۔ یہ دراصل راہ سلوک کی منازل ہوتی ہیں، مشائخ کرام فرماتے ہیں کہ جس وقت سالک دعوت شروع کرتا ہے تو تمام مسخرات ہر روز بلا ناغہ وقت معینہ پر حاضر ہوتے ہیں اور جب تک عامل پڑھتا رہتا ہے دائم الحال حاضر رہتے ہیں اور جب ختم کرتا ہے تو چلے جاتے ہیں اس لئے ایام دعوت میں تعین وقت کا از حد پابند ہونا چاہئے جب وقت معینہ میں فرق آتا ہے تو مسخرات کو آنے جانے میں تکلیف ہوتی ہے۔

سورۃ الاخلاص ''قل ھو اللہ احد'' محبت کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ یہ عمل عجیب ترین ہے۔ حل المشکلات کے ساتھ ساتھ فرحت قلبی بھی حاصل ہوتی ہے۔ مگر حیرت انگیز مناظر دیکھتا ہے جس سے نظر ہٹانے کو دل نہیں چاہتا مگر اس کی زکوٰۃ ضرور ادا کرنی چاہئے۔ جو شخص سورہ اخلاق کی دعوت کرنا چاہے اس کیلئے ضروری ہے کہ اکل حلال، صدق مقال، کم کھانا، کم سونا، نیت درست رکھنا، صدق دل سے پڑھنا، مرشد کے حکم کی تعمیل کرنا، گوشہ گزین رہنا۔ مرشد سے اجازت حاصل کرنا اور اس کو پہلے اخلاص قلب حاصل کرنا چاہئے اور غسل کرے، پاک وصاف ہو کر خلوت میں بیٹھے اور کسی سے کلام نہ کرے۔ جھوٹ نہ بولے، پرہیز جلالی و جمالی شرط ہے۔ گوشت، مچھلی، سرکہ، پیاز، لہسن وغیرہ سے پرہیز کریں جماع نہ کریں۔

طریقہ زکات یہ ہے کہ سورۃ اخلاص ایک ہزار مرتبہ ہر روز عروج ماہ میں بروز جمعرات شروع کر کے بعد نماز عشاء پڑھا کرے۔ اور صبح کی نماز کے بعد اکتالیس نقش سورۃ اخلاص لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیا کرے۔ اگر دریا نزدیک نہ ہو تو تالاب جہاں مچھلیاں ہوں ڈال دیا کرے۔ بعد 41 یوم عامل ہو جائے گا۔ اس عمل کو شروع کرتے ہی تین موکل عامل کی مدد کے لئے متعین ہو جاتے ہیں اور جب تک عامل کی ضرورت پوری نہ کر دیں واپس نہیں جاتے اکثر اوقات تو موکل سامنے حاضر ہو کر یوں کہتے ہیں السلام وعلیکم اے عبد صالح ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ہم اس سورہ کے موکل ہیں۔ تم کہو تمہارا کیا مطلب ہے۔ اس وقت تم یہ جواب دو کہ میں یہ چاہتا ہوں کہ جس کام کو میں تمہارے تئیں حکم دوں تم فوراً اس کو بجا لاؤ۔ اور اگر موکلین کو تابع کرتا ہے تو ان سے یہ ہی کہے کہ میں چاہتا ہوں کہ تم کو جب یاد کروں حاضر ہو اور میرا جو کام بھی ہو انجام دو۔

منقول ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے کہ سورہ الاخلاص بھی ترتیب سے لوح محفوظ میں لکھی ہے اس کے بہت فوائد ہیں۔ جب ضرورت ہو تو ایک نقش لکھ کر اس کے نیچے طالب و مطلوب کا نام لکھ کر پھل دار درخت مثل انار وغیرہ ساتھ لٹکا دے، جیسے جیسے ہوا چلے گی مطلوب بے قرار ہو گا۔ نہایت ہی پُر تاثیر نقش ہے اور کبھی خطا نہیں کرتا۔ مجرب عمل ہے اس کو آزمائش یا امتحان سمجھ کر نہ کریں۔

آخر میں ادارہ تحفہ روحانیات ملتان کی پوری ٹیم کی صحت سلامتی و روحانی ترقی کے لئے دعا کریں اور مجھ گنہگار سائیں عبداللطیف دامانی کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## اہم مذہبی واقعات

**02 اپریل** بروز سوموار 15 رجب احتمال شہادت بی بی زینبؑ
**09 اپریل** بروز سوموار 22 رجب نیاز امام جعفرؑ کونڈے
**11 اپریل** بروز بدھ 24 رجب فتح خیبر بدست مولا علیؑ 7ھ
**12 اپریل** بروز جمعرات 25 رجب شہادت امام موسیٰ کاظمؑ 183ھ
**13 اپریل** بروز جمعہ 26 رجب شب معراج
**14 اپریل** بروز ہفتہ 27 رجب عید بعث رسولؐ خدا
**15 اپریل** بروز اتوار 27 رجب روانگی مولا حسینؑ بجانب کربلا
**18 اپریل** بروز بدھ یکم شعبان ولادت باسعادت حضرت بی بی زینبؑ
**19 اپریل** بروز جمعرات 02 شعبان فرض روزے ماہ رمضان ۲ھ
**20 اپریل** بروز جمعہ 03 شعبان ولادت باسعادت مولا حسینؑ 4ھ
**21 اپریل** بروز ہفتہ 04 شعبان ولادت باسعادت جناب عباس علمدارؑ
**22 اپریل** بروز اتوار 05 شعبان وفات بی بی فضہؑ
**24 اپریل** بروز منگل 7 شعبان ولادت باسعادت جناب قاسمؑ ابن امام حسنؑ
**28 اپریل** بروز ہفتہ 11 شعبان ولادت باسعادت جناب علی اکبرؑ

# حاضرات سورۃ فاتحہ

تحریر:۔ جفار عامل عزیز الرحمٰن سروری قادری (حیدرآباد)

اللہ پاک تحفہ روحانیات کے تمام قارئین کرام کو صحت سلامتی رزق دولت و برکت عطا فرمائے "السلام علیکم"! قارئین محترم کافی عرصہ بعد آج کی محفل میں حاضرات کی دُنیا پر حاضرات سورۃ فاتحہ "الحمد للہ رب العالمین" کا عمل لے کر حاضر خدمت ہوں۔ قارئین کرام چھوٹے موٹے عاملین طالب علم و عام انسان کی خواہش ہوتی ہے کہ اُس کے پاس حاضری کے حوالے سے ایک ایسا عمل ضرور دستیاب ہو جس کے طفیل وہ کم از کم اپنے آسان و مشکل سوال کا جواب اُسے مل جائے اور اسی طرح کی حاضرات کرنے سے معمولی طالب علم و عامل کو بہت خوشی محسوس ہوتی ہے۔ پر میرا تجربہ رہا کہ اسی طرح کے حاضرات روحانی و عملیاتی دُنیا کا شروعاتی ادنیٰ سے حصہ ہوتے ہیں۔ بہر حال منزل بہ منزل صاحب عمل کی روحانی قوت میں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ بلا آخر کوشش محنت کرنے سے عامل کی رسائی جا کر اُس قوی مقام پر فائز ہوتا ہے کہ اُس نے شاید کبھی تصور بھی نہ کیا ہوگا۔ اللہ پاک کی ذات بہت بڑی رحیم و کریم ہے وہ کسی پر بھی اپنا کرم کر دیتا ہے اور صاحب علم کے رزق، دولت، روحانیت، ساعت و بصارت، حاضرات و ناظرات بیدار ہو جاتی ہے۔ قارئین محترم میرا موضوع طول نہ اختیار کر جائے فی الوقت کام کے موضوع کی جانب آتے ہیں۔

**طریقہ عمل حاضرات سورۃ فاتحہ:۔** کسی بھی ذہین بچہ یا بچی کا انتخاب بچور معمول کریں۔ جو عمر کے لحاظ سے 8 تا 11 سال کا ہو اُسے غسل کروائیں کم از کم باوضو ہو کر عامل اور معمول خوشبو لگائے اور خانہ خلوت میں زمین پر قبلہ رُخ بیٹھ جائیں عامل اپنا رُخ قبلہ شمال کی جانب کرے ایک چادر معمول کے اوپر اوڑھ دیں اور معمول کے دائیں ناخن پر سرمہ یا کالی سیاہی لگا کر معمول کو بولیں کہ اس میں غور سے دیکھے۔ پہلے اس کے سر اور کندھوں پر وزن محسوس ہوگا بعد میں یہ وزن پشت پر معمولی سا سوار رہتا ہے اور موکل حاضر ہوگا اس سے معمول کے زبانی سلام عرض کروائیں اور اپنے جائز سوالات مثلاً چوری، اغواء، ڈکیتی یا گمشدہ سامان یا نیک نیت حاجات کے سوالات کا جواب طلب کر سکتے ہیں۔ سب سے پہلے عامل آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھ کر اپنا اور معمول کا حصار کرے اور سورۃ فاتحہ پڑھنا شروع کرے۔ واضح رہے کہ جب **ایاک نعبدو و ایاک نستعین** پر 11,21 یا 41 مرتبہ تکرار کرے اور سورۃ مکمل کر کے معمول پر دم کرے ان شاءاللہ واضح طور پر معمول پر حاضرات کا نزول ہوگا۔ میری عاملین حاضرات سے اپیل ہے کہ یہ حاضرات 11 سال کے معمول سے زیادہ عمر کے بچہ یا معمول پر ہرگز نہ کریں۔ اگر اس بات کا خیال نہ رکھا گیا تو بچہ کی بینائی سلب ہو جائیگی اور معمول آنکھوں کی روشنی کھو بیٹھے گا اور تا حیات عامل کو بدعا کرتا رہیگا۔ اللہ پاک ہر عامل کامل اور قارئین کرام کو رجعت سے اپنے حفظ و امان میں رکھے آخر میں ادارہ روحانیات کی پوری ٹیم کی صحت و سلامتی اور روحانی ترقی کیلئے دعا کریں اور مجھ گنہگار فقیر عزیز الرحمٰن کو خصوصی دعا میں یاد رکھیں۔ اللہ پاک قارئین کرام کو عمل کرنے کی توفیق و برکت عطا فرمائے۔

# روحانی ترقی کا وظیفہ

تحریر:- بابا رحمانی
(فیصل آباد)

اپنے تمام دوستوں کو شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی محبت مجھے ہمیشہ یاد رہے گی تحفہ روحانیات ہمارے اور آپ کے درمیان وسیلہ ہے تہہ دل سے ماہر روحانیات کا شکریہ ادا کرتا ہوں جو کہ اس عظیم روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں میرے مضامین کو جگہ دیتے ہیں۔ دوستوں میرا روحانی کالم لکھنے کا انداز میری نظر میں کچھ اچھا نہیں کسی نہ کسی پہلو سے آپکو بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ کوشش ہوتی ہے کہ زیادہ سے زیادہ آسان زبان کا استعمال کروں۔ روحانی معاملات اس قدر پیچیدہ ہوتے ہیں کہ آسانی سے سمجھ آنا اور انکی تہہ تک پہنچنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔

میرے بہت سے دوستوں نے روحانی محافل میں اس بات کا ذکر کیا کہ ہم عرصہ دراز سے روحانی وظائف کر رہے ہیں مگر روحانی ترقی ممکن نہیں اب اس بات کا تعلق چاہے عملیات کے شعبہ سے ہو یا تصوف سے جو بھی شخص روحانی میدان میں قدم رکھتا ہے چاہتا ہے کہ روحانیت کی بلندیوں کو پہنچ جائے۔ یہ کوئی عام بات نہیں روحانی بزرگ اسی قدر و قیمت کے پیش ونظر اپنے شاگردوں یا مریدین سے سالہا سال خدمت کرواتے تھے۔ اگر مرید یا شاگرد عارضی ہوا اور اُس کے چندون کا شوق ہوتا تو وہ عرصہ 6 یا 7 ماہ یا حد ایک دو سال کے اندر ہی راہ فرار اختیار کر لیتا۔ ایسا بھی بعض اوقات ہوا ہے کہ روحانی بزرگ یا پیر صاحبان کسی مرید کی محبت میں اُس کو روحانیت کا پہلا سبق دینا شروع کر دیتے۔ دل وجان سے اپنے شاگرد یا مرید پر روحانی محنت کرتے۔ شاگرد یا مرید اپنا شوق چند ماہ یا چند سال میں پورا ہونے کے بعد پھر سے دنیا دار ہو جاتا' روحانیت کو چھوڑ دیتا ایسے میں روحانی بزرگ یا پیر کو سخت دُکھ اور رنج ہوتا ہے کہ اُس نے جس شخص پر دل وجاں سے اتنی محنت کی اُس نے روحانیت کی قدر نہ کی۔ یہی وجہ ہے کہ بزرگ یا پیر صاحبان اپنے شاگرد یا مریدوں کو اتنا جلدی روحانیت کا سبق نہیں دیتے بس ابتدائی وظیفہ کرواتے ہیں۔ پھر جو مرید یا شاگرد چند سال اُن کی خدمت کرتا ہے وہی روحانی وظائف کا حقدار ٹھہرتا ہے۔ پھر ان مریدین میں سے بھی کچھ خاص چنے جاتے ہین جن کو روحانیت کی منازل طے کروائی جاتی ہیں خلیفہ یا جانشین مقرر کیا جاتا ہے۔ کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو چاہتے ہیں کہ ہم اپنے تیئں وظائف میں کمال حاصل کریں اور ایسے دوست اُس طالبعلم کی طرح کتاب کے کیڑے بنے رہتے ہیں جس کو خود اپنی منزل کا نہیں پتہ کہ بڑے ہو کر کیا بنے گا۔ پھر وہ بہت کچھ پڑھ لکھنے کے بعد نہ تو محنت مزدوری کے قابل رہتا ہے اور نہ تو ایسے طالب علم کو کوئی خاص ملازمت ملتی ہے۔ یعنی کہ تعلیمی میدان میں بھی پہلے اپنی منزل کا تعین کرنا ہوتا ہے کہ بڑے ہو کر ڈاکٹر یا وکیل بننا ہے' سیاست دان یا بیرو کریٹس تو پھر دوست روحانیت کو اتنا ہلکا کیوں لیتے ہیں بحر حال وہ دوست جو کہ عرصہ دراز سے روحانی وظائف کرتے آئے ہیں یا کسی پیر صاحب کے مرید ہوں۔ چاہتے ہوں کہ اُنکو بھی روحانیت میں کوئی مقام ملے میرے اس وظیفہ کی برکت سے ایسے دوست جلد روحانی مقام حاصل کر لیں گے یہ وظیفہ روحانیت کا ایسا سر چشمہ ہے جس کی تعریف کئے بغیر کوئی بھی شخص نہیں رہتا اگر دل میں روحانیت کی تڑپ ہو یا اپنے پیر صاحب کی خاص توجہ چاہتا ہو روحانی میدان میں سب سے آگے نکلنا چاہتا وہ چاہے عملیات کی دُنیا ہو یا تصوف کا سمندر یہ وظیفہ حیرت انگیز طور پر ورد کرنے والے کو بہترین نتائج دیتا ہے مجرب ہے۔

اس وظیفہ کو کرنے کا طریقہ کار یہ ہے۔ کہ پہلے اچھی طرح زبانی وظیفہ کی عبارات کو حفظ کر لیا جائے وقت تہجد یا بعد نماز فجر 108 بار وظیفہ کی عبارات پڑھ کر کچھ دیر کا مراقبہ کیا جائے جس میں تصور کیا جائے کہ صاحب وظیفہ روحانیت کے سمندر میں تیر رہا ہے۔ اُس کے اندر اور باہر نور ہی نور ہے اس نور کی برکت سے وہ سمندر میں ڈوب نہیں رہا بلکہ اُٹھتی ہوئی روحانیت کی لہروں سے لطف اندوز ہو رہا ہے اس مراقبہ میں میں صرف اسم اللہ کا تصور کیا جائے۔ جب تک دل لگا رہے مراقبہ کو نہ چھوڑے اُکتاہٹ کا احساس ہو تو مراقبہ ختم کیا جا سکتا ہے۔ اب دن میں چاہے 10 بار بھی مراقبہ کرے کوئی حرج نہیں ہے۔ نور کا سمندر عبارت عمل درج ذیل ہے۔

لا الہ تیری ذات پہ چھاتی
اِلا اللہ کر روشن چھاتی
نظر کرم دی مارو چاتی
مکھ برسے نور رسول اللہ
پڑھو لا الہ اِلا اللہ محمد رسول اللہ

جادوگر منہ کے بل گرے

# ڈنکا شاہ علیؑ




تحریر:۔ فقیر سردار سخی بھاگناڑی (بلوچستان)

نزول مولا علیؑ 13 رجب کے بابابرکت موقع پر تمام مومنین کی خدمت میں نایاب عمل کے ساتھ حاضر ہوں۔ پاکستان میں جادوگروں سے متعلق کئی خفیہ گروہ سرگرم ہیں۔ جادو ضروری نہیں کہ تعویذات اور پڑھائی سے کیا جائے۔ گندی نظر جسے نظر بد کہا جاتا ہے اور حسد، بغض کینہ بھی جادو کے زمرے میں آتا ہے۔ بہت سے ایسے بے کس اور بیچارے لوگ ہوتے ہیں جو کہ جادو کی وجہ سے تباہ و برباد ہو چکے ہوتے ہیں یہ شریف لوگ میڈیا پر جاہل نام نہاد عاملین کے یکطرفہ کرتوت دکھانے کی وجہ سے یا تو روحانی معالجین سے باغی ہو چکے ہوتے ہیں یا پھر ڈر کے مارے اور عزت کی خاطر کسی سے اپنا دکھ درد بھی بیاں نہیں کر پاتے۔ الیکٹرانک میڈیا کو چاہیے کہ جہاں پر ایک طرف شعبدہ بازوں، ڈھونگی، فراڈیوں، جعلی پیروں اور عاملوں اور حکیموں کے پردہ فاش کر رہا ہے دوسری جانب اُسے مخلص دیانتدار اور روحانی معالجین کو بھی جگہ دینی چاہیے مگر یہ سب بکاؤ مال ہوتا ہے اپنی ریٹنگ کے چکر میں قوم کا بیڑا غرق کر دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کے حال پر رحم کرے تحفہ روحانیات کے ان صفحات پر اُن لوگوں کی روحانی مدد کرنا چاہتا ہوں جو کہ جادو اور بندش، نظر بد کی وجہ سے تباہ و برباد ہو چکے ہوں۔ اس عمل کی برکت سے نہ صرف بندش اور جادو کا خاتمہ ہوتا ہے بلکہ دشمن پر وار بھی واپس لٹائے جاسکتے ہیں خلوص دل کے ساتھ پہلے تین روزے رکھیں کچھ صدقہ دیں۔ اگر سال بھر اس ڈنکا کی زکات کا ارادہ ہو تو 13 رجب یوم نزول مولا علیؑ کے روز 110 بار اس ڈنکا کو بعد ظہرین ورد کر لیا جائے نیاز کا خاص اہتمام کریں اور آئندہ سال اس زکات وظیفہ کو پھر دہرا دیا جائے وہ قارئین جنہیں رسالہ بعد میں ملے اور 13 رجب گزر چکی ہو تو اُن کیلئے عرض ہے کہ کسی بھی نوچندی قمری ماہ کو گیارہ روز مسلسل 110 بار اس ڈنکا کو تنہائی میں پڑھیں اول آخر درود 11 بار پڑھا جائیگا ہر 5 یوم گزرنے کے بعد پنجتن پاک کے نام کی نیاز دیں اگر کوئی مریض جادو کی وجہ سے مصیبت اور پریشانیوں میں جکڑا ہوا ہے تو اُس مریض کو پانی دم کر کے پلائیں دوکان یا مکان پر بندش ہے تو یہی پانی اس بندش کے خاتمہ کیلئے اکسیر ثابت ہوگا۔ علاوہ ازیں وہ روحانی معالجین جو کہ تحفہ روحانیات شوق سے پڑھتے ہیں اور عوام کی خدمت خلق بے لوث کرتے ہیں اپنی خاص بیاض میں اس ڈنکا کو محفوظ کر لیں تاکہ بوقت ضرورت کام آئے۔ کامیابی کے بعد تحفہ روحانیات کی ٹیم اور اسکے بانی ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کیلئے خصوصی دعا کریں اس ڈنکا اجازت کیلئے رسالہ ہذا کے آخر میں دیئے گئے کوپن اجازہ عمل کو پُر کر کے ادارہ کو لازمی ارسال کریں تاکہ تحریری اجازت نامہ سے آپکی محنت رائیگاں نہ جائے۔ ورنہ محنت ضائع ہونے کے سمیت رجعت کا بھی خطرہ ہے۔

نئے چاند کی 5 تاریخ کو بعد مغربین سیاہ لباس زیب تن کریں اس لباس پر خوشبو نہیں لگانی وہ کمرہ جس میں آپ نے ریاضت کرنی ہے اچھی طرح معطر کریں سیاہ چادر زمین پر بچھائیں اگر کمرہ میں فالتو سامان ہے تو نکال باہر کریں جب آپ ریاضت کیلئے اس کمرہ میں بیٹھیں تو لازم ہے کہ دوسرا کوئی شخص موجود نہ ہو۔ کمپیوٹر اور ٹی وی، کوئی اور ساؤنڈ سسٹم اس میں نہ رکھا ہوا ہو۔ روحانی معالجین اگر اپنی نشست پر بیٹھ کر اس وظیفہ کو کریں تو یقیناً تسخیر خلق سمیت بندش، جادو اور جناتی سائلین کو فوری افاقہ ہوگا۔ باقی طریقہ کار میں پہلے عرض کر چکا ہوں یعنی تعداد ایام اور درود و نیاز۔ مداومت کا بھی جان لیں کہ بعد اختتام ریاضت نماز ظہرین کے بعد 11 بار ورد کیا جائے۔ ہمیشہ عمل قابو میں رہیگا۔ روحانی معالجین اپنی نشست پر بیٹھ کر اس ڈنکا کو مداومت کے طور پر 11 بار پڑھیں۔ دن بہ دن اس کے اثرات بڑھتے جائیں گے۔

## عبارت ڈنکا شاہ علیؑ

بسم اللہ کے شیر، چلے ہوئے وار کرے زیر چلے مولا علی کی ذوالفقار، ہر وار کو کرے زیر زبر سب زیر، میں زبر سب زیر میں زبر سب زیر، میں زبر سب زیر یا علی مدد بھرپور صدقہ حسن حسین دا، ہر بلا بیماری جادو بندش دور شاہ مرداں شیر یزداں قوت پروردگار لا فتاح الا علی لا سیف الا ذوالفقار

# روحانی معالج

تحریر
علامہ سید سبط حسن جعفری
(کوئٹہ)

حکیم ڈاکٹر جس مریض کو دیکھنے جائیں بیمار کو دیکھنے سے پہلے بیمار کے پاس پہنچ کر لَا بَاْسَ طَهُورٌ اِنْ شَاءَ اللّٰه (اللہ تجھ کو پاک کرے یعنی صحت بخشے)

تمام دوستوں کو میرا اسلام موجودہ وقت میں افراتفری اس قدر بڑھ گئی ہے کہ ہر شخص کو اپنی اپنی پڑی ہے۔ روحانی علاج بارے جو بُرا حشر سوشل میڈیا پر ہو چکا ہے بس اللہ ہی حافظ ہے۔ جس طرح گزشتہ ماہ شمارہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں بھی عرض کیا جا چکا ہے کہ سوشل میڈیا پر آج کل زیادہ تر نام نہاد روحانی معالجین کی بھرمار ہے۔ ہر دوسرا شخص اپنے آپ کو روحانیت بارے بڑے سے بڑا دعویدار ثابت کرنے کی کوشش کر رہا ہے۔ اس بارے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے بھی بات کر چکا ہوں آپ نے واضح طور پر فرمایا کہ آپ کا تجزیہ بالکل درست ہے۔ ایسے افراد جن کو تسبیح پکڑنے کے طریقہ کا نہیں معلوم تسبیح چلانے کا بھی نہیں پتہ۔ وہ بھی بہت بڑے بڑے دعوے کرتے ہیں مگر صرف سوشل میڈیا پر کیونکہ اُن کیلئے بہت آسان ہو جاتا ہے کہ بالمشافہ ملاقات اُن صاحب سے ہوتی نہیں۔ الیکٹرانک پیغامات سے کام چلاتے ہیں چند دہائی قبل اسی قسم کے لوگوں نے اخباری اشتہاروں کا سہارا لیا تھا لیکن اُن کا دائرہ کار اندرون ملک تک محدود تھا ایسے لوگوں کو اخبارات کے مالکان تحفظ دیتے تھے کیونکہ ان اخبار مالکان کو اس طرح کے لوگوں سے اچھی خاصی رقم بطور بھتہ (اشتہارات) مل جاتی تھی۔ لاہور گوجرانوالہ اور کراچی ان افراد کی بڑی منڈیاں تھیں مگر اب یہ لوگ بلکہ اسی قسم کے دوسرے لوگ جو کہ شعبدہ بازی میں کمال رکھتے ہیں الیکٹرانک میڈیا پر ایسے چھا گئے ہیں اور ان کا دائرہ اشتہار پوری دُنیا تک پھیل چکا ہے۔ عوام الناس کو چاہیے کھوٹے اور کھرے کی پہچان رکھے اور ایسے شعبدہ باز لوگوں سے ہر ممکن بچیں۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کی وساطت سے روحانی قارئین کیلئے یہ پیغام ارسال کر رہا ہوں اور میری مثال اس مشن میں ایسی ہے کہ جیسے ایک شخص کڑوے سمندر میں نمک کی مٹھیاں بھر کر ڈال رہا ہوں کہ کاش سارا پانی نمکین ہو جائے مگر میرا یقین ہے کہ میری اس رائے سے اگر دو چار دوست بھی متفق ہو جائیں تو یقیناً ہم زیادہ نہیں تو کچھ لوگوں کو ایسے شعبدہ بازوں سے بچا سکیں گے جو کہ فیس بک، ٹویٹر اور وٹس ایپ پر اپنے بڑے بڑے اشتہارات بڑے بڑے دعوں کے ساتھ شائع کر رہے ہیں اور معصوم لوگوں کو بیوقوف بنا رہے ہیں۔ مگر پھر سوچتا ہوں کہ مسئلہ یہیں ختم نہیں ہوتا۔ جیسی روح ویسے فرشتے ..........

دوسری قسم ایسے مریضوں اور روحانی معالجین کی ہے آج کل مریضوں کو دیکھو تو علاج کرنے والوں کو شافی سمجھتے ہیں اور علاج کرنے والے اپنے آپ کو مسیحا وقت جانتے ہیں۔ ان کی خدمت میں ادنیٰ درجہ کا بیمار آتا ہے اُس سے بھی معقول فیس و قیمت دوا و پچکاری اور آپریشن وغیرہ کی لے لی جاتی ہے چاہیے یہ تھا کہ جب مریض کے مرض کی تشخیص درست میں علاج مفید سمجھا جاتا ہے تو مریض کو بالکل آرام ہو جاتا ہے۔ زیادہ تعداد مریضوں کی ایسی دیکھی گئی کہ مریض کے جسم میں دواء پہنچائی گئی اور معالج صاحبان فیس لے کر رخصت ہو گئے۔ مریض بے چارے جاں بحق ہو گئے ایسا بھی سُنا گیا کہ بعد موت مریض، ان کے اقرباء سے فیس لی گئی۔ اپنا 50 سالہ تجربہ تو مذہب اسلامیہ کی پیروی سے مرض کی تشخیص بخوبی ہو جانے پر دوبارہ زندگی میسر آتی ہے معالج صاحبان خدا و رسولؐ کے فرمودات پر عمل کریں گے اُن کی چٹکی خاک اور ایک نظر دیکھنے سے اچھے ہو جائیں گے۔

زمانہ قدیم میں معالجین کے جو تذکرے چلے آتے ہیں کہ ملکہ کو بلا کر نبض دیکھتے اور دوا استعمال کرائے بغیر اس کا علاج کرتے تھے اسی طرح بادشاہوں کے علاج ہوتے تھے حکیم علوی خان کو شہنشاہ ایران اپنی ہمراہ لے گئے راستہ میں شہنشاہ ممدوح بیمار ہو گئے اور بلا دوا استعمال کرائے بغیر اچھا ہونا چاہتے تھے۔ حکیم صاحب نے فرمایا کہ پنکھے کی ہوا تو کھالی جائے گی بادشاہ سلامت کا ارشاد ہوا کہ اس میں مضائقہ نہیں چنانچہ ایسا کیا گیا اور اس بادشاہ کی صحت ہو گئی سمجھے یہ کیا بات تھی اس بات پر ذرا غور کریں ان کا روحانی عمل کیا تھا اللہ کے ارشاد پر وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ اور وہ اس کلام کے عامل تھے فرمودہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لکل داءٍ دواءٌ فاذا اُصیب برء باذن اللّٰه اور لا یردّ القضآء الّا بالدّعاء۔

تمام علاج کرنے والے حضرات سے عاجزانہ التجا ہے کہ وہ ان ارشادات کی پابندی اختیار فرماویں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر ایک روحانی و

جسمانی مرض سے نجات ملے گی۔ اُس وقت مجھے بہت دُکھ اور رنج ہوتا ہے جب کوئی مصیبت زدہ جعلی روحانی معالج سے لُٹ کر آتا ہے۔

## سریع التاثیر اسم اعظم

یہ ایک نہایت سریع التاثیر عمل ہے روحانی معالج صاحبان اس کے عامل ہو جائیں ایسا بیمار ان کے پاس نہ آئے کہ جو بستر مرگ پر ہو یا حکیم کے بحساب ابجد 89 عدد ہوتے ہیں فجر، عشاء کی نماز کے بعد 5000 بار پڑھتے رہیں مدت ورد عمل 41 یوم ہے۔ ہر بدھ کے روز ملے جُلے اناج کا صدقہ ضرور دیا کریں عمل ہمیشہ ہاتھ میں رہے گا۔ ہر مرض کا شافی معالج بن جائے گا۔

## مرض سلب ہو جائے

یہ ایک ایسا عجیب روحانی علاج ہے جیسے کہ انبیائے کرام کا معجزہ اور اولیاء اللہ کی کرامات کہ کسی بھی مریض کو چھو کر یا نظر بھر کر دیکھنے سے بیمار اچھے ہو جاتے تھے اور دوسری دعا حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بتائی ہے جس سے مردہ زندہ ہوتے اور کوڑھی صحت پاتے تھے۔

یاد الٰہی سے سب کام دینی و دنیوی آسان ہوتے ہیں لہٰذا اللہ اللہ کرنے والوں میں امراض سلب کرنے کی بھی ایسی قوت پیدا ہو جاتی ہے کہ کوئی کیسا ہی لا علاج بیمار ہو اس کی بیماری کو ہاتھ پھیرنے اور دم کرنے سے بعنایت باری تعالیٰ اچھا کر دیتے ہیں لیکن استخارہ مسنونہ کے ذریعہ پہلے معلوم کر لیا کرتے ہیں کہ اس کو آرام ہو جائے گا یا نہیں ہو گا پس جس کو آرام ہونے کی امید ہو اس کی بیماری کو سلب کیا جائے ان شاء اللہ تعالیٰ صحت کلی حاصل ہو ایسے بیمار کے علاج میں کچھ نہ لے بعد صحت کوئی نذر کرے وہ خوشی سے قبول کر لے صاحب حیثیت افراد سے لے کر غرباء میں تقسیم کر دے۔

**امراض طلب کرنے کا طریقہ** یہ ہے کہ مریض کو کسی ڈاکٹر یا حکیم کی دوا نہ دی جائے اور مریض ہندو ہو یا مسلمان سب کا علاج کرے غریب ہو یا امیر کئی بیمار ہوں تو پہلے جو بھی آئے خلوص نیت سے اُس کا علاج کرے۔ مریض کو مردے کی طرح خاموش چت لٹا دیا جائے اور دونوں ہاتھوں کے درمیان گاؤ تکیہ رکھ کر اول انگوٹھے کو پکڑ کر چہرے پر ٹکٹکی باندھ کر دس پندرہ زیادہ سے زیادہ بیس منٹ تک جس قدر ہو سکے دیکھے جائے اس کو اہل تصوف کے یہاں نور بھرنا کہتے ہیں دس منٹ سے کم نہ دیکھے اتنی دیر کے بعد انگوٹھے چھوڑ کر دو چار یا پانچ منٹ دونوں ہاتھوں کو سر پر رکھے پھر ہاتھوں کو ایک دو منٹ کندھوں پر رکھ کر ایک منٹ میں ہاتھوں کو پھیرتا ہوا بیمار کی انگلی ہاتھوں تک پہنچائے پھر اسی طرح پیٹ پر رکھ کر کمر تک، پھر ایک منٹ سینہ پر رکھ کر آدھے منٹ میں ناف تک پھر دو تین منٹ پیٹ پر ہاتھ پھیرنے سے تمام جسم میں نور بھر جائے گا۔ اگر مریض کے درد اُٹھے تو وہ علامت مرض سے اچھے ہونے کی ہے۔ اس سے ڈرنا نہ چاہئے یہ حالت دیر تک نہیں رہے گی، پھر مریض کو بلا ہاتھ لگائے ایسا کرے کہ ماتھے سے پاؤں کی انگلیوں تک اپنی اُنگلی بدن اور جسم کے ذرا اوپر یعنی آدھے انچ کے فاصلے سے ادھر رکھ کر پھیرتا لائے جب گھٹنوں کے اوپر ہاتھ کی انگلی آئیں تو یہاں اپنے ہاتھوں کو سلامی کرتا ہوا انگوٹھوں سے بیماری کو پندرہ بیس مرتبہ نکالے اور ہر مرتبہ اُنگلیاں زمین پر جھاڑے یعنی جھٹکا دیں۔ خواتین کو ہاتھ نہیں لگانا ہے اس کو پردے میں الگ کمرے میں لٹا دیں۔ خواتین کے روحانی علاج کا دوسرا طریقہ یہ بھی ہے کہ مریض خاتون اپنے گھر میں باوضو الگ کمرہ میں پاک صاف ہو کر لیٹے اور عین اُس وقت روحانی معالج اپنے گھر خاص نشست پر اُس خاتون مریضہ کا تصور کر کے علاج شروع کرے۔ درود پاک کا ورد ہمہ وقت جاری رکھیں تا کہ تصور میں بھی کہیں پر شیطان کا غلبہ نہ ہو۔ اس کے بعد مریض کو خمار اور غفلت سی باقی رہ جاتی ہے تو اُس کے دور کرنے کیلئے گھٹنوں سے پیروں کی انگلیوں تک ایسے ہی اوپر سے نیچے متذکرہ بالا طریقہ کے مطابق جھٹکا ردے۔ یہاں تک کہ یہ بے ہوشی اور غفلت بھی دور ہو جائے۔ چونکہ بخار کے مریض کو پانچویں۔ ساتویں، نویں۔ گیارہویں اور ایسے ہی بیماری ہونے سے طاق دنوں میں علاج کرے یعنی بخار کی حالت میں ایک سخت تغیر ہوا کرتا ہے پس اس ترکیب سے وہ بھی نہیں ہوتا اور جلد اچھا ہو جاتا ہے روحانی معالج کا عابد و زاہد ہونا ضروری ہے خلوص نیت سے اپنے مریض کا علاج کرے گا تو یقیناً بیمار کربلا کے صدقے مولا اُسے بھی شفاء دیگا۔

**کسی خاص عضو میں مرض** ہے تو اوّل چہرے پر نور بھرے یعنی ٹکٹکی باندھ کر دیکھے اس کے بعد مرض کی جگہ پر نور بھرے پہلے جیسے کندھوں اور پیٹ پیٹھ پر نور بھرنا بتایا گیا ہے اسی طریقہ سے اس عمل کو کریں اور اگر ہاتھ پاؤں میں مرض ہے تو صرف مرض کی جگہ بغیر ہاتھ لگائے جسم کے ہاتھوں یا پاؤں کی انگلیوں سے انگوٹھا پکڑ کر مرض نکال کر ہاتھ جھاڑے اگر ہاتھوں یا پیروں کے سوائے اور کسی جگہ مرض ہے تو پہلے چہرے پر نور بھرے بعد اُس کے مرض کی جگہ پر نور بھر کر چہرے سے پاؤں تک انگوٹھا پکڑ کر بذریعہ پاس طویل مرض نکالے (انگلی جسم سے اوپر رہے) آرام ہو جانے کے بعد بھی احتیاطاً پندرہ بیس دن دم شدہ پانی پلائیں کہ پھر مرض نہ ہو

جائے پانی کو مقدار کے مطابق یعنی جس قدر دن بھر میں پانی پی سکے پی لے۔ دس پندرہ بیس منٹ یا ایک گھنٹہ تک اُنگلیوں سے اور آنکھوں سے دم کرے یعنی نور بھرے، یہ خیال کرے کہ میرا دم شفا اس پانی میں جاتا ہے اور اگر کوئی آیت پڑھ کر دم کرے تو اور اچھا ہے۔ جن، بھوت، چڑیل وغیرہ یا اثرات بد کے خاتمہ کیلئے سورۂ جن، سورہ مزمل کا ورد کرے۔

**خاتمہ ہر جسمانی و روحانی مرض:۔** کسی بھی قسم کا مرض ہو چاہے اُس کا تعلق جسم سے ہو یا روح سے جادو جنات ہو آیت شفاء اپنا کمال رکھتی ہے۔ **آیت شفاء کا پیالہ ادارہ روحانیات سے طلب کیا جا سکتا ھے جس میں خاص روحانی قوت ھوتی ھے اگر یھی آیت شفاء معجزاتی پیالہ سورۃ مزمل میں پانی دم کر کے مریض کو پلایا جائے تو روھانیہ و جسمانی مریض کو جلد حیرت انگیز طور پر فائدہ ھوتا ھے معجزاتی پیالہ سورہ مزمل بھی ادارہ روحانیات سے حاصل کیا جا سکتا ھے۔**

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔

وَ یَشۡفِ صُدُوۡرَ قَوۡمٍ مُّوۡمِنِیۡنَ۔

وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوۡرِ۔

یَخۡرُجُ مِنۡۢ بُطُوۡنِہَا شَرَابٌ مُّخۡتَلِفٌ اَلۡوَانُہٗ فِیۡہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ

وَ ھُدًی وَّ رَحۡمَۃٌ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ فِیۡہِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ

وَ نُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا ھُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحۡمَۃٌ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ۔

وَ اِذَا مَرِضۡتُ فَھُوَ یَشۡفِیۡنِ۔

قُلۡ ھُوَ لِلَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا ھُدًی وَّ شِفَآءٌ۔

**شدید مرض میں مبتلا مریض:۔** جو مریض کروٹ تک نہیں لے سکتے جس طرح ہو سکے اُسی طرح توجہ دے خواہ ہاتھ سے پکڑ کر یا نہ پکڑ کر یا صرف رومال سے۔ بچے جب سو جائیں تب توجہ دے۔ ہر مریض پر ڈیڑھ گھنٹہ سے زیادہ محنت نہ کرنی چاہئے اور جن کی عمر ستر برس سے زیادہ ہو اُن کو پندرہ منٹ سے زیادہ توجہ نہ دینی چاہئے کیوں کہ کمزوری آتی ہے غریبوں کا علاج فی سبیل اللہ کرے اور اگر مال دار مریض ہدیہ شکرانہ دے تو قبول کرے اور اُن سے صدقہ بھی کرایا جائے کہ صدقہ

رد بلا ہوتا ہے سر میں اگر درد ہو تو دم شدہ پانی سنگھانا یعنی پانی کی ناس لینا۔

**اگر کوئی گنجا ہو تو** آب شفاء سے سر کو دھوئے مگر خیال رکھے کہ پاک صاف جگہ پر پانی گرے جہاں پر اس پاک آب شفاء کا تقدس برقرار رہے شہروں میں کچی جگہ نہیں ملتی لہذا کسی بالٹی یا ٹب میں سر دھونے کے بعد اُس پانی کو دیوار، گملے یا درخت کی جڑ میں ڈال دے۔

**بواسیر والا مریض** اس آب شفا کو پیٹ پر لگائے۔ جس کے پیٹ میں درد ہو دم کیا ہوا پانی بوتل میں بھر کر پیٹ پر پھیرنا چاہیے جس کی آنکھ میں نزلہ اُتر آیا ہو دم کیا ہوا پانی سلائی سے سرمہ کی طرح لگانا چاہیے یہ نزلہ کا پانی آنکھوں میں مرچوں کی طرح لگا کرتا ہے بعض امراض میں پاؤں ٹھنڈے ہو جاتے ہیں بوتل کا پانی دم کیا ہوا دونوں پاؤں کے بیچ میں رکھ دیا جائے۔

**جن مریضوں کو نیند نہیں آتی** بے خوابی کی شکایت ہو تیل کو پانی کی طرح دم کر کے چراغ میں ڈالے اور روئی کو دو تین منٹ منہ سے دم کرے آنکھوں سے نور بھر کر بتی بنا دیں اور سبز شیشہ کے اندر چراغ جلائے اس کو مریض ٹکٹکی باندھ کر دیکھتا رہے تو نیند آ جائے گی ایک بار کا تیل تین چار مرتبہ کام دے گا۔ مریض جو دوا یا غذا کھائے اُس کو بھی منہ یا آنکھوں سے دم کیا کرے۔ مریض کا بستر رضائی چادر۔ کرتا۔ اور ہر ایک کپڑا جو اس کے استعمال میں ہو دم کر دیا کرے اسی طرح دوسرے تیسرے روز تمام کپڑوں کو دھو کر پاک صاف رکھیں اور ان کو روحانی معالج دم کرے اور اگر دوسرے کپڑے مریض بدلنا چاہے تو ان کو دُھلا کر پہنائے۔

# Papaya
# پپیتا کی افادیت

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

پپیتا کا شمار منطقہ حارہ کے قیمتی پھلوں میں ہوتا ہے۔اس کا اصل وطن جنوبی میکسیکو اور کوسٹاریکا ہے جہاں سے ہسپانوی مہم جو اسے سولھویں صدی میں منیلا لائے اور یہیں سے یہ رفتہ رفتہ منطقہ حارہ اور نیم استوائی علاقوں میں پھیل گیا۔موجودہ دور میں پپیتا کثرت کے ساتھ ہندوستان، چین، سری لنکا، ملایا، میکسیکو، برازیل، پیرو، وینزویلا، وسطی اور جنوبی افریقہ کے علاوہ فلپائن، آسٹریلیا اور بحرالکاہل کے بہت سے جزیروں میں کاشت کیا جاتا ہے۔پپیتا گداز، اندر سے کھوکھلا مگر بیجوں سے بھرا ہوا ہوتا ہے۔یہ پھل 50 سے 60 سینٹی میٹر تک بڑا ہوتا ہے۔جبکہ وزن عام طور پر آدھے کلو سے دو کلو تک ہوتا ہے۔پپیتا کی کچھ اقسام ایسی بھی ہیں جن میں بیج نہیں ہوتا۔اس کی جلد ملائم ابتداء میں گہرا سبز لیکن پکنے پر زرد مائل یا نارنگی رنگ کا ہو جاتا ہے اس کا گودا نرم اور رس بھرا ہوتا ہے اس کا ذائقہ خوشگوار اور مہک خاص ہوتی ہے۔

**غذائی صلاحیت**:۔پپیتا مکمل غذا ہے۔اس کے کھانے سے روزمرہ کی کچھ غذائی ضروریات جیسے پروٹین، معدنی اجزاء اور وٹامنز پوری ہو جاتی ہیں۔جوں جوں یہ پھل پکتا جاتا ہے۔اس میں وٹامن سی بڑھتی چلی جاتی ہے۔پپیتا میں کاربوہائیڈریٹس شکر کی صورت میں تبدیل شدہ ہوتے ہیں اسی لئے زود ہضم غذا ہے۔اس کے 100 گرام قابل خوردنی حصہ میں رطوبت 90.8 فیصد، پروٹین 0.6 فیصد، چکنائی 0.1 فیصد، معدنی اجزاء 0.5 فیصد، ریشے 0.8 فیصد اور کاربوہائیڈریٹس 7.2 فیصد ہوتے ہیں۔جبکہ اس میں معدنی اور حیاتینی اجزاء کا تناسب یہ ہوتا ہے۔کیلشیم 17 ملی گرام فاسفورس 13 ملی گرام، آئرن 0.5 ملی گرام، وٹامن سی 57 ملی گرام اور قدرے وٹامن بی کمپلیکس بھی ہوتی ہے۔اس کے 100 گرام قابل خوردنی حصہ کی غذائی صلاحیت 32 کیلوریز ہے۔

**شفا بخش قوت اور طبی استعمال**:۔پپیتا ایسا پھل ہے جو زبردست طبی خواص کا حامل ہے۔اس کے طبی کو زمانی قدیم میں ہی جان لیا گیا تھا۔پپیتا نہ صرف آسانی سے ہضم ہو جاتا ہے بلکہ دیگر غذاؤں کو ہضم ہونے میں معاونت کرتا ہے۔نشوونما پانے والے بچوں کے لئے پپیتا بہترین ٹانک ہے۔نیز حاملہ خواتین اور دودھ پلانے والی ماؤں کے لئے اعلیٰ درجہ کی توانائی بخش غذا ہے۔جدید طبی تحقیق نے اس کی ان طبی خوبیوں پر مہر تصدیق ثبت کر دی ہے۔جو پرانے وقتوں سے پپیتا سے منسوب چلی آتی تھیں۔ان خوبیوں میں سب سے اہم خوبی وہ معاون ہضم اجزاء میں جو پپیتے کے دودھیا رس میں پائے جاتے ہیں۔یہ رس پروٹین کو ہضم کرنے والے انزائمز پر مشتمل ہوتا ہے۔یہ دودھیا رس پپیتے کے پودے کے ہر حصے میں پایا جاتا ہے۔ہضم کے عمل میں یہ انزائمز پیپسن سے ملتا جلتا ہوتا ہے جبکہ اس کا اثر پیپسن سے دوسو گنا زیادہ ہوتا ہے۔یہ رس جسم کے انزائمز کو خوراک کی غذائیت کو جزو بنا کر توانائی اور جسم کو تعمیر کرنے والے مادے فراہم کرتا ہے۔کچے پپیتے میں پاپائن نام کا ایک جزو پایا جاتا ہے جو معدے کے سیال کی کمی، معدے کے غرے مفید، سفید بال کی زیادتی، بدہضمی اور انتڑیوں کی خراش میں بہت مفید ثابت ہوتا ہے جبکہ پکا ہوا پپیتا استعمال کرنے سے روز روز لاحق ہونے والی قبض خونی بواسیر اور پرانے اسہال ختم ہو جاتے ہیں۔پپیتا کے بیجوں کا رس فساد ہضم اور خونی بواسیر میں خوب کام دکھاتا ہے۔کچے پپیتا کے دودھیا رس میں موجود معاون ہضم انزائم پاپائن سے پیٹ کے کیڑے، انتڑیوں کے کیڑے ہلاک ہو جاتے ہیں۔ایک کھانے کا چمچہ تازہ رس اتنی مقدار میں شہد اور تین چار چمچے گرام پانی بالغ مرد کی ایک خوراک ہے۔اس کے بعد 250 سے 375 ملی لٹر گرم دودھ میں 30 سے 60 ملی لٹر کیسٹرائل ملا کر ضرور پینا چاہئے۔اگر دوسری خوراک ضروری ہو تو دو دن تک دہراتے رہنے پر پیٹ کے کیڑے ہلاک ہو کر پاخانہ کے راستے خارج ہو جاتے ہیں۔اگر مریض کی عمر 7 سے 10 سال ہو تو اوپر بیان کی گئی خوراک کا نصف دینا چاہئے جبکہ تین سال اس سے کم عمر بچوں کیلئے چائے کا ایک چمچہ ہی کافی ہے۔پیٹ کے کیڑے پپیتے کے بیج کے استعمال کرنے سے بھی مرجاتے ہیں۔بیجوں میں کیریسین نام کا ایک مادہ پایا جاتا ہے جو پیٹ کے کیڑے خارج کرنے کی موثر دوا ہے۔پپیتا کے پتوں میں موجود الکلائیڈ کارپین کے استعمال سے پیٹ کے کیڑے ہلاک ہو جاتے ہیں یا پھر خارج ہو جاتے ہیں اس کے پتوں کو شہد کے ساتھ کھلایا جاتا ہے۔کچے پپیتے کا جوس (رس) کئی جلدی امراض کا شفا بخش

علاج ہے۔اس کے خارجی استعمال سے سوجن اتر جاتی ہے۔ پیپ بننا بند ہوجاتا ہے۔چنڈی، پھنسیوں اور جلد کی غیر ضروری افزائش میں مطلوبہ نتائج دیتا ہے۔اس جوس سے چہرے پر دھوپ کی وجہ سے پڑجانے والی چھائیاں اور بھورے داغ ختم ہوجاتے ہیں گویا میک اپ کا کام دیتا ہے۔اس کے باقاعدہ استعمال سے جلد نرم اور ملائم ہوجاتی ہے۔ فنگس کے چھوت ہو یا داد کا مرض، یہ جوس متاثر جلد پر لگانا فائدہ مند ہے۔کچے پپیتے کا تازہ جوس شہد ملا کر گلے کے سوجے ہوئے غدودوں پر لگانا خناق کے ساتھ کئی دوسرے امراض سے محفوظ رکھتا ہے۔ پھولی ہوئی بافتوں کو تحلیل کرتا ہے اور انفیکشن کو بڑھنے نہیں دیتا۔ کچے پپیتے کی یہ خوبی یہ ہے کہ یہ رحم کے پٹھوں کو سکیڑنے میں معاونت کرتا ہے۔حیض میں باقاعدگی پیدا کرنے کیلئے بہت مفید ہے۔ سردی کی وجہ سے یا نوخیز لڑکیوں کا حیض خوف کی وجہ سے رکا ہوا ہو تو پپیتا کچا حیض کی بندش کو دور کرنے کر کے باقاعدہ بناتا ہے۔زیادہ شراب نوشی یا کم غذائیت کی وجہ سے جگر سکڑ جانے جسے تعلب جگر کہتے ہیں اس مرض کا تدارک پپیتے کے بیج سے کیا جاتا ہے۔ پپیتے کے بیجوں کو کچل کر جوس حاصل کرلیا جائے اور اس جوس کا ایک کھانے کا چمچہ لے کر اس میں تازہ لیموں کا جوس دس قطرے ملا کر روزانہ ایک یا دوبار ایک ماہ تک مسلسل دیتے رہنے سے تعلب جگر کا عارضہ ختم ہوجاتا ہے۔تلی (طحال) بڑھ کانے کی حالت میں پکا ہوا پپیتا موثت علاج بالغداد ہے پپیتے کو چھیل کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے ایک ہفتہ تک سرکہ میں ڈبوئے رکھیں، پھر اس پھل کو بقدار 20 گرام دوپہر اور رات کے کھانے کے ساتھ استعمال کریں بہت فائدہ ہو گا۔ملیریا کی وجہ سے بڑھی ہوئی تلی (طحال) کا علاج کچے پپیتے کے ٹکڑے زیرے کے ساتھ ملا کر کھانے سے بڑھی ہوئی تلی (طحال) معمول پر آجاتی ہے۔

**متفرق استعمال:** ۔کچا پپیتا عموماً سبزی کی طرح پکایا جاتا ہے۔کچے پھل کے گودے سے تیار کردہ یا پین گوشت کے پکوانوں، چیونگ گم، کاسمیٹکس اور ہاضمے کی ادویہ میں استعمال کیا جاتا ہے۔منطقہ حارہ کے ملکوں میں پپیتے کا پکا ہوا پھل ناشتے میں کھانے کے بعد پھلوں اور سلاد میں استعمال ہوتا ہے۔پپیتے سے مشروبات، جام اور آئس کریم کو ذائقہ دیا جاتا ہے۔



# فضیلت شعبان

رمضان سے قبل خاص ماہ شعبان کی آمد ہے اس خاص ماہ کی فضیلت و برکات کا ہر مسلمان متمنی ہوتا ہے۔فضیلت شعبان حدیث مبارکہ کی روشنی میں

## شعبان سے لوگ غافل ہیں

حضرت اُسامہ بن زید فرماتے ہیں، میں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ میں دیکھتا ہوں کہ جس طرح آپ ﷺ شعبان میں روزے رکھتے ہیں اس طرح کسی بھی مہینے میں نہیں رکھتے؟ فرمایا رجب اور رمضان کے بیچ میں یہ مہینہ ہے لوگ اس سے غافل ہیں اس میں لوگوں کے اعمال اللہ رب العالمین عزوجل کی طرف اُٹھائے جاتے ہیں اور مجھے یہ محبوب ہے کہ میرا عمل اس حال میں اٹھایا جائے کہ میں روزہ دار ہوں

سنن نسائی، ص ۳۸۷، حدیث: ۲۳۵۴

## 15 شعبان کا روزہ

حضرت سیدنا علی المرتضیٰ شیر خدا سے مروی ہے کہ نبی کریم، رؤف رحیم ﷺ کا فرمان عظیم ہے۔ جب پندرہ شعبان کی رات آئے تو اسمیں قیام (یعنی عبادت) کرو اور دن میں روزہ رکھو۔ بے شک اللہ تعالیٰ غروب آفتاب سے آسمان دنیا پر خاص تجلی فرماتا اور ارشاد ہوتا ہے! ہے کوئی مجھ سے مغفرت طلب کرنے والا کہ اُسے بخش دوں! ہے کوئی روزی طلب کرنے والا کہ اُسے روزی دوں! ہے کوئی مصیبت زدہ کہ اُسے عافیت عطا کروں! ہے کوئی ایسا اور یہ اُس وقت تک فرماتا ہے کہ فجر طلوع ہوجائے۔

سنن ابن ماجہ ج ۲، ص ۱۶۰، حدیث: ۱۳۸۸

## شعبان کے روزے

بخاری شریف میں ہے: حضرت عائشہ صدیقہ فرماتی ہیں کہ! رسول اللہ ﷺ شعبان سے زیادہ کسی مہینے میں روزے نہ رکھا کرتے تھے بلکہ پورے شعبان ہی کے روزے رکھ لیا کرتے تھے اور فرمایا کرتے: اپنی اِستطاعت کے مطابق عمل کرو کہ اللہ عزوجل اپس وقت اپنا فضل نہیں روکتا جب تک تم اُکتا نہ جاؤ۔ (صحیح بخاری، ج ۱، ص ۶۴۸، حدیث: ۱۹۷۰)

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا،ل،ع،ی۔پتھر، مرجان۔مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

حمل

(یکم تا 8) اس ہفتہ والدہ یا قریبی بزرگ سے خصوصی طور پر اپنے حق کے لئے دعا کروائیں۔ان کے اُٹھے ہوئے ہاتھوں میں آپ کیلئے انعامات، برکات، تجلیات لا سکتے ہیں جو کہ آپ کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔نئی جائیداد کی خرید وفروخت کیلئے اچھے ایام نہ ہیں شراکتی معاملات میں موافقت نہ رہے گی وہ افراد جن کی اس وقت منگنی یا شادی ہوگی انہیں خوشی اور مالی فائدہ ملے گا جبکہ شادی شدہ افراد کو بھی خوش بختی حاصل ہوگی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے جس وجہ سے انہی ایام میں امدادی اغراض کیلئے روپیہ دینا، ہمت اور بہادری کا احساس ہوگا، مستقبل کی منصوبہ بندی کر سکتے ہیں اتوار کا دن خصوصاً اختراعی مقاصد حاصل کئے جا سکتے ہیں۔کسی اہم معاملے کے متعلق آپ کا ارادہ اور سوچ تبدیل ہو جائے گی شاید آپ کو دوست کے ارادوں کے مخلص نہ ہونے کا پتہ چل جائے گا۔

(17 تا 25) اگر معمولی نوعیت کے اختلافات پیدا ہوں تو رائی کا پہاڑ بنانے سے پرہیز کریں۔شراکتی معاملات سے متعلقہ گھر میں داخل ہو جائے گا تمام قریبی تعلقات کو مضبوط بنانے میں مدد دے گا۔اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ شریک کار اور شریک حیات کے گھر پر ہوگا۔اس وقت تک مالی معاملات پر گھریلو اثرات کی سرگرمیاں بہت زیادہ اثر انداز ہونگی۔اگر ملک سے باہر رہے اور کام کرنے کا موقع ملے تو اس پر ضرور غور کریں۔

(26 تا 30) یہ ہفتہ ان افراد کیلئے موافق ثابت ہوگا جو شادی کرنا چاہتے ہیں یہ ماہ شادی کے متعلق اکثر امیدیں پوری کر دیگا۔محبت کے معاملات کیلئے اختتام تک کا وقت موافق ثابت ہوگا۔شادی، خاندانی معاملات کیلئے خاص طور پر خوش قسمت ثابت ہوگا سفر اور خط و کتابت لا ئیگا۔سفر کے ذریعے نئے افراد زندگی میں داخل ہونگے۔ان معاملات سے متعلقہ سیارہ زہرہ سعد گھر میں موجود ہے۔سفید رنگ استعمال کریں۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب،و۔پتھر، الماس۔مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

برج ثور

(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔جس کے اثرات کی وجہ سے وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے آسانی ہوگی مفت کی دولت ہاتھ آئیگی۔بزرگوں کی خدمت کر کے اُن سے دعائیں لیں۔صحت کا خیال رکھیں۔خوشی کے موقع پر خیر خواہوں کو نہ بھولیں۔فضول خرچی سے اجتناب کریں غلط قسم کے افراد آپ کی رومانوی زندگی پر اثر انداز ہونگے۔اندرون ملک سفر درپیش آئے۔لکی عدد 67 ہے۔

(9 تا 16) زہرہ کا تعلق خواتین اور جبکہ مریخ کو مرد مانا جاتا ہے ان دونوں سیارگان کے درمیان بہتر قوت اور طاقت اس ہفتہ نظر تثلیث کی شکل میں قائم ہو رہی ہے۔اس کے اثرات میں رومانوی ماحول سازگار رہے۔دوران سفر اپنے سامان کی حفاظت کریں یا سفر کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے گھر میں کوئی اہم تقریب منعقد ہوگی۔شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس نظر زہرہ مقابلہ مشتری قائم ہو رہی ہے اس نظر کے تحت بگڑے ہوئے حالات مزید بگڑ سکتے ہیں طبیعت میں چڑ چڑا پن پیدا ہو سکتا ہے۔آمدن کے مقابلہ میں اخراجات کی زیادتی ہوگی لیکن آپ بہتر حکمت عملی سے ان مشکل حالات کو کنٹرول کر سکیں گے۔کاروباری سفر نہایت فائدہ مند ہوگا لہذا سفر مبارک رہے گا۔کاروبار میں برکت اور شراکت داری سے فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔دور دراز سے خوشی کی خبر مل سکتی ہے خیرات لازمی کریں۔

(26 تا 30) ان ایام میں صحت کی خرابی نظر آتی ہے۔ذہنی تناؤ قائم رہے گا۔مالی امور احتیاط کے طالب ہونگے لاپرواہی سے مالی نقصان کا اندیشہ پایا جاتا ہے۔حفاظتی امور کی انجام دہی احتیاط کی طالب ہوگی کوئی غلبہ اقدام حیثیت و شخصیت پر حرف لا سکتا ہے۔سیاہ رنگ کا لباس استعمال نہ کریں کوشش کریں سیاہ رنگ کی سواری پر سفر بھی نہ کریں۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف ۔ک، ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24

جوزا



(یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان دنوں میں آپ افسران بالا یا والدین کے غضب وغصہ کو دور کر سکتے ہیں۔ بزرگوں سے خصوصی دعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جا سکتا ہے۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جا سکتی ہے۔ زائچہ میں بچوں کی جانب سے بہتر لائحہ عمل پیش کرنے کی نشانی موجود ہے۔

(9 تا 16) 15 اپریل کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد مستقیم ہو رہا ہے اس دوران اس کی کھوئی ہوئی قوتیں واپس مل جائیں گی۔ عدالتی فیصلے، معاہدے کیے جا سکتے ہیں۔ اندرون ملک حصول رزق کے لئے بعض افراد کو سفر کرنے کا موقع مل سکے گا۔ فائدہ حاصل ہونے کی قوی امید ہے۔ اس ماہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا میل جول بڑھے گا با مقصد نوعیت کی سرگرمیاں بھی رہیں گی۔ ایسے لوگ جن کا آپ سے قریبی تعلق ہے۔ صحت کا خاص خیال رکھیں ورنہ بیماری طول پکڑ سکتی ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ حالات بہتری کی طرف آرہے ہیں طبیعت میں سے غصہ کا عنصر کم کریں ورنہ آئندہ کی کامیابی کو آپ ناکامی میں تبدیل کر بیٹھیں گے قوت ارادی مضبوط کرلیں۔ مخالفین آپ پر غلبہ پاسکیں یاد رکھیں کہ کچھ لوگ آپ کو نیچا دکھانے کی کوشش کر رہے ہیں۔ لکی عدد 29 ہے۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کسی سے تلخ کلامی سے نہ پیش آئیں کوشش کریں کہ اپنے برج کا صدقہ لازمی دیں۔ جو بات دل میں ہو اُسے زبان پر لے آئیں کسی کے معاملات میں پڑنے یا الجھنے کی کوشش نہ کریں اپنے کام سے کام رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔ جو کام کرنا ہو اُسے فوری انجام دیں۔ سستی کو اپنی زندگی سے نکال کر پھینک دیں۔ نئی منصوبہ بندی کر سکتے ہیں۔ نیلا رنگ استعمال نہ کریں۔ ایک بھائی نما دوست انتہائی دُکھ دیگا۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف ۔ ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبارُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35

سرطان



(یکم تا 8) آپ ہمیشہ بہت زیادہ اعتبار کر کے اپنا نقصان کر بیٹھتے ہیں اور بعد میں آپ کے ہاتھ سوائے پچھتاوے کے کچھ نہیں آتا۔ اگر آپ کاروباری ہیں تو کچھ نقصان سے دوچار ہونا پڑے گا اور اگر آپ کا تعلق ملازم پیشہ افراد سے ہے تو افسران بالا کی جانب سے اچھی خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا۔ انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے لئے یہ ایام اچھے نہیں ایسا کرنے سے آپ اپنا نقصان کر بیٹھیں گے۔

(9 تا 16) علم عقل اور دانش حکمت کا سیارہ جو کہ آپ کے برج کا حاکم بھی ہے اس ماہ 15 اپریل کو اپنی رجعت ختم کر رہا ہے کسی بھی سیارے کی رجعت اُسکی سعد قوت کو کھو دیتی ہے اب یہ حالت رجعت سے مستقیم حالت میں آرہا ہے۔ استقامت کی یہ حالت رُکے ہوئے معاملات اور مصائب کے حل ہونے کا اشارہ ہے۔ گزشتہ ماہ جو نقصانات اور پریشانیاں آپ کو برداشت کرنا پڑی وہ عطارد کی رجعت کی وجہ سے تھی۔

(17 تا 25) آپ کو سینہ اور معدہ امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ چھوٹی بیماری کو معمولی نہ سمجھیں یہی مرض نیا مسئلہ کھڑا کر سکتی ہے۔ اگر کاروباری تبدیلی چاہتے ہیں تو اس ماہ فائدہ ہوگا ایک نیا دوست بنے گا لیکن اس کے مطلب کو ابھی آپ نہ پہچان سکیں گے۔ چند دنوں بعد وہ خود بخود ظاہر کر دے گا۔ غلط بیانی سے آپ کو نقصان پہنچا رہا ہے۔ گذشتہ ماہ کا اختتام بھی خطرات سے بُرا تھا ہے جبکہ ماہ رواں کا آغاز اور انجام بھی خطرات سے خالی نہیں۔

(26 تا 30) معمولی دشمن کو بھی معمولی نہ سمجھیں۔ ایسے حضرات جن کا پیشہ تجارت ہے اس ہفتہ کافی فائدہ ہونے کا امکان ہے۔ شریک حیات سے اختلاف ہو سکتا ہے اس ہفتہ کے باقی ایام میں بھی احتیاط کرنا ہوگی۔ انعامی اسکیمیں فائدہ دے سکتی ہیں۔ بہت سے لوگ ان دنوں آپ پر انگلیاں اُٹھا رہے ہیں پرواہ نہ کریں۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔پتھر، ہیرا، لہسینا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مُھَیمِنُ 115 بار۔یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61



اسد

(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہو سکتی ہے۔ان دنوں میں آپ افسران بالا یا والدین کے غضب وغصہ کو دور کر سکتے ہیں۔ بزرگوں سے خصوصی دُعا کروائیں اعلیٰ عہدوں پر فائز افسران بالا سے فائدہ لیا جاسکتا ہے۔ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جاسکتی ہے۔

(9 تا 16) 08 تا 09 اپریل آپ کے برج کا حاکم سیارہ شمس درجہ شرف سے گزر رہا ہے جو کہ سعد حالت میں ہوگا۔وہ افراد جو کہ عزت مال و دولت کے خواہشمند ہوں تو اس نادر وقت سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔اپنے لئے نگینہ یا لوح شرف شمس خاص طور سے تیار کروائیں۔جس کی برکت سے بہت سی خواہشات کی تکمیل ہو سکتی ہے یاد رکھیں کہ یا نایاب وقت دوبارہ 1 سال بعد آئیگا۔ٹانگوں میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔

(17 تا 25) گزشتہ ہفتہ آپ کا حاکم سیارہ اپنے شرفی درجات سے گزرا تھا جس کے اثرات اس ہفتہ بھی آپ کے برج پر رہینگے مالی معاملات میں بہتری آسکتی ہے۔ کچھ لوگ آپ سے حسد کرتے ہیں ان پر توجہ نہ دیں۔نئے کاروبار کی ابتداء کیلئے یہ ایام بہتر ہیں۔آئندہ مالی معاملات اور پریشانی سے بچنے کیلئے لوح یا نگینہ شرف شمس ضرور بنوائیں۔

(26 تا 30) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر شمس تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے اس نظر کے تحت کاروباری معاملات بہتری کی طرف آئیں گے اور مخالفین پر باآسانی غلبہ حاصل کر سکتے ہیں۔والدین سے ناراضگی بھی ختم ہو سکتی ہے بزرگوں کو منانے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔کم عمر افراد کو والدین اور بزرگ رشتہ داروں سے فائدہ ملے گا۔لڑائی جھگڑے سے بچئے۔شریک حیات محبوب یا دوست سے پیدا ہوئے اختلافات طول پکڑ جائینگے۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ



(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔مفت کی دولت ملنے کا امکان ہے۔گھریلو ماحول بھی خاصا خوشگوار ہوگا۔طالب علم کو اپنی پڑھائی پر دھیان دینا ہوگا۔ازدواجی الجھنوں کا امکان ہے۔شادی کے سلسلہ میں رکاوٹ ہو سکتی ہے۔ لاپرواہی ہرگز نہ کریں چوری بھی ہو سکتی ہے۔آپ احتیاط کریں۔

(9 تا 16) 15 اپریل کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد رجعی حالت سے مستقیم ہو رہا ہے اس دوران اس کی کھوئی ہوئی قوتیں واپس مل جائیں گی۔عدالتی فیصلے اور معاہدے کیے جاسکتے ہیں۔طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو دور کر سکیں گے شراکت کے کاروبار میں منافع حاصل کر سکیں گے۔

(17 تا 25) بہت سے معاملات حالات آپ کی گرفت میں ہے برج حوت سے تعلق رکھنے والا شخص آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔شراکتی کاروبار کرنا چاہتے ہیں۔تو برج حوت سے متعلقہ شخص کے ساتھ کریں یقینی فائدہ ہوگا۔انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے موزوں وقت ہے، 31,35,36 یہ ایسے اعداد ہیں جو کہ آپکو نقصان نہیں دینگے۔اسکیموں میں حصہ، شیئرز کی خرید وفروخت کیلئے اس سے اعلیٰ موقع آپ کو دوبارہ نہیں ملے گا۔قسمت آزمائی کر سکتے ہیں۔دولت کی دیوی آپ پر مہربان ہے۔آپ کے حاسد بہت ہیں۔سبز رنگ کا استعمال کریں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہو سکتے ہیں دیرینہ دشمنی بھی نقصان دے سکتی ہے۔آپکے اپنوں میں دشمن چھپے بیٹھیں ہیں ذرا سا غور کریں تو وہ سامنے آجائیں گے۔اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔صدقہ سے متعلق تفصیلاً دیگر اہم معلومات مزمل روحانی جنتری 2018ء کے صفحہ نمبر 69 کا مطالعہ کریں۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیم 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11



(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ یہ ہفتہ والدین اور بزرگوں کو زائد توجہ کی ضرورت پڑے گی۔ زائد ذمہ داریاں آن پڑیں گی۔ جلد بازی میں آ کر کوئی قدم ہرگز نہ اٹھائیں اور ہر معاملے میں خاموشی اختیار کریں۔ خاموشی اختیار کریں شریک حیات یا محبوب سے عہد و پیماں کرنے کا مناسب وقت ہے اس ہفتہ آپ میں شخصی کشش میں بھی اضافہ ممکن ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے جس کی وجہ سے آپکی شخصیت وحیثیت میں اضافہ ہوگا اس ہفتہ کچھ مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن آپ اپنی حکمت عملی سے ان نئے پیدا ہونے والے مسائل پر قابو پاسکیں گے نئے معاہدے طے کرسکیں گے اس ہفتہ کوئی اچھی خبر سن سکیں گے۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آباد طے پائے گی اور کام سے نفع حاصل کرسکیں گے۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 23 ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر زہرہ مقابلہ مشتری قائم ہورہی ہے ان ایام میں ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ہفتہ دھوکہ دے جائیگا۔ اس سے احتیاط برتیں اور حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں آپ اپنی عادتوں کے باعث خود اپنے لئے مسائل کھڑے کرلیتے ہیں۔ زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں عدالتی امور سے دور رہیں ورنہ کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہوسکتا ہے۔ دوست بیوفائی کرسکتا ہے۔

(26 تا 30) عدالتی امور میں کامیابی حاصل ہوگی کئی الجھے ہوئے مسائل حل ہوجائینگے شادی شدہ افراد کے حالات بہتر ہونگے۔ دوسری شادی کے خواہشمند میزانی افراد اس ہفتہ کوئی غلطی نہ کریں ورنہ ان کی یہ خواہش خواہش ہی رہے گی جو کبھی پوری نہ ہوگی۔ قریبی عزیز کی وجہ سے پیدا شدہ ہونے والے خطرات اس ہفتہ ختم ہوجائینگے اور کچھ ایسے مواقع میسر آئینگے کہ آپ کسی عزیب حقدار شخص کی مدد کرسکیں۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاح 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28



(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد مریخ کی قائم ہونے والی نظر وتربیع اس بات کی جانب اشارہ دے رہی ہے کہ عدالتی امور التواء ڈال دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط کرنا آپ کیلئے نیا مسئلہ کھڑا کرسکتے ہیں۔ غیر متوقع طور پر ایسی خبر مل سکتی ہے جس کی وجہ سے آپ اپنے سابقہ تمام دکھ درد بھول جائیں اس ہفتہ کے آخری ایام مقدمہ کی صلح اور لڑائی جھگڑے ختم کرنے کیلئے بہترین ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کی سعد نظر مریخ زہرہ تثلیث کی وجہ سے شریک حیات سے وابستہ توقعات پوری ہونگی۔ اہل خانہ کی جسمانی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ گھریلو اور کاروباری معاملات آسانی سے حل ہوتے نظر آرہے ہیں جو مشکلات پہلے کاروبار میں پیش آرہی تھی وہ اب رفتہ رفتہ ختم ہوتی جائینگی۔ عدالتی امور میں کامیابی نئے مکان کی تعمیر اور نئے منصوبے کے آغاز کیلئے اچھے دن ہیں۔

(17 تا 25) ایسے معاملات میں اپنا پیسہ نہ لگائیں جس میں آپ کو کسی بھی قسم کا چانس نہ لینا پڑے خصوصاً انعامی اسکیموں میں اپنی رقم لگانا اس ہفتہ فائدہ مند ثابت نہ ہوگا اس ہفتہ مقدمہ بازی اور عدالتی کاروائیوں سے گریز کریں ورنہ آپ کو لینے کے دینے پڑجائینگے اور آپ کو بجائے فائدہ کے نقصان ہوگا۔ آپ کے برج حاکم سیارہ مریخ برج جدی میں ہے۔

(26 تا 30) وہ شادی شدہ افراجن کی شریک حیات کا گھر یعنی سسرالی گھر دوسرے شہر میں ہے۔ چند دنوں کیلئے انکو شریک حیات کو اس کے گھر بھینجا ہوگا لیکن خوش مزاجی کے ساتھ آپ کی تلخ مزاجی اور سخت گفتگو ماحول کو خراب کرسکتی ہے۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ مذہب کی طرف رجحان رہے گا کاروباری ترقی اور کاروباری وسعت حاصل ہوگی۔ اس ہفتہ کے آغاز سے ہی آپ کی صحت کی خرابی کا خدشہ ہے۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف ۔ف ۔پتھر، زرد عقیق ۔مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز ۔موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3 ۔اسم اعظم، یَاسَلَامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86

قوس



(یکم تا 8) پست حوصلوں سے جینا کوئی جینا نہیں لوگ کیا کرتے ہیں۔ اس پر دھیان نہ دیں لیکن اس وقت میں بداخلاقی سے گریز کریں یقیناً آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ ہوگا۔ایک شخص آپ کو مالی دھوکہ دینا چاہ رہا ہے احتیاط کرنی چاہیئے۔ وہ خودغرض آپ کے نزدیک ہے ۔اپنے لفظوں میں تناؤ پیدا کریں کمزور لہجہ میں کی گئی گفتگو آپ میں مزید کمزوریاں پیدا کریگی۔اپنے اندر خوداعتمادی پیدا کریں۔

(9 تا 16) اگر سفر کا ارادہ ہے تو یہ ہفتہ آپ کیلئے بہترین ہے کامیابی مل سکتی ہے۔ صاحب اولاد حضرات بچوں کی جانب خاص توجہ دیں ورنہ پریشانی بڑھ سکتی ہے۔ بگڑے ہوئے معاملات کو سنبھالنے کیلئے یہ دن بہترین ہیں طبیعت میں مایوسی نہ آنے دیں بہتر مستقبل کیلئے آخر کچھ تو کرنا ہے نئے رابطے اور نئی دوستیاں بن سکتی ہیں جو کہ آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ذہن میں نئے خیالات اور خوابوں کی بھرمار رہیگی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس اہم نظر زہرہ مقابلہ مشتری قائم ہو رہی ہے جس کی وجہ سے خصوصاً جائیداد یا زمین، پلاٹ کی خرید فروخت فائدہ نہ دیگی۔والدین یا بزرگوں سے بھی مالی فوائد حاصل کرنے کا اچھا وقت نہیں ہے۔ان ایام میں صدقہ کیلئے زیر زمین پیدا ہونے والی اشیاء دینا مناسب رہیگا۔اس صدقے کی برکت سے روزگار میں اضافہ ہوتا ہے ایک الجھا ہوا مسئلہ سلجھ جائیگا۔طبیعت میں خوشگوار عنصر موجود رہیگا۔

(26 تا 30) ایک شخص آپ کو اپنے مقصد سے ہٹانے کیلئے کوشش کر رہا ہے۔آپ کو ہوش وحواس قابو میں رکھ کر بات کرنا ہوگی۔اس ہفتہ کے یہ ایام کاروبار کی غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند ثابت ہوگا ایک اچھا اور اہم موقعہ آپ کے ہاتھ آنے والا ہے۔نازک مزاجی کو چھوڑیں سستی کو قریب نہ آنے دیں ذہنی' جسمانی صحت بہتر رہیگی۔آپ اپنی منزل کی طرف کامیابی سے بڑھ رہے ہیں لیکن سستی کو نزدیک نہ آنے دیں۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف ۔ض، ظ، ج، خ ۔پتھر، عقیق، سیاہ نیلم ۔مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ ۔موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8 ۔اسم اعظم، یاخالق 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78

جدی

(یکم تا 8) یہ ہفتہ نحس اس وجہ سے ثابت ہوسکتا ہے کہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ نظر تربیع سے گزر رہا ہے عطارد زحل کے درمیان بننے والی یہ خاص نظر کسی بھی قسم کا نقصان دے سکتی ہے۔اگر آپ نے کسی کو اس دوران قرض دیا تو واپس نہ ملے گا بلکہ واپسی کا مطالبہ کرنے پر لڑائی جھگڑا پیدا ہو جائیگا۔مشہور ہے کہ کسی کو قرض دینا بے وقوفی اور قرض دے کر واپس مانگنا اُس سے بڑی بے وقوفی ہے۔بہتر ہے کہ بڑی بے وقوفی سے بچنے کیلئے چھوٹی بے وقوفی نہ کی جائے۔

(9 تا 16) آپ کو اپنے رویہ میں تبدیلی لانا ضروری ہے۔کسی دوست کی جانب سے صدمہ والی خبر مل سکتی ہے اور یہ بھی ممکن ہے کہ وہ دوست آپ کا انتہائی قریبی ہو جس سے آپ کو خاص رغبت ہو لہذا ذہنی طور پر کسی بھی حادثہ سے نبٹنے کے لئے قبل از وقت احتیاط ضروری ہے محتاط رہیں۔

(17 تا 25) اس سال کے آغاز سے آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل برج جدی میں مقیم ہے 18 اپریل کو رجعت اختیار کرے گا دوران رجعت آپ کمزور حالت میں ہونگے۔ملازمین پر بھروسہ نہ کریں اور چھوٹے طبقہ کے لوگوں اور ملازمین سے محتاط رہیں۔کوئی بھی شخص آپ کو نقصان دے سکتا ہے۔دوران رجعت زحل ہر شے آپ کے دائرہ اختیار سے باہر ہوتی ہے۔دشمن کی جانب سے جادوئی حملوں کا خطرہ ہے۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔کچھ لالچی لوگ آپ کے گرد جمع ہونا شروع ہو گئے ہیں مہمانوں کی آمد متوقع ہے۔نیک نامی ہوسکتی ہے مضبوط قوت ارادی پیدا کریں حوصلہ مندی سے اپنے مقصد کی جانب بڑھتے رہیں۔دوسروں پر حاکمیت جمانے کی کوشش نہ کریں۔ہمارا مشورہ ہے کہ یہ وقت خاموشی سے گزار لیں اور یہ سمجھ لیں کہ کم بولنے میں ہی آپ کا فائدہ ہے۔سیاہ رنگ لباس استعمال نہ کریں۔صدقات وخیرات کا اہتمام کریں۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یَا بَارِئُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

دلو

(یکم تا 8) ان ایام میں آپ لاپرواہی یا جلد بازی سے بنا ہوا کام بگاڑ لیں گے۔ اچانک بڑی تبدیلی رونما ہو سکتی ہے۔ خوشخبری بھی مل سکتی ہے اظہار محبت کیلئے یہ وقت بہتر ہے چند نئے رستے نظر آئینگے کاروبار کو فروغ دے سکتے ہیں۔ ایک رُکا ہوا مسئلہ بھی حل ہو سکتا ہے۔ ذہنی اور جسمانی توجہ عملی معاملات کی جانب مائل رہے گی۔ اطمنان بخش حل نکالنے کیلئے بہتر ہے کہ خود کو تروتازہ رکھیں کچھ ستارے آپ کے حق میں ہیں۔

(9 تا 16) اپنی شاندار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے۔ ملازم پیشہ افراد ان دنوں تبادلہ یا ترقی کیلئے کوشش کر سکتے ہیں۔ نئے کام کی ابتداء کے لئے یہ ایام بہتر ہیں۔ غصہ کی حالت میں آپ اپنا نقصان کر سکتے ہیں لہذا تحمل مزاجی سے کام کریں۔ جذبات کے ساتھ ہوش بھی ضروری ہوتا ہے۔ آپ کا ایک قریبی عزیز آپ سے قرض لینے کا خواہش مند ہے لہذا آپ ایسی بے وقوفی نہ کریں۔

(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل 18 اپریل کو رجعت اختیار کر رہا ہے جہاں پر اس کی تمام تر قوتیں کمزور ہو جائیں گی اس سیارہ کی یہ رجعت 06 ستمبر کو برج جدی میں ختم ہوگی۔ اس دوران وظائف میں کمزوری اور دین سے دوری کی حالت بھی پیدا ہو سکتی ہے۔ نچلے درجہ کے لوگوں سے نقصان کا اندیشہ ہے دشمن کی جانب سے جادوئی حملوں کا خطرہ ہے۔ زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں۔

(26 تا 30) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ نحس نظر کے تحت والدین اور قریبی عزیزوں سے تعلقات کو بہتر بنائیں ذراسی تلخ بات کا بتنگڑ بن سکتا ہے۔ بجائے اس کے کسی معاملہ کو نہ کھینچیں۔ فوری طور پر حل نکال کر بات رفع دفع کر دیں کیونکہ یہ نحس نظر دلوں میں بڑے اختلافات ڈال سکتی ہے۔ کسی دوست سے بیوفائی کی اُمید ہے۔ ملازم پیشہ افراد کے لئے یہ ہفتہ بہتر نہ رہے گا افسران بالا کا دباؤ رہیگا۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا غَفَّارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

حوت

(یکم تا 8) نئے کام میں بہت احتیاط کی ضرورت ہے کوئی شخص آپ کو نیچا دکھانے کی فکر میں ہے لہذا اور محبت کریں اگر ایک طریقہ فیل ہو جائے تو دوسروں کو آزمایئے۔ آپ فضول اور ناکارہ خیالات میں الجھے ہوئے ہیں لہذا اپنا قیمتی وقت ضائع نہ کریں آپ دوسرے شعبوں میں زیادہ کامیاب ہو سکتے ہیں۔ اس ہفتے شروع کیا گیا کام بہت سودمند ثابت ہوگا لہذا اگر آپ میں حوصلہ اور اُمنگ ہے تو مستقل مزاجی سے ڈٹے رہیے۔

(9 تا 16) انتہا پسندی ناکامی کی وجہ بن سکتی ہے اگر آپ کسی ایک مسئلے پر بھرپور توجہ نہیں دے سکتے تو کم سے کم ان مسائل کو تو ذہن سے جھٹک دیجیے جو آپ کے ذہن کو پریشان کر رہے ہیں۔ وقت آن پہنچا ہے کہ اپنے خوابوں کو حقیقت کو لباس پہنائیں جہاں جانا آپ بہت ضرور جایئے اپنی صلاحیتوں سے بھرپور فائدہ اٹھایئے اور اپنی آرزوؤں کی تکمیل کیجیے۔ نئے منصوبوں کو شروع کرنے سے پہلے ان پر دوبارہ غور کرلیں۔

(17 تا 25) اس ہفتہ اہم نحس نظر زہرہ مقابلہ مشتری قائم ہو رہی ہے اس نحس نظر کے تحت انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی نقصان کا باعث ہو سکتا ہے۔ اپنے اخراجات کو کنٹرول کرتے ہوئے آئندہ کی بہتری کیلئے اقدامات کریں۔ کسی قریبی عزیز سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ اپنے ماتحت افراد پر زیادہ اعتبار نہ کریں۔ والدین کی جانب سے صدمہ مل سکتا ہے۔ بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔ انعامی اسکیموں میں حصے نہ لیں نقصان کا خطرہ ہے۔

(26 تا 30) اگر آپ کا ارادہ تفریح کیلئے کہیں جانے کا ہو تو اس میں اپنے اہل خانہ اور دوستوں کو ضرور شامل کیجیے گا۔ قانونی دستاویزات پر دستخط کرنے سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کرلیں۔ مصروفیات کو بڑھانے اور نئی تجاویز کو بروئے کار لانے کا ہفتہ ہے۔ کچھ لوگ آپکے قریبی عزیز سے مل کر غیبتیں کرنے میں مصروف ہیں گردوپیش کا جائزہ لیں۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 02 اپریل 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے ملتان میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 16 اپریل 2018ء مالیتی بانڈ 750 راولپنڈی میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم مارچ 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے لاہور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 668593 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 170191، 302446، 833081 اور دوسری قرعہ اندازی 15 مارچ 2018ء مالیتی بانڈ 200 فیصل آباد میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 000 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 00،00،00،00،00،00 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پرکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**مارچ 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 42** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 83 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ سیکنڈ کے آکڑوں سے 29 درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 43** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں سے 83 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 8 کا فیگر درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 44** پر **محترم نبیل مزمل** صاحب کیجانب سے یکم مارچ کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 83 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو! سید عابد حسین شاہ

# اپریل لکی نمبرز

| تاریخ | نمبر |
|---|---|
| 1 | 247 |
| 2 | 247 |
| 3 | 125 |
| 4 | 521 |
| 5 | 654 |
| 6 | 620 |
| 7 | 357 |
| 8 | 365 |
| 9 | 951 |
| 10 | 127 |
| 11 | 617 |
| 12 | 048 |
| 13 | 285 |
| 14 | 982 |
| 15 | 641 |
| 16 | 381 |
| 17 | 630 |
| 18 | 012 |
| 19 | 981 |
| 20 | 476 |
| 21 | 267 |
| 22 | 102 |
| 23 | 389 |
| 24 | 105 |
| 25 | 247 |
| 26 | 364 |
| 27 | 814 |
| 28 | 862 |
| 29 | 583 |
| 30 | 625 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# اپریل کے لکی نمبرز

## ملتان کی ڈرا

تحقیق:۔ ایم عادل (تربیلا ڈیم)

بانڈ مالیت:۔ 15000

تاریخ:۔ 02-04-2018

| ملتان کی ڈرا |
|---|
| 358,359 |
| 836,862 |
| 886,859 |
| 734,736 |

3581 — 8360

| 7 | 8 |
|---|---|
| 4 | |
| 3 | 9 |

8620 — 8865

فسٹ یا سیکنڈ

35 88
83 73
86 98

## راولپنڈی کی ڈرا

بانڈ مالیت:۔ 750

تاریخ:۔ 16-04-2018

| راولپنڈی کی ڈرا |
|---|
| 358,357 |
| 713,773 |
| 789,835 |
| 341,349 |

3589 — 7139

| 4 | 8 |
|---|---|
| 7 | |
| 3 | 9 |

7732 — 7890

فسٹ یا سیکنڈ

35 78
71 83
77 34

تحقیق:۔ عمران انصاری (لاہور)

16-04-2018

| | |
|---|---|
| 3 | 6 |
| 3128 | 6147 |
| 9 | 4 |
| 9124 | 4328 |

02-04-2018

| | |
|---|---|
| 0 | 2 |
| 0128 | 2048 |
| 6 | 9 |
| 6120 | 9051 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 02 اپریل کی ڈرا

F/S=86=06=14=36




F/S=34=41=42=93

### 16 اپریل کی ڈرا

F/S=39=79=65=19




F/S=88=48=82=96

| 02اپریل 2018ء | بانڈ مالیت15000 | شہرملتان | ڈرا نمبر74 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزسوموار | بوقت09:00 | برج جوزا | ساعت مشتری | عدد کا پیمانہ62 | طالع قمر |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

0-1-3-5-7-9 OFF 2.4.6.8 OPEN




| 91 | 81 | 32 | 12 |
|---|---|---|---|
| 94 | 83 | 35 | 15 |
| 96 | 85 | 38 | 17 |

| 16اپریل 2018ء | بانڈ مالیت 750 | بانڈ مالیت 750 | شہر راولپنڈی | ڈرا نمبر74 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت09:00 | برج جوزا | ساعت مریخ | عدد کا پیمانہ 9 | طالع قمر |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

2-3-4-6-7-8 OFF 0-1-5-9 OPEN




| 81 | 61 | 41 | 21 |
|---|---|---|---|
| 83 | 63 | 43 | 23 |
| 85 | 68 | 45 | 25 |




## مضمون اچھا تھا

**یوم تجدید عہد** گزشتہ شمارہ مارچ 2018ء میں ایک نہایت معلوماتی مضمون نظر سے گزرا ویسے تو تحفہ روحانیات میں روحانی معلومات کا ایک بہت بڑا خزانہ ہوتا ہے لیکن تاریخی اور سیاسی عنوان پر بھی مضمون شامل ہونے چاہیے جن کا تعلق نجوم، جفر یا رمل سے نہ ہو بلکہ صرف یہ تحقیقی مضامین ہوں۔ ''کامران بنگش'' نے جس خوبصورت انداز سے 23 مارچ بارے معلومات فراہم کی قابل تحسین ہیں۔

صفحہ نمبر 6 پر ''رضوان طاہر مبین'' نے بھی تاریخی منظر نامہ پیش کیا ان دونوں لکھاریوں کو میری طرف سے سلام اللہ تعالیٰ زور قلم زیادہ کرے۔

منجانب:۔ نور حسین (ساہیوال)

## انٹرنیٹ سے رسالہ ملا

میرا تعلق انڈیا احمد آباد سے ہے الحمدللہ مسلم ہوں۔ روحانی رسالہ جات گوگل پر تلاش کر رہا تھا کہ اچانک روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے چند رسالے میرے ہاتھ لگے۔ بہت اچھا رسالہ ہے میں نے پی ڈی ایف فائل محفوظ کرنے کے بعد اس کے پرنٹ نکال لئے اب وٹس ایپ میسیج کے ذریعے اپنا پیغام آپکو ارسال کر رہا ہوں۔ برائے مہربانی باقاعدہ طور سے یہ روحانی ماہنامہ مجھے بذریعے پی ڈی ایف فائل ارسال کر دیا کریں یا پھر کوئی ایسا طریقہ بن جائے کہ ڈاک کے ذریعے مجھے ہر ماہ مل جایا کرے۔ مزید روحانی جنتری 2017ء بھی میں نے پڑھی ہے اگر ہو سکے تو 2018ء کی نئی جنتری بھی ارسال فرما دیں۔ میں نے اپنے روحانی حلقہ احباب میں بھی یہ رسالہ متعارف کروایا ہمارے مولوی صاحب نے بتایا کہ وہ گزشتہ 8 سال سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا مطالعہ کر رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کو دن دوگنی رات چوگنی ترقی عطا فرمائے۔

منجانب:۔ کامران زبیری، احمد آباد (انڈیا)

## رسالہ نمبر شروع کریں

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا مطالعہ کرتے مجھے 12 سال کا عرصہ گزر چکا ہے اس دوران کبھی ایسا نہ ہوا کہ رسالہ شائع نہ ہوا ہو یہ اس رسالہ کی کامیابی کی نشانی ہے۔ ورنہ بہت سے رسالے شروع ہو کر ختم ہو جاتے ہیں۔ میرا شعبہ عملیات سے متعلق نہیں گورنمنٹ ملازم ہوں لیکن روحانیت کا جنون ہے چند سال قبل آپ نے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں مختلف نمبرات جاری کئے تھے۔ 2007ء اور 2008ء کی یہ بات ہے۔ اسی دوران انٹرویو کا سلسلہ بھی آپ نے شروع کیا تھا خوشی ہوئی کہ میرے ایک لکھاری دوست حیدر رضا حیدری نے دوران گفتگو گزشتہ ماہ انکشاف کیا کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں روحانی قلمکار اور معالجین کا دوبارہ سے انٹرویو کا سلسلہ شروع کیا جا رہا ہے۔ یکا یک میرے ذہن میں یہ بات آئی کہ 2007ء میں بھی یہ سلسلہ شروع کیا تھا اور اسی دوران خاص نمبرات بھی شروع کئے گئے تھے میری تجویز ہے کہ خاص نمبرات جیسے طلسمات حب نمبر، ہمزاد نمبر، بغض و عداوت نمبر، تسخیر خلق نمبر، تسخیر خاص نمبر، تسخیر مال و دولت نمبر اسی طرح کے بہت سے روحانی نمبرات شروع کئے جائیں۔ یہی بات جناب محترم سید سبط حسن جعفری صاحب سے بھی ہو چکی ہے جنہوں نے میری بات کی تائید کی اور فرمایا کہ ان شاء اللہ مجلس مشاورت میں آپ کی اس تجویز پر خاص طور سے غور کیا جائیگا۔ میری دعا ہے کہ تمام قارئین روحانی معالجین اور قلمکار بانی ادارہ روحانیات کو رب کریم علمی برکت والی زندگی جسمانی صحت کے ساتھ عطا فرمائے۔ (آمین)

منجانب:۔ سید فضل حسین شاہ (ایبٹ آباد)

**عمرہ کی مبارکباد** :۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ابتدائی قاری محمد عظیم مغل (راولپنڈی) مارچ میں عمرہ کی سعادت حاصل کی۔ ادارہ کی جانب سے ان روحانی معالج کو مبارکباد پیش کی جاتی ہے اللہ تعالیٰ تمام عبادات اور ریاضت قبول فرمائے۔ (ادارہ)

# آپ کی ڈاک

مارچ میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## کوئی جادو کر گیا

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! گزشتہ دنوں میری زوجہ سے کوئی عورت جادو کے ذریعے زیورات اور رقم لے گئی۔ ہم نے پولیس رپورٹ بھی کروائی مگر کوئی فائدہ نہ ہوا واقعہ کچھ ایسا تھا کہ منڈی میں میری آڑھت ہے صبح 7 بجے مجھے ہر صورت میں دوکان پر پہنچنا ہوتا ہے 9 یا 10 بجے نوکرانی گھر کا کام کر کے چلی جاتی ہے اُس کے بعد میری بڑی بیٹی جو کہ تعلیم سے فراغت پا چکی ہے اور میری بیوی گھر پر اکیلی ہوتی ہیں۔ میری زوجہ نے بتایا کہ تقریباً 11 بجے کے قریب دو عورتیں گھر پر آئیں اور پینے کیلئے پانی مانگا۔ میں نے اُنہیں پانی پلایا تو کہنے لگے کے ہم فلاں پیر کے مرید ہیں اور اُنہوں نے ہمیں بہت سے کرامتیں دیں ہیں جن میں سے ایک کرامت یہ بھی ہے کہ ہم زیور اور روپیہ کو ڈبل کر دیتے ہیں۔ پھر انہوں نے مجھ سے ایک نوٹ مانگا اُس وقت میرے پاس 500 کا نوٹ تھا اُس کے ہاتھ میں دیا تو اُسی وقت اُس نے 2 نوٹ 500 کے دے دیئے۔ میں حیران رہ گئی اُس نے کہا کہ اگر تم اور بھی کچھ ڈبل کروانا چاہو تو آج تمہاری قسمت کھل گئی ہے ہمیں پیر صاحب کی طرف سے حکم ہوا تھا کہ جو تمہیں پانی پلائے تم اُسکا مال ڈبل کر دینا لہذا میری زوجہ نے گھر کا تمام سونا جو کہ تقریباً 43 تولہ تھا اور گھر میں رکھی ہوئی رقم 70 سے 80 ہزار تھی اُن کو دے دی اُن عورتوں نے کہا کہ یہ سونا اور رقم تم اپنے کسی ایک کپڑا میں باندھو پھر انہوں نے اپنے بیگ سے ایک تھیلا نکالا اور کہا تم اپنے ہاتھ سے اس تھیلا میں ڈال دو میری بیوی نے ایسا ہی کیا کچھ پڑھنے کے بعد اُن عورتوں نے وہ تھیلا میری بیوی کو دے دیا اور کہا اسے صبح کھول کر دیکھنا تمہارا سب کچھ ڈبل ہو چکا ہو گا رات کو جب میں گھر آیا تو میری بیوی نے مجھے یہ بات نہ بتائی لیکن اگلی صبح اُس نے جب یہ تھیلا کھولا تو اُس میں لوہے کا کچھ سامان تھا اور خالی کاغذ کے پیکٹ۔ میری بیوی اُسی وقت بیہوش ہوگئی۔ بیٹی نے مجھے فون کر کے دوکان سے بلایا ڈاکٹر کے پاس لے گئے ہوش میں آنے کے بعد جب میں گھر لے آیا اور اُس سے وجہ پوچھی تو اُس نے سارا ماجرا سنایا۔ رقم اور زیور تو گیا لیکن اُس وقت سے میں پریشان ہوں کہ کیا یہ واقعی یہ جادو تھا اب شرم کے مارے کسی سے ذکر بھی نہیں کر سکتا، آئندہ ایسا نہ ہو برائے مہربانی گھر کی حفاظت کیلئے کوئی لوح یا تعویز بھی عنایت فرما دیں۔

منجانب:۔ چوہدری عبدالقیوم (لاہور)

ج:۔ جناب چوہدری صاحب !اس قسم کے کئی واقعات معصوم اور شریف لوگوں کے ساتھ ہوتے آئے ہیں یہ باقاعدہ طور پر ایک گروہ ہے جو کہ شعبدہ بازی کے ذریعے گھروں سے رقم اور زیور لوٹ کر لے جاتے ہیں ان کی واردات کا وقت صبح 10 سے دوپہر 01 بجے تک ہوتا ہے۔ آپ کے اہل خانہ سے گھر کے کپڑے میں رقم اور زیور بند کروا کر انہوں نے اپنے پاس سے ایک تھیلا دیا کہ اس میں ڈال دیں جبکہ ویسا ہی ایک اور تھیلا انہوں نے اپنی چادر میں چھپا رکھا تھا۔ انتہائی چالاکی سے اُن چالباز عورتوں نے وہ تھیلا بدل دیا اور وہاں سے رفو چکر ہوگئیں۔ یہ کوئی جادو نہیں ہے بلکہ شعبدہ بازی ہے۔ اہل خانہ کو سختی سے منع کر دیں کہ اس قسم کے لوگوں کو ہرگز گھر میں داخل ہونے کی اجازت نہ دیں۔ آپ کی خواہش کے مطابق لوح تحفظ اور لوح حصار تیار کر دی گئی ہے موبائل فون پر رابطہ کر کے دیگر ہدایات لیں۔

## راہنمائی فرما دیں

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں اعلیٰ تعلیم یافتہ ہوں شادی کو عرصہ 22 سال گزر چکا اب بہت کم وقت شریک حیات کے ساتھ اچھا وقت گزرا اس 22 سال کے عرصہ میں تقریباً 80 فیصد وقت لڑائی جھگڑوں اور اختلافات میں گزرا۔ ساس سسر یا یوں کہہ لیں کہ سسرالی رشتہ داروں سے ایک جنگ کی کیفیت رہی اس دوران میری شریک حیات کئی بار روٹھ کر اپنے گھر بیٹھ گئی۔ پھر مجھے ہی نیچے ہو کر اور جھک کر اُسے واپس لانا پڑا کیونکہ میں چاہتا تھا کہ ہمارا یہ رشتہ قائم رہے۔ اب میں تھک چکا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے 2 بیٹے دیئے ہیں اب وہ بھی 18 اور 20 سال کے ہیں اولاد کے سامنے یہ تماشا اچھا نہیں لگتا۔ گھریلو بے سکونی کی وجہ سے اب میں تھک گیا ہوں قرض کا بوجھ بھی مجھ پر ہے کوئی ایسا عمل بتائیں جو کہ سورۃ مزمل سے ہو

میرے گھر میں خوشحالی ہو اور سکون کی زندگی بسر کروں تسخیر خلق ہو اور تسخیر دولت بھی ہو بچے بہتر اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے میں کامیاب جائیں اپنا گھر ہو کیونکہ گورنمنٹ ملازمت کے بعد ناں تو میں اب تک اپنا گھر بنا سکا ہوں اور نہ اچھے طریقہ سے کوئی کاروبار کر سکا ہوں۔

منجانب:۔اظفر خان (کوئٹہ)

ج:۔محترم آپ نے جو مسئلہ بیان کیا اور اپنی ذوجہ محترمہ کا نام بھی تحریر فرمایا دونوں کے پیدائشی زائچہ اور وقت نکاح کا زائچہ بھی بنایا گیا۔ پیدائشی زائچہ میں آپ کا طالع پیدائش اسد اور آپ کی ذوجہ کا طالع پیدائش عقرب ہے۔ان دونوں بروج میں مثالی دشمنی ہے پھر کمال یہ ہے کہ آپ کے نکاح کی تاریخ جس روز تھی اُن ایام میں قمر در عقرب تھا۔تقریباً تمام سیارگان آپکے مخالف بروج میں مقیم تھے۔جس وجہ سے آپ دونوں کی زندگی عذاب بن گئی۔آپ اُن پر اپنا تسلط قائم رکھنا چاہتے ہیں۔عقربی ہونے کی وجہ سے وہ خاتون اپنے اوپر کسی کو برداشت نہیں کرتیں بحر حال جو ہو چکا اب اس کا حل یہ ہے کہ فوری طور پر لوح تسخیر زن اور لوح شرف شمس آپ ادارہ سے حاصل کریں۔زہرہ اور مریخ تثلیث کے وقت میاں بیوی میں شدید محبت پیدا کرنے کیلئے ایک خاص لوح تیار کی جاتی ہے۔اس سال جس کا وقت 10 تا 12 اپریل ہے اس وقت سے قبل آپ یہ لوح ادارہ سے تیار کروا سکتے ہیں۔اس کے علاوہ شرف شمس میں ایک خاص لوح تسخیر آپکو دی جائیگی جس کی برکت سے آپ کے سسرالی رشتہ دار آپ کے حق میں ہو جائینگے اور اسی لوح کی برکت سے عزت مال دولت اور شہرت بھی حاصل ہوگی۔اتفاق سے یہ دونوں نایاب وقت اپریل میں آرہے ہیں۔اللہ تعالیٰ آپکو روحانی و ذہنی سکون عطا فرمائے۔جب تک یہ الواح نہ ملے آپ درود مزمل روزانہ 1100 بار ورد کریں۔ان شاء اللہ سکون ملے گا۔

## لوح ہمزاد

س:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! لوح دو ماہ قبل ادارہ سے لوح ہمزاد حاصل کی تھی آپ نے اس لوح کے ہمراہ میرا خاص اسم اعظم بھی تجویز فرمایا مجھے تسخیر ہمزاد کا بے حد شوق ہے آپ کے ادارہ میں رابطہ سے قبل کئی لوگوں سے مل چکا تھا کیونکہ میرا تعلق زیادہ تر انٹرنیٹ سے تھا اس لئے انٹرنیٹ پر موجود ہمزاد کے ماہرین سے مسلسل 3 سال رابطے میں رہا اس دوران سوائے پیسے کے نقصان اور وقت ضائع کرنے کے کچھ ہاتھ نہ آیا لیکن گزشتہ 2 ماہ سے آپ کے ادارہ سے منسلک ہوں۔لوح ہمزاد حاصل کرنے کے بعد مجھے ایسا لگا کہ جیسے ہمزاد کی معلومات کا خزانہ میرے ہاتھ آ گیا ہو اب مسئلہ صرف یہ ہے کہ ہمزاد اپنی موجودگی کا احساس ضرور دلواتا ہے مگر کھلی آنکھوں سے نظر نہیں آتا برائے مہربانی میری روحانی راہنمائی کریں۔ان 2 ماہ کے درمیان میں جس قدر مطمئن ہوں گزشتہ کئی سالوں میں بھی اتنا مطمئن نہ ہوا۔آپ کے مقابلہ میں اُن لوگوں کے پاس معلومات 1% بھی نہیں۔

منجانب:۔وقاص اکبر (لاہور)

ج:۔آپ نے اتنا طویل خط لکھا برائے مہربانی بات جامع مختصر لکھ دیا کریں تا کہ پڑھنے میں آسانی ہو لوح ہمزاد سے اب تک ان گنت لوگ فائدہ اُٹھا چکے ہیں۔اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ ہمزاد آپ کے سامنے حاضر ہو اس مقصد کی تکمیل کیلئے کئی ماہ کی ریاضت چاہیے۔جس کیلئے مکمل تنہائی اور دُنیا داری سے بالکل قطع تعلق ہونا پڑتا ہے اگر آپ چاہتے ہیں کہ ہمزاد میں مزید طاقت آئے تو کم و بیش رات کو 2 گھنٹہ ہمزاد کی تسخیر کے اسمائے اعظم کو ورد کریں۔بغیر محنت کے کچھ حاصل نہیں ہوتا رہی بات انٹرنیٹ پر موجود اُن لوگوں کی جو کہ روحانیت بارے نا جانے کیا کیا دعوے اور باتیں کرتے ہیں۔ان میں سے بیشتر وہ افراد ہیں کہ جو صرف اعمال کی کتابیں اور بنیادی بہت مختصر معلومات حاصل کر کے اپنے آپ کو روحانیت کا بادشاہ سمجھتے ہیں۔میری بات آپ مکمل طور پر سمجھ چکے ہونگے کیونکہ آپ کا ان سے واسطہ پڑ چکا ہے۔بہتر ہے کہ فون پر دفتری اوقات میں بات کریں باقی تفصیل سمجھا دی جائیگی۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے،صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔**(ادارہ)**

برکت علی،عبد الخالق،تاج الملوک،حسام حیدر وارثی **(کراچی)** نور علی،محمد علی،رتو ڈیرو **(لاڑکانہ)** جاوید نذیر،فدا حسین،طالب حسین بھٹہ **(لالہ موسیٰ)** محمد خالد،ارشد علی **(گجرانوالہ)** بہادر علی،چنگیز خان،ابرار حسین،بازار کلاں **(پشاور)** فرقان جمیل،شکیل احمد،تواب علی،عبد الطیف **(راولپنڈی)** ریاض علی،خالد خان،محمد اشرف،سونہار خان **(نواب شاہ)** حافظ افضل،ذو القرنین حیدر،عبد الحنان،بشارت علی **(ملتان)** یوسف خان،فیضان علی،طارق اقبال **(فیصل آباد)** حکیم عبد الوہاب،اختر بادشاہ،ظفر اقبال،خٹک **(جنڈ)** منیب الرحمٰن،ثمینہ خالد،شہزاد فاروق،عبد الغنی،نور پور **(چشتیاں)** محمد شفیق **(سلانوالی)**

# قلمی دوستی

نام مع ولدیت:۔محمد رفیع الدین
تاریخ پیدائش یا عمر:۔1963ء
مشاغل:۔تحفہ روحانیات کا مطالعہ اور لکی نمبر پر ریسرچ کرنا
فون نمبر:0300-8370351
مکمل ایڈریس:۔مکان نمبر 700 شاہی بازار کوٹری میونسپل کمیٹی ڈاکخانہ کوٹری سندھ

نام مع ولدیت:۔غلام حسین ولد اللہ دین
تاریخ پیدائش یا عمر:۔فروری 1949
فون نمبر:0301-6702346
مشاغل:۔تحفہ روحانیات مزل لکی نمبر پڑھنا اور لکی نمبر بنانے کی کوشش کرنا
مکمل ایڈریس:۔رضا میڈیکل اسٹور گول چوک سرگودھا

نام مع ولدیت:۔محمد یاسین ولد محمد دین آرائیں
تاریخ پیدائش یا عمر:۔30 سال
مشاغل:۔عبادت کرنا' لکی نمبر بنانا
فون نمبر:0300-3243026
مکمل ایڈریس:۔کھاتہ بلوتر وم شفٹ اختر بردار طرفح پوسائٹ ایریا حیدر آباد

نام مع ولدیت:۔سردار جان خٹک
تاریخ پیدائش یا عمر:۔30 سال
فون نمبر:0301-8087919
مشاغل:۔علمی و روحانی رسائل پڑھنا اور وظائف کرنا
مکمل ایڈریس:۔سردار جان اندرون قصاباں چوک بنوں سٹی

نام مع ولدیت:۔شیخ محمد گلزار
تاریخ پیدائش یا عمر:۔60 سال
مشاغل:۔ تحفہ روحانیات اور مزل لکی نمبر سے لکی نمبر اخذ کرنا
فون نمبر:0300-4551488
مکمل ایڈریس:۔گلزار نیوز ایجنسی اخبار مارکیٹ لاہور

نام مع ولدیت:۔محمد رفیق ولد خوشی محمد (مرحوم)
تاریخ پیدائش یا عمر:۔44 سال
مشاغل:۔مختلف رسائل کا مطالعہ کرنا اور لکی نمبر بنانا، مزل لکی نمبر پر اعتماد کرنا
فون نمبر:0300-6310755
مکمل ایڈریس:۔چندا قلعہ جی ٹی روڈ گوجرانوالہ

نام مع ولدیت:۔محمد سلیم ولد غلام مصطفیٰ راجپوت
تاریخ پیدائش یا عمر:1-3-1977
مشاغل:۔تحفہ روحانیات کا مطالعہ کرنا
فون نمبر:0302-3451425
مکمل ایڈریس:۔چرکھا گھر پان محلہ اڈرہ آباد ڈاکخانہ وتحصیل ٹنڈو آدم

نام مع ولدیت:۔ رانا احمد بلال خان ولد رانا محمد اشتیاق خان
تاریخ پیدائش یا عمر:۔50 سال
مشاغل:۔ہومیو پیتھک اور روحانی کتابیں مع تحفہ روحانیات پڑھنا
فون نمبر:0321-6910244
مکمل ایڈریس:X-244۔اسکیم نمبر 3 ضلع ساہیوال

نام مع ولدیت:۔محمد اکرم ولد محمد منیر
تاریخ پیدائش یا عمر:۔35 سال
مشاغل:0335-5397840
مکمل ایڈریس:۔حافظ ملک شاپ' میلاد چوک' چوآسیدن شاہ ضلع چکوال

نام مع ولدیت:۔فرحان اسلم رضا
تاریخ پیدائش یا عمر:۔40 سال
فون نمبر:0312-4832665
مکمل ایڈریس:۔مکان نمبر 26 نیو بینک سٹریٹ اسلام آباد کالونی سمن آباد لاہور

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ____________

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ____________

مکمل ایڈریس ____________

____________

____________

## کوپن برائے راھنمائی عملیات

نام مع والدہ ____________

سوال ____________

____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

____________

**(نوٹ)** تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ **(ادارہ)**

## کوپن برائے لکی نمبر اپریل

نام مع ولدیت ____________

تاریخ پیدائش یا عمر ____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

____________

____________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ____________

تاریخ پیدائش یا عمر ____________

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

____________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ)** جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹوسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:۔** ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# ادارہ روحانیات میں تیار کردہ الواح

**لوح طلسماتی ہفت سیارگان** :۔ ساتوں سیاروں کی حامل طاقت کی یہ طلسماتی لوح خاص طور پر تیار کی جاتی ہے' ہر سیارے میں چند خواص موجود ہوتی ہیں۔ لوح طلسماتی ہفت سیارگان میں ساتوں سیاروں کی خاصیت موجود ہے اس لوح کے پاس ہوتے ہوئے کوئی خواہش ادھوری نہیں رہتی یہاں تک کہ انعامی چانس میں جیت اور مال و دولت۔ لوح ہفت مخلوط دھات پر تیار کی جاتی ہے ساتوں سیاروں سے متعلقہ دھاتیں۔ ہدیہ لوح طلسماتی ہفت سیارگان :۔ 7200 روپے

**لوح شرف قمر** :۔ اس لوح کی برکت سے انعامی چانس کا حصول' مردانہ وجاہت اور خوبصورتی حاصل کرنے کے لئے دفع بندش اولاد' نکاح' حصول علم' تسخیر' خلق وکاروبار جیسے امور میں مدد لی جاسکتی ہے لوح شرف قمر میں بے انتہا خوبیاں ہیں۔

**لوح شرف شمس** :۔ حصول مال ودولت' عزت ومراتب' غلبہ دشمن اور کاروباری ترقی کیلئے یہ لوح بنائی جاتی ہے۔ سابقہ دور کے بادشاہ اور امراء خصوصاً اس لوح کو بنواتے تھے جس کی مدد سے کئی سال وہ حکومتی عہدے پر فائز رہتے۔

**لوح قران شمس و قمر** :۔ بے اولاد حضرات کے لئے اور خصوصاً وہ افراد کہ اولاد نرینہ کے خواہشمند ہوں یا وہ افراد جو کہ جڑواں بیٹوں کے خواہشمند ہوں اس لوح سے اپنی خواہش کی تکمیل کر سکتے ہیں یہ لوح خاص ایام میں ہر ماہ بنائی جاتی ہے۔

**لوح شرف عطارد** :۔ پاگل پن' مرگی' جنون کی کیفیت' دماغی خرابی کے باعث دورے پڑنا' کند ذہنی کے خاتمہ کیلئے' من پسند شادی والدین اور عزیز واقارب کو راضی کرنے کے لئے لوح شرف عطارد سے بہتر کوئی دوسری لوح نہیں اس کے علاوہ پیچیدہ امراض سے نجات اور علمی ترقی یا امتحان میں نمایاں پوزیشن حاصل کرنے کے لئے یہ خاص لوح بنائی جاتی ہے۔

**لوح شرف مریخ** :۔ جنات اور نظر بد' آسیبی اور جادو کے خاتمہ کے لئے دشمنوں پر غلبہ پانے کے لئے' دل' جگر' خون اور معدے کے امراض سے نجات پانے کے لئے اور دشمنوں پر اپنا خوف اور دہشت پیدا کرنے کے لئے' اپنی اندرونی بزدلی اور احساس کمتری اور قوت ارادی کے خاتمہ کیلئے قوت باہ میں اضافہ اور خصوصاً 9 عدد کی انگوٹھی تیار کی جاتی ہے۔

**لوح شرف زہرہ** :۔ سنگدل محبوب کی تسخیر' تسخیر خلق' قائم النکاح' دائمی دوستی محبت پیدا کرنا' گاہکوں میں اضافہ کرنا اور لوگوں کی توجہ اپنی جانب کرنا' اپنے جسم اور چہرہ کو حسین بنانا ان تمام مقاصد کے حصول کیلئے یہ لوح تیار کی جاتی ہے۔

**لوح شرف مشتری** :۔ پرائز بانڈ کی ڈرا' انعامی نمبر' انعامی اسکیموں میں جیت' مفت کی دولت حاصل کرنا' وراثتی جائیداد کا حصول' بیرون ملک سفر کی بندش کا خاتمہ' شہرت اور خیر وبرکت حاصل کرنے کے لئے یہ لوح بنائی جاتی ہے۔

**لوح شرف زحل** :۔ بدنصیبی' مالی ومعاشی کمزوری' غربت وافلاس اور زحل کی ساڑھ ستی کے خاتمہ کیلئے روحانی ترقی' حکومتی عہدہ کا حصول' کالا دو سفلی جادو' جنات وآسیب کا خاتمہ کیلئے لوح شرف زحل خاص اہمیت رکھتی ہے۔


**ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ**

**0300-6351192-0333-6158193**

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

مئی 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

## ماہر روحانیات کا چکوال میں محفل مراقبہ اور روحانی وظائف کا فیض

رمضان المبارک عبادتوں، رحمتوں، برکتوں بھرا مہینہ

کالے علم کے ماہر نے توبہ کرلی، جنات کی روحانی واردات

لوبان، ہرمل بھگائے مکھی مچھر اور کھٹمل

گنے کا استعمال قوت و طاقت کا خزانہ

خوفناک حادثہ سے بال بال بچ گیا

تنخواہ دار ملازم کیسے امیر ہوگیا؟

وظیفہ کریں ملازمت میں ترقی پائیں

دشمن افسر بھی آپکی عزت کریں گے

دشمن کی جائیداد، عمارت تباہ ہوجائے




تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ

روحانی حاضرات سے خفیہ معلومات لیں

بدکار عورت کی بدکاری بند ہوجائے

مریخ کی قوت، طاقت کے پہاڑ

سیارہ زہرہ کا عروج اور محبت میں کامیابی

جادوگروں کے خوفناک کالے علم کا توڑ



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

## خاص لوح شرف مشتری

سیارہ مشتری عزت، مال و دولت کا سیارہ کہلاتا ہے جب اس سیارے کا عروج کسی بھی شخص کے زائچہ میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مال و دولت میں کھیلتا ہے اور خوشحالی کی زندگی بسر کرتا ہے اور اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں یہ سیارہ نحس یا خراب حالت میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مفلسی، بیروزگاری، پریشانی اور مال و دولت میں کمی کا شکار رہتا ہے۔

اکثر و بیشتر دیکھا گیا ہے کہ جو لوگ مالی لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اُن کے زائچہ پیدائش میں مشتری بھی کمزور ہوتا ہے اس سیارے کی نحوست کو ختم کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے ہر بارہ سال بعد ایک موقع دیا ہے اس خاص موقع سے اہل علم فائدہ اُٹھاتے ہیں اور وہ لوگ جن کے زائچہ پیدائش میں سیارہ مشتری کمزور ہو اُن کو خاص وقت شرف مشتری جو کہ 12 سال بعد 1 بار آتا ہے اس میں لوح مشتری تیار کر کے دیتے ہیں اس لوح کی برکت سے میرے ذاتی مشاہدہ میں آیا ہے کہ غربت، مفلسی، بیروزگاری اور مالی مشکلات کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ گزشتہ 12 سال قبل بے شمار لوگوں کو لوح مشتری تیار کر کے دی اور اس لوح کی برکت سے پریشان حال لوگوں کی اللہ تعالیٰ نے پریشانیاں ختم کر دی رزق روزی میں اضافہ ہوا اور آج وہ لوگ جنہوں نے لوح مشتری اپنے پاس رکھی خوشحال اور پُرسکون زندگی گزار رہے ہیں۔ وہ لوگ جو کہ فوری طور پر مالی مشکلات سے نجات چاہتے ہیں اس قیمتی اور نایاب وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ لوح مشتری آج ہی ادارہ سے بک کروائیں۔

**ہدیہ 7200 روپے**

### طلسم خاص اولاد نرینہ

ہر شادی شدہ فرد کی خواہش ہوتی ہے کہ اُسے جلد سے جلد اولاد نرینہ حاصل ہو لیکن عرصہ دراز تک یا تو اولاد نہیں ہوتی یا پھر اولاد نرینہ کی خواہش دل میں رہتی ہے۔ جس کی وجہ سے ایسے خواہشمند حضرات کے ہاں بیٹیاں ہی بیٹیاں پیدا ہوتی رہتی ہیں یہ قانون قدرت ہے لیکن حکمت سے اپنی اس خواہش کو خاص طریقہ سے بارگاہ الٰہی میں پیش کر کے پورا کیا جا سکتا ہے وہ لوگ جو کہ اب تک اولاد نرینہ سے محروم ہیں مجرب طلسم خاص برائے اولاد نرینہ کے ذریعے اپنی اس خواہش کو پورا کر سکتے ہیں۔

**ہدیہ 7200 روپے**

### لوح شرف مشتری اور قرض نجات

غربت اور مفلسی ایک ایسا عذاب ہے۔ جس سے نجات کیلئے اس مصیبت میں گرفتار شخص وقتی طور پر کچھ ذہنی سکون حاصل کرنے کیلئے کسی نہ کسی طرح کہیں سے قرض حاصل کر لیتا ہے اور پھر تمام عمر اُس قرض کی قسطیں ادا کرتا رہتا ہے یا پھر پہلے قرض کو اتارنے کیلئے مزید قرضہ لیتا ہے ایسے پریشان حال لوگوں کیلئے عرض کروں کہ ان کے زائچہ پیدائش میں مشتری حالت رجعت میں ہوتا ہے۔ یعنی سیارہ مشتری کی یہ گردش ساری عمر صاحب زائچہ پر ایسی اثر انداز ہوتی ہے کہ وہ قرض پر قرض لے کر اس کے وزن تلے دبا جاتا ہے شرف مشتری اللہ کی طرف سے ایسے پریشان کُن لوگوں کیلئے کسی بڑی نعمت سے کم نہیں ہے۔ جو کہ قرض سے نجات چاہتے ہوں سیارہ مشتری کی اس نحس حالت کو ختم کرنے کیلئے لوح مشتری قرض سے نجات کیلئے تیار کی جاتی ہے۔ جس میں خاص قرآنی آیات کی برکت اور تاثیر اس قدر ہوتی ہے کہ بہت مختصر وقت میں لوح مبارکہ اپنا اثر تیزی سے ظاہر کرنا شروع کر دیتی ہے۔ دیکھتے ہی دیکھتے قرض سے نجات مل جاتی ہے **ہدیہ 7200 روپے**

### لوح شرف مشتری اور حصول انعام

**ہدیہ 9200 روپے**

جو لوگ عرصہ دراز سے انعامی اسکیموں میں حصہ لے رہے ہیں مگر ناکامی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا بلکہ محنت کی کمائی انعامی اسکیموں میں لگا کر پھر خالی ہاتھ بیٹھ جاتے ہیں میری ایسے بھائیوں سے گزارش ہے کہ اپنا زائچہ پیدائش بنوائیں میں یقین سے کہتا ہوں کہ اُن کے زائچہ میں مشتری نحس حالت یعنی نظر مقابلہ، تربیع یا نحس قران کے درجات پر موجود ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ لوگ جو کہ مالی مشکلات میں گھرے ہوئے ہیں اور اپنی مالی پریشانیوں کو ختم کرنے کیلئے انعامی اسکیموں کا سہارا لیتے ہیں پھر بھی انعام اُن کے قریب سے ہو کر گزر جاتا ہے۔ 12 سال بعد اس خاص موقع پر تیار کی جانیوالی لوح مشتری برائے حصول انعام یقیناً آپکو انعامی دولت سے مالا مال کر دے گی بلکہ آئندہ بھی آپ انعامی اسکیموں میں فاتح ہونگے۔ یہ خاص لوح شرف مشتری کا وقت گزرنے کے بعد تیار نہ کی جاسکے گی کیونکہ 12 سال بعد جو اس لوح کے بنانے میں قوت ہوتی ہے وقت شرف مشتری گزرنے کے بعد وہ قوت اور تاثیر کبھی دوبارہ نہ ملے گی۔

غارحراء کے اس درودیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے




جلد نمبر 13 مئی 2018ء شمارہ نمبر 11



# ترتیب مضامین





ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان مابہ جنت اعلیٰ برابر است آهسته پابنه که ملك سجده می كنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار "اَستَغفِرُ اللهَ رَبِّي مِنْ كُلِّ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَيهِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى آلِهٖ مُحمد بِعَدَ دَالمُزَّمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔
آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## شعبان، زکات سورۃ مزمل

شعبان المبارک رحمتوں اور برکتوں والا مہینہ ہے اس ماہ اللہ کی طرف سے بے شمار تحائف بھیجے گئے ہیں رمضان المبارک آئندہ مہینہ ہے جو کہ رحمتوں اور برکتوں والا ہے اس ماہ میں بھی اللہ تعالیٰ کی جانب سے خصوصی رحمت نازل ہوتی ہے 15 شعبان شب برات ہے اس رات زکات سورۃ مزمل کی ادائیگی نہایت پُر اثر ہے۔ شعبان کے نفلی روزے اس ماہ رکھنا نہایت روحانی اثرات ظاہر کرتا ہے۔ شعبان المبارک میں سورۃ مزمل کی زکات ادا کرنے کیلئے اس رات کو سورۃ مزمل 117 بار پڑھی جائیگی نیت 1 سال زکات کی ادائیگی کی رکھی جائے۔ اول و آخر درود مزمل 117 بار پڑھا جائیگا۔

منجانب:۔ ادارہ



# حمد

دل رفتہ جمال ہے اس ذوالجلال کا
مستجمع جمیع صفات و کمال کا

ادراک کو ہے ذات مقدس میں داخل کیا
اُدھر نہیں گزار گمان و خیال کا

حیرت سے عارفوں کو نہیں راہ معرفت
حال اور کچھ ہے یاں اُنھوں کے حال و قال کا

ہے قسمت زمین وفلک سے غرض نمود
جلوہ وگرنہ سب میں ہے اسکے جمال کا

مرنے کا بھی خیال رہے میر اگر تجھے
ہے اشتیاق جان جہاں کے وصال کا

میر تقی میر

# ماہر روحانیات کا چکوال میں محفل مراقبہ اور روحانی وظائف کا فیض

تحریر:۔ ایاز اشرف سیال (چکوال)

**تمام دوستوں، عزیزوں شائقین روحانیات، طالبان روحانیات کو میرا سلام!**

پیارے دوستوں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں چند برس قبل ایک مضمون کا سلسلہ شروع کیا تھا جسے قارئین خوب سراہا۔ **چکوال میں تحفہ روحانیات کے قارئین کی کثیر تعداد موجود ہے۔** میرے حلقہ احباب میں بھی شائقین روحانیت کی کثیر تعداد ہے۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا باقاعدگی سے مطالعہ کرتے ہیں۔ جو کچھ میں نے استادان گرام سے سیکھا اپنے حلقہ احباب میں اُسکا فیض تقسیم کر رہا ہوں کیونکہ لاتعداد ایسے پریشان حال لوگ ہیں جو کہ تحفہ روحانیات کی وجہ سے مجھ سے اکثر و بیشتر رابطے میں رہتے ہیں اور یہ رابطے کا سلسلہ بڑھتا گیا اور باقاعدہ طور پر ایک محفل کی شکل اختیار کر گیا۔ ہم سب روحانی دوستوں مل کر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے مضامین پر تبصرہ کرتے، اسی دوران یہ فیصلہ کیا کہ اپنی اس روحانی محفل میں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کو ہر ماہ باقاعدہ دعوت دی جائے کہ وہ شائقین روحانیات کو باقاعدہ براہ راست مراقبہ کی تربیت دیں وظائف کے بارے میں بتائیں مسائل سُنیں اور اُنکا حل بھی تجویز کریں دو ہفتہ قبل ہم چند دوستوں نے ماہر روحانیات سے بالمشافہ ملاقات کا پروگرام ترتیب دیا، ملاقات کی غرض سے اسلام آباد روانہ ہوگئے۔ ماہر روحانیات نہایت شفقت سے پیش آئے اس دوران دوستوں نے روحانیات بارے چند اہم سوالات کئے ماہر روحانیات نے ان سوالات کے تسلی بخش جواب دیئے ہم اپنے مقصد کی طرف آئے عرض کی کہ ہماری خواہش ہے کہ آپ چکوال کیلئے بھی کچھ وقت نکالیں کیونکہ بہت سے دوست احباب ایسے بھی ہیں جو کہ آپ سے ملاقات کا شرف حاصل نہیں کر سکتے۔ اُن دوستوں کی بھی خواہش یہی ہے کہ آپ ہماری روحانی تربیت فرمائیں کیونکہ آج کے دور میں روحانی علوم کا اتنا خزانہ اور روحانیت پر اتنی گرفت گنے چُنے لوگوں کے پاس ہے اور جن کے پاس ہے وہ آپکی طرح سے مخلص، شفیق اور مہربان نہیں۔ اگر آپ ہماری خواہش کے مطابق ہمارے حلقہ روحانی کو براہ راست روحانی تربیت دیں، مراقبہ کروائیں، سورۃ مزمل کے فضائل سے آگاہ کریں تو ہماری خوش بختی ہوگی۔

**ماہر روحانیات نے اپنی مصروفیات** کا ذکر کیا کہ میرے لئے بہت مشکل ہو جائیگا لیکن تمام دوستوں کے بے حد اسرار پر چکوال میں روحانی محفل مراقبہ کی سرپرستی کیلئے حامی بھرلی۔

**12 اپریل بروز جمعرات** چوہدری سرفراز صاحب کی حویلی پر محفل مراقبہ اور محفل نعت کا اہتمام کیا گیا۔ ہم نے چکوال پہنچتے ہی تشہیری بینر آویزاں کر دیئے۔ اہلیان چکوال نے بذریعہ فون رابطہ کرنا شروع کر دیا 12 اپریل جمعرات بھی آ گئی کہ ماہر روحانیات چکوال تشریف لائے پُرتپاک استقبال کیا گیا۔ اہلیان علاقہ میں روحانی خوشی اُنکے چہرہ پر نمایاں تھیں مرد خواتین، جوان اور بوڑھے تمام پُرجوش نظر آرہے تھے۔ حویلی کا رقبہ زیادہ تھا اس لئے باآسانی تمام لوگ مرد و خواتین اس محفل میں شامل ہوگئے۔ تلاوت قرآن پاک سے محفل کا آغاز کیا گیا چکوال کے مشہور نعت خواہاں حضرات نے تقریباً 45 منٹ تک حمد و نعت پڑھ کر حاضرین کی روحانی کیفیت کو تقویت دی۔ نعت خوانی کے بعد مولانا معصب حسین ساقی نے روحانیت اور شب معراج کی نسبت سے پُرجوش روحانی خطاب کیا۔ خطاب کے بعد اسٹیج پر ماہر روحانیات جلوہ افروز ہوئے حاضرین و شائقین روحانیات کے چہروں پر خوشی کے آثار نمایاں تھے۔ ماہر روحانیات نے سورۃ مزمل کی پہلی 5 آیات کی تلاوت فرمائی ترجمہ اور مختصر تفسیر بیان فرمائی۔ اسکے ساتھ مراقبہ کی اہمیت، افادیت اور ضرورت پر بیان فرمایا اس کے علاوہ ہماری پریشانیوں کی وجہ، مشکلات، مصائب اللہ کی طرف سے نازل ہونے کی وجہ بھی بیان فرمائی۔ جب آپ بیان فرما رہے تھے تو پنڈال میں سناٹا تھا روحانی سرور اور کیفیت اپنے جوش پر تھی۔ پھر وہ لمحہ آ گیا جب آپ نے تمام حاضرین محفل کو دو زانو مراقبہ کی نشست جمانے کی تربیت دی **دلوں کو کثافت سے پاک، صاف اور اللہ کے نور سے منور کرنے کیلئے مراقبہ ضروری ہے۔ مراقبہ روح کی غذا ہے، آپ نے مزید ارشاد فرمایا کہ مراقبہ اللہ تک پہنچنے کا بہترین ذریعہ ہے** پھر چند دینی اسلامی واقعات، پیغمبران اکرام اور اولیاء اکرام کے مراقبہ متعلق کچھ واقعات ارشاد فرمائے۔ حاضرین محفل کو

سات گہرے سانس لینے کا طریقہ بتایا۔ تمام لائٹیں بند کروادی گئی دل میں جھانکنے کو کہا گیا آنکھیں مکمل بند کیں اس وقت جو روحانی سرور کی کیفیت تھی اُس کیفیت کو لفظوں میں بیان کرنا ناممکن ہے یوں لگ رہا تھا کہ جیسے ماہر روحانیات کے زیرنگرانی اس مختصر مراقبہ میں مجھے کئی روحانی منازل طے کروا دی گیں۔ اپنی روح میں نور کا سمندر محسوس کر رہا تھا۔ گنبد خضریٰ سے نور ہی نور برس رہا تھا یہ ایسی کیفیت تھی کہ جسے اُس محفل میں موجود میرے کئی دوستوں نے محسوس کیا۔

**مراقبہ کے بعد ماہر روحانیات نے** اسی پُرکیف روحانی سرور میں دعا کروائی۔ دوستو آپ خود تصور کریں پُرسکون روحانی کیفیت ہو روشنیاں بند ہوں روحانی سرور ہو اور پھر رقت آمیز لہجہ میں دُعا ہو جس میں گناہوں کی معافی کے طلبگار ہوں آہوں اور سسکیوں کے ساتھ توبہ کی جائے آئندہ گناہ نہ کرنے کا عہد کیا جائے۔ اس پُرکیف روحانی کیفیت میں تمام حاضرین سر جھکائے آنکھیں بند کئے اللہ کے حضور حاضر ہوں۔ روشنی میں ایک دوسرے سے شرم آتی ہے۔ روتے ہوئے سسکیاں لیتے ہوئے لیکن اندھیرے میں اللہ کے حضور کون کتنا گڑگڑایا اور رویا اُس وقت کی روحانی کیفیت لفظوں میں سمیٹنا ناممکن سی بات ہے۔

**دُعا کے بعد** حاضرین محفل ماہر روحانیات سے مصافحہ کیلئے بے چین تھے۔ بزرگ، جوان اور بچوں نے مصافحہ کیا خواتین پردہ میں موجود تھیں۔ زنانہ حصہ میں کھانا شروع کروا دیا گیا جیسے ہی خواتین نے کھانے سے فراغت پائی تو مرد حضرات کیلئے کھانا لگوا دیا گیا۔ کھانے کے بعد ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب ابھی اپنی نشست سے اُٹھ بھی نہ پائے تھے کہ سائلین کا جم غفیر آپ کے گرد ایک بار پھر جمع ہوگیا۔ یہ ہمارے لئے اعزاز کی بات تھی کہ ماہر روحانیات براہ راست بڑی توجہ کے ساتھ سائلین کے سوالات کا قرآن پاک کی آیات' اسم الہیٰ یا صدقات اُنکے مسائل کے مطابق تجویز فرما رہے تھے۔ اگر ایک ایک سائل کے مسئلے کا مختصر جواب نہ دیا جاتا تو یقیناً صبح ہوجاتی۔ سائلین کا رش کم ہوا تو حلقہ احباب جن میں میرے خاص دوست محترم صوبیدار نیاز حسین' محترم سرفراز حسین' محترم منعم حسین' محترم وقاص احمد' محترم لیاقت شہزاد' محترم صباء بٹ' محترم محمد رؤف' محترم ثاقب حسین' محترم شہباز صاحب اور محمد علی سیالوی صاحب شامل تھے ملاقات کیلئے ماہر روحانیات کی خدمت میں شرف ملاقات کی غرض سے حاضر ہوئے۔ دوستوں کو بھی اپنے دنیاوی مسائل اور پریشانیوں کے بارے میں روحانی حل معلوم کرنا تھا ماہر روحانیات نے نہایت شفقت اور نرم لہجہ میں الگ الگ ہر ایک دوست کو اُسکے مسئلے کا روحانی حل تجویز فرمایا۔

**ان شاء اللہ آئندہ ماہ مئی میں ماہر روحانیات کو محفل مراقبہ کی دعوت دی جائیگی کیونکہ روحانی پیاس ابھی تک بجھی نہیں ہے۔ تشنگی باقی ہے۔**

**یہ ہم لوگوں کی خوش قسمتی ہے** کہ ماہر روحانیات کی شفقت سے ہم مراقبہ کے بنیادی اصولوں کو جان سکے۔ خواہش ہے کہ اسی طرح چلہ کشی اور روحانی اصول اور قاعدے بھی جان جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ ماہر روحانیات کا سایہ ہمیشہ ہمیشہ ہمارے سروں پر قائم و دائم رکھے

**ادارہ روحانیات اور تحفہ روحانیات تا قیامت اسی طرح طالبان روحانیات میں اپنا فیض جاری کرتے رہیں۔**

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 26 مئی 18:39 تا 29 مئی 03:28

**ہبوط قمر:** 26 مئی 22:22 تا 00:14

**قمر در ثور:** 13 مئی 23:15 تا 16 مئی 01:43

**شرف قمر:** 14 مئی 02:41 تا 04:24

## شادی بیاہ کی تاریخیں

1.2.3.6.7.8.9.13.14.16.17.22.23.30

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کرلیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔ قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**

## رمضان المبارک

# عبادتوں رحمتوں برکتوں بھرا مہینہ

تحریر: ملک ذوالفقار علی اعوان (چکوال)

رمضان المبارک قمری مہینوں میں سے نواں مہینہ ہے اللہ تعالیٰ نے اس ماہ مبارک کی اپنی طرف خاص نسبت فرمائی ہے حدیث مبارکہ ہے کہ ''رمضان شہر اللہ'' رمضان اللہ تعالیٰ کا مہینہ ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ اس مبارک مہینہ سے رب ذوالجلال کا خصوصی تعلق ہے جس کی وجہ سے یہ مبارک مہینہ دوسرے مہینوں سے ممتاز اور جدا ہے اس ماہ سے خصوصی تعلق سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی تجلیات خاصہ اس مبارک ماہ میں اس درجہ نازل ہوتی ہیں گویا موسلا دھار بارش کی طرح برستی رہتی ہیں۔

حدیث مبارکہ ہے کہ رمضان ایسا مہینہ ہے کہ اس کے اول حصہ میں حق تعالیٰ کی رحمت برستی ہے جس کی وجہ سے انوار واسرار کے ظاہر ہونے کی قابلیت و استعداد پیدا ہو کر گناہوں کے ظلمات اور معصیت کی کثافتوں سے نکلنا میسر ہوتا ہے اور اس مبارک ماہ کا درمیانی حصہ گناہوں کی مغفرت کا سبب ہے اور اس ماہ کے آخری حصہ میں دوزخ کی آگ سے آزادی حاصل ہوتی ہے۔

رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے کہ رمضان کی جب پہلی رات ہوتی ہے تو شیاطین کو بند کر دیا جاتا ہے اور مضبوط باندھ دیا جاتا ہے اور سرکش جنوں کو بھی بند کر دیا جاتا ہے اور دوزخ کے دروازے بند کر دیئے جاتے ہیں اسکا کوئی بھی دروازہ نہیں کھولا جاتا اور بہشت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں۔ اس کا کوئی بھی دروازہ بند نہیں کیا جاتا اور ایک آواز دینے والا آواز دیتا ہے اے نیکی کے طالب آگے بڑھ کہ نیکی کا وقت ہے اور اے بدی کے چاہنے والے بدی سے رک جا اور اپنے نفس کو گناہوں سے باز رکھ۔

روزہ وہ عظیم فریضہ ہے جسکو رب ذوالجلال نے اپنی طرف منسوب فرمایا ہے اور قیامت کے دن رب تعالیٰ اس کا بدلہ اور اجر بغیر کسی واسطہ کے بذات خود روزہ دار کو عنایت فرمائیں گے۔ چنانچہ حدیث قدسی میں ارشاد ہے

**''الصوم لی وانا اجزی به''** روزہ میرا ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا۔

حضور اکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے فرمایا کہ روزہ دار کے منہ کی بو اللہ تعالیٰ کے نزدیک مشک کی بو سے زیادہ پسندیدہ ہے گویا روزہ دار اللہ تعالیٰ کا محبوب ہو جاتا ہے۔ کہ اس کے خلوف (منہ کی بو) بھی اللہ تعالیٰ کو پسند اور خوشگوار ہوتی ہے۔ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جنت کو شروع سال سے آخر سال تک رمضان المبارک کی خاطر آراستہ کیا جاتا ہے اور خوشبوؤں کی دھونی دی جاتی ہے پس جب رمضان المبارک کی پہلی رات ہوتی ہے تو عرش کے نیچے سے ایک ہوا چلتی ہے جس کا نام مثیرہ ہے جس کے جھونکوں کی وجہ سے جنت کے درختوں کے پتے اور کواڑوں کے حلقے بجنے لگتے ہیں جس سے ایسی دل آویز سریلی آواز نکلتی ہے کہ سننے والوں نے اس سے اچھی آواز کبھی نہیں سنی۔ پس خوشنما آنکھوں والی حوریں اپنے مکانوں سے نکل کر جنت کے بالا خانوں میں کھڑی ہو کر آواز دیتی ہیں کہ ہے کوئی اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ہم سے منگنی کرنے والا تاکہ حق تعالیٰ شانہ اس کو ہم سے جوڑ دیں۔ پھر وہی حوریں جنت کے داروغہ سے پوچھتی ہیں کہ یہ کیسی رات ہے وہ لبیک کہہ کر جواب دیتے ہیں۔ اے خوبصورت اور خوب سیرت عورتو یہ رمضان المبارک کی پہلی رات ہے اور حق تعالیٰ شانہ رضوان (جنت کے داروغہ) سے فرماتے ہیں۔ کہ جنت کے دروازے محمد ﷺ کی اُمت کے روزہ داروں کیلئے کھول دو اور جہنم کے داروغہ مالک سے فرماتے ہیں محمد ﷺ کی اُمت کے روزہ داروں پر جہنم کے دروازے بند کر دو اور حضرت جبرائیلؑ کو حکم ہوتا ہے کہ زمین پر جاؤ اور سرکش شیاطین کو قید کرو اور گلے میں طوق ڈال کر دریا میں پھینک دو کہ میرے محبوب ﷺ کی اُمت کو روزہ داروں کو خراب نہ کریں۔

رمضان کے اس مبارک ماہ کی ان تمام فضیلتوں کو دیکھتے ہوئے مسلمانوں کو اس مہینہ میں عبادتوں کا خاص اہتمام کرنا چاہیے اور کوئی لمحہ ضائع اور بیکار جانے نہیں دینا چاہیے شب و روز کے اوقات کو صالح اعمال کے ساتھ مزین اور معمور رکھنے کی سعی اور کوشش میں مصروف رہنا چاہیے اور دوسرے مہینوں کی دائمہ عبادات کے ساتھ بعض دوسری عبادات کو اس ماہ مبارک میں مقرر کرنے سے شریعت کی یہی غرض معلوم ہوتی ہے کہ اس ماہ مبارک کا ہر لمحہ اور گھڑی عبادت و ریاضت میں گزرے لیکن حاجت بشریہ میں گھرے ہوئے انسان کیلئے یہ ناممکن تھا کہ وہ اپنے کاروبار اور بشریت کے تقاضوں سے علیحدہ ہو کر ہمہ وقت عبادات میں مشغول ہو جاتا ہے۔ اس لئے انسانوں کے ضعف اور انکی ضروریات طبعیہ پر نظر فرماتے ہوئے رب تعالیٰ کی رحمت نے دستگیری فرمائی اور اس ماہ مبارک میں ایسے انداز میں عبادات کو فرض کے طور پر متعین فرما دیا کہ انسان اس عبادت کے ساتھ اپنی تمام ضروریات وحوائج میں بھی مصروف رہ سکتا ہے اور عین اس خاص طریقہ عبادت میں بھی مشغول ہو سکتا ہے۔

# فضائل رمضان کریم

تحریر: نبیل مزمل (ملتان)

رمضان المبارک کا مہینہ ہر سال اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے مغفرتوں، برکات اور رحمتوں کو اپنے جلوں میں لے کر آتا ہے۔ دنیائے اسلام میں رمضان المبارک بڑے خوبصورت اور جذباتی انداز میں گزارا جاتا ہے۔ مسلمان اللہ تبارک وتعالیٰ سے اپنے تعلق کی تجدید کے لیے اپنے آپ تیار کرتے ہیں۔ جہاں پر رمضان المبارک کا مقدس مہینہ بڑی گہما گہمی سے گزرتا ہے وہیں پر اس کی آمد سے قبل ہی لوگ مختلف انداز میں رمضان المبارک کے لیے اپنے آپ کو آمادہ و تیار کرتے ہیں۔ مردوں کے ساتھ ساتھ عورتیں اور بچے بھی اس کی آمد پر انتہائی خوشی اور مسرت محسوس کرتے ہیں۔ ہمارے معاشرے میں رمضان المبارک کی آمد سے قبل ہی سحری اور افطاری کی تیاری کے لیے اشیائے خورونوش کو بڑے پیمانے پر خرید کر جمع کر لیا جاتا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ نماز تراویح کی ادائیگی کے لیے مردنئے ملبوسات بھی تیار کرتے ہیں؛ تاہم اس بات کو محسوس کیا جاسکتا ہے کہ رمضان المبارک میں دینی اور روحانی اعتبار سے ترقی کے لیے جس انداز میں منصوبہ بندی کرنی چاہیے اس کا بھرپور طریقے سے اہتمام نہیں کیا جاتا۔ گو رمضان المبارک کی آمد کے ساتھ روحانی اور دینی ترقی کے دروازے کھل جاتے ہیں لیکن اگر ماہ مبارک کی آمد سے قبل ہی اس کے لیے اپنے آپ کو تیار کر لیا جائے تو بہت کچھ حاصل کیا جاسکتا ہے۔ رمضان المبارک کی آمد سے قبل کی جانے والی تیاریوں میں درج ذیل امور کو ترجیحی بنیادوں پر اہمیت دینے کی ضرورت ہے۔

**1۔ قرآن مجید کی تعلیم کا اہتمام:** رمضان المبارک کے مہینے کا قرآن مجید کے ساتھ انتہائی گہرا تعلق ہے۔ اسی ماہ مبارک کی آخری عشرے کی ایک طاق رات میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن مجید کو لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر نازل فرمایا۔ قرآن مجید رہتی دنیا تک لوگوں کے لیے اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے آخری پیغام ہے۔ رمضان المبارک کی مقدس ساعتوں میں اپنی دیگر مصروفیات کے مقابلے میں قرآن مجید کی تعلیمات کا زیادہ سے زیادہ اہتمام کرنا چاہیے۔ اس کی تلاوت کے ساتھ ساتھ اس کے معنی، اس کے مطالب پر غور کرنا انتہائی مفید ہے۔ اگر یہ مہینہ شروع ہونے سے پہلے ہی بعض ماہرین قرآن اور بعض اچھی درس گاہوں کو چن لیا جائے تو رمضان المبارک کے مہینے میں قرآن مجید کی تعلیم کو نہایت احسن انداز میں حاصل کیا جاسکتا ہے۔

**2۔ تراویح:** ہمارے معاشرے میں قرآن مجید کو اچھے انداز میں پڑھنے والے قارئین کی تعداد میں دن بدن اضافہ ہوتا چلا جارہا ہے۔ اچھے انداز میں قرآن مجید کی تلاوت کرنے والے قاریوں کی اقتدا میں نماز ادا کرنے سے تراویح کا لطف دوبالا ہو جاتا ہے۔ رمضان المبارک کی آمد سے قبل ہی اگر انسان ایسے مراکز اور مساجد کا تعین کرلے جن میں احسن انداز میں تراویح کا اہتمام کیا جاتا ہے تو یقیناً رمضان کی روح پرور ساعتوں سے بہتر انداز میں استفادہ کیا جاسکتا ہے۔

**3۔ زکوٰۃ و صدقات کی ادائیگی کیلئے کاروباری حجم کا تجزیہ:** اللہ تبارک وتعالیٰ نے مسلمانوں پر سال میں ایک مرتبہ زکوٰۃ کی ادائیگی کو لازم کیا ہے۔ زکوٰۃ انسان کے حاضر کاروباری مال کا چالیسواں حصہ یا ڈھائی فیصد ہوتی ہے۔ انسان اگر صحیح معنوں میں اپنے کاروباری حجم کا حساب و کتاب لگائے تو زکوٰۃ احسن طریقے سے ادا کرسکتا ہے۔ اگر اس مسئلے میں تساہل یا سستی کا مظاہرہ کیا جائے تو رمضان المبارک میں زکوٰۃ کی ادائیگی احسن طریقے سے نہیں ہوسکتی۔ رمضان المبارک کی آمد سے قبل ہی انسان کو اپنے کاروباری حجم کا تخمینہ لگانا شروع کر دینا چاہیے تاکہ رمضان المبارک کی آمد پر صحیح طریقے سے زکوٰۃ ادا کی جاسکے۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے حوالے مستحق لوگوں کا ترجیحی انداز میں تعین کرنا بھی انتہائی ضروری ہے۔ زکوٰۃ اللہ تبارک وتعالیٰ کی طرف سے عائد کردہ ایک فریضہ ہے جو مستحق اور نادار لوگوں کا حق ہے۔ کئی پیشہ ور لوگ مستحق اور نادار لوگوں کی حق تلفی کے مرتکب ہوتے ہیں اور ان تک زکوٰۃ کے مال کے پہنچنے سے قبل ہی راستے میں اس مال لے اُڑتے ہیں۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کی اگر صحیح طریقے سے منصوبہ بندی کی جائے اور مستحق اور نادار لوگوں تک اس کو پہنچانے کا اہتمام کیا جائے تو چند ہی سالوں میں معاشرے میں نادار اور غریب لوگوں کی تعداد میں خاطر خواہ کمی واقع ہوسکتی ہے۔ زکوٰۃ اور صدقات اسلامی معاشرے کے کمزور اور مفلوک الحال لوگوں کی بحالی کے لیے کلیدی کردار ادا کرسکتے ہیں؛ لیکن بدقسمتی سے ہمارے معاشرے میں زکوٰۃ کی ادائیگی کا اہتمام نہیں ہے جس کی وجہ سے ہمارے معاشرے میں غربت اور افلاس کی سطح میں دن بدن اضافہ ہوتا چلا جارہا ہے۔ رمضان

المبارک کی آمد سے قبل ہی منظم انداز میں ان معاملات کا تجزیہ کیا جائے تو معاشرے میں موجود غربت میں خاطر خواہ کمی واقع ہوسکتی ہے۔

**4۔ عمرہ اور زیارتِ مدینہ کا اهتمام** اللہ تبارک وتعالیٰ نے بہت سے لوگوں کو مال کی نعمت سے نوازا ہے۔ اگرچہ سال کے کسی بھی موقع پر بیت اللہ شریف کا عمرہ اور مدینہ طیبہ کی زیارت کی جاسکتی ہے' لیکن رمضان المبارک میں عمرہ کرنا یقیناً باقی ایام کے مقابلے میں زیادہ سعادت کی بات ہے۔ حدیث مبارکہ سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ رمضان المبارک میں عمرہ کرنے والے شخص کو اتنا اجر وثواب حاصل ہوتا ہے گویا کہ اس نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے معیت میں حج ادا کیا ہو۔ جس شخص کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے تونگری اور مال کی نعمت سے نوازا ہو وہ عمرے کی ادائیگی کے ذریعے رمضان المبارک کے ان ایام میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمتوں کو وسیع پیمانے پر سمیٹ سکتا ہے؛ چنانچہ رمضان المبارک کی آمد سے قبل ہی عمرے کی سعادت حاصل کرنے کا اہتمام کرلینا چاہیے تاکہ رمضان المبارک کے ایام کو زیادہ سے زیادہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی قربت کے حصول کے لیے استعمال کیا جاسکے۔

**5۔ اعتکاف**: رمضان المبارک کی عبادات میں سے ایک انتہائی اہم عبادت اعتکاف بھی ہے۔ آخری عشرے کے اعتکاف کے دوران انسان تنہائی میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی قربت کے حصول کے لیے جستجو کرتا ہے' اپنے نفس کا محاسبہ کرتا ہے اور اپنے معمولات میں بہتری لانے کیلئے غور وفکر کرنے کے قابل ہوجاتا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کے گھروں میں وقت گزارنے کی وجہ سے انسان میں نیکی کا جذبہ اور استعداد پہلے کے مقابلے میں بہت زیادہ بڑھ جاتی ہے اور اگر اعتکاف کے دوران حاصل کی گئی تربیت اور پختہ عزائم کو بعد ازاں بحال رکھا جائے تو انسان کی زندگی میں بہت بڑا انقلاب رونما ہوسکتا ہے۔ بعض مساجد میں اعتکاف کرنے والوں کے لیے بہترین سہولیات کا بندوبست کیا جاتا ہے اور ان کو اپنے گھروں سے سحری اور افطاری منگوانے کی بجائے مدارس اور مساجد کی سطح پر سحری اور افطاری کی سہولیات میسر ہوتی ہیں؛ جس کی وجہ سے بندہ یکسو ہوکر اللہ تبارک وتعالیٰ کی عبادت کرسکتا ہے؛ چنانچہ اعتکاف کے لیے بھی انسان کو رمضان سے قبل ہی اپنی تیاریوں کو مکمل کرلینا چاہیے تاکہ وہ رمضان المبارک کی مقدس ساعتوں میں بہتر انداز میں اعتکاف کرسکے۔ اعتکاف ہی کے دوران انسان کو لیلۃ القدر کی ساعتیں بھی میسر آجاتی ہیں۔ جس نے لیلۃ القدر کی ساعتوں کو پالیا اس کو ایک ہزار مہینے کی عبادت کا ثواب حاصل ہوتا ہے اور اللہ تبارک وتعالیٰ اس کے سابق تمام گناہوں کو معاف کردیتے ہیں۔

رمضان المبارک کا مقدس مہینہ اپنے جلو میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمتوں کو سمیٹے ہوئے آتا ہے۔ اس مہینے میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمتیں، بخششیں اور عطائیں اپنے پورے عروج پر ہوتی ہیں جو شخص اس مہینے میں اللہ تبارک وتعالیٰ کو راضی کرنا چاہے' یا اپنے گناہوں کو معاف کروانا چاہے تو اس کیلئے نیکیوں کے اس موسم بہار میں ہر طرح کی نیکیاں سمیٹنے کے تمام امکانات موجود ہیں۔ حدیث پاک کے مطابق وہ شخص بدنصیب ہے جو رمضان المبارک کے مقدس مہینے میں بھی اپنے گناہوں کو نہیں بخشواتا۔ رمضان المبارک کی آمد سے قبل اگر اس کے استقبال کے لیے صحیح منصوبہ بندی کرلی جائے تو اللہ تبارک وتعالیٰ کے فضل ورحمت سے ہم صرف اس مہینے کو ہی کامیابی سے نہیں گزاریں گے بلکہ اس کے بعد آنے والے ایام پر بھی رمضان المبارک میں گزری ہوئے ساعتوں کے گہرے اثرات مرتب ہوں گے۔

سورہ ذاریات میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس امر کی وضاحت کی ہے کہ انسانوں اور جنات کی تخلیق کا مقصد اللہ تبارک وتعالیٰ کی عبادت کرنا ہے۔ دنیا کے جھمیلوں میں پھنس کر انسان اکثر مقصد تخلیق کو فراموش کردیتا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ انسان کو ایسے مواقع گاہے فراہم کرتے رہتے ہیں جن کے ذریعے اس میں پیدا ہونے والی کمزوری کو رفع کیا جاسکے۔ نماز، حج، زکوٰۃ کی ادائیگی کی طرح ہر سال رمضان المبارک کے مہینے میں روزے رکھ کر انسان اسی مقصدِ تخلیق کی تکمیل کی جستجو کرتا ہے۔ رمضان کا مہینہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمتوں کو سمیٹنے کا بہت بڑا موقع فراہم کرتا ہے۔

**ماہِ رمضان المبارک** کو جو اعزاز حاصل ہوا اس کی بنیادی وجہ یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں سے ایک میں قرآن مجید کو لوحِ محفوظ سے آسمانِ دنیا پر نازل فرمایا۔ نزول قرآن مجید انسانی تاریخ کا بہت بڑا واقعہ تھا۔ اس کے نتیجے میں جزیرالعرب میں انقلاب آگیا۔ بتوں کے آستانے پر جھکنے والے لوگ توحیدِ باری تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے میں کامیاب ہوگئے، بیٹیوں کو زندہ درگور کرنے والے، عورتوں کی عزت کے محافظ بن گئے، شراب کے نشے میں دھت رہنے والے، اس طرح ہوش میں آئے کہ ان پر پھر کبھی مدہوشی طاری نہیں ہوئی۔ جوئے، قتل وغارت گری اور دیگر غلط کاریوں میں مصروف رہنے والے لوگ ان تمام افعال قبیحہ سے محفوظ ہوکر صراط مستقیم کے راستے پر گامزن ہوگئے۔ نزول قرآن مجید کے سبب لیلۃ القدر کو یہ اعزاز حاصل ہوا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اسے ہزار مہینوں کے برابر بلکہ اس سے بھی بہتر بنا دیا اور اسی طرح رمضان المبارک کے مہینے کو بھی اللہ تبارک وتعالیٰ نے ایک امتیازی شان عطا فرمادی۔

**رمضان المبارک میں کی جانے والی سب سے اہم فرضی عبادت یہ ہے کہ پورا مہینہ روزے رکھے جائیں۔**

ان دو فرض عبادات کے ساتھ رمضان المبارک میں بہت سی ایسی نفلی عبادات بھی انجام دی جاتی ہیں۔ان نفلی عبادات کی ادائیگی کے نتیجے میں انسان نیکی کے بہت سے مدارج انتہائی احسن انداز میں طے کرسکتا ہے۔ان میں سے ایک انتہائی اہم عبادت ہر رات عشاء کے بعد نماز تراویح ادا کرنا ہے۔ دنیا بھر میں نماز تراویح کے لیے تمام مساجد میں احسن انداز سے اہتمام کیا جاتا ہے۔نماز تراویح کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ رمضان المبارک کے مہینے میں متمول اور صاحب حیثیت لوگ بیت اللہ الحرام کا قصد بھی کرتے ہیں اور عمرہ ادا کرنے کی جستجو کرتے ہیں۔عمرے کی ادائیگی ویسے ہی باعث برکت ہے،لیکن رمضان المبارک کے مہینے میں عمرے کی شان اس لحاظ سے منفرد ہے کہ ماہ صیام میں عمرہ ادا کرنے والے شخص کو اللہ تبارک وتعالیٰ اتنا ثواب عطا فرماتے ہیں گویا اس نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں حج ادا کیا ہو۔ رمضان کے المبارک کے مہینے میں کی جانے والی ایک اہم عبادت اللہ تبارک وتعالیٰ کا کثرت سے ذکر کرنا ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ کا ذکر کرنے کے مختلف انداز ہیں جن میں سب سے بہترین قرآن مجید کی تلاوت کرنا ہے، جس کے ایک حرف کی ادائیگی کے ساتھ اللہ تبارک وتعالیٰ قاری کو دس نیکیوں سے نوازتے ہیں۔قرآن مجید میں غور وفکر کرنا، اس کے مفہوم کو سمجھنے کی جستجو کرنا، اس کے ذریعے حلال وحرام میں تفریق کی کوشش کرنا، عقائد صحیحہ کو سمجھنے کی کوشش کرنا انسان کے لیے باعث سعادت ہے۔ چونکہ نزول قرآن مجید کا رمضان المبارک سے براہ راست اور گہرا تعلق ہے اس لیے اس مہینے میں قرآن مجید کی جتنی بھی تلاوت کی جائے اتنا ہی انسان کے لیے باعث برکت وسعادت ہے۔

رمضان المبارک کے مہینے کے حوالے سے جہاں اللہ تبارک وتعالیٰ نے سورہ بقرہ کی آیت نمبر 183 تا 185 میں نزول قرآن اور روزوں کی فرضیت کا ذکر کیا ہے وہیں پر اللہ تبارک وتعالیٰ نے سورہ بقرہ کی آیت نمبر 186 میں دعا کا بھی ذکر کیا کہ جب میرے بندے میرے بارے میں سوال کرتے ہیں تو میں ان کے قریب ہوں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ انسان کی ہر آن اور ہر موقع پر دعاؤں کو سننے والے ہیں۔

مختلف انسان مختلف طرح کے مسائل کا شکار رہتے ہیں۔ان مسائل سے نبرد آزما ہونے کے لیے اپنی بساط کے مطابق مادیت کے دائرہ کار میں رہتے ہوئے کوشش اور جستجو بھی کرتے ہیں، لیکن دیکھنے میں آیا ہے کہ کئی مرتبہ مادی جستجو کے باوجود انسان منزل مقصود تک پہنچنے میں کامیاب نہیں ہوتا۔

رمضان المبارک کے مہینے میں کرنے والا ایک اہم کام توبہ اور استغفار ہے۔ انسان کو ہر لحظہ، ہر لمحہ اپنے گناہوں پر ندامت کا اظہار کرتے رہنا چاہیے، لیکن متبرک ساعتوں کے دوران اور مقدس مقامات پر پہنچ کر انسان کو خصوصیت سے اپنے گناہوں پر سچے دل سے نادم ہونا چاہیے اور اپنی اصلاح کرنے کی جستجو کرنی چاہیے۔ جب انسان گناہوں سے تائب ہو جاتا ہے تو اللہ تبارک وتعالیٰ اس کے گناہوں کو معاف ہی نہیں کرتے بلکہ سورہ فرقان کے مطابق اس کے گناہوں کو نیکیوں کے ساتھ تبدیل فرما دیتے ہیں۔ رمضان المبارک کے مہینے میں کیے جانے والا ایک اہم کام "اعتکاف" بھی ہے۔ رمضان المبارک کے آخری عشرے کا اعتکاف کرنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ ہے۔ اعتکاف کے دوران خلوت نشینی میں انسان کو اپنے گناہوں اور غلطیوں پر غور وغوض کرنے کا موقع ملتا ہے۔ اپنی کمی وکوتاہیوں کو ختم کرنے کے اسباب پیدا ہوتے ہیں اور انسان اپنے مقصد تخلیق کو سمجھنے اور بھانپ لینے میں کامیاب ہو جاتا ہے۔ آخری عشرے میں لیلۃ القدر کی جستجو کرنا بھی انتہائی اہمیت کا حامل ہے۔ جو شخص لیلۃ القدر کی ساعتوں کے دوران اللہ تبارک وتعالیٰ کے ساتھ اپنا تعلق استوار کرنے کی جستجو کرتا ہے، اللہ تبارک وتعالیٰ ایک ہزار مہینے کا ثواب اس کے نامہ اعمال میں درج فرما دیتے ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے کلام حمید میں مختلف انبیاء علیہم السلام کا ذکر کیا جو ہر آن، ہر لحظہ اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعائیں مانگا کرتے تھے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے ان انبیاء علیہم السلام کی دعاؤں کو قبول فرمایا۔ حدیث پاک کے مطابق جس نے لیلۃ القدر کا قیام ایمان اور ثواب کی نیت سے کیا اللہ تبارک وتعالیٰ اس کی سابقہ خطاؤں کو معاف کر دے گا۔ رمضان المبارک کا مہینہ تجدید عزم کا مہینہ ہے۔ اس مہینے کی ساعتوں کو قیمتی جانتے ہوئے اللہ تبارک وتعالیٰ کی بندگی اور عبادت کرنے کی جستجو کرتے رہنا چاہیے۔ بعض لوگ رمضان المبارک کی ساعتوں کو گنوا بیٹھتے ہیں اور فضول گپ شپ اور غلط مشاغل میں رمضان المبارک کی قیمتی گھڑیوں کو ضائع کر بیٹھتے ہیں، ایسے لوگ اللہ تبارک وتعالیٰ کے فضل اور اس کی رحمت کے امڈتے سیلاب اور چشموں میں سے اپنا حصہ حاصل کرنے میں کامیاب نہیں ہوتے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ ہمیں رمضان المبارک کی قدر کرنے کی توفیق دے اور ہم وہ تمام عمل سرانجام دیں جو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے تلامذہ اور آپ کے ساتھیوں نے انجام دیے تا کہ ہم بھی اللہ تبارک وتعالیٰ کی رحمت حاصل کرنے میں کامیاب ہوسکیں۔ آمین!

# قسط 45
# جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم قارئین کرام گزشتہ چند اقساط میں ایک شخص اکرم پر گزرے ہوئے جادوئی واقعات بیان کئے اور پھر قرآن پاک کے ذریعے اُسکو ان جادوگروں سے کس طرح نجات مل رہی ہے یہ سلسلہ جاری ہے۔

ملتانی رام تانترک کی بدروح سائیں جی کے کاندھوں پر ابھی تک مسلط تھی خوف اور دہشت سے اس جادوگر کا برا حال تھا وہ مسلسل چیخ اور چلا رہا تھا ابھی یہ کامیابی کی ابتداء تھی۔ اکرم کو حوصلہ دیا

وہ اپنی مدد کیلئے تمام تر کالی قوتوں کو بلانے کی کوشش کر رہا تھا لوہے کو لوہا کاٹتا ہے کلام پاک کے ذریعے ملتانی رام تانترک کی بدروح بندہ احقر کے قابو میں تھی اس وجہ سے وہ کالی قوتیں بھی سائیں جی جادوگر کی کچھ مدد نہ کر سکتی تھیں۔ خوفناک ماحول تھا جب یہ حالت دیکھی تو اسی وقت اللہ کی طرف سے خیال آیا کہ سورۃ مزمل کی آیت **فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا** **ترجمہ:** پھر فرعون نے اس رسول کا کہنا نہ مانا تو ہم نے اس کو سخت گرفت میں پکڑا۔ (سورۃ المزمل آیت نمبر 16)

درج بالا آیت 313 بار ورد کی اس دوران مسلسل تکبیر کے ساتھ اس آیت کے ورد کرنے سے یہ اثر ہوا کہ کچھ دیر بعد ہی سائیں جی جادوگر بیہوش ہوگیا۔ تمام تر کالی قوتیں اُسکا ساتھ چھوڑ کر بھاگ گئیں۔ جب یہ جادوگر بیہوش ہوگیا تو اسکے حواری بھی اسکی یہ حالت دیکھ کر پریشان ہوگئے۔

بندہ احقر محمد ایاز مزمل حسین شاہ کے علم میں یہ بات آئی کہ یہ شخص اپنے آپکو مسلمان کہلاتا تھا لیکن بھٹک جانے کی وجہ سے نیک اعمال سے دور تھا اسکی بیہوشی کی حالت دیکھ کر اسی حالت میں بندہ احقر نے اُسکی نماز جنازہ ادا کردی۔ اس خاص عمل کا یہ فائدہ ہوتا ہے کہ دشمن چاہے کتنا ہی بڑا جادوگر ہو اس طرح نماز جنازہ ادا کرنے سے اُسکی تمام تر جادوئی قوتیں ختم ہو جاتی ہیں۔ اب وہ شخص بالکل ایک عام آدمی کی طرح سے تھا ہوش میں آنے کے بعد وہ بُری طرح رو رہا تھا چیخ چلا رہا تھا۔ مراقبہ میں دیکھا گیا کہ وہ انتہائی کمزور ہو چکا ہے اُسکے ہاتھ جادوئی طاقتوں سے بالکل خالی ہیں۔ اُسی وقت حصار کیا گیا تا کہ شیطانی قوتیں کوئی حملہ نہ کرسکیں کیونکہ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ جب کوئی جادو ختم کردیا جاتا ہے تو شیطانی قوتیں اچانک حملہ آور ہو جاتی ہیں۔

اکرم بہت سہما ہوا تھا چہرہ سے لگ رہا تھا کہ جیسے وہ انتہائی پریشان ہے۔

آپ بالکل خوفزدہ نہ ہوں دشمن بے بس اور لاچار ہے اُسکی تمام شیطانی قوتیں ختم ہو چکی ہیں۔ اکرم آپ 41 بار آیت الکرسی پڑھ کر اپنا حصار کریں اور گھر پہنچ کر آرام کریں اب کوئی خوف اور پریشانی کی بات نہیں صبح اُٹھ کر آپ نے ایک کام کرنا ہے کہ سائیں جی کی خبر لینی ہے کہ اُسکی کیا حالت ہے۔ اکرم کو حوصلہ دیتے ہوئے اُسکے کاندھے پر تھپکی دی وہ اجازت لے کر چلا گیا۔

بندہ احقر اپنے حجرہ خاص میں موجود تھا کہ کچھ دیر بعد حالت مراقبہ میں ملتانی رام تانترک کی بدروح حاضر ہوئی جیسا کہ وہ کہہ رہی ہو کہ میں نے اپنا کام مکمل کرلیا ہے کیا میں آپ کے ساتھ ایسے لوگوں کو انجام پہنچانے کیلئے رہ سکتا ہوں۔ بندہ احقر نے اُسے جانے کی اجازت دی یہ کہہ کر رُخصت کر دیا کہ جب کبھی ضرورت ہوئی تو بُلا لیا جائیگا۔

صبح 10 یا 11 کا وقت ہوگا کہ اکرم پھر حاضر ہوگیا چہرہ سے بہت مطمئن لگ رہا تھا۔ شاہ صاحب کمال ہوگیا اتنے سکون کی نیند مجھے پہلے کبھی نہ آئی دل میں ایک خوشی کا احساس ہو رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ پر بہت احسان کر دیا ہے۔ میں کس زبان سے آپ کا شکریہ ادا کروں۔

تم اللہ کا شکر ادا کرو کہ اُسکے پاک کلام کی برکت سے تمہیں اُن خطرناک جادوگروں سے نجات ملی اگر بروقت کلام اللہ سے مدد نہ لیتے تو وہ کوئی بھی بڑا نقصان پہنچا دیتے۔

ہاں اکرم! یہ بتاؤ کہ تمہاری بیوی بچے کس حال میں ہے؟

شاہ صاحب! وہ بہت پریشان تھے رات اُنہوں نے یاسر کو بھی بلایا بے چینی تھی لیکن ابھی اُنہیں شاید واضح طور پر پتہ نہ چل سکا کہ اُنکے ساتھ کیا بنا اب دوپہر تک وہ ضرور سائیں جی کے پاس جائیں گے کیونکہ صبح بچوں کو اسکول یاسر چھوڑنے گیا تھا اور کافی دیر تک میری بیوی اور یاسر آپس میں بات کرتے رہے کھل کر معاملہ سامنے نہ آرہا تھا لیکن اُن کی باتوں اور تاثرات سے ظاہر تھا کہ وہ بہت پریشان تھے۔

دوسری بات شاہ صاحب کے آپکے حکم کے مطابق سائیں جی کے پاس گیا تھا وہ انتہائی کمزور حالت میں بستر پر لیٹا ہوا تھا میں نے اُس سے پوچھا

کہ کیا ہوا تو وہ صرف یہی کہہ رہا تھا کہ مجھے معاف کر دو میں نے بہت ظلم کیا ہے بہت زیادتی کی ہے میں نے، تمہاری بیوی نے میرے ذریعے تمہارے ساتھ بہت زیادتیاں کیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے اسکی سزادی ہے میں نے اُسے کہا کہ آخر تم نے میرا گھر کیوں برباد کیا؟

جس پر وہ نادم اور شرمندہ تھا میری اس بات کا اُسکے پاس کوئی جواب نہ تھا میں نے اُسکو آپکے بارے میں بتایا کہ تم توبہ تائب ہو کر ایک نئی زندگی شروع کرو اللہ تعالیٰ قرآن پاک کے ذریعے تمہاری مدد کریگا اگر چاہو تو میں تمہیں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے پاس لے جاتا ہوں تاکہ اُنکی راہنمائی میں روحانی و قرآنی علوم سیکھ سکو۔ اس بات پر وہ راضی ہو گیا لیکن وہ چاہتا ہے کہ پہلے میں آپکو اُسکے پاس لانے کی اجازت طلب کرلوں اور آپکو اس بات پر راضی کرلوں کہ اُس شخص کو قرآنی علوم وظائف و چلہ کشی اپنی نگرانی میں کروائیں گے۔

اکرم اللہ تعالیٰ توبہ کرنے والے کو زیادہ پسند کرتا ہے اگر سائیں جی کی خواہش ہے تو آپ اُسکو آج شام میرے پاس لے آئیں۔ ہمیں جو کچھ بزرگوں سے ملا ہے بالکل اُسکی راہنمائی کی جائیگی اس سے اچھی اور کیا بات ہوسکتی ہے اکرم کو خوشخبری دیتے ہوئے یہ بات کی۔

اُسکا چہرہ ایک دم خوشی سے دمک اُٹھا۔

بعد نماز عصر اکرم کے ساتھ ایک ادھیڑ عمر شخص تھا جسکی لمبی سی داڑھی میں سیاہ اور سفید بال تھے، بڑی بڑی زلفیں ایک چادر سیاہ اپنے گرد لپیٹی ہوئی تھی ہاتھ میں کڑا اور لمبا سا زرد رنگ کا کرتا پہنا ہوا تھا۔ گلے میں موٹے موتیوں کی مالا تھی ہاتھ میں بڑے بڑے نگینوں والی انگوٹھیاں' سانولی رنگت، چہرہ پر جھریاں تھیں مگر زیادہ نہ تھیں اُسکے حلیہ کو دیکھتے ہی سمجھ گیا کہ یہی سائیں جی ہے کیونکہ روحانی طور پر اُسے دیکھ چکا تھا۔

اکرم کے سلام کرنے سے پہلے اُس نے جھک کر سلام کیا

سلام سرکار! اکرم میرے بھائیوں کی طرح سے ہے میں نے اس کے ساتھ بہت زیادتی کی، میں معافی چاہتا ہوں کل رات میرے ساتھ بہت برا ہوا، میری ساری طاقتیں کسی نے ختم کر دیں، ظاہری بات ہے کہ میرا اپنا بُرا کیا ہوا میرے آگے آیا۔ میں اب توبہ تائب ہو چکا ہوں۔ استغفر اللہ استغفر اللہ استغفر اللہ۔ میں اللہ سے پھر توبہ کرتا ہوں کہ اس طرح کے اُلٹے کام نہ کرونگا۔

سلام کا جواب دینے پہلے ہی سائیں جی نے یہ سب کچھ ایک سانس میں کہہ ڈالا وعلیکم السلام! اللہ سے ہی معافی مانگنی چاہیے کیونکہ انسان خطا کا پتلہ ہے جو کچھ تم نے زیادتیاں کیں اور نہ جانے کن کن لوگوں کے گھر برباد کئے کوشش کرو کہ ہر وقت کلمہ استغفار زبان سے جاری رہے۔

سرکار! میرا نام عبدالحمید سائیں ہے۔ زیادہ تر مجھے سائیں جی کے نام سے بلاتے ہیں آج دوپہر کو وہ بدبخت یاسر جو اسکا گھر برباد کر رہا ہے اسکی بیوی کے ساتھ آیا تھا۔ بات سیدھی سی ہے کہ میں نے اُسکو سمجھایا کہ تو اپنی حرکتوں سے بعض آجا اب میں نے یہ سارے کام چھوڑ دیئے ہیں تو بھی سیدھا ہو جا لیکن اُس نے میری ایک نہ سنی اور مجھے پیسوں کا لالچ دیتا رہا مگر میں نے تو اُس کو بھگا دیا اسکی بیوی بھی میری منتیں کرتی رہی کہ رات ہمیں بہت ڈر لگتا رہا میں نے اُن سے بھی صاف صاف کہہ دیا۔

بی بی تجھے کیا ڈر لگتا رہا رات میری اپنی حالت خراب ہو گئی تھی صرف تمہاری وجہ سے اب میرے پلے کچھ نہیں مجھے اللہ نے ہدایت دے دی میں نے اللہ تو بہ کرلی تو بھی اللہ سے اپنے کئے کی معافی مانگ۔ چلی جا،

مگر سرکار! وہ تو اپنی ضد کی پکی نکلی۔ اللہ ہی اُسے ہدایت دے میں نے تو بہت سمجھایا سائیں جی نے ہاتھ جوڑ کر یہ ساری بات کی۔

سائیں جی ہاتھ اللہ کے سامنے جوڑے جاتے ہیں بندوں کے سامنے نہیں آپ اگر دل سے توبہ کریں تو اللہ بہت بڑا معاف کرنے والا ہے اگر آپ عہد کریں گے کہ آج کے بعد کالا علم یا شیطانی قوتوں سے کبھی بھی کام نہ لیں گے اور نہ اُنکی چلہ کشی وغیرہ کبھی کریں گے تو پھر میں آپکو پہلا سبق دیتا ہوں۔ سائیں جی کی طرف چائے کا کپ بڑھاتے ہوئے کہا۔

ناں سرکارناں! میرے ماں باپ کی توبہ جو دوبارہ شیطانی کام کروں آپ مجھے جو سبق دیں گے میں دل سے پڑھوں گا کل رات سے جو میرا خوف تھا آپ کے قدموں میں آنے سے اب ختم ہو گیا۔ سائیں جی نے چائے کا کپ پکڑتے ہوئے کہا۔

اچھا سائیں جی اب تم ایسا کرو کہ سب سے پہلے سورۃ مزمل کی آخری آیت کا آخری حصہ جسے آیت استغفار بھی کہتے ہیں کم از کم سوا لاکھ بار ورد کرو اور روزانہ دو رکعت نماز نفل استغفار کی ادا کرو۔

**وَاسْتَغْفِرُوااللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ۔**

ترجمہ:۔ اور اللہ سے گناہ معاف کراتے رہو بے شک اللہ غفور ورحیم ہے۔

اس آیت استغفار کے ساتھ نماز کی بھی پابندی کرو اور یہ اپنا حلیہ بھی درست کرلو ہاتھ سے انگوٹھیاں کم کرلو اور گلے سے مالا وغیرہ بھی اتارلو۔ اپنا لباس بھی درست کرلو۔

یہ سُنتا تھا اُسی وقت اُس شخص نے ہاتھ سے تمام انگوٹھیاں اور کڑا' گلے سے مالا اتار دی اور وعدہ کیا کہ ہدایت کے مطابق عمل کرے گا۔ (باقی آئندہ)

# ملکی و غیر ملکی سیاسی حالات

تحریر:۔غلام اکبر زنگیجو (کراچی)

پیارے پیارے دوستو! السلام علیکم! وطن عزیز پاکستان میں سیاسی جوڑ توڑ اپنے عروج پر ہے۔ پارٹیاں اور وفاداریاں بدلیں جا رہی ہیں۔ الیکشن قریب ہیں۔ ہر سیاست دان کی کوشش ہے کہ وہ بھرپور طریقہ سے ماہرانہ طور پر اپنی سیاسی دوکان چمکائے یہی وجہ ہے کہ ہمیشہ کی طرح الیکشن کے نزدیک تیزی سے سیاسی پارٹیوں کی اہم میٹنگ روزانہ کی بنیاد پر جاری ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ جو بھی آئندہ لیڈر آئے پیارے پیارے وطن کیلئے مخلص ہو۔ ویسے میرے تجزیہ کے مطابق ابھی تک تمام سیاست دانوں میں آئندہ کی طویل ترین سیاسی زندگی جناب بلاول بھٹو زرداری کی نظر آ رہی ہے کیونکہ نوجوان قیادت ہے۔ جب بلاول صاحب کی عمر 40 یا 50 کے قریب ہوگی تو آپ خود اندازہ کریں کہ اُس وقت موجودہ سیاست دانوں کی عمریں کیا ہونگے اور اُنکا سیاسی کردار کیا ہوگا یقیناً جب تک موجودہ سرگرم کئی سیاسی پارٹیاں شہید ہو چکی ہونگی اور اُسوقت تک یہ جوان بہترین سیاسی تجربہ کے ساتھ حکومتی سیاست میں سرگرم ہوگا۔

جیسا کہ آپکو معلوم ہے کہ میں علم الاعداد کی بنیاد پر روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات' مزمل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری میں کئی پیشن گوئیاں کر چکا ہوں۔ جن میں سے تقریباً 90 فیصد درست ثابت ہوئیں۔ 100 فیصد اس لئے نہیں کہتا کہ 100 فیصد صرف اللہ کی ذات ہوتی ہے۔ انسان خطا کار ہے اس لئے معافی کی گنجائش رکھنی چاہیے۔

مخفی علوم میں علم نجوم' علم رمل اور پامسٹری سے پیشن گوئیاں پیش کی جاتی ہیں اکثر و بیشتر سیاسی حالات پر میری ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے بات چیت رہتی ہے۔ یقین جانیے کہ پاکستان کی مٹی بہت زرخیز ہے پاکستان میں بہت اعلیٰ پائے کے واقف علم الاعداد' نجوم' پامسٹری اور رمل پائے جاتے ہیں۔ ماہر روحانیات صاحب کی درست پیشن گوئیاں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات' مزمل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری میں پڑھ چکے ہونگے جو کہ ریکارڈ طور پر درست ثابت ہوتی ہیں۔ اسی طرح ملک کے نامور تجزیہ نگاروں سے ملکی سیاست پر اُن کے علوم کی روشنی پر تبصرہ رہتا ہے۔ گزشتہ دنوں ماہر نجوم اور پامسٹ جناب فضل کریم صاحب (خیبر پختون خواہ) سے ملکی سیاست پر اُن کے علم کی روشنی میں تبصرہ ہوا۔ جس میں انہوں نے انکشاف کیا کہ میرے علم کے مطابق مسلم لیگ (ن) کے سربراہ سابقہ وزیر اعظم میاں محمد نواز شریف صاحب 100 دن جیل میں سزا کاٹنے کے بعد باعزت بری ہو جائینگے۔ مزید انکشاف کیا کہ یہ سیاسی شخصیت الیکشن جیت کر آئندہ 15 سال تک مزید حکومت کرینگی۔ اس کے علاوہ دیگر کئی سیاسی پارٹیوں کے بارے میں بھی اپنے علم کے بارے میں پیشن گوئی کہ انہوں نے بتایا کہ عمران خان کی تحریک انصاف آئندہ چند سالوں میں مکمل طور پر ختم ہو جائیگی مزید انکشاف کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ شہید ذوالفقار علی بھٹو اور شہید رانی محترمہ بے نظیر بھٹو کی پاکستان پیپلز پارٹی بھی کافی حد تک کمزور ہو جائیگی، یہ اُنکا اپنا علمی تجزیہ تھا میرا اپنا علمی تجزیہ ہے۔

ہم شروع کرتے ہیں 15 اپریل تا 19 مئی 2018ء اپنے شہر کراچی کے بارے میں یہ کہونگا کہ رمضان المبارک اور شہر کراچی کا 9 عدد ہونے کے باعث اس سال سکون سے سحر و افطار نہ کر سکیں گے۔ **مکافات عمل** لوڈ شیڈنگ کا بڑھ جانا' مہنگائی اسکے علاوہ مختلف مسائل کی وجہ سے عوام میں بے چینی پھیل جائیگی۔

- 15۔اپریل تا 19 مئی 2018ء
- 15 جون سے 19 جولائی 2018ء
- 14 اگست تا 19 اکتوبر 2018ء
- 15 نومبر 2018ء تا 19 جنوری 2019ء
- 14 فروری تا 21 مارچ 2019ء

ہر ماہ آنے والے فیصلہ کُن دور 2.6.8.9.10.18.19.27.28

**یہ تمام عددی دور ملک اور نامور وزراء اور سیاست دانوں کیلئے احتیاط اور آزمائش طلب ہوگا۔ ان ایام میں جو بھی فیصلہ کیا جائیگا سیاست دانوں کیلئے سخت ترین ہوگا۔** یہی دور آرمی اور عدلیہ اور قانون سے واسطہ لوگوں کیلئے بھی بھاری اور آزمائش والا ہوگا اور وطن عزیز انتہائی سیاسی بحران کی زد میں رہے گا سیاست میں ہلچل مچی رہیگی اور عدلیہ کی طرف سے کئی اہم فیصلے متوقع ہیں۔ ملک میں قانون کو توڑنے اور افراتفری مچانے کی بھرپور کوشش کی جائیگی۔

**چئیر مین سینٹ محترم صادق سنجرانی صاحب** ان کے نام کا عدد 2 پر تقسیم ہوتا ہے اور 2018ء بھی 2 پر تقسیم ہوتا ہے اس لئے یہ 2018ء کا پورا سال نت نئی پریشانیوں میں گھرے رہیں گے 2018ء کے آخری ماہ ان کیلئے بہت اہم ہے اس کے بعد یہ کوئی اہم فریضہ سنبھالیں گے۔ 2019ء میں اگر الیکشن ہوئے تو پاکستان کیلئے بہت خطرناک ہونگے کیونکہ 2019ء کا عدد 3 بنتا ہے اور پاکستان کا عدد بھی 3 بنتا ہے اس لئے یہ سال پاکستان کیلئے بہتر سال نہ ہوگا۔ یہ بھی ممکن ہے کہ سرحدی حالات خراب ہوں۔

**میرا روحانی تجزیہ** :۔ الیکشن ہونے کے امکانات موجود ہونگے اس میں تمام سیاسی پارٹیاں حصہ لیں گی۔ پہلی پوزیشن سیاسی لحاظ سے عمران خان یعنی پی ٹی آئی کی ہوگی دوسرے نمبر پر پیپلز پارٹی تیسرے نمبر پر مختلف پارٹیاں ہونگی جبکہ چوتھے نمبر پر مسلم لیگ ن کو کامیابی ملے گی۔

**میرا ذاتی خیال** :۔ تحریک انصاف کے سربراہ جناب عمران خان صاحب یا عمران نیازی صاحب اگر وزیر اعظم بن بھی جاتے ہیں تو انہیں ہٹا کر جناب محترم بلاول بھٹو زرداری صاحب کو بنا دیا جائیگا۔

**میرا عددی تجزیہ** :۔ ڈاکٹر فاروق ستار صاحب علم اعداد کی روشنی میں عدد 9 کے ماتحت ہیں جبکہ کراچی کا عدد بھی 9 ہے تو اس طرح 2019ء میں ڈاکٹر فاروق ستار کی سیاست ختم ہوتی ہوئی نظر آتی ہے۔ اس کے علاوہ ایم کیو ایم پاکستان 2019ء میں کراچی سے بالکل ختم ہو جائیگی۔

**پاک سر زمین پارٹی** جب بنائی تھی تو اچھا وقت تھا اس لئے اس کا مستقبل بہتر ہے مصطفیٰ کمال بھائی جن کے نام کا عدد 1 پر تقسیم ہوتا ہے لہٰذا یہ وہ کامیابی حاصل نہ کرسکیں گے جن کی انکو خواہش ہے لیکن پھر بھی انکو زیادہ ووٹ ملیں گے

**سابقہ جنرل اور صدر جناب پرویز مشرف صاحب** کے عدد کا نام بھی 1 پر تقسیم ہوتا ہے 2019ء میں جنرل پرویز مشرف صاحب کا آخری دور ہوگا۔

**حقیقی معنوں میں 2020ء پاکستان کیلئے** بہترین دور ہوگا ہر طرف سے صفائی ہو چکی ہوگی۔ عدد 4 کا سال ہوگا جبکہ پاکستان کا عدد 3 ہے

**2019ء میں عورتوں کی وجہ سے** پاکستان اور اسلامی ممالک میں خرابی پیدا ہوگی۔ جس کے باعث حکومتی انتشار اور عذاب الہٰی نازل ہوسکتا ہے جس میں خطہ عرب میں ریت کے طوفانوں کا آنا یا بارشوں کا بہت زیادہ ہونا نظام زندگی کو درہم برہم کر دیگا۔ وجہ وہی عورتوں کی بے حیائی اور عرب ممالک میں عورتوں کی آزادی ہے۔ جس طرح سعودیہ میں عبایہ کی شرط ختم کر دی گئی ہے پہلے عورتوں کو گاڑی چلانے کی اجازت نہ تھی اب وہ بھی دے دی گئی ہے اسی طرح تازہ ترین اطلاعات کے مطابق سوشل میڈیا پر وائرل ویڈیو شہر جدہ میں جواء خانوں کا قیام' ریاض شہر میں سینماؤں گھروں کا افتتاح بہت سے خطرناک اشارے دے رہا ہے۔ ملک شام کی صورتحال دُنیا کے ہر شخص کو معلوم ہے کہ کس طرح یہودی اور عیسائی مل کر اس ملک پر ٹوٹ پڑے اور پاک بیبیوں کے روزہ مبارک کی بے حرمتی کی بچوں اور بزرگوں' خواتین کو کس طرح بے دردی سے قتل کیا جا رہا ہے۔ 2017ء کی مزمل روحانی جنتری میں پیشن گوئی کر دی گئی تھی کہ اہل سعود کے اوپر عذاب الہٰی ہوگا کیونکہ سعودیہ نے جن برائیوں کی جڑ رکھی ہے وہ اہل اسلام کیلئے خطرناک ہیں۔ اس کی ابتداء مقام جنت البقیع میں مزارات کی شہادت کی گئی جب اہل بیتؓ اور نامور صحابہ کرامؓ کے مزارات بے دریغ شہید کر دیئے گئے اور اس پر ایک نیا فرقہ کی بنیاد رکھی گئی جسے مکمل طور پر انگریز سرکار کی حمایت حاصل ہے۔

ہندوستان کے بارے میں یہ کہونگا کہ 2019ء کشمیر کیلئے فیصلہ کُن ہوگا کیونکہ اس میں کشمیر انڈیا سے جان چھڑوالے گا۔

ہمارے اپنے پیارے وطن عزیز میں نئے صوبوں کی تحریک پڑنا شروع ہو جائیگی جیسا کہ صوبہ سرائیکستان کی تحریک بہت عرصہ سے جاری تھی مگر اس ماہ اس تحریک نے مزید زور پکڑ لیا۔ بہاولپور والے دوبارہ اپنی آزادی کیلئے باتیں کر رہے ہیں لاہور والے 1818ء کا صوبہ چاہتے ہیں۔ میری دعا ہے کہ جو کچھ بھی ہو پاکستان کے حق میں ہو۔

کالا باغ ڈیم کا مسئلہ بھی الیکشن سے پہلے اچھالا جائیگا اور ممکن ہے کہ یہ دیرینہ مسئلہ بھی حل ہو جائے۔

2019ء کا دور چیف جسٹس ثاقب نثار صاحب' واجد ضیاءؔ ان کے علاوہ باقی پانچ ججوں اور عمران خان' آصف علی زرداری کو سخت سیکورٹی دینا چاہیے۔

19 جون تا 15 جولائی 2019ء بہت اہم ثابت ہوسکتی ہے ان ایام میں جناب محترم عمران خان صاحب کو سخت سیکورٹی اور احتیاط کی ضرورت ہے۔

ابھی توبہ کے دروازے کھلے ہوئے ہیں توبہ کرلو بعد میں توبہ قبول نہ ہوگی۔

**ہندوستان کا موجودہ وزیر اعظم** نریندر مودی دوبارہ یہ عہدہ حاصل نہ کر سکے گا۔ اُسکی جماعت بھی بُری طرح ناکامی کا منہ دیکھ سکتی ہے۔

واللہ اعلم بالصواب' رہیگا نام اللہ کا

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس مقابلہ مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 09 | 08:49 تا 09:56 | 11:03 تا 12:02 | مغرب | 18:52 تا 19:47 | جنوب |

### دشمن کی جائیداد یا عمارت تباہ کرنا

**(مقصد عمل)** آپ اس نظر کے دوران ایسے دشمن کی جائیداد یا عمارت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں کہ جس عمارت میں غیر شرعی اور ناجائز کام ہوتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ ناجائز طریقہ سے کمائی گئی دولت سے شرفاء کو تنگ کرتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ کسی ظالم شخص کے ہاتھوں تنگ آچکے ہوں اور طاقتور شخص کے سامنے کمزور ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

**(عمل)** اس عمل کی تیاری قبل از وقت کریں۔ ساعت نظر کے آغاز سے 2 روز قبل قبرستان میں مطلوبہ قبور تلاش کر کے رکھی جائے کہ عین وقت عمل آپ کو پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ اس عمل کے لئے دن کی ساعت بھر پور مددگار ثابت ہوں گی۔ 8 عدد ایسی قبروں کی مٹی حاصل کی جائے کہ جو لوگ قتل ہوئے ہوں یا خودکشی کی گئی ہو یا کسی طویل بیماری کے سبب موت واقع ہوئی ہو۔ ان 8 قبروں کی مٹی کو اکٹھی کر لیں بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے اس مٹی پر 80 بار سورۃ الہب پڑھ کر اس مٹی پر پھونک دیں گے اور پھر کسی وقت بھی وہ مٹی اس عمارت یا اُس جگہ کو جسے برباد کرنا ہو وہاں پھینک دیں گے۔ روزانہ 80 بار سورۃ الہب بعد نماز عشاء 8 روز تک بلا ناغہ پڑھیں۔ جلد مقصد کا حصول ہوگا۔

## عطارد تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 12 | 07:41 تا 08:48 | 11:03 تا 12:10 | شمال مشرق | 18:54 تا 19:47 | شمال |

### مخالف پر بندش ڈالنا

**(مقصد عمل)** سیاروں کی اس نحس نظر کے تحت مخالف پر بندش کاروبار ڈالنا یا اہل قلم کا قلم بند کرنا یا دشمن کی دماغی قوتوں کو بند کرنے کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے نیز دشمن پر کسی بھی قسم کا غلبہ دباؤ یا مصیبت و آفت طاری

کرنے کیلئے عمل کی قوت سے کام لیا جا سکتا ہے لیکن یاد رہے کہ مذکورہ عمل کے تحت موکلات و جنات سفلی اس قدر غضب ناک ہوتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بلاوجہ یا معمولی سی رنجش کی بناء پر کسی کو ناحق پریشان کرے گا تو عمل کی روحانی قوت کے تحت وہ شخص ایسی مصیبت اور پریشانی میں گرفتار ہوگا کہ تاحیات جان بخشی نہ ہوگی۔

**(عمل)** درج بالا ساعتوں میں سہہ جانور کا کانٹا جو کہ قبل از وقت مہیا کیا گیا ہو۔ لیموں کا عرق حاصل کریں بھوج پتر یا سیاہ کپڑے پر اس عرق کی سیاہی سے اس کانٹے کو بطور قلم استعمال کریں۔ مربع آتشی خاکی چال کا 306 عدد رفتار سے بلا کٹ پُر کریں۔ نیچے مقصد تحریر کریں۔ دشمن کا پہنا ہوا کپڑا یا بال مل جائے تو وہ اُس میں لپیٹ دیں۔ اب ایک لیموں کو کاٹ کر اس کے درمیان میں سہہ کانٹا پروتے ہوئے قبرستان میں دفن کر دیں۔ جس شخص کے لیے درج بالا ساعت میں بدعا کی جائیگی۔ اُس پر ویسے ہی مصیبت و عذاب نازل ہوگا لیکن قارئین اس عمل کو بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔ قبل از عمل استخارہ لازمی کریں کیونکہ عمل نہایت سخت ہے استخارہ میں اجازت عمل ملے تو شوق سے کریں ورنہ دشمن کو معاف کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

**(نوٹ)** یہ عمل عام ہرگز نہیں صرف اہل علم کی خدمت میں اس نیت سے پیش کیا جا رہا ہے کہ بوقت اشد ضرورت ظالم و جابر شخص کیلئے کیا جا سکے۔

## عطارد تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 18 | 06:48 تا 07:54 | 14:26 تا 15:34 | شمال مشرق | 21:34 تا 22:26 | شمال |

### وظیفہ کریں ملازمت میں ترقی پائیں

**(مقصد عمل)** ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کہ خواہ ہوں اور کسی بھی صورت کوئی بھی اُمید نظر نہ آتی ہوا، اس عمل سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

**(عمل)** دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاء اللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی۔

نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پُر کریں اور اسے اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## عطارد مقابلہ مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 23 | 05:20 تا 06:28 | 13:19 تا 14:28 | مغرب | 20:44 تا 21:36 | جنوب |

**غیر شرعی، حرام تعلق ختم ہو جائے**

(**مقصد عمل**) اس ماہ کی اس خاص نظر سے آپ دو ناجائز ملنے والے دوستوں کو جدا کر سکتے ہیں یعنی کہ ایسے افراد جو کہ غیر شرعی حرکات یا بد فعلی کے مرتکب ہوں یا کہ وہ افراد جن کے آپس میں ملنے سے پرامن جگہ پر لڑائی جھگڑا جنم لیتا ہو یعنی کہ غرض ایسے تمام لوگوں کو جدا کرنے کہ لیے یہ عمل ہے کہ جو لوگ شر پھلاتے ہوں۔ اُنکے درمیان نفاق و جدائی پیدا کی جاسکتی ہے۔

(**عمل**) ساعت کے آغاز سے قبل آم یا امرود کے درخت کی دو ایسی شاخیں حاصل کریں جو کہ ایک ہی ٹہنی سے ہوں بغیر بسم اللہ اور بغیر درود شریف سے 90 بار آیت مبارکہ "**والقینا بینھم العداوت والبغضاء الا یوم القیمہ**" پڑھ کر پھونک دیں اور بعد میں کسی تیز دھار چھری سے ان دو شاخوں کو درمیان سے علیحدہ کر دیں ان دونوں شاخوں کو قبرستان میں اس طرح دبائیں کہ پہلے ایک شاخ کو دبانے کے بعد دوسری شاخ کو دبانے کیلئے درمیان میں 9 عدد قبروں کا فاصلہ ہو تو دوسری شاخ بھی دبا دیں اب درمیان والی قبر پر کھڑے ہو کر 90 بار اسی آیت مبارکہ کو دوبارہ بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے ورد کریں اول روز کو پہلا دن شمار کرنے کہ بعد مسلسل 9 دن تک یہ ہی آیت 90 بار پڑھیں۔ اس عمل سے ایسے پریشان والدین بھی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں کہ جن کی اولاد من پسند شادی کرنا چاہتی ہو مگر والدین کی نظر میں وہ لوگ صحیح نہ ہوں۔

## شمس تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 24 | 06:28 تا 08:45 | 14:28 تا 16:45 | جنوب | 20:44 تا 23:19 | شمال مغرب |

**دشمن افسر بھی عزت کرے**

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر کے تحت غلبہ دشمن، تسخیر افسران بالا، تسخیر امراء، سخت دل اور دولت مند لوگوں کو مسخر کرنے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے۔

(**عمل**) درج بالا وقت میں گولڈن کاغذ پر طلسم شمس کندہ کریں اور اس طلسم کے بالکل نیچے **یا ودود یا اللہ یا ودود یا غنی یا ودود یا مغنی یا ودود یا باسط** تحریر کریں جس شخص کو مسخر کرنا ہو درج بالا اسم الہیہ اس وقت میں بیٹھ کر 1100 بار ورد کریں اور اس طلسم پر دم کر دیں نیچے اپنا مقصد بھی تحریر کریں۔ اس کاغذ کو اس طرح سے تہہ کریں کہ اسم الہیہ اور مقصد تحریر بالکل طلسم اوپر ہو یعنی دونوں تحریریں آپس میں مل جائیں۔ ایسے 4 نقش تیار کریں ان میں سے ایک نقش مطلوبہ شخص کی راہ گزر مکان، دفتر یا دوکان میں رکھ دیں۔ دوسرا نقش پھل دار درخت سے باندھ دیں اور تیسرا نقش گڑ شکر یا چینی یا شہد میں رکھیں چوتھا نقش اپنے پاس رکھیں۔ روزانہ درج بالا اسم الہیہ کو 200 بار ورد میں رکھیں ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مطلوبہ مقصد پورا ہوگا۔ غلبہ دشمن کیلئے یا قوی یا قابض کا اضافہ کر کے تحریر و ورد کریں۔ جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہوں 2318 عدد میں نام سائل مع مقصد مع نام مطلوب کے عدد قمری کا اضافہ کریں، جو لوگ غلبہ دشمن چاہتے ہوں وہ مزید 1018 عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش چال آتشی مربع سے پُر ہوگا۔

## زہرہ مقابلہ زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 26 | 05:19 تا 06:27 | 13:18 تا 14:27 | شمال مشرق | 20:45 تا 21:35 | شمال |

**بدکار عورت کی بدکاری بند ہو جائے**

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسی عورتیں جو بدکاری اور غیر شرعی فعل کی مرتکب ہو یا جو زبان درازی بہتان اور اسی قسم کے دوسرے گناہوں میں مبتلا ہوں ان کو سزا دینے یا ان بداعمال سے باز رکھنے کے لیے عمل کیا جاسکتا ہے یا مرد اور عورت کو سزا دینے کیلئے یا ان کے ناجائز تعلق کو ختم کرنے کے لیے عمل کیا جاسکتا ہے۔

(**عمل**) دیئے گئے وقت میں گدھا، گھوڑا، کتا یا بلا وغیرہ یا کسی بھی حرام جانور کی ہڈی پر اس طلسم کو پڑھ کر آگ میں ڈال دیں اور جب تک یہ ہڈی جل کر خاکستر نہ ہو اُس وقت تک ان طلسماتی الفاظ کو پڑھتے رہیں جب ہڈی جل جائے تو اُس کی راکھ کو اُٹھا کر اُس مکان میں یا اُس جگہ پر پھینک دیں جہاں پر ایسا بدکار شخص رہتا ہو انشاءاللہ چند ہی یوم میں وہ شخص اپنی بدکاری سے باز آجائے گا پڑھتے ہوئے اُس شخص کا تصور اور اپنے مقصد کا دھیان رہے وہ طلسم جو اس وقت پڑھا جائے گا وہ یہ ہے **اھطم فشذ ھب ھب لا مھو لا ھتا۔**

نقش بنانے کیلئے 442 عدد کا مربع آتشی اس ہڈی پر لکھیں نیچا اپنا مقصد تحریر کریں۔ بدکار شخص کا نام اگر متبرک ناموں میں سے ہے تو نام لکھنے کی

بجائے اُس وقت صرف اُس شخص کا تصور کیا جائے اور اگر نام متبرک نہیں ہے مثلاً گلو، بالا، کالا وغیرہ یعنی عرف عام مشہور ہے تو یہی لکھا جائے گا۔

## شرف مریخ

جب سیارہ مریخ برج جدی کے 28 درجہ پر پہنچتا ہے تو اسے شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے۔سیارہ مریخ اپنے درجہ شرف پر تقریباً 18 ماہ بعد پہنچتا ہے۔وہ لوگ جن کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور ہے یا وہ لوگ جن کو خرابی خون، امراض معدہ، بخار، پھوڑے پھنسیاں یا جن پر خوف دہشت، جادوٹونے، سفلی اور بداعمال مسلط ہیں یا وہ افراد جن کو پٹھوں کی کمزوری اکثر لاحق رہتی ہے۔قوت مردمی میں کمی جیسے امراض میں مبتلا تمام افراد شرف مریخ کی اس سعد قوت سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔اس سال شرف مریخ 09 مئی بروز بدھ 03:14 تا 11 مئی بروز جمعہ 11:39 رہیگا۔ اس دوران مکتبہ روحانیات خاص طور سے شرف مریخ سے متعلقہ الواح، نگینہ اور طلسمات، انگشتری تیار کی جاتی ہے۔وہ افراد جو کہ شرف مریخ کے موقع پر خود الواح، نقوش نگینہ جات تیار کرنا چاہئیں۔مریخ کی شرفی ساعتوں میں درج بالا امور بارے مدد لے سکتے ہیں۔

### 09 مئی 2018ء بروز بدھ

**اول ساعت** :۔03:14 تا 03:42 رجال الغیب (مغرب)
**دوئم ساعت** :۔09:56 تا 11:03 رجال الغیب (مغرب)
**تیسری ساعت** :۔17:45 تا 18:52 رجال الغیب (جنوب)

### 10 مئی 2018ء بروز جمعرات

**چوتھی ساعت** :۔00:10 تا 01:03 رجال الغیب (جنوب)
**پانچویں ساعت** :۔06:35 تا 07:42 رجال الغیب (جنوب)
**چھٹی ساعت** :۔14:24 تا 13:31 رجال الغیب (جنوب)
**ساتویں ساعت** :۔21:31 تا 22:24 رجال الغیب (شمال مغرب)

### 11 مئی 2018ء بروز جمعہ المبارک

**آٹھویں ساعت** :۔03:41 تا 04:34 رجال الغیب (شمال مغرب)
**نویں ساعت** :۔11:03 تا 11:30 رجال الغیب (شمال مغرب)

## اوج زہرہ

جب سیارہ زہرہ برج جوزا کے 22 درجہ پر پہنچتا ہے تو شرف کے بعد دوسرے درجہ کی قوت اوج حاصل کرتے ہیں۔اس ساعت قوت میں زہرہ سے متعلقہ امور میں مدد لی جاسکتی ہے۔یعنی تسخیر خلق، تسخیر خواتین، رجوع خلق، دفع امراض زنانہ یہ خاص وقت حب تسخیر کی قوت رکھتا ہے۔اس سال 12 مئی بروز ہفتہ 06:11 تا 13 مئی بروز اتوار 02:08 زہرہ برج حوت کے 22 درجہ سے گزر یگی۔اس دوران زہرہ کی ساعتیں میسر آئینگی۔ان ساعتوں میں تسخیر خلق یا تسخیر زن یا تسخیر سسرال دوست احباب کی تسخیر کیلئے الواح اور نگینہ جات تیار کے جائینگے خواہشمند حضرات قبل از وقت رابطہ کریں۔

### 12 مئی 2018ء بروز ہفتہ

**اول ساعت** :۔09:55 تا 11:03 رجال الغیب (شمال مشرق)
**دوئم ساعت** :۔17:47 تا 18:54 رجال الغیب (شمال)

### 13 مئی 2018ء بروز اتوار

**تیسری ساعت** :۔00:02 تا 01:02 رجال الغیب (شمال)

16 مئی 2018ء بروز بدھ صبح 06 بجکر 25 منٹ تا 21 بجکر 06 منٹ

## حضیض عطارد

درجہ حضیض سے گزریگا۔سیارہ عطارد برج جوزا اور سنبلہ کا حاکم مانا جاتا ہے۔مخنث خاصیت کا حامل یہ سیارہ جب برج ثور کے 5 درجہ پر پہنچتا ہے تو حالت حضیض ظاہر کرتا ہے۔جو کہ ہبوط کے بعد دوسرے درجے کی نحس حالت ہے۔عطارد ہمیشہ سورج کے قریب تر یا ساتھ رہتا ہے۔اس لئے عطارد کو شمس کا دم چھلہ بھی کہا جاتا ہے۔شمس کی روشنی اس پر زیادہ قوت کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے۔ممتزج مزاج رکھنے والا یہ سیارہ عقل، ہمت، بہادری عزیز رشتہ داروں سے تعلق داری قول قلم عمل سے تعلق رکھتا ہے۔آسمانی درجہ پر یہ سیارہ علم و حکمت دانش پر حکومت کرتا ہے لیکن درجہ حضیض پر پہنچنے کی حالت میں اس سیارہ کی تمام سعد قوتیں نحس یعنی منفی رُخ اختیار کر لیتی ہیں اس دوران اپنے مقصد کے مطابق عمل شر تیار کر سکتے ہیں۔تمام تیاری قبل از وقت کر لیں۔لہذا اس سال 16 مئی 2018ء بروز بدھ کو درجہ حضیض سے گزریگا۔

### 16 مئی 2018ء بروز بدھ

**اول ساعت** :۔05:24 تا 06:31 رجال الغیب (مغرب)
**دوئم ساعت** :۔13:18 تا 14:26 رجال الغیب (مغرب)
**تیسری ساعت** :۔20:41 تا 21:06 رجال الغیب (جنوب)

**نوٹ** :۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات صبح 10 تا 01 بجے فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں۔
0300-6351192



تحفہ روحانیات کے باقاعدہ لکھاری

آپ بھی جانئے!

# سید سبطین حیدر گیلانی

محترم قارئین کرام روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے اس خوبصورت سلسلہ کے ساتھ حاضر خدمت ہوں۔ روحانی دوستوں کے تعارف کا سلسلہ بہت معزز اور پیارے دوستوں کی فرمائش پر شروع کیا گیا ہے اس سلسلہ میں تحفہ روحانیات میں اپنی روحانی تحریریں شائع کروانے والے روحانی قلمکاروں کا تعارف کروایا جائیگا۔ گزشتہ ماہ تحفہ روحانیات کے محترم معزز روحانی قلمکار سید سبطین حیدر گیلانی سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا اس دوران روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے قارئین کیلئے خاص انٹرویو کے سوالات جناب محترم سے کئے گئے آپ کی خدمت میں یہ سوالات اور جوابات حاضر ہیں۔

**س:۔ محمد ابصار** !محترم گیلانی صاحب اپنا مکمل نام بتائیں؟

سید سبطین حیدر:۔ میرا نام سید سبطین حیدر گیلانی ہے مگر کچھ لوگ پیر گیلانی یا پیر صاحب یا بابا جی یا شاہ صاحب کہہ کر بلاتے ہیں۔ یہ سب پیارے دوستوں اور مریدین کی محبت ہے سوشل میڈیا پر زیادہ تر لوگ پیر گیلانی' دولا پاک کے نام سے جانتے ہیں۔

**س۔ محمد ابصار** !پھر تو ہم بھی آپ کو پیر گیلانی کے نام سے ہی پکاریں گے' آپ فرمائیں کہ آپ کی دنیاوی تعلیم کیا ہے اور اگر کوئی تصانیف ہے تو اس بارے میں بھی آگاہ کریں؟

سید سبطین حیدر:۔ ابصار بیٹا! میٹرک کے بعد آرمی میں چلا گیا جہاں سے ملازمت کے ساتھ ایم اے نفسیات کیا۔ میری کتابیں 2 جلدوں پر مشتمل تحفۃ الگیلانی کے نام سے ہیں۔ اس کے علاوہ ستاروں کی مدد سے علاج' مسافر اہل بیت' ' درود پاک کی فضیلتیں اور مفتاح العرش کے نام سے تحریری مواد موجود ہے جسے کتابی شکل میں دیا جا چکا ہے ان شاء اللہ جلد یہ کتابیں بھی شائع ہو جائینگی۔ ان کے علاوہ ایک ماہنامہ بھی جاری کیا مگر نا گریز وجوہات کی بناء پر بند کرنا پڑا۔

**س۔ محمد ابصار** !قرآنی وظائف اور اوراد کیسے شروع کئے اور روحانی دُنیا سے وابستہ ہوئے کتنا عرصہ ہو چکا ہے؟

سید سبطین حیدر:۔ روحانی اعمال ہماری گھٹی میں شامل ہیں بزرگ نسل در نسل سے کرتے آرہے ہیں۔ دادا حضرت بہاؤالدین قلندر المعروف میراں بہاول شیر قلندر کے وقت سے ہی چلہ کشی ہمارے نصب میں چلی آرہی ہے میری عمر تقریباً 16 برس تھی جب پہلا چلہ کیا۔ وضاحت کر دوں کہ اعمال اور روحانیت میں فرق ہے ہمارے اکثر عامل حضرات یہ نہیں جانتے کہ ان دونوں میں کیا فرق ہے واضح کروں کہ اعمال صرف چلہ کشی یا مختلف آیات کی زکات ادا کر کے کئے جاتے ہیں جن کا تعلق ظاہری دُنیا سے ہے۔ قرآنی آیات کی طاقت کے ذریعے کام لیا جاتا ہے یہی وجہ ہے کہ سیف زبان ہو جاتا ہے جبکہ روحانیت والے لوگ عمل نظر اور زبان حتیٰ کہ جسم کے ہر حصہ سے کام لیتے ہیں۔ روحانیت کا تعلق انسانی دل سے ہے اور لطائف رئیسہ سے ہے۔ جسے تصوف بھی کہا جاتا ہے۔

**س:۔ محمد ابصار** !علم قیافیہ کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں' اسلامی نقطہ نظر سے آپ وضاحت فرمادیں؟

سید سبطین حیدر:۔ علم قیافیہ دراصل چھٹی حس کا دوسرا نام ہے۔ یہ ایک دراصل اندازہ ہے جو کہ 100 فیصد درست بھی ہو سکتا ہے اور غلط بھی۔ چھٹی حس جتنی طاقتور ہوگی ماہر قیافیہ کا ادازہ اسی قدر درست ہوگا۔ چھٹی حس کا تعلق صحت مند روح سے ہے روح طاقت کے ساتھ بیدار ہو تو چھٹی حس بھی بیدار ہو جاتی ہے۔ انسانی اعضاء کی شبہات پر قیافیہ لگایا جاتا ہے۔

**س:۔ محمد ابصار** !جادو کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں' جیسا کہ مشہور ہے کہ دوران روحانی علاج قبرستان اور میت والے گھر میں نہیں جانا چاہیے؟

سید سبطین حیدر:۔ اصل میں جادو جو بھی ہوتا ہے وہ کالا' بنگالی یا سفلی علم سے ہے جادو سے متاثرہ شخص پر بد روحیں اور دیگر خبیث جنات مسلط ہوتے ہیں قبرستان یا میت والے گھر میں جانے سے ان جادوگروں کے محرکات کو اور زیادہ طاقت ملتی ہے یہی وجہ ہے کہ دوران علاج مریض کو ان جگہوں سے منع کیا جاتا ہے۔

**س:۔ محمد ابصار** !تحفہ روحانیات سے کیوں لگاؤ ہے' کب سے وابستہ ہیں؟

سید سبطین حیدر:۔ میری پہلی تصنیف تحفۃ الگیلانی شائع ہوئی۔ یہ غالباً 2005 یا 2006ء کی بات ہے جب تحفہ روحانیات کی ابتدائی اشاعت ہو رہی تھیں۔ تو ملتان کے ایک دوست نے مجھے اپنے ہاں آنے کی دعوت دی۔ پھر ایک اور دوست کے ذریعے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے شرف ملاقات ہوئی اسی دوران روحانی پہلوؤں پر گفتگو ہوئی اور پھر اس ملاقات کے بعد باقاعدہ طور پر تحفہ روحانیات میں لکھتا آرہا ہوں۔

**س :۔ محمد ابصار** ! روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں کس لکھاری مضمون آپ زیادہ شوق سے پڑھتے ہیں؟

سید سبطین حیدر:۔ ابصار بات یہ ہے کہ تمام لکھاری قابل احترام ہیں اور سب کی میں عزت کرتا ہوں کسی ایک کا نام نہیں لیتا چونکہ سب ہی میرے اپنے ہیں ہاں یہ تحفہ روحانیات کی اچھی پالیسی ہے کہ شروع میں چند لکھاریوں نے دوسرے لوگوں کے مضامین اپنے نام سے دینے شروع کر دیئے تھے ماہر روحانیات نے ایسے لکھاریوں کے مضامین کی اشاعت بالکل بند کر دی ہے۔ یقیناً اب میعاری روحانی مزاج رکھنے والے لکھاری باقی رہ گئے ہیں۔

**س :۔ محمد ابصار** ! علم اعداد کے بارے میں آپکا کیا خیال ہے؟

سید سبطین حیدر:۔ اعداد دراصل ایک وسیع علم ہے اس علم کا اقرار قرآن پاک میں بھی کیا گیا ہے۔ دلیل کے طور پر سورۃ جن کی آخری آیت پیش کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ ہم نے ہر شئے کو اعداد کا پابند کر دیا ہے۔

**س :۔ محمد ابصار** ! آجکل ٹی وی چینلز میں جعلی عاملین اور پیروں کے پکڑنے کی رپورٹیں دکھائی جاتی ہیں اس بارے میں آپکا کیا خیال ہے؟

سید سبطین حیدر:۔ میرا خیال اس بارے میں کیا ہونا ہے' سب کچھ آپ کے سامنے ہے ایک طرح سے میڈیا درست بھی کر رہا ہے' کہ اب تک جتنے بھی لوگوں کو دکھایا گیا ہے اُنہیں بسم اللہ اور کلمہ تک نہیں آتا یہ میڈیا کی یک طرفہ کاروائی ہے جس سے لوگ روحانی علوم سے منحرف ہو رہے ہیں میڈیا کو چاہیے کہ اچھے لوگوں کو بھی پرموٹ کریں جن کے روپ میں چھپ کر یہ لٹیرے بیٹھے ہیں اور اس مقدس فریضہ کو بدنام کر رہے ہیں۔ میری اس بارے سے ماہر روحانیات سے بھی بات ہوئی کہ گورنمنٹ کو چاہیے کہ ایسا سخت قانون بنائے کہ ایسے لوگوں کو گرفتار کر کے ایسی عبرتناک سزا دی جائے کہ دوبارہ کوئی جرات نہ کر سکے۔

**س :۔ محمد ابصار** ! اچھا پیر گیلانی صاحب یہ میڈیا والے اکثر عاملین کے پاس جا کر کہتے ہیں کہ اگر آپ کے پاس جنات ہیں تو یہ چیزیں وہاں یا کسی دوسری جگہ پر رکھوا دیں' کیا ایسا کروانا ممکن ہے؟

سید سبطین حیدر :۔ ابصار جنات کی تسخیر کوئی عام بات نہیں اور میڈیا کو روحانیت بارے صرف اتنا علم ہے جتنا ہمیں میڈیا کے بارے میں یعنی ہر شخص اپنے شعبہ میں ماہر ہے مثلاً ایک عام آدمی کو ایم بی بی ایس ڈاکٹر جتنی معلومات نہیں ہوتی۔ جنات کی کئی اقسام ہیں کچھ مسلط ہوتے ہیں کچھ مادی چیزوں کو حرکت دے سکتے ہیں اور کچھ خبریں دے سکتے ہیں۔ میں جعلی عاملین کی بات نہیں کر رہا ہوں روحانی لوگوں کی بات کرتا ہوں کہ اگر کسی نے وظائف اور چلہ کشی کی برکت سے جنات کو مسخر کر لیا دیکھا جائیگا کہ یہ جنات کس درجہ کے ہیں۔ یعنی مادی چیزوں کو حرکت دینے کی طاقت ہے یا صرف مسلط ہو سکتے ہیں یا صرف خبریں دے سکتے ہیں۔ اب میڈیا والوں کو ان چیزوں کا کیا پتہ اس لئے اُنکا یہ سوال بے بنیاد اور فضول ہے۔

**س :۔ محمد ابصار** ! اسم اعظم کے حوالہ سے کوئی مستند طریقہ تجویز فرمائیں؟

سید سبطین حیدر:۔ اللہ تعالیٰ کے 99 نام ہیں۔ ہر نام بڑا ہے مرشد کریم یا استاد کی جانب سے آپکو جو اسم الٰہی پڑھنے کیلئے دیا جائے وہی اسم اعظم ہوگا۔

**س :۔ محمد ابصار** ! شیاطین خمسہ سے کیا مراد ہے؟

سید سبطین حیدر:۔ ہر وہ عمل جس میں قرآنی اعمال نہ ہو شیاطینی عمل کہلاتا ہے زیادہ تر لوگ فرعون' شداد' ہامان' نمبرود' ابلیس کی ارواح سے کام لیتے ہیں۔ یہ تمام ارواح خبثہ یا شیاطین خمسہ کہلاتے ہیں۔ اگر کوئی شخص قرآنی آیت کی مدد سے ان کو جکڑ کر ان کی ارواح سے کام لے تو ٹھیک اور اگر کوئی ان کی عبادت اور پوجا پاٹ کر کے اپنا کام نکلواتا ہے تو وہ سخت عذاب اور گناہ کا مرتکب ہوتا ہے ایسے شخص نے سراسر شرک کیا نہ اُسکا دنیا میں کوئی حصہ ہے اور نہ ہی آخرت میں۔

**س :۔ محمد ابصار** ! کالے علم کرنے' کروانے والوں کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں؟

سید سبطین حیدر:۔ جیسا کہ آپکو معلوم ہے کہ کالا علم کرنے اور کروانے والا دونوں دائرہ اسلام سے خارج ہیں کالا علم خود ایک بہت بڑا شرک ہے لہذا ہم مسلمانوں کو کھل کر ایسے لوگوں کی مخالفت کرنی چاہیے جو یہ گندا کام کرتے ہیں۔ اللہ سے بڑی کوئی طاقت نہیں قرآن سے بڑا کوئی کلام نہیں۔

**س :۔ محمد ابصار** ! آپ اپنے مضامین تحفہ روحانیات کی معرفت پڑھنے والوں کو کوئی خاص پیغام دینا چاہتے ہیں؟

سید سبطین حیدر :۔ ہاں بالکل ضرور بہت سے دوست احباب یہ شکایت کرتے ہیں کہ ہم نے فلاں عمل کیا اور ہمیں کامیابی نہ ملی۔ اب اور کچھ بس نہیں چلتا تو صاحب مضمون سے شکایتیں شروع کر دیتے ہیں۔ ابصار بات یہ ہے کہ روحانیت کی دُنیا میں آپ کو بیشمار ایسے لوگوں سے واسطہ پڑیگا یا پڑ چکا ہوگا جو کہ اپنے آپ کو روحانیت کا حرف آخر سمجھتے ہیں۔ دراصل ایسے ہی لوگ ناکامی کا منہ دیکھتے ہیں جب تک آپ کسی کامل استاد یا کامل پیر کی زیر نگرانی کوئی ورد وظیفہ نہ کریں تو اُس وقت تک کوئی کامیابی حاصل نہ ہوگی۔ کامیابی کیلئے خدمت اور محنت پہلی شرط ہے جس سے لوگ بھاگتے ہیں میں یہی کہونگا کہ تحفہ روحانیات ہو یا روحانی کتب ان تمام سے اگر فیض حاصل کرنا چاہتے ہیں تو ضروری ہے کہ آپ روحانی حلقہ بنائیں یا اپنا اُٹھنا بیٹھنا کسی کامل پیر یا روحانی استاد کی صحبت میں کریں تا کہ اعمال میں کامیابی مل سکے۔

(حصہ دوئم)

# جادوگروں کے خوفناک کالے علم کا توڑ

تحریر
رضوان حسین شاہ
(ملتان)

محترم قارئین کرام گزشتہ ماہ تحفہ روحانیات میں جادوگروں کی اقسام کے حوالہ سے ایک مضمون شائع کیا وٹس ایپ اور موبائل فون میسج کے ذریعے قارئین نے حوصلہ افزائی کی چند دوستوں نے اس معلوماتی مضمون کی تعریف کے ساتھ اس سلسلہ کو مزید بڑھانے کی درخواست بھی کی دوستوں کی اس خواہش کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ سلسلہ مزید بڑھایا جا رہا ہے ورنہ ارادہ تو یہ تھا کہ کے اس ماہ کسی اور عنوان پر مضمون تحریر کروں۔

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں روحانی قلمکاروں کے انٹرویو کا سلسلہ گزشتہ ماہ سے شروع کیا گیا ہے اس خوبصورت کاوش پر میں ماہر روحانیات استاد محترم محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ اُنہوں نے اور مجلس مشاورت تحفہ روحانیات کے تمام ممبران نے ہم جیسے لکھاریوں کو اتنی عزت دی یہی وجہ ہے کہ میں پاکستان سے شائع ہونے والے کسی اور روحانی ماہنامہ میں میری تحریر نہیں ملے گی۔ جس کی بنیادی وجہ ہے کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں لکھنے کے بعد آپ دوستوں کے ساتھ ساتھ ماہر روحانیات صاحب کا بھی پیار ملتا ہے اور ماہر روحانیات کا اخلاق اتنا اچھا ہے کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میرا اپنا رسالہ ہے ویسے بھی پورے اور پاکستان' دُنیا بھر سے روحانیت کے طلبگار اسی رسالہ کو شوق سے پڑھتے ہیں جب اتنی عزت اللہ نے اس رسالہ سے دے دی ہے تو پھر دوسرے ایسے رسائل جو کہ لکھاریوں کو وہ عزت بھی نہیں دیتے جو دینی چاہیے ہم اُس میں کیوں لکھیں یہی وجہ ہے کہ میرا تو اس رسالہ سے مضبوط روحانی رشتہ ہے۔ایک بار پھر دوستوں کی عزت افزائی کا شکریہ ادا کرتا ہوں اور بات کو آگے بڑھاتا ہوں۔

## جادو کی پلٹ کرنا

**غیر مسلموں کیلئے** :۔ جب اس بات کا اندازہ ہو جائے کہ سائل پر جادو ہے تو اس عمل کے ذریعہ اس جادو کو اس جادوگر طرف لوٹا دیا جائے لیکن لوٹانے والے کو چاہئے کہ اس منتر کو پڑھ لے تا کہ جو بیر اس منتر کے تابع ہیں وہ اس کے مطیع و فرمانبردار ہو جائیں جس روز یہ جادو پلٹانا ہو اس دن سورج نکلنے سے پہلے غسل کریں تنہائی اختیار کریں۔ بخورات گوگل ہرمل لوبان کا استعمال کریں اور کچھ پھول خوشبودار' سات قسم کی شیرینی اپنے سامنے رکھیں جب تک ذیل کے منتر کا جاپ کرے کسی سے بات چیت نہ کریں اور گیارہ بار منتر پڑھ کر اپنے بائیں ہاتھ کی انگلی انگوٹھے کے پاس والی پر پڑھ کر پھونک لے اور اپنے چاروں طرف تین لکیریں گول حلقے کی طرح کھینچ لے اور اپنے ماتھے پر سیندور کا ٹیکہ جس کو تلک کہتے ہیں لگائے وہ منتر یہ ہے:

**ھاتھ بسے ھنومنت بسے بھیروں بسے۔ تلا جو ھنومنت کا ٹیکہ کرے موھے جگ سنسار جو آئے مار مار کرتا جو دیکھے پائے لگنا ھنومنت بیر۔ پنجہ دے رھے بیر چھاتی توڑے۔ اوگنیا بیر مار بھسمنت کرے اس کو نرسنگھ بیر پر گھٹ گاجے بھیروں بیر آن پھرتی رھے جو ھمارے اوپر گھائو کھائے الٹ ھنومنت بیر مارے جل باندھوں پھل باندھوں۔ انرنایامن باندھوں تن باندھوں باندھوں کٹم اور کایا چیت چیت رھے پرانی ھنومنت کی اگن۔ پانی ھو جائے مھاراج وھراج بابا صاحب سمت کے پوتے وھرم کے تمھارا ھی آسرا ھے۔**

## جادو پلٹانے کا عمل

**غیر مسلموں کیلئے** :۔خاتمہ سحر کے لوازمات پہلے سے لا کر رکھ لیا جائے دریا یا ندی کے کنارے سے تھوڑی مٹی لا کر اس کا پتلہ بنائیں وہ ایک کڑیل یعنی ٹھیکری میں رکھا جائے اور اسی ٹھیکری میں ایک ایک پتہ درخت بڑ، پیپل، گولر اور آم کا بچھادیں اس کے اوپر کچھ پھول خوشبودار رکھیں پتلہ کے گلے میں پھولوں کا ہار ڈالیں، گل پتلہ پر گیرو پکیر ملایا جائے سیندور کا ٹیکہ اس پتلہ کے ماتھے پر لگایا جائے، کچھ گلگلے اور بڑے بتاشے رکھے جائیں تھوڑے آٹے اُرد دال گندھے ہوئے کا چراغ بنادیں جس کو چومک کہتے ہیں۔ پھر اس میں تھوڑا سا تیل سرسوں کا، چار بتی ڈال کر روشن کریں پتلہ کو ایک طرف رکھیں پتلہ کے آگے ایک بیڑا ان کا رکھا

جائے پھر اس ٹھیکری کو سات سات بار مریض کے اوپر سر سے پاؤں تک اُتار کر آبادی سے باہر گھر سے مشرقی سمت کے رُخ لے جا کر جنگل یا میدان میں رکھ دے۔ دریا ہو تو دریا کے کنارے رکھ آئیں۔ لے جانے والا پیچھے مُڑ کر نہ دیکھے۔ اس تمام عمل کو ایک ہی شخص انجام دے جب کہ اس ٹھیکری کو بدن پر سے اُتارے اس وقت اس یہ منتر سات بار پڑھے خواہ کتاب سے دیکھ کر پڑھے یا زبانی پڑھے۔ منتر ذیل کا ہے

**سونگ چکر کی پاڈری گل موتیوں کا ھار پدمنی نیکل لنکا کرے جو ھارلنکا ماتوت سمندر سے سوکھائی چلو۔ چوکی راجہ رام چندر کی دُھائی۔ کون بیر چلے ۔ گستاخی بیر چلے۔ مستانی بیر چلے سوکھا چکے۔ سوا ھاتھ زمین کو سوکھنت کرتی چلے جل کو سوکھنت کرے۔ تھل کو سوکھنت کرے۔ پانی کو سوکھنت کرے لگانی کو سوکھنت کرے ۔ چوڑی کو سوکھنت کرے ۔ چڑیل کو سوکھنت کرے۔ بُھتنی کو سوکھنت کرے ۔ بھوت کوسوکھنت کرے ۔ پلید کو سوکھنت کرے۔ پلید کو سوکھنت کرے مٹی کی گرج چلے ۔ شوکا چکر چلے۔ نھیں چلے تو مدد سوکھا کرے نھیں کرے تو مانا کا چوسا دودھ حرام کرے شبد سا چا چلو منترا یشر باچا۔** بعد میں کہے کہ جس نے جادو کیا ہے اس پر یہ ٹھیکری لوٹ جائے۔ چالیسویں دن وہ جادوگر اپنے کئے کی سزا پائے۔

اہل اسلام کو جائز نہیں کہ کفار و مشرکین کے منتروں اوران کے دیوتاؤں سے مدد چاہیں یہ عقیدہ شریعت کے خلاف ہے خدا جانے ہو یا نہ ہو اور ایمان میں بھی خلل آئے۔ اپنی شریعت اسلامی میں سب کچھ ہے ملاحظہ فرمائیے۔

## رد سحر بذریعہ درود شریف

برائے رد سحر یعنی کیا گیا جادو اس درود پاک کی برکت سے فوری ختم ہو جاتا ہے ایسے دوست احباب جو کہ قرآن و سنت کو اپنا ایمان مانتے ہیں شرک سے قطعی گریز کرتے ہیں۔ درود پاک میں شفاء اور نجات ہے ذیل کا درود پاک خاتمہ سحر کیلئے انتہائی قوی مانا جاتا ہے۔ اس درد پاک کو سورۃ مزمل کے پیالہ میں یعنی ایسا پیالہ جس پر سورۃ مزمل کندہ اور نقش بھی سورۃ مزمل کا بنا ہوا ہو (یہ معجزاتی پیالہ سورۃ مزمل ادارہ روحانیات سے مل جاتا ہے) اس پیالہ میں بعد نماز فجر 7 جگہ کا زمین سے پانی لیں۔ اب کنوں اور نلکوں کا دور نہیں اس لئے 7 گھروں سے موٹر کا پانی بھر لیں یا 7 مسجدوں کا پانی لے لیں یہ پانی ایک دن میں اکھٹا کریں۔ آپ خود اپنے لئے یہ عمل کرنا چاہتے ہیں تو بعد نماز فجر سورۃ مزمل کے اس پیالہ میں ڈالیں ذیل کا درود 21 بار پڑھیں۔ درود کے صدقہ طفیل جادو اور سحر کے خاتمہ کی دعا کریں۔ اب یہ پانی خود پئیں یا مریض کو پلائیں۔ مدت عمل 21 یوم ہے۔

وہ روحانی معالجین جو کہ دُکھی انسانیت کی خدمت بذریعہ قرآن پاک کرتے ہیں اُن سے گزارش ہے کہ وہ معجزاتی پیالہ ضرور اپنے پاس رکھیں اگر ممکن ہو سکے تو اپنے مریضوں میں بھی ضرور اس پیالہ کو تقسیم کریں تاکہ ہر ایک کا فائدہ ہو۔ اگر مریض آپ کے پاس چل کر آیا ہے تو اُسی وقت 21 بار ذیل کا درود پڑھ کر پیالہ پر دم کریں اور مریض کا پینے کیلئے دیں اگر مریض دور سے آیا ہو تو ہر بدھ کو مریض کو بلائیں دم شدہ پانی اسی پیالہ سے بوتل میں ڈال کر پینے کیلئے دیں اور مسلسل 3 بدھ اس مریض کو بلا کر یہ پانی استعمال کیلئے دیں لیکن یاد رکھیں کہ ہر بدھ 5 اناج کا صدقہ سوا کلو ضرور دیا جائے تاکہ عمل کی رجعت نہ ہو ورنہ یہ عمل پلٹ کر آپ کے اوپر آ سکتا ہے یعنی مریض تندرست ہو جائیگا اور اُسی روحانی یا جسمانی مرض میں آپ مبتلا ہو جائیں گے۔ صدقہ دینا لازمی ہے۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَا ھَا وَعَا فِيَةِالاَبْدَانِ وَ شِفَاھَا وَنُوْالاَ بصَار وَضِيَاھَا وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَائِماً اَبَداO**

## دشمن مغلوب 'خوف میں مبتلا

غلبہ دشمن ہو' ہمسائے تنگ کرتے ہوں یا بلا وجہ لڑائی جھگڑے کیلئے اکساتے ہوں تو ایسے حالات میں چاہیے کہ انتہائی پُر امن رہ کر ذیل کی عبارت عمل 313 بار صحرائی ریت یا بجری پر پھونک کر دشمن کی عمارت 'دوکان یا مکان کی چھت پر ڈال دیں ان شاء اللہ دشمن خوف میں مبتلا ہوگا ہر حالت میں آپ کو کامیابی و کامرانی و فتح حاصل ہوگی۔ یاد رکھیں کہ یہ عمل اگر 3 روز سوموار' منگل اور بدھ کو بعد نماز عصر کیا جائے تو پُر تاثیر ہوگا۔

**بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ الٓمّٓ اَللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَیُّ الْقَيُّوْمُ ط شهد الله انه لا اله الّا هو الملٰئكة و الو العلم قائمًا بالقسط، لا اِلٰهَ اِلّا هو العزيز الحكيم ذالكم اللّٰهُ فانّى تؤفكون**

ولو انّ قرانًا سيّرت به الجبال او قطعت به الارض او كلّم به الموتى بل الله الامو جيمعا انّما امره اذا اراد شيئًا ان يّقول لهٗ كن فيكون اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ بل هم فى لبس مّن خلقٍ جديدٍ و هو معكم اينما كنتم واللّٰهُ بما تعلمون بصيرٌ اِنَّ اللّٰهَ قويٌّ عزيز و من يّتو كل على اللّٰهِ فهو حسبه اِنَّ اللّٰهَ بالغ امر قد جعل اللّٰه لكلّ شى ءٍ قدرًا واحاط بما لديهم و احصٰى لا يتكلّمون اِلَّا من اذن له الرَّحْمٰنُ وقال صوابًا. من اى شى ءٍ خلقه من نطفةٍ خلقهٗ فقدّره ذى قوّةٍ عند ذى العرش مكينٍ مّتاع ثم اَمِيْنٍ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمْ۔

## مقابلہ میں جیت

جدید دور میں ریسلنگ ایک دلچسپ کھیل ہے لیکن لاہور اور گجرانوالہ کے اکھاڑوں میں اکثر و بیشتر کشتی کے مقابلے رہتے ہیں ان مقابلوں میں ہار جیت ہوتی ہے اگر آپ بھی کشتی مقابلے کا شوق رکھتے ہیں تو اپنے من پسند پہلوان کو ذیل کے کلمات مقابلے سے قبل 108 بار پڑھنے کیلئے دیں اور پھر کمال دیکھیں ان شاء اللہ جیت ہوگی۔

**یا اللہ یا اللہ یا اللہ یا قوی یا قابض یا قادر یا مقتدر**

## دشمن کو ہار بھگانا

اگر کوئی ایسا دشمن ہے جو کہ ہر وقت پریشان کرتا ہے یا ایسا ہمسایہ جو کہ بلاوجہ شرارتیں کرتا ہے اور آپ کا جینا مشکل ہوا ہے۔ حسد اور بغض کی وجہ سے لڑائی جھگڑا کرنے کا کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتا اور بہانے تلاش کرتا رہتا ہے ایسے بغض اور حسد رکھنے والے دشمن کیلئے ذیل کا عمل کریں۔ ہر پتھر کو اپنے دائیں ہاتھ کی مٹھی میں دبا کر عبارت عمل 9 بار پڑھی جائیگی پھر اس پتھر پر پھونکنا نہیں ہے بلکہ اپنے دائیں ہاتھ سے یہ پتھر ذیل کی ہدایت کے مطابق پھینک دینا ہے۔ مدت عمل 3 یوم ہے۔ اول آخر درود پاک کی بجائے تعوذ پڑھا جائیگا۔

ایک پتھر اپنی دائیں طرف پھینکے اور یہ پڑھے حسبی اللّٰہ كُلِّ شَیْ ءٍ

دوسرا پتھر بائیں طرف پھینکے اور کہے اَللّٰہُ یَغْلِبُ مِنْ كُلِّ شَیْ ءٍ

تیسرا پتھر اپنے آگے کی طرف پھینکے اور پڑھے لَا یَقِفُ لِاَمْرِ اللّٰهِ كُلِّ شَیْ ءٍ پھر لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کرے۔

## بدکار عورت کو سزا

جو عورت بہت ستاتی اور تکلیف پہنچاتی دل کو رنجیدہ کرتی اور کسی طور سے باز نہ رہتی ہو تو اسے سزا دینے کیلئے کہ اسکے خون حیض جاری ہو۔ ایک لیموں کاغذی' ایک کانٹا سیہ جانور کا لیں۔ چاند کی آخری تاریخوں میں کھلے آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر آسمان کی جانب نظر رکھے جیسے ہی کوئی ستارہ ٹوٹے فوراً پڑھے قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اس وقت قاف کو حلق کے اندر سے نکالے اور جلدی سے وہ کانٹا آدھے لیموں کے اندر گاڑھ دے' زبان سے کہے کہ عورت کا خون حیض جاری کیا میں نے باذن اللہ تعالیٰ اس وقت حیض کا خون جاری ہو جائے گا۔ چاہے جتنا ہی علاج کروایا جائے خون بند نہ ہوگا۔ پھر اس لیموں کو کسی ایسی جگہ رکھ دیں جب اس عمل کو ختم کرنا ہو تو یہ کانٹا لیموں سے نکال دیں۔

## بدکار مرد کی سزا

دھنیا' خشک ککڑی کے بیج خس کے بیج' اسی کے بیج، انار کی کلی، ساق، رائی بھنگ کے پتے، برادہ صندل سُرخ ہر ایک کا وزن برابر لیا جائے ان کو خوب باریک پیس کر گلاب کے پتوں کو کوٹ کر عرق نکالا جائے۔ پسی دواؤں کو ملا کر چنے کے برابر گولی بنا کر سایہ میں خشک کر کے اُن گولیوں کو ایسا بند کریں کہ ہوا نہ لگے جب کسی مرد کو نامرد کرنا منظور ہو تو کسی بہانہ سے اسبغول کے لعاب میں گھس کر مرد کے عضو مخصوص لگانے کو دی جائے ایک ہفتہ میں تین دن تین گولی کا لیپ کیا جائے قوت مردمی بالکل جاتی رہے اور اگر عضو مخصوص پر نہ لگا سکے تو چند دن تک پیٹھ کے پیچھے دونوں گردوں کی جگہ پر لگائیں۔

## خاتمہ قوت مردمی

ایسا شخص جو کہ غیر عورتوں سے تعلقات رکھے اُسکی مردانہ قوت باندھنے کیلئے ذیل کا نسخہ استعمال کروائیں۔ عورت سے ہمبستری سے دل ہی نہ چاہے۔ سداب کے بیج ساڑھے تیرہ ماشہ۔ سوسن کی جڑ نو ماشہ، کلی انار ایک تولہ چھ ماشہ۔ خس خس کی ٹکیہ بنائی جاتی ہے اُس کے بیج نو ماشہ نیلوفر کے بیج ساڑھے تین ماشہ ان سب کو علیحدہ علیحدہ پیس کر ایک جگہ ملا کر رکھ چھوڑیں ساڑھے چار ماشہ سکنجبین سرکہ دو تولہ میں ملا کر سات دن کھلائیں۔ مادہ منوہ پانی جیسا ہو جائے گا۔ قوتِ مردمی مرد میں بالکل نہ رہے گی۔ شہوت بالکل ختم ہو جائیگی۔ ناحق نہ کریں ورنہ عذاب الٰہی نازل ہوگا۔

# زہرہ مشتری تثلیث

تحریر:-
راجہ اعجاز حسین
(کراچی)

اللہ کی حمد وثناء کرتا ہوں اُسکی نعمتوں کی تکمیل چاہتا ہوں اس کی عزت و جلال کے آگے سر جھکانے اور اس کی معصیت سے حفاظت حاصل کرنے کیلئے اور اسی سے مدد مانگتا ہوں اسکی کفایت اور دستگیری کا محتاج ہونے کی وجہ سے جسے وہ ہدایت دے وہ کبھی گمراہ نہیں ہوتا جس کا وہ کفیل ہو وہ کبھی محتاج نہیں رہتا یہ حمد اور طلب امداد وہ ہے جس کا ہر وزن میں آنے والی چیز سے پلہ بھاری ہے۔

بعد حمد وثناء قارئین تحفہ روحانیات کیلئے ایک نہایت ہی اہم اور مبارک ترین وقت کے خواص لے کر حاضر خدمت ہوں برسوں سے علم جفر، علم نجوم کا طالب علم ہوں اور ان علوم سے اپنی بساط کے مطابق عوام الناس کو فیض پہچانے کی اپنی سی سعی کرتا ہوں جس کا اجر مجھے بارگاہ معصومینؑ سے بالکل حاصل ہو رہا ہے۔ اُمید ہے کہ ضرورت مند افراد اس سے فائدہ اُٹھا کر مجھے اپنی دعاؤں میں شامل رکھیں گے۔

ستارہ زہرہ اور ستارہ مشتری یہ دونوں سیارگان آسمانی کونسل میں سعد اکبر مانے گئے ہیں۔ دونوں کا تعلق روح، روحانیت، حُب، تسخیر، مال و دولت، عزت و شہرت سے ہے جب یہ دونوں سیارگان اپنی برجی حرکت کرتے ہوئے دائرۃ البروج میں 120 درجے کی نظر قائم کرتے ہیں تو یہ وقت پوری دُنیا کیلئے انتہائی سعد ہوتا ہے اور ہر نیک امر کی شروعات کیلئے انتہائی سعد مانا گیا ہے۔ جو کام اس وقت میں شروع کیا جائے کبھی ناکام نہیں ہوتا۔ شادی، بیاہ، کاروباری سعت، تعمیر مکان، خرید و فروخت، جائیداد اور مالی اسکیموں میں شمولیت غرض یہ ہے کہ ہر سعد امر کیلئے انتہائی فائدہ مند وقت کہلاتا ہے جس میں تکمیل امور کیلئے روحانیت اور برکت کی ایک اضافی قوت شامل ہو جاتی ہے۔ یہ وقت ان لوگوں کیلئے بھی نہایت اہم ہے جنہیں مالی تنگی اس حد تک ہو جائے کے گزر بسر کیلئے بھی سفید پوشی کا بھرم رکھنا مشکل ہو گیا ہو ایسے تمام افراد جو تنگ دستی کا شکار ہیں ان کیلئے اس خاص ترین وقت سے فائدہ کے حصول کیلئے نقش تثلیث زہرہ و مشتری کا مکمل عمل تحریر کر رہا ہوں قارئین اس مجرب عمل سے استفادہ حاصل کر کے مجھے اپنی دعاؤں سے نوازیں گے یہ وقت یکم جون رات 12 بج کر 51 منٹ پر شروع ہوگا جس کا اختتام 02 جون دوپہر 02 بجکر 09 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران جن نیک ترین ساعت میں نقش تیار ہوگا ان کی تفصیل ادارہ یا مجھ سے معلوم کی جاسکتی ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم 24 یا صرفیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| (1) یَارَبَّ کُلِّ شَیٍٔ | (14) وَوَارِثُہٗ | (11) وَوَرَازِقُہٗ | (8) وَرَاحِمَہٗ |
| (12) ۳۲۰ | (7) ۲۵۹ | (2) ۵۷۴ | (13) ۷۱۷ |
| (6) ۲۵۸ | (9) ۳۱۷ | (16) ۷۲۰ | (3) ۵۷۵ |
| (15) ۷۱۹ | (4) ۵۷۶ | (5) ۲۵۷ | (10) ۳۱۸ |

السید شمهورش

فراخی رزق و حصول مال — نام بمعہ والدہ کے نام

قولہ الحق ولہ الملک



یا حراکیل یا کنکائیل یا وردائیل
یا عمائیل یامهرائیل

یہ نقش معظم مجموعہ اسمائے عظام میں سے ایک اسم **یَارَبَّ کُلِّ شَیٍٔ وَوَارِثُہٗ وَوَرَازِقُہٗ وَرَاحِمَہٗ** کا بنایا گیا ہے اور برسوں سے میرے مجربات میں ہے۔ اس نقش کی چال آتشی ہے جو نقش کے کونوں میں تحریر ہے اس کے مطابق نقش پُر کریں نقش کی دوسری جانب کندہ کرنے کیلئے طلسم بھی تحریر کریں جو کہ نقش مبارک کے ساتھ بنا دیا گیا ہے۔ نقش تیار کرنے کے بعد مذکورہ اسم مبارک کو 187 بار پڑھ کر نقش پر دم کریں۔ اور روزانہ اتنی مرتبہ ہی اپنے ورد میں رکھیں ان شاءاللہ 3 ماہ میں حالات کی تبدیلی خود آپکے سامنے ہوگی۔ دوکاندار حضرات بھی رجوع خلق کیلئے اس عمل سے استفادہ حاصل کر سکتے ہیں۔ ان شاءاللہ ہر ماہ ایسے ہی آنے والی نایاب نظرات کے تحت اعمال پیش کرتا رہونگا قارئین تحفہ روحانیات سے گزارش ہے کہ مجھے اپنی آراء سے ضرور آگاہ کریں۔

# شرف مریخ
# مریخ کی قوت، کالے جادوگروں سے نجات

تحریر :۔عبدالرحمن (مسقط،عمان)

محترم دوستو شرف مریخ کے اس خاص موقع پر ایک خاص مضمون آپ کی خدمت میں ارسال کر رہا ہوں مریخ کا تعلق طاقت، جادو اور مالی و معاشی روحانی بندشوں سے ہے شرف مریخ کے اس موقع پر بندش جنات اور کالے جادو کا توڑ، کالے جادوگروں شیطانی قوتوں سے جو لوگ مدد اور تقرب حاصل کر کے مخلوق خدا کو شدید مشکلات میں مبتلا کرتے ہیں کبھی مالی و معاشی کبھی روحانی و جسمانی بندش تو کبھی رشتہ کی بندش کبھی بے اولادی، حوادث نامرادیوں ذلتوں اور مایوسیوں ناکامیوں کی شکل میں یہاں تک کہ رفتہ رفتہ انسان کا سب کچھ ختم ہو جاتا ہے ان مصائب کا سامنا کرتے کرتے آخر کار تڑپتے ہوئے ان امراض کا علاج اور توڑ خاتمہ بندش کرواتے کرواتے خود بھی ختم ہو جاتا ہے۔ مذکورہ نقش نہایت مجرب ہے

کالے جادو کے خاتمہ کیلئے شرف مریخ کے وقت اس نقش کو 44 بار لکھ لیں سرخ روشنائی سے کاغذ پر تحریر کریں۔ یہ نقوش زعفران کی سیاہی سے لکھیں تو زیادہ بہتر ہے ورنہ چکنے کاغذ پر عام سیاہی سے بھی لکھے جا سکتے ہیں۔

1:۔ان لکھے گئے نقوش میں سے 21 نقش الگ کر لیں ان نقوش کا فلیتہ بنا کر روزانہ بعد نماز عشاء اس فلیتہ کی دھونی مذکورہ بالا مسائل اور مصائب میں مبتلا مریض کو دیں۔

2:۔دوسرے 21 نقش اس طرح استعمال کرنے ہیں کہ روزانہ ایک نقش پانی میں ڈال کر گھر یا مکان کے چاروں کونوں میں چھڑک دیں۔

3:۔43واں نقش کو 7 مسجدوں کے پانی کی بوتل میں ڈال دیں۔ یہ پانی روزانہ مریض کو پینے کیلئے دیں۔

4:۔آخری 44واں نقش حصار کی نیت سے مریض کے گلے میں ڈالنے کیلئے دیں تاکہ دوبارہ اُس پر جادو کے اثرات نہ ہوں لیکن یہ آخری نقش 21 یوم پورے ہونے کے بعد مریض کو دینا ہے۔

اس طرح کل 21 یوم کا عمل ہوا اللہ تبارک تعالیٰ نے چاہا تو ان شاء اللہ ان تین ہفتہ کی محنت سے ہر قسم کا جادو سحر بندش ختم ہو گی۔ مگر شرط یہ ہے کہ تمام نقوش عین شرف مریخ کی سعد ساعت میں تیار کئے جائیں۔ نقش تیار کرنے والا پرہیزگار اور متقدی ہو۔ 5 وقت کا نمازی ہو تو یقیناً تاثیر بھی اس قدر زیادہ ہو گی۔

اگر شرف مریخ کا وقت گزر چکا ہو تو کوشش کی جائے کہ عروج قمری ماہ نو چندا منگل کو یہ نقش لکھ لئے جائیں۔ ویسے یہ نقوش اوج مریخ یا عطارد مریخ تسدیس و تثلیث میں بھی تحریر کئے جا سکتے ہیں لیکن عام طور پر قارئین کو سیارگان کی ان نظرات کا اتنا علم نہیں ہوتا لہذا عروج قمری نو چندا منگل لکھ سکتے ہیں۔ نقش تحریر کرنے سے پہلے دال ماش سوا کلو اور تیار کرنے کے بعد سوا کلو گوشت کا صدقہ ضرور دیں اگر یہی نقوش شرف مریخ کی ایک ساعت میں تحریر نہ ہوں سکے تو دوسری ساعت میں باقی کام مکمل کر لیا جائے نقش تحریر کرتے وقت نیلے اور سیاہ رنگ کا لباس نہ پہنیں بخوارت شرف مریخ ضرور سلگائیں۔ تیز قسم کا عطر ضرور لگائیں سرخ رنگ کا جائے نماز استعمال کریں سر پر سرخ رنگ کا کپڑا ہو تو زیادہ بہتر ہے تمام نقوش لوہے کے قلم سے یا نب سے تحریر کریں۔

اگر چاہتے ہوں کہ ہمیشہ کیلئے جادوگروں سے جان بچی رہے 3X3 لوہے کی تختی پر عمارت کے کمروں کے مطابق نقش کو لوہے کے قلم سے کندہ کر لیں مثلاً کسی دوکان کیلئے چاہیے تو ایک نقش ہی کافی ہے اگر کسی مکان میں مثلاً 5 کمرے ہیں تو ہر کمرہ کیلئے ایک نقش کافی رہیگا۔ لوہے پر تیار کرنے کے بعد کسی بھی دیوار پر پوشیدہ طور پر یہ نقش لگا دیں کہ اس نقش کے اوپر کوئی خوبصورت سے قدرتی منظر کی تصویر لگا دی جائے۔ قرآنی آیت یا جاندار کی تصویر نہ لگائی جائے ان شاء اللہ جس گھر میں یہ نقوش لگے ہونگے وہاں پر دوبارہ جادو جنات یا بندش کے اثرات نہ ہو پائیں گے۔

| و | ع | ر | ف | ر | ك | ش | ل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ن | و | ع | ر | ف | ر | ك | ش |
| غ | ن | و | ع | ر | ف | ر | ك |
| ر | غ | ن | و | ع | ر | ف | ر |
| ق | ر | غ | ن | و | ع | ر | ف |
| ش | ف | ر | غ | ن | و | ع | ر |
| و | ش | ق | ر | غ | ن | و | ع |
| د | و | ش | ق | ر | غ | ن | و |

## زہرہ کا عروج ' محبت میں کامیابی

محترم دوستو گزشتہ صفحہ پر شرف مریخ کے عنوان سے مطالعہ کیا اب اوج زہرہ جو کہ اس ماہ 12 مئی تا 13 مئی قائم ہو رہا ہے۔ جیسا کہ آپکو معلوم ہے کہ زہرہ تسخیر خلق اور بالخصوص تسخیر زن کا سیارہ مانا جاتا ہے اسی نسبت سے اوج زہرہ کیلئے ایک خاص عمل ارسال کر رہا ہوں یقیناً پسند آئیگا۔ اس عمل سے فوری اثر ظاہر ہوتا ہے یہ خاص عمل عین اوج زہرہ یا شرف قمر یا زہرہ قمر تثلیث وتسدیس میں کیا جائے تو اثرات فوری ظاہر ہوتے ہیں۔ میرے وہ دوست جو کہ نجوم کی باریکیوں کو نہیں جانتے نئے چاند کے پہلے جمعہ کو یہ عمل کر سکتے ہیں۔ صرف شرعی معاملات میں مثلاً بیوی نافرمان ہو یا وہ عورت جو کہ اپنے شوہر کو چھوڑ کر جا چکی ہو ان حالات میں یہ عمل پر تاثیر ہوگا ورنہ اللہ کے حضور جواب طلبی ہوگی ذیل کی عزیمت کو ایک کاغذ پر لکھ لیں ایلومینیم یا تانبہ کے چھوٹے برتن میں پانی ڈال کر یہ عزیمت ڈال دیں آگ پر اسکو جوش دیں اور 14 مرتبہ اس عزیمت کا ورد کریں۔ اس پانی کو مطلوب کے گھر کے دروازے پر چھڑک دیں یا رستہ میں چھڑکیں تو خیال رکھیں کہ پاک صاف جگہ ہو جہاں بے حرمتی نہ ہو۔ بخور لوبان ذکر میعہ 'سائلہ (سلارس) اور پھر حیران کن نتائج دیکھیں یہ عمل شیخ تیجانی کے ذخائر سے ہے۔ شیخ فرماتے ہیں کے طالب اپنے اس عمل سے اللہ کے عذاب سے ڈرتے رہنا۔

بِسمِ اللهِ أَطْلَقْتُ النَّارَ وَطَرَحْتُ بُخُورَ الْعُمَّارِ وَتَكَلَّمْتُ بِأَسْمَاءِ الْعَزِيْزِ الْغَفَّارِ الَّتِيْ تُزَلْزِلُ الْجِبَالَ وَتَنْشَقُّ الْبِحَارَ وَتَحْرُقُ الْعُصَاةَ وَالْعُمَّارِ :اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَيَّتُهَا الْمَلَائِكَةُ الْمُتَوَكِّلُوْنَ بِأَعْضَاءِ (نام مطلوب معہ والدہ) مِنْ رَأْسِهَا إِلٰى قَدَمَيْهَا وَالْجَارِيُوْنَ فِيْ دَمِهَا وَلَحْمِهَا وَعُرُوْقِهَا وَمَفَاصِلِهَا أَنْ تَجْلُبُوْا وَتُهَيِّجُوْهَا وَأَزْعِجُوْهَا وَ إِحْرِقُوْا قَلْبَهَا بِمَحَبَّةِ (نام طالب معہ والدہ) حَتّٰى تَأْتِيَ إِلٰى (نام طالب معہ والدہ) وَلَا تَأْكُلُ وَلَا تَشْرَبُ وَلَا تَنَامُ وَلَا يَقَرُّ لَهَا قَرَارٌ لَا فِيْ لَيْلٍ وَلَا فِيْ نَهَارٍ بِحَقِّ شَاهٍ يَاهٍ تَاهٍ أَصْبَاؤُتَ هَيُوْتَ هَيهُوْتَ اَبْرَمُوْتَ بَرْهَيُوْنٍ تین مرتبہ ذٰلِكَ فِيْ أَنَّهَا إِعْصَارٌ فِيْهِ نَارٌ فَإِحْتَرَقَتْ إِحْتَرِقْ قَلْبَ (نام مطلوب معہ والدہ) بِمَحَبَّةِ (نام طالب معہ والدہ) بِسَبْعِ قُدُوْرٍ مَلَقَّةً عَلٰى بَابِ الْجَمْهُوْرِ وَهِيَ تَغْلِيْ وَتَفُوْرُ فِيْ قَلْبِهَا فَلَا تَبْرُدُ وَلَا تَهْمَدُ عَنْهَا لَا فِي الْعِشَاءِ وَلَا فِي الْبُكُوْرِ سِوٰى نَارٌ عَلٰى نَارٍ تَهُبُّ فِيْ صَدْرِهَا وَتَنُوْرُ حَتّٰى تَجُرُّهُ وَرَاهُ وَتَدُوْرُ وَتَبْكِيْ وَتَمُوْرُ وَسَتُوْرُ يَا سُكَّانَ هٰذَا الْمَكَانِ الْمَعْمُوْرِ الْحُضُوْرُ نَشَفَتِ الْبُحُوْرُ وَسَقَطَتِ الطُّيُوْرُ وَتَزَلْزَلَتِ الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَالصُّخُوْرُ وَتَحَرَّكَتِ الْمَوْتٰى مِنَ الْقُبُوْرِ حَرِّكُوا قَلْبَ (نام مطلوب معہ والدہ) فِيْ مَحَبَّةِ (نام طالب معہ والدہ) بِنَارِ السِّحْرِ وَضِيْقِ الصُّدُوْرِ فَسَحَبَتْ مِنَ الشُّعُوْرِ وَتَعَلَّقَتْ بِكَلَالِيْبِ الْمَحَبَّةِ وَهَيَجَانِ الْعِشْقِ وَطَيَرَانِ الْعَقْلِ بِالْوَيْلِ وَالثُّبُوْرِ إِنْ سَمِعَتْ ذِكْرَهُ هَاجَتْ وَ إِنْ بَعُدَ عَنْهَا هَامَتْ وَ إِنْ كَلَّمَهَا هَاجَتْ بِالْفَرَجِ وَالسُّرُوْرِ فَلَا يَنْفَكُّ عَنْهَا هٰذَا الْعَمَلُ حَتّٰى يَنْفَخَ إِسْرَافِيْلُ فِي الصُّوْرِ وَتَقُوْمُ الْمَوْتٰى مِنَ الْقُبُوْرِ وَ إِنَّ رَبَّكَ لَغَفُوْرٌ شَكُوْر إِسْرَعُوْا يَا خُدَّامَ هٰذِهِ الْعَزِيْمَةِ بِحَقِّ كَفُوْقِيْ بِمَغُوْقِيْ عَطُوْفٍ خَطُوْفٍ بَغٍ سَنَدَ سَتَادِيْمِ هَاهِيَ أَقْسَمْتُ عَلَيْكَ يَا مَذْلَايِس يَا ابْنَ مَيْمُوْنِ الْغَطَّاسِ تَوَكَّلْ (نام مطلوب معہ والدہ) وَ إِمْسِكْهَا مِنَ الْقَدَمِ إِلَى الرَّأْسِ وَطَيِّرْ مِنْهَا النُّعَاسَ وَحَرِّكْ قَلْبَهَا وَطَبْعاً بِالْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ هَاهِيَ هَاجَتْ وَمَاجَتْ وَمِنْ عَوَايِلِ السِّحْرِ هَامَتْ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ



# روحانی حاضرات سے خفیہ معلومات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

کچھ لوگوں کے اصرار پر کہ آپ اپنے تجربہ شدہ حاضرات کے عملیات ہمارے خط میں بتادیں، اتنے خطوط آج کے دور میں علیحدہ علیحدہ لکھنے مشکل ہونے کی وجہ سے آپ کے خط میں لکھ دیا ہے، تحفہ روحانیات ماہانہ خریدتے رہیں اس میں مجرب حاضرات آپ کو مل جائیں گی، جب آپ کامیاب ہوں "تحفہ روحانیات" کی ترقی اور لکھنے والوں کی صحت، تندرستی اللہ پاک اور عطا کرے تا کہ تمہارے پاس نئے تجربات پہنچا سکیں، آمین۔

**حاضرات نمبر1:**۔اسم مبارک **یَا بَدُوحَ** کو روزانہ گیارہ سو بار باوضو علیحدہ جگہ نوچندی جمعرات سے شروع کریں۔ پڑھنے کے دوران کوئی دوسرا نہ ہو، خوشبو جسم پر لگا کر تصور حاضرات کُھلے اکتالیس رات ،رات بارہ بجے بیٹھ کر پڑھیں پھر اسی خیال میں سو جائیں گوشت ہر قسم منع ہے کسی سے جسم ملانا بھی اس عمل میں منع ہے، عمل سے پہلے سوا کلو گوشت دریا میں ڈال دیں، اکتالیس دن کے بعد ایک دیگ پلاؤ کی پکا کر رس یا یتیم خانے سے طلباء بچے بُلا کر قرآن پاک پڑھا کر ایصال ثواب کر کے تقسیم کریں خود بھی کھا سکتے ہیں، ایک صد بار روزانہ اسم مبارک پڑھتے رہیں ورنہ عمل ضائع ہو جائے گا، جب ضرورت ہو برفی لے کر موکلات سرکار ہدیہ کر کے یہ نقش لکھ کر بچہ/ بچی میں سے ایک کو پکڑا کر عطر کالی جگہ پر لگا کر باوضو ہو دیں خود چار سو بار یَا بَدُوحَ کا ورد کریں اور دم کریں، بچے کی آنکھوں پر اور تعویذ پر ایک بزرگ نظر آئے گا بچہ کے ذریعے سلام کر کے اپنا مقصد بیان کریں اگر پہلی بار حاضر نہ ہو تو دوسری بار پھر پڑھائی کر کے دم کریں، حاضر ہو جائے گا، اپنا جائز سوال کرنے کے بعد جانے کی اجازت دے دیں۔

| بحق سلیمان بن داود علیه السلام | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۷۸۶ | | |
| بحق | ۲۰ | ۲۰ | ۲۰ | بحق |
| یا بدوح | ۲۰ | | ۲۰ | یا بدوح |
| یا بدوح | ۲۰ | ۲۰ | ۲۰ | یا بدوح |
| یابدوح | | | | یابدوح |
| | ۲۰ | بدوح | ف ۲۰ | |
| یا بدوح یا بدوح یا بدوح | | | | |

**حاضرات نمبر2:**۔گیارہ رات اس عبارت کو ایک سو گیارہ بار رات بارہ بجے ورد کر کے سو جایا کرے، سو کر اُٹھنے کے بعد بات کرنے کی اجازت ہے۔ پھر کلام کے موکلات اور آقائے کائنات محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کہہ کر حسب توفیق میٹھی چیز پکا کر تقسیم کرے، عمل سے پہلے اور آخری دن یہ کام کرنا ہے جب ضرورت ہو توے کی سیاہی عطر میں ملا کر بچہ کی ہتھیلی میں لگا کر دیکھنے کو دے خود یہ کلام گیارہ بار پڑھ کر دم کرے اگر نظر نہ آئے تو دوسری بار دوبارہ پھر عمل کرے، ایک آدمی نظر آئے گا، اس سے صفائی کہے جب صفائی ہو جائے تو پانی چھڑکانے کا کہہ دیں جب یہ کام ہو جائے تو دربار لگانے کے لئے کہا جائے یہ کام ہونے پر بادشاہ سلامت آنے کو کہہ دیں جب آئیں اپنا سلام کہیں اور اپنا مطلب بیان کریں اگر ہاتھ پر حاضرات نہ کرنا چاہیں تو بچہ یا بچی کے ناخن پر سیاہی لگا کر عمل کریں، مجرب زبردست عمل ہے، اگر روحانیت ہے تو بغیر عمل کے بھی حاضرات ہوگی بعد میں شرینی منگوا کر تقسیم کر دیں، حاضری سے پہلے بھی تقسیم کر سکتے ہیں۔ یہ اپنی مرضی منحصر کرتا ہے۔

**عبارت حاضرات:**۔ عَزَّمْتُ عَلَیْکُمْ اَجِبْ یَا مَهْلَائِیْلُ یَا هَمَائِیْلُ یَا تَفْتَائِیْلُ یَا سَائِیْلُ اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اُحْضُرُوْ لِلْمُسَخَّرَاتِ وَالْحَاضِرَاتِ بِحَقِّ حَدُوْسٍ یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاَرْوَاحِ وَالشَّیَاطِیْنِ اُحْضِرُوْ بِجَانِبِ الْمَشَارِقِ وَالْمَغَارِبِ اُحْضِرُوْ اُحْضِرُوْ یَا مَعْشَرَ الْاَرْوَاحِ حَاضِرْ شُوْبِحَقِّ لَااِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رسول اللہ

**حاضرات نمبر3:**۔ یہ سریانی زبان میں ہے تجربہ شدہ ہے لیکن باعمل ہونا ضروری ہے انسان کو چلہ کی ضرورت نہیں۔

**عبارت عمل:** یا هلعطوناش یَا عَطْلِمُوْشِ یَا هَلْعِلُوْشِ یَا جَلْجَمِیْشِ یَا جَمْلِیْشِ یَا طَقْطَقُوْشِ یَا شَقْطَطْهُوْشِ اَجِبْ وَحَضُرُوْنِی فِیْ مَنْهُ لِیْ۔

**طریقہ استعمال:** ۔اس کو بچہ یا بچی کے ناخن پر سیاہی لگا کر خوشبو لگائیں اور بچہ کو کہیں نظر جما کر دیکھے خود سات بار پڑھ کر بچہ پر دم کریں

ایک یا دو آدمی حاضر ہوں گے، سلام کے بعد اپنا مدعا بیان کریں اگر پہلی بار پڑھنے پر نہ آئے تو دوسری بار دم کریں حاضر ہوں گے یہ شراراتی ہیں، دو تین بار ایک بات کہیں اگر تینوں بار وہی جواب ملے تو پھر اس پر عمل کریں، شاید اس سے آسان عمل آپ کو زندگی میں مشکل ملے جب اپنے لئے دُعا کریں تو ادارہ روحانیات اور محمد ایاز مزمل شاہ صاحب کے لئے خصوصی دعا کریں، اللہ پاک ان کے کام میں ترقی دیں، بعد میں شیرینی تقسیم کریں ہدجعت سے محفوظ رہیں گے۔

**حاضرات نمبر 4:** ۔ بچے کو نہلا دُ ھلا کر وضو کرائیں بچہ کا منہ کعبہ کی طرف ہو اپنا منہ بچہ یا بچی کے سامنے ہو خود بھی باوضو ہوں اور خوشبو جسم پر اور انگوٹھے پر سیاہی لگانے کے بعد چھڑک دیں، نماز اور اذان کا وقت نہ ہو، بچہ کے انگوٹھے پر اکیس بار سورۂ فاتحہ شریف کی تلاوت کریں، آیت مبارک **مالک یوم الدین** ہر بار سات تلاوت کریں، تصور حاضرات کا کر کے تعداد پوری کر کے بچہ کی آنکھوں اور انگوٹھے پر دم کریں، ایک منٹ بعد پوچھیں سامنے کوئی حاضر ہوا ہے، اگر کچھ آیا تو زبان سے سات بار دُہرائیں، شاہ جنات کا تخت حاضر ہو، سلام کے بعد اپنا مقصد بیان کریں، جو جائز ہو اور اس کا حل دریافت کریں، بعد میں شکریہ ادا کر کے جانے دیں۔ تعداد روزانہ 101 بار اور مدت عمل 40 روز ہے

**حاضرات نمبر 5:** ۔ ذیل کے کلام کا روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس بار تلاوت کرے، چالیس دن پورا کر کے ایک دیگ پکا کر سرکار دو عالم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم و آلہ وبارک وسلم کا ہدیہ کریں اور تقسیم کریں، پھر تین سو تیرہ بار ورد میں رکھیں جب ضرورت ہو بارہ سالہ بچی یا بچہ کو وضو کر کے سامنے جانماز پر بیٹھا کر تین سو تیرہ بار عمل پڑھ کر بچہ کی انگلی پر جس پر سیاہی لگی ہو دم کرے اور سلام حاضری ہونے پر اپنا مقصد بیان کرو بعد میں شکریہ کے بعد رخصت کر دو اگر کسی کو عمل کی اجازت دیں تو یہ نہ کہیں میں اس کا عامل ہوں اور میرے عمل میں ہے اگر کہیں گے تو حاضرات بند ہو جائے، میں یہ آزما چکا ہوں اس لئے آپ کو بتا دیا ہے جو اختلاف رکھتے ہوں وہ نہ کریں ان کا کام نہیں ہوگا۔ مثل مشہور ہے پیر کامل نہیں یقین کامل ہے۔ کیونکہ یقین کے بیڑے پار ہیں۔

**یَا مُحَمَّدُ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ**

**حاضرت نمبر 6:** ۔ رات کو علیحدہ جگہ بیٹھ کر باوضو عبارت عمل دو ہزار بار پڑھا کرے اکتالیس رات کے بعد عمل قابو میں آ جائے گا، رات کو سوتے وقت بزرگوں کی زیارت ہونی شروع ہو جائے گی، کسی کو نہ بتائیں، اس کے بعد تین سو بار روزانہ تلاوت کریں تا کہ عمل قابو میں رہے

جب ضرورت بچہ کو وضو کرانے کے بعد ناخن پر سیاہی کالی میں عطر ملا کر لگائیں پاس شیرینی رکھ کر ختم شریف پڑھ کر عمل عبارت ایک سو ایک بار دم کریں یہ طریقہ تین بار کریں، حاضرات ہو۔ اپنے مقصد کا سوال کریں، مکمل درست جواب ملے گا، اس عمل میں چلہ کے دوران جلالی جمالی پرہیز لازمی ہے، البتہ زیارت کی نیت سے عمل کرنے میں شرعی پرہیز کے علاوہ اور کوئی پرہیز نہیں، عمل سے پہلے تین دن استغفر اللہ کا ورد سوا لاکھ کر لیں تا کہ غلاظت دور ہو، روحانیت مسخر جلد ہو، اگر کوئی عبارت کسی کو سمجھ نہ آئے تو خود آ کر پوچھ سکتا ہے یا خط لکھ کر جو عبارت سمجھ نہیں آ رہی لکھ دیں۔ زیر زبر لگا کر بھیج دی جائے گی۔ فون کے ذریعے کوئی جواب نہیں ملے گا۔

**عبارت عمل: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ**

**یَا شَیْخ عَبْدُ الْقَادِر شَیْاءً لِلّٰہ**

# شرف مریخ

# لوح غلبہ قوت ونصرت

تحریر
حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء
(کراچی)

محترم قارئین السلام علیکم! سیارہ مریخ کو اس ماہ شرف 9 مئی کو شب 3:19 سے لے کر 11 مئی کی صبح 11:43 تک ہوگا۔ مگر واضح رہے کہ جدید آسٹرولوجی، (ایس، اے، ایف) سسٹم کے مطابق کسی بھی سیارے کی قوت وضعف کا معیار واصول الگ ہیں جو کہ صحیح وفطری نظراتی اصول ہے، بہرحال آپ اپنے شہر کے مطابق سعد ساعات مریخ کا انتخاب کر کے لوح تیار کریں۔ سیارہ مریخ غلبہ قوت اور ہمت وجرأت سے منسوب ہے اور سیاروی کابینہ کا سالار اعظم ہے۔ مریخ مذکر مردانہ صفت خشک آتشی مزاج ہے وہ لوگ جن کا ستارہ مریخ ہے یا پھر ان کے زائچہ پیدائش کے سعد گھروں میں سے کسی ایک گھر کا حاکم ہے یا خاص کر زائچہ کے خانہ 9,5,3,1 گھروں میں سے کسی کا حاکم ہو۔ کیونکہ زائچہ کے یہ گھر بڑی اہمیت کے حامل ہیں ان گھروں کے حاکم کی کمزوری، قوت وصحت میں کمی، سر درد، ذہنی تناؤ، ہمت وحوصلہ میں کمی، تعلیم، عقل وشعور، یادداشت، مذہب، اولاد، خوشی، غیر ممالک کے سفر روحانیت، اعلیٰ تعلیم، سرمایہ کاری، اور دیگر اہم امور میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے اس کے علاوہ مریخ سے منسوبی کمزوری قوت وہمت کا فقدان پیدا کرتی ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور یا ناقص اثر رکھتا ہے تو انہیں لوح مریخ بنا کر دی جاتی ہے تا کہ وہ ایک کامیاب زندگی گزار سکیں نیز لوح مریخ سحری وآسیبی اثرات کے خاتمے وبچاؤ کیلئے بھی بے حد مفید ہے۔

**چال نقش**



**نقش لوح مریخ**



اس کے علاوہ قوت وشجاعت اور ہر قسم کے مقابلے میں کامیابی کیلئے اور امراض جگر وخون کی کمی کے لئے بھی مفید ہے۔ لوح مریخ کو اسٹیل یا تانبے کی تختی پر کندہ کریں کندہ کرتے وقت کوئی بھی تیز خوشبو لگا لیں۔ اور جلانے کے لئے بخور سندرس، قسط رائی وغیرہ ہیں۔ ملائکہ میں حضرت عزرائیل علیہ سلام سے مریخ کا تعلق اور ان کا ورد اسمائے الٰہی "یَا مَالِکُ یَا قُدُّوسُ" ہے دونوں اسمائے الٰہی کے اعداد ابجد قمری دوسو اکسٹھ 261 ہیں شرف کے وقت سے پہلے گول لوح پر دائرے اور ستارہ داؤدی پہلے سے بنا لیں اور نقش کے اضلاع بھی لکھ لیں اس کے بعد شرف میں مریخ کے ساعتوں میں نقش کے اندرونی خانوں میں اعداد بھرنے ہیں نقش کی چال کو مدنظر رکھتے ہوئے۔

(چال سے مراد نقش کے خانوں کی وہ ترتیب ہے جس کے مطابق نقش بھرا جاتا ہے) نقش بنانے سے پہلے ۸۶ لکھیں پھر ستارے کے خانوں کو بھریں نقش کا پہلا خانہ وہ ہے جس میں اعداد ۸۴ لکھے گئے ہیں اور آخری خانہ ۹۰ ہے ۸۴ سے ۹۰ تک خانوں کو ترتیب وار بھرتے جائیں تو نقش درست طریقے پر مکمل ہو جائے گا۔ خانوں میں اعداد لکھنے کے بعد دائیں وبائیں مریخ سے منسوب حروف نورانی الٓر اور صٓ لکھیں پھر مؤکلات و طلسم لکھ کر لوح کو مکمل کر لیں اور نوچندے منگل کو صبح سورج نکلنے کے فوراً بعد پہن لیں یا پھر کسی مناسب اچھے وقت میں پہنیں اور روزانہ 261 مرتبہ "یَا مَالِکُ یَا قُدُّوسُ" کا ورد کریں۔

## وظائف رمضان

محترم قارئین رواں ماہ رحمتوں و برکتوں بھرا مہینہ رمضان المبارک کی آمد بھی ہے رمضان المبارک کا چاند ان شاء اللہ 16 مئی بروز بدھ کو نظر آئے گا کیونکہ شمس وقمر کا قران 15 مئی کی شام 4 بجکر 48 منٹ 53 سیکنڈ پر ہے اس لحاظ سے پہلا روزہ ان شاء اللہ 17 مئی بروز جمعرات کو ہوگا۔

عزیزان من ماہ رمضان المبارک کیلئے چند مجرب وظائف حاضر خدمت ہیں تمام وظائف مجرب ہیں اعتقاد ویقین کے ساتھ کیا گیا ہر عمل اللہ کی بارگاہ میں قبول ہوتا ہے رمضان کا چاند نظر آنے کے بعد اس رات تراویح پڑھ کر

ایک بار سورۃ مزمل پڑھیں اسی طرح دوسری رات دو مرتبہ، ہر رات ایک ایک بڑھاتے جائیں 29 رمضان المبارک کو 29 بار پڑھنی ہوگی جب اس طرح سورۃ پڑھ لیں تو اپنی جمیع حاجات کے لیے یا پھر کسی مخصوص کام کے لیے دُعا مانگیں دُعا سے پہلے جتنی بار سورۃ پڑھیں تمام کا ثواب آقائے دو جہان جمیع انبیاء واصحاب مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچائیں ان شاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

**سخت دل شوہر یا بیوی:** جس کا شوہر ناراض ہو یا گھر کی طرف سے بے پرواہ ہو یا بیوی ناراض ہو تو رمضان کی پہلی رات سے لے ہر روز گیارہ مرتبہ **یا لطیف یا ودو** پڑھے اول وآخر گیارہ بار درود پاک بھی پڑھے اور تصور میں ناراض شوہر یا بیوی کے دل پر پھونک دیا کرے اور جب **لیلۃ القدر** کی رات آئے تو اس رات گیارہ دانے سیاہ مرچ کے لیں اور ہر مرچ پر یہ عمل 40 بار پڑھ کر پھونک دو اور مرچ آگ میں ڈال دو تاکہ جل جائے ایک مرچ پر چالیس بار پڑھنے سے گیارہ مرچ پر 440 بار مکمل ہوگا مرچ چاہے ایک ساتھ ڈال دو یا پھر ایک ایک کرے ان شاء اللہ ناراض فرد آپ پر مہربان ہوگا۔

**وظیفہ برائے رشتہ:** یہ عمل گیارھویں روزے، بارہویں شب کو تراویح کے بعد یا تہجد کے بعد کیا جاتا ہے۔ سب سے پہلے ایک سو ایک مرتبہ درود ابراہیمی (جو نماز میں پڑھا جاتا ہے) پھر ۱۲ رکعت نفل (دو رکعت کرکے) پڑھی جائیں، ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد بارہ مرتبہ سورۃ الفیل پڑھی جائے۔ پھر ایک سو ایک مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں اس پورے عمل کا ثواب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو پہنچا دیا جائے پھر پانچ منٹ بعد پورے یقین سے شادی کیلئے دُعا کریں اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائے اللہ نے چاہا جلد از جلد شادی کے اسباب بن جائیں گے۔



## لوبان ہرمل بھگائے مکھی، مچھر اور کھٹمل

تحریر:۔ راجہ ذیشان علی (میرپور آزاد کشمیر)

گرمی کی آمد ہے بلکہ کئی شہروں میں تو بھرپور طریقہ سے گرمی شروع ہو چکی ہے۔ 10 اپریل جب اس موضوع پر لکھ رہا ہوں تو ہمارے کشمیر میں ابھی ٹھنڈک ہے۔ اہلیاں کراچی کھٹملوں سے تنگ ہیں۔ اہلیان پنجاب مچھروں کے ستائے ہوئے ہیں خاص کر ڈینگی۔ اہلیان کے پی کے مکھی جیسی مخلوق سے تنگ آئے ہوئے ہیں۔ گویا کہ پورا پاکستان کھٹمل، مکھی اور مچھر سے تنگ ہے گزشتہ دنوں ٹی وی پر ایک ٹاک شو دیکھ رہا تھا۔ مہمان سیاست دان مکھی سے بہت تنگ تھے کیونکہ ٹاک شو کی براہ راست نشریات تھیں دیکھا گیا کہ وہ مکھی کبھی اُن صاحب کے قیمتی سرخ سپید گال کو بوسہ دیتی وہ اُسے وہاں سے اُڑاتے تو کبھی ماتھے پیشانی کو چوم جاتی۔ کافی دیر تک یہ موصوفہ اسی طرح تنگ کرتی رہی میں۔ نے سوچا بالکل یہی حال آپکا اور ہمارا ہے یعنی ہمارے پاکستان کے سیاست دان کو کچھ دیر کیلئے مکھی تصور کر لیا جائے کہیں نہ کہیں سے گھوم پھر کر ہمارے چہرے پر آ بیٹھتے ہیں خیر جانے دیں۔

بہر حال کھٹمل، مکھی اور مچھر سے نجات کیلئے گوگل اور ہرمل اپنے گھروں میں بہت زیادہ مقدار میں کوئلوں پر سلگائیں کہ کثیر طور پر دھواں کمرہ میں بھر جائے۔ گرمی کے آغاز، درمیان اور آخر میں اگر اسی طرح سے کر لیا جائے کہ گھر کے ہر کمرہ میں گوگل، حرمل ولوبان کا دھواں بھر کر اس کمرہ کو 2 یا 3 گھنٹے کیلئے بند کر کے چھوڑ دیا جائے تو آپ کی گرمیاں بہت پُرسکون گزریں گی۔ جن گھروں میں دیمک لگ جاتی ہو ان شاء اللہ اس ترکیب سے دوبارہ اُن گھروں میں دیمک نہ لگے گی۔ گوگل، ہرمل اور لوبان میں خاص روحانی طاقت بھی پائی جاتی ہے اس کی زیادہ مقدار میں دھونی دینے سے کئی ہفتوں تک خوشبو کا احساس رہتا ہے۔ نحوست' جادو اور نظر بد بھی ختم ہو جاتی ہے۔

ایک بار مجھے راولپنڈی جانے کا اتفاق ہوا دوست کی ایک بڑی سی الیکٹرانکس کی دوکان تھی۔ صبح 11 یا 12 بجے کا وقت تھا کہ ایک ملنگ سر پر رنگ برنگی ٹوپی رکھ کر کاندھے پر کپڑے کی زنبیل لٹکائے بائیں ہاتھ میں لکڑی کی ایک تختی پر سلور کے تین برتن فٹ کئے دھواں دھار سا دوکان میں داخل ہوا۔ اُس نے دوکان میں داخل ہوتے ہی گوگل، لوبان اور ہرمل ان برتنوں میں ڈالا جن میں پہلے ہی کوئلے دہک رہے تھے مجھے یہ دیکھ کر بہت اچھا لگا کہ یہ مفت کی روحانی سروس ہے برکتوں اور رحمتوں کے ساتھ رزق میں اضافہ ہو جاتا ہے اور بیماریوں سے نجات الگ مل جاتی ہے۔ جس کے عوض دوکاندار نے اُس ملنگ کو صرف 10 روپے کا نوٹ تھمایا اور وہ ملنگ بھی خوشی خوشی دعائیں حق اللہ حق اللہ کی صدائیں لگاتا باہر چلا گیا۔

خصوصی عمل برائے رمضان المبارک

# زکوۃ حروف نورانی

علم کیمائے اکسیر

تحریر:۔ جناب عامل عزیز الرحمٰن سروری قادری (حیدر آباد)

محترم قارئین کرام اسلام علیکم! کافی عرصہ بعد عملیاتی اصول وقواعد پر مکمل اور مفصل مضمون تحریر کرنے کی اشد ضرورت پڑی تو میں نے سوچا کہ چند بنیادی اصول قارئین تحفہ روحانیات کی نظر کئے جائیں تاکہ قارئین تحفہ روحانیات طالب علم، عاملین حاضرات عوام الناس حتیٰ کہ میرے لئے بھی آسانی پیدا ہوجائے کیونکہ روز بروز کثرت سے عاملین و طالب علم حضرات مجھ سے رجوع کرتے رہتے ہیں اور بار بار یہ مسئلہ سامنے آجاتا ہے کہ کسی نے جنات، دیو، پری، موکل، ملائکہ، ارواح اور ہمزاد کے چلے کئے اور ہزاروں افراد درج بالا روحانی طاقتوں سے کسی بھی ایک طاقت کی تسخیر کر کے بے تاج بادشاہ بننا چاہتے ہیں لہذا ان تمام افراد کو ایک دوسرے سے بڑھ کر شکایت ہے کہ تسخیر نہیں ہوتا یا کیسے ہوگا؟ میرا تو یہی مشورہ ہے کہ بھائی اگر تسخیر روحانیات اتنا آسان ہوتو پوری دُنیا گھر بیٹھے عامل کامل ہوجائے افسوس کہ کتنی غلط فہمی میں دُنیا مبتلا ہے۔ واقفیت قواعد عملیات سے ٹکے کی بھی نہیں، تو چلے شہزادے! قابو کرنے ہمزاد کے۔

قارئین کرام روحانی علوم کی بنیاد چار پائے پر مشتمل ہے۔

1:۔مجاہدہ 2:۔ مکاشفہ 3:۔مشاہدہ 4:۔ مناظرہ جیسے ہندی سنسکرتی زبان میں انتر، منتر، جنتر اور تنتر کے نام سے بولا جاتا ہے۔ مزید تفصیل بیان کرنے سے معذرت چاہتا ہوں کیونکہ رسالہ تحفہ روحانیات کے صفحہ جات تحریر کیلئے قلیل ہوتے ہیں۔ لہذا موقع کی مناسبت اس مرتبہ قارئین کرام کی خدمت میں زکوۃ حروف نورانی کے نام سے حاضر خدمت ہوں۔

**قارئین محترم** !علم الغرض کوئی بھی ہو۔ مثلاً علم الرمل، علم قیافہ، علم النجوم، علم جفر میرے اندازے کے مطابق روحانی علوم کی ابتدائی عمل زکوۃ حروف نورانی ہے۔ جب تک طالب علم کو بنیاد معلومات نہ ہوگی سوال ہی پیدا نہیں ہوتا کہ وہ اچھا اور تجربہ کار عامل بن جائے۔ حروف نورانی کے ستر فوائد ہیں۔ بلاآخر منزل بہ منزل کامیابی و کامرانی، مشاہدہ و مناظرہ اسکی مقدر بن جاتی ہے اور پیرو مرشد روحانی استاد کی اجازت و نظر کرم سے بڑی سے بڑی روحانی قوت کو حاضر کر کے مشاہدہ بھی کر سکتا ہے اور تسخیر کرنے میں مسئلہ یا پریشانی کوئی نہیں ہوتی۔

**میرے اس مضمون** کا مقصد اُن تمام عاملین کیلئے ہے جو عرصہ دراز سے وظائف اور بڑے بڑے چلے کاٹ چکے ہیں اور کامیابی کے بجائے مایوسی کی رجعت اُن کے سر پر سوار ہوگئی ہے۔ اور طالب علم حاضرات جو روحانی علوم سیکھ کر عامل بن جائے کہ طلبگار ہوں تو بنیادی طور پہ علم الجفر کی ریاضت کریں۔ اللہ پاک کے فضل وکرم سے کامیابی قدم چومے گی۔

**محترم قارئین کرام** !اس زکوۃ حروف نورانی کی تفصیل بیان کرتا ہوں۔ رمضان المبارک کا چاند نظر آتے ہی پاک صاف لباس پہن کر نماز تراویح کی تیاری کریں اور بعد نماز عشاء باجماعت نماز تراویح ادا کریں اور ہر ایک رکعت میں حروف نوارنی 100 بار پڑھیں۔ 20 رکعت نماز میں حروف نوارنی 2000 بار پڑھی جائیگی اور رات 2 بجے نماز تہجد کی تیاری کریں اور پھر ایک رکعت میں حروف نورانی سورۃ فاتحہ و سورۃ اخلاص کے بعد 100 مرتبہ پڑھیں گویا نماز تہجد میں چھ رکعت کے حساب سے 600 مرتبہ حروف نورانی پڑھی جائیگی۔ حروف نورانی کے عمل کو 15 رمضان تک پابندی سے پڑھتے رہیں۔ اس کے بعد روزانہ بعد نماز عشاء یا تراویح 1500 مرتبہ کلمہ طیبہ چاند رات تک پابندی سے پڑھتے رہیں۔ عیدالفطر کی نماز ادا کر کے حسب توفیق نیاز کا اہتمام کریں الحمدللہ آپ رمضان المبارک میں حروف نورانی کے عامل بن جائیں گے اور آپ سے بڑھ کر دُنیا کا خوش نصیب عامل کوئی نہیں ہوگا۔ حروف نورانی کی تفصیل مندرجہ ذیل ہے۔

**الٓر کٓھٰیٰعٓصٓ حٰمٓ قٓ نٓ عبارت بستہ** :۔

**صراط عَلیٌ حَقٌ نمسکہ،**

**ترجمہ**:۔ علی کا راستہ حق ہے اسے مضبوطی سے پکڑے رکھو الحمدللہ کہ سب حروف نورانی کا عامل کبیر ہوں حروف نورانی کا عمل دو تین طریقہ سے میرا تجربہ میں ہے حروف نورانی کی بابرکت عمل سے قارئین عاملین طالب علم عوام الناس مرد و خواتین دل کھول استفادہ کر سکتے ہیں۔ روحانی مسئلہ سے تعلق رکھنے والے افراد حروف نورانی کی مکمل روحانیت سے فائدہ لے سکتے ہیں بالخصوص فقہ جعفریہ سے تعلق رکھنے والے افراد مجھ سے یا ماہر روحانیات سے رجوع کریں ان تمام افراد کو انکے سلسلہ کے مطابق اجازت دی جائیگی۔

# آسان عملیات

تحریر
ایس اے شہزاد
پشاور

السلام علیکم! پیارے دوستوں تحفہ روحانیات شمارہ مئی کیلئے چند آسان اعمال کے ساتھ آپ کی خدمت میں آیا ہوں۔ میرے ارسال کردہ آسان وظائف اور اوراد کی برکت سے اگر کسی ایک شخص کا بھی بھلا ہو جائے یعنی ایک شخص بھی ان سے فیض پالے تو میری نظر میں میرا مقصد پورا ہو جاتا ہے تحفہ روحانیات پاکستان اور دیگر ممالک میں پڑھا جانے والا ایک معیاری روحانی جریدہ ہے۔ یقیناً لاتعداد دوست روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات سے فیض حاصل کرتے ہیں اور آسان اعمال سے فائدہ اُٹھاتے ہیں پیچیدہ باتوں اور مشکل ترین اعمال روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع کرنے سے حتی الامکان گریز کیا جاتا ہے۔اپنے موضوع کی طرف چلتے ہیں۔

## حصول دولت مالا مال ہوں

غربت اور مفلسی مارے لوگوں کیلئے یہ ایک خاص تحفہ ہے قرض کی ادائیگی ہوتی ہے خلوص دل سے ذیل کا وظیفہ کریں اگر کسی کو مالدار ہونا ہو تو 13 دن تک 313 بار آیت الکرسی پڑھے اس کے پڑھنے سے آپ غنی ہو جائیں گے۔

## بے روزگاری نہ رہے گی

بے روزگار افراد کیلئے یہ وظیفہ ایک خاص تحفہ ہے ان شاء اللہ اس وظیفہ کی برکت سے چند دنوں میں روزگار مل جاتا ہے۔اول آخر ایک بار درود شریف پڑھ کر 308 بار یا رزاق پڑھا کریں متواتر 7 جمعرات اسی طرح پڑھنے سے روزگار میں بے انتہا اضافہ ہو جائیگا۔

## ظالم کے شر سے حفاظت

ظالم افسر یا ظالم مالکان کے شر سے حفاظت کیلئے اس وظیفہ کو کریں ان شاء اللہ ظالم اپنا ظلم چھوڑ دیگا اور ہمیشہ نرمی سے پیش آئیگا سرکاری ملازمین کے لئے نایاب تحفہ ہے جو کہ اکثر و بیشتر سرکاری اداروں کے ادسران اپنے ماتحتوں پر ظلم کرتے ہیں۔صبح و شام 216 بار **یا جبار یا قھار** کا ورد کریں۔

## حاسد اپنی موت مر جائے

حسد کے مارے لوگ شریف لوگوں کو مختلف طریقوں سے پریشان کرتے ہیں ایسے حاسدوں سے نجات کیلئے ذیل کا دیا گیا وظیفہ روزانہ بعد نماز فجر کریں۔لوبان کو کوٹ کر 11 مرتبہ سورہ الملک دم کریں اور روزانہ صبح اس کی دھونی پورے گھر میں دیں اس طرح کم از کم 7 روز کرنے سے ہر طرح کے جادو کے اثرات کا خاتمہ ہو جائیگا۔

## بیماری ختم، صحت مند ہو جائیں

ذیل کا نقش اسم ذات اللہ کا ہے اس نقش کو بنانے سے قبل اسکی زکات ادا کی جاتی ہے۔66 عدد نقش لکھ کر آٹے کی گولیاں بنائیں ان گولیوں کو دریا نہر یا سمندر میں ڈال دیں۔نو چندی جمعرات سے روز 6666 بار یا اللہ 21 دنوں تک پڑھیں اول آخر ایک ایک بار درود شریف بھی پڑھیں اور نقش پر دم کرتے جائیں۔اس طرح آپ اس نقش کے عامل ہو جائیں گے۔پھر 3 نقش بنا کر 66 مرتبہ یا اللہ کا ورد کیا جائے ذیل کا نقش لا علاج جسمانی بیماریوں کے خاتمہ کیلئے بھی بہت مفید ہے۔اس عمل کے آغاز سے قبل اور بعد میں صدقہ اور خیرات کیا جائے۔سائل کیلئے یہ نقش زعفران کی سیاہی سے چینی کی پلیٹ پر لکھ کر آب زمزم سے دھو کر 7 دن تک پلایا جائے۔



# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹیں کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی میعاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔

## حجر اسود کی واپسی

07 ذی الحجہ 317ھ کو بحرین کے حاکم ابوطاہر سلیمان قرامطی نے مکہ معظمہ پر قبضہ کرلیا خوف وحراس کا یہ عالم تھا کہ اس سال کو حج بیت اللہ نہ ہوسکا۔ کوئی بھی شخص عرفات نہ جاسکا۔

### انا للہ و انا الیہ راجعون

یہ اسلام میں پہلا موقع تھا کہ حج بیت اللہ موقوف ہو گیا اسی ابوطاہر سلیمان قرامطی نے حجر اسود کو بیت اللہ سے نکالا اور اپنے ساتھ بحرین لے گیا پھر بنو عباس کے خلیفہ مقتدر باللہ نے ابوطاہر سلیمان قرامطی کے ساتھ معاہدہ کرلیا اس معاہدہ کے تحت 30 ہزار دینار میں حجر اسود کو واپس لینے کا فیصلہ لیا گیا تاکہ حجر اسود واپس خانہ کعبہ میں نصب ہو سکے۔ یہ واپس 339ھ کو ہوئی گویا کہ 22 سال تک خانہ کعبہ حجر اسود سے خالی رہا جب فیصلہ ہوا کہ حجر اسود کو واپس کیا جائیگا تو اس سلسلہ میں خلیفہ وقت نے ایک بڑے عالم محدث عبداللہ کو حجر اسود کی وصولی کیلئے ایک وفد کے ساتھ بحرین بھجوایا یہ واقعہ علامہ سیوطی کی روایت سے اس طرح نقل کیا گیا کہ جب شیخ عبداللہ بحرین پہنچے تو یہاں کے حاکم نے ایک تقریب کا اہتمام کیا جس میں حجر اسود شیخ عبداللہ کے حوالے کیا جانا تھا تقریب میں اس حاکم نے ایک پتھر جو خوشبو دار تھا خوبصورت غلاف سے نکالا اور کہا کہ یہ حجر اسود ہے۔ آپ اسے لے جائیں۔ محدث عبداللہ نے فرمایا کہ نہیں یہ ہمارا حجر اسود نہیں ہے حجر اسود میں 2 نشانیاں ہیں اگر یہ حجر اسود ہوگا تو یہ ان نشانیوں پر پورا اتر جائیگا جن میں سے ایک تو یہ کہ حجر اسود پانی میں ڈوبتا نہیں دوسری نشانی یہ کہ حجر اسود آگ میں بھی گرم نہیں ہوتا۔ بحرین کے حاکم کی جانب سے دیئے گئے پتھر کو پانی پر رکھا گیا تو وہ ڈوب گیا۔ اور جب اُسے آگ میں ڈال گیا تو وہ گرم ہوگیا۔ بلا آخر بحرین کے حاکم نے اصل حجر اسود منگوایا اور اس اصل حجر اسود کو ان دونوں پیمانوں پر پرکھا گیا یعنی پانی میں یہ پتھر ڈوبا نہیں اور آگ میں یہ گرم نہ ہوا۔ محدث عبداللہ نے فرمایا ''یہی ہمارا حجر اسود ہے اور یہی خانہ کعبہ کی زینت ہے'' یہی جنت والا پتھر ہے''

اس وقت ابوطاہر سلیمان قرامطی نے تعجب کیا اور پوچھا کہ یہ باتیں آپکو کہاں سے ملیں تو محدث عبداللہ نے فرمایا یہ باتیں جناب رسول اللہ ﷺ سے ملی ہیں کہ حجر اسود پانی میں نہ ڈوبے گا اور نہ ہی آگ سے گرم ہوگا۔ جب حجر اسود مسلمانوں کو مل گیا تو ایک کمزور اونٹنی پر لاد کر اسے مکہ المکرمہ کی جانب روانہ کیا گیا اس کمزور اونٹنی نے انتہائی رفتار کے ساتھ حجر اسود خانہ کعبہ پہنچایا۔ اس اونٹنی میں زبردست قوت آگئی کیونکہ حجر اسود اپنے مرکز یعنی بیت اللہ کی جانب بڑھ رہا تھا۔ اس کے برعکس جب حجر اسود کو جب بیت اللہ سے نکالا گیا اور بحرین کی جانب لے جایا جارہا تھا کمال باری تعالیٰ سے جس اونٹ پر حجر اسود لادا جاتا وہ اونٹ کچھ دیر بعد مرجاتا یہاں تک کے بحرین پہنچنے تک 40 اونٹ مرچکے تھے۔ (تاریخ مکہ الطبری)

ارسال کردہ:۔ ڈاکٹر عبدالرؤف نقشبندی (راولپنڈی)

## جلد سونے کے فوائد

اس طریقہ سے اللہ نے ہمیں بتایا کہ رات کو سوئیں اور دن میں کام کریں آج مجھے کچھ نیا پتہ چلا۔۔۔ **ایک قدرتی کینسر ویکسین کا** اللہ تعالیٰ فرماتا ہے (ہم نے آپ پر قرآن اس لئے نازل نہیں کیا کہ آپ مشکل میں ہوں) 20:02

اللہ نے ہم سب کے دماغ میں ایک ''گلینڈ'' رکھا ہے جسے'' پائنیل گلینڈ'' کہتے ہیں اسے انسانی جسم کا حیاتیاتی گھڑیال'' بھی کہتے ہیں اور یہ

ہمارے بصری اعصاب سے منسلک ہوتا ہے اتنا چھوٹا ہوتا ہے کہ مٹر کا دانہ ہر روز عشاء کے بعد یہ گلینڈ ایک مادہ تیار کرنا شروع کر دیتا ہے جسے میلاٹونین کہتے ہیں جو خون کی نالیوں میں بہتا ہے اور جسم کو کینسر سے بچاتا ہے۔
یہ صرف اندھیرے میں کام کرتا ہے اگر محض آنکھ ہی روشنی میں رہے تو بھی یہ کام نہیں کرتا کیونکہ اسے لگتا ہے کہ ابھی رات نہیں ہوئی۔
پھر اگر آپ رات کو بھی روشنی میں رہتے ہیں تو اس کا مطلب ہے کہ آپ خود کو قدرتی ویکسین سے محروم کر رہے ہیں۔
اللہ فرماتا ہے (ہم نے رات کے آثار ختم کئے اور روشن دن بنایا) 17:12
بدقسمتی سے ہم نے آج کل رات کے آثار کو دن کی نسبت زیادہ دیدنی کر دیا ہے کہ ہم رات بھر جاگتے ہیں اور سارا دن سوتے ہیں۔
ہمارے آباؤ اجداد جو رات کو جلد سونے اور جلدی جاگنے کے عادی تھے وہ کینسر کا شکار نہ ہوتے اور نہ ہی ایسی کسی بیماری کا جن کا آج کل ہم سنتے ہیں۔
فارمی مرغیوں پر ایک تحقیق کی گئی ایک قدرتی طور پر پلتی مرغی جو جلدی سوتی ہے اور کھانے کیلئے جلدی جاگتی ہے۔جبکہ مصنوعی طریقہ سے رکھی گئی مرغی کھانا رات کو جگائے رکھ کر کھلایا جاتا ہے۔
30% کینسر مصنوعی طریقے سے پالی گئی مرغیوں کی وجہ سے ہوا جبکہ قدرتی طریقہ سے پالی گئی مرغیاں کسی بھی بیماری سے پاک تھیں۔
اللہ نے ہماری حفاظت کیلئے یہ قدرتی ویکسین ہمارے اندر رکھی ہے آئیں جلدی سو کر اس سے فائدہ حاصل کریں۔
یہ گلینڈ عشاء کے فوری بعد اپنا کام شروع کرتا ہے جو فجر سے 2 گھنٹہ پہلے تک جاری رہتا ہے۔
سبحان اللہ جیسا کہ ہمیں بتایا گیا ہے کہ فجر سے 2 گھنٹہ پہلے تک جو رات کا تیسرا پہر ہے۔
اپنے ہدایت نامہ (قرآن مجید) پر عمل کریں اور ہمیشہ تندرست رہیں۔ان شاء اللہ کینسر کا علاج احادیث سے بھی ثابت ہے اور سائنس دان سے بھی۔
یہ ایک ایسا شاندار قدرتی علاج ہے جو کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے انسان کی تربیت اور نظام حیات میں رکھ دیا ہے

ارسال کردہ:۔راجہ گلفام (ملتان شریف)

## دل نورانی کرنے کا عمل

میرے بھائیوں جو شخص رات کو سونے سے پہلے بستر پر دل پر دائیاں ہاتھ رکھ کر 11 مرتبہ **یا باعث یا نور یا اللہ نور السموات والارض** اول آخر درود پاک 3 بار پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کے دل کو منور فرما دیگا۔اس کے دل کی دُنیا عجیب وغریب برکاتی ہوا جائیگی خاص طور سے یہ 5 برکات اسکو کلام الٰہی سے ضرور حاصل ہونگے۔
نمبر 1:۔اللہ پاک اس شخص کے دل کو مرتے دم تک نورانی کر دینگے۔
نمبر 2:۔اللہ تعالیٰ کیجانب سے ایسے شخص کو مرتے وقت کلمہ نصیب ہوگا۔
نمبر 3:۔اللہ تعالیٰ کیجانب سے کشف کی اعلیٰ ترین کیفیت حاصل ہوگی۔
نمبر 4:۔ایسا شخص اعمال کی لذت اور کیفیات حاصل کریگا۔
نمبر 5:۔ذکر کرنے والے دل کو اللہ پاک موت نہیں دیتا یعنی اس کا دل ذکر قلبی اور وقوف قلبی کا مصداق بن جائیگا۔

## لطائف

جس طرح جسم کے اعضاء ہوتے ہیں اسی طرح روح کے بھی اعضاء ہوتے ہیں روح چونکہ لطیف ہوتی ہے اس لئے اس کے اعضاء کو لطائف کہا جاتا ہے روح کے ایک عضو کو لطیفہ کہا جاتا ہے۔انسانی اعضاء میں سے پانچ ایسے ہیں کہ ان میں سے کوئی بھی ایک عضو کام کرنا چھوڑ دے تو موت واقع ہو جاتی ہے۔ جیسے دل، دماغ، گردے، پھیپھڑے اور جگر انہیں اعضاء رئیسہ کہا جاتا ہے۔اسی طرح روح کے بھی پانچ لطائف رئیسہ ہوتے ہیں اگر ان میں سے کوئی ایک بھی کام کرنا چھوڑ دے تو انسان کا اللہ تعالیٰ کے انوارات سے تعلق ختم ہو جاتا ہے۔
پانچ لطائف رئیسہ یہ ہیں۔لطیفہ قلب، لطیفہ روح، لطیفہ خفی، لطیفہ سر اور لطیفہ اخفی جیسے جسم میں اعضاء کی جگہ مقرر ہے اسی طرح لطائف کی جگہ بھی روح میں مقرر ہے جس طرح ہر عضوء رئیسہ کی مادی خوراک ہے اسی طرح روح لطیفہ کی بھی نورانی خوراک ہے ان انورات کے مخصوص رنگ ہیں۔اور ہر لطیفہ کا نور اللہ کی ذات سے اس لطیفہ پر کسی نبیؑ کے ذریعے وراد ہوتا ہے۔ہر لطیفہ کی اپنے خاص مرض ہیں جب وہ بیماری اُس لطیفہ پر حملہ آوار ہو تو اس روح لطیفہ کا تعلق اللہ تعالیٰ سے کمزور ہو جاتا ہے۔شیطان انہی پانچ امراض سے حملہ آور ہوتا ہے وہ پانچ امراض لطائف سے اس طرح وابستہ ہیں۔

**نمبر 1:**۔لطیفہ قلب مرض شہوت
**نمبر 2:**۔لطیفہ روح مرض غصہ
**نمبر 3:**۔لطیفہ خفی مرض لالچ
**نمبر 4:**۔لطیفہ سر مرض حسد
**نمبر 5:**۔لطیفہ اخفی مرض حسد

ارسال کردہ:۔ذوالفقار علی (لاہور)

# Sugar cane گنے کا استعمال، قوت و طاقت کا خزانہ

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

گنا پودوں کی سلطنت کا اہم رکن ہے۔اس کے استعمال سے جسم کو سکروز کی صورت میں شوگر میسر آتا ہے۔اس میں پائے جانے والے گلوکوز اور فرکٹوز نشو ونما کے دوران بھی موجود ہوتے ہیں۔ گنے سے انسان کو سستی ترین توانائی بخش غذا حاصل ہوتی ہے۔گنا کی جڑیں سارا سال زندہ رہتی ہیں۔ اس کا قد 2.5 میٹر سے 4.25 میٹر تک ہوتا ہے۔ اگر فصل کی دیکھ بھال اچھے طریقے سے کی جائے تو اس کی لمبائی میں مزید اضافہ ہوسکتا ہے۔گنا کا تنا گول ہوتا ہے،جس کی گولائی عموماً 2.5 سینٹی میٹر سے 8 سینٹی میٹر تک ہوتی ہے۔گنے کے تنے پر بہت زیادہ گرہیں ہوتی ہیں۔ہر گرہ کی لمبائی چند سنٹی میٹر ہوتی ہے۔گنے کو انگریزی زبان میں شوگر کین کہتے ہیں۔ایک خیال یہ ہے کہ شوگر کین کا لفظ سنسکرت لفظ شرکارا سے اخذ کیا گیا ہے۔گنا برصغیر میں اگایا جانے والا مقامی پودا ہے۔ہندوستان میں اس کی کاشت ویدوں کے دور سے کی جارہی ہے۔سکندر اعظم اور اسکی سپاہ 325 قبل مسیح میں اسے مغرب کی جانب لے گئے۔موجودہ زمانے میں گنے کی کاشت پوری دنیا میں کی جاتی ہے برصغیر پاک وہند میں ساری دنیا سے زیادہ گنا کاشت کیا جاتا ہے۔کیوبا،شمالی امریکہ،چین،برازیل،میکسیکو،کولمبیا اور جنوبی افریقہ کا نمبر ہندوستان کے بعد آتا ہے۔

**گنے کی غذائی صلاحیت**:۔گنے کو بیلنے میں نچوڑ کر اس کا رس نکالا جاتا ہے۔اس کا رس فرحت بخش اور غذائیت بخش ہوتا ہے۔گنے میں تقریباً 15 فیصد قدرتی شکر پائی جاتی ہے۔گنے میں نامیاتی نمک اور وٹامنز بھی وافر مقدار میں پائے جاتے تھے اور اس کی کاشت بھی صرف اسی مقصد کے لئے کی جاتی تھی۔آج منطقہ حارہ کے تمام ملکوں میں اس کو چبا کر چوسنے کا رواج پھیل چکا ہے۔اس کا رس پینے کے ساتھ ساتھ شکر سازی کے لئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔جب گرمی شدت سے ہورہی ہوتی ہے تو اس کا رس تسکین پہنچاتا ہے اور مفرح بھی ہوتا ہے۔اس کے رس میں تھوڑا سا لیموں کا رس شامل کرلیا جائے تو اس کا ذائقہ بہت بہتر ہوجاتا ہے۔ایک سو گرام گنے میں رطوبت 90.2 فیصد، چکنائی 0.2 فیصد، کاربوہائیڈریٹس 9.1 فیصد، پروٹین 0.1 فیصد اور معدنی اجزاء 0.4 فیصد تک پائے جاتے ہیں۔

**شفاء بخش قوت اور طبی استعمال**:۔گنے کا رس گردوں، آنکھوں، جنسی اعضاء، معدے، دل اور دماغ کو تقویت پہنچاتا ہے۔گنے کا رس کئی قسم کی بیماریوں کیلئے شفا بخش ثابت ہوتا ہے۔گنے کا رس وافر مقدار میں پینے سے پروٹین کی کمی سے ہونے والا بخار دور ہوجاتا ہے کیونکہ گنے کا رس پینے سے پروٹین کی کمی پوری ہوجاتی ہے اور بخار کی حدت اور شدت گھٹتے گھٹتے بالکل ختم ہوجاتی ہے۔گنے کا رس انسان کو فربہ کرتا ہے۔گنے کے رس کا متواتر استعمال دبلے پن کو دور کر کے وزن میں اضافہ کرتا ہے۔گنے کے رس میں لیموں کا رس ملا کر پینے سے یرقان کے مرض میں مبتلا مریض تندرست ہوجاتے ہیں۔یرقان کے مریض کو پلایا جانے والا گنے کا رس صاف ہونا چاہئے۔بہتر تو یہ ہے کہ گنے کا رس بازار سے خریدنے کی بجائے گھر پر نچوڑ کر استعمال کیا جائے۔چونکہ ہیپاٹائیٹس میں انسانی جسم کی قوت مدافعت میں بہت زیادہ کمی واقع ہوجاتی ہے۔اگر گنے کا رس جراثیموں سے آلودہ ہوگا تو صورت حال مزید بگڑ سکتی ہے۔گنا چوسنے سے دانت مضبوط ہوتے ہیں۔ہم جو روزانہ غذا استعمال کرتے ہیں وہ نرم ہوتی ہے اور دانتوں کو چبانے کی مشق ختم ہوجاتی ہے جبکہ گنا چوسنے سے دانتوں کی خوب مشق ہوتی ہے اور انہیں مضبوط بنانے میں مدد ملتی ہے۔گنے کے پتے لمبے ہوتے ہیں۔ان پتوں پر پڑنے والی شبنم کو جمع کر کے آنکھوں میں ڈالنے سے بینائی کی خرابی، موتیا بند آنکھوں کی جلن، آشوب چشم کے علاوہ زیادہ پڑنے والا دباؤ ختم ہوجاتا ہے۔گنے کا رس پینے سے پیشاب کی قلت جیسی تکلیف دور ہوجاتی ہے۔گنے کا رس پیشاب کے اخراج میں اضافہ کر کے گردوں کے فعل میں باقاعدگی پیدا کرنے میں مدد کرتا ہے۔جسم میں تیزابیت کے اضافہ کی وجہ سے پیشاب جل کر آتا ہو، مریض امراض مخصوصہ کا شکار ہو، مثانے میں سوزش پائی جاتی ہو یا پراسٹیٹ گلینڈ بڑھ گیا ہو یا سوزاک کی شکایت ہو تو پیشاب جل کر آتا ہے۔یہ اذیت ناک حالت ہوتی ہے۔گنے کا رس پیتے رہنے سے یہ ساری تکلیفیں کافی حد تک کم ہوجاتی ہیں۔اگر گنے کا رس میں لیموں کا رس بھی شامل کرلیا جائے ادرک کا جوس اور ناریل کا پانی بھی ملا لیا جائے تو زیادہ بہتر نتیجہ سامنے آتا ہے۔

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف ۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

حمل

(یکم تا 8) جب بھی کوئی سیارہ اپنی شرفی درجات سے گزرتا ہے تو طاقتور ہوجاتا ہے ڈیڑھ سال بعد آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ ان دنوں درجہ شرف سے گزریگا اس دوران آپ آئندہ کی نا قص اور خراب صورتحال سے بچنے کیلئے اپنے حاکم سیارہ کی لوح شرف مریخ اس نایاب وقت میں ضرور بنوائیں۔ وہ افراد جو بااختیار عہدے پر ہیں یا کسی جماعت کے راہنما ہیں انہیں اس ہدایت پر خاص طور پر عمل کرنا چاہئے کہ تمام حملی افراد، ساتھ کام کرنے والوں سے تعلقات بہتر رکھنے کی کوشش کریں۔ موجودہ مقاصد اور جاہ طلبی پر اہم اثر ڈالے گا شاید کوئی موجودہ کام ختم کر کے کوئی بالکل مختلف کام شروع کر دیں گے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ کے آخر میں سے آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ برج دلو میں داخل ہورہا ہے یہاں اس کا قیام 16 مئی تا 11 ستمبر ہے۔ یہ سیارہ زوال اور بیقدری کا شکار ہوگا آپ کی قوتیں کمزور ہوسکتی ہیں۔ ہر کام محتاط انداز سے کریں خاص طور سے پنچائتی معاملات، لڑائی جھگڑا، آگ، ہتھیار اور اوزار کے استعمال میں محتاط رہیں۔ اس ہفتہ عطارد مریخ کی قائم نظر تربیع اس بات کی جانب اشارہ دے رہی ہے کہ عدالتی امور التواء ڈال دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط نہ کریں۔ (17 تا 25) اس ہفتہ شمس تثلیث مریخ کی نظر قائم ہورہی ہے اپنے معاملہ کو کمزو رپوزیشن میں کبھی پیش نہ کریں ناکامی سے گھبرانا نہیں چاہیے ورنہ آئندہ کامیابی کے امکانات ختم ہوجائیں گے۔ سُنی سُنائی اور ادھر ادھر کی باتوں پر نہ جائیں منہ در منہ مل کر بات کا فیصلہ بہتر رہے گا۔ (26 تا 31) اس ہفتہ ایک اور سعد نظر قائم ہورہی ہے اس سعد نظر کے تحت اپنے معاملہ کو مضبوط پوزیشن میں پیش کریں یقینی کامیابی مل سکتی ہے ہمت حوصلہ اور جرات مندی سے کام لیں۔ اپنا واقف بھرپور انداز سے پیش کریں۔ اس بات کا بھی یقین کرلیں کہ آپ کمزور نہیں یہ الگ بات ہے کہ مسائل بڑھنا شروع ہوجائینگے۔ اندرون ملک کسی نجی نوعیت کے سفر کا امکان ہے جو نہایت سودمند ثابت ہوگا۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف ۔ ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

برج ثور

(یکم تا 8) دوسروں سے معاملات طے کرتے وقت جذبات پر قابو پانا ایک لازمی امر ہوگا ورنہ بنتے کاموں میں رکاوٹیں حائل ہونگی۔ نقصان کا خدشہ ہے۔ خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی سخت احتیاط کی طالب ہو گی۔ راز کے افشاء سے مادی نقصان کے علاوہ حیثیت وشخصیت پر حرف آنے کا بھی سخت احتمال ہے مخالفین درپے آزاد نظر آتے ہیں۔ ملازمتی امور کی انجام دہی میں کامیابی نصیب ہو گی۔ کوئی نیا کاروبار کرنا بھی سودمند ثابت نہ ہوگا۔ زیر غور معاشی سکیموں پر عمل در آمد سے گریز کریں۔ ورنہ پریشانی کا سامنا ہوسکتا ہے۔ دوران سفر صحت کا خیال رکھیں۔ (9 تا 16) اس برج کا حاکم سیارہ زہرہ 12 مئی کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے جو کہ شرف کے بعد دوسری سعد قوت ہے آپ اپنے رُکے ہوئے معاملات حل کر سکتے ہیں۔ من پسند فرد سے نکاح کا پیغام بھیجنا چاہیں تو یہ بہترین وقت ہے خواتین اپنے نسوانی حسن میں اضافہ کے لئے خاص لوح بنوا سکتی ہیں یا کسی شخص کی مکمل تسخیر کہ کبھی وہ آپ سے جدا نہ ہو یا ہمیشہ وہ آپ کے گن گاتا رہے۔ لوح یا نگینہ اوج زہرہ ادارہ سے ضرور بنوائیں۔ (17 تا 25) ان ایام میں زمین و مکان کی خرید فروخت یا تعمیر سے فائدہ کے امکانات پائے جاتے ہیں۔ سرمایہ کاری ریس لاٹری وغیرہ کے ذریعے سے بھی فائدہ ملے گا۔ معاملات حسن وعشق حالات سازگار رہیں گے۔ اولاد کی صحت کی حفاظت ایک لازمی امر ہے احتیاط کریں۔ (26 تا 31) وہ سیارہ جس کے زیادہ تر امور کا تعلق آپ کی زندگی سے ہے اس ہفتہ نحس نظرات قائم کر رہا ہے۔ ان ایام میں وہ افراد جن کی منگنی یا نکاح ہو چکا ہے اپنے سسرالی رشتہ داروں سے نرم رویہ رکھیں۔ جتنا ہوسکتا ہے بحث وتکرار سے گریز کریں کسی کے بھی جھگڑے میں بلاوجہ کودنے کی کوشش نہ کریں۔ ورنہ آپ کو لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک،ق۔پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24

جوزا

(یکم تا 8) یہ ہفتہ اور آئندہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے کیونکہ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ہبوطی درجات سے گزر رہا ہے معاملات کو بگاڑنے میں اہم کردار ادا کریگا۔ قریبی عزیز رشتہ داروں سے تعلقات بہتر رکھیے کسی سے لڑائی جھگڑا نہ کریں صحت کا خاص طور سے خیال رکھا جائے کیونکہ یہ وقت ڈپریشن کو بڑھنے میں بھی مدد دیتا ہے۔ کسی بھی بات کو ذہن پر سوار نہ کریں۔ اپنے برج سے متعلقہ صدقہ ضرور دیں۔ (9 تا 16) آپکے برج کا حاکم سیارہ انتہائی گردش میں ہے تربیع کی نحس نظر عطارد اور مریخ کے درمیان قائم ہورہی ہے۔ افسران بالا یا والدین کے غضب وغصہ کو ختم کرنے کیلئے۔ بدھ کے دن ملے جلے اناج کا صدقہ دیں۔ فالتو بات سے گریز کریں اپنے کام سے کام رکھیں۔ بڑی عمر کی عورتوں سے رومانس کرنا تو اچھی بات نہیں یہ الگ بات ہے کہ وہ اگر آپ کو پسند کریں اور ان کی توجہ آپ کی جانب رہے۔ دوست دھوکہ دے سکتا ہے۔ (17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ سیاسی وسماجی فائدہ ہوگا۔ اس سال شادی ہونے کا امکان بھی ہے۔ یہ سلسلہ عشق ومحبت میں کامیابی مل سکتی ہے۔ خوشی کی خبر بھی مل سکتی ہے قریبی عزیزوں اقارب سے معاملات کو بہتر بنائیں یہ وہ وقت ہے جب روٹھے ہوئے کو منانا آپ کے حق میں جا سکتا ہے۔ اس ہفتہ کا لکی عدد 57 ہے۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں۔ اپنے مقصد پر یکسوئی رکھیں۔ وقار بلند رکھیں۔ (26 تا 31) گھریلو ماحول کو بہتر بنانے کے لئے اپنے مزاج کو تبدیل کریں۔ سخت مگر بے جان چیز کو بھی موڑنے کی کوشش کی جائے تو وہ بھی ٹوٹ جاتی ہے۔ اپنے آپ کو احساس برتری سے نکالیں۔ کسی دوسرے کو حقیر نہ سمجھیں۔ کسی بھی شخص کے معاملات یا لڑائی جھگڑا میں مداخلت نہ کریں۔ گرما گرم بحث اور تکرار سے اجتناب کریں۔ مشہور ہے کہ انسان غصہ کی حالت میں ہی پہنچانا جاتا ہے۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبارُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35

سرطان

(یکم تا 8) ذہنی دباؤ کا شکار رہے خرابی صحت کی بھی یہی وجہ تھی۔ لیکن اب وقت بدل گیا۔ اپنی رقم محفوظ رکھیں۔ سفر پر جانے سے قبل اہم قیمتی اشیاء کو تالے میں رکھ کر اپنی تسلی کرلیں۔ یہ ایام صلح کرنے کے لئے اچھے ہیں آپ بگڑے ہوئے حالات کو بڑی آسانی سے سلجھا سکتے ہیں۔ عزیز واقارب سے لڑائی جھگڑا ہوسکتا ہے مگر ایک دوست سے فائدہ ملنے کا امکان ہے۔ چند سرطانی افراد کو محبت کے معاملہ میں اس ہفتہ کامیابی مل سکتی ہے۔ (9 تا 16) وہ محبت جس کو قائم کرنے میں آپ نے ایک وقت گزارا چند منٹوں میں ہی نفرت میں بدل سکتی ہے۔ اس ہفتہ مالی نقصان کا خدشہ ہے ذہنی طور پر آپ منتشر رہیں گے ایسا نہ سوچیں کہ سب مصیبتیں آپ ہی کیلئے ہیں۔ اس ہفتہ کے شروع سے ہی معمولات بہتری کی طرف آجائیں گے۔ افسران بالا سے تعلقات بہتر بنائیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنے کے خواہشمند حضرات اس ہفتہ کامیابی حاصل کرسکیں گے۔ (17 تا 25) آپ کو اس ہفتہ ایسے سخت حالات سے گزرنا پڑے گا جو کہ آپ کے خلاف توقع ہیں ایک شخص سے انتہائی دکھ اور رنج پہنچے گا آپ نے اس سے جو توقعات وابستہ کی ہوئی تھیں وہ ان پر ہرگز پورا نہ اترا خصوصاً اس ہفتہ ایسی لڑائی شروع ہونے کا خدشہ ہے جس کا کوئی سر پیر نہ ہوگا اور پھر یہ لڑائی شدت اختیار کرسکتی ہے۔ اپنے آپ پر بھروسہ رکھیں اعتماد اور یقین کی فضاء قائم کریں ورنہ حالات آپ کے اختیار سے باہر ہوجائینگے۔ (26 تا 31) یہ ہفتہ بہت سی تبدیلیوں کے ساتھ آرہا ہے لیکن اس ہفتہ آپ کا سیارہ بہت تیزی سے اتار چڑھاؤ کی جانب جارہا ہے۔ سر درد کی شکایت بڑھ سکتی ہے۔ ڈپریشن اور نظر کی کمزوری بھی ہوسکتی ہے۔ آپ کو ان باقاعدہ علاج کروانا چاہیے یا پھر سیاہ اناج کا صدقہ ہفتہ کے روز دیں۔ تو یقیناً اس پریشانی سے نجات مل جائیگی۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف ۔م۔ پتھر، ہیرا، الہسینا۔ مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔ موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمن 115 بار۔ یا متکبر 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) شیئرز اور قیمتی اشیاء کی خرید وفروخت نقصان دے سکتی ہے ان ایام میں دل وجگر کے امراض بھی پیدا ہو سکتے ہیں اور وہ افراد جو کہ ان سے متعلق امراض میں مبتلا ہیں مذکورہ مرض شدت اختیار کر سکتا ہے۔ اچھے معالج سے رابطہ کریں اپنے برج سے متعلق صدقہ ضرور دیں اگر آپ کے پاس لوح شمس اور لوح مشتری ہے تو اس قسم کی نظرات آپ کے لیے زیادہ نقصان دے ثابت نہ ہوگی۔ زرد رنگ کا استعمال نہ کریں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ قائم ہونے والی اہم سعد نظر شمس تثلیث مشتری مالی فائدہ کی جانب گواہی دے رہی ہے اس دوران انعامی اسکیموں میں شامل ہونا نئی عمارت کی تعمیر یا نئی جائیداد کی خرید فائدہ مند ثابت ہوگی۔ آئندہ دنوں میں مالی حالات کمزور ہونے کا خطرہ ہے متوقع مالی کمزوری کو دور کرنے کیلئے ان ایام میں صاحب علم افراد سے مل کر اس نایاب قوت میں اپنے لئے خاص لوح تیار کروا سکتے ہیں۔ دشمن آپ کیلئے جال بُن رہا ہے۔ (17 تا 25) اس ہفتہ شمس تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت کوئی نیا کام کریں اور اس سے لطف اندوز ہوں اگر چہ آپ کو خاصی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن اس کے باوجود آپ شفقت آمیز برتاؤ کی وجہ سے اپنی منزل پر پہنچ جائیں گے اس مخالفت کو پریشانی کی وجہ نہ بنائیں سفر آج کیلئے سود مند ہے ممکن ہو تو سفر اختیار کر سکتے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ شمس تثلیث مریخ کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ جو خوشگوار خبریں اور مالی فائدہ لائے گی چند افراد کو رشتہ داروں یا سسرالی رشتہ داروں سے فائدہ حاصل ہوگا اور کچھ کو غیر متوقع طور پر روپیہ ملے گا۔ طبیعت میں اداسی رہے گی ان دنوں بات بات پر غصہ آنا شروع ہو جائیگا۔ ذہنی تھکاوٹ کو دور کرنے کیلئے تفریحی پروگرام نہایت مفید دے ثابت ہوگا۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف ۔غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا عزیز 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) سیارہ عطارد جو کہ آپ کے برج کا حاکم ہے۔ برج ثور میں ہے۔ قریبی رشتہ داروں سے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ مذکورہ اور تواریخ میں محتاط رہنا ہوگا۔ بہن بھائیوں سے بلا وجہ جھگڑا ہو سکتا ہے نئی بیماری بھی پیدا ہو سکتی ہے مرض چھوٹا ہو یا بڑا بے احتیاطی نقصان دہ ہے۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ طویل گردشی سے نکل چکا ہے یہ وہ وقت ہے جب آپ اپنی بہتری کی طرف آ رہے ہیں لوگوں کی باتوں پر توجہ نہ دیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد مریخ کی تربیع اور حضیض عطارد نحس درجات سے گزرتا ہے تو بہت سی نحوستیں اپنے ساتھ جمع کر لیتا ہے یہ وقت نہایت محتاط رہنے کا ہے نحس ترین وقت مانا جاتا ہے۔ ان ایام میں شریک حیات سے معاملات الجھ سکتے ہیں اور ایسے افراد جن کے معاملات شریک حیات سے پہلے ہی الجھے ہوئے ہیں ان کے درمیان علیحدگی کا خطرہ ہے اسی دوران کسی دوست سے جدائی بھی ہو سکتی ہے لہذا پرہیز علاج سے بہتر ہے۔ (17 تا 25) اس ہفتہ سعد نظر عطارد تسدلیس زحل قائم ہو رہی ہے اس ہفتہ وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہو سکے گا۔ مستقبل کیلئے کوئی جائیداد خریدنا اس وقت مناسب رہے گا۔ پراپرٹی ڈیلر اور زرعی زمین کے خریداروں کیلئے یہ وقت مناسب ہے۔ عدالتی فیصلے آپ کے حق میں ہو سکتے ہیں۔ آپ کے برج سے متعلق چند افراد ان ایام میں عشق میں گرفتار یا نکاح کے بندھن میں بندھ سکتے ہیں۔ (26 تا 31) عدالتی امور سے متعلق معاملات کو خوب غور وفکر سے دیکھیں کوشش کریں کہ تحریری، تقریری معاملات میں کہیں بھی کوئی لچک یا جھول آپ کی طرف سے باقی نہ رہے۔ قریبی عزیز یا بھائی کی جانب سے مالی نقصان کا خدشہ ہے۔ اخراجات میں کمی کر کے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ پیار ومحبت کا سیارہ محبوب سے تعلقات استوار رکھنے کی جانب اشارہ دے رہا ہے یا وہ لوگ جو کہ ابھی رشتہ ازدواج میں منسلک نہ ہوئے۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا عَلیمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11




(یکم تا 8) آپ کی آزمائش کا ہفتہ ہے ان ایام میں عزیز واقارب سے حالات بہتر بنائیں اپنے لہجہ اور رویہ میں تبدیلی نرم انداز میں کرلیں۔ عبادت اور ریاضت کے ذریعہ یا اپنے برج کے مطابق اسم الٰہی کے ذریعہ پیدا شدہ مشکلات کو حل کرسکتے ہیں روحانی سکون حاصل کرنے کے لئے عبادت کی طرف دھیان دیں لاپرواہی سے آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھیں گے۔ اس ماہ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں ورنہ ناکامی ہوگی۔ (9 تا 16) وہ افراد جو کہ کاروباری مقاصد کے حصول کے لئے سفر کرنے کے خواہشمند ہیں ان کو فائدہ حاصل ہوگا یا کچھ افراد کو غیر متوقع طور پر رقم مل جائیگی۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں ایک شخص سے لگائی گئی امید بھی پوری نہ ہوگی۔ دوستوں کی تعداد میں اضافہ ہوسکتا ہے لیکن ایسی دوستی کا کیا فائدہ جو آپ کیلئے ہی وبال جان بن جائے۔ حد سے زیادہ اعتماد آپ کو بدنام کردے گا محتاط رہیں دشمن آپ کے گرد جال بُن رہا ہے۔ (17 تا 25) چند میزانی افراد کسی کے تحت رہ کر کام کرنا اپنی توہین سمجھتے ہیں لیکن وہ افراد جو کہ کسی کے بھی ما تحت ہیں اس ہفتہ نہایت احتیاط سے اسے کام سے کام رکھیں دیگر معاملات میں دخل اندازی آپ کیلئے پریشانی کا باعث بن سکتی ہے۔ عدالتی کاروائیوں سے دور رہیں اور کوشش کریں کہ تحریر وتقریر کے ذریعہ کوئی بھی معاہدہ طے نہ پائے ورنہ کیا گیا معاہدہ آپ کے لئے کئی پریشانیاں لاسکتا ہے۔ (26 تا 31) آپکے برج کا حاکم سیارہ نحس حالت سے گزر رہا ہے۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں ہے۔ ان ایام میں کیا گیا کاروبار نقصان کی طرف جاسکتا ہے۔ مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔ گھریلو جھگڑے ہونے کا امکان ہے۔ ایک ایسی خواہش پوری ہونے کی امید ہے جس کی آپ عرصہ دراز سے منتظر تھے وہ لوگ جن کا تعلق سیاست سے ہے ان کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہیگا۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28

عقرب

(یکم تا 8) ہفتہ رواں میں مایوسی کو اپنے نزدیک نہ آنے دیں۔ بزرگ خواتین سے اپنے لئے خصوصی دعا کروائیں تاکہ روحانی شخصیت سے مل کر موجودہ مسائل حل کرسکتے ہیں قریبی عزیز بہن بھائیوں سے اختلاف قائم ہوسکتا ہے ایسا بھی ممکن ہے کہ کسی پیچیدہ مرض میں مبتلا شخص اس دنیا سے کوچ کر جائے گا جس کا آپ سے قریبی رشتہ ہو۔ اپنے ذہن کو دباؤ سے نکالیں اور ریلیکس ہونے کی کوشش کریں۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ پریشانی کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی آسکتی ہے رقم کے لین دین میں تحریری معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کرلیں ورنہ ذرا سی بے احتیاطی آپ کو عدالت کے چکر لگوا سکتی ہے۔ آپ کے برج کا ذاتی سیارہ گردش میں جاچکا ہے۔ احتیاط کریں۔ عطارد مریخ کی نحس نظر تربیع آپ کے برج کے حالات کو کمزور کررہی ہے اعلیٰ عہدوں پر فائز افراد سے خاص احتیاط برتیں۔ (17 تا 25) کاروباری حالات بہتری کا رخ اختیار کرجائیگے وہ افراد جن کا تعلق افسران بالا سے ہے زیادہ عقربی افراد جو اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں اس ہفتہ کچھ مشکلات میں گرفتار ہوسکتے ہیں۔ احتیاط ضرورت ہے ان کے لئے 23,24 مئی نہایت خطرناک ایام ہیں۔ دوران سفر محتاط رہیں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ شمس تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہورہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت کوئی نیا کام کریں اورا س سے لطف اندوز ہوں اگرچہ آپ کو خاصی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا لیکن اس کے باوجود آپ شفقت آمیز برتاؤ کی وجہ سے اپنی منزل پر پہنچ جائیں گے اس مخالفت کو پریشانی کی وجہ نہ بنائیں سفر آج کیلئے سودمند ہے ممکن ہو تو سفر اختیار کرسکتے ہیں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا سَلَامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86

قوس

(یکم تا 8) اس ہفتہ شمس تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ان ایام میں انعامی اسکیموں میں کامیابی ہوگی وراثتی جائیداد کا حصول ممکن ہے قیمتی اشیاء کی خریداری کر سکتے ہیں۔ کاروباری ترقی ہوگی مالی فائدہ ممکن ہے۔ سیر وتفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ دوسروں کی مالی امانت بھی نقصان دے ثابت ہوسکتی ہے۔ اپنی صلاحیتوں کو زنگ آلود نہ ہونے دیں۔ ہوائی قلعے بنانے سے بہتر ہے کہ آپ ان دنوں عملی کام کریں۔ نیا کاروبار شروع کر سکتے ہیں مفت کی دولت ہاتھ آنے کی امکانات ہیں۔ والدین کی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ شمس مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کے تحت آپ فی الحال جائیداد کا لین دین نہ کریں تو اچھا نقصان کا اندیشہ ہے۔ کاروبار کرتے وقت محتاط رہیں کسی بھی اہم کاغذ پر بنا سوچ سمجھے دستخط نہ کریں کوشش کریں کہ پہلے کسی سے مشورہ لازمی کریں۔ طبیعت میں بے چینی رہیگی اپنے منصوبوں کو تکمیل کی جانب لے جائیں گھبراہٹ اور پریشانی کی وجہ سے عجیب ماحول رہیگا۔ جتنا ممکن ہو سکے آرام کریں۔ (17 تا 25) آپ اس ہفتہ اپنے مخالفین کے سامنے کمزور ہیں اور انہیں صلح پر آمادہ کرنے کی کوشش کریں۔ ملازم پیشہ افراد یا گھر کے سربراہ کوشش کریں کہ کوئی اہم ذمہ داری اپنے سر نہ لیں ورنہ ان کی سابقہ محنت رائیگاں جاسکتی ہے۔ تعلیمی کامیابی ممکن ہے۔ محبوب سے ملاقات کیلئے یہ ایام بھی کچھ بہتر ہیں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ اچھی خبر نہ ہے شریک حیات سے حالات استوار رکھیں سخت لہجہ اپنانے سے گریز کریں۔ معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ عدالتی امور التواء میں کر دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط کرنا آپ کے لئے نیا مسئلہ کھڑا کر سکتے ہیں۔ جذبات میں آ کر آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھتے ہیں۔ قانونی نوعیت کے کام کرنے کیلئے یہ ہفتہ اچھا نہ ہے۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78

جدی

(یکم تا 8) ان یام میں بہتری کے اثرات نظر نہ آئینگے۔ لیکن قریبی عزیزوں سے تعلقات اچھے ہو جائینگے۔ نئے منصوبوں کی تکمیل ممکن ہو سکتی ہے۔ بہتر لائحہ عمل تیار کر سکتے ہیں۔ کوئی شخص آپ کے خلاف منصوبہ بندی کر رہا ہے۔ نہایت احتیاط سے کام لیں۔ ذرا سی غلطی بڑا نقصان کا باعث ہوسکتی ہے۔ لوگوں کی باتوں پر نہ جائیں اپنے کام سے کام رکھیں۔ اچانک بری خبر مل سکتی ہے لیکن اپنی قوت ارادی کو مضبوط کریں۔ (9 تا 16) حادثات سے نبٹنے کے لئے ذہنی طور پر خود کو تیار کریں۔ کمزور قوت ارادی کی وجہ سے آپ اپنی صحت خراب کر سکتے ہیں۔ جسمانی صحت خیال رکھیں ورنہ چھوٹی بیماری طول پکڑ سکتی ہے۔ گھر سے نکلتے وقت تالے اچھی طرح چیک کر لیں بے احتیاطی نقصان دہ ہوسکتی ہے۔ ان دنوں چوری کا اندیشہ ہے۔ قیمتی اشیاء اور نقدی سنبھال کر رکھیں گمشدہ چیز کا ملنا ناممکن ہو جائیگا۔ سیارہ زحل کے نحس اثرات آپ کے لئے خرابیاں پیدا کر رہے ہیں۔ (17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے یہ مکمل ہفتہ آپکے لئے خوش بخت ثابت ہوسکتا ہے۔ بزرگوں کی دُعا سے تقدیر بدل سکتی ہے۔ مشکلات اور مسائل سے نجات کیلئے بہتر حکمت علمی تیار کریں۔ اس نایاب وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں یہ سعد نظر سال میں صرف ایک یا دو بار بنتی ہے خاص لوح بنوائیں۔ ذرا سی غلطی سے بنا ہو کھیل بگڑ سکتا ہے۔ صبر کریں گے تو ایک دیرینہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔ (26 تا 31) اس ہفتہ نحس نظر زہرہ مقابلہ زحل قائم ہو رہی ہے۔ شریک حیات یا محبوب سے کسی بات پر اختلاف ہوسکتا ہے نوبت لڑائی جھگڑا پر پہنچ سکتی ہے۔ نتائج اچھے برآمد نہ ہوں گے۔ اپنی مسرتوں میں اضافے کے لئے اپنی صلاحیتوں سے کام لیجئے۔ مستقبل کی فکر بھی حال ہی کی طرح کیجئے۔ نظام ہضم میں خرابی پیدا ہوسکتی ہے۔

**برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس**
حروف۔س، ش، ص، ث۔پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔اسم اعظم، یَابَارِیُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

## دلو

(یکم تا 8) ایسا قدم نہ اُٹھائیں جس سے آپ کو بعد میں پریشانی ہو آپ کے تعلقات ایک شخص سے خراب ہو جائیں۔اپنے اخراجات پر کنٹرول کریں اخراجات کی زیادتی نقصان دے سکتی ہے۔خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔عزیز و اقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کر سکتے ہیں۔والدین کی جانب خوشی کی خبر مل سکتی ہے۔اچانک خوشخبری ملنے کی امید ہے۔اس دوران نئی جائیداد کی خرید و فروخت کی جا سکتی ہے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ کچھ ایسا پروگرام تبدیل سے سکتے ہیں جس پر عمل کر کے آپ کے کاروباری معاملات بہتری کی طرف آ جائیں گے۔ نئے منصوبے بنانے کے لئے یہ ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔جائیداد کی خرید و فروخت اس ہفتہ نہ کریں کیونکہ اس سے متعلق سیارے ان دنوں اچھی حالت میں نہیں ہیں۔مگر اس ہفتہ مفت کی دولت یا جائیدادی ورثہ مل جانا متوقع ہے۔اہل خانہ سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔(17 تا 25) ان ایام میں کسی وقت دل میں مایوسی حسرت و یاس کی کیفیت پیدا ہو سکتی ہے۔ غمگین ہو سکتے ہیں۔آپ موجودہ ماحول میں تبدیلی چاہتے ہیں تو کوشش کر لینے میں کوئی حرج نہیں۔خراب ماحول کو بدلنا ہے تو پہلے آپ کو اپنے حالات میں توازن پیدا کر لینا چاہیے تا کہ اس تبدیلی کے باعث آپ کو نقصان نہ اٹھانا پڑے اور آپ دیوالیہ نہ ہو جائیں۔اس ہفتہ کیا گیا کاروباری، دیگر مقاصد کے لیے سفر میں ناکامی ہو سکتی ہے۔(26 تا 31) ان ایام میں آپ کو بہت تحفظ کی ضرورت ہے۔ نئے نئے تصورات کا مطالعہ کیجئے اور ان کے مطالب سمجھنے کی کوشش کیجئے۔اس لئے کہ آپ ایسا کر سکتے ہیں آگے بڑھنے سے پہلے اطمنان کر لیں کہ ہر شے اپنے مقام پر ہے۔اپنی مہارت کو مزید کام کیلئے بروئے کار لائیں راستے میں آنے والی ہر خوشی کو خوش آمدید کہیں۔غیر ملکی سفر بھی اس ہفتہ فائدہ نہ دے گا۔

**برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون**
حروف۔د، چ۔پتھر، زرد عقیق۔مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔اسم اعظم، یَاغَفَّارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

## حوت

(یکم تا 8) ان ایام میں شمس مقابلہ مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے جس کی وجہ سے آپ کے بنتے ہوئے کام بگڑنا شروع ہو جائیں گے۔بہتر ہے کہ ان ایام میں آپ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں بزرگوں سے اپنے حق میں دعا کروائیں۔اپنے پرانے دوستوں کے ساتھ ایک محفل کا انتظام کریں جس میں اپنے مسائل اُن سے شیئر کریں انشاللہ کوئی نہ کوئی مناسب حل نکل جائیگا۔تیز دھار آلات اور ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔(9 تا 16) ان ایام میں دشمنوں کی جانب سے خطرات ٹل سکتے ہیں۔صحت کا خیال رکھیں۔بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہو سکتا ہے۔خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔عزیز و اقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کر سکتے ہیں۔مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے۔اپنی ذمہ داریاں کسی دوسرے کے سپرد نہ کریں۔(17 تا 25) آپ کے برج کا حاکم سیارہ ان ایام میں نحس حالت سے گزر رہا ہے لہذا انعامی اسکیموں یا نئے کاروبار کے آغاز یا کسی کو قرض دینے یا لینے کے لئے یہ مناسب وقت نہ ہے اس ہفتہ قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی اندیشہ ہے بہت زیادہ احتیاط کرنا ہوگی۔ وہ افراد جو کہ بیرون ملک سفر کے خواہشمند تھے اس ہفتہ اگر اُنکو اسکے متعلق کوئی خبر آتی ہے تو وہ اچھی نہ ہو گی۔اندرن ملک دوران سفر محتاط رہیں۔آپ کے حاسد بہت ہیں۔(26 تا 31) آپ کی تجاویز رد کی جا سکتی ہے لہذا اگر آپ پر نکتہ چینی بھی کی جائے یا آپ کو غلط سمجھ لیا جائے تو بھی خاموش آپ کے حق میں بہتر ثابت ہوگی۔آپ اپنے ارادوں میں صرف اسی صورت میں کامیاب ہو سکتے ہیں جب آپ مسلمہ اصولوں کی پیروی کرتے ہیں۔لیکن اپنے نظریات دوسروں پر نہ ٹھونسیں پر مزاج رد یہ اپنایئے۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں چار قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 02 مئی 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے حیدر آباد میں ہوگی۔ جبکہ اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25,000 روپے فیصل آباد میں ہوگی اسی طرح تیسری قرعہ اندازی 15 مئی 2018ء مالیتی بانڈ 1500 کوئٹہ میں جبکہ اسی روز چوتھی قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 روپے کراچی میں انشاءاللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ 02 اپریل 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے ملتان میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 264322 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 997942، 339809، 325798 اور دوسری قرعہ اندازی 16 اپریل 2018ء مالیتی بانڈ 750 راولپنڈی میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 082423 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 180469، 611891، 384302 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کیے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کیے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پرکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاک اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**اپریل 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 40** پر شائع کردہ **اپریل کے لکی نمبر کے عنوان** سے 02 اپریل کی ڈبی سے 2 کا فیگر صفحہ کے طور پر ظاہر ہوا جبکہ 16 اپریل کی ڈرا میں 18 اور 38 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

**اپریل 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 41** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 38 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ کیلئے صفحے دیئے گئے تھے ان میں سے 2 کا فیگر ظاہر ہوا جبکہ 15 اپریل کی ڈرا میں 61 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 42** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 7 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 264 کا مکمل پیکٹ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 43** پر **محترم نبیل مزمل صاحب** کیجانب سے 02 اپریل کی ڈرا کیلئے جو نمبرات دیئے گئے تھے ان میں 2 کا فیگر صفحہ میں ظاہر ہوا جبکہ 16 اپریل کی ڈرا کے فیگروں میں سے 0 کا فیگر صفحہ کے طور پر ظاہر ہوئے۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاءاللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو! سید عابد حسین شاہ

# مئی لکی نمبرز

| نمبر | لکی نمبر |
|---|---|
| 1 | .402 |
| 2 | 871 |
| 3 | 687 |
| 4 | 312 |
| 5 | 984 |
| 6 | 581 |
| 7 | 056 |
| 8 | 287 |
| 9 | 132 |
| 10 | 183 |
| 11 | 038 |
| 12 | 024 |
| 13 | 512 |
| 14 | 154 |
| 15 | 313 |
| 16 | 120 |
| 17 | 451 |
| 18 | 718 |
| 19 | 214 |
| 20 | 945 |
| 21 | 401 |
| 22 | 543 |
| 23 | 156 |
| 24 | 079 |
| 25 | 924 |
| 26 | 621 |
| 27 | 487 |
| 28 | 028 |
| 29 | 934 |
| 30 | 910 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# مئی کے لکی نمبر

تحقیق:۔ ایم عادل (تربیلا ڈیم)

بانڈ مالیت:۔ 7500

تاریخ:۔ 02-05-2018

**فسٹ یا سیکنڈ**

| | |
|---|---|
| 21 | 61 |
| 52 | 82 |
| 76 | 99 |

2198 5289

| | |
|---|---|
| 2 | 6 |
| 0 | |
| 1 | 8 |

7629 9965

**حیدر آباد کی ڈرا**

219,215
528,524
762,763
996,998

بانڈ مالیت:۔ 1500

تاریخ:۔ 15-05-2018

**فسٹ یا سیکنڈ**

| | |
|---|---|
| 22 | 59 |
| 23 | 83 |
| 29 | 94 |

2869 2389

| | |
|---|---|
| 8 | 5 |
| 3 | |
| 2 | 9 |

2969 5999

**کوئٹہ کی ڈرا**

226,228
238,230
296,295
599,590

تحقیق:۔ عمران انصاری (لاہور)

**02-05-2018**

| | |
|---|---|
| 3 | 4 |
| 3042 | 4153 |
| 0 | 6 |
| 0324 | 6132 |

**15-05-2018**

| | |
|---|---|
| 5 | 7 |
| 5249 | 7134 |
| 1 | 6 |
| 1204 | 6849 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 02 مئی کی ڈرا

F/S=59=29=49=89

| | | | |
|---|---|---|---|
| 594 | 7 | 4 | 570 |
| 299 | 0 | | 850 |
| 494 | 9 | 5 | 350 |
| 894 | | | 450 |

F/S=57=85=35=45

### 15 مئی کی ڈرا

F/S=00=79=68=23

| | | | |
|---|---|---|---|
| 239 | 9 | 8 | 192 |
| 687 | 7 | | 362 |
| 796 | 5 | 6 | 506 |
| 006 | | | 946 |

F/S=94=50=36=19

| 02مئی 2018ء | بانڈ مالیت 7500 | شہر حیدرآباد | ڈرا نمبر 74 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزبدھ | بوقت 09:00 | برج سرطان | ساعت زحل | عدد کا پیمانہ 08 | طالع عطارد |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1.3.5.7 OFF 0.2.4.6.8.9




| 72 | 51 | 32 | 10 |
|---|---|---|---|
| 75 | 53 | 35 | 17 |
| 78 | 59 | 38 | 19 |

| 15 مئی 2018ء | بروز منگل | بانڈ مالیت 1500 | شہر کوئٹہ | ڈرا نمبر 74 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت 09:00 | برج سرطان | ساعت زہرہ | عدد کا پیمانہ 10 | طالع قمر |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 2.4.6.7 OFF 0.1.3.5.8.9




| 72 | 62 | 42 | 20 |
|---|---|---|---|
| 74 | 65 | 45 | 23 |
| 78 | 68 | 48 | 27 |




## لاجواب تحفہ روحانیات

اپریل 2017ء کا رسالہ تحفہ روحانیات میرے ہاتھ میں ہے شعبان کی عبادات اور اسکے فضائل پڑھے مجھے انتہائی اچھا لگا میری گزارش ہے کہ اس سلسلہ کو جاری رکھا جائے تو بہت سے لوگوں کا فائدہ ہوگا کیونکہ اسلامی مہینوں کی عبادات باآسانی ہمیں نہیں ملتی مگر تحفہ روحانیات وہ رسالہ ہے جس میں ہر ماہ کی عبادات ہمیں آسانی سے مل جایا کرینگی مجھے یاد ہے کہ گزشتہ چند برس قبل بھی آپ نے اسی طرح ہر اسلامی مہینہ کی عبادات نوافل اور اسکے فضائل شائع کرنے کا سلسلہ جاری کیا تھا۔ اُس وقت بھی میں نے ان عبادات سے بہت روحانی سکون پایا تھا مگر جب یہ سلسلہ بند ہوگیا تھا یقین جانیے کہ ہر ماہ کی عبادت کا میرا سلسلہ بھی بند ہوگیا۔ برائے مہربانی آپ یہ سلسلہ دوبارہ سے جاری کریں۔

منجانب:۔ راحت بیگ (لاہور)

## میں امیر ہوگیا

میں معمولی تنخواہ دار آدمی تھا جنوری کے رسالہ میں آپ نے ایک عمل تحریر فرمایا تھا میں نے جب یہ وظیفہ پڑھنا شروع کیا تو اس کی برکت سے میری مالی مشکلات دور ہونا شروع ہوگئی یہ عمل جنوری کے شمارہ صفحہ نمبر 27 پر درج تھا۔ پھر کچھ رقم جمع ہوئی تو میں نے ادارہ سے لوح شرف مشتری بنوالی شاہ صاحب آپ نے بتایا تھا کہ یہ لوح 12 سال میں ایک بار بنتی ہے اس لوح کے ساتھ کچھ ہدایات بھی تھیں ان ہدایات پر عمل کیا میرے پاس چند ایک پرائز بانڈ تھے میں نے روزانہ ان بانڈ پر یہ عمل پڑھنا شروع کیا اور اس کی برکت سے میرا اچھا بڑا انعام لگ گیا۔ اب اتنی رقم ہے کہ میں بہت اچھے طریقہ سے اپنا گزارا کر رہا ہوں بلکہ اللہ کا شکر ہے کہ خاندان میں سب سے زیادہ مالی مضبوط ہو چکا ہوں میرے دیگر ملازمین ساتھی جو بھی میرے ساتھ تھے وہ میرے سے اس ترقی کا راز پوچھتے ہیں میں نے اُنکو بھی تحفہ روحانیات پڑھنے کا مشورہ دیا اور کہا کہ میں آج جو کچھ بھی اس رسالہ میں شائع کردہ اعمال اور الواح کی برکت سے ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپکو اس نیکی کا بہت اجر دے۔ ہر لمحہ آپکے دعا کرتا رہتا ہوں۔

منجانب:۔ وقاص علی صدیقی (ساہیوال)

## خوفناک حادثہ سے بال بال بچ گیا

لوح تحفظ کی برکت کو اُس وقت میں نے مانا جب شدید آندھی اور طوفان میں دوران سفر رستہ میں پھنس گیا۔ اس وقت میں پیدل تھا اور دوکان کے شیڈ کے نیچے اس طوفان کے رُکنے کا انتظار کرتا رہا۔ مزید طوفان تیز ہوا پھر مجھے پتہ نہ چلا کیسے میں اپنی اُس جگہ سے اُڑ کر یا چل کر دوسری جگہ پہنچ گیا جیسے ہی میں اُس دوسری جگہ پر پہنچا جو کہ 10 قدم کے فاصلہ پر تھی عین اُس جگہ جس جگہ میں کھڑا ہوا تھا کسی دوکان کا بڑا سا سائن بورڈ اُس جگہ گرا جہاں میں پہلے کھڑا تھا یہ سائن بورڈ اتنا وزنی تھا کہ یہ اگر میرے اوپر گرتا تو یقیناً میرا بچنا ناممکن تھا اُس وقت میری جیب میں لوح تحفظ تھی اور اس کے ہمراہ دیا گیا وظیفہ **یا حافظ یا حفیظ** ورد کر رہا تھا۔ آپ کی ہدایت کے مطابق یہ لوح ہر قسم کے جادوگروں اور حادثات سے محفوظ رکھتی ہے۔ میرا اس وقت سے یقین پختہ ہوگیا ہے کہ لوح تحفظ واقعی نایاب لوح ہے۔

منجانب:۔ سلمان بشیر (چکوال)

## ابصار حیدر کو سلام

شمارہ اپریل تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 12 پر تحفہ روحانیات کے روحانی لکھاری جناب محمد ابصار حیدر کے بارے میں معلومات ملی۔ یہ ایک اچھا سلسلہ ہے اس کے ذریعے ہمیں پیارے روحانی لکھاری حضرات کی ذاتی زندگی کے بارے میں جاننے کا موقع ملے گا میری تجویز ہے کہ اگر ہر انٹرویو کے آخر میں یا اسی صفحہ پر آئندہ ماہ کی شخصیت کا بھی قبل از وقت تحریر کر دیں تو زیادہ مزہ آئیگا۔ منجانب:۔ غلام حسین چنگوانی (ڈیرہ غازی خان)

# آپ کی ڈاک

اپریل میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## سورہ مزمل کی اجازت دے دیں

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے سورۃ مزمل کے ورد کرنے کا از حد شوق ہے شعبان میں سورۃ مزمل کی زکات کا طریقہ ماہنامہ تحفہ روحانیات سے حاصل ہوا شعبان کے ان برکتوں والے مہینہ میں ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع کردہ طریقہ کے مطابق 15 شعبان کو سورۃ مزمل کی زکات ادا کرنا چاہتا ہوں برائے مہربانی اجازت دی جائے؟

سونہارو خان (نواب شاہ)

ج:۔ جناب محترم سونہارو خان صاحب! آپ نے گزشتہ برس کا شائع کردہ کوپن اور شعبان کے ماہ میں زکات ادائیگی سورۃ مزمل ارسال کیا ہے۔ آپ کی دلچسپی اور سورۃ مزمل کی روحانیت حاصل کرنے کے شوق کو دیکھتے ہوئے تحریری اجازت دی جارہی ہے اللہ تعالیٰ آپکو اس کو روحانی فیض فوری جاری فرمائے سورۃ مبارکہ کی رجعت سے ہمیشہ محفوظ رکھے۔ اس سورۃ مبارکہ کی برکت سے تمام دینی مسائل بھی حل ہوں۔

## میں مزدور اور مفلس

س:۔ محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے مزدوری کرتے ہوئے 25 سال ہوگئے الحمدللہ پڑھا لکھا ہوں لیکن غربت کی زندگی بسر کر رہا ہوں حالت یہ ہے کہ گھر پر 500 روپے بھی موجود نہیں ہوتے کہ اگر خدانخواستہ کوئی حادثاتی صورتحال پیدا ہوجائے۔ تو بروقت کام آسکیں۔ قرض میں ڈوبا ہوا ہوں آمدنی میں برکت نہیں قرض کی ادائیگی کیلئے لکی نمبر کھیلتا ہوں کہ 2 یا 3 لاکھ کا انعام لگ جائے تو کوئی کاروبار کرلوں مجھے کوئی ایسا وظیفہ بتا دیں کہ جس کی برکت سے میرا انعام لگ جائے۔ تاجل ملوک (کراچی)

ج:۔محترم اللہ تعالیٰ آپ پر اپنی رحمت فرمائے موجودہ پریشانی سے نجات کیلئے زیادہ سے زیادہ استغفار کا ورد کریں۔ قرض کی ادائیگی اور وسعت رزق کیلئے سورۃ مزمل بعد نماز فجر 20 بار ورد کریں۔ نماز کی پابندی اور درود مزمل کا ورد ہمیشہ جاری رکھیں ان شاء اللہ رزق میں خیر و برکت ہوگی وسعت رزق کے ساتھ ادائیگی قرض ہوگا غربت اور مفلسی سے نجات ملے گی۔

## کیا میں خودکشی کرلوں؟

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں انتہائی مجبور اور بے بس ہوں ہر کام میں رکاوٹ کی وجہ سے اپنے آپ کو ناکام ترین شخص سمجھتا ہوں یہی وجہ ہے کہ اب تک اپنا کوئی گھر بار نہ بنا سکا کرائے کا گھر ملا بہت مشکل سے کرایہ ادا کرتا ہوں دوسرے تیسرے مہینے مالک مکان بھی خالی کرنے کا کہہ دیتا ہے پھر پریشانی میں ادھر اُدھر بھاگے پھرتا ہوں میں نے اپنا پیدائشی زائچہ بنایا جس سے پتہ چلا کہ مجھ پر زحل کی نحوست مسلسل پڑ رہی ہے برائے مہربانی کوئی مشورہ دیں کہ میں کیا کروں؟ اپنی تاریخ پیدائش، وقت اور شہر ارسال کر رہا ہوں تاکہ درست راہنمائی ہوسکے۔

محمد علی (لاڑکانہ)

ج:۔محترم آپ کے پیدائشی زائچہ میں زحل شمس کی تربیع موجود ہے اور یہ تربیع زحل کے حفیض درجات کے قریب ہونے پر قائم ہورہی ہے۔ لہٰذا ایسا شخص لامحالہ زحل کی نحوست کے باعث پریشان کُن زندگی بسر کر رہا ہے۔ آپ لوح شرف زحل اپنے پاس رکھیں تاکہ زحل کی نحوست سے بچا جاسکے لوح شرف زحل منگوانے کیلئے ادارے کے نمبر پر جاز، ٹیلی نار، یوفون موبائل اکاؤنٹ موجود ہے۔ لوح کا ہدیہ ارسال کرنے کے فوری بعد اپنا پتہ بذریعہ ایس ایم ایس کے ذریعے بھیج دیں۔

## نجوم میں پریشان

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے ایک مسئلہ درپیش ہے نجومی حساب کتاب کے چکر میں پھنسا ہوا ہوں میرا سال یہ ہے کہ ایک بچی جو کہ پاکستان کے کسی شہر یا گاؤں میں 25/7/2005 کو پیدا ہوئی۔ بچی کا نام زرینہ بنت زینب رکھا گیا کچھ عرصہ بعد حالات تیزی

سے خراب ہونا شروع ہو گئے کسی سے مشورہ کیا تو اُن صاحب نے بتایا کہ اس کا نام منزہ رکھو اب بچی کا نام منزہ بیگم رکھ دیا گیا۔ منزہ بیگم کے پرانے نام (زرینہ) کے مطابق نام مع والدہ کے اعداد اس طرح بنے زینب 69 زرینہ 272 مجموعہ اعداد 341 تقسیم کیا 12 پر 5 بچے پہلے برج سے شمار کرنے پر پانچواں برج اسد ظاہر ہوا۔

دوسرا پہلو کہ منزہ بیگم بنت زینب کے نام کے اعداد 69+174=243 مجموعہ اعداد کو 12 پر تقسیم کیا 3 بچے برج جوزا ظاہر ہوا۔ ان میں پریشان ہوں کہ منزہ کا برج دونوں میں سے کونسا ہے یعنی اسد یا جوزا۔

حسام حیدر وارثی (کراچی)

ج:۔محترم حسام صاحب! برج جاننے کیلئے نجوم کے تین اصول ہیں

**پہلا اصول** ۔درست تاریخ وقت اور شہر پیدائش دیکھ کر پیدائشی جائزہ استخراج کیا جائے طالع شرقی پر طلوع برج صاحب زائچہ کا پیدائشی طالع ہوگا۔

**دوسرا اصول** ۔اگر درست تاریخ پیدائش معلوم نا ہو تو سر حرف نام سے برج کا اندازہ کیا جاتا ہے

**تیسرا اصول** ۔سائل کے نام مع والدہ کے اعداد کو 12 پر تقسیم کر کے برج معلوم کر لیا جاتا ہے اگر کسی شخص کا نام تبدیل کر دیا ہو جیسا کہ آپ نے اپنے سوال میں تحریر فرمایا کہ پہلے بچی کا نام زرینہ اور بعد میں منزہ بیگم رکھ دیا گیا لہٰذا تقسیم کے بعد حاصل عدد 3 بچا جو کہ منزہ کے نام سے ترتیب دیا گیا تھا اس سائل کا برج جوزا سے تعلق ہوگا یا یوں کہہ لیں کہ سائلہ کا جو بھی معروف نام ہو حساب کتاب اُسی نام سے لگایا جاتا ہے۔

## جنات اور پریاں آ جائیں

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میرا تعلق شعبہ روحانیات سے عرصہ دراز سے چلتا آ رہا ہے۔ تحفہ روحانیات میرا پسندیدہ رسالہ ہے۔ کئی بار مجرب اعمال کر چکا ہوں قاعدے قوانین کو اچھی طرح جانتا ہوں تسخیر جنات کا ایک روحانی عمل اور تسخیر حسینہ پری کا وظیفہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں پڑھا ہے مجھے اس کی اجازت عنایت فرمائیں تاکہ میں خدمت خلق کر سکوں۔ ظفر اقبال (اٹک)

ج:۔محترم ظفر اقبال صاحب کلمہ استغفار کا ورد کرتے رہیں آپ ماشاء اللہ پہلے بھی کئی روحانی اعمال کر چکے ہیں، بہتر ہے کہ 15 شعبان کو سورۃ مزمل کی سالانہ زکات ادا کر لیں اور اپنی روحانی ترقی کیلئے بھی خاص وظیفہ کریں۔

ان خاص وظائف کے بعد اب آپ اپنے مذکورہ وظیفہ کو کر سکتے ہیں۔ ان شاء اللہ کامیابی ملے گی اس وظیفے میں اگر سرخ رنگ کا لباس اور عقیق کی تسبیح استعمال کی جائے تو یقیناً کامیابی جلد ہو جاتی ہے۔

تسبیح چلانے کا خاص طریقہ یہ ہے کہ سیدھے ہاتھ سے تسبیح کا دانہ اندر کی جانب گرتا رہے شہادت کے ساتھ والی انگلی کے آخری پور پر اس تسبیح کو چلائیں ان شاء اللہ بھرپور روحانیت کے علاوہ مطلوبی تسخیرات میں بھی کامیابی ملے گی۔ آغاز عمل سے قبل چاول باجرہ اور مکئی 5,5 کلو پرندوں کو ڈالیں۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

سعید حسن، محمد عبداللہ، حافظ غلام مصطفیٰ، ذیشان علی، طلعت سعیدہ، کامران شعیب، شوکت علی، طارق علی، محمد عاصم، سید اظہار علی (کراچی) زاہد رفیق قریشی، احسن محمود (حیدرآباد) قاضی صادق، سید فضل حسین شاہ ارسلان علی، محمد اقبال، محمد اظہر (لاہور) عبدالرزاق (خانیوال) رفیقہ سلطانہ، محمد شکیل (جھنگ) وحید الرحمٰن (فیصل آباد) سیما شیخ، عابد علی، عمران احمد، الطاف علی، محمد غیاث بٹ (راولپنڈی) محمد فیصل، فرزانہ خاتون، فراح بیگم (اسلام آباد) عبدالطیف، محی الدین (کوٹ ادو) مسعود عالم (ساہیوال) محمد کاشف (سلانوالی) فخر عباس، توفیق رضا، داؤد احمد (سناواں، مظفرگڑھ) فرید خان (آزاد کشمیر) صابر احمد (چکوال) شہزادہ احمد (بہاولپور) عامر علی (راجن پور) فیضان احمد، فرید خان (سکھر) جاوید اقبال (میانوالی) اکبر علی (بلاک نمبر 1 سرگودھا) مستقیم علی، وقار انیس (شیخوپورہ) سلیم اختر (سیالکوٹ) محمد رشید (اٹک) اعجاز احمد (گوجرانوالہ) محمد اشرف (پتوکی) ساجد حسین (بہاولنگر) احمر علی، آفاق احمد، علی پیرزادہ (ڈیرہ غازی خان) محمد اویس (نواب شاہ) علی رضا (کشمیر) محمد طاہر (کبیر والا) عمیر بن سراج، احمد صدیقی (رحیم یار خان) محمد اقبال خان (کمالیہ) خلیل الرحمٰن، محمد آصف (پتوکی) شمیم بھٹی (کوہاٹ) قدرت اللہ، ممتاز علی حسن (علی پور چٹھہ) علی حمید (لاڑکانہ، سندھ) علی نواز خاخیلی، محمود علی خان، محمد رحیم، تسلیم خان (پشاور) دلباز خان، محمد یوسف خان، فردوس خان، محمد جمال خان، محمد عزیز (کوئٹہ) محسن بخش، شیخ کامران عزیز، معین احمد (فوارہ چوک، جھنگ) محمد ابراہیم (ٹنڈو آدم، سندھ) مسعود رانا، حسنین جاوید (دیپالپور، اوکاڑہ)

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ______

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ______

مکمل ایڈریس ______

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ ______

سوال ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔(**ادارہ**)

## کوپن برائے لکی مئی 2018ء

نام مع ولدیت ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹواسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس**:۔ ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

## لوح ہمزاد

بدقسمتی اور سیارگان کی گردش کی وجہ سے آپ کے ہر کام میں رکاوٹ ہو بنا بنایا کام عین وقت پر بگڑ جاتا ہو یا آپ اپنے آپ کو دُنیا کا بدقسمت ترین شخص تصور کرتے ہوں۔ مقدمہ بازی کی وجہ سے پریشان ہیں یا دشمنوں کے غلبہ کی وجہ سے زبان نہیں کھول سکتے۔ گھر میں بیماریاں ہیں یا آسیب یا تعویزات کے اثرات کاروباری بندش ہے یا بے برکتی یا پھر بے روزگاری کا شکار ہیں۔ قرض ادا نہ ہوتا ہو یا گھر میں لڑائی جھگڑا اس قدر ہو کہ گھر جنت کی بجائے جہنم لگتا ہو۔ نکاح کی بندش ہو یا کسی بھی قسم کے جادو کے اثرات ہوں ''**لوح ہمزاد**'' بنوا کر پاس رکھنے سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے آپ کا ہمزاد حاضر ہو کر آپکے کاموں میں غیبی طور پر مدد کر رہا ہوتا ہے یہ غیبی طاقت اس لوح کے پاس رکھنے کی وجہ سے حیرت انگیز طور پر آپ کی راہنمائی کرتی ہے اور وہ مسائل یا پریشانیاں جو آپ کو دیمک کی طرح چاٹ رہی تھیں ختم ہو جاتی ہیں۔ اس لوح کے اثرات کبھی ضائع نہیں ہوتے۔ پرائز بانڈ کے نمبروں کے شائقین حضرات کے لئے یہ ایک لاجواب تحفہ ہے۔ جس کے ذریعے اُن کا ہمزاد غیبی طور پر نمبروں کے بتانے کے سلسلہ میں اُن کی مدد کرتا ہے یہ ایک معجزاتی لوح ہے۔ لوح ہمزاد ہمارا خاندانی صدیوں پرانا عمل ہے اس کرشماتی معجزہ کو آزمانے کے لئے اپنی مشکلات مفصل طور پر لکھیں اور لوح کا ہدیہ **4200** روپے منی آرڈر کریں۔

## نگینہ حاضرات

عملیات کی دُنیا میں بہت سے لوگوں کی خواہش ہوتی ہے کہ اُن کے پاس کوئی مضبوط حاضرات ہو جو کہ اُن کے سوال کا 100 فیصد جواب دے سکے اس کے علاوہ مشکل امور میں مدد کر سکے نگینہ حاضرات کی مدد سے 100 فیصد حاضرات ظہور میں آتی ہیں جو کہ عامل کی ہر بات کا جواب دیتی ہیں۔ عزت، مال، دولت، شہرت، تسخیر محبوب، دفع بیماری، بے اولادی کا خاتمہ، اور اس کے علاوہ آپ کی ہر جائز خواہش کے مطابق اللہ کے حکم سے اسباب پیدا کر دیتی ہیں۔ یہ نگینہ آپکی کامیاب زندگی کی علامت ہے اور بہت مشکلات میں آپ کے لئے آسانیاں پیدا کرتا ہے۔ جس کا آپ کے پاس ہونا لازمی ہے۔

**ہدیہ نگینہ حاضرات 4200 روپے**

## لوح فتح

دنیاوی پریشانی چاہے کسی بھی قسم کی ہو لوح فتح کی برکت سے چند منٹوں میں ہی ختم ہو جاتی ہے اس لوح کے پاس رکھنے سے مقدمات سے چھٹکارہ، مالی آسودگی، روزگار میں ترقی، قرض سے نجات، جسمانی صحت، گھریلو لڑائی جھگڑے سے نجات، من پسند شادی، حصول اولاد، دفع بندش کاروبار، غلبہ دشمن حاصل ہوتا ہے علم جفر کی اس معجزاتی لوح کی برکت سے کوئی ایسا کام نہیں کہ جس میں تاخیر ہو اس لوح کو عرصہ دراز سے آزمایا جا چکا ہے کہ جس کی برکت سے چند ہی دنوں میں بے شمار خوشیاں حاصل ہو جاتی ہیں۔ قدرت کا یہ ایک انمول تحفہ ہے۔ اپنی مشکلات اور پریشانیاں جوابی لفافہ کے ہمراہ نام مع والدہ کے ادارہ کو ارسال کریں جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ ادارہ روحانیات میں تیار کی جانے والی تمام الواح ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل صاحب اپنے دست مبارک سے تیار کرتے ہیں۔ ہدیہ لوح فتح **4200** روپے

**0300-6351192**

## لوح تسخیر موکلات و جنات

اس لوح مبارک کی برکت سے چند ہی دنوں کے مختصر وظیفے سے مئوکلات و جنات کی تسخیر ہوتی ہے اور عامل کی روحانی قوتوں میں بے انتہاء اضافہ ہوتا ہے اس لوح سے آپ ہر قسم کی حاضرات بھی کروا سکتے ہیں اس کے علاوہ یہ لوح تسخیر خلق کیلئے بے انتہا کار آمد ہے شائقین روحانیات کے لئے انمول تحفہ ہے۔

**ہدیہ لوح 4200 روپے**

# درست پیشن گوئیاں

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ کی درست پیشن گوئیاں جو کہ مختلف قومی اخبارات' جرائد' تحفہ روحانیات میں شائع ہوچکی ہیں۔

- بے نظیر بھٹو کا اقتدار میں آنا 1993ء
- معزولی حکومت بے نظیر بھٹو 1996ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 1997ء
- معزولی حکومت نواز شریف 1999ء
- صدر پرویز مشرف کی حکومت قائم ہونا 1999ء
- وزیر اعظم ظفر اللہ جمالی کا معزول ہونا 2004ء
- شوکت عزیز کا وزیر اعظم بننا 2004ء
- صدر مشرف کا حادثہ میں بچنا 2004ء
- عدلیہ اور حکومت کی جنگ 2006ء
- سانحہ لال مسجد 2007ء
- افتخار محمد چوہدری کی معزولی، بحالی، معزولی 2007ء
- وردی مسئلہ معاہدہ بے نظیر بھٹو 2007ء
- ایمرجنسی کا نفاذ 2007ء
- اکبر بگٹی کی ہلاکت 2007ء
- مستعفی عہدہ صدر پرویز مشرف 2007ء
- علاقہ غیر میں حالات خراب 2008ء
- الیکشن جنوری 2008ء کا ملتوی ہونا 2008ء
- الیکشن فروری 2008ء ہونا
- اقتدار پیپلز پارٹی 2008ء
- نواز شریف کا الیکشن میں شامل ہونا 2008ء
- شہباز شریف کا وزیر اعلیٰ پنجاب بننا 2008ء
- آصف علی زرداری کا صدر مملکت بننا 2008ء
- خاتمہ 17ویں ترمیم 2010ء
- امریکی صدر اوباما کی شہرت میں کمی 2010ء
- سیلابی تباہ کاریاں 2010ء
- عالمی معاشی بحران 2010ء
- اہم سیاسی رہنماؤں کا قتل 2010ء
- گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا قتل 2011ء
- توانائی کا بحران 2011ء
- ڈراؤن حملے 2011ء
- ریلوے بحران 2011ء
- وزیر اعظم یوسف رضا گیلانی کی معزولی 2012ء
- نئے وزیر اعظم کا سوئس حکومت کو خط 2012ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 2013ء
- میاں نواز شریف کا تیسری بار وزیر اعظم بننا 2013ء
- تحریک انصاف کا بڑی سیاسی جماعت بننا 2013ء
- پیپلز پارٹی کی مقبولیت میں کمی 2013ء
- محرم الحرام کے موقع پر فرقہ ورانہ فساد کا خطرہ 2013ء
- سیاسی بحران 2014ء
- عمران خان اور طاہر القادری کا دھرنا اگست 2014ء
- سیلاب سے تباہ کاریاں ستمبر 2014ء
- حکومتی اور اپوزیشن سیاسی جماعتوں کا متفق ہونا 2014ء
- حکومت جماعت کا ایم کیو ایم سے وقتی اختلاف 2014ء
- عسکری کاروائیاں، دہشت گردوں کے ٹھکانوں کا خاتمہ 2014ء
- سانحہ پشاور کیڈٹ اسکول 2014ء
- عمران ریحام خان کی شادی 2015ء
- کراچی میں سیاسی جماعتوں کے خلاف آپریشن 2015ء
- ایم کیو ایم کی مقبولیت میں کمی 2015ء
- سانحہ مکہ المکرمہ، سانحہ منیٰ ستمبر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کی معزولی اسپیکر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کا تیسری بار جیت 2015ء
- زلزلہ پاکستان اکتوبر 2015ء

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

جون 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفۂ روحانیات

## ہزار مہینوں کی چلہ کشی کے برابر ایک رات

عید مبارک

رمضان المبارک ایک عظیم تحفہ

جانیے! زکوۃ کے فضائل اور مسائل

جنات کی روحانی واردات

مال و دولت اور محبوب قابو کرلیں

بچوں کے نکاح کی بندش ختم

ظالم دشمن بیمار ہو جائے

ناموں سے اچھا شگون لینا

جادو کا توڑ اور جادو سے تحفظ

زبردست مخفی طاقتیں قابو کریں

ستارہ زحل اور آپ

عمل حصول اولاد

غذا سے علاج کریں اور صحت پائیں



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

# لوح شرف مریخ

قوت، شجاعت، دشمن پر غلبہ شر سے محفوظ، حصول اعلیٰ مرتبہ، افسران بالا عزت وتوقیر کرے، عہدہ پر ترقی، جسمانی قوت، خون، معدہ، امراض بلغم، لقوہ اور قولنج کے مرض سے نجات پانے کیلئے، مردانہ شجاعت، خوبصورتی، قوت مردمی میں اضافہ خواتین پر غلبہ پانے کیلئے خاص لوح تیار کی جاتی ہے۔ لوح شرف مریخ کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

# لوح شرف عطارد

پاگل پن، مرگی، جنونی کیفیت، دماغی دورے پڑنا، کند ذہنی کے خاتمہ کیلئے اس کے علاوہ من پسند شادی والدین عزیز و اقارب میں عزت و مرتبہ اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف عطارد سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح شرف عطارد کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

# لوح شرف قمر

انعامی چانس میں کامیابی، مردانہ وجاہت، من پسند جگہ پر شادی اور خوبصورتی میں اضافہ کیلئے اور دفع بندش اولاد، نکاح اور حصول علم، تسخیر خلق و کاروبار جیسے امور میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف قمر سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف قمر کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

بچے کا پیدائشی زائچہ بنوا کر نام رکھیں۔ رشتہ طے کرنے سے قبل ادارہ روحانیات سے ستارے لازمی ملوائیں تاکہ بعد میں آنے والی پریشانیوں اور مصیبتوں سے بچا جا سکے آپ کے نام کے مطابق نگینہ دستیاب ہیں جس شخص نے یہ تمام الواح حاصل کر لی اس سے بڑا خوش نصیب دنیا میں اور کوئی نہیں۔

هدیہ الواح:۔ عام لوح 4200 خاص لوح 7200 بہت خاص لوح 9200

غارِ حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

ان اللہ علی کل شئ قدیر

ادارہ روحانیات کا انقلابی قدم

جلد نمبر 13 | جون 2018ء | شمارہ نمبر 12

بانی ادارہ روحانیات و چیف ایڈیٹر

**ماہر روحانیات**

**شہزادہ محمد ایاز مزمل حسین شاہ سہارنپوری**

| | |
|---|---|
| سب ایڈیٹر | محمد نبیل مزمل ۔ سید عابد حسین شاہ |
| معاونین | ملک ذوالفقار علی اعوان، سید شبیہہ الحسنین رضوی |
| پروف ریڈر | سید آل محمد، حنیف یاسر |
| سرکولیشن مینیجر | رضوان علی رضوی 0300-6368746 |
| کمپوزنگ گرافکس | محمد مصباح العالم، محمد علی قریشی۔ |

## مجلس مشاورت

سید عارف معین بلے ایکسپریس نیوز چینل ریذیڈنٹ ایڈیٹر (روزنامہ ایکسپریس) عابد کمالوی ڈائریکٹر محکمہ تعلقات عامہ

ملک نسیم رضا ڈائریکٹر ایف آئی اے (ر)' بابا صدف انبالوی' علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی' کامران بنگش

شہزادہ رضوان حسین شاہ' منظور علی سموں' زوار حکیم محمد ابصار حیدر، حکیم خضر عباس پیاسی، سبط حسن جعفری

## لیگل ایڈوائزر

محمد فیاض حسین (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)

مس شاہدہ وزیر (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)


# ترتیب مضامین




**قیمت فی شمارہ 60 روپے**

**بیرون ممالک سالانہ خریداری**

انڈیا' ترکی' کویت' ایران' سری لنکا 3000 روپے

یورپ' فار ایسٹ' 4000 روپے

امریکہ' کینڈا' آسٹریلیا 5000 روپے




آفس

# ادارہ روحانیات

نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ

0300-6351192

0333-6158193



ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان ما بہ جنت اعلیٰ برابر است آہستہ پا بنہ کہ ملک سجدہ می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار "اَستَغفِر اللہ رَبِی مِن کُلِ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَیہِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحمد بِعَدَ دَالمُزَّمِل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:

اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔

آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## رمضان، زکات سورۃ مزمل

شب قدر میں سورۃ مزمل کی زکات پورا سال کی ادائیگی میں سب سے اہم مانی جاتی ہے۔ شب قدر کی راتوں میں کسی بھی آیت یا سورۃ مبارکہ کی زکات ادا کرنے کی برکت سے تاحیات اس سورۃ یا آیت کا عامل ہو جاتا ہے بشرطیکہ آئندہ بھی قواعد عملیات کے مطابق زندگی بسر کرے۔ ایسا نہ ہو کہ ادائیگی زکات کے بعد مداومت چھوڑ دے یا غرور اور تکبر میں جائز و ناجائز کی پہچان نہ رہے۔ شب قدر میں زکات سورۃ مزمل کا طریقہ یوں ہے کہ ہر شخص کے مطابق اتنی ہی تعداد میں درود مزمل کا ورد کیا جائے مثلاً 21 ویں شب کو 21 بار درود مزمل + سورۃ مزمل 21 بار 21 بار درود مزمل پھر پڑھا جائے بالترتیب 23,25,27,29 قاعدہ کے مطابق اضافہ کے ساتھ پڑھتے جائے۔

(**درود مزمل**) اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحمد بِعَدَ دَالمُزَّمِل وَالخَصَائِص۔

# رمضان المبارک ایک عظیم تحفہ

تحریر:۔
ملک ذوالفقار علی اعوان
(چکوال)

رمضان المبارک اپنے دامن میں بے انتہا رحمتوں، برکتوں اور سعادتوں کو لے کر آتا ہے اس ماہ مقدس میں اہل ایمان پر اللہ تعالیٰ کے بے شمار بخششوں، مغفرتوں اور بے پایاں عطاؤں اور نعمتوں کا نزول ہوتا ہے۔

ان میں سے ایک عظیم نعمت ''شب قدر'' بھی ہے۔جس کے دامن میں بخشش و مغفرت، حسنات و برکات اور نعمتوں کے بے بہا خزانے پوشیدہ ہوتے ہیں۔کیونکہ یہ رات رحمتوں اور مغفرتوں کی رات ہے اور سب سے بڑھ کر یہ رات ''نزول قرآن'' کی رات ہے۔اس لئے اس رات کو''لیلۃ القدر'' بھی کہا جاتا ہے اور یوں ''شب قدر'' رمضان کا ایک عظیم تحفہ ہے۔

اسی رات کو ہزار مہینوں سے بہتر قرار دیا گیا ہے۔یہی وہ رات ہے جس میں روح القدس جبرائیل امین فرشتوں کے ہجوم میں عرش سے فرش زمین پر آتے ہیں اور انوار و تجلیات کی بارش سے مخلوق خدا کو سیراب کرتے اور اسے خیر و برکات سے مستفیض فرماتے ہیں۔اس مبارک رات میں غروب آفتاب سے لے کر طلوع آفتاب تک اللہ تعالیٰ کی رحمتوں اور برکتوں کو یوں خیرات بٹتی ہے کہ درحق کا کوئی سوالی خالی نہیں لوٹتا۔بخشش مانگنے والوں کو بخشش ملتی ہے۔تنگ دست اور مفلوک الحالوں کو خوشحالی بخشی جاتی ہے۔اولاد سے محروم لوگوں کو اولاد سے نوازا جاتا ہے عنایات خداوندی کا خیر و برکت کا بے پایاں نزول ہوتا ہے اور فیوض و برکات ہر کس و ناکس مالا مال ہوتا ہے۔غرضیکہ اس رات جس نے بھی عجز و نیاز سے جو مانگ لیا وہ پالیا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**اِنَّآ اَنۡزَلۡنٰهُ فِیۡ لَیۡلَةِ الۡقَدۡرِ وَمَآ اَدۡرٰٮكَ مَا لَیۡلَةُ الۡقَدۡرِ لَیۡلَةُ الۡقَدۡرِ خَیۡرٌ مِّنۡ اَلۡفِ شَهۡرٍ تَنَزَّلُ الۡمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوۡحُ فِیۡهَا بِاِذۡنِ رَبِّهِمۡ مِّنۡ كُلِّ اَمۡرٍ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰی مَطۡلَعِ الۡفَجۡرِ۔**

ترجمہ:۔اللہ کے نام سے جو بے انتہا مہربان اور رحم فرمانے والا ہے۔

ہم نے اس (قرآن) کو شب قدر میں نازل کیا اور تم کیا جونو کہ شب قدر کیا ہے؟ شب قدر ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔فرشتے اور روح اس میں اپنے رب کے اذن سے ہر حکم لے کر اترتے ہیں۔وہ رات سراسر سلامتی ہے طلوع فجر تک۔

سورۃ القدر وہ سورۃ ہے جس میں شب قدر کی نسبت سے قرآن مجید کا مقام،اس کی عظمت اور اس کی اصل حقیقت پر روشنی ڈالی گئی ہے۔اس سورہ سے قبل سورۃ العلق میں پہلی وحی کے نزول کا تذکرہ کیا گیا ہے۔روایات سے معلوم ہوتا ہے۔کہ نبی کریمؐ پر پہلی وحی رات کے وقت اور فجر سے کچھ قبل نازل ہوئی۔اس سورۃ میں جب بات شروع ہوتی ہے تو یہ نہیں فرمایا کہ کیا چیز اتاری ہے بلکہ یہ فرمایا گیا ہے۔

**اِنَّآ اَنۡزَلۡنٰهُ فِیۡ لَیۡلَةِ الۡقَدۡرِ۔**

(ترجمہ) ہم نے اس کو شب قدر میں نازل کیا ہے

گویا کہ جو چیز اتاری گئی وہ اتنی جانی پہچانی ہے اور جس سیاق و سباق میں یہ بات ہو رہی ہے اس میں یہ بات اتنی روشن ہے کہ یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ قرآن مجید کو اتارا گیا چنانچہ بہت سے ترجمہ کرنے والوں نے ترجمہ ہی اس طرح کیا ہے کہ ہم نے اس قرآن کو اتارا ہے۔اگرچہ بعض مترجمین نے ترجمے میں قرآن مجید کا لفظ تو استعمال نہیں کیا ہے۔لیکن اس بات کو واضح کیا ہے کہ''اس'' سے اشارہ قرآن مجید کی طرف ہے۔جس کے بارے میں سورۃ (سورۃ العلق'' میں بیان ہو چکا ہے۔یہ بات بھی قرآن مجید میں ایک دوسرے مقام پر بیان ہوئی ہے کہ ہم نے قرآن مجید کو رمضان المبارک کے مہینے میں اتارا۔

**شَهۡرُ رَمَضَانَ الَّذِیۡۤ اُنۡزِلَ فِیۡهِ الۡقُرۡاٰنُ**

(ترجمہ)''رمضان وہ مہینہ ہے جس میں قرآن اتارا گیا''۔ان دونوں آیتوں کو ملا کر دیکھا جائے تو یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ لیلۃ القدر رمضان المبارک ہی کی ایک رات ہے۔سورۃ الدخان کے آغاز میں بھی اللہ تعالیٰ نے اس بات کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔

**وَالۡكِتٰبِ الۡمُبِیۡنِ اِنَّآ اَنۡزَلۡنٰهُ فِیۡ لَیۡلَةٍ مُّبٰرَكَةٍ**

''قسم ہے اس کتاب مبین کی ہم نے اسے ایک بڑی خیر و برکت والی رات میں نازل کیا ہے'' یہاں خیر و برکت والی رات سے مراد لیلۃ القدر ہے۔

**قرآن مجید کا نزول اور کائنات کے نظام کی تقدیر، تدبیر یا فیصلوں کو فرشتوں کے سپرد کنیے جانے کی وجہ سے بھی اس رات کی عظمت، بزرگی او قدر و قیمت بہت زیادہ ھے** ۔انسان کی ہدایت،انسان کی تمام ضروریات،اس کی موت زندگی

، رزق اور عمر کے فیصلوں کے حامل ہونے کی بناء پر رات منفرد مقام رکھتی ہے۔ خوش نصیب ہیں وہ لوگ جن کو اس مبارک رات کی عبادت نصیب ہو جاتی ہے۔ دراصل یہ قانونِ قدرت ہے کہ اس نے کائنات میں سے بعض چیزوں کو بعض پر فضیلت عنایت فرمائی ہے۔ مہینوں میں سے رمضان المبارک کو، دنوں میں سے عاشورہ عرفہ کے دن کو، راتوں میں سے لیلۃ القدر کو، شہروں میں مکہ مکرمہ کو اور کائنات کی ہر چیز سے بڑھ کر اپنے حبیب کریمؐ کو، درمنثور میں حضرت انسؓ حضورؐ کا یہ فرمان نقل کرتے ہیں کہ شب قدر اللہ عزوجل نے میری اُمت کو ہی عطا فرمائی پہلی امتوں کو نہیں ملی۔ اس نعمت کے ملنے کا سبب کیا ہوا اس کے متعلق مختلف روایات ہیں۔

**ایک روایات میں آتا ھے کہ نبی اکرمؐ نے صحابہؓ کرام کے سامنے بنی اسرائیل کے ایک شخص کا ذکر فرمایا** کہ اس نے ہزار ماہ تک اللہ تعالیٰ کے لیے جہاد کیا۔ صحابہ کرامؓ کو اس پر بڑا رشک آیا اور حسرت کرنے لگے کہ یوں تو ہم بنی اسرائیل سے بہت پیچھے رہ جائیں گے ہماری عمریں ہی اتنی نہیں ہیں۔ نیک اعمال میں برابری کرنا بھی چاہیں تو ممکن نہیں۔ اللہ عزوجل کے حبیب کو بھی بڑا رنج ہوتو اسی اثناء میں حضرت جبرائیلؑ امین حاضر خدمت ہوئے اور سورۃ القدر سنائی اور شب قدر عطا کر دی گئی جو ایک رات ہزار مہینوں سے افضل قرار پائی اور اللہ عزوجل نے ہزار مہینوں سے افضل فرما کر اس کی فضیلت کو لامحدود فرما دیا کہ نہ معلوم کس حد تک افضل ہے۔ بخاری اور مسلم شریف میں ہے کہ ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں۔ نبی کریمؐ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص لیلۃ القدر میں ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے عبادت کے لئے کھڑا ہوا اس کے پچھلے تمام گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ محدوثین لکھتے ہیں کہ معاف کئے جانے والے گناہ صغیرہ ہوتے ہیں اس لئے کہ گناہ کبیرہ کرنا یہ مسلمان کی شان ہی نہیں ہے اگر کر بھی لے تو یہ معاف ہوتے ہیں اور مسلمان کو اس وقت تک چین ہی آتا جب تک توبہ نہ کرے۔

لیلۃ القدر وہ رات ہے جب ملائکہ کا زمین کے ساتھ رابطہ قائم ہوا۔ خدائے لامکاں جو کہیں نہیں ہے، جو انسانوں کی طرح کلام نہیں کرتا، اس کی کوئی مخصوص زبان نہیں، وہ کسی خاص مقام پر موجود نہیں مگر ہر جگہ موجود ہے اور جس کی مثل کوئی شے نہیں ہے۔ اس نے اپنے ایک ایسے بندے سے کلام کیا جو اس کی مخلوق ہے، یہ واقعہ اپنی جگہ ایک حیرت انگیز واقعہ ہے۔ ہزار ہا برس سے سوچنے والے مفکرین، فلسفی اور مفسرین اس بات میں سرگرداں ہیں کہ خدا کا اپنے بندے سے ہم کلام ہونا، وحی اور روح کا نزول ہونا، آخری اس کی حقیقت کیا ہے؟ اسی بات کا جواب اللہ تعالیٰ نے سورۃ القدر کی ابتدائی آیت میں اس طرح سے دیا ہے کہ ہم نے قرآن کو لیلۃ القدر میں نازل کیا جو رمضان المبارک کی ایک رات تھی۔

رمضان المبارک میں ایک نفل فرض کے برابر ہوتا ہے اور فرض پر ستر فرضوں کے برابر ثواب ملتا ہے۔ اسی طرح جمعہ اور دیگر عبادات کے اجر و ثواب میں اضافے کی طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے۔ لیکن اصل بات یہ کہ یہ رات اس لحاظ سے ہزاروں مہینوں اور برسوں سے بہتر ہے کہ اس میں اللہ تعالیٰ نے وہ کتاب اور ہدایت نازل فرمائی جس نے آنے والے ہزاروں برسوں کے لئے انسان کا مقدر متعین کر دیا۔ مختلف قوموں، نسلوں اور تہذیبوں کی تقدیریں طے ہوگئیں۔ کس کو کیا ملنے والا ہے۔ یہ سب طے کر دیا گیا۔ اخلاق، اقدار، احکام اور شریعت کے حوالے سے اس کتاب کے ذریعے جو کچھ عطا کیا گیا، یہ وہ کام تھا جو ہزاروں برسوں میں بھی نہیں ہو سکتا تھا۔ صرف اس ایک رات میں انجام پا گیا۔ یہ وہ کام تھا جو ہزاروں برسوں میں بھی نہیں ہو سکتا تھا، صرف اس ایک رات میں انجام پا گیا۔ قرآن مجید کا نازل ہونا ایک ایسا کام ہے، اسکے ذریعے انسان کو جو رہنمائی ملی وہ اتنی بڑی چیز ہے، اس کے ذریعے انسانی تاریخ میں جو تغیر و تبدل اور انقلاب آیا وہ اتنا عظیم الشان واقعہ ہے کہ اتنا بڑا اور عظیم الشان کام ہزاروں مہینوں میں بھی سر انجام نہیں پا سکتا تھا جو کہ صرف اس ایک رات میں انجام پا گیا۔

قرآن حکیم کی اس سورۃ مبارکہ میں شب قدر کو ہزاروں مہینوں سے بھی افضل و برتر بتلایا گیا ہے ایک ہزار مہینے کے تراسی برس چار ماہ ہوتے ہیں۔ وہ شخص کس قدر خوش نصیب ہے جو یہ ایک رات عبادت میں بسر کر کے مسلسل تراسی برس چاہ ماہ تک کے شب و روز عبادت میں گزارنے کے برابر اجر و ثواب حاصل کر لیتا ہے بلکہ اس ایک شب کی عبادت کی ہزار مہینے کی عبادت سے بھی افضل و برتر بتلایا۔ یعنی نہیں کہا جا سکتا ہے کہ ہزار مہینے سے کتنے ماہ زیادہ ہے۔ حقیقتاً یہ اللہ تعالیٰ کا بہت سی بڑا انعام اور احسان ہے اور قدردانوں کے لئے ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔

اس آیت کا دوسرا مفہوم یہ ہے کہ اس رات میں اللہ کی طرف سے جو فیصلے کئے جاتے ہیں وہ سراپا سلامتی دامن ہوتے ہیں۔ ان فیصلوں میں قوموں کو عذاب دینا، زندگی اور موت کا فیصلہ کرنا اور رزق کو گھٹانے کے فیصلے بھی شامل ہوتے ہیں جو کہ بظاہر خیر اور امن کے فیصلے نہیں ہوتے۔ اس بات کا جواب چھٹے کلمے میں اس طرح سے دیا گیا ہے کہ خیر اور شر کی قدرت صرف اللہ کے پاس ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ کائنات کے مجموعی نظام میں

بظاہر فیصلہ کیسا ہی ہو۔اس میں اللہ کی طرف سے سلامتی اور بہتری ہی ہوتی ہے۔حتیٰ کہ قوموں پر عذاب کے فیصلوں کے بارے میں بھی کہا جاتا ہے کہ یہ بھی اللہ کی طرف سے اس قوم کے لئے رحمت اور اس کے عدل کی نشانی ہوتے ہیں اگر ظالموں کی گرفت نہ کی جائے اور ان کا خاتمہ نہ کیا۔ جائے تو یہ عدل وانصاف کے خلاف ہوگا۔اس کے نتیجے میں امن و سلامتی خطرے میں پڑ جانے کا خدشہ ہوتا ہے۔اسی لئے ظالموں کی جڑ کاٹ دی جاتی ہے۔ارشاد باری ہے۔

وَ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا
وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

(ترجمہ)''ظالم قوموں کی جڑ کاٹ دی گئی۔ہزار ہزار شکر ہے اللہ کا جو رب العالمین ہے''۔یہ ایک قسم کی سلامتی ہے جو اللہ کی طرف سے انسانوں پر اتاری جاتی ہے۔پھر وہ چیز جو انسان کی زندگی،فکر،تہذیب وتمدن اور نظام فکر وعمل کے لئے سراسر سلامتی ہے۔گویا اس رات میں جو کام یا فیصلے ہوتے ہیں وہ سلامتی پر مبنی ہوتے ہیں اور یہ رات بھی اپنی جگہ سلامتی کی رات ہے۔یہ رات طلوع فجر تک رہتی ہے۔

یہ وقت ہے جب تہجد اور سحری کا وقت ختم ہوتا ہے۔صبح کاذب ہوتی ہے اور پو پھوٹتی ہے۔اس سے یہ بات واضح طور پر متعین ہوگئی کہ یہ رات فجر کے وقت تک باقی رہتی ہے۔لیلۃ القدر کون سی رات ہے؟اس سے متعلق بہت ہی روایات ملتی ہیں۔البتہ اس حد تک بات یقینی ہے کہ یہ رمضان المبارک کی ایک رات ہے۔کیونکہ قرآن مجید نے اس طرف اشارہ کیا ہے کہ قرآن مجید رمضان میں نازل ہوا اور شب قدر میں نازل ہوا۔بعض علماء کے نزدیک یہ رمضان المبارک کی پہلی رات ہے۔امام شافعیؒ کے نزدیک یہ سترہ رمضان کی رات ہے۔اس لئے کہ یہ غزوہ بدر کا دن ہے۔ایسی احادیث بھی ملتی ہیں جن کے مطابق یہ آخری عشرے کی کوئی ایک بات یا کوئی طاق رات ہے۔امام رازیؒ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے اس رات کو بھی اسی طرح چھپا دیا جس طرح اس نے اپنی اطاعت کو بہت سے نیک کاموں میں چھپا دیا تاکہ آدمی ہر نیک کام کرے۔اپنے غضب کو بہت سے گناہوں میں چھپا دیا تاکہ آدمی ہر گناہ سے بچے۔

اپنے اسم اعظم کو اپنے سارے ناموں کے اندر چھپا دیا تاکہ آدمی اس کے سارے نام لے۔اسی طریقے سے اس نے اس رات کو بھی چھپا دیا ہے تاکہ آدمی ہر رات کو اس کے حضور کھڑا ہو ہر رات کو جستجو اور کوشش کرے تاکہ وہ اس رات کو پاسکے۔اس رات کو عبادت،اس کے نور اور رات میں جو کام انجام پایا،اس سے واقف ہوسکے۔

ایک حدیث مبارک میں ہے کہ شب قدر میں اللہ تعالیٰ کی رحمت عامہ خلقت کی طرف متوجہ ہوتی ہے اور ذرا ذرا سے بہانے سے مخلوق کی مغفرت کی دی جاتی ہے۔مگر دو آدمیوں کی مغفرت نہیں کی جاتی۔ایک کافر کی اور دوسرے اس شخص کی جو کسی سے کینہ رکھتا ہو۔

زیادہ تر علماء ماہ رمضان المبارک کی ستائیسویں شب کو شب قدر قرار دیتے ہیں۔**شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ فرماتے ہیں کہ شب قدر میں روحانیت کا ایک دریا موجزن ہوتا ہے** ملائکہ بکثرت زمین پر اترتی ہیں اور شیاطین دور دور رہتے ہیں۔دعائیں اور عبادتیں قبول ہوتی ہے۔یہ شب قدر رمضان المبارک کے آخری عشرے کی طاق راتوں میں ہوتی ہے۔اس لئے عشرہ اخیر کی طاق راتوں میں جتنی بھی زیادہ سے زیادہ عبادت کی جاسکے اور اللہ تعالیٰ کو راضی کیا جاسکے اسکی پوری پوری کوشش کرنی چاہئے اور اگر ان سب راتوں میں یعنی 29,27,25,23,21ویں راتوں میں عبادت نہ کی جا سکے تو ستائیسویں شب رمضان کو تو بہرحال غنیمت سمجھنا چاہئے اور ان تمام راتوں میں بالخصوص مغرب،عشاء اور فجر کی نمازیں باجماعت مسجد میں ادا کرنے کا اہتمام کیا جائے تو حدیث رسولؐ کے مطابق ساری رات عبادت میں گزارنے کا اجر وثواب ملے گا۔

حضرت عبادہ بن صامتؓ نے جناب نبی کریمؐ سے شب قدر کے بارے میں دریافت کیا تو آپؐ نے ارشاد فرمایا کہ رمضان کی آخری عشرے کی طاق راتوں یعنی 29,27,25,23,21 میں سے ایک ہے۔جو شخص ایمان کے ساتھ ثواب کی نیت سے اس شب میں عبادت کرے اس کے سابقہ سب گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔اس رات کی منجملہ دوسری علامتوں کے یہ بھی ہے کہ وہ رات کھلی رات ہوئی چمک دار ہوتی ہے۔صاف شفاف،نہ زیادہ گرم نہ زیادہ ٹھنڈی بلکہ معتدل گویا کہ اس میں انوار کی کثرت کی وجہ سے چاند کھلا ہوا ہے۔اس رات میں صبح تک آسمان کے ستارے شیاطین کو نہیں مارے جاتے۔**اس کی علامتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس کے بعد کی صبح کو آفتاب بغیر شعاعوں کے طلوع ہوتا ہے۔ایسا بالکل ہموار ٹکیہ کی طرح ہوتا ہے جیسا کہ چودھویں رات کا چاند**۔اللہ رب العزت اس دن کے آفتاب کے طلوع کے وقت شیطان کو اس کے ساتھ نکلنے

سے روک دیتا ہے۔ بخلاف دوسرے دنوں کے طلوع آفتاب کے وقت شیطان بھی اس جگہ ظہور پذیر ہوتا ہے۔صاحب بصیرت لوگ جن کو اس رات کی دولت نصیب ہوئی ان کے بیان کے مطابق بھی اس رات کے بعد صبح کو جب آفتاب نکلتا ہے جو بغیر شعاع کے نکلتا ہے۔ یہ علامت اور بہت سی احادیث میں بھی بیان کی گئی ہے اور بزرگان دین نے اس کا خود مشاہدہ کیا ہے۔اس کے علاوہ اور بھی علامتیں ہیں۔عبدہ بن ابی لبابہ کا بیان ہے کہ رمضان المبارک کی ستائیسویں شب کو میں نے سمندر کا پانی چکھا تو وہ بالکل میٹھا تھا۔اس میں کھاری پن نہیں تھا۔اس طرح کا واقعہ ایوب بن خالدؒ نے بھی بیان کیا ہے۔مشائخ عظام کا بیان ہے کہ شب قدر میں ہر چیز سجدہ کرتی ہے۔حتیٰ کہ درخت بھی سجدہ ریز ہو جاتے ہیں اور پھر اپنی جگہ پر قائم ہو جاتے ہیں۔

''اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ نے حضور اقدسؐ سے دریافت کیا یا رسول اللہ! اگر مجھے شب قدر کا پتہ چل جائے تو میں کیا دعا مانگوں؟ آپؐ نے یہ دعا تلقین فرمائی (جس کا نتیجہ یہ ہے) اے اللہ! بلا شبہ تو معاف کرنے والا ہے اور معاف کر دینے کو پسند کرتا ہے لہذا مجھے بھی معاف کر دے۔

یہ نہایت جامع دعا ہے حضرت سفیان ثوریؒ کہتے ہیں کہ شب قدر میں اس دعا کے ساتھ مشغول ہو جانا دوسری عبادات کی نسبت زیادہ بہتر ہے۔

شب قدر کی عبادات بہرحال نفلی عبادات ہیں اور **نفلی عبادات کے لئے حکم یہ ہے کہ ان کا گھر میں ادا کرنا بہ نسبت مسجد میں ادا کرنے کے زیادہ اجر ثواب کا باعث ہے**۔اس لئے کہ مسجد میں عبادات کرتے وقت اس میں ریا اور دکھلاوا آ سکتا ہے جبکہ گھر میں عبادت کرنے کی صورت میں اس کا امکان بہت کم ہے۔

**اللہ تعالی جتنی زیادہ سے زیادہ عبادت کرنے کی توفیق عطا فرمائے** شب قدر میں ان عبادات میں کمی نہ کی جائے۔لیکن اس بات کا بھی اہتمام کیا جائے کہ اپنی راتوں میں عبادتوں کا تذکرہ صبح کے وقت دوسرے لوگوں سے نہ کیا جائے کہ ہم نے رات اتنی دیر عبادت کی۔اتنی نوافل ادا کیں۔اتنا قرآن حکیم پڑھا اور اتنا صدقہ خیرات کیا۔بلکہ ان کو اپنی ذات تک محدود رکھا جائے۔اس لئے کہ وہ تمام عبادات ہم نے محض اللہ کیلئے خلوص اور محبت کے ساتھ کی ہیں اور اس سے ہم اجر و ثواب کے طالب ہیں۔

**شب قدر کو اتنی عظمت اور قدر و منزلت کا مقام کس وجہ سے عطا کیا گیا۔** اس بات کا تدبر و تفکر سے کام لیا جائے تو یہ بات سامنے آتی ہے کہ اس شب قدر کی منزلت کا سبب یہ ہے کہ اس میں قرآن حکیم نازل کیا گیا۔اس کی ساری عظمت نزول قرآن کے سبب ہے۔اس لئے ہمیں عظمت اور قدر و منزلت والی شب میں اس بات کا پختہ عہد کرنا چاہئے کہ آئندہ اپنی زندگی کو قرآن کے سانچے میں ڈھالیں گے اور قرآنی تعلیمات اور ہدایات کے مطابق ہم زندگی بسر کریں گے،اسی میں ہمارے لئے نجات ہے اور دنیا اور آخرت کی کامیابی بھی اسی میں پوشیدہ ہے اور اگر ہم نے ایسا نہ کیا تو یاد رکھیے کہ روز قیامت جب ازل سے ابد تک سب لوگ اکٹھے ہونگے۔ان کی موجودگی میں ہمارے پیارے نبی حضرت محمد مصطفیؐ بارگاہ خداوند میں ہماری شکایت ان الفاظ میں کریں گے۔

''اور رسولؐ کہیں گے کہ اے میرے پروردگار! یہ ہے میری وہ اُمت جس نے اس قرآن کو پس پشت ڈال دیا تھا۔

شکایت کرنیوالی ہستی کون؟

مخلوق میں سب سے برتر اور اعلی ہستی جناب حضرت محمد رسول اللہؐ۔

اور شکایت کس کے دربار میں؟

اس کائنات کے خالق و مالک اللہ رب العزت کے دربار میں۔

اور کس کی شکایت؟

امت محمدیہؐ کی،کتنی رسوائی اور شرمندگی کی بات ہوگی۔اس لئے اس وقت کی شرمندگی اور رسوائی سے بچنے کیلئے آج ہی ہمیں اپنے طرز عمل میں تبدیلی لے آنی چاہئے۔اب تک ہم سے جو کوتاہی ہوئی ہے۔اس پر ہم ندامت اور شرمندگی کا اظہار کریں اور اللہ تعالی سے معافی مانگیں اور توبہ کریں۔اور آئندہ کیلئے اس سے توفیق طلب کریں کہ وہ ہمیں اپنے پسندیدہ اور خوشنودی والے کام کرنے کی توفیق مرحمت فرما دے اور قرآنی احکام پر صحیح طریقے سے عمل کرنے کی ہمت عطا فرما دے تا کہ جن کاموں سے قرآن میں منع کیا گیا ہے ان سے ہم اپنے آپ کو بچا سکیں اور جن کاموں کے کرنے کا حکم دیا گیا ان کو ہم پورے ادب کا خیال رکھتے ہوئے ادا کر سکیں آیئے اس مبارک رات کو رب قدوس جل جلالہ کے حضور سر بسجود ہو کر اپنے گناہوں اور خطاؤں کی معافی طلب کریں اور اس مبارک رات کو بیدار رہ کر اسے عبادت و ریاضت،تلاوت و نعت،ذکر و اذکار،توبہ و استغفار،تسبیح و تہلیل وصلوٰۃ و سلام بخدمت حضور اقدسؐ میں گزارتے ہوئے اس لیلۃ المبارکہ کی تمام برکات و حسنات سے اپنے دامن مراد کو بھر لیں کہ یہ لمحے زندگی میں بار بار آیا نہیں۔آخر میں نفس مضمون کی مناسبت سے بزرگان دین سے منقول اس رات کے چند نوافل درج کئے جاتے ہیں۔

## صلوٰۃ التسبیح

یہ نفل نماز حضورؐ نے اپنے چچا حضرت عباسؓ کو تعلیم فرمائی تھی ۔اس شب کو ذکرواذکار کے ساتھ ساتھ یہ نماز بھی ضرور پڑھیں پھر ثناء پڑھیں سبحانك اللھم سے لے کر غیرك تك پڑھ کر پندرہ مرتبہ تسبیح پڑھیں ۔

**سبحان الله و الحمد الله ولا اله الا الله والله اکبر**

تعوذ تسمیہ پڑھ کر سورۃ فاتحہ اور کوئی دوسری سورۃ پڑھیں ۔اس کے بعد میں تسبیح دس مرتبہ پڑھیں۔

رکوع کریں، رکوع کی تسبیحات پڑھ کر پھر دس مرتبہ یہی کلمہ پڑھیں ۔پھر **رکوع سے کھڑے ہو کر یہ کلمات دس مرتبہ پڑھیں** ۔پھر سجدہ کریں اور سجدہ کی تسبیحات کے بعد دس مرتبہ یہی کلمہ پڑھیں ۔پھر جلسہ میں یہی کلمہ پڑھیں، پھر سجدہ کریں اور **سجدہ کی تسبیحات کے بعد دس مرتبہ یہی تسبیح پڑھیں**۔ یوں ایک رکعت میں یہ کل 75 مرتبہ تسبیح پڑھی جائے گی ۔اس کے بعد ہر رکعت میں یہی طریقہ پڑھنے کا ذہن میں رکھیں کہ قرات سے پہلے پندرہ مرتبہ اور باقی ارکان میں دس دس مرتبہ، چار رکعات میں تین سو مرتبہ یہ کلمہ پڑھا جائے گا۔

**نوٹ**: بعض جگہوں پر صلوٰۃ تسبیح کا اہتمام با جماعت کیا جاتا ہے ۔یہ محض اس لئے ہے کہ لوگوں کو نماز تسبیح پڑھنا آسان ہو جائے اور اجتماعی طور پر اس نماز کا اہتمام ترغیب کے لئے ہے ۔اگر کوئی تنہا پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔

**طریقہ نوافل شب قدر**:۔ جو شخص شب قدر میں (1) دو رکعت، ہر رکعت میں **اَلْحَمْدُ شریف، اِنَّا اَنْزَلْنَا** ایک بار سورۃ اخلاص تین بار پڑھے تو اس شب قدر کا ثواب حاصل ہو گا اور ثواب حضرت ادریس، حضرت شعیب، حضرت ایوب، حضرت داؤدم حضرت نوحؑ جیسا عطا ہو گا اور اس کو ایک شہر جنت میں دیا جائے گا جو مشرق سے مغرب تک لمبا ہو گا۔

(2) حضورؐ نے فرمایا کہ جو شخص شب قدر میں دو رکعت نماز پڑھے ۔ہر رکعت میں بعد اَلْحَمْدُ شریف **قُلْ هُوَاللّٰه** سات مرتبہ، بعد ختم نماز **اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ اِلَیْهِ** سو مرتبہ پڑھے تو یہ اس مصلے سے نہ اٹھے گا کہ اللہ تعالیٰ اس کے اور اس کے والدین کے گناہوں کی مغفرت فرمادے گا اور فرشتوں کو حکم ہو گا کہ اس کے لئے جنت میں میووں کے درخت لگاتے رہیں۔ محل تعمیر کرتے رہیں، نہریں بناتے رہیں، یہ پڑھنے والا ان کو جب تک اپنی آنکھ سے خواب میں نہ دیکھ لے گا اس وقت اس کو موت نہ آئے گی۔

(3) جو شخص چار رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد **اَلْحَمْدُ شریف** ایک بار **اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ** اور **قُلْ هُوَاللّٰه** تین بار پڑھے اس پر موت کی سختی آسان ہو گی، عذاب قبر اُٹھا جائے گا ۔اور جنت میں چار ستون ملیں گے ۔جن کے ہر ستون پر ہزار محل ہوں گے۔

(4) جو شخص ستائیسویں شب رمضان کو چار رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد **اَلْحَمْدُ** شریف **اِنَّا اَنْزَلْنَا** تین بار اور **قُلْ هُوَ اللّٰه** شریف پچاس مرتبہ بعد ختم نماز **سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ** پڑھے جو دعا مانگے قبول ہو گی۔

(5) جو شخص ستائیسویں شب رمضان میں چار رکعت پڑھے ہر رکعت میں بعد **اَلْحَمْد شریف اِنَّا اَنْزَلْنَا** ہے گویا ابھی پیدا ہوا ہے اور اس کو جنت میں ہزار محل ملیں گے ۔حضرت علیؓ فرماتے ہیں جو شب قدر میں بعد نماز عشاء سات مرتبہ **اِنَّا اَنْزَلْنَا** پڑھے ہر مصیبت سے نجات ملے۔

آج دنیا مادیت کا شکار ہو چکی ہے، سائنس اور ٹیکنالوجی کے میدان میں بے شمار ترقی ہوئی ہے اور یوں محسوس ہوتا ہے کہ زمانہ بہت تیز ہو گیا ہے ۔جو فاصلے جو پہلے برسوں میں طے ہوتے تھے وہ اب منٹوں اور سیکنڈوں میں طے ہوتے ہیں ۔جو آواز کہیں نہیں پہنچ پاتی تھی وہ اچانک ہزاروں میل کا سفر طے کر کے ایک جگہ سے دوسرہ جگہ پہنچ جاتی ہے ۔بظاہر یوں معلوم ہوتا ہے کہ دنیا بہت آگے بڑھ رہی ہے لیکن فی الواقع اس صدی میں اخلاق، روح اور اقدار کی جو موت واقع ہوئی ہے اس کی وجہ سے دنیا کی تاریخ میں یہ صدی سب سے زیادہ خون زیر صدی ہے ۔اس صدی میں انسان کا اتنا خون بہا ہے کہ جس کی کوئی مثال انسانی تاریخ میں نہیں ملتی ۔یہ خون عصبیت، نسل اور رنگ کے نام پر، مال و دولت اور دنیا کی بین الاقوامی مارکیٹوں پر قبضہ جمانے کے لئے اور کمزور قوموں کو کچلنے کیلئے بہایا گیا ہے اس کے نتیجے میں انسانی زندگی عدم سکون کا شکار ہو کر رہ گئی ہے۔

ایک نو مسلم، محمد اسد جو یہودی تھے پھر مسلمان ہوئے اور انہوں نے بہت سی کتابیں بھی لکھی ہیں، اپنے قبول اسلام کا واقعہ بیان کرتے تھے ۔لکھتے ہیں کہ وہ برسوں مسلم ممالک میں پھرتے رہے، اسلام کو سمجھ بھی لیا اور اس پر قائم بھی ہو گئے مگر مسلمان نہ ہوئے ۔ایک دن وہ برلن میں بس سفر کر رہے تھے ۔دوران سفر انہوں نے مسافروں کے چہروں کے تاثرات کا جائزہ لیا تو انہیں محسوس ہوا کہ جیسے ہر شخص کے چہرے پر ایک قسم کی آگ تپش، سوزش اور جلن ہے ۔ہر شخص بے چین اور مضطرب نظر آ رہا تھا ۔گھر جا کر جب انہوں نے قرآن مجید کھولا تو پہلی آیت یہ نظر آئی:

بقیہ صفحہ نمبر 23 پر

# جانیے! زکوٰۃ کے فضائل اور مسائل




قارئین تحفہ روحانیات! اسلامی مہینہ رمضان المبارک کی برکتیں ہر مسلمان اُٹھا رہا ہے اللہ تعالیٰ ہمیں بھی اس ماہ کی برکتیں فضیلتیں حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے رمضان المبارک میں سب سے اہم مسئلہ زکات کے فضائل اور مسائل جاننے کا ہے خیال آیا کہ مجھے اس بارے میں جو علم بھی ملا آپ دوستوں کے ساتھ ضرور شیئر کروں۔

زکوٰۃ دینا فرض ہے اور اللہ عزوجل نے فرمایا (جس کا مفہوم ہے) کہ نماز قائم کرو اور زکوٰۃ دو۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے مجھ سے بیان کیا۔ اُنہوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے متعلق (قیصر روم سے اپنی) گفتگو نقل کی کہ اُنہوں نے کہا تھا کہ ہمیں وہ نماز، زکوٰۃ، صلہ رحمی، ناطہ جوڑنے اور حرام کاری سے بچنے کا حکم دیتے ہیں۔

زکوٰۃ 2 ہجری میں مسلمانوں پر فرض ہوئی۔ قرآن مجید میں اللہ پاک نے فرمایا ہے کہ زکوٰۃ کا مال فقیروں اور مسکینوں کے لئے اور تحصیلداران زکوٰۃ کیلئے (جو اسلامی اسٹیٹ کی طرف سے زکوٰۃ کی وصولی کیلئے مقرر ہوں گے ان کی تنخواہ اس میں سے ادا کی جائے گی) اور اُن لوگوں کیلئے جن کی دل افزائی اسلام میں منظور ہو یعنی نو مسلم لوگ۔ اور غلاموں کو آزادی دلانے کیلئے اور ایسے قرض داروں کا قرض چکانے کیلئے جو قرض نہ اُتار سکتے ہوں اور اللہ کے راستے میں (اسلام کی اشاعت و سربلندی کیلئے) اور مسافروں کیلئے۔

**زکوٰۃ ادا نہ کرنے پر وعید:** ۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے بیان کیا کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جسے اللہ نے مال دیا اور اس نے اس کی زکوٰۃ نہیں ادا کی تو قیامت کے دن اس کا مال نہایت زہریلے گنجے سانپ کی شکل اختیار کر لے گا۔ اس کی آنکھوں کے پاس دو سیاہ نقطے ہوں گے۔ جیسے سانپ کے ہوتے ہیں، پھر وہ سانپ اس کے دونوں جبڑوں سے اسے پکڑ لے گا اور کہے گا اور میں تیرا مال اور خزانہ ہوں۔ اس کے بعد آپ نے یہ آیت پڑھی ''اور وہ لوگ یہ گمان نہ کریں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں جو کچھ اپنے فضل سے دیا ہے وہ اس پر بخل سے کام لیتے ہیں کہ ان کا مال ان کے لئے بہتر ہے۔ بلکہ وہ بُرا ہے جس مال کے معاملہ میں اُنہوں نے بخل کیا ہے۔ قیامت میں اس کا طوق بنا کر ان کی گردن میں ڈالا جائے گا۔''

**تعریف:** ۔ زکوٰۃ مال کے اُس خاص حصے کو کہتے ہیں کہ جس کو اللہ کے حکم کے موافق فقیروں محتاجوں وغیرہ کو دے کر انہیں مالک بنا دیا جائے۔

**حکم:** ۔ زکوٰۃ دینا فرض ہے۔ قرآن مجید کی آیتوں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثوں سے اس کی فرضیت ثابت ہے جو شخص زکوٰۃ فرض ہونے سے انکار کرے وہ کافر ہے۔

**شرطیں:** ۔ مسلمان، آزاد، عاقل، بالغ ہونا، نصاب کا مالک ہونا، نصاب کا اپنی حاجتوں سے زیادہ اور قرض سے بچا ہوا ہونا اور مالک ہونے کے بعد نصاب پر ایک سال گزر جانا زکوٰۃ فرض ہونے کی شرطیں ہیں۔ پس کافر، غلام، مجنوں اور نابالغ کے مال میں زکوٰۃ فرض نہیں۔ اسی طرح جس کے پاس نصاب سے کم مال ہو یا مال تو نصاب کے برابر ہے لیکن وہ قرض دار بھی ہے یا مال سال بھر تک باقی نہیں رہا، تو ان حالتوں میں بھی زکوٰۃ فرض نہیں ہے۔

**مال، زکوٰۃ اور نصاب:** ۔ کس کس مال میں زکوٰۃ فرض ہے؟ (1) مال تجارت میں۔ (2) سونے اور چاندی میں۔ (3) سونے چاندی سے بنی ہوئی تمام چیزوں میں، زیور، برتن، آرائشی سامان، نقدی، روپیہ، ریال، درہم، ڈالر وغیرہ، ان سب میں زکوٰۃ فرض ہے۔

**سرکاری نوٹ:** ۔ (یعنی کاغذی کرنسی) سرکاری نوٹ رسید کی حیثیت رکھتے ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ جتنے کے نوٹ ہیں اتنی رقم کا سونا سرکاری بینک میں جمع ہے۔ پس اگر یہ رقم بقدر نصاب ہے تو زکوٰۃ واجب ہوگی۔

**جواہرات:** ۔ سچے موتی یا جواہرات پر زکوٰۃ فرض نہیں چاہے کتنی ہی مالیت کے ہوں البتہ اگر تجارت کے لئے ہوں تو زکوٰۃ فرض ہے۔

**برتن اور مکانات وغیرہ:** ۔ تانبے وغیرہ کے برتن، کپڑے، مکان، دکان، کارخانہ، کتابیں، آرائشی سامان (جو سونے چاندی کا نہ ہو) دستکاریوں کے اوزار، خواہ وہ کسی قیمت کے ہوں، خواہ ان سے کرایہ آتا ہو، ان پر زکوٰۃ واجب نہیں ہے البتہ اگر اُن میں سے کوئی چیز بھی تجارت کی ہے تو اس پر زکوٰۃ فرض ہے۔

**مال تجارت:** ۔ جو مال بیچنے اور نفع کمانے کیلئے ہو وہ مال تجارت ہے۔ خواہ کسی قسم کا مال ہو، یہاں تک کہ اینٹ پتھر، مٹی کے برتن، گھاس پھونس، اگر اُن کی تجارت کی جاتی ہے تو اُن پر بھی زکوٰۃ واجب ہے۔

**نصاب کسے کہتے ہیں:** ۔ جن مالوں میں زکوٰۃ

فرض ہے اُن کی شریعت نے خاص خاص مقدار مقرر کر دی ہے جب اتنی مقدار کسی کے پاس پوری ہو جائے تو زکوٰۃ فرض ہو جاتی ہے۔ پس نصاب مال کی اُس خاص مقدار کو کہتے ہیں جس پر شریعت نے زکوٰۃ فرض کی ہے۔

**چاندی کا نصاب اور اس کی زکوٰۃ:** ۔چاندی کا نصاب باون تولہ چھ ماشہ ہے اور انگریزی روپیہ کے وزن سے جو ساڑھے گیارہ ماشے کا ہوتا ہے، 54 تولہ 2 ماشہ اور جبکہ زکوٰۃ میں چالیسواں حصہ دینا فرض ہوتا ہے تو اس کی زکوٰۃ ایک تولہ چار ماشہ دورتی چاندی ہوگی۔

**سونے کا نصاب اور اس کی زکوٰۃ:** ۔سونے کا نصاب ساڑھے تولے چھ ماشے سونا ہوتا ہے۔ اس کی زکوٰۃ دو ماشے دورتی سونا ہوگی۔

**تجارتی مال کا نصاب:** ۔سونے چاندی سے تجارتی مال کی قیمت لگاؤ پھر اگر اس کی مالیت نصاب کے برابر یا اس سے زائد ہو تو چاندی یا سونے کا نصاب قائم کر کے اُس کے حساب سے زکوٰۃ ادا کرو۔

**اصل کے بجائے قیمت** ۔اصل فرض تو یہ ہے کہ جس مال پر زکوٰۃ واجب ہوتی ہے اسی کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ میں دو۔ مثلاً اگر غلہ کی تجارت ہے تو تجارتی غلہ کا جس قدر سٹاک ہے اُس کا چالیسواں حصہ زکوٰۃ میں دے دو۔ باقی یہ بھی جائز ہے کہ اصل کی بجائے اس کی قیمت دے دی جائے۔

**مصارفِ زکوٰۃ:** ۔تشریح: مصارف جمع مصرف کی ہے۔ جس شخص کو زکوٰۃ دینے کی اجازت ہے اُسے مصرف زکوٰۃ کہتے ہیں۔ مصارف زکوٰۃ سے وہ لوگ مراد ہیں جن کو زکوٰۃ دینا جائز ہے۔

## کن لوگوں کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں

(1) مالدار کو یعنی اس شخص کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں ہے جس پر خود زکوٰۃ فرض ہے۔ یا اس کے پاس نصاب کے برابر قیمت کا کوئی اور مال موجود ہے اور اس کی حاجت اصلیہ سے فاضل ہے۔ جیسے کسی کے پاس تانبے کے برتن روزمرہ کی ضرورت سے زائد رکھے ہوئے ہیں اور اُن کی قیمت بقدرِ نصاب ہے۔ اس پر اگر چہ ان برتنوں کی زکوٰۃ دینی واجب نہیں ہے مگر اس کو زکوٰۃ کا مال لینا بھی حلال نہیں ہے۔

(2) سید اور بنی ہاشم کو زکوٰۃ دینی جائز نہیں۔ اُن کی اگر خدمت کرنی ہے تو زکوٰۃ کے علاوہ کوئی اور رقم بطور ہدیہ پیش کیجئے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ان کو جو خاندانی نسبت ہے اس کے احترام کا یہی تقاضا ہے۔

(3) اپنے ماں باپ، دادا، دادی، نانا نانی وغیرہ جو ان سے اُوپر کے ہوں۔

(4) بیٹا، بیٹی، پوتا، پوتی، نواسا، نواسی وغیرہ جو ان سے نیچے ہوں۔

(5) خاوند اپنی بیوی کو اور بیوی اپنے خاوند کو بھی زکوٰۃ نہیں دے سکتی۔

(6) غیر مسلم (7) مالدار آدمی کی نابالغ۔ ان تمام لوگوں کو زکوٰۃ دینی جائز نہیں۔

## کن کاموں میں زکوٰۃ کا مال خرچ کرنا جائز نہیں

جن کاموں میں کسی مستحق کو مالک نہ بنایا جائے۔ اُن میں مال زکوٰۃ خرچ کرنا جائز نہیں ہے۔ جیسے میت کے گور و کفن میں لگا دینا یا میت کا قرض ادا کرنا یا مسجد کی تعمیر یا مدرسہ کی تعمیر، مسجد یا مدرسہ کا فرش، لوٹوں یا پانی یا چٹائی وغیرہ یا کتب خانہ کیلئے خرید کتب پر زکوٰۃ کا مال خرچ کرنا جائز نہیں۔

**طلبہ علوم:** ۔ہاں ضرورت مند طالب علموں کو زکوٰۃ کا مال دینا ہے اور مدرسوں کے مہتمم صاحبان کو اس غرض سے کہ وہ طالب علموں پر خرچ کریں، زکوٰۃ دینے میں مضائقہ نہیں ہے۔

**زکوٰۃ کن کو دینا افضل ہے؟** ۔اوّل اپنے ایسے رشتہ داروں کو جن کا نفقہ خرچہ آپ کے ذمہ نہیں ہے، جیسے بھائی، بہن، بھتیجے، بھتیجیاں، چچا، پھوپھی، خالہ، ماموں، ساس، سُسر، داماد وغیرہ میں سے جو حاجت مند اور مستحق ہوں، انہیں دینے میں بہت زیادہ ثواب ہے۔ ان کے بعد اپنے پڑوسیوں یا اپنے شہر کے لوگوں میں سے جو زیادہ حاجت مند ہو اُسے دینا افضل ہے۔ پھر جس کے دینے میں دین کا زیادہ نفع ہو جیسے علم دین کے طالب علم۔

**اداء زکوٰۃ کا طریقہ:** ۔(1) جس زکوٰۃ واجب ہوئی ہے وہ مستحق لوگوں کو خاص خدا کے واسطے زکوٰۃ کی نیت سے دے دو اور اُسے مالک بنا دو۔ (2) مال زکوٰۃ سے فقیروں کے لئے کوئی چیز خرید کر اُن کو تقسیم کر دو تو یہ بھی جائز ہے۔ (3) کسی شخص کو اپنی طرف سے وکیل بنا کر زکوٰۃ کی رقم دے دو تا کہ وہ مستحق لوگوں پر خرچ کر دے۔ یہ بھی جائز ہے۔ مگر کسی خدمت یا کسی کام کی اُجر میں زکوٰۃ دینا جائز نہیں ہے۔ البتہ عامل زکوٰۃ یعنی جو شخص زکوٰۃ وصول کرنے پر مقرر ہوتا ہے، قرآن شریف میں اُس کو بھی مستحق لوگوں میں شمار کرایا ہے لہٰذا اس کی تنخواہ مال زکوٰۃ میں سے ادا کرنی جائز ہے۔

## اصلاح نفس کے چار اصول

1:۔ **''مشارطہ''** اپنے نفس کے ساتھ شرط لگا تا کہ آئندہ گناہ نہ کرونگا

2:۔ **''مراقبہ''** کے آگناہ تو نہیں کیا

3:۔ **''محاسبہ''** اپنا حساب کریں کہ کتنے گناہ کئے اور کتنی نیکیاں کیں۔

4:۔ **''مواخذہ''** کہ نفس نے دن میں جو نافرمانیاں کی ہیں اسکو ان کی سزا دینا اور وہ سزا یہ کہ اس پر **''عبادت''** کا بوجھ ڈال دینا

# قسط 46 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام، جنات، بھوت، پریاں، چڑیل، اولیاء اللہ اور بزرگان دین، شہداء، کشف القبور، موت اور زندگی کے سچے واقعات

2 روز بعد سائیں جی دوبارہ سے حاضر ہوا، اب اُسکا حلیہ مکمل طور پر تبدیل تھا، لمبی زلفیں کٹوالی تھی داڑھی مناسب اور چھوٹی تھی سفید لباس پہنا ہوا تھا ہاتھ میں صرف ایک انگوٹھی تھی بڑی بڑی مونچھیں بھی اب اُس نے چھوٹی کروالی تھیں۔ سر پر سندھی کڑھائی شیشے کی خوبصورت ٹوپی رکھی ہوئی تھی پہلے اور اب کے حلیہ میں بہت زیادہ فرق تھا۔

شاہ جی سرکار! جتنا روح کو سکون آپ سے ملاقات کے بعد نصیب ہوا ساری زندگی کبھی اتنا سکون نہ ملا دل چاہ رہا تھا کہ آپ کی زیارت کروں اس لئے حاضر ہو گیا اب دن رات توبہ استغفار کرتا رہتا ہوں لوگ تو اب بھی میرے پاس آتے رہتے ہیں کہ ہمارا کام کر دو لیکن میں اُن سب کو بھگا دیتا ہوں۔ میں بھلا اُنکا کیا کام کرونگا؟ خود جو خالی ہو گیا ہوں۔ سرکار آپ نے مجھے سیدھے راستے پہ لگا دیا ورنہ میں تو اپنے لئے دوزخ کی آگ تیار کر رہا تھا۔ رات کو بہت روتا ہوں اللہ سے بہت توبہ کرتا ہوں میں نے کیا کیا اُلٹے کام کر دیئے بس اللہ مجھے معاف کرے، ہاں ایک بات کھری ہے سرکار رونے اور توبہ کرنے کے بعد دل کو بہت سکون ملتا ہے۔

تمہیں اللہ کا شکر ادا کرنا چاہیے کہ اللہ نے جلد ہدایت دے دی ورنہ بہت سے ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو کہ وقت کے ساتھ ساتھ گمراہی میں زیادہ مبتلا ہوتے جاتے ہیں۔ اللہ کے ہاں یہ لوگ گمراہ اور سرکش کہلاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کا اللہ کے پاس کوئی حصہ نہیں سائیں جی کو سمجھانے کے انداز میں کہا

شاہ جی سرکار! وہ یاسر میرے پاس چکر لگا رہا ہے اُسکا کیا علاج کروں؟ اُس بدبخت نے اکرم کی بیوی اور بچوں کو پورا پورا اپنے ہاتھ میں کیا ہوا ہے۔ کوئی اُسکا حل نکالیں۔ اُسکی بیوی بھی پڑھی لکھی ہونے کے بعد اس منحوس کے پیچھے پاگل ہوئی پڑی ہے۔ سائیں جی نے کچھ سخت الفاظ میں کہا۔

آپ اپنا سبق پڑھتے رہیں میں اُسکا بندوبست کر دیتا ہوں

دوپہر کے وقت اکرم حاضر ہوا چہرہ سے کافی مطمئن لگ رہا تھا

شاہ صاحب! برائے مہربانی میری پریشانیوں کا کوئی حل نکالیں آپ نے مجھ پر اتنا احسان کیا ہے مزید میری راہنمائی بھی کریں اور مجھے اس مشکل سے نجات دلائیں چاہتا ہوں کہ کسی طرح میرا گھر بس جائے اکرم نے افسردہ لہجہ میں کہا جیسے وہ چاہ رہا ہو کہ اپنا گھر بیوی بچے ہوں۔

تم فکر نہ کرو اللہ نے چاہا تو آہستہ آہستہ سب کچھ ٹھیک ہو رہا ہے ایک بہت آزمودہ اور مجرب عمل ہے مگر اسکو کرنے سے پہلے استخارہ ضروری ہے اگر مجھے استخارہ میں یہ کام کرنے کی اجازت مل گئی تو میں تمہارے لئے ضرور کرونگا اور اگر اجازت نہ ملی تو میری طرف سے معذرت ہے۔ اکرم کے کاندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے اُسے حوصلہ دیا اب تم کل آنا جو کچھ ہوا بتاؤنگا۔

اگلے روز صبح اکرم آ گیا۔۔۔ اس کو بتایا کہ یہ ایک نہایت خطرناک عمل ہے اگر ذرا سی غلطی یا کوتاہی ہوئی تو ہم دونوں میں سے ایک کی موت یقینی ہے کل رات استخارہ کیا تھا اللہ کا حکم ہوا اور اسکے کرنے کی اجازت مل گئی ہے۔ آج شام مغرب سے ایک گھنٹہ پہلے آپ میرے پاس آ جائیں ہم قبرستان چلیں گے۔ آج آپکو اللہ کی قدرت کا اور اس کے کلام کا نظارہ دکھاتے ہیں۔

مغرب سے کچھ دیر پہلے وہ آ گیا سورۃ مزمل 21 بار ورد کی اول آخر درود مزمل ورد کیا الٰہی عزت اور ذلت تیرے ہاتھ میں ہے جس کام کی ابتداء کرنے جا رہا ہوں تیرا حکم ہے تو یہ کر رہا ہوں میری مدد فرما اس کے کرنے میں اگر کوئی غلطی یا کوتاہی ہو جائے تو اُسے معاف فرما دے اس کی رجعت سے مجھے اور میرے اہل خانہ کو محفوظ فرما۔

بازار سے کچھ اناج صدقے کیلئے لیا قبرستان میں داخل ہوتے ہی اہل قبرستان کو سلام کیا۔ حشرات الارض کیلئے صدقہ اناج قبرستان میں ایک جگہ پر ڈال دیا پھر اکرم کا دایاں ہاتھ پکڑ کر قبرستان میں ایک سمت چلنا شروع کر دیا اس وقت بھی سورۃ مزمل کا ورد جاری تھا ایک قبر پر جا کر قدم رُک گئے۔ ورد اُسی طرح جاری رہا۔

اکرم اس قبر کا کتبہ دیکھو کیا لکھا ہے؟

جونہی اُس نے قبر کے کتبہ پر دیکھا اُس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں زبان سے بامشکل الفاظ نکلے۔۔۔۔۔۔۔۔

شاہ صاحب۔۔ اس پر تو میری بیوی کا نام لکھا ہے۔

اور ساتھ والی قبر پر اُسکی والدہ کا نام ہے۔

اکرم تم نے اب تک اپنی بیوی کی تاریخ پیدائش نہیں بتائی مگر اس

عورت کی تاریخ وفات دیکھو کیا یہی تمہاری بیوی کی تاریخ پیدائش ہے۔

یہ میں کیا دیکھ رہا ہوں مارچ 1971ء یہی میری بیوی کی تاریخ پیدائش ہے خدا کی قسم یہی پیدائش ہے۔

اکرم نہایت حیرانی میں تھا اُسکے ماتھے پر پسینے واضح تھے۔ جسم میں لرزہ محسوس ہو رہا تھا وہ ایک بت کی طرح سے آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دونوں قبور کو دیکھ رہا تھا۔ پھر بولا شاہ صاحب! جواس کے ساتھ والی قبر جس پر میری ساس کا نام لکھا ہوا ہے اُسکی تاریخ پیدائش بھی یقیناً یہی ہے جو کہ اسکی قبر پر تاریخ وفات لکھی ہوئی ہے۔

یہ سب کچھ اللہ کے حکم سے ہوتا ہے۔ اللہ کے کلام میں بہت طاقت ہے۔ یہ قرآن کے معمولی مظاہر ہیں جس پر تم اتنا حیران ہو رہے ہو۔ درود پاک پڑھو اور انکی مغفرت کی دعا کرو۔ اس کو سمجھتے ہوئے کہا۔۔۔

ہم نے اہل قبرستان خصوصاً ان اہل قبر کیلئے مغفرت کی دعا جہاں ہم کھڑے تھے قبرستان سے باہر نکلے قبرستان سے باہر نکلنے سے قبل یاد دہانی کیلئے آس پاس کی قبروں کو ذہن میں رکھا اور ایک بڑی نشانی لگا دی کہ اس بڑے کتبہ کے ساتھ یہ دونوں قبور ہیں۔ وہ ابھی تک حیرانگی کے سمندر میں ڈوبا ہوا تھا بات کریں تو مختصر جواب دیتا سفر زیادہ تر خاموش رہا۔

کل ہم نے دوبارہ انہیں قبور پر آنا ہے آج رات کوئی چیز تیار کرونگا جو کہ یہاں رکھ دیں گے ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے وہ بدکار عورت اپنے انجام کو پہنچے گی یا تو وہ توبہ تائب ہو جائیگی یا پھر اللہ کی طرف سے اُس پر قہر عذاب نازل ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اسے ہدایت دے ہماری تو یہی دعا ہے۔

اب ہمیں دوسرا مرحلہ کرنا ہے کہیں سے بھی ڈیڑھ سے دو فٹ لمبا سیاہ ناگ چاہیے اکرم کو ناگ لانے کیلئے کہا۔

مگر شاہ صاحب مغرب ہو چکی ہے اب میں کہاں سے تلاش کرونگا

جوگی محلہ ہے اندرون حرم گیٹ وہاں پر سنیاسی رہتے ہیں با آسانی مل جائیگا بند پٹاری میں' بڑی احتیاط سے تمہیں وہ لے کر میرے پاس آنا ہے۔

رات 9 یا 10 کا وقت ہوگا وہ ایک بڑے تھیلے میں ناگ لے آیا اُس سے ناگ لیا اور جانے کی اجازت دی کہ کل دن کے وقت آنا ہے۔

حجرہ خاص میں حصار لگایا درود پاک پڑھ کر پٹاری کھولی تو کوئی تین سے چار فٹ لمبا ناگ پھن پھیلا کر سامنے کھڑا ہو گیا۔ یہ سیاہ کوبرا تھا جونہی اُس نے اپنا پھن پھیلایا سورۃ مزمل 41 بار پڑھنا شروع کر دیا کچھ دیر بعد اُس نے اپنا سر نیچے کر لیا، واپس پٹاری میں بیٹھتا گیا سورۃ مزمل کا ورد ختم کرنا تھا کہ وہ ناگ مردہ ہو گیا۔ پٹاری پر ڈھکن لگایا۔

یہ ایک انتہائی خطرناک عمل ہے اگر ذرا سی غلطی یا کوتاہی ہو جائے تو وہی ناگ صاحب عمل کو ڈس لیتا ہے اور اگر آپ حق اور سچ پر ہیں۔ سورۃ مزمل کی برکت سے مر جاتا ہے۔ اس ناگ کی روح اللہ کے حکم سے اپنے دشمن پر مسلط کر دی جاتی ہے بعد از اختتام ورد بارگاہ الٰہی میں دعا کی کہ ''الٰہی اُس عورت کو ہدایت دے اگر وہ ہدایت کے قابل نہیں تو اُس پر یہ روح مسلط فرما دے بیشک تجھ سے بڑا کوئی انتقام لینے والا نہیں یا منتقم یا مذل یا جبارُ یا قھارُ''

مردہ ناگ اُسی وقت قبرستان میں جا کر دفنا دیا گیا سورہ مزمل کا ورد کرتے ہوئے واپسی ہوئی آیت مبارکہ

**فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا وَّبِيْلًا**

**ترجمہ:** فرعون نے اس رسول کا کہنا نہ مانا تو ہم نے اس کو سخت گرفت میں پکڑا۔

900 بار اپنی نشست پر ورد کی اس ورد سے قبل نیت یہ رکھی کہ باری تعالیٰ اُس عورت اور مرد کو ہمیشہ ناگ اور بچھو جسم پر رینگتے ہوئے محسوس ہوں تاکہ وہ اپنی بدکاریوں سے توبہ کرے۔ یہ پختہ یقین تھا کہ وہ ناگ اب اُن پر مسلط ہو چکا ہے۔

جہاں پر عذاب سزا کی بات ہوتی ہے وہیں پر آگ سانپ اور بچھوذہن میں گھومنے لگتے ہیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو ایسے عذاب سے محفوظ رکھے۔

میں اپنے قارئین کی خدمت میں عرض کرونگا کہ اہل قبرستان کیلئے مغفرت کی دعا کیا کریں اور جب بھی قبرستان جائیں کم از کم 3 بار سورۃ مزمل کا ورد ضرور کریں جیسے اس ورد کے فوائد اور حوالہ جات روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ابتدائی صفحات میں شائع کر دیئے گئے ہیں۔

آج تیسرا روز تھا اور اکرم حسب وعدہ وقت پر پہنچ گیا۔۔۔

ہم نے قبرستان جانا ہے آپ وضو کر لیں اور دو رکعت نماز نفل برائے تحفظ اور حصار کے ادا کریں۔ اس کو ہدایت دی۔

روانگی سے قبل سورۃ مزمل کا ورد 21 بار کیا ایک حصار پھر قائم کیا کہ اللہ تعالیٰ ہم اپنے حصار میں قائم وسلامت رکھے۔ ہم دل میں سورۃ مزمل کا ورد کرتے ہوئے قبرستان داخل ہو گئے داخلی دروازے پر کھڑے ہو کر اہل قبرستان کیلئے دعا کی۔ اسی وقت گورکن تیز تیز قدم چلتا ہوا آیا۔ جی سائیں میڈے لیق کوئی خدمت، (محترم میرے لائق کوئی خدمت) گورکن مخاطب ہوا نہیں کچھ نہیں تم جاؤ، اس کو جانے کا اشارہ کرتے ہوئے کہا۔ ہم اپنے ہدف کی جانب بڑھے وہی بڑا کتبہ دور سے نظر آ رہا تھا جب قریب پہنچے تو ایک اور حیران کن بات تھی۔ اکرم بیہوش ہونے کے قریب تھا۔ وہ سر پکڑ کر زمین پر ہی بیٹھ گیا پسینے میں شرابور تھا۔ جسم میں کپکپی تھی۔ اس کی حالت مسلسل غیر ہو رہی تھی۔

جاری ہے۔ باقی ان شاء اللہ آئندہ ماہ

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## زہرہ تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 01 | 05:12 تا 06:22 | 13:22 تا 14:32 | شمال مغرب | 20:58 تا 21:56 | شمال مشرق |

**مال دولت اور محبوب قابو کرلیں**

(**مقصد عمل**) سیاروں کی یہ نظر تسخیر دولت حصول مال کیلئے بہت مجرب ہے اس کے علاوہ اسی نظر کے تحت تسخیر محبوب کیلئے بھی اعمال کئے جاسکتے ہیں۔

(**عمل**) چاندی کی تختی پر **یا منعم یا معز یا باسط یا ودود** کل عدد 409 اسم الٰہی کے اعداد استخراج کرنے کے بعد اپنے نام پھر مقصد کے عدد شامل کردیں۔ کل اعداد حاصل کرنے کے بعد مخمس چاندی کی پلیٹ پر تیار کریں دوسری جانب دونوں سیاروں کا طلسم تحریر کریں قبل از عمل بخورات روشن کریں۔ تیار کی گئی لوح کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں روزانہ ورد درج بالا اسم الٰہی کا کریں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مقصد پورا ہو جائیگا۔ جو لوگ نقش تیار نہ کرسکیں وہ چاندی کی تختی یا ہرن کی جھلی پر درج بالا اسم الٰہی ساعت مبارکہ میں 409 بار ورد کریں ہر اسم کو 14 بار اطراف میں لکھیں درمیان میں اپنا مقصد تحریر کرنے کے بعد دونوں سیاروں کا طلسم بنائیں اور دی گئی ہدایت کے مطابق اپنے بازو پر باندھ لیں۔

## عطارد تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 01 | 06:22 تا 07:32 | 14:32 تا 15:42 | شمال مغرب | 21:42 تا 22:32 | شمال مشرق |

**اب بلڈ پریشر نہ رہے گا**

(**مقصد عمل**) ایسے مریض جو کہ بلڈ پریشر ہائی یا بلڈ پریشر لو کا شکار ہوں کئی علاج کروانے کے بعد بھی شفاء حاصل نہ ہو رہی ہو درج بالا اوقات میں ذیل کے عمل کی قوت سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(**عمل**) مریض کے قد کے برابر ایک سرخ رنگ کی ڈوری لیں۔ اس ڈوری پر حروف صوامت (احد رس طعک لموھ) جو کہ بندش کے لیے استعمال ہوتے ہیں 13 بار پڑھ کر 1 گرہ لگا دیں لیکن پڑھتے وقت اپنے سانس کو روک لیا جائے اسی طرح کچھ فاصلے پر دوسری گرہ لگائی جائے اس وقت میں اس مریض کو اپنے سامنے لٹائیں ایسے ہی اس ڈوری پر 13 گرہ لگائیں اور یہ ڈوری مریض کو پہننے کے لیے دے دیں حیرت انگیز طور پر دیکھا گیا ہے کہ مریض کو دوبارہ بلڈ پریشر کی شکایت نہیں ہوتی ہے۔ نقش بنانے کے لیے عدد 543 کو چاروں چالوں سے مربع میں پر کریں نیچے مقصد تحریر کرنے کے بعد خاکی نقش مریض کو پہننے کے لیے دیں جبکہ باقی تین نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کریں۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 06 | 05:12 تا 06:22 | 13:22 تا 14:32 | جنوب مغرب | 20:58 تا 21:42 | مغرب |

**بچیوں کے نکاح کی بندش ختم**

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر میں بچیوں کی شادی کی بندش کو ختم کرنے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے لیکن دوران عمل آپ کی مکمل توجہ اور یکسوئی ازحد ضروری ہے۔

(**عمل**) اول آخر درود شریف 7 بار **سورہ احزاب** کی پہلی 14 آیات 3 بار پڑھنے کے بعد سفید کاغذ پر لکھ کر اچھی طرح خوشبو لگا کر تعویز کو سبز اور سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں بعد نماز فجر روزانہ اول آخر درود شریف 7 بار پڑھنے کے بعد **سورہ احزاب** 1 بار پڑھیں ان شاءاللہ جلد ہی نکاح کا پیغام آجائے گا اور نکاح کی بندش ختم ہو جائے گی جب تک مقصد حل نہ ہو عمل کو جاری رکھیں۔ نقش بنانے کیلئے سبز رنگ کی ریشمی کپڑے پر یا چاندی یا سونے کی تختی پر **سورہ احزاب** کے اعداد 5525 کا نقش مربع آتشی چال سے پر کریں دوسری جانب طلسم عطارد بنائیں جلد ہی مقصد پورا ہوگا۔

## عطارد مقابلہ زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 16 | 11:03 تا 12:13 | 13:24 تا 14:34 | شمال مغرب | 20:54 تا 21:44 | شمال مشرق |

**ظالم دشمن بیمار ہوجائے**

(**مقصد عمل**) یہ عمل شر ہے گزشتہ کئی بار ذکر کیا جا چکا ہے کہ عمل شر نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود عمل کرنے والے کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔ موکلات اور جنات جب تک عمل کرنے والے کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔ عمل صرف اس جگہ کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔ ذیل کا عمل ظالم دشمن کو بیماری میں مبتلا کرنے کیلئے ہے۔

(**عمل**) قبرستان سے ایسی قبر کی مٹی جمع کی جائے کہ بعد قبرستان کے نلکا سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنا لیا جائے۔ اب اس پتلے کو عمل کے وقت سامنے رکھ کر 80 بار سورۃ ''تبت یدا'' بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلہ پر پھونک دیں۔ جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80 بار حرف ''ف'' لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلہ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔ گھر واپسی پر 80 روپے کی کوئی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔ عمل سے قبل حصار لازمی لگا لیں۔

## عطارد تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 20 | 05:13 تا 06:23 | 13:25 تا 14:38 | جنوب مشرق | 20:56 تا 21:46 | جنوب مغرب |

### مشکلات پریشانیوں سے چھٹکارہ

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسے افراد جو کہ مختلف مصائب اور مشکلات میں مبتلا ہوں کسی بھی طرح سے ان سے نکلنے کے کوئی ترکیب نظر نہ آتی ہو تو سیاروں کی اس نظر میں عمل کر سکتے ہیں

(**عمل**) **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** 313 بار پڑھیں اول آخر درود شریف 11 بار پڑھیں سنہرے کاغذ پر اس آیت کو 113 بار تحریر کریں نیچے اپنا مقصد اس طرح لکھیں کہ اے پروردگار عالم تجھ سے بڑا حفاظت کرنے والا کوئی نہیں اور تجھ سے بڑا مصیبت اور پریشانی سے چھٹکارہ دلوانے والا کوئی نہیں ہم نبی کریمؐ اور اس آیت مبارکہ کا واسطہ دیتے ہیں کہ ہمیں پریشانی و مصیبت سے بچائے رکھ اس لکھے ہوئے نقش کو تعویز میں لپیٹ کر سیدھے بازو میں باندھ لیں بعد نماز فجر 113 بار آیت مذکورہ کا ورد پڑھیں نقش بنانے کیلئے ذوالکتابت طریقے سے مربع چاروں عناصر کی چالوں سے پر کریں اور انہیں اپنے اپنے مقصد میں استعمال کریں مندرجہ بالا طریقہ سے بھی ورد جاری رکھیں۔

## زہرہ مقابلہ مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 21 | 08:43 تا 21:54 | 16:48 تا 18:09 | جنوب مغرب | 23:27 تا 00:20 | مغرب |

### حاسدین اور مخالفین خود مصیبت میں پڑ جائیں

(**مقصد عمل**) ستاروں کی نظر کی ابتداء میں حاسدین اور مخالفین کو اپنے مرتبہ سے گرانے کے لیے یا ان کو ذلیل کرنے کے لیے عمل کیا جا سکتا ہے یاد رہے کہ عام حالات کے چھوٹے موٹے اختلافات کی بناء پر یہ عمل نہ کیا جائے اگر بہت بڑی مجبوری ہو یا حاسدین ومخالفین سے آپ پریشان ہوں ان سے بچاؤ کا کوئی طریقہ نہ ہو تو آپ اس عمل کو کر سکتے ہیں۔

(**عمل**) 1 تسبیح استغفار 3 عدد لیموں اور ہر لیموں کے لیے 13 عدد سوئیاں پاس رکھیں ہر سوئی پر ایک بار سورہ کوثر پڑھیں اور لیموں میں پیوست کر دیں اسطرح سے ہر لیموں میں 13 سوئیاں پیوست ہونگی اور ایسے ہی 3 لیموں آپ بنائیں گے 1 لیموں کو آپ مخالفین کے گھر یا عمارت میں پھینک دیں دوسرا لیموں قبرستان میں دفن کر دیں اور تیسرا لیموں کسی کھنڈر مکان کے اندھیرے کمرے میں رکھ دیں ان شاء اللہ آپ کا دشمن مقہور ہو گا حاسدین اور مخالفین پر آپ غالب آئیں گے اس عمل میں بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنی پڑھتے وقت اپنے مخالفین کا مکمل تصور ذہن میں رکھیں۔ بعد میں 360 روپے کی نمکیں چیز بچوں میں تقسیم کر دیں، عمل کے دوران کھٹی یا کڑوی شے منہ میں لازمی رکھیں۔

## زہرہ تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 25 | 07:35 تا 08:45 | 15:48 تا 14:48 | شمال مشرق | 22:37 تا 23:27 | شمال |

### دشمن خود تباہ و برباد ہو جائیگا

(**مقصد عمل**) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمن کو تباہ و برباد کرنے کے لیے یا اُس کے کاروبار کو بند کرنے کے لیے عمل کر سکتے ہیں یاد رہے کہ معمولی رنجش کی بناء پر یہ عمل کرنے والا خود بڑی مُصیبت میں گرفتار ہو جائے گا عمل صرف ایسی جگہ کیا جائے کہ جو شخص ناجائز طریقہ سے کمائی گئی مال و دولت کے سر پر غرباء اور شریف لوگوں کو بلاوجہ تنگ کرتا ہے۔

(**عمل**) اس وقت سے قبل ان جگہوں کی مٹی حاصل کر لیں، گدھے کے لیٹنے کی جگہ کی مٹی + عیسائی قبرستان کی مٹی + کھنڈر مکان کی مٹی + فقیر کی

درج بالا تمام ساعت ملتان وقت کے مطابق ہیں دیگر شہروں کا فرق وقت جمع نفی کر لیا جائے (ادارہ)

جھونپڑی کی مٹی + مسلمان قبرستان کی مٹی + صحرا کی ریت + خودکشی سے مرنے والے کی قبر کی مٹی کو ایک جگہ جمع کرلیا جائے اوپر دیئے گئے وقت اور سمت کے مطابق 80 بار سورۃ الھب بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے پڑھی جائے اس مٹی کو جس شخص کو تباہ وبرباد کرنا ہو اُس کے دوکان یا مکان میں ڈال دی جائے وہ شخص جلد ہی تباہ وبرباد ہو جائے گا ناجائز عمل کرنے والا یا کسی کو ناحق تکلیف پہنچانے والا اس عمل کے اثر سے چند دن میں ہی خود تباہ وبرباد ہو جاتا ہے۔

## شمس مقابلہ زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 27 | 07:35 تا 087:45 | 03:48 تا 04:59 | مشرق | 22:38 تا 23:28 | جنوب مشرق |

اس وظیفہ سے ظالم جابر دشمن منہ کی کھائیگا

**(مقصد عمل)** سیاروں کی یہ نظر نحس مانی جاتی ہے اس خاص نظر کے تحت دشمن کو تکلیف میں مبتلا کرنا یا تباہ وبرباد کرنا یا اُس پر پریشانی مسلط کرنا جیسے اعمال کئے جاتے ہیں۔قارئین معمولی رنجش کی بناء پر عمل کرنے سے گریز کریں۔

**(عمل)** متذکرہ بالا نظر کے تحت سورۃ الکوثر کچی مٹی کی اینٹ پر چاروں طرف تحریر کریں۔آخری آیت کے آخر میں لفظ ابتر 3 بار لکھیں اور 3 بار ہی دشمن کا نام لکھیں اگر دشمن کے جسم میں تیز حرارت اور بے چینی پیدا کرنے کا خیال ہو تو اس اینٹ کو دہکتی آگ میں رکھ کر 108 بار سورۃ مبارکہ کا ورد کریں اور اگر تباہ و بربادی کا خیال ہو تو بہتے ہوئے پانی میں ڈال کر سورۃ مبارکہ 80 بار پڑھیں۔عمل کی رجعت سے محفوظ رہنے کیلئے تل اور شکر قبل از عمل قبرستان میں پھینک دیں۔

## مریخ در دلو (رجعت)

اس ماہ جنگ وجدل، ہمت بہادری، طاقت، خون، حوصلہ، جسمانی اعضاء میں مردانگی، گردی مثانے پر حاکم سیارہ مریخ 27 جون 2018ء کو برج دلو میں داخل ہو رہا ہے۔رجعت اختیار کرتے ہوئے 13 اگست کو برج جدی میں داخل ہوگا۔سیارہ مریخ کی یہ رجعت 27 اگست 2018ء برج جدی میں ختم ہوگی جہاں پر یہ مستقیم ہو کر 11 ستمبر کو دوبارہ برج دلو میں داخل ہوگا جہاں پر مریخ کا قیام 16 نومبر 2018ء تک رہیگا۔مریخ برج دلو میں اپنی قوتیں کھو دیتا ہے جب مریخ اس برج میں ہو تو خاص طور سے برج حمل اور عقرب سے متعلقہ افراد یعنی جو مریخی لوگ ہوتے ہیں اُنکو اس عرصہ میں دوستوں سے تکلیف ہوسکتی ہے انکے رویہ میں تبدیلی آجاتی ہے جوش وجذبہ بے انتہا ہو جاتا ہے مگر ناکامی اس دوران انکے گرد گھیرا تنگ کردیتی ہے۔

جب یہ سیارہ برج دلو کے 19 درجہ پر پہنچے گا تو یہ زوال پذیر ہو جائیگا اس درجہ میں مریخ کو حضیض حاصل ہوتا ہے جو کہ ہبوط کے بعد کم نحس قوت ہے لیکن اس قوت کے نحس اثرات بہت عرصہ تک مریخی افراد پر اثرانداز رہتے ہیں۔

رواں سال اکتوبر میں یہ سیارہ اپنے حضیضی درجات پر پہنچ جائیگا لہذا مریخ کی نحوست سے بچنے کیلئے بروز منگل گوشت یا کلیجی یا کسی جانور کے خون کا صدقہ دیں تاکہ مریخ کے نحس اثرات سے بچا جا سکے۔مریخی اثرات برج حمل، جوزا، اسد، قوس، جدی، دلو اور حوت پر یکساں ظاہر ہونگے۔ان بروج سے متعلقہ افراد مریخی صدقہ ضرور دیں۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 23 جون 10:00 تا 25 جون 09:29

**ہبوط قمر:** 23 جون 03:55 تا 05:47

**قمر در ثور:** 10 جون 09:03 تا 12 جون 11:52

**شرف قمر:** 10 جون 00:33 تا 14:17

## شادی بیاہ کی تاریخیں

3.4.5.6.10.11.12.16.17.18.25.26.30

## سبع طلسمات سیارگان

**طلسم شمس**

ھـ ھ
س کھمھمسط
معــع
طــم

**طلسم قمر**

ل ٥٥٥ ـــ ل
طسطسھما لا
ااا ع ہ س ص م م م

**طلسم عطارد**

ممہ مہ د
عسرلاع ص
مسلسا مکما

**طلسم زہرہ**

عاھالامہ لہ
الالمس کمص

**طلسم مریخ**

٥ ٥ ٥
ع ع اہ د ص
س س س

**طلسم مشتری**

مصمہ عمہ
علمسطہ
ممہ
مـاااـہ

**طلسم زحل**

صہ
طسل
مھکمھع
٥١ ٥١ ٥١

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر یا لوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف واوج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

تحفہ روحانیات کے باقاعدہ لکھاری

آپ بھی جانئے!

# عابد کمالوی



اس ماہ قارئین کی معلومات میں اضافہ کیلئے تعارفی سلسلہ روحانی شخصیت میں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ابتدائی روحانی کالم نویس اور مجلس مشاورت کے اہم رُکن' ٹی وی نیوز چینلز کے سیاسی تجزیہ نگار' شاعر وادیب' ڈائریکٹر (ر) محکمہ تعلقات عامہ جناب عابد کمالوی صاحب کے بارے میں مختصر تعارف شائع کیا جارہا ہے۔

**س:۔ نبیل مزمل** !محترم عابد کمالوی صاحب مکمل نام اور تخلص کمالوی کی وجہ ہمارے قارئین کو بتائیں کیا ہے؟

ج:۔ میرا پیدائشی نام تو عبدالجبار ہے بچپن سے ہی شعروشاعری سے لگاؤ تھا۔ یہ پانچویں یا چھٹی کی بات ہوگی کہ جب ہمارے استاد محترم مسکین کمالوی صاحب نے اُس وقت مجھے کچھ لکھتے ہوئے دیکھا اور میرا نام عابد کمالوی تجویز کردیا۔

**س:۔ نبیل مزمل** !ایسا کیا لکھتے ہوئے دیکھا کہ آپ کا نام عابد کمالوی تجویز کردیا گیا؟

ج:۔ظاہر ہے کہ پانچویں چھٹی جماعت میں 10 یا 11 سال کی عمر تھی تو اپنے نام عبدالجبار کے ساتھ اضافی لفظ کبھی شوق لکھ رہا تھا کبھی ذوق لکھ رہا تھا کبھی زاہد لکھ رہا تھا۔ جب استاد صاحب کی نظر پڑی تو پنجابی میں کہنے لگے کہ کیا تم نے شاعر بننا ہے تو پھر میں ''مسکین کمالوی'' ہوں تو تمہارا نام ''عابد کمالوی'' رکھ دیا۔ بس اُس وقت کے بعد سے ہمیشہ عابد کمالوی لکھا۔

**س:۔ نبیل مزمل**! تاریخ پیدائش' شہر اور ابتدائی تعلیم کے بارے میں کچھ بتائیں گے؟

ج:۔ ویسے تو ہر ماں عظیم ہوتی ہے ماں جی چونکہ سیدھی سادھی پرانے دور کی خاتون تھی اُن کی یاداشت کے مطابق پاکستان بننے کے 7 سال بعد میری پیدائش ہوئی تو اس حساب سے 1954ء مانی جاتی ہے۔ ابتدائی تعلیم کمالیہ گورنمنٹ پرائمری اسکول سے حاصل کی۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! آپ نے ماں جی کا ذکر کیا لگتا ہے کہ اُن سے کوئی خاص محبت' روحانی تعلق رہا ہے؟

ج:۔ بالکل آپ نے درست سمجھا میری ماں جی فرشتہ صفت خاتون تھی ہمیشہ صابر وشاکر زندگی گزاری کبھی بھی والد صاحب سے کوئی گلہ یا شکوہ نا کیا وہ سیف زباں تھیں۔ ظاہر سے بات ہے کہ روحانی پاکیزگی اپنے اوج پر ہو تو دعاؤں کا بھی اثر ظاہر ہوتا ہے جس کا ثبوت یہ ہے کہ ایک بار شدید گرمی میں انہوں نے بارش کی دعا کی اور فوری طور پر بارش شروع ہوگئی۔ پھر جب میری عملی زندگی کا آغاز ہوا مجھے انٹرویو کیلئے لاہور جانا تھا علی الصبح گھر سے نکل رہا تھا یہ تہجد کا وقت تھا کیونکہ ہمارے شہر سے لاہور کیلئے گاڑی صبح سویرے ملتی تھی کہ دفتری اوقات میں لاہور پہنچ جائیں۔ میں دروازے کے قریب تھا پیچھے دوڑتی ہوئی آئیں ہاتھ میں دہی کی پیالی تھی میری طرف بڑھاتے ہوئے فرمانے لگیں'' تو نوکری کیلئے جارہا ہے اور پریشان بھی ہے یہ کھا کر جا فکر نہ کر میں نے اللہ سے تیرے لئے نوکری بھی مانگ لی ہے اور اپنے لئے اچھی سی بہو بھی۔ اللہ تجھے کامیاب کریگا'' انکی دعاؤں کا اثر فوری ظاہر ہوا اللہ رب العزت نے 1983ء میں پاکستان ٹورازم یعنی محکمہ سیاحت میں اعلیٰ عہدہ عطا فرما دیا اور پھر اس کے بعد یہ سلسلہ چلتا گیا 1985ء میں وزیراعلیٰ پنجاب میاں محمد نواز شریف تھے۔ انہوں نے تعلقات عامہ کے عہدہ سے نوازا پھر بطور ڈپٹی ڈائریکٹر محکمہ تعلقات عامہ خانیوال تعیناتی ہوئی اسکے بعد یہ سلسلہ چلتا رہا قصور' سرگودھا' ساہیوال' اوکاڑہ' ملتان میں ڈائریکٹر تعلقات عامہ کے عہدے پر رہا۔

**س:۔ نبیل مزمل** !اپنے روحانی وظائف اور سلسلہ کے بارے میں قارئین کو بتائیں' کسی روحانی ہستی سے بیعت بھی ہوئے؟

ج:۔ بچپن سے ہی روحانیت سیکھنے کا شوق تھا۔ ہماری مسجد کے ایک امام صاحب ہوا کرتے تھے ان کا نام مولانا حسام الدین تھا میانوالی سے تعلق تھا قدیم عربی، فارسی کی بہت سی وظائف کتب انکے پاس تھیں۔ ایک اچھا خاصا ذخیرہ تھا۔ لوگ اپنے مسئلہ مسائل حل کروانے کیلئے اُن سے رابطہ کرتے۔ یہ بھی مشہور تھا کہ اُن کے پاس جنات ہیں۔ بچپن تھا، روحانیت کا جنون تھا اپنے طور پر اللہ ہو کا ذکر شروع کردیا یہ ذکر مسجد میں کیا کرتا تھا۔ امام صاحب کو اس بارے میں معلوم ہوا تو انہوں نے مجھے اس ذکر سے منع فرمایا علاقہ کی نسبت سے حضرت سلطان باہو سے روحانی وابستگی رہی۔ امام صاحب نے فرمایا کہ لا الہ الا اللہ کا ذکر کیا کرو۔ مزید ہوش سنبھالا، سورۃ مزمل اور دیگر وظائف کرتا رہا۔ سورۃ مزمل صرف 11 روز تک کیا غیبی قوتوں نے اس قدر

ڈرایا کہ پھر مزید ہمت نہ ہوئی کیونکہ کوئی درست راہنمائی اُس وقت نہ تھی۔ مجھے اپنے والد صاحب سے زیادہ متقی اور پرہیزگار کوئی نظر نہ آتا تھا لہذا جب تک والد صاحب حیات رہے کسی دوسری روحانی ہستی کی طرف دھیان نہ گیا۔ والد صاحب کی وفات 2002ء میں ہوئی۔ آپ کے پردہ فرمانے کے بعد 2004ء میں روحانی بزرگ حضرت ذوالفقار علی صاحب (جھنگ) سے بیعت ہوا۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! روحانی بزرگوں کی بات آپ نے کی کیا کبھی کسی روحانی ہستی سے ظاہری یا باطنی ملاقات بھی ہوئی؟

ج:۔ جی ہاں بالکل جب میں امام صاحب کے کہنے پر وظیفہ کر رہا تھا اُس وقت میرے دل میں تڑپ تھی کہ میری ملاقات حضرت سلطان باہوؒ سے ہو جائے وظیفہ کرتے ہوئے کچھ دن ہوئے تھے کہ ظاہری آنکھوں سے دیکھتا ہوں کہ میرے سامنے ایک ہستی پُر نور کھڑی ہے زمین پر بیٹھا ہوا وظیفہ کر رہا تھا لہذا سب سے پہلے اُن کے قدموں کی جانب میری نگاہ گئی دیکھتا ہوں کہ سفید رنگت کے دو بڑے بڑے پاؤں ہیں پنڈلیاں موٹی موٹی نظر ذرا اوپر گئی دیکھتا ہوں کہ پاؤں سے تقریباً ایک فٹ فاصلہ پر سفید چادر پھر اُس سے 4 یا 6 انچ پر سفید کرتا نظر آتا ہے تیزی سے چہرہ کی جانب نظر دوڑاتا ہوں تو بڑی وجیہ اور خوبصورت، پُر نور شکل میں ایک ہستی کھڑی ہے جس کے سر پر سفید رنگ کی بڑی سی پگڑی ہے۔ چہرہ مبارک کی طرف دیکھتا ہوں تو پنجابی میں فرماتے ہیں کہ "ہُن تو جی بھر کے ویخ لے میں سلطان باہو آں" یہ ایک واقع ہوا اسی طرح حضرت داتا علی ہجویریؒ سے بھی ملاقات ہوئی میں داتا صاحب گیا دعا کیلئے ہاتھ بلند کئے مگر رش کی وجہ سے مکمل توجہ اور روحانی سرور نہ میسر آیا دعا کہ کہ حضور میں اس طرح ملاقات چاہتا ہوں کہ صرف آپ اور میں ہوں۔ کچھ عرصہ گزرا دیکھتا ہوں کہ میرے کمرے میں دور ایک روحانی ہستی کھڑی ہے پُر نور چہرہ ہے اور فرماتے ہیں کہ اب ہم دونوں کے درمیان میں کوئی دوسرا شخص نہیں۔ یہ میری دوسری ایسی روحانی خواہش تھی جو کہ فوری پوری ہوئی بس ان دو ہستیوں سے ملاقات ہوئی۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! موجودہ وقت میں یا پہلے کسی اور روحانی بزرگ سے ملاقات یا واقعہ؟

ج:۔ موجودہ دور میں حضرت واصف علی واصف کو میں نے دو خط لکھے جو کہ انہوں نے اپنے کتاب گمنام ادیب میں شائع کئے ان خطوط میں مرید اور مرشد کے تعلق کے بارے میں وضاحت طلب کی گئی تھی۔ پوچھا گیا تھا کہ میں اپنا پیرو مرشد دل و جان سے اپنے والد صاحب کو مانتا ہوں وہ سیدھے سادھے انسان ہیں دوسری بات یہ کہ میرے والد صاحب کی دعائیں بھی فوری قبول ہوتی ہیں۔ کیا میں اُنہیں اپنا پیرو مرشد مان سکتا ہوں۔

اس کے جواب میں انہوں نے فرمایا کہ اگر آپ کا روحانی اعتقاد اور یقین اپنے والد صاحب پر اس قدر ہے تو اُن کو اپنا مرشد ماننے میں کوئی حرج نہیں۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! آپ نے اپنی انگلی میں بڑا خوبصورت نگینہ پہنا ہوا ہے خاص لگتا ہے؟

ج:۔ یہ بہت روحانی قیمتی نگینہ ہے ایک بزرگ ہوتے تھے جن کی ڈیوٹی مدینہ منورہ نبی کریمؐ کے حجرہ مبارک کے قریب ہوتی تھی۔ انہوں نے یہ نگینہ کئی بار روضہ رسولؐ کی جالیوں سے مس کیا اور پھر یہ مجھے بطور تحفہ اُن سے ملا۔ ان بزرگ کی روحانی کیفیت یہ تھی کہ بتاتے ہیں کہ ایک روز میں مسجد نبوی میں آرام کر رہا تھا دیکھتا ہوں کہ ہر طرف شور مچا کہ آقا روضہ مبارک سے باہر تشریف لے آئے ہیں پُر کیف ماحول تھا راستے کے دونوں اطراف بہت سے نورانی اشخاص تھے آپؐ کی تشریف آوری تھی پھر دیکھا کہ ایک پینٹ کوٹ میں ایک شخص ظاہر ہوا اور آپؐ نے اُن کو ایک چھڑی دی اس شخص کا چہرہ میں آج تک نہیں بھول سکا کچھ عرصہ بعد اخبار دیکھ رہا تھا کہ اچانک میری نظر ایک تصویر پر پڑی اور چیخ چیخ کر کہنے لگا کہ یہ وہی شخص ہے جس کو آپؐ نے چھڑی دی ہے۔ لوگوں نے کہا کہ کون ہے دکھاؤ تو مجھے بتایا کہ یہ ڈاکٹر عبدالقدیر ہے جنہوں نے دنیائے اسلام کا ایٹم بم بنایا۔

اس بات سے آپ ان بزرگ کے روحانی درجہ کا فیصلہ خود کر لیں جنکی جانب سے یہ انگوٹھی مجھے دی گئی ہے۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! کوئی خواہش جس کی تمنا اور کسک ہو؟

ج:۔ الحمدللہ! حج بھی کئے اور ہر خواہش پوری ہوئی اللہ نے 4 بیٹے عطا فرمائے میری ماں جی کا دعائیں ہیں اب ایک خواہش رہ گئی ہے کہ اس سال رمضان میں اعتکاف مسجد نبوی میں کروں اور عید کے دن روضہ رسول حاضری دے کر آقاؐ سے اپنی عیدی طلب کروں۔ مجھے یقین ہے کہ وہ جب عام دنوں میں اپنے در سے کسی کو خالی نہیں بھیجتے تو عید کے دن مجھے کس طرح خالی لوٹائیں گے۔

**س:۔ نبیل مزمل** ! آپکے دل میں کوئی ایسی خواہش جو آپ تحفہ روحانیات کی وساطت سے عوام یا حکومتی اداروں تک پہنچانا چاہتے ہیں؟

ج:۔ خواہش ہے کہ پاکستان میں بھی روحانیت کی با قاعدہ یونیورسٹی یا شعبہ بنایا جائے یا اعلیٰ ترین مدرسوں میں اس بارے با قاعدہ تعلیم دی جائے جس میں مختلف شعبے ہوں۔ مثلاً تصرف، قرآنی وظائف کی چلہ کشی، مراقبہ، علم النقوش، علم نجوم، علم العداد، پامسٹری، ہپناٹزم وغیرہ۔ ہمیں اس بارے میں مل کر ضرور کچھ کرنا چاہیے تا کہ روحانی شعور رکھنے والے افراد سامنے آئیں، کہ اس شعبہ سے عطائیت کا خاتمہ ہو۔

# حصار لاثانی سورۃ مزمل
## ہزار مہینوں کی چلہ کشی کے برابر ایک رات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قارئین تحفہ روحانیات! ابھی یعنی (07/05/2018) بنگلہ دیش سے ایک دوست نے فون کیا اور معلوم کرنا چاہتا تھا کہ ہمارے ہاں سفلی اور کالے علم کے جادوگر موجود ہیں آئے روز ہم پر مختلف قسم کے جادو کرتے رہتے ہیں میرا اپنا بھی روحانی علوم سے کافی تعلق ہے۔ تحفہ روحانیات باقاعدہ پڑھنے کی وجہ سے اُردو سیکھی۔ اس روحانی جریدہ سے مجھے بہت سی روحانی معلومات ملتی ہیں ہمارے ہاں زیادہ تر کلوے اور شیطانی قوتوں کے عامل موجود ہیں جو کہ اکثر و بیشتر اپنی شیطانی قوتیں ہم لوگوں پر مسلط کر دیتے ہیں یا جس شخص سے بھی اُنکا معمولی سا بھی تنازعہ ہو جائے اُس پر وہ اپنی شیطانی طاقتیں مسلط کر دیتے ہیں برائے مہربانی کوئی ایسا خاص عمل بتائیں کہ جس کی قوت سے ہم لوگ محفوظ رہیں اور اس قسم کے جادوگر ہمارا کچھ نہ بگاڑ سکیں۔ اس دوست کا نام ربیع السلام اور عرصہ 5 سال سے مسلسل رابطہ میں ہے۔

معلومات میں اضافہ کیلئے اُس کو بتایا گیا سورۃ مزمل کا لاثانی حصار قارئین کیلئے بھی تحریر کر رہا ہوں جو لوگ درج بالا کیفیات سے گزر رہے ہوں بے خطر ہو کر یہ حصار لگا سکتے ہیں۔

20 عدد اسٹیل کیل لیں ان کیلوں کو چار حصوں میں تقسیم کر لیں، ایک حصہ میں 5 کیل آئیں گی۔ گھر میں داخلی دروازے سے **دائیں ہاتھ** کے جانب کونہ میں کھڑے ہو کر پہلے کیل پر پہلی 5 آیات سورہ مزمل 5 بار ورد کریں اس کیل کو اسی کونہ میں ٹھوک دیں۔ اسی طرح دوسرے کیل پر دوسری آیت 5 بار ورد کریں اور پہلے کی طرح اس کیل کو بھی اسی کونہ میں لگا دیں اس طرح ایک کونہ میں 5 کیل پہلی 5 آیات 5,5 بار ورد کے بعد لگا دی جائینگی۔

**دوسرے بائیں** کونے کی جانب آئے تو اگلی 5 آیات یعنی 6 تا 10 آیت سابقہ طریقہ سے ہر ایک آیت ہر کیل پر 5,5 بار ورد کی جائینگی اور پہلے کی طرح اب بائیں، جانب کونہ میں لگا دی جائینگی۔

اب **عقبی بائیاں** کونہ کی جانب آ جائیں آیت نمبر 11 تا 15 ہر آیت پہلے کی طرح ایک ایک کیل پر 5,5 بار پڑھ کر لگا دیں گے۔

اسی طرح اب چوتھے کونہ کی طرف جو کہ **دایاں عقبی** کونہ بنے گا اُس میں باقی کی 5 کیل پر آخری 5 آیات 5,5 بار پڑھ کر لگا دی جائینگی۔

**(نوٹ)** اس حصار سے قبل اور آخر 20 بار درود مزمل ورد کیا جائیگا۔

یہ ایسا مضبوط حصار ہوگا کہ جب تک وہ عمارت قائم رہے گی کوئی بھی جادوگر اس عمارت پر جادو نہ کر سکے گا۔

اس دوست کا دوسرا سوال یہ تھا کہ حصاری عمارت سے باہر کسی دوسرے شہر میں اگر کوئی ہمارا مکین جاتا ہے تو وہ لوگ اُس پر جادو کر دینگے کیونکہ اب وہ اس حصاری عمارت میں نہ ہوگا۔

ربیع السلام نے یہ بہت اچھا سوال کیا، اُن کو بتایا گیا کہ رمضان المبارک کی آمد ہے رمضان شریف کے آخری عشرہ 20 تا 29 رمضان ہر رات کی تعداد کے مطابق سورۃ مزمل ورد کی جائے۔ اس طرح آپ سورۃ مزمل کے عامل ہو جائیں گے ہر رات پانی دم کرتے جائیں اور دعا کے بعد یہ پانی اہل خانہ کو پینے کیلئے دیا جائے جو بھی شخص ان دس راتوں میں یہ پانی پئے گا وہ بھی تا حیات جادو کے اثرات سے محفوظ رہیگا۔

یہ صاحب کہنے لگے کہ کیا اتنی کم تعداد میں ہم سورۃ مزمل کے عامل ہو جائیں گے جب کہ میں عرصہ دراز سے 40 بار سورۃ مزمل ورد کر رہا ہوں۔

جواب دیا گیا کہ شاید آپ نے میرے پہلے مضامین مطالعہ نہیں کئے جن میں کئی بار کہہ چکا ہوں کہ دیوالی، ہولی اور دوسہرا جیسی راتوں سے بڑھ کر اللہ رب العزت نے ہر اسلامی مہینہ میں مبارک راتیں عطا فرمائیں ہیں جن کی طاقت متذکرہ بالا راتوں سے کئی گنا زیادہ ہیں جبکہ ہندی مہینہ کی راتوں میں صرف کالے اور سفلی اعمال جگائے جاتے ہیں یہ شیطانی اعمال ہوتے ہیں رحمانی اعمال میں طاقت و برکت کا ثبوت سورۃ قدر کا ترجمہ اور تفسیر پڑھنے سے واضح ہوتا ہے۔ یہ بات سننے پر وہ صاحب بہت تعجب سے پوچھنے لگے کہ ہم نے تو کبھی اس طرف دھیان ہی نہ دیا تھا اور واقعی آپ کی بات 100 فیصد درست ہے کیونکہ سورۃ قدر میں شب قدر کی ایک رات کی فضیلت ہزار مہینوں کی عبادت سے افضل ہے یعنی ایک رات میں ہزار ماہ کی چلہ کشی۔۔۔۔۔۔ سبحان اللہ

آپ نے میری زندگی پر بہت بڑا احسان کر دیا ہے۔ میں کسی بھی قیمت شب قدر کی راتوں کو ضائع نہ کرونگا۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے مقابلہ کا کوئی دوسرا پاکستان، ہندوستان بنگلہ دیش میں نہیں ہے، اللہ آپ کو صدا قائم رکھے۔

# ناموں سے اچھا شگون لینا

تحریر:۔ رضوان حسین شاہ (ملتان)

نام کا اثر کسی بھی شخص کے کردار بہت زیادہ عمل دخل ہوتا ہے۔ نام سے ہی انسان کے کردار کا اندازہ ہوتا ہے۔ طبیعت میں سختی ونرمی کا تعلق نام سے ہوتا ہے۔ والدین اپنے بچوں کے خوبصورت ترین نام چُن کر رکھتے ہیں مگر بعض اوقات ایسا بھی ہوتا ہے جس حرف سے نام رکھا جارہا ہے اُس نام سے متعلقہ سیارہ اگر گردش میں ہے تو وہ بچہ بھی تاحیات گردش میں رہے گا اور اگر بوقت پیدائش کوئی سیارہ سعد حالت میں یا شرف کی قوت میں ہے تو ایسا بچہ تاحیات ترقی کرتا رہیگا۔ دوسری ضروری بات یہ ہوتی ہے کہ ہم شادی کے وقت میاں بیوی کے آپسی سیارے تو ملا لیتے ہیں مگر جس اولاد سے ماں باپ کی ہزاروں لاکھوں اُمیدیں وابستہ ہوتی ہیں اس اولاد کا سیارہ والدین سے نہیں ملاتے بچے کی پیدائش کے بعد نام رکھنے کے مرحلہ میں اس جانب بالکل توجہ نہیں کرتے نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اولاد والدین کی دشمن ہوتی ہے یا بہن بھائی آپس میں شدید دشمن رہتے ہیں۔ ضرورمی ہے کہ مخفی علوم سے مدد لیتے ہوئے والدین بچوں کی پیدائش کے بعد کسی بھی صاحب علم سے نام تجویز فرمائیں تاکہ تاحیات آرام اور سکون سے گزر سکے۔ زیادہ تر اسلامی ماحول میں رہنے والے افراد اپنے اسلامی راہنماؤں کے ناموں پر اپنے بچوں کے نام رکھتے ہیں مگر ایسے افراد جو کہ مسلمان ہونے کے باوجود دیگر مذاہب کے لوگوں کے ساتھ زندگی بسر کر رہے ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے بچوں کے ناموں میں اُس ماحول کا اثر واضح طور پر دیکھنے کو ملتا ہے جیسا کہ اکثر عجیب و غریب نام سننے میں آئے ہیں۔ مثلاً اندرون سندھ میں پیدا ہونے والے مسلم بچوں کے نام دیکھیں رام رحیم، طارق مکیش وغیرہ ایسے ہی عیسائی کمیونٹی میں رہنے والے مسلم حضرات اکثر عیسائیوں کے ناموں سے ملتے جلتے نام تجویز کرتے ہیں ہندوستان میں تو ہندو اگر مسلم اکثریت علاقوں میں رہتے ہیں تو وہ اپنے بچوں کے نام مسلمانوں کے ناموں سے ملتے جلتے رکھ لیتے ہیں اسی طرح جو مسلمان ہندو اکثریتی علاقوں میں رہتے ہیں وہ ہندوؤں سے ملتے جلتے نام رکھ لیتے ہیں یا پھر ذو معنی نام رکھتے ہیں جس میں کسی بھی مذہب کا تاثر نہیں پایا جاتا مثلاً ہنی، سنی، کومل، نازک، اجے، چنبیلی، سُکھ رانی وغیرہ ارادہ مضبوط کرنا چاہیے کہ ہمیشہ مکمل طور پر اسلامی اور خوبصورت نام تجویز کئے جائیں۔ میری تو تجویز ہے کہ بچہ کی پیدائش سے قبل اس کا زائچہ پیدائش ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے ضرور بنوائیں تاکہ والدین کی اولاد سے وابستہ اُمیدیں پوری ہوسکیں اور بچہ ایک کامیاب انسان ثابت ہو۔ اچھے ناموں سے نیک شگون حاصل کرنا شریعت میں جائز قرار دیا گیا ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے صلح حدیبیہ کے موقع پر قریش کے نمائندہ سہیل کی آمد سے نیک شگون حاصل کی اور فرمایا ہمارا کام اب آسان ہو جائے گا۔ سہیل کے معنی آسانی کے ہیں۔ اسی طرح اپنے نواسوں کے نام حرب کی جگہ حسن وحسین تجویز فرمائے کیونکہ حرب کے معنی جنگ وجدال کے ہیں اور اسلام جنگ وجدل کو پسند نہیں کرتا۔

**اِنَّ للّٰہ لَا یُحِبُّ الْمُفْسِدِیْنَ O**

ترجمہ:۔ خداوند تعالیٰ فساد کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

سرکار اقدس صحابہ کرام کو ہدایت فرماتے تھے کہ لوگوں کے پاس ایسے آدمیوں کو قاصد بنا کر بھیجا کرو جو خوبصورت ہوں اور اچھے ناموں والے ہوں۔

**حُسن الوجه حُسن الاسم O**

اس کا سبب نفسیاتی تھا۔ اچھے نام اچھی صورت کا مخاطب پر اچھا اثر پڑتا ہے۔ رسول اکرم کا نام پاک اللہ تعالیٰ نے خود مقرر فرمایا اور آپؐ کو احمد کہا گیا۔ اس کے معنی ''زیادہ تعریف کرنے والا'' ہیں۔ حضور اکرمؐ کے بزرگوں نے آپ کا نام ''محمدؐ'' رکھا جس کے معنی ''زیادہ سراہا ہوا'' زیادہ قابل تعریف ہیں۔ یہ دونوں باتیں حضور اکرم کی ذات میں موجود تھیں۔

آپ نے ارشاد فرمایا:۔ **اِنَ اللّٰہَ جمیلُ وَ یُحِبُّ الجمَّال**

اللہ تعالیٰ صاحب جمال ہیں اور وہ حسن وجمال کو پسند فرماتا ہے۔

اس جمال میں ہر قسم کا ظاہری حسن و جمال داخل ہے۔ ناموں کا حُسن ہو یا لباس اور رہن سہن کا جمال سب خدا پسند کرتا ہے۔ البتہ اسلام اسراف اور حد سے زیادہ تعیش کو پسند نہیں کرتا۔

## نام، اسلامی تہذیب و اخلاق کی روشنی میں

آنحضرتؐ کے زمانے میں، جو کفار حلقہ بگوش اسلام ہوئے ان کے نام قبول اسلام کے بعد وہی برقرار رہے، جو زمانہ جاہلیت میں تھے، جیسےؓ علیؓ، عباسؓ، حمزہؓ، وغیرہ مردوں میں، تو خدیجہ، ام کلثوم، زینب، رقیہ، ام ہانی وغیرہ عورتوں میں۔ البتہ چند ناموں کا بدل دیا گیا جن سے کفر وشرک ظاہر ہوتا تھا۔ جونبیوں کے

نام پر رکھے گئے تھے آج تک عالم اسلام کے مسلمان انہی ناموں کو پسند کرتے ہیں اور اپنی اولاد کے رکھتے چلے آرہے ہیں۔

مذہب اسلام میں خدا کے ناموں سے پہلے ''عبد'' بڑھا کر اپنی اولاد کا نام رکھنا مستحسن قرار دیا گیا ہے۔ مثلاً عبداللہ، عبدالرحمٰن، عبدالغفار، عبد القادر، عبدالباری وغیرہ اس کے علاوہ ائمہ معصومین اور سلف الصالحین کے ناموں کا رکھنا بھی باعث خیر و برکت اور شعار ملت ہے عربوں میں کنیت کے ساتھ نام رکھنے کا رواج بہت تھا۔ جیسے ابو عبیدہ، ابوطلحہ، ابو صامت، ابو داؤد وغیرہ کے نام تو ام کلثوم، ام ہانی، ام سلمہ، ام حبیبہ، وغیرہ عورتوں کے نام ہیں۔ یہ طریقہ بھی قابل گرفت نہیں۔ بعض صحابہؓ اپنی کسی ایک خاص صفت سے متصف ہو کر مشہور ہوئے ہیں اور جب کبھی اس صفت کا ذکر ہوتا ہے تو وہی صحابی مراد ہوتے ہیں۔ مثلاً ابو تراب ذوالیدین، سیف اللہ، ذوالفقار عبداللہ وغیرہ حلانکہ ان کے پیدائشی نام کچھ اور ہیں۔ عرب کئی خاندانوں اور قبیلوں میں بٹے ہوئے تھے اور ہر قبیلے والا اس بات کو پسند کرتا تھا کہ اس کے خاندان و قبیلہ کے ناموں میں سے کوئی ایسی علامت برقرار رہے جو دوسرے قبیلے سے ممتاز ہو۔ یہ سلسلہ زمانہ جاہلیت سے چلا آرہا تھا۔ خود آنحضرتؐ نے بھی اسے منع نہیں فرمایا۔ آنحضرتؐ کے بعد بھی یہ سلسلہ برابر جاری ہے۔ جیسے قریشی، حسینی، عباسی وغیرہ یہ سلسلہ، ان میں اس خاندان کے کسی بڑے آدمی کے نام سے شروع ہوا ہے۔ یہ طریقہ بھی کچھ بُرا نہیں۔ جب لوگ مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ گئے تو ان کے ناموں کے ساتھ مہاجر کا لفظ بڑھا دیا گیا اور جن لوگوں نے مدینہ میں رہ کر ان کی تائید کی ان کے ناموں کے ساتھ انصار کا لفظ شامل کر دیا گیا۔ چنانچہ یہ انصاری اور مہاجر کا سلسلہ آج تک برابر جاری ہے۔ ان دونوں لفظوں سے ہجرت و نصرت کرنے والے خاندان کا پتہ چلتا ہے۔ اسلام نے ان دونوں لفظوں کو بہت پسند کیا ہے۔

آنحضرتؐ کے خاندان کے مسلمانوں کے نام کے ساتھ عام طور پر سید کا لفظ لگاتے ہیں۔ بعض ملکوں میں رہنے والے سید اپنے ماحول کی زبانوں سے متاثر ہو کر اس لفظ کو بدل کر پکارتے ہیں۔ مثلاً مالا بار میں سید تنگل کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ ہندوستان میں میر کے معنی سید کے ہیں۔ جب اسلام خطہ عرب سے نکل کر بیرونی ملکوں میں آیا اور وہاں کے لوگوں نے اسے قبول کیا تو ان کے ناموں میں مقامی خصوصیت کو بھی برقرار رکھا گیا۔ اس طرح بیگ خانم۔ خان جیسے الفاظ داخل ہوئے۔ بعض لوگوں نے اپنے ناموں کے ساتھ اپنے اپنے وطن کے نام کو بھی شامل کر لیا۔ مثلاً صہیب، رومی، سلمان فارسی، محمد اسماعیل بخاری، بلال حبشی، وغیرہ اگر ان بزرگوں کے اصل ناموں کو چھوڑ کر صرف وطن کا نام لیں تو یہی بزرگ مراد ہونگے دوسرے نہیں۔ میرا جہاں تک خیال ہے مذہب اسلام کی رو سے اس میں کوئی قباحت نظر نہیں آتی اور نہ کوئی بُرا طریقہ ہے قرآن شریف میں آیا ہے:۔

ترجمہ:۔ ''ہم نے تم کو خاندانوں اور قبیلوں میں تقسیم کیا ہے تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچان سکو۔ بے شک اللہ تعالیٰ کی نظر میں معزز متقی ہی لوگ ہیں''۔

اس سے یہ بات واضح ہوتی ہے کہ کوئی شخص اپنے خاندان کو فخر کا ذریعہ بنائے خاندان سے بزرگی کا کوئی تعلق نہیں۔ بزرگی تو صرف اس شخص کو حاصل ہے جو متقی ہو خواہ کسی خاندان سے کیوں نہ ہو۔ ہندوستان میں اصلی ناموں کو بدل کر رکھنے یا انہیں پکارنے کا رواج بہت ہے جسے دستو، مصو، جعفو، قادو، میودو وغیرہ یہ نام اصل بالترتیب یوں ہیں۔ دستگیر، مصطفٰے، جعفر، قادر، محی الدین یہ طریقہ کس طرح مناسب نہیں ہے۔ اچھے ناموں کو بگاڑ کر پکارنا مسلمانوں کی مذہبی روایات کے خلاف حرکت ہے۔

بعض لوگ پیار اور محبت کے اظہار کی غرض سے اپنے بچوں کا اصلی ناموں کے علاوہ ایک اور عرفی نام رکھتے ہیں مثلاً محمد اسماعیل عرف پیارو، عبدالرحمٰن عرف باشا، عبدالقادر عرف صابو وغیرہ یہ بات اس حد تک رہ جاتی تو کچھ برا نہ تھا۔ لیکن ان کے استعمال سے اصل نام بھول جانے کی نسبت سے مسلم نام اور غیر مسلم نام میں تمیز مشکل ہو جاتی ہے یہ طریقہ غلط ہے بعض لوگوں کا نام مذہبی ہے مگر مقامی نام کی خصوصیت کا خیال کرتے ہوئے اس نام کے تلفظ میں فرق آجاتا ہے۔ اس قسم کی مثالیں ہندوستان اور پاکستان میں زیادہ ملتی ہیں یہ اصل میں وہاں کی زبان اور غیر اسلامی تہذیب کے اثرات کا نتیجہ ہے۔ ہم اپنی اسلامی تہذیب و معاشرت سے دوسری ہمسایہ قوموں کو متاثر کرنے کی بجائے ہم خود ان سے متاثر ہو گئے ہیں۔

## یہ بڑے افسوس کی بات ہے :۔

بعض لوگ اپنے ساتھ خاندان لقب کے طور پر ایک لفظ پکارتے ہیں اور وہ لقب اس خاندان کے ہر فرد کے نام کے ساتھ آتا ہے، پاکستان میں بھی خاندان قوم کے نام سے پہچانے جاتے ہیں مثلاً قریشی، کھوکھر، ارائیں، بلوچ، مئو، ملک، وغیرہ مگر عبدالعزیز سعود نے حجاز مقدس کا نام تبدیل کر کے پورے ملک کا نام اپنے قبیلہ پر رکھ لیا اور اب قبیلہ کے ہر فرد کے ساتھ سعود لگایا جاتا ہے۔ میں آج بھی خیال کرتا ہوں کہ اگر قبیلہ سعود خطہ عرب کا نام تبدیل کر کے خطہ اسلام یا قلعہ اسلام رکھتے تو زیادہ مناسب تھا نا کہ ذاتیات اور خود پسندی کو سامنے رکھتے ہوئے۔ حجاز مقدس کا نام تبدیل کر کے سعودیہ عرب رکھ دیا۔

# عمل نظرات سیارگان

عشق و محبت، عزت و دولت و حل المشکلات

تحریر
حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء
(کراچی)

محترم قارئین السلام علیکم: رمضان المبارک کی برکتیں اور اللہ پاک کی رحمتیں اپنے عروج پر ہیں رمضان کا آخری عشرہ آنے والا ہے جس کی طاق راتوں میں ایک ایسی عظیم رات شامل ہے جسے لیلۃ القدر کہا جاتا ہے اماں جان عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ اور حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ اجمعین کی روایت کردہ احادیث مبارکہ میں بیان کیا گیا ہے کہ شب قدر رمضان کی آخری دس دنوں میں کوئی رات ہے۔ اس رات کو سال کی تمام راتوں پر اعلی فضیلت حاصل ہے۔ اس رات کو ہزار مہینوں سے بہتر رات قرار دیا گیا اسے بڑی خیر و برکت والی رات کہا گیا ہے کہ اللہ پاک ان راتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کو بخشش کے ساتھ ساتھ جہنم سے خلاصی عطا فرماتے ہیں۔ لہذا ہمیں چاہیے کہ آخری دس راتوں میں خوب عبادت کریں اللہ اور اسکے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو راضی کریں اور پوری امت کو دعاوں میں یاد رکھیں۔

عزیزان من رمضان المبارک کے مزید وظائف کے ساتھ سیاروں کی اہم نظرات میں چند اعمال حاضر خدمت ہیں۔ اس ماہ شمس و قمر کا قران 13 جون کی رات گزرنے کے بعد 14 جون کی شب 12 بجکر 43 منٹ پر ہوگا اس لحاظ سے چاند 15 جون کو اور عید الفطر ان شاء اللہ 16 جون کو ہوگی۔

اس ماہ کی اہم نظرات میں زہرہ و مشتری کی تثلیث یکم و 02 جون اور عطارد و مشتری کی تثلیث 19 و 20 جون ہوگی دو سیاروں کے درمیان تثلیث کی نظر تب قائم ہوتی ہے جب دونوں سیارے ایک دوسرے سے 120 درجہ کا زاویہ بنائیں یعنی ایک سیارے سے دوسرا سیارہ پانچویں گھر میں موجود ہو ایسی نظر کو سعد اکبر سمجھا جاتا ہے اگرچہ نریانہ (ہندی) اور سیانا (یونانی) آسٹرولوجی سسٹم میں نظرات کے اثرات میں اختلاف پایا جاتا ہے مگر کسی بھی سسٹم کو اپناتے ہوئے اور سیاروں کی نظرات میں عمل کرتے وقت اس بات کا خیال ضروری ہے کہ جن سیاروں کی نظرات میں عمل کریں وہ سیارے زائچے کے بُرے گھروں میں یا نحس نظر سے متاثر نہ ہوں اور نہ ہی درجاتی لحاظ سے کمزور ہوں تب ہی عمل کے اثرات بہتر نتائج دے سکتے ہیں۔ عزیزان من زہرہ و مشتری کی تثلیث میں کشادگی رزق اور تسخیر و محبت کے اعمال سے فائدہ لیا جاتا ہے عمومی علامت میں سیارہ زہرہ عشق و محبت، حُسن، شادی اور مشتری علم و فضل، رُوحانیت، عزت و دولت پر حکمران تصور کیا جاتا ہے اور مخصوص طور پر مرد کے زائچہ میں سیارہ زہرہ بیوی کی علامت اور عورت کے زائچہ میں مشتری شوہر کی علامت سمجھا جاتا ہے ان دونوں سیاروں کی کمزوری صاحب زائچہ کو ان کی منسوبات کے حصول میں رکاوٹ کا سبب بنتی ہیں۔ زہرہ مشتری کی تثلیث میں کشادگی رزق مطلوب ہو تو مشتری کی سعد ساعت میں ہرن کی کھال یا جھلی پر یا سفید کاغذ پر زعفران سے آیت پاک ( **اللہ لطیف بعبادہ یرزق من یشاء وھوالقوی العزیز**) لکھ کر نیچے درج ذیل طلسمات بھی لکھیں۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 7 ۳۸ | 23 ۸۳۹ | 4 ۹ | 15 ۵۸ | 16 ۳۴۷ |
| 5 ۱۰ | 11 ۵۴ | 17 لشدید | 8 ۳۹ | 24 ۸۴۰ |
| 18 ۳۴۹ | 9 لحبُ | 25 الخیر | 1 وَ | 12 ۵۵ |
| 21 ۸۳۷ | 2 ۷ | 13 انّهٗ | 19 ۳۵۰ | 10 ۴۱ |
| 14 ۵۷ | 20 ۳۵۱ | 6 ۳۷ | 22 ۸۳۸ | 3 ۸ |

کشادگی رزق کے لئے یہ نقش بنا کر اپنی جیب میں رکھیں یا ہاتھ میں باندھ لیں یا پھر گھر، دوکان میں فریم کروا کر لگائیں اور اسم پاک "یا لطیف یا عزیز" روزانہ 106 مرتبہ پڑھنا معمول بنالیں ان شاء اللہ رزق میں برکت نصیب ہوگی۔ اسکے علاوہ محبت کے لیے ایک خاص نقش بھی حاضر خدمت ہے۔ آپ اپنی عقل و دانش سے اس نقش کو کئی مسائل میں عمل میں لا سکتے ہیں۔ یہ نقش مخمس ایک خاص ترتیب سے وضع کیا گیا ہے۔ مرد کی محبت مطلوب ہو تو ساعت مشتری میں عمل کریں اور عورت کی محبت کیلئے ساعت زہرہ میں عمل کریں۔ نقش کو اسی ترتیب سے بنائیں جس طرح دیا گیا ہے اندرونی چھوٹے ہندسہ نقش کی چال کے لیے درج ہیں اصل نقش بناتے وقت انہیں نہ لکھیں۔ یہ صرف سمجھانے کی غرض سے لکھے جاتے ہیں۔

نقش تسخیر قلب آیت پاک۔( وانه لحب الخير لشديد ) کے اعداد کا ہے نقش کے کل اعداد ۱۲۹۱ ہیں۔ نقش بناتے وقت عملیات کے اصول کا خاص خیال رکھیں نقش بنانے کے بعد خوشبو سے معطر کر کے اپنے پاس رکھیں اور نقش کی پشت پر یہ عزیمت لکھیں۔

**اللهم سخر قلب فلاں بنت فلاں علی حب فلاں بن فلاں بحق یا و دود.**

پہلے فلاں بن فلاں کی جگہ اُس کا نام لکھیں جس کے دل میں محبت پیدا کرنی ہو اور بعد میں اپنا نام لکھیں۔ روزانہ بمع تصور آیت پاک ۱۰۳ مرتبہ پڑھ کر مطلوب کے دل و دماغ پر پھونک دے اور اگر مطلوب پاس ہے تو کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کھلائے ان شاء اللہ جلد محبت میں بے قرار و گرفتار ہو گا۔

**عطارد مشتری تثلیث** :۔ یہ نظر بھی نہایت قوی اور سعد ہے اس دوران میں ترقی اور زندگی میں ناکامیوں یا محرومیوں کو ختم کرنے کے لیے ایک جفری عمل پیش ہے اس عمل کا طریقہ کار یہ ہے کہ سب سے پہلے اپنے نام کے حروف الگ الگ کر کے لکھیں والدہ کے نام کی ضرورت نہیں مثال کے طور پر احمد کے حروف الگ الگ یہ ہوں گے۔ **ا ح م د** ۔اب چار حروف مزید لیں جن کا تعلق عطارد و مشتری کی منازل قمر سے ہے ا.ط.ض.ق۔ان چاروں حروف کو اپنے نام میں اس طرح مرکب کریں کہ پہلے الف لیں پھر اپنے نام کا پہلا حرف لیں پھر ط لیں اور اپنے نام کا دوسرا حرف لیں اسی طرح چاروں حرف اپنے نام میں شامل کرلیں ایک نئی عبارت بنالیں مذکورہ مثال کی عبارت یہ بنی" **ا ا ط ح ض م ق د**" اب منازل قمری کے چاروں حروف کے اعداد 910 کا مثلث نقش اپنے نام کے پہلے حرف کے مزاج کے مطابق ساعت مشتری میں زعفران سے کاغذ پر تیار کر کے نقش کے چاروں اطراف عبارت لکھ لیں اور نقش کو مشک و عنبر کی خوشبو سے معطر کر کے اپنے پاس رکھیں۔ یہ ایک ایسا طلسم تیار ہو گیا جو روزی.رزق اور مال کے نقصان سے محفوظ رکھتا ہے۔ ملازمت کی تنزلی کا خوف نہیں رہتا۔ تجارت میں کوئی نقصان نہیں ہوتا روزگار کی مشکلات دور ہوں گی.اولاد سے فائدہ ہو گا۔ نقش کو استعمال کا طریقہ یہ ہی کہ نقش کی چھوٹی تہہ کر کے انگوٹھی میں رکھ کر لیں اور اسکے اوپر عقیق کا نگینہ جڑوا لیں دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی یا رنگ فنگر میں کسی بھی نوچندی جمعرات کو پہلی ساعت مشتری میں پہن لیں اور حسب توفیق صدقہ خیرات کریں۔ اوپر دیے گئے دونوں اعمال سیارگان نظرات کے خاص اوقات پر کرنا زیادہ موثر ہے خواہش مند حضرات وقت سے پہلے آگاہی لے سکتے ہیں۔

## وظائف رمضان المبارک

عزیزان من ماہ رمضان المبارک کے لیے چند مجرب وظائف حاضر خدمت ہیں تمام وظائف مجرب ہیں اعتقاد و یقین کے ساتھ کیا گیا ہر عمل اللہ کی بارگاہ میں قبول ہوتا ہے۔ ہر طاق رات کو تراویح پڑھ کر 29 بار سورۃ مزمل پڑھیں اسی طرح چاند رات کو بھی 29 بار پڑھنی ہو گی جب اس طرح سورۃ پڑھ لیں تو اپنی جمیع حاجات کے لیے یا پھر کسی مخصوص کام کے لیے دُعا مانگیں دُعا سے پہلے جتنی بار سورۃ پڑھیں تمام کا ثواب آقائے دو جہان جمیع انبیاء و اصحاب مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کریں ان شاء اللہ حاجت پوری ہو گی۔

**گھریلوں نااتفاقی** : جس گھر میں نااتفاقی آپس میں لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو **لیلۃ القدر** کی رات ایک کاغذ پر سورۃ یاسین کی یہ آیت **وَجاء من اَقص المدینۃ** سے **مُھتَدُون** تک زعفران کی سیاہی سے لکھ کر ایسے کولر میں ڈال دیں جس کا پانی تمام گھر والے پیتے ہوں ان شاء اللہ باہمی محبت رہے گی۔ **عمل سورۃ القدر**: سورہ قدر کا اس ماہ مبارک سے خصوصی تعلق ہے خصوصا اس ماہ کے آخری عشرے کی طاق راتوں سے اگر رمضان المبارک میں روزانہ 113 مرتبہ اسکی تلاوت کی جائے تو قلب و روح میں پاکیزگی پیدا ہوتی ہے اور خیالات فاسدہ سے نجات ملتی ہے، منفی سوچوں سے نجات اور نفسیاتی امراض سے چھٹکارا ملتا ہے۔ وہم، بدگمانی، مالخولیا (Mood Discoder)، خفقان، مراق، ہسٹیریا، شیزوفرینیا اور اس کے علاوہ سحر جادو، جنات و آسیب وغیرہ کے مریضوں کو بھی اس سے فائدہ ہو جاتا ہے اس سورۃ مبارکہ سے ایسے مریضوں کے علاج کا طریقہ یہ ہے۔

کوئی بھی خوشبودار پھول سفید رنگ کا لیں مثلاً چنبیلی، موتیا وغیرہ پھول کو خوشبودار ہونا شرط ہے۔ سورۃ قدر کو 13 مرتبہ پڑھ کر پھول پر دم کریں اور مریض کو سنگھا دیں اور جب تک پھول میں خوشبو رہے وقتاً وقتاً سنگھاتے رہیں دوسرے دن پھر دوسرا تازہ پھول لے لیں اور اس پر حسب سابق دم کر کے سنگھاتے رہیں 40 دن تک یہ عمل کریں مرض جاتا رہے گا۔

**کشادگی رزق کے لیے**: **وَمَن یتق اللہ یجعلُ لَهُ مَخرَجا وَیرزقهُ مِن حَیثُ لَا یحتسب وَمَن یتوکلُ علی اللہِ فھو حَسبُه ان اللہ بالغ اَمرِ قَد جَعَلَ اللہ لِکُلِ شيٍ قَدرًا** (پارہ 28 سورۃ طلاق پہلا رکوع) ہر طاق رات اس آیت پاک کو 70 مرتبہ پڑھیں اور دُعا مانگیں اس بعد روز کسی بھی وقت 7 بار پڑھنا معمول بنالیں اللہ پاک رزق کے خزانے عطا فرمائے گا۔ آمین

# زبردست مخفی طاقتیں قابو کریں

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

دوستوں اللہ تعالیٰ آپ پر رحمت فرمائے اور رمضان المبارک کی لاکھوں کروڑوں برکتیں نازل فرمائے۔ اس ماہ کے آخری عشرہ میں شب قدر جیسی عظیم راتیں مل رہی ہیں ان راتوں سے مکمل طور پر روحانی فیض حاصل کر سکتے ہیں۔ لیلۃ القدر کی مبارک راتوں کی اہمیت ان سے روحانی برکات حاصل کرنے کا طریقہ سب سے پہلے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے واضح کیا جس میں قرآنی آیات یا اسم اعظم کی روحانی قوت چلہ کشی کے سال بھر یا تاحیات زکات ادا کرنے کے طریقہ کار بتائے گئے تھے۔ ورنہ اس سے قبل لوگ مسلمان بھی دیوالی کی رات کو نورانی اعمال سال کی زکات ادا کرتے تھے یہ طریقہ کار سراسر غلط تھا اب اس غلطی کو ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے سدھار دیا ہے۔

یقیناً روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات شمارہ جون جو کہ اس وقت آپ کے ہاتھوں میں ہے اس خاص شمارہ میں شب قدر کی راتوں میں سورۃ مزمل کی زکات اور دیگر آیت مبارکہ کا طریقہ کار شائع ہوگا۔ میں چند مجربات آپکی خدمت میں پیش کر رہا ہوں اس یقین کے ساتھ کہ ہمیشہ کی طرح آپ مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں گے اور ان مجربات سے فائدہ بھی اُٹھائیں گے۔

## سورۂ یٰسین' پہلی مبین تک تلاوت کریں ہر مشکل کے حل کا طریقہ

**عبارت عمل:** یٰسین یٰسین یٰسین بحقِ یٰسین مُحَمَّد یٰسین یٰسین والقرآن الحکیم سے فی اِمَامٍ مُّبِیْن بحقِ جبرائیلا میکائیلا عزرائیلا بحق اسرافیلا۔

**طریقہ عمل:** ۔رات عشاء کے بعد سوا کلو برفی اپنے سامنے رکھ کر ایک تسبیح درود شریف پڑھیں پھر یہ درود شریف اور برفی کا تحفہ پیش کر کے دو نفل حاجت پڑھیں، سلام پھیرنے کے بعد اُوپر والا عمل ایک سو ایک بار پڑھیں، اوّل آخر چودہ بار درود شریف پڑھ کر سجدہ میں دعا کریں، گیارہ رات یہ عمل کرنے سے جو جائز مشکل حل نہیں ہو سکی، اس کے مشکل کے حل ہونے کے غیبی اسباب پیدا ہوں گے ہر پیر کو سرکار نیاز حسب توفیق دلاتے رہیں، مقدمہ میں کامیابی تنگدستی، بیماری دور، ہر جائز کام کیلئے یہ کیا جا سکتا ہے علیحدہ پاک جگہ اور عمل کرنے والے کا جسم لباس صاف ہونا شرط ہے۔

## شاہ برہنہ املی کی تسخیر کا کامیاب عمل

**عبارت عمل:** ۔شاہ بَرہنَہ اِملی کا لاڈلہ نَومَن کا توش کھائے اَسِی کُوس کا دَھاوا لگائے جھومتا آئے شاہ برہنہ بِیر اگر نہ آئے تو اپنی ماں کا دودھ پیا حرام کرے۔

**ترکیب عمل:** ۔نوچندی جمعرات کو سوا کلو کا حلوہ خالص دیسی گھی سے پکائیں، رات علیحدہ مقام پر لکڑی کی چوکی پر سرخ رنگ کا کپڑا بچھا دیں اس پر دو عدد گلاب پھول اور حلوے کو کسی برتن میں رکھے، عطر کا بھویا پانچ اگر بتی جلا کر رکھے، مٹی کا چراغ جس میں دیسی گھی خالص ہو ڈال کر جلا کر رکھے، مٹی کے گلاس میں پانی رکھے، رات بارہ بجے یہ سامان سامنے رکھ کر باوضو عمل عبارت چراغ کی طرف نظر جما کر ایک ہزار آٹھ بار ورد حاضری کا تصور کر کے پڑھے لیکن پہلے نیاز بابا کی پڑھیں پھر عمل پڑھنا شروع کرنا ہے، تعداد جب پوری ہو تو چراغ کو بجھا دیں اور وہیں سو جائیں صبح اُٹھ کر توشہ خود کھا لیں یا دریا یا نہر میں جا کر ڈالیں، آتے جاتے وقت کسی سے بات نہیں کرنی، پھول علیحدہ تھیلی میں رکھتے رہیں، سات دن کے بعد نہر یا دریا میں ڈال دیا کریں ہر جمعرات اسی طرح انتظام کر کے نیاز دیا کریں لیکن جمعرات کے علاوہ روزانہ سوا کلو حلوہ لازمی عمل پڑھنے سے پہلے رکھنا ہے چالیس دن کے بعد برہنہ حاضر ہوں گے اور معاہدہ سوچ سمجھ کر کریں ورنہ پریشان ہوں گے، حاضری کے بعد وظیفہ کچھ تعداد میں پڑھتے رہیں تا کہ عمل کی تاثیر رہے اور ہر جمعرات مغرب سے پہلے چوکی پر چراغ اگربتی اور حلوہ پکا کر نیاز دیا کریں، اس سے خوش رہیں گے۔

## بہت قوت والا جن قابو کرنے کا عمل

**عبارت عمل:** ۔مُوناں مُوناں میں بھیرا موناں میرا ناں، دوسری صورت موناں راجہ مُوواں پر جامُواں مُوواں، پنڈ گراں دوسری صورت مُوواں کیچ کھائوں، کیچ کی کھائوں مچھلی شیرا کرے شراز، ڈھائی گھڑیاں بیتی بر موناں میرا ناں لا الٰہ کی کھول تاکی قطب تاں موناں میرا ناں

**طریقہ عمل**: ۔پیپل کے درخت کے پاس حصار ڈال کر یہ عمل گیارہ سو بار روز ورد کریں، عشاء کے بعد یا رات گیارہ بجے شروع کریں، دوسرا پاس نہ ہو، ایک مچھلی پاس رکھنی ہے، حاضر ہونے پر مچھلی مانگے گا آپ دوبارہ آنے کا طریقہ پوچھ لیں، عمل سے پہلے صدقہ سوا کلو گوشت سوا کلو برفی بچوں میں تقسیم گوشت دریا میں ڈالیں یا ویران جگہ رکھ آئیں، رکھتے وقت کوئی دوسرا ساتھ نہ ہوا کتالیس دن کے بعد انسانی شکل میں حاضر ہوگا جو کہتے ہیں عمل کرتے رہیں، حاضری نہیں ہوتی وہ کریں۔اگر کوئی حرف سمجھ نہ آئے تو خط لکھ کر یا خود مل کر عبارت عمل پوچھ سکتے ہیں، فون پر عبارت نہیں بتائی جائیگی۔

## بھیروں کی حاضری ' کام لینے کا آزمودہ طریقہ

**عبارت عمل**: ۔ کالی بھیری کَلُ کَلَا جس کَلَا جَگائی وِچ پُہاڑے جا کے ڈھور ڈھمائی دوھائی گورتھ ناتھ دی مُنڈی گڑکائی۔

**طریقہ عمل**: ۔یہ نہر یا دریا کے کنارے بیٹھ کر اپنے پاس مرغا اور معمولی بوتل میں سرکہ انگور پاس رکھیں پہلے حصار کریں حصار میں پانی کا لوٹا اور مرغا رکھیں، حصار کھلا کر کے لگائیں، تعداد عمل گیارہ سو بار روزانہ ورد کریں اکیس دن کے بعد حاضر ہوگا، کھانے کیلئے مانگے گا آپ حصار میں بیٹھے اور سرکہ، مرغا پھینک دیں، حصار سے باہر نہیں نکلنا ورنہ ہلاک کر دے گا اس سے دوبارہ آنے کا طریقہ پوچھ لیں یا جو کام لینا ہے کہہ دیں فوراً کر دے گا جو کہتے ہیں عامل صحیح عمل نہیں دیتے یا جو عمل حاضری کرتے کرتے تھک چکے ہیں کریں ناکام نہیں ہوں گے توشہ مرغا لازمی رکھنا ہے ورنہ کام نہیں کرے گا، روٹی دودھ کے ساتھ کھانی ہے، اس عمل میں یہ شرط ہے ورنہ کامیابی نہیں ہوگی۔

## آو چڑیل کو قابو کرلیں

عبارت عمل: ۔جَگ مُگنِیْ بَرمُگنِی بِحقِ عَزّزِیْل شِیطَان

**طریقہ عمل**: ۔کچھ لوگ منتر کے ذریعے حاضری پسند کرتے ہیں اور مادہ کی تسخیر چاہتے ہیں، روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں یہ خواہش بھی پوری کر دی گئی ہے، عمل کریں اور بادشاہی کریں، مجرب المجرب عمل شاید آپ کو اتنی آسانی سے اور مختصر عملی زندگی میں نہیں ملے گا، چاند کی اندھیری راتوں میں جب سب سو جائیں ویران جگہ یا ویران مکان کرایہ پر لے لیں کھلی جگہ پڑھائی کرنی ہے کڑا ڈال کر پڑھنا ہے کوشش کریں کڑے کے اندر ہی سو جائیں ورنہ جہاں سوئیں کڑا ڈال کر سوئیں پہلے صدقہ دے کر عمل شروع کریں، اس جگہ آس پاس اور کوئی کتاب یہ استعمال والی چیز نہ ہو، تعداد عمل گیارہ سو بار ہے، گیارہ دن میں اپنے کرتب دکھائے گی، اکیس رات آخری ٹائم تابع ہوگی، معاہدہ سوچ سمجھ کر کریں، اپنی حفاظت کا خاص خیال رکھیں۔

## بقیہ ”رمضان المبارک ایک عظیم تحفہ“

**اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ حَتّٰی زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ۔**

تم لوگوں کو زیادہ سے زیادہ اور ایک دوسرے سے بڑھ کر دنیا حاصل کرنے کی دھن نے غفلت میں ڈال رکھا ہے۔یہاں تک کہ تم لب گور تک پہنچ جاتے ہو۔گویا بکثرت کی ہوش کہ یہ بھی ہو جائے اور وہ بھی ہو جائے۔اس نے تم کو غافل کر دیا ہے اور اب تم اپنی آنکھوں سے جہنم کو دیکھ لو گے۔اس طرح سے انہیں احساس ہوا کہ ہوس پرستی کی وجہ سے لوگ کس طرح بے چینی اور اضطراب کے جہنم میں جل رہے ہیں اور ان کی زندگی سکون سے محروم ہے۔یہ واقعہ ان کے قبول اسلام کا باعث بنا۔

غور کیا جائے تو آج ہر شخص مضطرب و بے چین ہے۔ایک جہنم ہے کہ جو چہروں، دلوں اور زندگیوں میں بھڑک رہی ہے۔اس کا علاج وہی سلامتی کا پیغام ہے جو شب قدر میں اللہ تعالی نے نازل فرمایا تھا۔انسانیت کے لئے امن وچین، سکون ونجات اور بہتری اگر کسی چیز میں پوشیدہ ہے تو وہ اس کلام الہیٰ پوشیدہ ہے۔جو اللہ تعالی نے انسانیت کی نجات کے لئے سلامتی والی رات، لیلۃ القدر میں اتارا تھا۔امت مسلمہ کو اس کتاب کا امین بنایا گیا ہے اور یہ ذمہ داری ان کے سپرد کی گئی ہے کہ وہ خود بھی اس پر عمل کریں اور دوسروں کو بھی اس کی دعوت دیں، یہی وہ بات ہے جو کہ ہزار و مہینوں سے بہتر بات ہے جس کا کہ اس سورۃ میں ذکر کیا گیا ہے۔

آج مسلمہ بالعموم اور ملک پاکستان بالخصوص زبوں حالی اور طرح طرح کی مصیبتوں کا شکار ہے ہم نے شعائر اسلام اور سیرت نبوی کو چھوڑ کر تہذیب مغرب کو اپنا لیا، شب قدر کی رات جس میں نزول قرآن ہوا اور اسی رات مملکت خداداد ملک پاکستان معرض وجود میں آیا جو قدر و منزلت سے نا آشنا ہے اور عبادت گزاری کو چھوڑ کر نوجوان رقص و سرور اور شباب و کباب کی محافل کی زینت بننے لگے ہیں۔**نائٹ کلب اور فحاشی و عریانی کے سیلاب نے ہمیں شب قدر جیسی راتوں کو بھی عبادت کرنے سے روکے رکھا۔**

آج ضرورت اس امر کی ہے کہ مسلمان قوم عبادت کے ذریعے اپنے من کو صاف کرے، سیرت مصطفیٰ کے ذریعے اپنے کردار کو پختہ بنائے تاکہ امت مسلمہ عروج وتمکنت حاصل کر سکے۔اللہ تعالیٰ ہمیں شب قدر کی مبارک ساعتوں میں نیکیوں کو سمیٹنے اور امت مسلمہ کی وحدت کے لئے دعا کرنے کی توفیق بخشے اور ہم سب کو حسن عمل کی توفیق عطا فرمائے۔(آمین)۔

# ستارہ زحل اور آپ

تحریر
راجہ اعجاز حسین
(کراچی)

وَسَخَرَ لَكُمْ وَالنهار وَالشّمس وَالقَمرَ وَالنَّجوم مُسَخَّرَاتِ بِاَمْرِہٖ اِنَّ فِي ذٰلك لايت لقوم يعقلون O

**ترجمہ:** ۔(اسی نے تمہارے واسطے رات کو اور دن کو اور سورج اور چاند کو تمہارا تابع بنادیا ہے۔اور ستارے بھی اسی کے حکم سے تمہارے فرماں بردار ہیں۔کچھ شک نہیں کہ اس میں عقل مند لوگوں کے لئے یقیناً قدرت خدائی کی بہت سی نشانیاں ہیں)۔

قارئین السلام علیکم! علم نجوم میں برج کی تعداد 12 ہے حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ، میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، حوت، تمام ستارے سورج سے روشنی پاتے ہیں اور سورج کی جسامت ہماری زمین سے 60 گنا بڑی ہے اور چاندی کی جسامت 39 گنا بڑی ہے۔قرآن پاک گواہ ہے کہ خالق کائنات نے آسمانوں میں برج، خلاؤں میں ستاروں کو خلق فرمایا تمام ستارے نیرؔ اعظم شمس سے اکتساب نور کر کے اپنی خاصیت کے مطابق زمین کی ہر شے پر اثر انداز ہوتے ہیں۔شمس میں قوت شان وشوکت، مشتری میں قوت مال و دولت، قمر میں قوت عدل صحت، زہرہ میں قوت حُب وتسخیر، عطارد میں قوت علم وادب، مریخ جھگڑا، فساد قتل گری کا اثر رکھتا ہے جبکہ زحل پہلے تخت پر لاتا ہے اور پھر منہ کے بل تختے پر لٹکا تا ہے۔زحل نحوست کا بادشاہ ستارہ کہلاتا ہے یہ انسان کی زندگی میں محرومی، ناکامی، رکاوٹ اور تنگ دستی کا سبب پیدا کرتا ہے ستارہ زحل سے منسوب 2 برج ہیں، اوّل برج جدی، دوئم برج دلو، برج جدی والے افراد عروج پکڑ کر زوال میں آتے ہیں اور برج دلو والے افراد پیشی کے عالم میں رہتے ہیں ان کی ساری زندگی کوشش میں ہی گزر جاتی ہے، ایسے افراد جن کی تاریخ پیدائش 23 دسمبر سے 19 فروری کے درمیان ہوئی ہو تو وہ لوگ نحس ستارہ زحل کے زیر اثر ہوتے ہیں۔

ستارہ زحل زمین کے گرد 29 سال 6 ماہ میں اپنا محور پورا کرتا ہے اور ہر برج میں تقریباً اڑھائی سال قیام کرتا ہے جب یہ کسی برج میں قیام کرتا ہے تو اس برج کے حامل فرد پر بھی اپنی نحوست کی چھاپ لگا تا ہے اور اس حامل فرد کے پڑوسی برج پر بھی اپنی نحوست کے اثرات چھوڑتا ہے، اسی کو ساڑھ ستی کہتے ہیں۔زحل کی ساڑھ ستی کیا ہوتی ہے زحل کی ساڑھ ستی ایک نہایت ہی منحوس دور ہوتا ہے۔جب ستارہ زحل کسی شخص کے پیدائش کے زائچہ میں خانہ نمبر 12 خانہ نمبر 1 اور خانہ نمبر 2 سے گزرتا ہے تو وہ دور ساڑھ ستی کا ہوتا ہے۔یہ زمانہ نہایت بد قسمتی، بربادی کا ہوتا ہے اس دور میں لوگ ایسا تصور کرتے ہیں کہ ان پر جادو سحر ہو گیا ہے۔حالانکہ ایسا نہیں ہوتا ہے یہ لوگ اس وقت اپنی زندگی کے بدترین دور ساڑھ ستی سے گزر رہے ہوتے ہیں۔اس دور میں بدنامی، پریشانی، کاروبار کا نقصان ہونا، ملازمت کا نہ ملنا، یا پھر بے قصور ملازمت سے نکال دینا، عہدے میں ترقی کا نہ ہونا، ہر وقت پریشانی اور غم کے بادل چھائے رہتے ہیں البتہ میرا مشاہدہ ہے کہ جس شخص کی پیدائش کے وقت زحل شرف میں ہو اور نحس نظرات سے پاک ہو تو اس شخص کے لئے ساڑھ ستی عروج اور ترقی کا باعث بنتی ہے۔اس وقت برج قوس، برج جدی، برج دلو ستارہ زحل کی ساڑھ ستی کا شکار ہیں۔اس نحس ستارے کی نحوس اور ساڑھ ستی زحل کی نحوست سے بچنے کے لئے ایک مکمل عمل تحریر کر رہا ہوں۔جس سے فیض یاب ہو کر عوام الناس یقیناً مجھے اپنی دُعا میں شامل رکھیں گے۔

یافتاح — یا کسفائیل — یا رزاق

| رَبَّنَا اِفتح بيننا | وَ بينَ قَومَنَا | باالحق وَ اَنتَ | خَيرُ الفَاتِحِين |
|---|---|---|---|
| ٦٠٠ | ١٣٨٩ | ٨٥٦ | ٢٦٤ |
| ١٣٨٨ | ٥٩٧ | ٢٦٧ | ٨٥٧ |
| ٢٦٦ | ٨٥٨ | ١٣٨٧ | ٥٩٨ |

یا عزرائیل

کہیعص — تا میمون سیاف الصحابی — حمعسق — یا ابو نوح — قولا من رب رحیم

ستارہ زحل اور ساڑھ ستی زحل کی نحوست کے توڑ کا مکمل عمل تحریر کر دیا ہے۔یہ نقش آیت ''رَبَّنَا اِفتح بيننا وَ بينَ قَومَنَا باالحق وَ اَنتَ خَيرُ الفَاتِحِين'' کا تیار کیا گیا جو بھی یہ نقش بنائے تو نقش پر آیت مذکورہ 161 بار پڑھ کر دم کرے اور اسی طرح اتنی ہی تعداد میں ہر روز میں ورد رکھیں۔ان شاء اللہ تعالیٰ آپ ستارہ زحل کی نحوست سے بری رہیں۔قارئین اپنی آراء سے مجھے اور ادارے کو ضرور آگاہ کریں اور اپنی دُعاوں میں شامل رکھیں۔



# عمل حصول اولاد

تحریر:۔ سیدہ زہرا بتول کاظمی (ننکانہ صاحب)

قارئین تحفہ روحانیات! سب سے پہلے تو میں اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء بیان کرتی ہوں اور اُسی سے مدد مانگتی ہوں اُس کی کفایت اور دستگیری کی محتاج ہوں، قارئین کیلئے دعا گو ہوں اللہ رب العزت بصدقہ محمدؐ و آل محمدؐ ہر بلا بیماری، مصیبت، رنج و غم پریشانی دُکھ درد سے محفوظ رکھے اولاد پر والدین کا سایہ قائم رکھے جو بے اولاد ہیں انہیں اولاد کی نعمت عطا فرمائے سب کو جسمانی و روحانی امراض سے نجات ملے کیونکہ بیماری چاہے روحانی ہو یا جسمانی تکلیف دیتی ہے۔

تحفہ روحانیات کی تمام بہنوں کیلئے ایک مجرب اور لاجواب عمل لے کر حاضر خدمت ہوئی ہوں جو کہ حصول اولاد اور امراض اٹھرا کیلئے مجرب اور لاجواب ہے اللہ تعالیٰ نے اپنی محکم و اکمل کتاب قرآن حکیم میں 114 سورتیں نازل فرمائیں یوں تو ہر سورۃ مبارکہ افضل ہے اور ہر سورۃ مبارکہ کی ہر آیت مبارکہ افضل ہے۔ اس عظیم کتاب کی چند آیات جو حصول اولاد کیلئے مجرب ہیں اپن کا ایک عمل استخراج کر کے پیش کر رہی ہوں عروج ماہ میں نقش مبارکہ کو اتوار کے روز چاندی کے پترے پر کندہ کریں اور لوح مبارکہ کو جائے نماز کے نیچے عین سجدہ والی جگہ پر رکھیں اور چار رکعت نماز برائے حاجت اولاد نرینہ پڑھ کر اس کا ثواب بی بی فاطمۃ الزہراؑ کی بارگاہ میں ہدیہ کریں۔

پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد 41 بار یا فاطمۃ الزہراؑ بنت یا رسول اللہ پڑھیں۔

دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 41 بار **اَستَغفِرُ اللّٰہَ الَّذِی لَا اِلٰہَ اِلَّا اَلحَیُّ اَلقَیُّومُ وَاَتُوبُ اِلَیہِ** پڑھیں۔

تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 41 بار **رَبِّ ھَب لِی مِنَ الصّٰالِحِینَ** پڑھیں

چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 41 بار **رَبِّ ھَب لِی مِنَ الَّدُنکَ ذُرِّیَۃً طَیِّبَۃً اِنَّکَ سَمِیعُ الدُّعَاءِ** پڑھیں اور باقی نماز مکمل کریں۔ بعد نماز کے تسبیح بی بی فاطمۃ الزہراؑ پڑھیں اور رب العزت کی بارگاہ میں عاجزی سے اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاء اللہ 41 یوم عمل کریں اللہ تعالیٰ محمدؐ و آل محمدؐ کے صدقے آپکو اپنی رحمت سے نوازے گا۔ اللہ ہر پریشانی ہر بلا مصیبت سے محفوظ رکھے۔ الٰہی آمین ثمہ آمین

قوی شدید — ۷۸۶ — شقطیل — الہیہ

| ثمینہ بتول بنت فاطمہ بتول | اَستغفِرُ اللّٰہ الذی لَا اِلٰہ اِلا اَلحَیُّ اَلقَیُّومُ وَاَتُوبُ اِلیہ | رَبِّ ھَب لِی مِنَ اَلصّٰالِحِین | رَبِّ ھَب لِی مِنَ الدُنکَ ذُرِیۃً طَیِّبَۃً اِنّکَ سَمِیعُ الدُّعَاء |
|---|---|---|---|
| ۵۶۰ | ۱۸۳۷ | ۲۰۶۹ | ۲۶۶۱ |
| ۱۸۳۶ | ۵۵۷ | ۲۶۶۴ | ۲۰۷۰ |
| ۲۶۶۳ | ۲۰۷۱ | ۱۸۳۵ | ۵۵۸ |

کہیعص — اسرافیل — حمعسق — عزرائیل — ودود — الصمد

## سید الانبیاء حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم

**ممتاز خطابات:** ۔رحمۃ العالمین، خاتم النبیین، امام الانبیاء، سید ولد آدم، شفیع المذنبین، طٰہٰ، یٰسین، مزمل، مدثر صلی اللہ علیہ وسلم

**ولادت با سعادت:** ۔9 یا 12 ربیع الاول بروز سوموار صبح صادق قبل طلوع آفتاب 11 ماہ یشین 2675 طوفان نوحؑ یکم جیٹھ 3672 کل جگ، 20 ماہ ہفتم 2585 ابراہیمیؑ 30 ماہ نسیاء 882ء سکندری، یکم جیٹھ 2228 بکرمی، 17 جون 569 عیسوی

**مقام ولادت:** ۔مکہ المکرمہ

**مدت قیام:** ۔عالم دینوی میں ولادت مبارکہ سے یوم وفات تک 63 سال 4 یوم یا 22330 دن 6 گھنٹہ قیام فرما کر 12 ربیع الاول 11ھ بروز سوموار بمطابق 8 جون 332ء بوقت چاشت سفر آخرت اختیار کر کے اپنے ہجرہ مبارکہ میں قیام فرما رہے ہیں قیام مکہ معظمہ 53 سال قیام مدینہ منورہ عالم دنیوی میں 10 سال اور گنبد خضریٰ میں آج تک آرام فرما رہے ہیں۔

**آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا 9 تھے** (1) امیر حمزہؓ (2) العباسؓ (3) ابو طالب عبد مناف (4) ابو لھب (عبد العزیٰ) (5) زبیر (6) مقوم (7) زرار (8) مغیرہ (9) حارث

جناب امیر حمزہؓ اور جناب عباسؓ کے علاوہ کسی دوسرے چچا نے اسلام قبول نہ کیا تھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی 6 پھوپھیاں تھیں۔ (1) اُم الحکیم بیضاء (2) اروی (3) عاتکہ (4) برہ (5) اُمیمہ (6) صفیہ بنت عبد المطلب۔ مستند حوالہ جات کے مطابق حضرت صفیہ نے اسلام قبول کیا۔

# کرشمات بخاری
## جادو کا توڑ اور جادو سے تحفظ

تحریر: سید عبدالخالق عباس (کراچی)

قارئین محترم کو میری طرف سے السلام علیکم! اللہ پاک ہم سب کو اپنی خاص پناہ میں رکھے۔ آپ محترم قارئین کی خدمت میں اپنے مضمون کے ساتھ حاضر ہوا ہوں جو کہ آپ کے روحانی علوم کی معلومات میں اضافہ دے گا۔ میری پوری پوری کوشش ہوتی ہے کہ میں اپنے خاندان کے بزرگوں کے عمل تحریر کر دوں تاکہ لوگوں کو فائدہ حاصل ہو، میری روحانی ریسرچ کافی عرصے سے چل رہی ہے جو ریسرچ سے معلوم ہوتا ہے وہ میں آپ قارئین اور روحانی علوم سے تعلق رکھنے والوں کو ہدیہ کر دیتا ہوں، چلیں مضمون کی طرف، آج کل عاملوں کی فیکٹریاں کھل گئی ہیں، جہاں دیکھو عامل، دیواروں پر نمبر اور پل پر فلاں عامل کا نمبر اور پتہ ہر کام 24 گھنٹے کے اندر اندر ہو جائے گا، محبوب آپ کے قدموں میں، اُلو کے خون سے ہر جائز اور ناجائز کام ہو گا اور انٹرنیٹ پر تصویر کے ساتھ اپنا پورا حوالہ دیتے ہیں،

اب دوسری طرف آجائیں **سوشل میڈیا پر آپ کو ایسے ایسے فنکار روحانی اسکالر**، بابے کالے نیلے پیلے علم کے مل جائیں گے جن کو اُٹھنے بیٹھنے کی تمیز نہیں ان کو اپنے گھر سے جوتے پڑتے ہیں۔ ان کے اپنے گھر والے کوئی اہم بات کرنے لگیں تو ڈانٹ کر کمرے سے باہر نکال دیتے ہیں۔ میری اس قسم کے دو چار دعوے داروں سے فون پر بات ہوئی پتہ چلا کہ ان کو وظائف اور چلہ کشی بارے الف بے بھی معلوم نہیں ایسے میں ان کی حالت پر ماتم کرنے کو جی چاہا۔ کہ ان جیسے لوگوں کی وجہ سے یہ مقدس روحانی شعبہ بدنام ہوا اور ہو رہا ہے۔ قارئین تحفہ روحانیات سے گزارش ہے کہ ایسے نام نہاد روحانی اسکالر، عاملین، بابوں سے بچیں۔

**ارے اللہ کا واسطہ ہے بس کر جاؤ**، لوگوں کو بے وقوف مت بناؤ، اللہ سے ڈرو، زمانہ میں پڑھے لکھے لوگ بھی ہیں اور اچھے عامل حضرات بھی ہیں، اللہ پاک ایسے جھوٹے، مکار، دغا باز عامل حضرات سے ہمیں محفوظ رکھے۔ کیونکہ میرے مضمون کا عنوان "جادو کا توڑ اور جادو سے تحفظ" ہے اس کا علاج کرنے والے بہت ہوں گے مگر مکمل علاج کرنے والے اور توڑ کرنے والے نہیں ہوں گے۔ بہت سے لوگ میری اس بات کو سمجھ نہ پائیں۔ دراصل ہر عامل جادو کا مکمل علاج نہیں کر پاتا؟ کیونکہ جادو ایک وائرس کی طرح ہوتا ہے۔ یہ وائرس پورے جسم میں پھیل جاتا ہے خاص کر معدے کو نقصان پہنچتا ہے اکثر جادو جس پر ہوتا ہے جیسے وقت گزرتا رہتا ہے معدے میں ہلکا ہلکا درد شروع ہو جاتا ہے، پھر ہڈیوں میں اثر انداز ہوتا ہے خاص کر ہڈیوں کے جوڑ میں، پھر سر میں یعنی دماغ میں جھٹکے سے لگتے ہیں اور معدے کی وجہ سے جگر بھی متاثر ہو جاتا ہے۔ جادو کا علاج کرنا اتنا آسان نہیں ہوتا جیسا کہ میں نے کہا ہر کوئی عامل مکمل علاج نہیں کر پاتا، جادو کے توڑ کا مکمل علاج کرنا اور اس میں مہارت حاصل کرنا اتنا آسان کام نہیں، اُستادوں کی رہنمائی بھی ضروری ہوتی ہے وقت اور محنت سے مہارت حاصل ہوتی ہے۔ ایک مثال دیتا ہوں کہ ایک اچھا ڈینٹر گاڑی کا ڈینٹ اچھے سے نکلے گا اور پھر رنگ کرے گا اور وہ ایک ڈینٹر جو ہلکا سے ڈینٹ ٹھیک کیا اور رنگ کر دیا اس نے محنت کم کی اور رنگ کر کے پیسے زیادہ لے لئے اور ایک وہ جو مکمل ڈینٹ نکلنے والا کیوں کہ محنت سے کام سیکھا ہوں ڈینٹر کام اچھا اور خوب صورت انداز سے کرے گا جو نظر آئے گا اور ایک پیلنے والے ڈینٹر کا کام کیا ہوا کچھ ہی دنوں میں نظر آنا شروع ہو جائے گا۔ شاید آپ میری مثال سمجھ گئے ہوں گے، ویسے تو بہت سی کتابیں پڑھ کر لوگ عامل کہلانے لگے۔ میں اللہ پاک کے فضل و کرم سے اور اپنے بزرگوں اور اُستادوں کی دُعاؤں سے آپ کو اس کا توڑ اور مکمل علاج بتاؤں گا اور تحفظ بھی، جب جادو کا علاج مکمل نہیں ہوتا تو ویسے مریض ٹھیک ہو جاتا ہے مگر وقتی طور پر کیونکہ کے جادو جسم کے مخصوص اعضاء پر رہتا ہے جس کا ذکر میں اُوپر کر چکا ہوں معدے پر ہو گا تو السر کا مرض لاحق ہو جائے گا۔ ہڈیوں میں ہو تو ہڈیوں کا مرض یا وٹامن ڈی کی کمی یا زیادتی ہو گی، سر میں ہو تو مرگی یا برین ٹیومر ہو جاتا ہے۔ لہٰذا جادو کا توڑ کرنا مکمل بہت ضروری ہوتا ہے اور اس سے تحفظ بھی ضروری ہوتا ہے میرے پاس اس کا مکمل علاج موجود ہے اور اس علاج سے کافی لوگوں کو روحانی جسمانی فائدہ حاصل ہوا اور آج آپ قارئین محترم کو ہدیہ کر رہا ہوں مگر ایک ضروری بات یہ ہے کہ مجھ سے یا ادارے کے بانی سے اجازت لیں کیونکہ کافی میرے پاس فون اور خط ای

میل آتے ہیں ہمیں فلاں عمل سے فائدہ نہیں ہو یا فلاں نقش تیار کیا مگر کچھ حاصل نہیں ہوا، برائے کرم اجازت ضرور لیں اور بانی یا میں حساب دیکھیں گے کہ آپ ایسے عامل ہیں اور آپ کے اندر کتنی روحانی قوت موجود ہے۔

## چند ضروری ہدایات

(1) عامل علاج کرنے سے پہلے اپنا صدقہ دیں۔

پانچ قسم کا اناج لیں، اپنا استعمال شدہ رومال لیں اور اناج سات بار اپنے اُوپر سے وار کر رومال میں ڈال کر کسی ویران جگہ پر رکھ دیں اور پیچھے مُڑ کر نہ دیکھیں اور گھر آ کر فوراً غسل کریں، غسل کرنے کے بعد حصار خاص کریں اپنا اور اپنے گھر والوں کا اور اپنی جگہ یہ ضروری ہے۔

(2) مریض کو اپنے سامنے باوضو بیٹھا کر چیک کریں، سائل پر جادو کی اثرات ہیں یا جناتی مرض میں مبتلا ہے۔

(3) جب مریض کا علاج شروع کریں تو سوا کلو بغیر ہڈی کا گوشت بکرے کا لیں اور تین عدد لونگ پھول والی، تین عدد لیموں مریض کے استعمال شدہ قمیص ہو اس میں ڈال دیں اور عورت ہو تو دوپٹہ میں ڈال دینا اور سات بار سر سے وار کر ویران جگہ رکھ دیں، علاج کے پہلے دن استعمال شدہ کپڑا ہوگا، صدقہ میں اور آخری دن صرف یہ سامان کا صدقہ ہوگا۔

(4) مریض کو سات دن بعد بلانا ہوگا اس سے پہلے آپ نہیں ملیں،

(5) روحانی معالج مکمل مہارت حاصل شدہ ہوگا تو ان اُصولوں کو سمجھ جائے گا۔ غلطی کی گنجائش نہیں ہے۔

(6) روحانی معالج مریض سے ان چیزوں کا پرہیز کرائے، انڈہ، مچھلی، پیاز، ہر قسم کا گوشت وغیرہ گیارہ دن کیلئے۔

(7) روحانی معالج پانچ وقت کا نمازی ہو، قرآن پڑھا ہوا ہو، لازمی کیونکہ یہ عمل جلالی وُروحانی ہے۔

## نوافل ربیع الاوّل

**عیدالفطر کے دن اس عمل کو پڑھیں ہر جایز مقصد پورا ہوگا اور ہر مراد فوری برآئیگی**

جاء نماز پر باضو ہو کر بیٹھ جائیں درود ابراہیمی 11 بار پڑھیں اب 1100 بار اس عبارت کو دہرائیں یا اسرافیل نور عطائے غریب نواز کے صدقے ابراہیمؑ وا آل ابراہیم کے صدقے صدقہ پنجتن پاک کا (یہاں اپنی حاجت بیان کریں) میری فلاں مراد فوری پوری ہو۔ فقیر سردار خان (بھاگناڑی)

## میرا تو کام ہو گیا

میں اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ادا کرتا ہوں کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع کردہ ایک وظیفہ کی برکت سے میری ناراض بیوی اور سسرالی رشتہ دار مان گئے میری بیوی گزشتہ 4 ماہ سے کسی بات پر ناراض ہو کر اور لڑ کر گئی ہوئی تھی حقیقت ہے کہ وہ بہت چرب زبان تھی اور بات بات پر لڑائی جھگڑے کو تیار رہتی میں نے اپریل 2018ء کے تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 9 پر ایک وظیفہ دیکھا جس میں عورت اور مرد کی صلح کیلئے یا رحمٰن یا رحیم یا کریم یا ولی کا وظیفہ تھا میں نے اس پر عمل کیا حیرت انگیز طور پر ایک ہفتہ بھی نہ گزرا تھا کہ میرے سسرالی رشتہ داروں کی طرف سے پیغام آیا کہ آپ آ کر اپنی بیوی کو لے جائیں جب میں گیا تو انہوں نے بہت اچھا سلوک کیا میری بیوی نے اپنی غلطی مانی میرے سسرال والوں نے مجھے سر آنکھوں پر بٹھایا۔ میں حیران رہ گیا کہ اس قدر تیز اثرات ظاہر ہوئے ہیں اپنی بیوی کو گھر لے آیا وہ میرے ساتھ انتہائی خوشگوار موڈ میں رہتی ہے اب کوئی چرب زبانی نہیں اپنی اس خوشگوار زندگی پر میں اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں اور ماہر روحانیات کو ہزاروں دعائیں دیتا ہوں کہ جن کے فیض کی برکت سے میرا اجڑا ہوا گھر بس گیا۔

# لطائف ستہ

تحریر
ایاز اشرف سیال
(چکوال)

گذشتہ شمارہ تحفہ روحانیات میں ایک دوست نے لطائف پر بات کی بہت اچھی لگی ان دوست کی بات کو بڑھاتے ہے اپنا مضمون شروع کرتا ہوں

**انسانی وجود میں مقاماتِ نورانی اور لطائفِ ستہ**

ہر انسان کے جسم میں دماغ سے لے کر ناف تک 70 نورانی مقامات ہوتے ہیں...جنہیں توحید و رسالت اور معرفت و روحانیات سے مرشد کامل ہی روشن کر سکتا ہے۔ عقل میں 4۔ ہر ایک آنکھ میں 5+5۔ دونوں کانوں میں 10+10۔ زبان پر 1۔ سینے میں 5۔ دل میں 5۔ گردوں کی طرف دونوں سائیڈ کی پسلیوں میں 10+10۔ اور ناف میں 5۔

**لطائف** :۔ رنگِ نور۔ مقام۔ زیرِ قدم۔ **قلب**:۔ سرخ۔ بائیں جانب سینہ پر دو انچ نیچے۔ حضرت آدمؑ۔ **روحی**:۔ سفید۔ دائیں جانب سینہ پر دو انچ نیچے۔ حضرت نوحؑ اور حضرت ابراہیمؑ۔ **نفس**:۔ زرد۔ ناف کے نیچے۔ حضرت آدمؑ۔ **سری**:۔ سبز۔ سینے کے درمیان۔ حضرت عیسیٰؑ۔ **خفی**:۔ نیلا۔ پیشانی کے وسط میں۔ حضرت موسیٰؑ۔ **اخفیٰ**:۔ سیاہ۔ دماغ کے وسط میں۔ حضرت محمد ﷺ۔

**تخلیقِ ارواح** :۔ خالقِ کائنات نے متعدد بار قرآن شریف میں یہ فرمایا ہے کہ میں نے چھ دن میں آسمان و زمین بنائے ہیں۔ اور خالقِ کائنات کی شان تو یہ ہے کہ جب وہ کسی چیز کا ارادہ کر لے تو صرف اتنا کہتا ہے "کُن" اور وہ ہو جاتا ہے۔ لہٰذا ان چھ دنوں سے مراد چھ مراحل ہیں۔ جنہیں تنزلات ستہ کہتے ہیں۔

**پہلا مرحلہ** :۔ اس دور میں نہ تو کائنات تھی اور نہ ہی کائنات کی کوئی چیز تھی۔ صرف وحدہٗ لاشریک ہی کی ذات تھی...اور وہ بھی چھپا ہوا خزانہ تھا۔ اس دور کو "ابد" کہتے ہیں۔

**دوسرا مرحلہ** :۔ دوسرے مرحلے میں **اللہ نورُ السمٰوٰت والارض** نے اپنے نور سے نورِ محمد ﷺ کو تخلیق فرمایا اس دور کو تجلیءاوّل کہتے ہیں

**تیسرا مرحلہ** :۔ اس مرحلہ میں لوح، کرسی، اور قلم اور اپنے خاص مقربین کی ارواح کی تخلیق کی۔ اسے تجلیءثانی کہا جاتا ہے۔

**چوتھا مرحلہ** :۔ اس مرحلہ میں تمام ارواح اور ملائکہ کو تخلیق کیا گیا...جسے عالمِ ارواح اور عالمِ ملکوت کہتے ہیں۔ جو کچھ بھی پوری کائنات میں ہے...وہ یہاں باطنی طور پر موجود ہے۔

**پانچواں مرحلہ** :۔ اس مرحلہ میں عالمِ ارواح اور عالمِ شہادت اس دنیا میں جو کچھ ہے...اس کا عکس تخلیق کیا گیا۔

**چھٹا مرحلہ** :۔ اس دور میں یہ ظاہری دنیا...جس میں نظام شمسی کے تمام ستارے، سیارے اور کہکشائیں ہیں...جسے عالمِ ناسوت کہتے ہیں...اسے تخلیق کیا گیا۔

آنحضرتؐ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ رب العزت نے اپنے نور سے سب سے پہلے میرا نور پیدا فرمایا۔ میں نے کئی سال اللہ رب العالمین کی عبادت کی۔ اور وہاں کا ایک دن...دنیاوی زندگی کے ہزار برس کے برابر ہے اس دوران میں قدرتِ الٰہی سے اس کی عظمت اور بزرگی کا مشاہدہ کرتا رہا۔

تسبیحات، طواف، قیام، رکوع، اور سجود کرتا رہا۔ پھر اللہ پاک نے اس نور کو چار حصوں میں تقسیم کر دیا۔ ایک حصہ سے عرش، دوسرے سے قلم، تیسرے سے بہشت، اور چوتھے حصے سے عالمِ ارواح اور باقی عالم اور ساری مخلوق کو تخلیق کیا۔ اللہ پاک نے حضرت آدمؑ کو مٹی سے تخلیق کیا۔ پھر آدمؑ کی بائیں پسلی سے اماں حواؑ کو پیدا فرمایا۔ پھر اماں حواؑ سے نسلِ آدمؑ کو پروان چڑھایا۔ اور پھر حضرت مریمؑ کے رحم میں اپنی روح پھونک کر حضرت عیسیٰؑ کو پیدا فرما کر یہ ثابت کر دیا کہ نسلِ انسانی کو آگے بڑھانے کیلئے اسے کسی خاص سہارے کی ضرورت نہیں۔ بلکہ وہ تو ہر چیز پر قادر ہے۔ جیسے چاہے تخلیق کرتا ہے۔ یوں تو تخلیقِ کائنات کا موضوع اتنا لمبا ہے کہ اس پر ایک جامع کتاب لکھی جا سکتی ہے۔ لہٰذا اختصار سے کام لیتے ہوئے یہیں پر قلم روک کر مزید موضوعات کی طرف بڑھا جاتا ہے البتہ آپ تک چہاردہ معصومین کی وہ بارہ تسبیحات پہنچائی جاتی ہیں...جو انہوں نے تجلیءثانی کے دور میں کئی سال پردہ غیب میں رہتے ہوئے عبادات کیں۔ اگر کوئی شخص روزانہ ایک ہزار دفعہ ایک تسبیح پڑھ کر یہ بارہ روزہ وظیفہ کرے دعا قبول ہوگی۔

**(1) سبحانَ ربیَ الاعلیٰ (2) سبحانَ عالِمَ السِّرِ (3) سبحانَ مَن ھوَ قائمٌ لاَ یَلھُو (4) سبحانِ الرفیع**

الاَعلیٰ (5) سبحانَ مَن ھُوَ دَآئمٌ لَا یَسھُو (6) سبحانَ من ھُوَ غَنیُ لَّا یَفتَنی (7) سبحانِ الحلیمُ الکریم (8) سبحانَ ذی العرشِ العظیم (9) سبحانَ رب العزۃِ عماَ یَصِفُون (10) سبحانَ ذی المُلکِ والمَلکُوت (11) سبحانَ الله وَبحمدِہٖ (12) سبحانَ ربیَ العظیم

**عقیدہ ء توحید** :۔ ہمارے ہاں اکثر لوگ ایک دوسرے پر یہ بہتان لگاتے رہتے ہیں کہ فلاں کا تو عقیدہ ہی خراب ہے۔ وہ تو بدعتی ہے، یا مشرک ہے۔ مثلاً یہ کہ شیعہ کافر ہے، دیوبندی مرتد ہے، بریلوی بدعتی و مشرک ہے، اہلِ حدیث کا عقیدہ تو انگریزوں کی ایجاد ہے، سپاہ صحابہ والے تو یزید کے ساتھی ہیں وغیرہ وغیرہ۔ مگر کیا آپ لوگوں کو پتا ہے کہ ایک سچا مسلمان اور سچے ایمان والا ہونے کے لیے کیسا عقیدہ اللہ عز و جل کے ہاں قابلِ قبول ہے ؟ یا اگر بالفرض آپ کو کوئی غیر مسلم ہی کہہ دیتا ہے کہ میں اسلام قبول کرنا چاہتا ہوں...تو اس وقت آپ اس کو کیسے دائرہ اسلام میں لائیں گے؟ کیا آپ کو پتا ہے کہ اس وقت آپ کو کیا کرنا چاہیے؟ یا پھر اتنی فالتو قسم کی باتیں کرنے والے کو یہ بھی نہیں پتا کہ کسی غیر مسلم کو مسلمان کیسے کیا جائے؟ اور وہ پہلے سے کلمہ گو مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے نکالنے کا بڑا شوقین ہے؟۔ کیا آپ اسے کسی مولوی صاحب کے پاس لے کر جائیں گے؟ اور پھر کس مسلک کے مولوی صاحب کے پاس لے کر جائیں گے؟ شیعہ؟ سنی؟ دیوبندی؟ بریلوی؟ وہابی؟ اہلِ سنت؟ اہلِ حدیث؟ یا پھر اس غیر مسلم سے ہی پوچھنے کی زحمت کریں گے کہ آپ اسلام قبول کرنے کے بعد کون سے مسلک کو اپنا نا پسند فرمائیں گے؟ کیا ایسی حالت میں وہ مذہب اسلام قبول کرے گا؟ کیا ایسے دین اسلام کی تبلیغ ہونی چاہیے؟ میرا خیال ہے میری کہی ہوئی بات آپ کے دل و دماغ میں اتر گئی ہوگی۔ اب آپ کو بتایا جاتا ہے کہ ایک سچا مسلمان ہونے کے لیے جن خصوصیات اور عقیدہ کا معیار اللہ پاک نے مقرر کیا ہے اور نبی پاکؐ نے ہمیں بتایا اور سکھایا ہے...وہ معیار اور عقیدہ کیا ہے؟

(1) سب سے پہلے **کلمہ طیبہ** :۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے، اور محمدؐ اللہ کے رسول ہیں۔

(2) **کلمہ شہادت** :۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، وہ اکیلا ہے، اس کا کوئی شریک نہیں۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ اس میں کچھ شک نہیں کہ محمدؐ اللہ کے بندے اور رسول ہیں۔

(3) **ایمانِ مفصل** :۔ میں ایمان لاتا ہوں اللہ پر، اور اسکے فرشتوں پر، اور اسکی (آسمانی) کتابوں پر، اور اسکے رسولوں پر، اور قیامت کے دن پر، اور اچھی اور بری تقدیر کے خالق اللہ پر اور موت کے بعد اٹھائے جانے پر۔

(4) **ایمانِ مجمل** :۔ میں ایمان لاتا ہوں اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے اسماء (یعنی نام) اور اپنی صفات کے ساتھ ہے۔ اور میں اس کے تمام احکام دل و زبان سے اقرار کرتا ہوں تصدیق کرتا ہوں۔

کسی غیر مسلم کو دائرہ اسلام میں لانے کیلئے یہ چار چیزیں اسے اس کی سمجھنے والی زبان میں بتا کر پھر اس سے عربی میں کہلوائیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ وہ دل اور زبان سے ان سب کا اقرار کرلے...تو پھر وہ اللہ کی رحمت سے مسلمان ہوجائے گا۔ اور اگر کسی مسلمان کا ان چاروں چیزوں میں سے کسی ایک میں ذرا بھر بھی شک ہوگا...تو اس کا ایمان کامل نہ ہوگا۔ اور اگر کوئی مسلمان اپنے دل و زبان سے ان کا اقرار کرتا ہے تو ہم کس حیثیت سے اسے مشرک یا مرتد قرار دیتے ہیں؟ حالانکہ اللہ احکم الحاکمین و رب العالمین تو اسے مشرک یا کافر نہیں کہتا۔ تو پھر ہم لوگوں نے دائرہ سالام کو وسیع کرنے کی بجائے اتنا تنگ کیوں کر دیا ہے کہ جو بھی ہماری مرضی کے مطابق نہ چلے، یا ہماری رائے سے اتفاق نہ کرے...تو ہم اسے دائرہ اسلام سے باہر نکال دینے کا فتویٰ ٹھوک دیتے ہیں۔

اس سلسلہ میں وضاحت کی خاطر اپنی آپ بیتی آپ لوگوں کے سامنے کھلی کتاب کی طرح پیش کرتا ہوں کہ میں نے اپنی زندگی کے پہلے ستائیس سال ایک ایسی جماعت میں گذارے...جہاں الحمدُ للہ مجھ سے کبھی بھی کوئی بھی شرک یا غیر مذہبی عمل سرزد نہ ہوا...مگر بہت سی چیزیں شک و شبہ کی بنا پر چھوٹ گئیں۔ اور جب حصول روحانیات کے راستے پر گامزن ہوا تو حقائق کھلنے لگے۔ ہمارے محلے کی مسجد کسی اور مسلک سے تعلق رکھتی تھی اور مجھے اپنے مسلک کی مسجد میں نماز پڑھنے کے لیے دوسرے محلے جانا پڑتا تھا...جس سے مجھے بڑی تکلیف ہوتی تھی۔ پھر اللہ علیم و حکیم نے اپنی لامحدود رحمتوں سے مجھے علم و حکمت اور نور و ہدایت کے خزانے عطا کرنے شروع کر دیئے۔ اور سب سے پہلے مجھے یہ کشف عطا کیا گیا کہ کوئی بھی مسلم کلمہ گو...جس کا عقیدہ ان چار چیزوں پر ہے...اس کے پیچھے نماز ہو جاتی ہے...خواہ وہ کسی بھی مسلک سے تعلق کیوں نہ رکھتا ہو۔ بس! پھر اس دن سے جہاں بھی نماز کا وقت ہوتا...تو میں ہر امام کی اقتداء میں نماز ادا کر لیتا۔ اور شاید اسی بنا پر مجھے ہر مسلک کی مساجد میں امامت کرانے کی سعادت بھی مل جاتی ہے۔

ایک دفعہ امام اعظم حضرت امام ابوحنیفہؒ کو حضرت امام مالکؒ کی مسجد میں نماز پڑھنے کا اتفاق ہوا تو آپؒ نے ہاتھ کھول کر نماز ادا کی۔ لوگوں نے آپؒ سے پوچھا کہ آپؒ تو خود اتنے بڑے مسلک کے امام ہیں...آپؒ نے اس طرح نماز کیوں ادا کی؟ امام اعظمؒ نے فرمایا کہ میں بھی تو اتنے بڑے مسلک کے امام کی مسجد میں نماز ادا کر رہا ہوں۔ اب مجھ پر اُن کا اتنا احترام تو بنتا ہے کہ میں ان کی تعلیمات کے مطابق نماز ادا کروں۔

# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی معیاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 92-300-6351192+ پر میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔

## قرآن ضرور پڑھو

سجاد صاحب کہتے ہیں کہ میں کچھ ناگریز وجوہات کی بناء پر ایک ایسے دور سے گزر کے قرآن کو شدید مصروفیات کی وجہ سے بالکل وقت نہ دے سکا مجھے بہت دُکھ اور افسوس تھا لیکن اپنے آپ کو یہ دلاسہ دے کر مطمئن کرتا کے مصروفیات اور مشکلات ختم ہوتے ہی قرآن سے ناطہ جوڑلوں گا۔ وقت یوں ہی مصروفیت کی نظر ہوتا گیا کہ ایک دن سورۃ مزمل کی یہ آیت کسی اخبار میں سامنے آگئی۔

**وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَيلَ وَالنَّهَارَ ۔ عَلِمَ اَنْ لَنْ تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرءُ وَامَا تَيَسَّرَ مِنَ الْقُرْاٰنِ۔ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَرْضٰى ۔ وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِى الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ۔ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَاقْرءُ وَامَا تَيَسَّرَ مِنْهُ (73/20)**

(ترجمہ) اللہ ہی دن اور رات کا حساب رکھتا ہے اُسے معلوم ہے کہ تمہیں دن میں بہت سے کام ہوتے ہیں۔ اسلئے اُس نے تم پر مہربانی فرمائی پس جتنا آسانی سے ہوسکے قرآن پڑھ لیا کرو اسے معلوم ہے کہ تم میں کچھ لوگ مریض ہیں اور کچھ رزق اور اللہ کے فضل کی تلاش میں رہتے ہیں اور کچھ اللہ کی راہ میں جہاد کرتے ہیں۔ پس جتنا آسانی سے ہوسکے قرآن پڑھ لیا کرو۔

کس قدر پیار بھری ندا ہے میرے اللہ کی طرف سے اے میرے بندے تجھے بیماری، روزی کی طلب (یعنی معشیت) حتیٰ کے میری راہ میں جہاد کرنا بھی، قرآن پڑھنے سے نہ روکے میں تمہاری تھوڑی سی محنت کو بھی قبول کرتا ہوں اور تمہاری کمی اور کوتاہی کو معاف کر دیتا ہوں۔ بس میری طرف متوجہ ہوجاؤ۔

کتنا مہربان ہے میرا رب جس نے مجھے اتنی سہولت دے رکھی ہے کہ اگر میں پھر بھی قرآن کو نہیں پڑھتا تو صرف اپنا ہی نقصان کرتا ہوں کیونکہ اگر میں قرآن پڑھونگا ہی نہیں تو سمجھونگا کیسے؟ اور سمجھونگا نہیں تو اس کے احکامات پر عمل کیسے کرونگا؟ یہ یاد رکھنا ہے کہ قرآن کو اللہ نے ہم پر فرض کیا ہے۔

**اِنَّ الَّذِی فَرَضَ عَلَيكَ القُرآنَ (28/85)**

ترجمہ:۔ بے شک (اے پیغمبر) اللہ جس نے تم پر قرآن کو فرض کیا ہے

میری آپ سے درخواست ہے کہ قرآن کو اپنے معمولات میں شامل کریں کم از کم ایک رکوع ترجمہ کے ساتھ سمجھ کر پڑھیں۔ ورنہ جو لوگ قرآن نہیں پڑھتے وہ قرآن کا یہ فرمان بھی سُن لیں! جب قیامت کے دن نبی کریمؐ اُنکی شکایت اللہ تعالیٰ سے اس طرح فرمائیں گے

**وَقَالَ الرَّسُولُ يَا رَبِّ اِنَّ قَوْمِى اتَّخَذُوا هٰذَا القُرآنَ مَهْجُورًا (20/30)**

ترجمہ:۔ اور پیغمبر کہیں گے کہ اے میرے رب! بے شک میری اُمت نے اس قرآن وک چھوڑ رکھا تھا۔

تو کوشش کریں کہ قرآن کو اپنی زندگی میں شامل رکھیں اگر کبھی زندگی میں مجبور اور مصروف ہوگئے تو اس آیت کو نہ بھولیں۔

**فَاقرؤا ماتيسر مِن القران (20/30)**

ترجمہ:۔ بس جتنا آسانی سے ہوسکے اتنا قرآن پڑھ لیا کرو

اللہ تعالیٰ ہم کو قرآن کریم پڑھنے اور سمجھنے والا بنادے اس پر عمل کرنے والا بنادے اس کو دوسروں تک پہچانے والا بنادے (آمین ثمہ آمین)

واضح ہوتا ہے کہ قرآن پاک کے پڑھنے میں کوئی زبردستی نہیں چاہے، ہم روزانہ ایک آیت یا ایک رکوع ترجمہ کے ساتھ ہی پڑھیں لیکن پڑھیں ضرور۔

## پاکستان کے بڑے شہروں کے نام

**اسلام آباد:**۔1995ء میں مرکزی دارالحکومت کا علاقہ قرار پایا یہ شہر مذہب اسلام کے نام پر رکھا گیا اسی وجہ سے اس شہر کا نام اسلام آباد قرار پایا۔

**راولپنڈی :**۔اس شہر کو قوم راول نے آباد کیا۔ چند ایک مکانوں پر مشتمل ایک چھوٹا سا قصبہ تھا چوہدری جھنڈے خان راول نے 15ویں صدی عیسوی میں باقاعدہ اس شہر کی بنیاد رکھی۔

**ملتان:**۔اس شہر کی تاریخ کئی ہزار سال پرانی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ کم وبیش 4000 سال البیرونی کے مطابق ہزاروں سال قبل کرت سکیا کے زمانے میں آباد کیا اس کا ابتدائی نام قیسا پورتھا یہ شہر کئی بار نیست و نابود ہوا اور پھر آباد ہوا۔ ہندو راجا مولی تان نے اسے پھر سے آباد کیا اور اس شہر کا نام اپنے نام سے منسوب کیا۔ مولی تان بگڑتے ہوئے ملتان ہو گیا۔ محمد بن قاسم کی فوج نے آخری پڑاو اس شہر میں ڈالا اور ملتان فتح کیا۔

**کراچی :**۔کراچی دراصل درست لفظ کلانچی ہے۔ جو کہ ایک بزرگ مائی کلاچی کے نام سے مشہور تھا اس عورت کا تعلق بلوچ قوم سے تھا ماہی گیروں کی بستی کے قیام سے اس شہر کی بنیاد پڑی ساحل سمندر ہونے کی وجہ سے یہاں پر دیگر قومیں اور لوگ بھی بسنا شروع ہو گئے 220 سال پہلے یہاں یہ بستیاں آباد ہوئیں تھیں۔ کلانچی پھر کلاچو بنا کلاچو بلوچ قوم کا قبیلہ ہے پھر اس کے بعد یہ شہر کو کلاچی کے نام سے مشہور ہوا اور آخر کار کلانچی لفظ کراچی بن گیا۔ 1925ء میں اسے شہر کی حیثیت دی گئی 1947ء سے 1959 تک یہ پاکستان کا دارالحکومت رہا۔

**حیدر آباد :**۔اس شہر کا پرانا نام نیرون کوٹ تھا کلہوڑوں نے اسے حضرت علی کے نام سے منسوب کر کے آپ کی کنیت پر نام رکھ دیا اور یہ شہر حیدر آباد کہلایا اس شہر کی بنیاد 1768ء میں غلام کلہوڑ نے رکھی۔

**لاہور:**۔ایک نظریہ کے مطابق ہندوؤں کے دیوتا راما کے بیٹے لاوا کی نسبت سے لاہور شہر کا نام پڑا۔ لاوا کو لوہ سے پکارا جاتا تھا اور لوہ (لاوا) کیلئے تعمیر کیا جانے والا قلعہ لوہ' آور' سے مشہور ہوا۔ جس کا واضح معنی لوہ کا قلعہ تھا۔ اسی طرح صدیاں گزر گئی اور پھر لوہ اور لفظ یکجا ہو گئے تو لاہور لفظ وجود میں آگیا۔ بالکل اسی طرح جیسے سیوستان سبی اروشالکوٹ' کوٹیا کوئٹہ میں بدل گیا ایک دوسرے نظریہ کے مطابق دو بھائی لاہور اور قاصو مہاجر تھے اور اس سرزمین پر آئے اس سرزمین کا نام اسی نسبت سے لاہور رکھا گیا دوسرے بھائی قاصو نے لاہور سے کچھ کلومیٹر کے فاصلہ پر اپنا ایک شہر آباد کیا جسے قصور کے نام سے یاد کیا جاتا ہے جبکہ دوسرے بھائی نے اندرون شہر سے تین کلومیٹر اچھرہ کو اپنا مقصد بنایا اور بعد میں اسی لاہو کی وجہ سے اس شہر کا نام لاہور پڑا یہی وجہ ہے کہ اچھرہ کی حدود میں آج بھی کئی ہندوؤں کی قبریں ملتی ہیں۔

**پشاور :**۔پیشہ ور لوگوں کی نسبت سے اس شہر کا نام پشاور رکھا گیا دوسری روایت کے مطابق محمود غزنوی نے اسے یہ نام دیا۔

**کوئٹہ :**۔کواٹا سے بنا ہے جس کے معنی قلعہ کے ہیں بگڑے بگڑتے یہ کواٹا سے کوئٹہ بن گیا۔

**ٹوبہ ٹیک سنگھ :**۔نام سے ظاہر ہے کہ اس شہر کا نام کسی سکھ کے نام سے منسوب کیا گیا یہ سکھ ''ٹیکو سنگھ'' تھا۔ ''ٹوبہ'' پنجابی میں تالاب کو کہتے ہیں۔ یہ درویش سکھ شہر کے ریلوے اسٹیشن کے پاس بیٹھا رہتا تھا۔ جس درخت کے نیچے یہ بیٹھا اُس کے قریب پینے کے پانی کا انتظام کرتا تھا۔ یہ سکھ ریلوے اسٹیشن پر مسافروں کو پانی پلاتا تھا جو کہ ایک تالاب سے بھرا کرتا تھا تالاب سے پانی لانے کی نسبت سے اس جگہ کا نام ٹوبہ ٹیکو سنگھ رکھ دیا گیا۔ بعد میں تبدیل ہوتے ہوتے ہوئے ٹوبہ ٹیک سنگھ بن گیا۔

**سرگودھا :**۔اس شہر کا نام دو لفظوں سر اور گودھا سے مل کر بنا ہے ہندی میں سر تالاب کو کہتے ہیں اور گودھا ایک فقیر کا نام ہے جو تالاب کے کنارے رہتا تھا۔ اس تالاب کو فقیر سے نسبت دیتے ہوئے پہلے تو گودھے والا سر کہا جاتا تھا لیکن یہ ترتیب اُلٹ کر دی گئی اور اس مقام کا نام سرگودھا رکھا گیا۔ 1930ء میں یہ شہر باقاعدہ طور پر آباد ہوا۔

**بہاولپور :**۔نواب بہاول خان کا آباد کرتا شہر جو کہ انہی کے نام سے منسوب رہا بہاولپور کہلاتا ہے۔ مدت تک اس شہر نے ریاست کے طور پر پاکستان کے ساتھ الحاق کیا یہ پہلی ریاست تھی جس نے پاکستان کے ساتھ الحاق کیا۔ ون یونٹ کے قیام تک یہاں عباسی خاندان کی حکومت تھی۔

**فیصل آباد :**۔یہ شہر ایک انگریز گورنر پنجاب جیمز لائل کے نام سے منسوب تھا۔ اسی وجہ سے اس شہر وک لائل پور کے نام سے پکارا جاتا تھا۔ تقسیم کے عرصہ بعد سعودی عرب کے عظیم بادشاہ شاہ فیصل کے نام سے اس شہر کو منسوب کر دیا گیا نیا نام فیصل آباد دیا گیا۔

**رحیم یار خان :**۔بہاولپور کے عباسیہ خاندان کے فرد نواب رحیم یار خان عباسی کے نام پر اس شہر کو آباد کیا گیا آج تک یہ شہر اپنے ابتدائی کے نام کے ساتھ ہی وجود میں ہے۔

**عبد الحکیم :**۔جنوبی پنجاب کی ایک معروف بزرگ ہستی عبد الحکیم کے نام سے یہ شہر آباد ہے حضرت عبدالحکیم کا مزار اسی شہر میں موجود ہے۔

# غذا سے علاج کریں اور صحت پائیں

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

## زیادہ پسینہ کا علاج

کچے بینگن کا رس، ہتھیلیوں اور تلوؤں پر لگاتے رہنے سے پسینہ نکلنا بند ہو جاتا ہے۔ مونگ بھون کر پیس لیں۔ آٹے کو پانی گوندھ کر ابٹن کی طرح ملنے سے زیادہ پسینہ آنا بند ہو جاتا ہے۔ جس حصے پر پسینہ زیادہ آتا ہو، وہاں ہرڑ پیس کر ملیں۔ دس پندرہ منٹ بعد نہالیں۔ پسینہ آنا بند ہو جائے گا۔ پسینے سے بد بو آتی ہو تو نمک کا استعمال کم کر دیں۔ پاؤں میں پسینہ آتا ہو تو پاؤں پہلے گرم پانی میں رکھیں۔ بعد میں دونوں پاؤں آپس میں اچھی طرح رگڑیں اور پانی سے نکال کر پونچھ لیں۔ یہ عمل کم از کم آٹھ دن کرتے رہنے سے بہت فائدہ ہوگا۔ پھٹکڑی پسی ہوئی ایک چمچ دو گلاس پانی میں حل کر کے ہاتھ پاؤں دھونے سے پسینہ آنا بند ہو جاتا ہے۔ ایک مٹھی موٹھ بھون کر پیس لیں۔ آدھا چمچ ملا کر جہاں پسینہ آتا ہو تو پوڈر کی طرح مل لینے سے پسینہ آنا بند ہو جائے گا۔

## لو لگ جائے تو یہ کریں

دھنیا کے پانی میں چینی ملا کر پینا لو لگنے سے بچاتا ہے۔ شہتوت زیادہ کھانے لو نہیں لگتی۔ گرمیوں کے موسم میں بار بار پانی پیتے رہنے سے لو لگنے کا خطرہ ٹل جاتا ہے۔ آم کی کیری کی چھاچھ پینا بہت مفید ہے۔ املی پانی میں بھگو کر اس کا پانی پینے سے گرمیوں میں لو نہیں لگتی۔ پختہ املی کا گودا ہاتھوں اور تلوؤں پر ملتے رہنے سے لو کا اثر ختم ہو جاتا ہے۔ تلسی کے پتوں کا رس اور چینی ملا کر پینے سے لو نہیں لگتی چکر آنا بند ہو جاتے ہیں۔ گرمیوں میں ایک الائچی ہر وقت منہ میں رکھنے سے لو سے محفوظ ہو سکتے ہیں۔ پیاز کا رس کنپٹی اور چھاتی پر لگانا اور پینا مفید ہے۔ لیموں کا رس ایک گلاس پانی میں ملا کر تھوڑی سی پسی ہوئی مصری ڈال کر پینے سے لو کا اثر کم ہو جاتا ہے۔

## الرجی کے مریضوں کیلئے خوشخبری

**علاج** :۔ پھٹکڑی پسی ہوئی آدھا چمچ پانی میں ڈال کر حل کر لیں اور الرجک دانوں پر لگائیں، فائدہ ہوگا۔ ناگ کیسر 6 گرام، شہد 25 گرام ملا کر صبح و شام مریض کو کھلائیں، مفید رہے گا۔ ہینگ گھی میں پیس لیں اور پورے جسم پر مالش کرنے سے الرجی دور ہو جاتی ہے۔ ہلدی آدھا چمچ، مصری یا شہد آدھا چمچ ملا کر دن میں دو بار کھاتے رہنے سے الرجک دانے نہیں نکلتے۔ زیرہ پانی میں ڈال کر ابال لیں۔ اس پانی سے غسل کریں۔ خارش اور الرجک دانے ختم ہو جائیں گے۔ نیم کے بیج کی گری یا نیم کا تیل سرسوں کے تیل میں جلا کر اس تیل سے پورے دن پر مالش کرنا مفید ہے۔ پیاز کھانے سے الرجک دانوں سے نجات حاصل ہوتی ہے۔ تلسی کے بیج 1/4 چمچ ایک عدد آنولہ مربہ پر ڈال کر دن میں دو بار کھانے سے دانے ٹھیک ہو جاتے ہیں۔ اجوائن ایک چمچ، سوندھا نمک حسب ذائقہ ملا کر صبح خالی پیٹ پانی سے پھانک لینا مفید رہتا ہے۔ چنے کا آٹا (بیسن) سے موتی چور لڈو بنا کر اوپر کالی مرچ ڈال کر کھانے سے الرجک دانے مٹ جائیں گے۔ پان کے پتے تین عدد، پھٹکڑی ایک چمچ پانی ڈال کر پیس لیں اور الرجک دانوں پر مالش کریں فائدہ ہوگا۔ سیاہ مرچ اور گھی ملا کر پینا اور بدن پر مالش کرنا فائدہ پہنچاتا ہے۔ اجوائن ایک چمچ، گڑ دو چمچ کے برابر، دو کپ پانی میں ابال کر پینا اور الرجک دانوں میں فائدہ مند ہے۔

## خناق کا آسان علاج

گرمی کے موسم میں اکثر خناق کے مریضوں میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹر صاحبان اس کا پیچیدہ علاج کرتے ہیں بہت آسان غذا سے اس مرض کا علاج ممکن ہے۔

**علامات** :۔ گلے میں سانس کی نالی اوپر بھورے رنگ کی جھلی پیدا ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے گلے میں درد ہوتا ہے۔ سوجن بھی ہوتی ہے۔ منہ سے لیس دار مواد رال کی شکل میں نکلتا ہے۔ منہ کو سونگھنے سے بد بو سی آتی ہے۔ سانس میں رکاوٹ ہونے لگتی ہے۔

**علاج** :۔ لہسن کی تریاں 60 گرام چار گھنٹے میں چوسنے سے مریض کو بہت فائدہ پہنچتا ہے۔ تازے انناس میں پیپسین ہوتی ہے، یہی وجہ ہے کہ انناس کا رس خناق کی جھلی کو کاٹ کر گلے کو صاف رکھتا ہے۔ انناس خناق کی مخصوص دوا ہے۔ لیموں کا رس پانی میں ملا کر غرارے کرنا اور لیموں چوسنا مفید ہے۔

## حمل

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

(یکم تا 8) یہ ہفتہ پیشہ ورانہ معاملات کے لحاظ سے ترقی پذیر ثابت ہوگا سعد نظر عطارد تثلیث مریخ کی قائم ہو رہی ہے۔ زندگی میں متعدد بار عشق و محبت کے کھیلوں میں الجھیں گے لیکن کامیابی بہت کم حاصل ہو سکے گی آپ اکثر محبت کے معاملات میں اعتدال پسندی کا مظاہر کرنے میں ناکام رہتے ہیں۔ نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں ہے۔ ہر وہ کام جس کیلئے ذاتی قوت اور کاروائی کی ضرورت ہو وہ ضرور کریں ان شاء اللہ کامیابی ملے گی۔ (9 تا 16) جن افراد کی زندگی میں آپ کی اہمیت ہے اور جن سے قریبی تعلق ہیں مریخ لڑائی جھگڑے اور انتشار کا ستارہ بھی ہے اس لیے ایسے تمام افراد سے اختلافات اور تناؤ پیدا ہوگا۔ یہ وقت طویل المعیاد مالی معاملات اور ٹھوس بنیادوں پر قائم معاملات مثلاً سرمایہ کاری، بچت کی اسکیموں قرضہ جات اور رہن وغیرہ کیلئے موافق ثابت ہوگا چنانچہ اگر آپ قرض یا امداد کیلئے درخواست دینا چاہتے ہیں تو اس وقت معلومات حاصل کر لیں۔ (17 تا 24) اس ہفتہ زہرہ مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کاروباری حضرات ان ایام میں نقصان اُٹھا سکتے ہیں۔ اب احتیاط کی ضرورت ہے۔ اپنے معاملات خود نبٹائیں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے محتاط رہیں۔ منگنی کے ٹوٹ جانے کا خدشہ ہے۔ اس ہفتہ کا نحس عدد 8,7 ہے۔ کسی بھی بیماری کو معمولی نہ سمجھیں کوئی بھی مسئلہ پیش ہو تو فوری اپنے طبیب سے رابطہ کریں۔ کوشش کریں کہ کوئی بیماری طول نہ پکڑے۔ (25 تا 30) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ اس ہفتہ 27 جون حالت رجعت میں ہے۔ اس کی یہ رجعت برج دلو میں ہوگی اور 27 اگست کو برج جدی میں ختم ہوگی۔ یہ وقت انتہائی محتاط رہنے کا ہے کسی بھی قسم کے نقصان کا اندیشہ ہے۔ آگ اور ہتھیار سے محتاط رہیں۔ گہری چوٹ بھی لگ سکتی ہے۔

## برج ثور

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

(یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تثلیث مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے اس نظر کے تحت کاروباری افراد آئندہ آنے والے وقت کیلئے ان دنوں بہترین حکمت عملی بنا سکتے ہیں۔ دوران سفر احتیاط کرنا ہوگا۔ والدہ کی جانب سے وراثتی جائیداد یا مفت کی دولت ملنا متوقع ہے انعامی اسکیموں میں فائدہ ہو سکتا ہے۔ متنقفہ طلب امور کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکے گا۔ (9 تا 16) گھریلو حالات پرسکون نظر آتے ہیں۔ اہلخانہ سے متعلقہ مسائل حسب منشاء حل ہونگے۔ زوجین کے مابین موافقت رہے گی۔ غیر شادی شدہ حضرات میں سے اکثر حسب منشاء شادی کرانے میں کامیاب و کامران رہیں گے قانونی امور کی انجام دہی احتیاط طلب ہوگی۔ اہم امور کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکے گا۔ اجنبی چہروں کو حلقہ دوستی میں شامل کرنے سے گریز کریں۔ دھوکہ دہی کا اندیشہ ہے محتاط رویہ رکھیں۔ (17 تا 24) اس ہفتہ زہرہ مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں منگنی یا نکاح ٹوٹ سکتی ہے کوئی ذہنی صدمہ ملنے کا خدشہ ہے پریشانیوں میں اضافہ ہوگا۔ حالات خطرہ سے خالی نہیں۔ برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں اور اپنے اسم الٰہی کا ورد بھی کریں۔ اسم اعظم جاننے کیلئے ادارہ سے رابطہ کر سکتے ہیں۔ دوسروں سے وابستہ توقعات ہرگز پوری نہ ہو سکیں گی۔ قانونی امور احتیاط کے طالب ہونگے۔ سفر نہ کریں۔ (25 تا 30) آپ کے برج کا حاکم سیارہ اچھے حالات میں نہیں لہذا دوران سفر احتیاط کریں کسی قیمتی شے کی چوری کا خدشہ ہے یا مشینری خراب ہو سکتی ہے وہ افراد جن کا تعلق شیئرز یا انعامی بانڈ یا انعامی اسکیموں میں حصہ لینے سے ہے اس ہفتہ محتاط رہیں اگر کسی کو آپ نے رقم دی تو واپس نہ ملے گی نئے کاروبار کے آغاز کیلئے یہ ہفتہ مناسب نہ ہے۔ شراکتی کاروبار بھی فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک، ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,93
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24

جوزا



(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہے قران کی شمس سے نظر قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ ان ایام میں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ مفت کی دولت ملنے کا امکان ہے۔ گھریلو ماحول بھی خاصا خوشگوار ہوگا۔ طالب علم کو اپنی پڑھائی پر دھیان دینا ہوگا۔ اس ماہ آپ کے ستارے کمزور حالت میں ہیں خاص طور پر اس ہفتہ ان ستاروں کی کمزوری میں بہت اضافہ ہوگا۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نظر کیوجہ سے اس ہفتہ کے دوران مالی حالات میں اتار چڑھاؤ رہے گا۔ کسی مقام پر جم کر بیٹھنا نصیب نہ ہوگا۔ اس ہفتہ سیاحت وسفر میں رہیں گے اور مالی مفاد کم حاصل ہوں گے۔ اس ہفتہ دوران سفر محتاط رہیں۔ بلاوجہ گفتگو سے پرہیز کریں۔ اگر اولاد جوان ہے تو اس سے مشورہ ضرور کریں ضروری ہی نہیں کہ بڑی عمر کے لوگ آپکو درست مشورے دیں۔ (17 تا 24) ان ایام میں عطارد تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ بعض ملازم پیشہ افراد کا تبادلہ ان کی مرضی کے مطابق ہو جائیگا۔ جبکہ کاروبار افراد کیلئے ممکن ہے کہ وہ کاروبار کی جگہ یا رہائش تبدیل کریں گے۔ تاہم وہ افراد جن کے تعلقات اپنی شریک حیات سے کشیدہ چلے آرہے ہیں۔ ایسے مسائل جو پہلے سے ہی آپ کے ساتھ چپکے ہوئے تھے حل ہونا شروع ہو جائینگے۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں۔ غصہ کو قابو میں رکھیں۔ (25 تا 30) کھانسی نزلہ یا زکام کی شکایت ہو تو بہتر معالج سے فوری علاج شروع کروائیں۔ ورنہ بیماری دیر سے ختم ہوگی دوستوں سے فائدہ ملنے کا امکان ہے اولاد کی طرف سے مایوسی ہوگی اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ یہ وہ وقت ہے کہ ایک کمزور دشمن بھی آپ پر حاوی ہو سکتا ہے۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو منگنی کا امکان زیادہ ہے یا اپنے محبوب سے اظہار محبت کر سکتے ہیں۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبار 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35

سرطان



(یکم تا 8) سیارہ عطارد تعلیم سے منسلک ہے آپ کے زائچہ میں اچھی حالت میں موجود ہے۔ آپ کو ایسی زندگی گزارنی چاہئے کہ جس میں آپ سر اٹھا کر جی سکیں اس ماہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا انتہائی بے وقوفی ثابت ہوگا۔ بچی ہوئی رقم کسی دوسرے مصروف میں لے آئیں۔ اچانک کثیر رقم ملنے کا امکان ہے۔ ایک پریشان دوست سے مل کر خوشی حاصل ہوگی ایک شخص جسے آپ غیر مراہم سمجھتے تھے ایسے موڑ پر آپ کا ساتھ دے گا۔ (9 تا 16) قریبی عزیزوں اقارب سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ بات بات پر غصہ کا اظہار کرنا آپ کیلئے اچھا نہیں ہے ایک دیرینہ الجھا ہوا مسئلہ اس ہفتہ حل ہو جائیگا۔ نئی جائیداد کی خرید وفروخت کیلئے یہ ہفتہ اچھا ہے ایسے افراد جو تعلیم حاصل کر رہے رہیں اور ساتھ ہی جنس مخالف کی محبت میں مبتلا ہیں دونوں میں کامیابی حاصل ہوگی۔ جس کی آپ کو اس سے توقع نہ تھی مان لیں کہ کبھی کھوٹا سکہ بھی کام آجاتا ہے۔ (17 تا 24) آپ کے لئے امتحان کا وقت ہے نہایت احتیاط سے یہ وقت گزارنا ہوگا اس احتیاط میں گھریلو اور کاروباری جسمانی اور روحانی ہر طرح کا خیال رکھنا ہوگا۔ آپ کو ایک خوشخبری مل سکتی ہے۔ ایک نادر موقع ملنے والا ہے جس کو استعمال میں لاکر آپ مالی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ اس وقت زائچہ کے مطابق آپ کا خانہ مال زیادہ طاقت میں ہے۔ سونا چاندی کا کاروبار کرنے والے حضرات بھی اس ماہ خوب پیسہ کما سکیں گے۔ (25 تا 30) ملازم پیشہ افراد اس ہفتہ احتیاط برتیں بلاوجہ افسران بالا سے تکرار ہو سکتی ہے۔ اگر آپ نے اس ہفتہ غلط بیانی سے کام لیا تو لینے کے دینے پڑ سکتے ہیں۔ کسی بوڑھی عورت یا بزرگ خاتون سے فائدہ مل سکتا ہے یہ بزرگ خاتون آپ کی والدہ یا خاندان کی کوئی دوسری عورت بھی ہو سکتی ہے۔ آپ اپنے اندر ایک نئی قوت کو محسوس کریں گے۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔پتھر، ہیرا، لہسنیا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمن 115 بار۔یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61
اسد

(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس کی نظر قائم ہو رہی ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔مقدمہ میں فتح ہوگی۔جواں عمر لوگ اس ہفتہ آپ کو فائدہ دینگے۔خصوصاً اگر آپ کی اولاد جوان ہے تو اہم امور میں اس سے ضرور مشورہ کریں۔ذہنی دباؤ بھی ہوسکتا ہے پریشانی کو اپنے سے دور رکھیں۔آمدنی میں اضافہ ہوگا۔عشق ومحبت کے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔اپنی صحت کا خیال رکھیں۔بلڈ پریشر ہوسکتا ہے۔(9 تا 16) اس ہفتہ میں زیادہ توجہ قوت فیصلہ کی جانب رہیگی اپنے ارادے مضبوط رکیں اور جو کچھ کرنا ہے کرگزریں۔ایسے کام جن کو اب تک آپ غیر اہم سمجھتے آئے یا اھورا چھوڑا ہوا تھا کہ مکمل کرلیں۔فائدہ حاصل ہوسکتا ہے۔اس ہفتہ گھریلو معاملات اور جائیداد کا مسئلہ خاموشی سے طے کریں تو زیادہ بہتر ہوگا۔اگر بڑی نوعیت کا کام آپ خود کرنا چاہ رہے ہیں تو جلد بازی سے گریز کریں۔معدہ کے امراض پیدا ہوسکتے ہیں۔(17 تا 24) ایک شخص آپ کی تاک میں ہے ممکن ہے کہ اس کا تعلق برج حمل سے ہے۔روپے پیسہ ضائع نہ کریں کسی قسم کا حادثہ پیش آسکتا ہے۔عزیز کی جانب سے پریشانی لاحق ہوسکتی ہے دوران سفر محتاط رہیں اندیشہ ہے کہ کوئی بڑا نقصان نہ ہوجائے یہ ہفتہ آپ کیلئے پریشانیاں لاسکتا ہے۔ذہنی سوچ کو پختہ کریں طبیعت میں تیزی سے اتار چڑھاؤ رہے گا۔اور یہ ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے افراد کیلئے نقصان کا باعث بن سکتی ہے۔(25 تا 30) اس ہفتہ شمس مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔اپنی قوت اور دائرہ اختیار کو بڑھانے اور مقبولیت کے لئے اعلی عہدوں پر فائز لوگوں سے ملیں۔دوسروں کی رہنمائی کریں، ایسے ادارے جو کسی ادارے کے متعلق ہوں عملی اقدام کرنا مفید ہے۔ان ملازمین سے جو آپ کی پوزیشن کے ہوں۔اعلی طبقہ کے لوگ، حکام اعلی سے ملنا کامیابی لائیگا۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46
سنبلہ

(یکم تا 8) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہوسکتی ہے۔آپ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنا چاہئیں تو کامیابی ملے گی۔گھریلو ماحول میں تبدیل آسکتی ہے۔کاروباری حالات بہتر ہونگے بیرون ملک سفر پیش آسکتا ہے۔خدشات کو ذہن میں نہ آنے دیں کچھ لوگ بلاوجہ آپ کو پریشان کرنا چاہ رہے ہیں ان کی باتوں پر ذرا توجہ نہ دیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔اپنے حلقہ احباب سے نرم رویہ میں گفتگو کریں لڑائی جھگڑا سے گریز کریں۔کوشش کریں کہ اس ہفتہ میں کوئی مقدمہ یا پنچایتی فیصلوں میں نہ جائیں بدنامی کا خدشہ ہے۔ آپ کی طبیعت میں مایوسی غالب کا عنصر رہے گا۔(17 تا 24) اس ہفتہ قائم ہونے والی عطارد مشتری کی سعد نظر کے تحت ملازمت پیشہ افراد کی آمدنی کے وسائل بڑھیں گے ممکن ہے کہ ترقی ملے گی یا پھر بونس وغیرہ کے ذریعہ رقم حاصل ہوگی۔انعامی اسکیموں میں بھی قسمت آزمائی کرسکتے ہیں۔خاموشی اور تنہائی چھوڑ دیں لوگوں میں گھل مل کر زندگی بسر کرنے میں ہی زندہ دلی ہے۔کاروبار میں نئی راہیں کھلیں گی۔یکسانیت سے بچنے کیلئے تفریحی کا پروگرام بناسکتے ہیں۔(25 تا 30) کسی بھی بات پر بلاوجہ جھگڑا ہوسکتا ہے بات کو طول دینے سے گریز کریں۔خاتون خانہ کچن میں کام کرتے ہوئے تیز دھار آلات اور آگ سے محفوظ رہیں چوٹ لگ سکتی ہے۔اپنے آپ کو مایوسی کی جانب نہ دھکیلیں۔خوش رہنے کی کوشش کریں۔دیرینہ دوست سے ملاقات ہوگی ایک عزیز کچھ مایوسی کی باتیں کریگا یاد رکھیں مایوسی گناہ ہے۔دوست اور دشمن کی پہچان رکھیں۔وقت کے ساتھ سب کچھ ٹھیک ہوجائیگا۔خواتین کو اس ہفتہ مالی فائدہ ہو سکتا ہے اچانک کھوئی ہوئی شے ملنے کی امید ہے۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یَا عَلِیْمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11




(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں کسی بھی قیمت پر اپنے مروجہ اصولوں کو نہ توڑیں۔ اپنی بات پر قائم رہیں۔ فضول گفتگو سے پرہیز کریں محافل میں جانے کا اتفاق ہوگا۔ کسی پرانے دوست سے مل کر خوشی محسوس کرینگے۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ آپ نے ایک سپولیا پال رکھا ہوا اور آپ اس سے بے خبر ہوں۔ اس ہفتہ دوران ہر طرح کی بحث ومباحثہ اور لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ (9 تا 16) یہ ہفتہ سفر کرنے کیلئے بہتر نہیں ہے۔ نقصان یا چوری ہونے کا خدشہ ہے سفر پر جانے سے قبل گھر کے تالوں کو اچھی طرح چیک کرلیں ایسا نہ ہو کہ کسی نقصان سے دوچار ہونا پڑے انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے یہ ماہ نحس ہیں۔ طبیعت میں خوشگواری کا عنصر غالب رہے گا۔ (17 تا 24) ان ایام میں شریک حیات اور دوستوں سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔ اس ماہ اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں۔ بلاوجہ کسی بھی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے جس کا انجام بہتر نہ ہوگا مناسب یہی ہے کہ خاموشی سے وقت گزاریں۔ معاملات کی سنگینی کو سمجھتے ہوئے اگر خاموشی اختیار کریں گے تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ نیلا رنگ نحس ثابت ہوگا۔ (25 تا 30) دو سیاروں کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے جن میں سے ایک سیارے کا تعلق آپ کے برج سے ہے لہذا بہت زیادہ احتیاط کرنی ہوگی کیونکہ جب کوئی سیارہ نحس حالت سے گزر رہا ہوتا ہے تو وہ اس برج کے حامل فرد کو بھی نقصان دیتا ہے۔ شریک حیات سے تعلق بہتر بنانے کی کوشش کریں کسی سے بلاوجہ بحث نہ کریں اور اگر ایسا ماحول بن جائے تو کوشش کریں کہ اُس جگہ سے دور نکل جائیں۔ سیر تفریح کا پروگرام بنالیں۔ طبیعت میں بہادری اور ہمت پیدا کریں اپنے موقف پر ڈٹے رہیں۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم یَا فَتَّاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28




(یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ ایام بھی آپ کیلئے بہتر اور معاون ثابت ہونگے۔ ان دنوں امراض سے نجات پانے کیلئے معالج کی تلاش کامیاب رہے گی خصوصاً معدہ کے امراض سے نجات مل سکتی ہے۔ تیز رفتاری سے گریز کریں محتاط انداز سے آگے کی جانب بڑھتے جائیں۔ پرانی چیزوں کے لین دین میں تو خاص طور پر محتاط رہیں گے۔ حالات میں بہتری آنا شروع ہو جائیگی۔ (9 تا 16) طالب علموں کیلئے یہ ہفتہ بہتر ثابت ہوگا وہ لوگ جو کہ تعلیم حاصل کرنے کے ساتھ عشق اور محبت میں بھی گرفتار ہیں ناکام اور مایوس ہو جائینگے ان کو محبوب کی طرف سے متوقع خبر نہ ملے گی بہتر ہے اس ہفتہ عاشق حضرات محبوب سے کچھ کنارہ کشی اختیار کرلیں ایسا کرنا ان کے حق میں بہتر ثابت ہوگا اپنے بنے ہوئے پروگرام میں کچھ ردوبدل کریں۔ موسم کی تبدیلی کے باعث طبیعت ناساز بھی ہو سکتی ہے۔ (17 تا 24) زہرہ مقابلہ مریخ کی نظر انہی دنوں میں قائم ہو رہی ہے جو کہ آپ کے بنے ہوئے کاموں کو بگاڑ سکتی ہے۔ غیر شادی شدہ خواتین ان ایام میں کسی مرد سے دھوکہ کھا سکتی ہیں اور شادی شدہ خواتین اپنے شریک حیات سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں کیونکہ یہ ایام ان کے لئے ایک آزمائش ڈال رہے ہیں۔ شادی شدہ افراد اور وہ لوگ جو کہ قبل از وقت اپنے محبوب کی محبت میں گرفتار ہیں ان دنوں محبوب کی طرف سے پریشانی لاحق ہو سکتی ہے۔ ملے جلے حالات رہینگے۔ (25 تا 30) سیارہ مریخ جو کہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہے 27 جون تا 27 اگست حالت رجعت یعنی نحس ترین گردش سے گزریگا اس دوران بہت زیادہ احتیاط کرنا ہوگی لڑائی جھگڑا سے گریز کریں تلخ کلامی بات کو بگاڑ سکتی ہے۔ جو کچھ جو کر رہا ہے خاموشی سے دیکھتے جائیں لیکن آئندہ کیلئے محتاط ہو جائیں۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ف۔پتھر، زرد عقیق۔مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔اسم اعظم، یَا سَلامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86




(یکم تا 8) مشتری رہائشی اور شراکتی معاملات پر حکومت کرتا ہے۔ اس نظر کے مطابق گھریلو معاملات بہتری کی جانب آئیں گے۔ بگڑے ہوئے مسائل حل ہو جائیں گے اس کے علاوہ یہ ہفتہ جائیداد کی خرید فروخت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔زہرہ تثلیث مشتری نظر بھی جائیداد، شراکتی اور مالی معاملات کی موافقت میں ہوں گے۔ بات پر خاص توجہ دیں ورنہ اپنا ہی بڑا نقصان کر لیں گے۔ (9 تا 16) ایک خوشخبری ملنے والی ہے حالات بہتری کی جانب آرہے ہیں نئی جائیداد کی خرید وفروخت کیلئے اچھے ایام ہیں۔ان ایام میں والدہ یا قریبی بزرگ سے خصوصی طور پر اپنے حق کے لئے دعا کروائیں۔ان کے اُٹھے ہوئے ہاتھوں میں آپ کے لئے وہ انعامات ، برکات، تجلیات ہیں جو کہ آپ کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔کسی جانب سے آپ اس دوران نظر بد کا شکار بھی ہو سکتے ہیں بہتر یہی ہے کہ خاموشی سے اپنے کام کو انجام دیں۔(17 تا 24) اس ہفتہ قائم ہونے والی عطارد مشتری کی سعد نظر کے تحت آپ کی اصلاح کردار، شخصیت کی تعمیر، شادی بیاہ کے معاملات، شریک کاروبار اور شریک زندگی کے ساتھ بہتر روابط قائم رکھنے کی جانب اشارہ ہے۔ٹھیکہ جات کے حصول اور ملازمت پیشہ افراد کے تبادلوں کے مسائل حل کرنے میں مددگار ثابت ہوگی۔صحت پہلے سے بہتر کی جانب آئیگی۔ (25 تا 30) آپ کے برج کا حاکم سیارہ اچھی حالت میں نہیں لہذا دوران سفر احتیاط کریں کیونکہ اس ہفتہ زہرہ تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔اس نظر کے تحت اپنی قیمتی اشیاء کی خود حفاظت کریں اور یاد رکھیں کسی پر بھی حد سے زیادہ بھروسہ نہ کریں۔خواتین میں نسوانی امراض یا زچگی سے متعلق بڑھ جانے کا خدشہ ہے خصوصاً برج قوس سے متعلق خواتین اپنے نسوانی مرض کے علاج بارے اچھے ماہر ڈاکٹر سے رابطہ کریں۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78




(یکم تا 8) غیر اہم شخص کو اپنے راز دینے کا کوئی فائدہ نہیں بدنامی ہو سکتی ہے۔مشکلات سے نکلنے کے لئے ہاتھ پیر مارنا ضروری ہے ان دنوں منصوبہ بندی کرنا بہتر ثابت ہوگا ذہنی دباؤ سے بچیں بلڈ پریشر زیادہ کرنے سے کوئی فائدہ نہیں جو ہونا ہے وہ ہو کر رہتا ہے اپنے برج کے مطابق صدقہ خیرات دے کر گھر سے نکلیں۔مالی فائدہ متوقع ہے۔تحریری معاہدے کرتے وقت خوب سوچ سمجھ کر کام لیں۔اللہ سے اچھی اُمید رکھیں۔ (9 تا 16) غیر شادی شدہ افراد یا وہ لوگ جو عشق ومحبت کے مارے میں اس ہفتہ اپنے محبوب سے اظہار محبت کر سکتے ہیں۔اپنے اخراجات کو کنٹرول میں رکھیں اشیاء تعشیات میں اپنے پیسہ کا اصراف نہ کریں اور کسی برے وقت کے لئے بچا کر رکھ لیں۔یہ ایام آپ کے لئے سخت ترین ہیں ان دنوں آپ کا برج کا مالک سیارہ زحل مقابلہ عطارد نظر قائم کر رہا ہے۔لہذا عبادت اور ریاضت کی طرف دھیان دیں۔(17 تا 24) سفر کرنا بھی فائدہ ثابت ہوگا لیکن ایک نقصان ابھی تک آپ کے سر پر کھڑا ہے یا نافع کا ورد 114 بار بعد نماز فجر ایک ہفتہ تک کریں۔یہ نقصان نفع میں تبدیل ہو سکتا ہے۔ مجموعی طور پر کامیابی ہے رکے ہوئے کاموں کا نمٹائیں اور اچھے فیصلے کرنے میں دیر نہ کریں۔خاص طور سے شریک حیات کو اہمیت دینے سے بگڑا ہوا مسئلہ حل ہو سکتا ہے غیر شادی شدہ ہیں تو فی الوقت آئندہ کی بہتر کیلئے منصوبہ بندی کریں۔(25 تا 30) اس ہفتہ شمس مقابلہ زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ملازمین سے نقصان کا خدشہ ہے کوشش کریں کہ اپنے راز کسی کو نہ دیں۔کاروبار میں لین دین احتیاط سے کریں نقصان کا خدشہ ہے کوئی بھی کام والدین یا بزرگوں کے مشورہ کے بغیر نہ کریں۔اپنے روزمرہ کے کاموں کو وقت پر کرنے کی کوشش کریں۔یہ الگ بات ہے کہ کچھ لوگ آپ کو خود غرض کہتے ہیں۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یا باریٔ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

دلو

(یکم تا 8) اس ہفتہ سفر کا ارادہ ہے تو فی الوقت ملتوی کر دیں کوئی نقصان ہوسکتا ہے دوران سفر ایکسیڈینٹ کا بھی خطرہ ہے۔ کاروباری فائدہ انعامی اسکیموں شیئرز کا لین دین میں فائدہ مند ثابت ہونگی۔ ایسے افراد جو کہ بے روزگار ہیں درج بالا تاریخوں کو روزگار کی کوشش کریں۔ یا مختلف جگہ انٹرویو دیں تو زیادہ امید ہے کہ ان کو بہتر روزگار مل سکے۔ بیرون ملک سفر کی خواہشمند حضرات اس ہفتہ سفر نہ کریں۔ (9 تا 16) ان ایام میں ادھیڑ عمر اور نچلے درجہ کے لوگوں سے احتیاط کریں۔ چوری کا اندیشہ ہے خاص کر افسران بالا اپنے ماتحت اور کاروباری حضرات ملازمین پر خاص نظر رکھیں ان کی وجہ سے کسی بھی قسم کا نقصان ہوسکتا ہے۔ عدالتی کاروائی ان دنوں میں نہ کریں۔ ورنہ نقصان کا خطرہ ہے۔ (17 تا 24) گزشتہ ہفتہ بگڑے ہوئے حالات کچھ بہتری کی طرف آسکتے ہیں طبیعت میں رومانوی اثر رہے گا۔ آمدن کے مقابلہ میں اخراجات کی زیادتی ہوگی لیکن آپ بہتر حکمت عملی سے ان مشکل حالات کو کنٹرول کر سکیں گے ایک دوست جس سے آپ کو بہت سے امیدیں تھیں اس ہفتہ دھوکہ دے جائیگا۔ اس سے احتیاط برتیں اور حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں آپ اپنی عادتوں کے باعث خود اپنے لئے مسائل کھڑے کر لیتے ہیں۔ (25 تا 30) ان ایام میں نقصان بے اعتباری، ناپسندیدگی اور تمام قسم کی کمزوریاں ناکامی آنے کا خدشہ ہے انہیں پاس بھٹکنے نہ دیں۔ یہ نحس ایام ہیں ممکن ہے کہ کوئی حادثہ رونما ہو جائے بے احتیاطی برا انجام دے سکتی ہے۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ غصہ کو قابو میں رکھیں۔ چرب زبانی سے گریز کریں۔ جلد بازی سے مالی نقصان متوقع ہے۔ مریخ آپ کے خانہ نقصان پر قابض ہے یہ احتیاط کے دن ہیں۔ کوئی بھی لاپرواہی نہ کرے۔ کاروباری غرض سے بیرون ملک سفر کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا غفارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

حوت

(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ کاروباری پوزیشن قدرے بہتر رہے گی۔ آمدنی میں بھی معقول اضافہ ہوگا۔ لیکن اخراجات کی زیادتی کے سبب جیب خالی ہی رہے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کا رشتہ قدرے جدوجہد کے بعد طے پا سکے گا۔ مصروفیات کو بڑھانے اور نئی تجاویز کو بروئے کار لانے کا ہفتہ ہے۔ (9 تا 16) آپ کو ایک ایسے شخص کی مخالفت کا سامنا کرنا پڑے گا جو آپ ہی طرح پر عزم اور جوش ہے۔ اگر آپ اس مخالفت کا مقابلہ نہیں کر سکتے تو اس سے سمجھوتا سود مند ثابت ہوگا۔ گزشتہ ہفتے پر نظر دوڑایئے اور معلوم کیجیے کہ آپ نے کون کون سے مواقع ضائع کئے ہیں اختتام پذیر ہونے والا ہفتہ حالات میں کچھ بہتری ضرور لائے گا۔ ان ایام میں پنچایتی اور عدالتی معاملات بہتر کی طرف آسکتے ہیں آمدنی میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ مضبوط بنیادوں پر قائم مالی معاملات بہتری کی طرف آسکتے ہیں جب تک مکمل چھان بین نہ کر لیں۔ اس وقت تک کسی کو مت بتائیں۔ راز کہ راز رکھیں۔ (17 تا 24) اس ہفتہ قائم ہونے والی عطارد مشتری کی سعد نظر کے تحت آپ کی فلاح، شخصیت کی تعمیر شادی بیاہ کے معاملات شریک کار اور شریک کاروبار کے ساتھ بہتر روابط رکھیں۔ کاروباری ٹھیکہ جات کے حصول اور ملازمت پیشہ افراد کے تبادلوں کے مسائل حل کرنے میں مددگار ثابت ہوگی۔ صحت پہلے سے بہتر کی جانب آئیگی۔ کاروباری غرض سے بیرون ملک سفر کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ اپنی ذمہ داریاں کسی دوسرے کے سپرد نہ کریں۔ (25 تا 30) اس ہفتہ گھر سے نکلتے ہوئے یارات کو دوکان یا دفتر کو تالا لگانے کے بعد اچھی طرح چیک کر لیں ذرا سی سستی نقصان دے سکتی ہے ملازمین پر بھروسہ نہ کریں خاص طور سے وہ خواتین جو کہ گھریلو ملازمہ رکھتی ہیں اس پر خاص نظر رکھیں قیمتی اشیاء کی چوری کا اندیشہ ہے۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب یکم جون 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے پشاور میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 15 جون 2018ء مالیتی بانڈ 200 مظفر آباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ 02 مئی 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے حیدر آباد میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 286810 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 264426، 405666، 622258 اور اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25000 فیصل آباد میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 811271 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 408684، 507018، 859416 انعام کے حقدار ٹھہرے۔ جبکہ 15 مئی 2018ء مالیتی بانڈ 1500 کوئٹہ میں ہونے والی قرعہ اندازی میں پہلا انعامی بروکن 015507 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 577579، 601042، 923327 آئے اور اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 کراچی میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 227672 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 699360، 742472، 947283 انعام کے حقدار ٹھہرے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر کھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**مئی 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 42** پر شائع کردہ فروری کے لکی نمبرات کے عنوان سے یکم فروری کی ڈبی سے 8 کا فیگر کلوز کے طور پر ظاہر ہوا۔ **فروری 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 43** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 28 کا آکڑہ درجہ اول میں جبکہ 26 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ سیکنڈ کے آکڑوں سے 40 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 44** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 26 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 60 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 43** پر **محترم محمد نبیل مزمل** کیجانب سے 15 فروری کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 6 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔

دعا گو: سید عابد حسین شاہ

# جون لکی نمبرز

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| 1 | 013 | 2 | 513 |
| 3 | 240 | 4 | 247 |
| 5 | 334 | 6 | 985 |
| 7 | 023 | 8 | 124 |
| 9 | 368 | 10 | 018 |
| 11 | 713 | 12 | 391 |
| 13 | 982 | 14 | 187 |
| 15 | 176 | 16 | 640 |
| 17 | 306 | 18 | 255 |
| 19 | 258 | 20 | 917 |
| 21 | 708 | 26 | 621 |
| 22 | 954 | 27 | 740 |
| 23 | 012 | 28 | 952 |
| 24 | 931 | 29 | 640 |
| 25 | 650 | 30 | 681 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔




تحقیق:۔ایم عادل (تربیلا ڈیم)

باانڈ مالیت:۔ 40000
تاریخ:۔ 01-06-2018

فسٹ یا سیکنڈ

31 88
68 90
86 92

3194 | 6895

| 1 | 3 |
|---|---|
| 6 | |
| 8 | 9 |

8631 | 8826

| پشاور کی ڈرا |
|---|
| 319,324 |
| 689,613 |
| 869,882 |
| 904,925 |

باانڈ مالیت:۔ 200
تاریخ:۔ 15-06-2018

فسٹ یا سیکنڈ

31 86
33 88
68 91

3121 | 3362

| 8 | 6 |
|---|---|
| 3 | |
| 1 | 9 |

6831 | 8631

| مظفر آباد کی ڈرا |
|---|
| 312,325 |
| 334,336 |
| 683,685 |
| 862,861 |

تحقیق:۔عمران انصاری (لاہور)

01-06-2018

| 8 | 1 |
|---|---|
| 8163 | 1741 |
| 4 | 6 |
| 4569 | 6801 |

15-06-2018

| 7 | 5 |
|---|---|
| 7341 | 5168 |
| 2 | 9 |
| 2791 | 9385 |

## وارث علی نقوی ( گجرات )




## میاں جاوید اقبال ( نارووال )

### یکم جون کی ڈرا کیلئے

F/S=17=31=42=51

| | | |
|---|---|---|
| 178 | 5 4 / 8 / 3 1 | 197 |
| 319 | | 349 |
| 427 | | 419 |
| 514 | | 576 |

F/S=19=34=41=57

### 15 جون کی ڈرا کیلئے

F/S=19=37=71=84

| | | |
|---|---|---|
| 174 | 3 7 / 9 / 1 8 | 375 |
| 314 | | 719 |
| 738 | | 196 |
| 829 | | 849 |

F/S=17=31=73=82

| یکم جون 2018ء | بانڈ مالیت40000 | شہر پشاور | ڈرا نمبر74 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزجمعہ | بوقت09:00 | برج اسد2/44 | ساعت زحل | عدد کا پیمانہ7.8 | حاکم زہرہ |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 0.1.4.5.9 OFF 2.3.6.7.8




| 01 | 13 | 51 | 91 |
|---|---|---|---|
| 03 | 42 | 56 | 92 |
| 11 | 45 | 58 | 95 |

| 15 جون 2018ء | بروزجمعہ | بانڈ مالیت200 | شہر مظفرآباد | ڈرا نمبر74 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت09:00 | برج اسد12/40 | ساعت زحل6.45 | عدد کا پیمانہ1.9 | حاکم زہرہ |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 3.5.8.9 OFF 0.1.2.4.6.7




| 34 | 54 | 81 | 91 |
|---|---|---|---|
| 36 | 56 | 84 | 94 |
| 39 | 59 | 87 | 97 |




## سلسلہ شروع کر دیں

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا ہر شمارہ خاص ہوتا ہے مگر گزشتہ ماہ مئی کا شمارہ کچھ زیادہ ہی خاص تھا تمام مضامین ایک سے بڑھ کر ایک تھے۔ میں چاہتا ہوں کہ مستقل طور پر روحانی سلسلے شروع کئے جائیں جیسا کہ محفل مراقبہ چکوال سے ایاز اشرف صاحب نے تحریر کیا۔ یہ مضمون پڑھ کر ایسا لگتا تھا کہ جیسے میں خود اُس روحانی محفل میں شریک ہوں۔ لفظوں کو بہت خوبصورتی سے موتیوں کی مالا جیسا پرویا ہوا تھا۔ میری خواہش ہے کہ ماہر روحانیات ہر شہر میں محفل مراقبہ کا سلسلہ شروع کریں اور اُس محفل کی روداد رسالہ ہذا میں شائع کریں۔

سید سبطین حیدر گیلانی صاحب کا انٹرویو بھی پڑھا اور نئے سلسلہ میں تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ روحانی گروپ بھی پڑھا۔ اس ماہ کا رسالہ بے حد اچھا لگا میں تحفہ روحانیات کی ٹیم کو اس خوبصورت کاوش پر مبارکباد پیش کرتا ہوں۔

منجانب:۔ غلام حیدر (جھنگ)

## کالے علم کے جادوگر

رسالہ کا معیار بہترین ہے میں نے چند ماہ قبل باقاعدہ طور پر پڑھنا شروع کیا مجھے اس قدر اچھا لگا اپنے حلقہ احباب میں اس خوبصورت رسالہ کو متعارف کروایا۔ اتنا معلوماتی رسالہ ہے تعریف کئے بغیر نہیں رہ سکتا خاص طور سے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا روحانی واردات کا سلسلہ اور کالے علم کے جادوگروں سے مقابلہ بہت اچھا لگتا ہے۔ ہر صاحب مضمون اپنا تحریری حق پورا کرتا ہے۔ محفل مراقبہ جو کہ چکوال میں منعقد کی گئی تھی میں چاہتا ہوں کہ ہمارے شہر میں بھی ایسی ہی محفل مراقبہ ہو۔ زیادہ نہیں تو مہینہ میں ایک بار اس کا اہتمام کیا جائے۔ کالے علم کے جادوگروں کے توڑ پر مضمون بہت اچھا لگا صوفی ظفر محمد کھوکھر صاحب بھی آسان مجرب اعمال بھیجتے ہیں۔ بنیادی معلومات اور تھوڑا بہت روحانی شعور رکھنے والے افراد ہر طرح سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات سے استفادہ کرتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ اس روحانی جریدہ میں محنت کرنے والے تمام افراد کو جزائے خیر عطا فرمائے شمارہ مئی کا ٹائٹل بھی بہت خوبصورت تھا۔ دوسری اہم گزارش ہے کہ ہر ماہ رسالہ کے بیرونی صفحہ پر اندر شائع ہونے والے تمام مضامین کی سرخیاں لگادی جائیں تو نئے پڑھنے والے افراد کو بہت آسانی ہو جائیگی۔

منجانب:۔ وقاص علی قریشی (راولپنڈی)

## دشمن بھاگ گیا

شمارہ مئی 2018ء کے صفحہ نمبر 21 پر ایک عمل دیکھا جس میں تحریر تھا کہ دشمن کو مار بھگانا یہ عمل مجھے اچھا لگا ہمارے ہمسائے میں ایک بہت شرارتی شخص رہتا تھا آئے روز اسکے کمینہ پن سے پورا محلہ تنگ رہتا تھا روزانہ شام کو شراب پی کر محلے میں اُدھم مچا کر رکھتا تھا۔ کچھ مالدار تھا اس وجہ سے کوئی اس سے دشمنی مول نہ لیتا تھا۔ 2 یا 3 لوگوں کو اُس نے چھریاں اور فائر مار کر زخمی بھی کیا ہوا تھا۔ تحفہ روحانیات میں یہ عمل مجھے بہت اچھا لگا میں کوئی باقاعدہ طور پر روحانی معالج تو نہیں لیکن اُس شخص نے جس قدر تنگ کیا ہوا تھا مجبوراً مجھے یہ عمل کرنا پڑا اس عمل کو صرف 3 دن کیا دیکھتا ہوں کہ پانچویں روز وہ ظالم اور شرارتی شخص مکان خالی کر کے جا رہا تھا کسی کو اُس سے پوچھنے کی ہمت و جرات نہ تھی۔ آخر کار میں نے اُس سے پوچھا کہ کیا ہوا کہنے لگا کہ میں یہ محلہ چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ چار پانچ روز سے میرے ساتھ بہت عجیب وغریب واقعات ہو رہے ہیں۔ چار دن پہلے کی بات ہے کہ رات کو سویا تو ایسے لگا کہ میں جیسے کسی کنوئیں میں گرتا جا رہا ہوں اور پھر یوں لگا کہ اچانک قبر میں موجود ہوں۔ خوف کے مارے میری آنکھ کھل گئی اور تمام رات نیند نہ آئی پرسوں ایسا لگا کہ جیسے میری سانس رُک رہی ہے بمشکل کمرہ سے نکل کر کھلی ہوا میں آیا اور کچھ دیر بعد سانس بحال ہوئی۔ کل رات خواب میں دیکھتا ہوں کہ ایک شخص مجھے کہہ رہا ہے کہ تم نے اس محلہ والوں کے ساتھ بہت زیادتی کی فوری طور پر یہ گھر چھوڑ کر چلے جاؤ۔

منجانب:۔ چوہدری امتیاز (خانیوال)

# آپ کی ڈاک

## مئی میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## کالا جادو، رجعت ہو گئی

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے چاند گرہن کے ایک خاص عمل کی اجازت چاہیے میرا جی چاہتا ہے کہ میں اس عمل میں ضرور کامیاب ہو جاؤں گا جس طرح وضاحت اور ترتیب کے ساتھ تحریر کیا گیا ہے ان شاء اللہ کامیابی یقینی ہو گی اگر آپ کی سرپرستی رہی تو میں اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاؤں گا۔ محمد ابراہیم (چکوال)

ج:۔محترم! آپ نے چاند گرہن کے جس عمل کی اجازت طلب کی ہے وہ عمل جنوری 2018ء صفحہ نمبر 19 پر درج ہے آپ کو اس کی اجازت دی جاتی ہے۔ 28 جولائی کو ہونے والے چاند گرہن میں آپ اس عمل کو کر سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کامیابی عطا فرمائے اور ہر قسم کی رجعت اور پریشانی سے محفوظ رکھے آغاز عمل سے قبل سوا کلو باجرہ گندم چڑیوں کو صدقہ دیں۔

## آخر ناکامی کیوں؟

س:۔محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! کتاب 110 مجرب استخارے بازار سے خریدی آپ کے ادارے کی انتہائی زبردست کاوش ہے۔ میں نے اب تک کئی اعمال کیئے ناکامی ہوئی۔ ایک مضمون روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات جولائی 2017ء عنوان "ملاقات حضرت خضرؑ" شائع ہوا۔ اس عمل کی تحریری اجازت عنایت فرما دیں اور دوسری اجازت 110 مجرب استخارہ کتاب سے استخارہ نمبر 26 کی اجازت چاہتا ہوں اس سے قبل میں ناکام رہا۔ آمدنی کا کوئی ذریعہ نہیں حصول رزق کیلئے، دست غیب کا حصول کیلئے کئی وظیفے پڑھے ناکامی ہوئی دشمنوں کی سازشوں کا شکار رہا ان حاسدوں سے نجات کیلئے عمل کیا تو بھی ناکام رہا اسی طرح زندگی میں کئی وظائف کیئے مگر ناکام رہا سمجھ نہیں آتی کہ اب کیا کروں میری راہنمائی فرمائیں کہ آخر میری ناکامی کی وجہ کیا ہے؟ ابرار حسین، بازار کلاں (پشاور)

ج:۔محترم ابرار حسین! جن دو اعمال کی اجازت آپ نے طلب فرمائی یہ اعمال کرنے سے قبل گوشت کا صدقہ دیں جمعرات کے دن سوا کلو چنے کی دال چوپائے کو کھلا دیں پھر اس عمل کا آغاز کیا جائے جن کی اجازت آپ نے طلب کی۔ آغاز عمل سے قبل 500 بار کلمہ استغفار پڑھا جائے 5 تسبیح درود مزمل پڑھیں پھر دو رکعت نماز نفل برائے حاجت ادا کریں سجدہ میں جا کر اپنے اُس مقصد کی دعا کریں جس مقصد کیلئے آپ وظیفہ کرنا چاہتے ہیں۔ اب اطمینان قلب مکمل توجہ اور یکسوئی کے ساتھ وظیفہ کو ہدایت کے مطابق پڑھنا شروع کریں ان شاء اللہ کامیابی ملے گی۔ بہتر ہے کہ کسی روحانی استاد سے تربیت بھی حاصل کریں روحانی مزاج رکھنے والے دوستوں سے بھی تعلق رکھیں۔

## شوہر غائب ہو گیا

س:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! آج سے تین سال قبل فیس بک پر میری ایک لڑکے سے دوستی تھی اور پھر یہ دوستی پیار میں بدل گئی چھ یا سات ماہ میں حالات پیدا ہو گئے کہ شادی ہو جائے میں نے اپنے گھر والوں سے زبردستی کہہ سن کر اور زور دے کر شادی کی ضد پوری کروائی۔ والدین نے میری ضد کے سامنے سر جھکا دیا۔ دو سال قبل شادی ہوئی تو پتہ چلا کہ وہ پہلے سے شادی شدہ ہے۔ زیادہ تحقیق اس وجہ سے نہ کر سکے کہ اُس نے اناً فاناً شادی کرنے کا کہا۔ بس مختصر سے لوگ تھے اُسکی جانب سے کوئی 20 یا 25 افراد تھے ہماری طرف سے 150 یا 200 لوگ تھے۔ کرایے کے فلیٹ میں رہنا شروع کر دیا پہلا ہفتہ تو وہ پاس رہا پھر وقفہ سے سارا دن غائب رہتا اور رات 11 یا 12 بجے آتا پھر کبھی کبھار رات کو بھی نہ آتا کہتا آفس کے کام سے گیا ہوا تھا پھر دو دو دن غائب رہنا شروع کر دیا۔ شادی کے چھ ماہ بعد حقیقت واضح ہو گئی کہ اُس کے تین بچے ہیں اور شادی شدہ ہے۔ میرے پاؤں تلے زمین نکل گئی یہ بات گھر والوں کو بھی نہ بتا سکتی تھی کیونکہ میں نے خود ضد سے یہ شادی کی تھی ہماری طرف سے 15 تولہ زیور تھا اس دوران کسی بہانے سے اُس نے وہ زیور مجھ سے لیا پھر ایسا غائب ہوا کہ ایک ہفتہ تک نہ آیا اپنے والدین سے روتے دھوتے ساری بات کی اُس کے گھر والوں نے کہا

کہ ہمارے بیٹے نے یہ شادی اپنی ضد اور مرضی سے کی ہے ایک ہفتہ سے ہمیں بھی اس کا کوئی پتہ نہیں پھر 15 دن بعد آیا اور کہا کہ مجھے کسی دوسرے شہر میں کام سے رُکنا پڑ گیا تھا۔ فون گم ہو گیا تھا زبانی نمبر کسی کا یاد نہیں تھا اسلئے اطلاع نہ دے سکا۔ ایک ماہ بعد وہ پھر سے چلا گیا اور آج تقریباً ڈیڑھ سال ہو چکا ہے اُس کی کوئی خبر نہیں پہلی بیوی اور بچے بھی اُسکے والدین کے گھر پر ہیں۔ میں فلائٹ کا کرایہ نہ دے سکتی تھی تو وہ خالی کر دیا اور اب میں اپنے والدین کے گھر ہوں۔ میرے پاس ایک بیٹی ہے جسکی عمر تقریباً 1 سال ہے اپنی ضد اور کئے پر پچھتاتی ہوں۔ بس میں چاہتی ہوں کہ وہ کسی طرح واپس آ جائے اور میرے ساتھ رہے۔ بہت تلاش کیا مگر کہیں سے کوئی خبر نہیں ملتی۔

فریحہ ندیم (سیالکوٹ)

ج:۔ آپ نے بہت تفصیل سے خط لکھا واضح ہو رہا ہے کہ سخت پریشان ہیں اکثر ایسا ہوا ہے کہ جذبات میں کئے گئے فیصلے نقصان دہ ثابت ہوتے ہیں سوشل میڈیا نے ہماری نئی نسل کا بیڑا غرق کر دیا ہے۔ آپ نے اپنے اور اُس لڑکے تمام کوائف ارسال کئے لگائے گئے حساب کے مطابق مشکل ہے کہ وہ آدمی آپ کو بسائے وہ پہلی بیوی کا بھی نقصان کر کے چلا گیا ہے کیونکہ حساب میں آیا ہے کہ اُس کی بھی قیمتی اشیاء لے گیا ہے۔ اُس نے اب کوئی تیسرا شکار پھنسا لیا ہے لیکن آئندہ کم و بیش ساڑھے تین سال تک اُس کے آنے کے کوئی آثار نہیں۔ آپکو ایک وظیفہ لکھ کر ارسال کر رہا ہوں اگر خلوص نیت اور پابندی سے یہ وظیفہ کریں تو یقیناً بہت جلد اُسکی واپسی ہو جائیگی اس وظیفہ کے ساتھ لوح شرف زہرہ ضرور پاس رکھیں تو اثرات دنوں میں ظاہر ہو جاتے ہیں۔

بعد نماز عشاء ہر سمت میں 6 بار سورۃ مزمل کھلے آسمان تلے پڑھیں اور دودھ میں سرخ خوشبودار میٹھا شربت ملا کر ایک پیالی میں رکھیں ہر بار پڑھنے کے بعد پھونک مار کر یہ دودھ اُس سمت میں اُڑا دیں۔ ندا کریں کہ "ندیم! تم جس جگہ بھی ہو فوراً ابھی اسی لمحہ میرے پاس آ جاؤ"

اول آخر درود مزمل 6 بار ورد کیا جائیگا ایک کونہ میں 6 بار اور پھر دوسرے کونہ میں 6 بار اس طرح چاروں کونوں میں 24 بار ورد کیا جائیگا۔ اگر گھر میں کھلی چھت نہ میسر آئے تو کسی میدان میں بھی یہ ورد کر سکتے ہیں اور اگر دونوں میں سے کوئی بھی جگہ میسر نہ ہو تو بند کمرہ میں خوشبو لگا کر مکمل طور پر اندھیرا کر لیں اور پھر اس عمل کو دہرائیں مگر بند کمرہ میں دودھ میں سرخ میٹھا شربت نہیں ملانا۔ صرف خوشبو یا اگربتی لگا کر اس وظیفہ کو مکمل کریں گے۔ اس وظیفہ کی مدت 7 یوم ہے۔ اگر پہلے 7 یوم میں نتائج برآمد نہ ہوں تو دوسرے 7 یوم بلا تعطل شروع کریں اور اسی طرح حد تیسرے 7 یوم ہیں یعنی کل مدت 21 یوم ہوئی۔

## وظائف میں اثر نہیں

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں عرصہ 20 سال سے وظائف اور چلہ کشی کر رہا ہوں بغیر کسی لالچ کے روحانی خدمات انجام دے رہا ہوں لوگ آتے، دم کرواتے اور چلے جاتے اس دوران بیشمار روحانی واقعات رونما ہوئے مگر حقیقت یہ ہے کہ میری اپنی جان کے لالے پڑے ہوئے ہیں روزگار کی طرف سے انتہائی پریشان ہوں۔ گھر میں بیماری اور غربت اس قدر ہے کہ کچھ نہ پوچھیں اندرونی کیفیت ختم ہو چکی ہے اس بات کو عرصہ 3 سال گزر چکے ہیں کہ حالات بد سے بدتر ہوتے جا رہے ہیں حقیقت جانیں تو اب میرے وظائف میں بھی کوئی اثر نہیں لوگوں کے کام ہونا بند ہو گئے ہیں جس وجہ سے مجھے انتہائی شرمندگی ہوتی ہے۔ میری روحانی مدد کریں۔ صوفی بشیر احمد قادری (لاہور)

ج:۔ آپ کے حالات کی خرابی بارے میں حساب لگایا گیا واضح ہو گیا کہ آپ کی اپنی غلطیوں کا نتیجہ ہے جس دوران آپ مخلوق خدا کی خدمت کر رہے تھے اُس وقت سے کوئی بھی صدقہ یا خیرات نہ نکالی گئی شدید قسم کی رجعت میں مبتلا ہیں بہتر ہوگا کہ خط کی بجائے فون پر رابطہ کریں لوح دفع رجعت و سحر اپنے پاس رکھیں۔ جتنا ہو سکتا ہے کلمہ استغفار کا ورد کریں۔ اللہ تعالیٰ آسانیاں پیدا فرمائیگا۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

نصرت عظیم، خالد اقبال، انیلہ اعوان، مہتاب علی شیخ، عبدالماجد، شکیل ماجد، عتیق ماجد، لئیق ماجد، عشرت ماجد، اظہر علی **(لاھور)** شہناز بی بی، معراج فاطمہ، رضوانہ ناز، محمد شاہد، صفیہ بیگم، ام الحمید، ضیاء الحق، احمد ارسلان، احمد سلمان، ماہین فاطمہ، فرحت فہمیدہ، طارق سعید، شاہد شفیع **(کراچی)** شجاع حمید، عثمان علی، ق احمد، محمد اشرف، اقبال نواز خان **(جھنگ)** محمد آفتاب عالم، شاہین اختر، شعیب اختر، فیصل بشیر، ذیشان انجم، جواد شاہ **(اسلام آباد)** انور سلطانہ، رضیہ سلطانہ، نگہت سلطانہ، شمائلہ حنا، حیدر حمید، محمد صدیق، زاہد صدیق **(فیصل آباد)** فرحانہ، ندیم زمان، اخلاق احمد، انوار احمد، ماہ رخ، مسز جمال **(ساھیوال)** محمد احتشام احمد، محمد امین **(پنڈی)**




نام مع ولدیت:۔ وحید احمد غوری ولد محمد یاسین غوری
تاریخ پیدائش یا عمر:۔1970ء
مشاغل:۔ مطالعہ اور مضمون لکھنا، لکی نمبرز بنانا
فون نمبر:۔0301-3583591
مکمل ایڈریس:۔ مکان نمبر4180/195 بلاک B غوری ہاؤس پریٹ آباد کالونی حیدر آباد (سندھ)

نام مع ولدیت:۔ محمد انور
تاریخ پیدائش یا عمر:۔10-01-1977
مشاغل:۔ لکی نمبر بنانا، مزمل روحانی جنتری پڑھنا
فون نمبر:۔----------
مکمل ایڈریس:۔ مکان نمبر755B نزد شاہی بازار ضلع نواب شاہ

نام مع ولدیت:۔ منور خان ولد ذاکر خان
تاریخ پیدائش یا عمر:10-4-1979
مشاغل:۔ کرکٹ دیکھنا، مزمل لکی نمبر پڑھنا اور نمبر بنانا
فون نمبر:0304-0203040
مکمل ایڈریس:۔ لیاقت کریانہ اسٹور بلال چورنگی کراچی نمبر22

نام مع ولدیت:۔ سید محمد نجم الحسن شاہ ولد سید ریاض الحسن شاہ
تاریخ پیدائش یا عمر:06-04-1951
مشاغل:۔ تحفہ روحانیات، مزمل اور جعفری جنتری کا مطالعہ کرنا
فون نمبر:۔
مکمل ایڈریس:۔ محمد نجم الحسن مکان نمبر79-3-44 سادات اقبال ٹاؤن لاہور

نام مع ولدیت:۔ حکیم عبدالمجید انجم
تاریخ پیدائش یا عمر:02-03-1956
مشاغل:۔ تحفہ روحانیا کا مطالعہ کرنا
مکمل ایڈریس:۔ انجم عائشہ انسٹیٹیوٹ چوک سمن آباد فیصل آباد

نام مع ولدیت:۔ غلام شبیر ولد امیر محمد
تاریخ پیدائش یا عمر:۔10 اپریل 1973ء
فون نمبر:۔0334-6889321
مشاغل:۔ لکی نمبر بنانا اور تحفہ روحانیات پڑھنا
مکمل ایڈریس:۔ چک نمبر135/19.pl ڈاکخانہ و تحصیل میاں چنوں روڈ ڈاکخانہ ضلع خانیوال

نام مع ولدیت:۔ محمد اظہر خان
تاریخ پیدائش یا عمر:۔09-05-1968
فون نمبر:۔----------
مشاغل:۔ علمی و روحانی رسائل پڑھنا
مکمل ایڈریس:۔ مکان نمبرP.201 سیکٹرR.2 گلشن مسجد کراچی

نام مع ولدیت:۔ خالد محمود ولد عبدالباری
تاریخ پیدائش یا عمر:۔35 سال
مشاغل:۔ لکی نمبر بنانا
فون نمبر:0301-5584803
مکمل ایڈریس:۔ بادشاہ ہوٹل بالمقابل یونین کونسل ضلع اٹک تحصیل گھیٹ

نام مع ولدیت:۔ سید امیر احمد شاہ ہمدانی
تاریخ پیدائش یا عمر:22-04-1956
مشاغل:۔ سرکاری ملازمت اور تحفہ روحانیات کا مطالعہ کرنا
فون نمبر:0300-9540073
مکمل ایڈریس:۔ تحصیل میونسپل ایڈمنسٹریشن راولپنڈی

نام مع ولدیت:۔ محمد رفیق خان ولد محمد ابراہیم خان
تاریخ پیدائش یا عمر:25-08-1985
مشاغل:۔ لکی نمبرز بنانا اور پڑھنا
فون نمبر:0333-2657285

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ________

درست تاریخ پیدائش ________ وقت پیدائش ________

مقام ________

مکمل ایڈریس ________

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ ________

سوال ________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ **(ادارہ)**

## کوپن برائے لکی نمبر جون

نام مع ولدیت ________

تاریخ پیدائش یا عمر ________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ________

تاریخ پیدائش یا عمر ________

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹواسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:**۔ ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

## لوح شرف مشتری

پرائز بانڈ، لکی ڈراء اور انعامی اسکیموں میں مفت کی دولت حاصل کرنا وراثتی جائیداد کا حصول کاروبار، فیکٹری، کارخانہ کا فروخت، بیرون ملک سفر کی بندش کا خاتمہ، رزق میں خیر و برکت حاصل کرنے کیلئے لوح شرف مشتری سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف مشتری کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

## لوح شرف شمس

لوح شرف شمس کی برکت سے رزق کی تنگی، بے برکتی اور مالی پریشانی کا خاتمہ، جاہ حشمت بلندی مرتبہ، دشمنوں پر غلبہ، حصول مال و دولت، انعامی پرائز بانڈ میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف شمس سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف شمس کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

## لوح شرف زہرہ

تسخیر خلق، تسخیر خاص و عام تسخیر مستورات یا وہ افراد جو اپنی مرضی سے شادی کرنا چاہتے ہوں اور چند لوگ اس شادی سے ناخوش ہوں اُن کو راضی کرنے کیلئے اس کے علاوہ ڈاکٹر، وکیل اور دوکاندار حضرات شرف زہرہ کی لوح سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح شرف زہرہ کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

تمام الواح چاہے کسی بھی ہدیہ کی ہوں ضرور کام کرتی ہیں۔ دھات اور لوازمات کے استعمال کی وجہ سے تمام لوگ کچھ تاخیر سے خاص لوح مناسب وقت پر اور بہت خاص لوح فوری اپنا اثر ظاہر کرتی ہے۔ جس طرح ہر انسان کی قابلیت، روحانی قوتیں اور جسمانی قوتیں ایک جیسی نہیں ہوتیں اسی طرح جس الواح پر جتنے اچھے لوازمات اور جتنی اچھی دھات استعمال کی جائے گی اس لوح میں اتنے ہی زیادہ تاثیر پائی جائے گی۔ جیسا کہ کاغذ پر تیار کردہ لوح کا اثر کاغذ جیسا ہوگا۔ تانبہ، چاندی یا کسی دوسری دھات پر تیار کردہ لوح کی تاثیر بھی ویسی ہوگی۔ خاص کلام خاص دھات پر کندہ کرنے سے خاص اثرات ظاہر کرتا ہے۔

ہدیہ الواح:۔ عام لوح 4200   خاص لوح 7200   بہت خاص لوح 9200

# درست پیشن گوئیاں

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ کی درست پیشن گوئیاں جو کہ مختلف قومی اخبارات' جرائد' تحفہ روحانیات میں شائع ہو چکی ہیں۔

- بے نظیر بھٹو کا اقتدار میں آنا 1993ء
- معزولی حکومت بے نظیر بھٹو 1996ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 1997ء
- معزولی حکومت نواز شریف 1999ء
- صدر پرویز مشرف کی حکومت قائم ہونا 1999ء
- وزیر اعظم ظفر اللہ جمالی کا معزول ہونا 2004ء
- شوکت عزیز کا وزیر اعظم بننا 2004ء
- صدر مشرف کا حادثہ میں بچنا 2004ء
- عدلیہ اور حکومت کی جنگ 2006ء
- سانحہ لال مسجد 2007ء
- افتخار محمد چوہدری کی معزولی، بحالی، معزولی 2007ء
- وردی مسئلہ معاہدہ بے نظیر بھٹو 2007ء
- ایمرجنسی کا نفاذ 2007ء
- اکبر بگٹی کی ہلاکت 2007ء
- مستعفی عہدہ صدر پرویز مشرف 2007ء
- علاقہ غیر میں حالات خراب 2008ء
- الیکشن جنوری 2008ء کا ملتوی ہونا 2008ء
- الیکشن فروری 2008ء ہونا
- اقتدار پیپلز پارٹی 2008ء
- نواز شریف کا الیکشن میں شامل ہونا 2008ء
- شہباز شریف کا وزیر اعلیٰ پنجاب بننا 2008ء
- آصف علی زرداری کا صدر مملکت بننا 2008ء
- خاتمہ 17 ویں ترمیم 2010ء
- امریکی صدر اوباما کی شہرت میں کمی 2010ء
- سیلابی تباہ کاریاں 2010ء
- عالمی معاشی بحران 2010ء
- اہم سیاسی رہنماؤں کا قتل 2010ء
- گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا قتل 2011ء
- توانائی کا بحران 2011ء
- ڈرون حملے 2011ء
- ریلوے بحران 2011ء
- وزیر اعظم یوسف رضا گیلانی کی معزولی 2012ء
- نئے وزیر اعظم کا سوئس حکومت کو خط 2012ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 2013ء
- میاں نواز شریف کا تیسری بار وزیر اعظم بننا 2013ء
- تحریک انصاف کا بڑی سیاسی جماعت بننا 2013ء
- پیپلز پارٹی کی مقبولیت میں کمی 2013ء
- محرم الحرام کے موقع پر فرقہ ورانہ فساد کا خطرہ 2013ء
- سیاسی بحران 2014ء
- عمران خان اور طاہر القادری کا دھرنا اگست 2014ء
- سیلاب سے تباہ کاریاں ستمبر 2014ء
- حکومتی اور اپوزیشن سیاسی جماعتوں کا متفق ہونا 2014ء
- حکومت جماعت کا ایم کیو ایم سے وقتی اختلاف 2014ء
- عسکری کارروائیاں، دہشت گردوں کے ٹھکانوں کا خاتمہ 2014ء
- سانحہ پشاور کیڈٹ اسکول 2014ء
- عمران ریحام خان کی شادی 2015ء
- کراچی میں سیاسی جماعتوں کے خلاف آپریشن 2015ء
- ایم کیو ایم کی مقبولیت میں کمی 2015ء
- سانحہ مکہ المکرمہ، سانحہ منیٰ ستمبر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کی معزولی اسپیکر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کی تیسری بار جیت 2015ء
- زلزلہ پاکستان اکتوبر 2015ء

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

جولائی 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

لاجواب استخارہ کریں اور پریشانیوں سے نجات پائیں

اعمال گرہن

حروف صوامت و گرہن

اوقات گرہن، اوج شمس

نماز کی اہمیت و فضیلت

تسخیر محبوب، تسخیر دولت

مندرہ کی مزید تحقیق

علم الاعداد اور آپکی شخصیت

امراض کا علاج بالغذا

جولائی کے لکی نمبر

بزرگوں سے دعا کروائیں اور خوشحال ہو جائیں

دشمن خوف زدہ ہو کر بھاگ جائے

دشمن کا دماغ باندھ دیں

مفت کی دولت ملنے کا وظیفہ



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

## عملیات پر صدیوں پرانی

# نایاب و نادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف | نام کتاب | تعارف | نام کتاب | تعارف |
|---|---|---|---|---|---|
| مجموعہ علم جفر، نجوم، عملیات (فارسی) 800 روپے | علم نجوم کے نقطے بزرگوں کا نایاب تحفہ قلمی کا عکس | النجوم 800 روپے | نہ بھلانے والی تحقیق، نجوم کی مکمل تعریف، قلمی کا عکس | مفتاح الحاجات 1050 روپے | نادر عملیات کا خزانہ |
| مراۃ النجوم 700 روپے | حکیم غلام قادر کی مشہور زمانہ نایاب، کتاب لاہور | کوک شاستر 1200 روپے | شاستروں پر تحریر کردہ راز کا خزانہ | جامع الاسرار 600 روپے | وہ اعمال جن کی اکثر تلاش رہتی ہے |
| لگن آفتاب (حصہ اول) 550 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی کی ہندی نجوم پر قدیمی کتاب لاہور طبع قدیم | عملیات قریشی 650 روپے | مجرب اعمال جن کی تلاش رہتی ہے (ڈاکٹر محمد ابراہیم) | تحفہ مشکل کشاء 650 روپے | روزمرہ زندگی میں پیش آنے والی مشکلات کا اُنکا حل |
| لطیف النجوم 600 روپے | نجوم پر ایک مکمل کتاب حیدر آباد دکن 1939ء | طلسمات منازل قمر 650 روپے | قمری منازل کے طلسمات محمد عبداللہ، لکھنو چوک | علاج بذریعہ جنتر منتر تنتر 570 روپے | پیچیدہ امراض اور مسائل کا حل، تحریر:۔ بی آر ورما |
| علم نجوم اور علم عجیبہ 700 روپے | قسمت کا حال، بھاگیا چکر، طلسمات، قلمی کا عکس | بیاض عملیات 800 روپے | ذاتی مجربات علامہ شاد گیلانی | حب سربستہ راز 650 روپے | حصول محبوب کے نایاب اور مجرب اعمال |
| ستاروں کی تاثیر 600 روپے | لکی نمبرز کے کلیہ جات، علم نجوم کے ہئیت، 1355ء | علاج مقناطیس 1300 روپے | ایسی قوتوں سے علاج کرنا جو انسان کے اندر پوشیدہ ہوں | ذخیرہ سکندر ذوالقرنین 670 روپے | طلسمات اور عملیات پر قدیمی کتاب |
| سراج الرمل (فارسی) 650 روپے | نجوم پر ایک نایاب کتاب، کانپور 1908ء | ٹیلی پیتھی (حصہ اول) 600 روپے | پوشیدہ قوتوں کو بروئے کار لا کر کامیاب زندگی گزارنا | چشمہ طلسم 700 روپے | طلسمات کا خزانہ جس کے بعد کسی اور کی ضرورت نہیں |
| خلاصۃ النجوم 650 روپے | ہندی نجوم کے قاعدے، گرہ لگن چھتر وغیرہ، لکھنو 1915ء | ٹیلی پیتھی سیکھئے 1100 روپے | ارتکاز توجہ اور یکسوئی کی آسان مشقیں | صبح کا ستارہ 600 روپے | قرآنی فالنامہ و قرآنی عملیات |
| جوتش سار مالا 700 روپے | پنڈت کرشن کمار کتیلی کی نایاب تحقیق، امرتسر | گلزار تعویزات 750 روپے | تعویزات کی ایسی کتاب جس میں آسان عملیات | عمل تسخیر نظر 700 روپے | عملیات، مسخرات خاص و عام پر مشتمل کتاب |
| جوتش کا قاعدہ 600 روپے | پنڈت رگھناتھ داس جوتشی، قواعد جوتش، لاہور | سورۃ مزمل سے مشکلات کا حل 650 روپے | ہر آیت سے متعلق مختصر اعمال | صحیفۃ الانوار 450 روپے | خاص عملیات کا مجموعہ |
| پرشن آفتاب 660 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی، سوال کا جواب جوتش سے، لاہور مطبوعہ قدیم | عملیات کلام پاک 650 روپے | قرآن پاک سے مختلف بیماریاں، مشکلات کا حل (ثناء اللہ قادری چشتی) | تاثیرات اجتماع سیارگان 750 روپے | نجوم پر تحریر ہونے والی قدیمی کتب 1921ء |
| انتخاب النجوم 560 روپے | ماہنامہ برائے اودھی، علم نجوم پر قابل تعریف محنت، کانپور | عملیات فاروقی 650 روپے | مولانا بشیر احمد کی نہ بھولنے والی کاوش | عملیات مقطعات 650 روپے | حروف مقطعات پر لکھی جانے والی جامع کتاب |
| آسان جوتش با تصویر 650 روپے | بخشی ویت پرکاش شبھ اور اشبھ مہورت نکالنا، کمیاب | اعمال قرآنی 700 روپے | قرآنی اعمال پر منتخب کتاب | عزیز الخلائق 550 روپے | زندگی میں مجرب مسخرات کا ایک ہی عمل کافی ہوتا ہے یہ عملیات کا خزانہ ہے |
| ابجد النجوم 650 روپے | سید ابوالحسن کی ایک قابل تعریف کاوش، لاہور | محفل حاضرات 1050 روپے | حاضرات کے مختلف طریقے اور ان کے قواعد | مجربات سلیمانی 700 روپے | مشہور تعویزات و نقوش انتہائی آسان اور پُر تاثیر |

غار حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


ماہنامہ روحانی

تحفہ روحانیات

ادارہ روحانیات کا انقلابی قدم

جلد نمبر 14 جولائی 2018ء شمارہ نمبر 01




# ترتیب مضامین






ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان ما به جنت اعلیٰ برابر است آهسته پا بنه که ملک سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابومحمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" اَستَغفِرُ اللهَ رَبِّی مِن كُلِّ ذَنبٍ وَّ اَتُوبُ اِلَيهِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِهٖ مُحَمد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک:** ۔حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک:** ۔اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک:** ۔حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔
آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## شوال، زکات سورۃ مزمل

نو چندا اتوار سے روزہ رکھا جائے اور نو چندا جمعرات سے سورۃ مزمل روزانہ 49 بار 7 یوم تک پڑھی جائے۔ آٹھویں دن سے اس تعداد میں 7 کی کمی کر لیں۔ یعنی 42 بار پڑھیں گے۔ آئندہ مزید 7 روز بار تعداد کم کر کے 35 بار پڑھیں گے۔ مسلسل ہر 7 روز بعد 7 کی کمی کر لیں۔ یعنی 42 بار پڑھیں گے۔ آئندہ مزید 7 روز بار تعداد کم کر کے 35 بار پڑھیں گے۔ مسلسل ہر 7 روز بعد 7 کی تعداد سورۃ مزمل کم کرتے جائیں گے۔ آخری ساتویں ہفتہ صرف 7 بار پڑھنے کی تعداد رہ جائیگی اس کے بعد صاحب ورد سورۃ مزمل کا عامل ہو جائیگا۔ سورۃ مزمل سے متعلقہ تمام اعمال میں مدد لے سکتا ہے۔ بشرط کہ روزانہ سورۃ مزمل قبل نماز فجر 7 بار پڑھی جائے۔ تمام ورد میں درود مزمل اول و آخر 7 بار پڑھا جائیگا۔ دوران وظیفہ بدھ اور جمعرات کا روزہ رکھنا شرط اول ہے۔ تمام آداب وظیفہ کو نظر میں رکھیں رجعت سے بچنے کیلئے ہر وقت کلمہ استغفار کا ورد رکھیں۔ مشاہدات کے بارے میں کسی سے ذکر نہ کریں۔

**القرآن**

"گناہ گاروں سے پوچھ رہے ہوں گے کہ آخر تمہیں دوزخ میں کون سی چیز گھسیٹ لائی تو وہ لوگ کہیں گے کہ ہم نہ تھے نماز پڑھنے والے"
(المدثر ۴۳-۴۲)

# نماز کی اہمیت و فضلیت

تحریر:۔خوشنود علی نقشبندی (مری)

نماز دین کا ستون ہے۔جس نے اسے قائم رکھا تو اس نے دین کو قائم رکھا۔جس نے نماز کو ترک کر دیا اس نے دین کی عمارت کو گرا دیا نماز مسلمانوں کے افضل اعمال میں سے ایک عمل ہے۔اسلام کے پانچ ارکان اور ستون ہیں۔ان ارکان کی تعمیل اور ادائیگی بہت ضروری اور لازم ہے۔اسلام کے پہلے رکن میں کلمہ طیبہ یعنی کفر و شرک کے عقائد سے اجتناب اور اسلامی عقائد پر ایمان لانا ضروری ہے۔دوسرے رکن کا تعلق نماز کی اقامت ہے۔نماز ہر حالت میں ادا کرنا لازم ہے۔اسلام کے تیسرے رکن کا تعلق زکوٰۃ سے ہے۔اگر صاحب حیثیت ہیں تو شرعی احکامات کے مطابق اپنے مال و زر پر زکوٰۃ کی ادائیگی لازم ہے۔چوتھے رکن کا تعلق رمضان المبارک سے ہے اور اگر آپ صحت مند اور تندرست ہیں تو رمضان المبارک کے تمام روزے رکھنا آپ پر فرض ہے۔اسلام کے آخری رکن کا تعلق حج سے ہے۔اگر آپ مال دار ہیں تو حج کرنا بھی لازم ہے۔قران میں نماز" صلوٰۃ" کے الفاظ میں استعمال ہوا ہے۔صلوٰۃ کے لغوی معنی یہ ہیں کہ کسی طرف رخ کرنا بڑھنا، دعا کرنا اور قریب ہونا۔قرآن مجید کی اصطلاح میں نماز کے یہ معنی ہیں۔اللہ کی طرف متوجہ ہونا۔اللہ تعالی کی طرف بڑھنا۔اللہ تعالی سے دُعا کرنا اور اللہ تعالی کے انتہائی قریب ہونا۔اس بارے میں ارشاد ہے"اور ہر نماز میں اپنا رخ ٹھیک اللہ کی طرف رکھو اور مخلصانہ اطاعت کے ساتھ اس کو پکارو"(پارہ نمبر 8 سورہ الاعراف آیت 29) سورۃ العلق میں ارشاد ربانی ہے"اور سجدہ کرو (اللہ سے ) قریب ہو جاؤ" (پارہ 30 سورۃ العلق آیت 19) حضرت محمدﷺ کا ارشاد ہے"بندہ اپنے اللہ سے اس وقت سب سے زیادہ قریب ہوتا ہے جب وہ اللہ کے حضور سجدہ میں ہوتا ہے"(مسلم ) ایک اور حدیث کے مطابق"تم میں سے جب کوئی نماز پڑھ رہا ہوتا ہے تو وہ اللہ سے مناجات کرتا ہے"۔

ایک مسلمان کا اولین کا فرض یہ ہے کہ وہ ہمیشہ نماز قائم کرے ارشاد ربانی ہے"بے شک میں ہی اللہ ہوں میرے سوا کوئی معبود نہیں پس میری ہی بندگی کرو اور میری یاد کے لیے نماز قائم کرو"(پارہ 16 سورۃ طہٰ آیت 14) ۔نماز کے بارے میں حضورﷺ کا ارشاد ہے"مومن اور کفر کے درمیان نماز ہی حد فاصل ہے"(مسلم )۔حضرت علی رضی اللہ عنہ کے ایک بیان کے مطابق حضرت محمدﷺ کے زندگی کے آخری لمحات میں آپ کی زبان مبارک پر یہی کلمات تھے"نماز""نماز" (الدب المفرد) نماز کی فضلیت کے بارے میں ارشاد ربانی ہے جو مسلمان فلاح یاب ہوتے ہیں ان کی صفت یہ بھی ہے کہ"اور جو اپنی نمازوں پر محافظت کرتے ہیں"(پارہ 18 سورۃ المومنون آیت نمبر 9) نماز کی اہمیت کے بارے میں قرآن مجید میں ارشاد ہے"اپنے اہل و عیال کو نماز قائم کرنے کا حکم دیجئے اور خود بھی نماز کی پابندی کیجئے"(پارہ نمبر 16 سورۃ طہٰ آیت نمبر 132)۔

ارشاد نبوی ہے"اسلام پانچ چیزوں پر ہے۔گواہی دینا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود برحق نہیں اور بلاشبہ حضرت محمدﷺ اللہ تعالی کے رسول ہیں۔نماز قائم کرنا۔زکوٰۃ ادا کرنا۔حج کرنا۔اور رمضان کے روزے رکھنا (بخاری)۔ارشاد حضرت محمدﷺ ہے"تمام معاملات کی اصل اسلام ہے اور اس کا ستون نماز ہے"(ترمذی) حضرت محمدﷺ کا ایک اور ارشاد ہے"بلاشبہ قیامت کے دن سب سے پہلے بندے سے اس کی نماز کا حساب ہوگا جس کی نماز صحیح اور مکمل ہوئی تو وہ کامیاب ہو گیا اور جس کی نماز خراب ہوئی وہ ناکام ہو گیا (نسائی) ۔نمازوں کی تعداد اور وضو کے بارے میں حضرت محمدﷺ کا ارشاد ہے"اللہ تعالی نے پانچ نمازیں فرض کی ہیں۔جس نے ان کے لیے اچھی طرح وضو کیا اور انہیں بروقت ادا کیا مکمل رکوع اور خشوع کے ساتھ نماز ادا کی اس کے لیے اللہ تعالی کا عہد ہے کہ وہ اسے ضرور بخشے گا اور جس نے یہ کام نہ کیا اس کے لیے اللہ تعالی کا کوئی عہد نہیں ہے چاہے معاف کر دے چاہے اسے سزا دے"(ابوداؤد)

حضرت محمدﷺ نے اپنے آخری ایام میں اپنی امت کو خاص طور پر نماز ادا کرنے کی تاکید فرمائی۔اس بارے میں حضرت محمدﷺ نے واضح الفاظ میں ارشاد فرمایا"لوگو! نماز کا خیال رکھنا۔لوگو! نماز کا خیال رکھنا۔اور اپنے غلاموں کے بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنا"(ابوداؤد)۔

حضرت محمدﷺ کے زمانے میں جب کوئی کلمہ طیبہ پڑھتا اور اسلام کے حلقے میں داخل ہوتا تو سب سے پہلے اسے نماز پڑھائی اور سکھائی جاتی۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے احکامات میں گورنروں کو لکھے گئے خطوط میں سب سے زیادہ نماز پر زور دیا اور اپنے احکامات میں لکھا میرے نزدیک تمہارا اہم

ترین فریضہ اقامت صلوٰۃ ہے کیونکہ جس نے نماز کی حفاظت کی اور اس پر ہمیشہ قائم رہا اس نے اپنے دین کی حفاظت کی۔'' (کتاب وقوت الصلوٰۃ)

مندرجہ بالا قرآنی آیات اور احادیث سے نماز کی اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ نماز کی ادائیگی ہر مسلمان پر لازم ہے۔ حضرت محمد ﷺ نے نماز پڑھنے اور اسے وقت پر ادا کرنے کی فضیلت بیان کی ہے۔ ارشاد نبوی ﷺ ہے ''پانچوں نماز کی پابندی آدمی کے تمام صغیرہ گناہ مٹا دیتی ہے''۔ حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ''تم میں سے جس کے دروازے پر نہر ہو اور وہ اس میں روزانہ پانچ مرتبہ نہائے تو کیا اس کے جسم پر کوئی میل رہ سکتی ہے''؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''ایسی ہی پانچ نمازیں ہیں ان کے ذریعے اللہ تعالیٰ گناہوں کو مٹا دیتا ہے'' (مسلم)۔ نماز گناہوں کی آگ کو بجھا دیتی ہے۔ اس بارے میں حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ''بے شک ہر نماز کیلئے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک فرشتہ صدا لگاتا ہے۔ اے لوگو! اس آگ کو (بجھانے) کیلئے اٹھو جسے تم نے (اپنے گناہوں) کی بدولت اپنے لیے جلا رکھا ہے اور اسے نماز کے ذریعے بجھا دو'' (طبرانی)۔

بخاری شریف کی نماز کے بارے میں ایک بڑی اہم حدیث ہے حضرت محمد ﷺ ارشاد فرماتے ہیں ''جب اللہ تعالیٰ جہنمی لوگوں پر رحمت کرنے کا ارادہ کرے گا تو فرشتوں کو حکم دے گا کہ جس نے بھی (خالص) اللہ کی عبادت کی ہے اسے جہنم سے باہر نکال لو تو فرشتے انہیں پیشانیوں پر سجدوں کے نشان سے پہچان کر باہر نکال لیں گے (کیونکہ) اللہ تعالیٰ نے آگ پر سجدے کے نشان کو جلانا حرام قرار دیا ہے''۔ ''نماز کی فضیلت کے بارے میں ایک اور ارشاد نبوی ﷺ ہے ''تیری آنکھوں کی ٹھنڈک کا باعث نماز ہے'' (نسائی)

نماز ادا کرنے کے لئے شریعت میں چند آداب اور شرائط کا ذکر ہے جن کی پابندی بطور مسلمان نماز کی ادائیگی کے لئے ہم سب پر لازم ہے۔ نماز کی اولین شرط طہارت اور پاکیزگی ہے۔ نماز کی ادائیگی کے لئے اپنے جسم و لباس کو اچھی طرح پاک صاف کر کے اللہ تعالیٰ کے ہاں حاضر ہونا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ''ایمان والو! جب تم نماز کے لیے اٹھو تو چاہیے تو اپنے منہ اور ہاتھ کہنیوں تک دھو لو سر کا مسح کر لو اور پاؤں ٹخنوں تک دھو لو اور اگر تم حالت جنابت میں ہو تو خوب اچھی طرح پاکی حاصل کر لو''

(پارہ نمبر 6 سورۃ المائدہ آیت نمبر 6)

دوسرا حکم خداوندی ہے: ''اپنے لباس کو خوب اچھی طرح پاک صاف کر لو۔'' (پارہ نمبر 18 سورۃ المومنون آیت نمبر 9) نماز کے لیے وقت کی پابندی ہے۔ قرآن مجید میں اللہ کا فرمان ہے ''پس نماز قائم کرو بے شک نماز مومنوں پر وقت کی پابندی کے ساتھ فرض کی گئی ہے۔'' (پارہ نمبر 4 سورۃ النساء آیت نمبر 103) وقت پر نماز کی ادائیگی کے بارے میں ارشاد نبوی ﷺ ہے ''بہترین بندے وہ ہیں جو سورج کی دھوپ اور چاند تاروں کی گردش کو دیکھتے رہتے ہیں کہ نماز کا وقت نہ فوت ہونے پائے'' (مستدرک حاکم)

نماز کی ادائیگی کے لئے تیسری شرط یہ ہے کہ نماز کی ادائیگی بلاناغہ تسلسل سے کی جائے۔ اس سلسلے میں قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے ''مگر نماز پڑھنے والے جو التزام کے ساتھ ہمیشہ نماز پڑھتے ہیں۔ (پ 29 سورۃ المعارج 22,23)

نماز کی ادائیگی کے لئے چوتھی شرط یہ ہے کہ نماز کی ادائیگی کے لئے خصوصی طور پر صف بندی کا اہتمام کرنا چاہیے۔ نماز پڑھتے وقت صفوں کو بالکل سیدھا اور برابر رکھنا چاہیے۔ حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ''اللہ کے بندو! اپنی صفیں سیدھی اور برابر رکھا کرو'' اس لئے کہ صفوں کو درست رکھنا اقامت صلوٰۃ کا ہی ایک جزو ہے'' (بخاری)

نماز کی ادائیگی کے لئے پانچویں شرط یہ عائد کی گئی ہے کہ نماز کی ادائیگی سکون و اعتدال کے ساتھ کی جائے نماز کو سکون و اطمینان کے ساتھ ٹھہر ٹھہر کر ادا کیا جائے تاکہ قرآت، قیام، رکوع، اور سجود تمام تر ارکان نماز کی ادائیگی احسن طریقے سے ہو۔ اس بارے میں قرآن مجید میں ارشاد ربانی ہے ''اور اپنی نماز میں نہ تو زیادہ بلند آواز سے بلکہ درمیانی روش اختیار کریں''

(پارہ نمبر 15 سورۃ بنی اسرائیل آیت 110)

نماز کے لئے چھٹی شرط یہ ہے کہ نماز ہمیشہ باجماعت ادا کرنی چاہیے۔ اگر جان و مال کا کافی خوف ہو یا پھر شدید بیماری کی حالت میں مسجد میں نماز باجماعت ادا کرنے کی ہمت نہ ہو۔ اس بارے میں ارشاد ربانی ہے ''اور رکوع کرو سب رکوع کرنے والو کے ساتھ'' (پارہ نمبر 1 سورۃ البقرہ)۔ ایک اور ارشاد ربانی ہے ''اور (اے نبی ﷺ) جب آپ مسلمانوں کے درمیان ہوں پس انہیں نماز پڑھانے لگیں'' (پارہ نمبر 4 سورۃ النساء آیت نمبر 102) حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ''جو شخص نماز باجماعت کے لیے موذن کی پکار سنے اور اس پکار پر دوڑ پڑنے میں اس کے لئے کوئی عذر نہ ہو (اور پھر بھی وہ جماعت سے نماز پڑھنے کے لئے نہ پہنچے اور تنہا نماز پڑھے تو اس کی وہ نماز خدا کے ہاں قبول نہ ہوگی)''، بعض لوگوں نے پوچھا عذر سے کیا مراد ہے؟ فرمایا ''جان و مال کا خوف ہو یا پھر کوئی مرض ہو''۔ (ابوداؤد)

نماز کی ادائیگی کی ساتویں شرط یہ ہے کہ نماز کے دوران تلاوت قرآن میں ترتیل و تدبر ہو۔ ٹھہر ٹھہر کر تلاوت کرنی چاہیے۔ ارشاد ربانی ہے ''یہ کتاب جو ہم نے آپ پر نازل کی ہے بابرکت ہے تاکہ لوگ اس کی آیتوں پر غور و فکر کریں

اور اصحاب عقل سے اس سے نصیحت حاصل کریں‘‘ (پارہ نمبر 23 سورۃ ص 29)
نماز کی ادائیگی کے لیے آٹھویں شرط کہ نماز کے ادائیگی کے دوران نماز پوری یکسوئی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو۔ اس بارے میں حکم خداوندی ہے کہ ’’نماز کے لیے اپنا رخ ٹھیک رکھو اور اسی کو پکارو اور اپنی عبادت کو اسی کے لیے خالص رکھو‘‘ (پارہ نمبر 8 سورۃ الاعراف)۔ ایک اور ارشاد ربانی ہے ’’اے مومنو! جب جمعہ کے دن نماز کے لیے پکارا جائے تو سارے کاروبار چھوڑ کر اللہ کے ذکر کی طرف بھاگ پڑو‘‘ (پارہ نمبر 28 سورۃ الجمعہ آیت نمبر 9)
نماز کی ادائیگی کی نویں شرط یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں انتہائی انکساری اور عاجزی کے ساتھ حاضری دی جائے۔ نماز کی ادائیگی کے وقت دل خدا کی عظمت وجلال سے لرز رہا ہو اور عجز و نیاز کی کیفیت ہونی چاہیے۔ حکم باری تعالیٰ ہے کہ ’’اپنی نمازوں کی نگہداشت کرو خصوصاً بہترین نماز کی اور خدا کے حضور ادب اور فروتنی کا پیکر بن کر کھڑا ہونا چاہیے‘‘ ایک اور ارشاد ربانی ہے ’’اور اپنے رب کو صبح و شام یاد کیا کیجئے دل ہی دل میں گڑگڑاتے ہوئے اور اس سے ڈرتے ہوئے اور پست آواز سے اور غافلوں میں سے مت ہونا‘‘

(پارہ نمبر 8 سورۃ الاعراف آیت 205)

نماز کی ادائیگی کی دسویں شرط یہ ہے کہ نماز ہمیشہ خشوع وخضوع کے ساتھ ادا کرنی چاہیے۔ اس بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ’’فلاح یاب ہوگئے وہ مومن لوگ جو اپنی نمازوں میں خشوع اختیار کرتے ہیں‘‘ (پارہ نمبر 18 سورۃ المومنون)
نماز کی ادائیگی کی گیارہویں شرط یہ ہے کہ نماز کی ادائیگی سے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہوتا ہے ارشاد ربانی ہے ’’اور سجدہ کرو اور قریب ہو جاؤ‘‘

(پارہ نمبر 30 سورۃ العلق آیت 19)

حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ’’بندہ اس وقت اپنے خدا کے بہت قریب ہوتا ہے جب اس کے حضور سجدہ ریز ہوتا ہے‘‘ (مسلم)
نماز کی ادائیگی کی بارہویں شرط یہ ہے کہ نماز کا حقیقی جوہر خدا کی یاد ہے ارشاد ربانی ہے ’’اور نماز قائم کیجئے میری یاد کے لیے‘‘

(پارہ نمبر 16 سورۃ طٰہٰ آیت 14)

نماز کی تیرہویں شرط یہ ہے کہ نماز کی ادائیگی میں ریاء اور نمود و نمائش سے احتیاط برتی جائے۔ ارشاد ربانی ہے ’’پس تباہی ہے ان نمازیوں کے لیے جو بے خبر رہتے ہیں اور ریاء کاری کرتے ہیں‘‘ (پارہ نمبر 30 سورۃ الماعون آیت نمبر 4)
حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ’’جس شخص نے دکھاوے کی نماز پڑھی اس نے شرک کیا‘‘
نماز کی ادائیگی کے لیے آخری شرط یہ ہے کہ مسلمان کا جینا مرنا صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی اطاعت اور خوشنودی کے لیے ہی ہو۔ ارشاد ربانی ہے ’’بے شک میری نماز میری قربانی میری زندگی اور میری موت سب کچھ رب العالمین کیلئے ہے۔ جس کا کوئی شریک نہیں اسی کا مجھے حکم دیا گیا ہے اور میں سب سے پہلے اپنے آپ کو اللہ کے سپرد کرنے والوں میں ہوں‘‘۔

(پارہ نمبر 8 سورۃ الانعام آیت نمبر 162,163)

نماز کی ادائیگی نہ کرنے والوں کے لئے اور مشرکین کے لئے باری تعالیٰ نے بہت سخت سزائیں مقرر کر رکھی ہیں۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے ’’بلاشبہ منافقین اللہ سے دھوکا کر رہے ہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ انہیں دھوکا دینے والا ہے۔ (ان کی نشانی یہ ہے) کہ جب وہ نماز کے لئے کھڑے ہوتے ہیں تو نہایت سست کھڑے ہوتے ہیں‘‘

(پارہ نمبر 5 سورۃ النساء آیت 142)

سورۃ توبہ میں مشرکین کے بارے میں ارشاد ہے ’’مشرکین کو جہاں پاؤ قتل کرو انہیں پکڑو اور انہیں گھیرو اور ان کے لئے ہر گھات کی جگہ بیٹھو اور پھر اگر وہ توبہ کر کے نماز ادا کرنے اور زکوۃ دینے لگیں تب انہیں چھوڑ دو‘‘ (پارہ نمبر 10 سورۃ التوبہ آیت نمبر 5) ایک اور ارشاد ربانی ہے ’’اگر یہ مشرک لوگ توبہ کرلیں اور نماز کے پابند ہو جائیں اور زکوٰۃ دینے لگیں تو تمہارے (دینی) بھائی ہیں ورنہ نہیں‘‘ (پارہ نمبر 10 سورۃ توبہ آیت نمبر 11)
ایک اور ارشاد نبوی ﷺ ہے ’’ہمارے اور ان کے (کافروں) کے درمیان نماز قائم رکھنے کا عہد ہے جس نے نماز چھوڑ دی اس نے کفر کیا‘‘ (ترمذی)۔ سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کا فرمان ہے ’’جس نے نماز ترک کی اس کا اسلام میں کوئی حصہ نہیں‘‘۔ حضرت عبداللہ بن مسعود کا فرمان ہے ’’جو نماز چھوڑ دے اس کا دین اسلام سے کوئی تعلق نہیں۔‘‘ حضرت عبداللہ بن شفیق کا فرمان ہے ’’صحابہؓ کرام ترک نماز کے علاوہ کسی گناہ کو کفر نہیں سمجھتے تھے۔‘‘ بے نمازی کے بارے میں قرآنی احکام ہیں ’’پھر ان (نبیوں) کے بعد نالائق لوگ ان کے جانشین بنے جنہوں نے نماز ضائع کی اور خواہشات کے پیچھے لگ گئے وہ عنقریب (اس) گمراہی کے انجام سے دوچار ہونگے‘‘۔

(پارہ نمبر 16 سورۃ مریم آیت 59)

حضرت محمد ﷺ کا ارشاد ہے ’’جس نے نمازوں کی حفاظت کی قیامت کے دن یہ نماز اس کے لیے نور دلیل اور نجات کا سبب ہوگی اور جس نے اس کی حفاظت نہ کی اس کے لیے قیامت کے دن کوئی چیز دلیل نور اور نجات کا سبب نہیں ہوگی اور وہ شخص قارون ہامون اور فرعون اور ابی خلف کے ساتھ ہوگا‘‘ (مسند احمد)۔ ارشاد ربانی ہے ’’جہنمی کہیں گے کہ ہم نماز ادا نہیں کیا کرتے تھے‘‘ (پارہ نمبر 29 سورۃ المدثر آیت 43) اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں سچے دل اور بغیر ریاء کاری سے نماز کا پابند بنائے۔ آمین ثم آمین

# جنات کی روحانی واردات

قسط 47

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

تمام دوستوں اور شائقین روحانیات کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے حوصلہ افزاء پیغامات ارسال کیئے ان پیغامات میں بھرپور طریقہ سے ''آپ بیتی'' کی پسندیدگی کا اظہار کیا گیا خاص طور سے بیرون ملک کے قارئین سعودیہ عرب' دبئی' عرب امارات' ہندوستان' بنگلہ دیش' ہانگ کانگ' امریکہ اور انگلینڈ کے قارئین کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اسی سلسلہ کو مزید بڑھاتے ہوئے اس ماہ جنات کی روحانی واردات کا اگلا حصہ حاضر خدمت ہے۔

جب ہم قبرستان کے قریب پہنچے تو ایک اور حیران کن بات تھی اکرم بیہوش ہونے کے قریب تھا وہ سر پکڑ کر زمین پر ہی بیٹھ گیا۔ پسینہ میں شرابور تھا جسم میں کپکپی تھی اس کی حالت مسلسل غیر ہورہی تھی۔

کیا ہوا اکرام۔۔۔؟ اُس کو بازو سے ہلا کر پوچھا!

کپکپاتے ہاتھوں سے ایک جانب اشارہ کیا جہاں پر وہ قبور موجود تھیں۔ اُس کے حلق سے آواز نہ نکل رہی تھی۔

سامنے دیکھا تو اُس مقام سے وہ قبور غائب تھیں۔ کفن میں لپٹا سانپ مردہ حالت میں وہاں پڑا ہوا تھا۔ یہ بہت حیران کن بات تھی۔

اس حیرت انگیز معاملہ پر اکرم کی حالت کا غیر ہونا یقینی تھا۔

تعجب اس بات پر تھا کہ آخر یہ دونوں پرانی قبور اچانک یہاں سے کیسے غائب ہوگئی۔ اگر جگہ اور مقام ہم بھول چکے ہوتے تو پھر ایک کفن میں مردہ سانپ جسے ہم نے خود دفن کیا تھا باہر کیسے پڑا ہوا تھا۔

اکرم تم حوصلہ کرو گھبراؤ نہیں سب کچھ ٹھیک ہو جائیگا۔ مگر وہ مسلسل روئے چلا جا رہا تھا سسکیاں لے رہا تھا جیسے کہ اب وہ ہمت ہار چکا ہو۔

اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے تمام شیطانی قوتیں اُس ذات اقدس کے سامنے کوئی حیثیت نہیں رکھتی ہم اللہ سے مدد مانگ رہے ہیں یقیناً وہی مدد کرنے والا ہے۔ چاہے شیطان اور کالی قوتیں کتنی ہی طاقت ور کیوں نہ ہوں کلام اللہ کے سامنے کبھی نہیں ٹھہر سکتیں۔ اکرم کو ایک بار پھر ہمت دیتے ہوئے بات کی لیکن وہ اپنے اعصاب مکمل طور پر ڈھیلے چھوڑ چکا تھا۔

اُسی مقام پر کھڑے ہوئے 3 بار سورۃ مزمل کا ورد کیا۔ اُس سے کہا کہ اب تم اپنی آنکھیں بند کرلو جب تک میں نہ کہوں تم نے آنکھیں نہیں کھولنی۔

سورۃ مبارکہ کا ورد شروع کیا آندھی اور تیز ہوا چلنا شروع ہوگئی منظر خوفناک ہوتا گیا ہوا میں شور تھا اور ملتان کی گرد' گرمی اور قبرستان ویسے بھی دُنیا بھر میں مشہور ہیں۔ جیسا کہ کسی بزرگ نے فرمایا

چہار چیز از تحفہ ملتان — گرد' گرما' گدا' گورستان

ملتان میں چار تحفے ہیں۔ آندھی اور گرمی' فقیر اور قبرستان

کچھ وقت بعد وہ آندھی تھمی اللہ کے حضور گڑگڑا کر دُعا کی۔۔ اللہ تعالیٰ نے اپنی رحمت اور کرم سے ہماری دعا قبول فرمالی۔ جب آنکھیں کھول کر دیکھا تو یہ دونوں قبور اپنی جگہ پر موجود تھیں لیکن اس بات کا پختہ یقین ہوگیا کہ دشمن کی جانب سے ضرور کوئی جوابی کاروائی ہے۔

ہمت ہارے ہوئے۔۔۔ اکرم کے کاندھے پر ہاتھ رکھا جو کہ اب بھی سر جھکائے زمین پر بیٹھا تھا۔

دیکھو! اللہ پاک نے ایک بار پھر ہماری عزت رکھ لی کچھ بھی نہیں ہوا اور یہ دونوں قبور اُسی طرح موجود ہیں۔ اُس نے جونہی آنکھیں کھول کر دیکھی لاشعوری طور پر اُس کے منہ سے بلند آواز میں نکلا۔۔۔

ش ش شش شاہ صاحب! یہ کیا ہے؟

اب وہ پہلے سے زیادہ تعجب میں تھا۔

اس میں حیرانی کی کوئی بات نہیں اکرم! تم ان معاملات کو نہیں سمجھتے۔ اس قسم کے واقعات کا ہونا روحانی اور پر اسرار دُنیا میں معمول ہے۔ ہمیں کسی بھی وقت اللہ سے نا اُمید نہیں ہونا چاہیے۔ ہمارے گناہوں کی وجہ سے دعاؤں کی قبولیت میں تاخیر ہوسکتی ہے۔

وہ ذات رحیم ہے اُس کے ہاں کسی چیز کی کوئی کمی نہیں۔ جب ہم مسلمان ایمان لائے ہیں اور ڈنکے کی چوٹ پر کہتے ہیں کہ کوئی اُس کا مقابل نہیں۔۔۔ اُس کے سوا کوئی معبود نہیں۔۔۔ کوئی اسکا ہمسر نہیں تو پھر دوسری غیر مرئی قوتوں سے ہم کیونکر خوفزدہ ہوں۔

اُس کے جسم میں کچھ جان محسوس ہوئی۔ عجیب نظروں سے وہ کبھی میری طرف اور کبھی اُن دونوں قبور کی جانب دیکھ رہا تھا کچھ نہیں ہوا، اکرم ان کیلئے فاتحہ پڑھو۔ جونہی فاتحہ خوانی ہوئی اُسکو 7 بار آیت الکرسی کا حصار پڑھنے کیلئے

کہا گیا احتیاطً ایک بار پھر حصار کرلیا لیکن ایک بات ذہن سے ہرگز نکل نہیں رہی تھی کہ بلا آخر اُس وقت یہ دونوں قبور کہاں غائب ہوگئی تھیں؟

قبرستان سے نکلتے ہی اکرم کو رخصت کرتے ہوئے کہا اب تم گھر جاؤ آرام کرو اگر تمہاری ضرورت پڑی تو میں کل تمہیں بلالوں گا۔

کمرہ خاص میں ایک بار پھر مراقبہ کیا گیا کیونکہ تشویش اس بات کی تھی کہ قبرستان میں یہ عجیب واقعہ کیسے ہوگیا؟

حالت مراقبہ میں دیکھا گیا کہ یاسر، اکرم کی بیوی کو لے کر کسی اور جادوگر کے پاس پہنچ گیا وہ اندرون سندھ کا رہنے والا ہندو جادوگر تھا۔ اُس نے اُنہیں یقین دلایا کہ تمہیں کوئی بھی نقصان نہیں پہنچا سکتا اسی جادوگر نے نظر بندی کے عمل سے اُس وقت دونوں قبور غائب کردی تھی یعنی کہ قبور اپنی جگہ پر موجود تھیں مگر ہم دونوں کو نظر نہ آرہی تھیں۔ سورۃ مزمل کی برکت سے اُس کا جادو ٹوٹ گیا' لیکن پہلے جادوگر کی طرح یقیناً یہ بھی خطرناک تھا۔

دل میں خیال آیا کہ یہ ایک نئی مصیبت کھڑی ہوگئی ہے اس طرح یہ لوگ "باز آنے والے نہیں کیا ہم ساری عمر ان کا توڑ اسی طرح کرتے رہیں گے یعنی کہ وہ جادو کرتے رہیں اور ہم انکا توڑ کرتے رہیں گے ضرور کچھ ایسا کرنا ہوگا کہ اُس جادوگر کو بھی سبق حاصل ہو اور ہماری بھی جان چھٹے۔

اس سلسلہ میں اللہ کے سوا کوئی مددگار نہیں ہوتا ویسے بھی ہمارا اُس کے سوا اور کون ہے۔ جو ہمارے لئے آسانیاں پیدا کرتا ہے اور مشکلات میں ہماری مدد کرتا ہے لہذا اسی نیت اور ارادہ سے اللہ کے سامنے سجدہ ریز ہوگیا۔

اے باری تعالیٰ! تو بہتر جانتا ہے کون حق پر ہے اور کون ناحق کسی کو پریشان کررہا ہے۔ ہمیں ظاہری طور پر وہ جادوگر اور وہ شخص جو کہ کسی کا گھر تباہ کرنے پر تُلا ہوا ہے پریشان کرتے ہوئے نظر آتے ہیں میری مدد فرما، پھر تیرے کلام اور تیری رحمت سے اُن سرکشوں کو شکست دے سکوں اور یہ سب کچھ میں اکیلا تیرے بغیر کس طرح کرسکتا ہوں میری راہنمائی فرما بے شک تجھ سے بڑا رہنما کوئی نہیں۔ میری مدد فرما، جیسے ہی سجدہ سے سر اُٹھایا تو ایسا لگا کہ پورا کا پورا عمل صدیوں پہلے کسی نے پختگی کے ساتھ دل میں ڈال دیا ہو۔

اگلے روز صبح اکرم کو بلایا۔ اب ہمارا یہ آخری وار ہے اللہ نے چاہا تو ہمیں اس کے بعد مزید پریشانی نہ ہوگی۔ تم اس طرح کرو کہ 3 عدد پتلے سیاہ کپڑے کے بنوا کر لاؤ ان میں ان میں سے ایک بڑا ہو باقی دو ایک بالشت سے بڑے نہ ہونے چاہیے، چند ہی گھنٹوں میں وہ پتلوں سمیت حاضر ہوگیا۔

اچھا اب یہ کام تو ہوگیا اکرم' بھوج پتر عام پنسار کی دوکان سے مل جاتا ہے۔ نیلا تھوتھا' نیم کے پتوں کا عرق اور نیم کا قلم بنالاؤ۔

جس کو غرض ہو اُس کیلئے یہ سب معمولی کام ہیں،، تقریباً 1 سے 1/2 گھنٹہ لگا وہ یہ تمام لوازمات لے کر آ گیا اتفاقاً یہ چاند کی اترتی ہوئی راتیں تھیں اس لئے کام زیادہ آسان ہوا۔ ہر ایک بھوج پتر کو دائیں ہاتھ میں پکڑا تکبیر کے ساتھ سورۃ الھب 80 بار پڑھی، پڑھنے کے بعد اس بھوج پتر پر پھونکی نیم کے عرق میں نیلا تھوتھا ڈال کر نیلی سیاہی تیار کرلی گئی تھی نیم کے قلم سے اس بھوج پتر پر سورۃ الھب دائرہ کی شکل میں تحریر کی جب آیت مبارکہ **سیصلی نارا ذات الھب** پر پہنچے یہاں پر اُس جادوگر کا تصور کیا گیا اور اس آیت سے قبل ہندو جادوگر نا معلوم لکھا گیا۔ اب سورۃ مبارکہ مکمل ہونے کے بعد درمیان میں مقصد لکھا ''الہیٰ یہ نا معلوم جادوگر کسی شریف آدمی کا گھر تباہ و برباد کررہا ہے اس کے جادو کو کلام پاک کی برکت سے فوری سلب فرمادے اسکو بھیانک سزا دے تاکہ یہ کسی دوسرے کا گھر خراب نہ کر سکے'' ان میں سے جو سب سے بڑا پتلہ تھا اسے جادوگر تصور کیا گیا تیز دھار چھری سے اُس پتلے کا پیٹ چاک کیا گیا یہ بھوج پتر اُس کے پیٹ میں رکھا گیا۔ نیم کی خشک لکڑیاں اور کوئلے بھی منگوائے گئے تھے جب سورۃ الھب پڑھی جارہی تھی اُس وقت میں وہ لکڑیاں بطور بخور دہکائی جارہی تھیں اس پتلے کو اچھی طرح اُن لکڑیوں پر دھواں دیا گیا۔ بخور والی انگیٹھی کے بائیں جانب گرم جگہ پر یہ پتلا رکھ دیا گیا۔

دوسرا پتلہ لیا گیا درج بالا طریقہ سے سورۃ الھب تکبیر کے ساتھ پڑھی گئی بھوج پتر پر بالکل اسی طرح دائرہ کی شکل میں سورۃ الھب تحریر کی۔

درج بالا طریقہ کے مطابق جب آیت مبارکہ **سیصلی نارا ذات الھب** ( یہ آیت مبارکہ ظالم مرد کے لئے استعمال کی جاتی ہے) پر پہنچے تو یہاں پر یاسر کا نام آیت مبارکہ کے شروع ہونے سے پہلے تحریر کیا گیا۔ درمیان میں مقصد لکھا گیا الہیٰ یہ شخص جس کا نام یاسر ہے اس ہندو جادوگر کے ساتھ مل کر کسی کا گھر تباہ کررہا ہے اس کو ہدایت عطا فرما اگر ہدایت اس کے نصیب میں نہیں تو عبرتناک سزا دے تاکہ یہ اپنے بھیانک انجام کو پہنچ سکے۔ یہ پُتلہ اُس جادوگر کے پتلہ کے قدموں کی جانب رکھ دیا گیا،

تیسرا پُتلہ جس کے نین نقش سفید قلم سے باریک بنائے گئے لمبے بال ظاہر کئے گئے عورت کا تھا جس کو اکرم کی بیوی سے تشبیہ دی گئی۔ درج بالا طریقہ سے سورۃ الھب کا ورد کیا گیا جب آیت مبارکہ **حمالۃ الحطب** ( عربی محاورا ہے جو کہ بغض کینہ رکھنے والی مکار عورت کیلئے استعمال ہوتا ہے۔ یہ آیت مبارکہ ظالم عورت کے لئے استعمال کی جاتی ہے) پر پہنچے تو اس میں اُس عورت کا نام تحریر کیا گیا۔ جو کہ اکرم کی بیوی تھی۔

(باقی اگلے ماہ)

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس تثلیث مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 05 | 07:37 تا 08:48 | 13:28 تا 14:36 | جنوب مشرق | 09:00 تا 09:48 | جنوب مغرب |

### مفت کی دولت ملنے کا وظیفہ

(مقصد عمل) یہ ایسا وقت ہے کہ جس میں لکی نمبرز پرائز بانڈ، کمیٹی یا اسی طرح کے دوسرے انعامی چانس کی سکیموں میں مفت کی دولت مل سکتی ہے ستاروں کی اس نظر کے تحت غربت اور افلاس چند ہی دنوں میں ختم ہو جاتا ہے شرط ہے کہ آپ کی طرف سے عمل میں کوئی غلطی یا کوتاہی نہ ہو۔ ضروری ہی نہیں ہے اس عمل کی برکت سے آپ کا انعامی چانس نکلے بلکہ اللہ کی طرف سے کئی اور رستے بھی رزق کو فراغ کرنے کیلئے مل جاتے ہیں۔

(عمل) 1 تسبیح استغفار + 21 بار درود شریف + 21 سورہ مزمل +21 بار درود شریف پڑھیں بعد میں ایک سفید کاغذ پر اسمائے الٰہی "یا مغنی یا زکی" "یا مغنی یا لطیف" 7 بار لکھیں اس کاغذ کو نقش کی صورت میں لپیٹ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں ہر روز 21 بار سورہ مزمل اول آخر درود شریف 21 بار بعد نماز فجر پڑھ کر اس باندھے ہوئے نقش پر پھونک دیں جو لوگ سورہ مزمل نہ پڑھ سکیں وہ مذکورہ اسم الٰہی کا ورد عمل کے وقت 117 بار کریں۔

## عطارد مقابلہ مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 05 | 09:58 تا 11:08 | 14:38 تا 15:48 | جنوب مشرق | 21:48 تا 22:38 | جنوب مغرب |

### دشمن کا دماغ باندھ دیں

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نحس نظر کے تحت مخالف پر بندش کاروبار ڈالنا یا اہل قلم کا قلم بند کرنا یا دشمن کی دماغی قوتوں کو بند کرنے کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے نیز دشمن پر کسی بھی قسم کا غلبہ دباؤ یا مصیبت و آفت طاری کرنے کیلئے عمل کی قوت سے کام لیا جا سکتا ہے لیکن یاد رہے کہ مذکورہ عمل کے تحت موکلات و جنات سفلی اس قدر غضب ناک ہوتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بلا وجہ یا معمولی سی رنجش کی بناء پر کسی کو ناحق پریشان کرے گا تو عمل کی روحانی قوت کے تحت وہ شخص ایسی مصیبت اور پریشانی میں گرفتار ہوگا کہ تاحیات جان بخشی نہ ہوگی۔

(عمل) درج بالا ساعتوں میں سیہہ جانور کا کانٹا جو کہ قبل از وقت مہیا کیا گیا ہو۔ لیموں کا عرق حاصل کریں بھوج پتر یا سیاہ کپڑے پر اس عرق کی سیاہی سے اس کانٹے کو بطور قلم استعمال کریں۔ مربع آتشی خاکی چال کا 306 عدد رفتار سے بلا کثر پُر کریں۔ نیچے مقصد تحریر کریں۔ دشمن کا پہنا ہوا کپڑا یا بال مل جائے تو وہ اُس میں لپیٹ دیں۔ اب ایک لیموں کو کاٹ کر اس کے درمیان میں سیہہ کانٹا پروتے ہوئے قبرستان میں دفن کر دیں۔ جس شخص کے لیے درج بالا ساعت میں بدعا کی جائیگی۔ اُس پر ویسے ہی مصیبت و عذاب نازل ہوگا لیکن قارئین اس عمل کو بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔ قبل از عمل استخارہ لازمی کریں کیونکہ عمل نہایت سخت ہے استخارہ میں اجازت عمل ملے تو شوق سے کریں ورنہ دشمن کو معاف کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

(**نوٹ**) یہ عمل عام ہرگز نہیں صرف اہل علم کی خدمت میں اس نیت سے پیش کیا جا رہا ہے کہ بوقت اشد ضرورت ظالم و جابر شخص کیلئے کیا جا سکے۔

## عطارد تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 09 | 07:37 تا 08:47 | 12:18 تا 13:28 | شمال مغرب | 20:09 تا 21:00 | شمال مشرق |

### دشمن کی عمارت تباہ کر دیں

(مقصد عمل) آپ اس دوران ایسے دشمن کی جائیداد یا عمارت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں کہ جس عمارت میں غیر شرعی اور ناجائز کام ہوتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ ناجائز طریقہ سے کمائی گئی دولت سے شرفاء کو تنگ کرتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ کسی ظالم شخص کے ہاتھوں تنگ آچکے ہوں اور طاقتور شخص کے سامنے کمزور ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) 9 عدد ایسی قبروں کی مٹی حاصل کی جائے کہ جو لوگ قتل ہوئے

ہوں یا خودکشی کی گئی ہو یا کسی طویل بیماری کے سبب موت واقع ہوئی ہو۔ان قبروں کی مٹی اکٹھی کرلیں بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے اس مٹی پر 90 بار سورہ الھب پڑھ کر اس مٹی پر پھونک دیں اور پھر کسی بھی وقت وہ مٹی اس عمارت میں ایسی جگہ پر ڈال دیں کہ جس جگہ پر مٹی ڈالنے سے اُس کی بے حرمتی نہ ہو۔روزانہ 80 بار سورہ الھب بعد نماز عشاء 8 روز تک بلاناغہ پڑھیں۔

## زہرہ تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 14 | 10:00 تا 11:09 | 14:39 تا 15:38 | مغرب | 21:48 تا 22:39 | جنوب |

### بزرگوں سے دُعا کروائیں اور خوشحال ہوجائیں

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے یا بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جوکہ اثاثہ مال وجائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں عمل کرسکتا ہے۔

(عمل) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں **یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق آلر بحق المر** تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے مالی یا روحانی یا والدہ سے وراثتی جائیداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کردے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شاءاللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ و آیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کرکے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کرکے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔باقی عمل ورد درج بالا طریقہ سے کریں۔

## زہرہ تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 22 | 11:11 تا 12:20 | 14:39 تا 15:20 | مغرب | 21:48 تا 22:39 | جنوب |

### تسخیر دولت، تسخیر محبوب

(مقصد عمل) سیاروں کی یہ نظر تسخیر دولت حصول مال کیلئے بہت مجرب ہے اس کے علاوہ اسی نظر کے تحت تسخیر محبوب کیلئے بھی اعمال کئے جاسکتے ہیں۔

(عمل) چاندی کی تختی پر **یا منعم یا معز یا باسط یا ودود** کل عدد 409 اسم الٰہی کے اعداد استخراج کرنے کے بعد اپنے نام اور پھر مقصد کے عدد شامل کردیں۔کل اعداد حاصل کرنے کے بعد مخمس چاندی کی پلیٹ پر تیار کریں دوسری جانب دونوں سیاروں کا طلسم تحریر کریں قبل از عمل بخورات روشن کریں۔تیار کی گئی لوح کو اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں روزانہ ورد درج بالا اسم الٰہی کا کریں۔ان شاءاللہ تعالیٰ جلد ہی مقصد پورا ہوجائیگا۔جو لوگ نقش تیار نہ کرسکیں وہ چاندی کی تختی یا ہرن کی جھلی پر درج بالا اسم الٰہی ساعت مبارکہ میں 409 بار ورد کریں ہر اسم کو 14 بار اطراف میں لکھیں درمیان میں اپنا مقصد تحریر کرنے کے بعد دونوں سیاروں کا طلسم بنائیں اور دی گئی ہدایت کے مطابق اپنے بازو پر باندھ لیں۔

## شمس مقابلہ مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 27 | 11:11 تا 13:29 | 19:13 تا 20:55 | جنوب مشرق | | |

### دُشمن خوف زدہ ہوکر بھاگ جائے

(مقصد عمل) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے اور اُن کو زیر کرنے کے لیے کرسکتے ہیں۔

(عمل) 1 تسبیح استغفار کی اور 21 بار درود شریف + سورہ کوثر 80 بار + سورۃ الھب 80 بار + درود شریف پڑھنے سے پہلے 7 قبروں مٹی جمع کرلیں یہ تمام کچھ پڑھ کر اس مٹی کو دشمن کی طرف ہوا میں اُڑا دیں بعد میں 800 روپے کسی حق دار کو یا مسجد میں ڈال دیں مگر یہ یاد رکھیں کہ یہ عمل ناجائز کرنے پر بہت بڑے اور نحس اثرات ڈالتا ہے بعض اوقات ناجائز کرنے والے کی ہلاکت بھی ہوجاتی ہے جہاں اشد ضرورت ہو وہیں کریں۔

## سورج گرہن

جزوی سورج گرہن 13 جولائی بروز جمعہ کو ہوگا۔ جبکہ سورج گرہن کا آغاز 06:49 پر ہوکر 08:01 پر مکمل ہوکر 09:13 پر ختم ہوگا۔ اس جزوی سورج گرہن کی کل مدت 2 گھنٹہ 42 منٹ ہوگی۔

جزوی سورج گرہن جن ممالک میں نظر آئیگا۔ ساؤتھ جنوبی آسٹریلیا سے ہوتا ہوا بحراوقیانوس پر ختم ہوگا۔

یہ شمسی گرہن برج سرطان میں 20.22 درجہ پر ہو رہا ہے۔

یہ گرہن برج حمل، سرطان، میزان، جدی سے متعلقہ بروج کے افراد کو متاثر کریگا لہذا گرہن کی نحوست سے بچنے کیلئے دو رکعت نماز نفل برائے دفع نحوست گرہن ادا کریں۔ گرہن سے قبل سوا پاؤ سوجی کالے تل اور شکر پاس رکھیں بوقت عروج گرہن یہ اشیاء حشرات الارض کو ڈال دیں۔

اس کے علاوہ پانچ قسم کے سیاہ اناج کالی مرچ، لونگ سورج مکھی کے بیج کالا زیرہ، سیاہ تل مٹھی بھر لے کر صدقہ کی نیت سے خالی جگہ پر پھینک دیں بوقت گرہن نیلا اور سیاہ رنگ کا لباس استعمال نہ کیا جائے بہتر ہے کہ گرہن سے ایک دن قبل اور ایک دن بعد یہ رنگ نہ استعمال کریں۔ گرہن کے نحس اثرات کی وجہ سے متذکرہ بالا بروج کے افراد اگر کسی بیماری میں مبتلا ہے تو یہ مرض طوالت اختیار کر جائیگا۔ خاص طور سے دمہ اور سانس کی تکلیف پھیپھڑوں سے متعلقہ امراض یا وہ افراد جو کہ سانس اور خوراک کی نالی کے کسی بھی مرض میں مبتلا ہوں۔ گرہن کے اثرات کی وجہ سے ان امراض کی شدت میں اضافہ ہو جائیگا ایسی صورت میں صدقہ اور نوافل وقت گرہن ادا کر کے ان مشکلات سے بچا جاسکتا ہے۔

## چاند گرہن

مکمل چاند گرہن 28 جولائی بروز ہفتہ کو ہوگا۔ جبکہ چاند گرہن کا آغاز 00 بجکر 29 منٹ پر ہوکر مکمل 01 بجکر 21 منٹ پر ہوتا ہوا 02 بجکر 13 منٹ پر ختم ہوگا۔ اس مکمل قمری گرہن کی کل مدت 1 گھنٹہ 44 منٹ ہوگی۔

یہ قمری گرہن برج دلو میں 6.47 درجہ پر ہو رہا ہے۔ چاند گرہن کا نظارہ پاکستان میں کیا جاسکے گا اس کے علاوہ یورپ، ایشیاء، آسٹریلیا، افریقہ، جنوبی افریقہ، اٹلانٹک بحرین اور بحراوقیانوس میں دیکھا جاسکے گا

## اوج شمس

سیارہ شمس کو بادشاہ فلک مانا جاتا ہے۔ یہ سیارہ عزت مال، دولت، جاہ و حشمت کا حاکم برج اسد کا مالک جب آسمان پر طلوع ہوتا ہے اس کی روشنی سے دیگر تمام سیارگان غروب ہوجاتے ہیں۔ سیارہ شمس کی دھات سونا، نگینہ ہیرا، مالک و حاکم دن اتوار ہے۔ وہ لوگ جو کہ عرصہ دراز سے مفلسی غربت تنگدستی کی زندگی گزار رہے ہوں اس خاص وقت در جہ اوج شمس میں اپنے لیے خاص الواح طلسمات یا چراغ شمسی تیار کروا کر اپنی قسمت جگا سکتے ہیں۔ اس ماہ 11 جولائی 13:21 تا 12 جولائی 14:33 درجہ اوج سے گزریگا۔ جب شمس برج سرطان کے 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو اس حالت اوج میں بہت سے فائدے حاصل کئے جاسکتے ہیں۔ اس دوران شمس کی وہ ساعتیں جو کہ دن کے وقت میسر ہوں۔ اپنے امور کو انجام دینے کیلئے مددگار ثابت ہونگی۔ رات کی ساعتیں یعنی بعد غروب آفتاب تا قبل طلوع آفتاب کی کوئی ساعت شرفی شمسی قوتوں سے کام لینے کیلئے خاص اہمیت کی حامل نہ ہے۔

11 جولائی بروز بدھ

پہلی ساعت:۔ (رجال الغیب شمال) 19:18 تا 20:08

12 جولائی بروز جمعرات

دوسری ساعت:۔ (رجال الغیب مشرق) 01:09 تا 01:59

تیسری ساعت:۔ (رجال الغیب مشرق) 07:40 تا 08:49

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 20 جولائی 06:12 تا 22 جولائی 15:12

**ہبوط قمر:** 20 جولائی 09:54 تا 11:45

**قمر در ثور:** 07 جولائی 17:50 تا 09 جولائی 21:58

**شرف قمر:** 07 جولائی 21:26 تا 23:13

**ماہ رواں 'شادی بیاہ کی تاریخیں**

**3.4.7.8.10.13.14.16.17.28.29.30**

**محترم قارئین کرام نوٹ فرمائیں!** کسی بھی گرہن کے دوران حاملہ خواتین بہت زیادہ محتاط رہیں۔ چھری سے کوئی شے نہ کاٹیں اور نہ ہی کوئی چیز توڑیں بلکہ اس دوران میں زیادہ سے زیادہ استغفار اور درود پاک کا ورد کریں۔ نماز کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔ (ادارہ)

قارئین تحفہ روحانیات جب بھی کوئی نقش تحریر کریں تو نقش کی دوسری جانب طلسم لازمی بنائیں۔ **ادارہ روحانیات**

تحفہ روحانیات کے باقاعدہ لکھاری

# آپ بھی جانیئے! حکیم علامہ حافظ عتیق الرحمن ضیاء



**ابصار حیدر:** آپکا مکمل نام اور قلمی نام کیا ہے؟

**عتیق الرحمن:** میرا مکمل نام عتیق الرحمن ہے اور قلمی نام میں نے اپنے استاد محترم علامہ ضیاء الحق صاحب سے متاثر ہو کر اپنا قلمی نام عتیق الرحمن ضیاء رکھا۔

**ابصار حیدر:** آپ نے کتنی تعلیم حاصل کی ہے؟

**عتیق الرحمن** میں نے بچپن میں قرآن مجید حفظ کیا ایم اے اسلامیات اور طب نبوی ﷺ کا کورس ایم ڈی ایس ایس اسلامی کونسل رائے حکمت (رجسٹرڈ) پاکستان کے ساتھ ساتھ تخصص فی الفقہ الاسلامی سے فیض یاب ہوا۔

**ابصار حیدر:** فی الوقت آپ کس شعبہ سے وابستہ ہیں؟

**عتیق الرحمن:** میں تقریباً 9 سال سے اسلامک اسٹڈیز کا ٹیچر ہوں اس کے علاوہ طب نبوی ﷺ کی پریکٹس کے ساتھ آسٹرولوجی، علم جفر، علم الاعداد و علم عملیات سے عرصہ دراز سے وابستہ ہوں۔ یہی اب اوڑھنا بچھونا ہے۔

**ابصار حیدر:** اتنے علوم پر دسترس حاصل ہونے کے باوجود کیا وجہ ہے کہ ابھی تک آپ کی کوئی تصنیف پڑھنے کو نہیں ملی؟

**عتیق الرحمن** محترم عرض یہ ہے کہ کسی بھی فن میں کوئی کتاب لکھنا نہایت باریک بینی اور تجربہ کا کام ہے۔ موجودہ دور میں تو اکثر کاپی رائٹ چل رہا ہے بہت کم افراد اپنی محنت و تجربہ سے کوئی تصنیف لکھ پاتے ہیں۔ بحر حال اللہ کے کرم سے بہت جلد ہی اپنے استاد محترم کے سکھائے ہوئے فنون سے جلد ایک کتاب بنام "علم الاعداد و اسماء الحسنیٰ" کے عنوان سے شائع کرنے کا ارادہ ہے جو عاملین کیلئے ہی نہیں بلکہ عوام الناس کیلئے بھی نہایت فائدے مند ثابت ہوگی۔

**ابصار حیدر:** آپ کی یہ کتاب کن خواص کی حامل ہے؟

**عتیق الرحمن** محترم کوشش تو میں نے پوری کی ہے کہ وہ افراد جن کو تاریخ پیدائش کا علم نہیں اور نہ ہی اپنے نکاح کے وقت کا علم ہے اور نہ ہی وہ وقتی زائچہ کے چکر میں پڑتے ہیں تو ان کیلئے نام کے مفرد عدد ایک سے لیکر 9 تک کے اعداد کے خواص، مزاج و کردار پر روشنی ڈالی جائے اور ساتھ ساتھ ان کے نام کے عدد کی مناسبت سے ایسے اسماء الحسنیٰ ترتیب دیئے گئے ہیں جن کا اپنے مقصد کے مطابق ورد کریں اور اس کے ساتھ چاروں مزاجی چالوں کے مطابق نقوش بھی ہر عدد۔ کے دیئے گئے ہیں۔

**ابصار حیدر:** آپ کے خیال میں روحانیت کیا ہے؟

**عتیق الرحمن:** روحانیت دراصل نام ہے روح کی پاکیزگی کا اور روح تب ہی پاک ہوگی جب انسان کی نیت صاف ہو اور انسان حقوق اللہ کے ساتھ ساتھ حقوق العباد کا لازمی خیال رکھے ایک مشہور صوفی بزرگ بلھے شاہؒ کا ایک شعر اس موقع پر یاد آ رہا ہے آپ نے فرمایا:

مندر ڈھا دے، مسجد ڈھا دے، ڈھا دے جو کُج ڈھیندا
پر کسے دا دل نہ ڈھاویں، رب دلاں وچ رہندا

روحانیت کو 80% لوگوں نے دم درود، نقوش اور تعویز گنڈا وغیرہ سمجھ لیا ہے۔ حالانکہ روحانیت روحیت سے متعلق ہے۔ روحانیت مادیت سے الگ ہے جو ہستیاں روحانیت کے اعلیٰ درجات پر پہنچ جاتی ہیں تو اللہ کے ولی یعنی اللہ کے دوست کہلاتے ہیں جنکا تعلق اپنے رب سے ہو جاتا ہے وہی اولیاء، فقراء دنیا و آخرت میں کامیاب ہیں کیونکہ یہی ہستیاں صراط مستقیم کا صحیح راستہ بتاتی ہیں۔

**ابصار حیدر:** علم الاعداد کا روحانیت سے کیا تعلق ہے؟

**عتیق الرحمن** :علم الاعداد ایک عددی فن ہے جسکا روحانیت سے کوئی خاص تعلق نہیں علم الاعداد ایک ریاضی علم ہے جس سے انسان کی شخصیت کو پرکھا جا سکتا ہے۔ اسی طرح عملیات، اعداد، نقوش کے حسابات، طلسمات، آسٹرولوجی (علم نجوم) یہ سب کے سب فنون ہیں جو کہ ایکلٹ سائنسز علوم میں آتے ہیں ان کا حاصل ہونا یا نہ ہونا رب کی قربت کا ذریعہ نہیں کیونکہ اگر یہ علوم روحانیت اور رب کی قربت کا ذریعہ ہوتے یا ان کو علوم روحانیت کا اعلیٰ درجہ دیا جاتا تو یہ سب فنون تو غیر مسلموں کے پاس بھی ہیں۔ جیسے کہ آسٹرولوجی کے اندر ویسٹرن آسٹرولوجی میں نیلیم ولی، کیپلر اور ویدک آسٹرولوجی میں مہاراشی پراسرا کا نام آتا ہے اسی طرح علم العداد کے اندر بھی انگریزوں نے کام کیا ان کی کئی کتابوں کا ترجمہ اردو میں ہمارے ہاں موجود ہے۔ عددی طلسمات پر بھی ہندو اور ویسٹرن مصنفین نے بڑا کام کیا۔ حاصل کلام یہ ہوا کہ روحانیت ان فنون کے سیکھنے یا سمجھنے کا نام نہیں روحانیت کیا ہے میں پہلے سوال میں اس کا ذکر کر چکا ہوں۔

**ابصار حیدر:** کیا کسی استاد کا ہاتھ سر پر نہ ہو تو انسان عامل بن سکتا ہے؟

**عتیق الرحمن** :محترم ابصار بھائی اس سوال پر ایک چھوٹا سا جملہ ہی کہوں گا کہ جس کا کوئی استاد نہیں وہ شیطان تو ہو سکتا ہے عامل نہیں۔

**ابصار حیدر:** کالے علم بارے کیا کہیں گے ایک مسلمان ہونے کے ناطے؟

**عتیق الرحمٰن** ابصار بھائی سیدھی سی بات ہے کہ کالا علم کسی بھی طرح سے ایک مسلمان کیلئے قطعاً حلال نہیں ہوسکتا اور اگر کوئی اسے کسی اور زاویے سے حلال سمجھتا ہے تو وہ خود کفر کے درجے پر فائز ہے۔

**ابصار حیدر** کیا یہ بات ٹھیک ہے کہ کالے علم کا توڑ کالے علم سے ہی ہوتا ہے؟ اگر نہیں تو اس کی دلیل کیا ہے اور یہ سوال اکثر عاملین اور سائلوں کے ذہن میں ہے کہ کالے علم کا توڑ نوری علم سے نہیں ہوتا؟

**عتیق الرحمٰن** آپ کا یہ سوال بہت عمدہ اور نہایت اہمیت کا حامل ہے کوشش کروں گا کہ جواب کے ذریعے مطمئن کرسکوں پہلے سوال پر مجھے ایک حدیث پاک یاد آرہی ہے کہ جب ملعون یہودی لبید بن اعصم یا اسکی بہنوں نے نبی اکرم ﷺ کی ذات اقدس کی زلف مبارک کے چند بالوں پر جادو کیا جس کا اثر نبی پاک ﷺ پر معمولی سا ہونے لگا جس پر اللہ پاک نے فرشتوں کے ذریعے وحی نازل کی اور اپنے محبوب کو مطلع فرمایا کہ فلاں شخص نے آپ پر جادو کیا ہے تو اللہ پاک نے اس کے بچاؤ کی ترکیب پر سورۃ الفلق وسورۃ الناس نازل فرمائی اور پڑھنے کا طریقہ بتلایا۔ یہاں دو باتیں بڑی قابل غور ہیں امید ہے کہ میں سمجھا پاؤں پہلی بات اللہ کے محبوب امام الانبیاء فخر کل رحمت اللعالمین پر جادو کا اثر کیوں کیسے ہوگیا۔ اللہ تبارک وتعالیٰ اس جادو کے اثر کو پہلے بھی روک سکتے تھے اور کیا جادو نبی کے علم سے بڑھ کر ہے کہ اس کا اثر نبی کی ذات اقدس پر ہوا اس میں دو اقوال فنِ اسماء الرجال کے ماہرین کے ہیں۔ پہلا قول یہ ہے کہ نبی پاک ﷺ پر جادو نہیں ہوا تھا کیونکہ یہ نبوت کے منافی ہے جبکہ دوسرا قول جو میں سمجھ پایا ہوں کہ نبی پاک ﷺ پر جادو کا اثر ہونے کا مطلب یہ ہے امت محمدیہ کو تعلیم دینا مقصود تھا کہ یہ یہودی اتنی ملعونیت پر اتر آئے ہیں کہ اللہ کے پیغمبر کو بھی نہیں چھوڑ رہے لہٰذا آنے والے وقت میں اس طریقے کے ساتھ تمہیں بھی یہ بڑے نقصان جادو سے پہنچا سکتے ہیں لہٰذا جو توڑ میں نے نبی پاک ﷺ پر نازل فرمایا وہ پوری امت کیلئے ایک تعلیمی حیثیت رکھتا ہے اور ایک باقوت اور پُر اثر وظیفہ ہے جو نبی پاک ﷺ کی زبان اقدس سے پوری امت کو تعلیم ہوا۔ اگر اس یہودی کے کالے علم کا توڑ کالا علم ہوتا تو اللہ پاک نبی پاک ﷺ کو نورانی علم عطا نہ فرماتے بلکہ ان سورتوں کے بجائے کوئی کالے علم کی عبارت بتلاتے لہٰذا یہ بات واضح روشن ہوگئی کہ کالے علم کا توڑ نورانی علم میں قوت کے ساتھ موجود ہے اور دوسرے سوال کا جواب یہاں پر یہ ہے کہ موجودہ وقت میں علم نورانی کی تاثیر آج بھی اتنی ہی ہے جتنی نبی پاک ﷺ کے زمانے میں تھی فرق صرف اتنا ہے کہ اب وہ زبانیں نہیں رہی نہ ہی وہ کردار واعمال رہے جس کی وجہ سے اثرات میں کمی بیشی معالج اور مریض دونوں پر ظاہر ہوتی ہے۔ ضمنی طور پر یہاں یہ بات بھی عرض کرتا چلوں کے اس مملکت خداداد کے دونوں اطراف بھی ملعون جادوگر موجود ہیں جو کہ اپنا وار کرتے رہتے ہیں ایک طرف انڈیا دوسری طرف بنگلہ دیش، مگر اللہ کے کرم سے انکا ہر وار انہی پر پلٹے گا جب تک اہل اللہ، علماء، اور دینی مدارس قائم ہیں کیونکہ ان سے محبت ہمارے ایمان کا حصہ ہے۔

**ابصار حیدر** کیا روحانیت کے لیے فنی علوم کا ہونا ضروری ہے کہ نہیں؟

**عتیق الرحمٰن** روحانیت سے مراد ولایت ہے تو فنی علوم کا ہونا ضروری نہیں ہاں البتہ اللہ پاک اپنی مرضی ومنشاء سے علم لدنی کے ذریعہ فنی علوم کی آگاہی ضرورت کے مطابق عطا فرمائیں تو یہ الگ بات ہے مگر ولی ولایت کے درجات کو طے کرتا ہے تو ان علوم کی دسترس بھی اسے حاصل ہوجاتی ہے۔

**ابصار حیدر** تحفہ روحانیات میں کس چیز کا اضافہ ہونا چاہیے؟

**عتیق الرحمٰن** رسالہ تحفہ روحانیات ایک انٹرنیشنل رسالہ ہے ہر خاص وعام بڑے شوق سے پڑھتا ہے اس چیز کو نظر میں رکھتے ہوئے پہلی بات کہ عام قاری کیلئے قرآن وحدیث سے ثابت شدہ مختصر وظائف کا ایک صفحہ بھی ہر ماہ ہونا چاہیے اور ہر ماہ کی گردش سیارگان یا پھر گردش ومنازل قمر کیم ماہ سے آخری ماہ تک ہونی چاہیے اور دینی سوال وجواب کا ایک صفحہ بھی ہو تو زیادہ بہتر رہے گا۔

**ابصار حیدر** تحفہ روحانیات کے لکھاری وقارئین کے لیے کوئی پیغام؟

**عتیق الرحمٰن** :سب سے پہلے تو ماہر روحانیات جناب محترم محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا بے حد دل سے مشکور ہوں کے محترم نے شفقت فرمائی اور مجھ ناچیز کو بھی لکھاری حضرات میں جمع فرما کر رسالہ میں لکھنے کا موقع عطا فرمایا اور ابصار بھائی آپکی محبت اور تحائف کا بھی شکریہ اسکے علاوہ تمام لکھاری وقارئین کو سلام اور اتنی سی عرض ہے کہ اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے معالج کا رویہ ہمدردانہ او رمخلصانہ ہو اور مریض کا رویہ اپنے روحانی معالج کے ساتھ اعتماد وعزت والا ہو۔ اسکے بعد ایک گزارش وعرض جناب ایاز مزمل شاہ صاحب اور تحفہ روحانیات کی مشاورتی ٹیم سے کہ الحمدللہ تمام لکھاری حضرات اپنی محنت وکوشش سے اچھا لکھ رہے ہیں انکی حوصلہ افزائی کے لیے سال میں ایک بار ایسے روحانی وعلمی فورم کا انعقاد کیا جائے کے جس میں اجتماعی طور پر مختلف علوم وفنون پر مشاورت اور لیکچرز ہوں اور لکھاری حضرات کو مختلف ایوارڈز سے نوازا جائے میرے خیال میں اگر اس بات پر توجہ دی جائے تو روحانی وعلمی میدان میں یہ پہلا ادارہ ہوگا جو اس کام کو لے کر آگے بڑھیگا دوسرے ممالک میں باقاعدہ ایسے فورم کا انعقاد کیا جاتا ہے۔ آخر میں تمام امت مسلمہ کے لیے دعا گو۔

(بقیہ صفحہ نمبر )

# لاجواب استخارہ

تحریر
نبیل مزمل
ملتان

کئی برس پہلے کی بات ہے انسان روحانی طور پر بہت مضبوط تھا اور اسی لئے بہت معجزات ہوا کرتے تھے مگر جوں جوں نفسانی خواہشات کا اضافہ ہوتا گیا روحانی کمزوری سے انسان گمراہی کی طرف بھٹکتا گیا یہاں تک کہ ہم اتنے کمزور ہو گئے اور مختلف قسم کے مسائل اور پریشانیوں میں ڈوبتے چلے گئے آج جس کو بھی دیکھ اپنی الجھن میں پریشان ہے۔ مگر پھر بھی جو شخص یکسوئی حاصل کرتا ہے روحانی منزلیں آسان ہونے لگتی ہیں میرا مقصد روحانی معلومات قران کے اسرار کو نئی نسل میں پھیلانا ہے میرا مقصد آج کے انسان کو ہمت اور شعور دینا ہے کہ آج بھی معجزات رونما ہو سکتے ہیں اور اپنے مسائل کا حل اپنی لگن اور محنت سے کلام الٰہی کو ورد بنا کر حاصل کر سکے۔ بات صرف اس سوچ کی ہے کہ انسان اپنی دماغی لہروں کو ایک نکتہ پر مرکوز کر کے اپنے مسائل کا حل خود تلاش کر لے۔

رب عرش العظیم تو خود کہتا ہے کہ میں کبھی بھی انسان کی درست اور جائز محنت رائیگاں نہیں جانے دیگا تو ہمیں کلام پاک کے ذریعے محنت سے کوشش کرنا ہو گی یہی وجہ ہے کہ میں نے پرائز بانڈ اور لکی نمبر کی مشکل ترین منزل کو اپنا دور حیات اور کوششوں کی صورت میں بہت سے معجزات کا نظارہ کیا اس لئے میرا ذہن و دل مکمل طور پر راضی ہو گیا کہ اپنی توجہ سے انسان واقعی کلام پاک سے مسائل کا حل پا سکتا ہے اور یقیناً کلام پاک بھی تو ایک معجزہ ہی ہے۔

آج کی محفل استخارہ میں ایک عمل پیش خدمت ہے کہ اپنا نام یعنی جیسے میرا نام نبیل مزمل ہے تو اس کے شروع میں یا لگا کر ورد کرنا ہو گا اور جتنے اعداد ہیں اتنے سو کی گنتی میں ورد کرنے کے بعد اپنے سینے پر ہاتھ لکھ کر اپنا مطلب کہنا ہو گا یہاں تو ہمارا مطلب لکی نمبر ہے اس لئے آئندہ ڈرا کا نام +دن + بانڈ مالیت + شہر کا نام لیا جائے گا کہ فرسٹ کر نمبر دکھایا جائے اور جتنے اعداد نام ہیں اتنی تعداد ہی دن میں پڑھنا ہو گا۔ یعنی کہ میرے نام کے نو اعداد ہیں اپنا نام مجھے ۹۰ بار روزانہ رات کو مقررہ وقت میں ۹ دن تک پڑھنا ہو گا۔ لہٰذا ۹۱ دن میں آنے والی ڈرا کا نمبر واضح طور پر دکھایا جائے گا یہ ضروری نہیں کہ خواب میں آئے کسی بھی طرح ہو بار بار اشارہ دکھایا جائے گا۔ مکمل راز میں رکھیں اور آئندہ نمبرات سے توبہ بھی کریں بعد کامیابی مجھے اور تحفہ روحانیات کی پوری ٹیم کو دعاؤں میں ضرور یاد رکھیں مہربانی ہو گی۔

مکتبہ روحانیات سے شائع ہونے والی کتاب ''اسرار حروف صوامت'' سے اقتباس

فیضان الجفر



# حروف صوامت اور اعمال گرہن

تحریر:۔شہزادہ منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

پیارے دوستوں اپنی کتاب ''اسرار حروف صوامت'' سے کچھ خاص مضامین سورج و چاند گرہن کے موقع پر ارسال کر رہا ہوں کتاب حروف صوامت جس قدر محنت اور لگن سے تیار کی ہے جن دوستوں نے بھی اس کتاب کا مطالعہ کیا اور حوصلہ افزائی کیلئے مجھ سے رابطہ کیا ان تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

## نماز گرہن

ہر سال سورج و چاند کو گرہن لگتے رہتے ہیں۔ سال میں تقریباً دو سے لیکر سات تک گرہن لگتے ہیں چونکہ گرہن کا وقت نحس ہوتا ہے۔ جب بھی گرہن کا وقت آئے تو کم سے کم دو رکعت نماز کسوف خسوف کے نیت سے پڑھیں۔ اس نماز کے پڑھنے سے ہر قسم کے خطرات سے حفاظت میں رہینگے۔ جب تک گرہن موجود ہو تب تک عبادت الٰہی میں مشغول رہیں اور خطرات ظاہری و باطنی کو ٹالنے کی دعائیں مانگتے رہیں۔ گرہن کے متعلق دوسرے لوگوں کو بھی ضرور آگاہ کریں تاکہ وہ بھی اپنے لئے اور سب کیلئے دعائے مغفرت مانگ سکیں اور آنے والے تمام خطرات سے محفوظ ہو جائیں۔ اوقات گرہن کو معلوم کرنے کیلئے سالانہ مزل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری کا مطالعہ کریں۔ ان جنتریوں میں گرہن کے اوقات ہر سال مکمل تفصیل سے درج ہوتے ہیں۔

## وضاحت گرہن

عربی زبان میں سورج گرہن کو کسوف اور چاند گرہن کو خسوف کہتے ہیں۔ گرہن کیسے اور کیوں لگتا ہے؟ تفصیل نیچے درج کر رہا ہوں۔

**سورج گرہن**:۔ جب چاند زمین اور سورج کے درمیان حائل ہو جاتا ہے تو سورج کی روشنی زمین پر نہیں پہنچ پاتی بلکہ قمر سے ٹکرا کر منعکس ہو جاتی ہے۔ تو اس حالت کو شمسی گرہن یا سورج گرہن کہا جاتا ہے۔ گرہن دو قسم کے ہوتے ہیں۔ (مکمل جزوی) ایک سال میں پانچ گرہن لگ سکتے ہیں جب شمس و قمر ایک ہی برج ایک ہی درج دقیقے پہنچ جائیں تو اس حالت کو شمس و قمر قران کہتے ہیں۔ ہر ماہ شمس و قمر میں نظر قران کو سورج گرہن نہیں کہا جائیگا۔ سورج گرہن کے اثرات مردوں پر زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں۔

**چاند گرہن**:۔ جب زمین گردش کرتی ہوئی شمس قمر کے درمیان آجاتی ہے تو شمس کی روشنی چاند تک نہیں پہنچ پاتی بلکہ زمین سے ٹکرا کر منعکس ہو جاتی ہے تو اس حالت کو قمری یا چاند گرہن کہا جاتا ہے۔ چاند کو گرہن مکمل یا جزوی لگ سکتا ہے۔ جب قمر و شمس میں ۱۸۰ درجات کا فاصلہ ہو تو اس حالت کو قمر و شمس کا مقابلہ یا چاند گرہن کہا جائیگا چاند گرہن کے اثرات عورتوں پر زیادہ اثر انداز ہوتے ہیں۔

**وضاحت**:۔ جب سورج گرہن لگے تو اس وقت آپ اپنی نگاہیں محفوظ رکھیں اور سورج کی جانب قطعی نہ دیکھیں۔ ورنہ آنکھوں کی نظر ختم ہو جائیگی۔ اگر دیکھنے کا شوق ہو تو ویلڈنگ کے شیشے کی مدد سے دیکھ سکتے ہیں اور جہاں تک بھی ممکن ہو سکے تو گرہن کے وقت اپنے مکمل جسم کو گرہن کی نحس شعاعیں سے محفوظ رکھیں خدانخواستہ گرہن کی نحس شعاعیں آپ کے کسی جسم کے حصے پر پڑیں تو آپ جلد کی بیماری میں مبتلا ہو جائیں گے۔ گرہن کے وقت کھانا پینا ناچ گانے بجانے یا خوشی کی کوئی بھی محفل نہ منعقد کریں۔ ہنسی مذاق اور غلط قسم کی باتیں وغیرہ نہ کریں۔ ورنہ گنہگار ہو جائیں گے۔

**گرہن**:۔ جس تاریخ ماہ سال جس برج میں جو گرہن لگے گا وہ ٹھیک ۱۸ کے بعد آئندہ اسی برج میں پھر گرہن لگے گا۔ آئندہ گرہن کے اوقات معلوم کرنے کیلئے ایک فارمولا اس کتاب میں درج ہے۔

**حروف صوامت عملیات** کو بہت پسند کیا جاتا ہے۔ عملیات کی دنیا میں حروف صوامت سے کافی حد تک کام لیا جاتا ہے۔ یہ حروف جتنا جلدی اپنا اثر دکھاتیں ہیں اور اتنا ہی جلد عامل کو رجعت میں بھی جکڑ لیتے ہیں۔ سب کو معلوم ہے کہ حروف صوامت کی رجعت بہت ہی زیادہ خطرناک ہوتی ہے۔ بہت سارے لوگ جلد بازی میں حروف صوامت کے عملیاتی سلسلے میں قوائد و ہدایات کو مد نظر نہیں رکھتے۔ اور بعض اوقات عامل سے غلطی بھی ہو جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے عامل فوراً ہی حروف صوامت کی رجعت میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ حروف صوامت کے متعلق کافی عملیات اور کتابیں آپ لوگوں نے پڑھے ہوں گی۔ لیکن حروف صوامت کی رجعت و بندش کو ختم کرنے کا کوئی مجرب عمل میرے اس عمل سے پہلے آپ نے نہیں

پڑھا ہوگا۔ یقیناً حروف صوامت کی رجعت و بندش کے توڑ کے عملیات کی تلاش آپ کو برسوں سے ہوگی۔

حروف صوامت کی رجعت و بندش کے نحس اثرات کو کس طرح ختم کیا جائے گا۔ پہلے کبھی کسی نے نہیں دیکھا کہ بندش کو کس طرح کھولا جائے گا۔

رجعت کیا ہوتی ہے اور رجعت کے مثبت یا منفی اثرات کیا ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ وضاحت بھی میں ہی کر دیتا ہوں۔

"رجعت کے لفظی معنی" واپسی لوٹنا پلٹنا کو ظاہر کرتی ہے۔

رجعت کے اثرات:۔ دماغی صلاحیت میں کمی کا ہو جانا بے ہوش ہو جانا یا ہوش کی حالت میں الٹی سیدھی باتیں کرنا۔ دماغ پر دباؤ رہنا نظر کی کمزوری بہرا پن جیسی حالت ہر کام میں رکاوٹیں درپیش آنا مال و دولت میں نقصان کاہلی سستی کا ہونا اعضائے جسمانی کا مفلوج ہونا خوشی کو کم غم زیادہ وغیرہ۔

## رجعت کیوں ہوتی ہے؟

☆ کسی پر مرشد یا صاحب عمل کی جازت کے بغیر عمل کرنا یا پڑھنا۔

☆ قرآن مجید کی سورۃ یا آیۃ کو معکوس کر کے تباہی دشمن کے لئے ناجائز استعمال کرنا۔

☆ اعمال جفری میں کسی غلطی کا رہ جانا یا موکلات کا غلط بن جانا۔

☆ اعمال علوی یا سفلی میں الفاظ کو غلط یا بے ترتیب پڑھنا۔

☆ کسی عمل کو اپنی مقرر مدت سے پہلے ہی ادھورا چھوڑنا۔

☆ رجال الغیب کو مدنظر نہ رکھنا۔

☆ حصار کو بھول جانا یعنی حصار نہ کرنا۔

☆ سعد نحس اوقات کو صحیح طور پر نہ سمجھنا۔

اس کے علاوہ اور بھی بہت سارے شرائط ہوتے ہیں جن کو مکمل نہ کرنے کی وجہ سے رجعت واقع ہو جاتی ہے۔

**مخفی راز:**۔ سورۃ اخلاص حروف صوامت کی رجعت و بندش کے نحس اثرات کو ختم کرنے میں بڑی ہی پرتاثیر ہے۔ سورۃ اخلاص و حروف صوامت میں بہترین راز مخفی ہیں۔ جس کو عاملین لوگ اپنے سینے میں چھپائے رکھتے ہیں۔ وہ راز یہ ہیں۔

**راز نمبر 1:**۔ سورۃ اخلاص کے لفظ اخلاص سے مراد مخلص، خالص بے آزاد ہونا نجات پانا خلاصی پانا امن و سکون میں رہنا۔

**راز نمبر 2:**۔ سورۃ اخلاص میں خالص حروف ۱۳ ہیں اور حرف صوامت بھی ۱۳ ہیں۔

**راز نمبر 3:**۔ سورۃ اخلاص کے خالص حروف اعداد قمری ۴۴۴ ہیں جمع کریں تو ۱۲ بنتے ہیں۔ اور حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ ہیں۔ جمع کریں تو بھی ۱۲ بنتے ہیں۔

**راز نمبر 4:**۔ سورۃ اخلاص کے ٹوٹل اعداد ۱۰۰۲ ہیں جس کا مفرد ۳ بنتا ہے۔

**راز نمبر 5:**۔ سورۃ اخلاص کے خالص حروف کے اعداد قمری ۴۴۴ ہیں جمع کریں تو مفرد ۳ بنتا ہے۔

**راز نمبر 6:**۔ حروف صوامت کے اعداد قمری ۵۴۳ ہیں جمع کریں تو بھی مفرد عدد ۳ بنتا ہے۔

**راز نمبر 7:**۔ سورۃ اخلاص کے حروف ۴۷ نقطے ۱۰ جمع ۵۷ ہوئے مفرد عدد ۳ بنتا ہے۔

**راز نمبر 8:**۔ حروف صوامت کی ترتیب شمسی کا پہلا جملہ احد ہے۔ جس کے اعداد ۱۳ ہیں اور راسم الٰہی احد کے اعداد بھی ۱۳ ہیں۔

**راز نمبر 9:**۔ سورۃ اخلاص میں ۴ آیۃ ہیں ہر آیۃ کے آخر میں د ہے حروف د ابجد قمری میں چوتھے نمبر پر ہے۔ حروف د کے اعداد قمری بھی ۴ ہیں۔

**طریقہ زکات:**۔ سورۃ اخلاص کے ۱۳ حروف خالص کو روزانہ ۴۴۴ بار لکھنا ہے۔ ۱۳ حروف ایک سطر میں لکھیں۔ ایسی ۴۴۴ سطور روزانہ لکھنی ہیں۔ ہر سطر کو الگ الگ کاٹ کر فی سطر کو گندم کے آٹے میں لپیٹ کر گولیاں بنائیں۔ ہر گولی پر ایک مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کریں بعد میں وہ گولیاں چلتے دریا، نہر وغیرہ میں ڈال آئیں تاکہ مچھلیاں کھالیں۔ لکھتے وقت یا دریا نہر پر جاتے اور آتے وقت قطعی کسی سے بات نہ کریں۔ ورنہ عمل باطل ہو جائے گا۔ لکھے ہوئے کاغذ کی گولیاں روزانہ ہی آب کے حوالے کرنی ہیں۔ جمع نہ کریں یہ کام بعد نماز عشاء سے لیکر فجر نماز سے پہلے ہی مکمل کرنا ہے اور اسی ہی وقت پانی میں ڈال آئیں۔ روزانہ کا وقت ایک ہی مقرر کر لیں۔ یہ عمل ۱۳ دنوں تک کرنا ہے۔ ۱۳ دن کے بعد آپ سورۃ اخلاص کے ۱۳ حروف خالص کے عامل بن جائیں گے۔ اب ان حروف کی برکت و طاقت سے حروف صوامت کی بندش اور خطرناک رجعت کا توڑ کر سکتے ہیں۔

### (نماز پانچ وقت لازمی پڑھیں)

روزانہ لکھنے والے حروف یہ ہیں:۔ ق ۔ ل ۔ ھ ۔ و ۔ ا ۔ ح ۔ د ۔ ص ۔ م ۔ ی ۔ ک ۔ ن ۔ ف

طریقہ استعمال:۔ مندرجہ ذیل نقش کو سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی میں گھول کر نہالیں۔ اور کچھ پانی کو پی لیں۔ توان شاء اللہ حروف صوامت کی ہر قسم بندش و رجعت سے ہمیشہ آزاد ہو جائیں گے۔

# رجعت حروف صوامت

عمل شروع کرنے سے پہلے آپ کو معلوم ہونا چاہیے کہ حروف صوامت کی رُجعت بہت ہی خطرناک ہوتی ہیں یہ ذہن نشین کرلیں کہ حروف صوامت سے متعلق جو بھی اعمال تیار کریں تو کافی سوچ اور سمجھ کے بعد تیار کریں۔ ایسا نہ ہو کہ کہیں لینے کے دینے پڑجائیں اس کتاب میں جتنے بھی اعمال دیئے گئے ہیں اور کسی کتاب یا روحانی ماہنامہ میں نہ ملیں گے، مکمل قواعد عملیات کو مدنظر رکھ کر عمل تیار کریں ایک معمولی سی غلطی بھی وبال جان بن سکتی ہے۔ خاص طور پر حروف صوامت کے جعفری اعمال کافی سوچ سمجھ کے بعد تیار کریں۔ بار بار عمل کو چیک ضرور کیا کریں تاکہ دل کو تسلی اور یقین ہوجائے کہ استخراج کیئے ہوئے عمل میں کوئی بھی غلطی نہیں ہے۔ بعد میں وقت مقررہ پر عمل تیار کر کے اپنے مطلوبہ کام میں استعمال کرسکتے ہیں۔

میں نے دیکھا ہے کہ اکثر لوگ جو عملیات کی دنیا میں کم واقفیت رکھتے ہیں کوئی عام سی کتاب میں سے دل پسند عمل دیکھ کر فوراً ہی عمل کرنے بیٹھ جاتے ہیں نہ تو زکوۃ ادا کی ہوتی ہے نہ حصار کا خیال کرتے ہیں۔ نہ ساعت دیکھتے ہیں اور نہ ہی رجال الغیب کا لحاظ رکھتے ہیں۔ نہ نجورات کے بارے میں صحیح پتہ ہوتا ہے نہ سعد اور نحس اوقات کا خیال رکھا جاتا ہے۔ اجازت طلب عمل میں صاحب عمل سے اجازت لینے کا دھیان بھی نہیں رکھتے ہیں جس کی وجہ سے رجعت میں گرفتار ہوجاتے ہیں۔ اور جب کام کے بجائے الٹا نقصان اٹھاتے ہیں اور کام نہ ہونے کی صورت میں عملیات کو غلط اور جھوٹا تسلیم کرتے ہیں اور اپنی غلطی کو قطعی تسلیم نہیں کرتے۔

حالانکہ عمل درست ہوتا ہے لیکن عمل کو کرنے والا خود ہی غلط راستے پہ ہوتا ہے۔ بھلا اس میں عمل کا کیا قصور؟

عامل کی ذاتی غلطی کی وجہ سے جب عمل درست استخراج نہیں ہوتا ہے جس کی وجہ سے فائدے کے بجائے نقصان ہوتا ہے جس کو رجعت کہتے ہیں۔

جب رجعت پیدا ہوجاتی ہے تو حالات ایسے ہوجاتے ہیں۔

عامل مختلف اقسام کی بیماریوں اور تکالیف میں گھیر لیا جاتا ہے۔ خوشیاں غموں میں بدل جاتی ہیں ہوتے ہوئے کام بگڑ جاتے ہیں عزت وشہرت وقار کم ہونے لگتی ہے ترقی کاروبار ختم ہونا لگتا ہے۔ رجعت کا اثر عموماً دماغ پر ہوتا ہے جس کی وجہ سے پاگل بھی ہوسکتے ہیں اور حالات ایسے پیچیدہ بھی ہو جاتے ہیں جن کا اندازہ لگانا بعض اوقات بہت مشکل ہوجاتا ہے۔ یاد رکھیں بعض اوقات سیارگان کی نحوست کی وجہ سے بھی ایسے حالات پیدا ہوجاتے ہیں۔ کسی ماہر منجم سے زائچہ بنوا کر سیارگان کی پوزیشن معلوم کرسکتے ہیں اگر سیارگان کی پوزیشن اپنی جگہ پر سعد ہے تو یقین کرلیں کہ آپ رجعت میں گرفتار ہوگئے ہیں۔ رجعت میں گرفتار ہونے کی صورت میں کوئی روحانی بزرگ ہیں آپ کی مدد کرسکتا ہے۔ حروف صوامت کی رجعت کو ختم کرنے کے لیے ایک دو مجرب عمل اس کتاب میں شامل ہیں، جس سے آپ فیض یاب ہوسکتے ہیں۔

## حروف صوامت کی بندش و رجعت کا توڑ

## ''سورۃ اخلاص''

حروف صوامت عملیات کو بہت پسند کیا جاتا ہے۔ عملیات کی دنیا میں حروف صوامت سے کافی حد تک کام لیا جاتا ہے۔ یہ حروف جتنا جلدی اپنا اثر دکھاتیں ہیں اور اتنا ہی جلد عامل کو رجعت میں بھی جکڑ لیتے ہیں۔ سب کو معلوم ہے کہ حروف صوامت کی رجعت بہت ہی زیادہ خطرناک ہوت ہے۔ بہت سارے لوگ جلد بازی میں حروف صوامت کے عملیاتی سلسلے میں قدائدات وہدایات کو مدنظر نہیں رکھتے۔ اور بعض اوقات عمل سے عقلمندی دیکھا یا دماغی غلطی بھی ہو جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے عامل فوراً ہی حروف رجعت میں قابو ہوجاتے ہیں۔ حروف صوامت کے متعلق کافی عملیات اور کتابیں آپ لوگوں نے پڑھی ہی ہوں گی۔ لیکن حروف صوامت کی رجعت و بندش کو ختم کرنے کا کوئی مجرب عمل میرے اس عمل سے پہلے آپ نے نہیں پڑھا ہوگا۔ یقیناً حروف صوامت کی رجعت و بندش کے توڑ کے عملیات کی تلاش آپ کو برسوں سے ہوگی۔

# زہرہ تسدیس مشتری

تحریر
راجہ اعجاز حسین
( کراچی )

اللہ کی حمد و ثناء کرتا ہوں اور اسی سے مدد مانگتا ہوں اور اسی کی کفایت و دست گیری کا محتاج ہوں، اس میں کوئی شک نہیں کہ نعمت وجود کے بعد خزانہ وحدت میں علم سے بڑھ کر اور کوئی نعمت نہیں۔

قارئین تحفہ روحانیات کے لئے اس ماہ ایک اور اہم ترین وقت کے خواص لے کر حاضر ہوا ہوں، ستارہ زہرہ اور ستارہ مشتری یہ دونوں سیارگان آسمانی کونسل پر اپنی برجی حرکت کرتے ہوئے دائرۃ البروج میں جب 60 درجے کی نظر قائم کرتے ہیں تو یہ وقت دوستاروں کے درمیان تسدیس کی نظر کہلاتی اور تثلیث کے بعد یہ وقت نہایت سعد مانا گیا ہے، ستارہ زہرہ محبت کی دیوی کا ستارہ مانا گیا ہے، حُب و تسخیر کے لئے اس اہم وقت میں ایک مکمل عمل قارئین کے پیش نظر کر رہا ہوں، دور حاضر میں گھریلو ناچاقی، بہن بھائیوں میں نا اتفاقی، اولاد کا نافرمان ہونا از حد اضافہ مشاہدے میں ہے۔ یہ نظر سعد اصغر کہلاتی ہے اور طلب محبوب و مطلوب اور تسخیر مستورات میں طاقت و راثر رکھتی ہے۔ اگر کسی شخص کی مخصوص جگہ شادی نہیں ہوتی یا محبوب بے رخی سے پیش آتا ہے۔ یا محبوب کے والدین کی تسخیر مستورات میں طاقت و راثر رکھتی ہے اگر کسی شخص کی مخصوص جگہ شادی نہیں ہوتی یا محبوب بے رُخی سے پیش آتا ہے یا محبوب کے والدین کی تسخیر مطلوب ہو یا کوئی دوست ناراض ہو تو یہ عمل کام دے گا۔

یہ وقت 21 جولائی رات 9 بج کر 18 منٹ پر شروع ہوگا جس کا اختتام 23 جولائی دوپہر ایک بج کر 17 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران جن نیک ساعت میں یہ عمل تیار ہوگا۔

21 جولائی بروز ہفتہ

**پہلی ساعت** :۔21:45 تا 22:37

22 جولائی بروز اتوار

**دوئم ساعت** :۔00:20 تا 01:12

**سوئم ساعت** :۔03:47 تا 04:39

**چھارم ساعت** :۔06:39 تا 07:47

**پنجم ساعت** :۔11:12 تا 12:20

**ششم ساعت** :۔14:36 تا 15:45

**ھفتم ساعت** :۔19:09 تا 20:01

23 جولائی بروز سوموار

**ھشتم ساعت** :۔02:04 تا 01:12

**نھم ساعت** :۔08:55 تا 07:47

**دھم ساعت** :۔12:20 تا 11:12

"یُحِبُّوْنَھُمْ کحُب اللّٰہُ وَالذِینَ آمَنُوْا آشد حباً لِلّٰہ" (سورۃ بقرہ، آیت نمبر 165)

اعداد آیت 1492

اعداد مطلوب علی حسن بن سعدیہ 429

اعداد طالب ریاض احمد بن فاطمہ 1251

کل میزان 3172 نفی 30=3142÷=4785 باقی 2 بچا کسر خانہ نمبر 9 میں اکا اضافہ ہوگا۔

قول | ۷۸۶ | ه

شمکائیل | شقفائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| (5) ۷۸۹ | (10) ۷۹۶ | (15) ۸۰۱ | (4) ۷۸۸ |
| (16) ۸۰۲ | (3) ۷۸۷ | (6) ۷۹۰ | (9) ۷۹۴ |
| (2) ۷۸۶ | (13) ۷۹۹ | (12) ۷۹۸ | (8) ۷۹۱ |
| (11) ۷۹۷ | (8) ۷۹۲ | (1) ۷۸۵ | (16) ۸۰۰ |

ول | ه

فقطلشائیل | لو بیائیل

یہ نقش معظم آیت "یُحِبُّوْنَھُمْ کحُب اللّٰہُ وَالذِینَ آمَنُوْا آشد حباً لِلّٰہ" سے تیار کیا گیا ہے جو بھی تیار کرے وہ اعداد قمری کی جدول جعفریہ جنتری یا کسی بھی جنتری سے دیکھ کر اعداد نکال لیں اور نقش پر آیت مذکورہ 160 بار پڑھ کر دم کریں اور یہی ورد 21 یوم تک مسلسل کریں، ان شاء اللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ نقش کے چھوٹے خانوں میں جو ہندسے ہیں وہ ہرگز نہ لکھیں یہ نقش کی چال ہے۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کردی ہے اگر پھر بھی سمجھ میں نہ آئے تو یا مجھ سے یا ادارے سے رابطہ کر کے رہنمائی حاصل کریں۔

# اعمال گرہن

تحریر :۔ حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

محترم قارئین السلام علیکم : چاند یا سورج گرہن کا وقت مخصوص اثرات کا حامل ہوتا ہے۔ عموماً اس وقت میں حساسیت اور روحانیت اپنے عروج پر ہوتی ہے روحانی اعمال اس وقت خاص اثر رکھتے ہیں اس ماہ کا مکمل چاند گرہن خاص اہمیت کا حامل ہے کیونکہ رات ہونے کی وجہ سے پاکستان میں دیکھا جا سکے گا۔ ایسے گرہن میں حروف صوامت کی اور دیگر اعمال کی زکات ادا کرنا نہایت مؤثر ثابت ہوتی ہے۔ عمومی طور پر قارئین یا نئے عامل حروف صوامت کی زکات ادا کرنے کے شوقین ہوتے ہیں اور چند کتابوں سے دیکھ کر زکات ادا کرنے کی یا حروف صوامت کے اعمال کرنے کی کوشش کرتے ہیں اصول وقوائد کی نا آشنائی اور صحیح استاد نہ ہونے کی وجہ سے نتیجہ رجعت کا شکار ہو جاتے ہیں اور بعض لوگ اپنے نفسانی خواہشات کی تکمیل کے لیے ان اعمال کا سہارا لیتے ہیں جو کہ شرعی اور اخلاقی دونوں اعتبار سے غلط ہے جب تک مادی وسائل سے کام نکلے تب تک ایسے اعمال سے گریز کرنا ہی بہتر ہے۔

یہاں یہ بات بھی واضح کر دوں کے عملیات کا فن ہو یا کوئی بھی فن ہو کتاب آپ کو اس فن سے آشنا تو کروا سکتی ہے مگر اس فن کا فنکار نہیں بنا سکتی فن کا فنکار آپ کو ایک صحیح مخلص استاد ہی بنا سکتا ہے اور استاد کا ادب، احترام، عزت خدمت انکی کسی بات یا غصہ کو برداشت کرنا ہی کامیابی کی منازل کو طے کرواتا ہے بنا استاد کے کسی شخص کی مثال ایسے ساز کی طرح ہے جو بجتا تو ہے مگر سُر اور دھن کے بغیر۔ آج یہ ناچیز عتیق الرحمٰن عملیات و آسٹرولوجی پر کالم لکھنے کے قابل ہے تو یہ اپنے استاد محترم کی شفقت کا ہی نتیجہ ہے لہٰذا استاد کی خدمت وادب بہت ضروری ہے۔ اسکے علاوہ نئے سیکھنے والے عاملین کو چاہیے کے اس فن میں قدم رکھنے سے پہلے قرآن پاک کو تجوید کے ساتھ لازمی پڑھنا سیکھیں تا کہ کسی بھی عمل کی زکات دیتے وقت یا پڑھائی کرتے وقت زبر، زیر، پیش اور لفظوں کی ادائیگی کی غلطی نہ ہو ایک حرف کی غلطی بھی کسی آیت پاک کے ترجمہ کو بدل دیتی ہے یہی وجہ ہے کہ عمل میں ایک تو اثر نہیں ہوتا اور رجعت کا اندیشہ بڑھ جاتا ہے۔ ان تمام عوامل کو سامنے رکھتے ہوئے اپنے قارئین کے لیے اس بار آسان زکات کا طریقہ اور عمل پیش کر رہا ہوں دعا ہے کہ اللہ پاک آپ سب کی تمام جائز ضروریات کو پورا فرمائے آمین۔

## نقش اسرار صوامت کا طریقہ عمل

| نمبر شمار | اسمآء الحسنیٰ | اعداد |
|---|---|---|
| 1 | اللہ | ۶۶ |
| 2 | مالک الملک | ۲۱۲ |
| 3 | سلام | ۱۳۱ |
| 4 | عدلٌ | ۱۰۴ |
| 5 | واسع | ۱۳۷ |
| 6 | ودودٌ | ۲۰ |
| 7 | اَحَدٌ | ۱۳ |
| 8 | واحد | ۱۹ |
| 9 | صمدٌ | ۱۳۴ |
| 10 | عالمٌ | ۱۴۱ |
| 11 | اِلٰہٌ | ۳۶ |
| 12 | مُلہم | ۱۱۵ |
| 13 | اول | ۳۷ |
| کل تعداد | ۱۱۶۵ | مفرد عدد ۱۳ |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ ۲۸۵ | ۱۱ ۳۲۴ | ۱۴ ۳۶۳ | ۱ ۱۹۳ |
| ۱۳ ۳۵۰ | ۲ ۲۰۶ | ۷ ۲۷۲ | ۱۲ ۳۳۷ |
| ۳ ۲۱۹ | ۱۶ ۳۸۹ | ۹ ۲۹۸ | ۶ ۲۵۹ |
| ۱۰ ۳۱۱ | ۵ ۲۴۶ | ۴ ۲۳۲ | ۱۵ ۳۷۶ |

حمعسق — کھیعص

عزیزان من: نقش اسرار صوامت عاملین کے ساتھ ساتھ عام افراد کیلئے خاص کر ایک عظیم تحفہ ہے جسے آپ چاند گرھن کے درمیانی وقت

میں آسانی سے بنا اور عمل میں لا سکتے ہیں تمام حضرات اس بات سے واقف ہیں کہ حروف تہجی کے وہ حروف جن میں نقطے نہیں ہیں وہ تعداد میں 13 ہیں احدرسص طعک لموہ انہی کو حروف صوامت کہا جاتا ہے۔ لہذا حروف صوامت اور عدد 13 کی مشابہت اختیار کرتے ہوئے ہم نے اللہ کے ایسے 13 اسماء جمع کیے جو بے نقط حروف پر مشتمل ہوں اور جنکی تعداد کا مجموعہ بھی تیرہ بنے اور نقش بھی ایسا تیار ہو جسکا ہر خانہ عدد 13 کے اضافہ کے ساتھ پُر ہو اہل علم وفن ہی اس اسرار سے بخوبی واقفیت رکھتے ہیں۔ نقش بنانے کا طریقہ بے حد آسان ہے چاند گرہن کے درمیانی وقت میں نیلے کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے رجال الغیب کا خیال رکھتے ہوئے نقش کو اپنے نام کے پہلے حرف کے عنصر کے مطابق لکھیں میں نے نقش کو سمجھانے کی غرض سے آتشی چال سے مکمل کیا ہے مگر آپ نام کی موافقت کریں نقش کے کونوں میں جو چھوٹے ہندسہ درج ہیں وہ نقش کی چال کو واضح کر رہے ہیں اصل نقش بناتے وقت انہیں نہ لکھیں نقش کا پہلا خانہ وہ ہے جس میں ۱۹۳ درج ہے ۱۳ کے اضافہ کی ساتھ دوسرے خانہ میں ۲۰۶ آئے گا اسی طرح ہر خانے میں ۱۳ کا اضافہ کرتے ہوئے ۱۶ خانہ تک نقش کو مکمل کریں گیں نقش پر کرنے کے بعد نقش کے نیچے اپنا مقصد اور نقش وحروف صوامت کا مؤکل درج کریں. عاملین حضرات مقصد کی عبارت عام طور پے عربی یا فارسی میں لکھتے ہیں مگر عام حضرات اردو میں بھی لکھ سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر نظر بد سے حفاظت مقصود ہے تو نقش بنانے کے بعد نیچے یا پچھلی طرف یہ لکھیں۔ اے اللہ فلاں بن فلاں کو ہر طرح کی بری نظر سے تاحیات حفاظت فرما بحق **یا حراکیل یا هسقغائیل العجل الساعة الوحا** ۔واضح رہے مقصد کی عبارت کوئی بھی ہو اسکے آخر میں یہ موئکلات لازمی لکھیں نقش کو مکمل کر لینے کے بعد موم جامہ کر کے نیلے کپڑے میں لپیٹ کر گلے یا بازو میں پہن لیں اور تین کلو چاول یا چینی کا صدقہ ضرور ادا کریں اب روزانہ تیرہ بار ان اسماء کو لازمی پڑھ لیا کریں ان شاء اللہ یہ ایک نقش ہی کئی مسائل کا حل ثابت ہوگا۔ ہر قسم کے سحر جادو سے حفاظت، گھر میں بے برکتی کا خاتمہ، بے سکونی ڈپریشن اور مختلف بیماریوں سے حفاظت، میاں بیوی میں نا اتفاقی وطلاق کا خدشہ، گھریلو افراد بھائی بہن ماں باپ رشتہ داروں میں اختلافات، دشمنوں و بدگو افراد سے حفاظت، شادی میں رکاوٹ وغیرہ، الغرض امور زندگی کے تمام جائز کاموں میں یہ نقش بے حد مجرب ہے۔ ہر فرد اپنے لیے نقش بنا سکتا ہے اور اگر آپ چاہتے ہیں کے دوسروں کو بھی اس سے مستفید کریں تو اسی چاند گرہن میں اسکی زکات اصغر ادا کریں جسکے دو طریقے ہیں پہلا یہ ہے کے آپ گرہن کی ابتداء کے چند منٹ بعد سے نقش لکھنا شروع کر دیں اس طرح کے گرہن کے اختتام سے ۳۰ منٹ پہلے نقش لکھ چکے ہوں اس زکات کے لیے نقش لکھنے کی تعداد ۳۱۳ ہے مگر یہ طریقہ مشکل ہے۔ دوسرا طریقہ یہ ہی کہ آپ درج ذیل 13 اسماء الحسنی کو ۳۱۳ کی تعداد میں میں بہ نیت زکات پڑھ لیں یہ زکات آسان بھی ہے اور مفید بھی اسی طرح آپ سورہ فاتحہ سورہ فلق و الناس سورہ اخلاص کی زکات ادا کر سکتے ہیں اس زکات پر آپ ایک سال کیلئے عامل ہونگیں اگلے سال دوبارہ چاند گرہن میں زکات ادا کرنی ہوگی زکات ادا کرنے کے بعد روزانہ 13 بار اس عمل کی مداومت لازمی کریں۔ سال میں ہونے والے سورج و چاند گرہن کی مکمل تفصیل مزمل روحانی جنتری اور جعفریہ جنتری میں ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔

## مزید اعمال گرہن

ہمارے معاشرے میں اکثر ازدواجی مسائل گھریلو ناچاقی، شوہر یا بیوی کے طرف سے بے رخی اور محبت میں کمی وغیرہ کیلئے ایک مجرب عمل دیا جا رہا ہے جو کہ نہایت آسان عمل ہے۔ جس سے صرف شادی شدہ افراد ہی فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

### میاں بیوی میں محبت کے لیے خاص عمل

گرہن کے درمیانی وقت میں ایک سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے پوری بسم اللہ لکھ کر سورہ الم نشرح پوری لکھیں پھر یہ آیت لکھیں۔

**والقیت علیك محبة فلاں بن فلاں** (یہاں مطلوب کا نام مع والدہ لکھیں) **علیٰ محبة فلاں بنت فلاں** (یہاں طالب کا نام مع والدہ لکھیں) **کما الفت بین آدم و حوا و بین یوسف و زلیخا و بین موسیٰ و صفورا و بین محمدؐ و خدیجة الکبریٰ و اصلح بین هما اصلاحاً فیه ابداً** اب تمام تحریر کے ارد گرد حاشیہ (چاروں طرف لکیر) لگا کر کاغذ کو تہہ کر کے تعویز بنا لیں اور موم جامہ کر کے بازو پر باندھ لیں یا پھر اپنے تکیے میں رکھ لیں۔

خیال رہے کہ مندرجہ بالا نقوش لکھتے ہوئے باوضو رہیں، پاک صاف کپڑے پہنیں، علیحدہ کمرے کا انتخاب کریں، لکھنے کے دوران مکمل خاموشی اختیار کریں اور اپنے مقصد کو ذہن میں واضح رکھیں کہ آپ کیا چاہتے ہیں۔

## ناجائزو ناپسندیدہ تعلق کا خاتمہ

اکثر والدین اپنے بیٹے یا بیٹی کی ایسی محبت یا وابستگی سے پریشان رہتے ہیں جوان کے نزدیک ناپسندیدہ ہوتی ہے اور وہ سمجھتے ہیں کہ ان کا لڑکا یا لڑکی ایک غلط راستے پر چل رہے ہیں۔

ایسی صورت میں طریقہ یہ ہے کہ گرہن کے وقت کسی علیحدہ کمرے میں باوضو بیٹھ کر مندرجہ ذیل سطور کسی سفید کاغذ پر کالی یا نیلی روشنائی سے لکھیں اور کاغذ کو تہہ کر کے تعویذ کی شکل بنالیں اور پھر اس کاغذ کو کسی بھاری وزنی چیز کے نیچے دبا دیں یا قبرستان میں دفن کر دیں، ان شاء اللہ دونوں کے درمیان علیحدگی ہو جائے گی۔

**"احد رسص طعك لموه لاديا يا غفور يا غفور بستم تعلق فلاں بن فلاں و بین فلاں بن فلاں عَقدَت قُلوبهم ابداً یا حراکیل بحق یا قابض یا مانع العجل العجل الساعة الساعة"**

**نوٹ**: خیال رہے حروف صوامت کی اعمال اور دیے گئے چاند وسورج گرہن کے اعمال سے سوچ سمجھ کر فائدہ اٹھایا جائے۔ میاں بیوی کی محبت کا عمل کرنے سے پہلے یہ ضرور سوچ لیں کہ آیا ہم اپنے شرعی اور فطری حقوق کی ادئیگی کر رہے ہیں یا نہیں۔ اسی طرح ناجائز تعلقات کے عمل میں بھی غور وفکر سے کام لیں اگر بچہ یا بچی حقیقی معنوں میں کسی کو پسند کرتے ہیں اور شادی کرنا چاہتے ہیں اور لڑکا یا لڑکی میں کسی قسم کی برائی بھی نہیں اور زائچوں کی میچنگ بھی اچھی ہے تو بلاوجہ والدین یا سرپرست اپنی انا کی خاطر ان اعمال سے گریز کریں۔



## بقیہ "آپ بھی جانئیے"

**ابصار حیدر**: ملکی صورت حال کے بارے میں کیا رائے ہے اور سیاستدانوں کا زائچہ میں کیا نظر آرہا ہے کون سی پارٹی بازی لے جائیگی؟

**عتیق الرحمن**: محترم اس سال کے حوالے سے میں نے روزنامہ جہان پاکستان میں بھی پاکستان کے زائچہ پر تفصیلی گفتگو کی تھی کے زائچہ پاکستان دو منحوس سیاروں کے دور سے گزر رہا ہے جسکی وجہ سے عوام میں بے چینی، معاشی مسائل، مختلف حادثات اور کئی طرح کی اسکینڈل سامنے آئیں گے۔ سیاسی تنازعات کی وجہ سے الیکشن میں تاخیر ہوسکتی ہے۔ جہاں تک پارٹی کا تعلق ہے تو وقت کی قلت کی وجہ سے کسی پارٹی کا زائچہ دیکھ نہیں پایا کیونکہ اسکول کالجز کے پیپرز اسٹارٹ ہیں تو ایک ٹیچر ہونے کی حیثیت سے مصروفیت زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ البتہ اہم شخصیات کے حوالے سے بات کی جائے تو عمران خان صاحب کا زائچہ یہ بتاتا ہے کے اس بار خان صاحب میدان مار لیں گیں خان صاحب کے زائچہ میں پانچویں گھر کے مالک سیارہ زحل کا دور اصغر (انتر دشا) چل رہا ہے زحل پیدائشی زائچہ میں بارہویں گھر میں تحت الشعاع ہے اور ٹرانزٹ میں تیسرے گھر میں موجود ہے پیدائشی زائچہ سے راہو زحل کو ناظر ہے اور تیسرے گھر کا حاکم، مشتری ٹرانزٹ میں پہلے گھر میں آکر پہلے، پانچویں، ساتویں، اور نویں گھر کو ناظر ہے یہ ساری صورت حال ایک طرف تو یہ ظاہر کر رہی ہے کہ خان صاحب اپنی عادت کی وجہ سے مختلف سیاسی وفیملی تنازعات میں رہیں گے یہ بھی ممکن ہے کہ ذہنی دباؤ کی وجہ سے نیند میں خلل واقع ہو اور دوسری طرف عمران خان ایک ایسا مقام حاصل کر پائیں گے کہ حکومت ان کے بغیر بننا مشکل ہو اور بیرونی قوتوں کی مکمل حمایت حاصل رہے گی۔ اسی طرح شہباز شریف صاحب کے زائچہ پر نظر ڈالی جائے تو انکے زائچہ کا سعد ترین سیارہ مشتری کا دور اصغر چل رہا ہے مشتری فیملی واسٹیٹس کے گھر کا حاکم ہوکر اپنے ہی ضلعی گھر حوت میں موجود ہے مگر ٹرانزٹ میں بارہویں گھر جو کے نقصانات ومصائب کا گھر میں ہے لہذا یہ پوزیشن مشکلات پیدا کرے گی یہ پوزیشن اکتوبر کے وسط تک رہے گی۔ اگر الیکشن اسکے بعد ہوئے تو شہباز شریف صاحب اپنا مقام پورے اعزاز کے ساتھ حاصل کر پائیں گے۔ اسکے لیے فی الوقت بہترین کسی خاص وقت پر پکھراج اور زمرد پہننا فائدہ مند ہے اور اسکے علاوہ نیلم اور موتی بھی۔ مزید محترم بلاول بھٹو صاحب کو میں فی الوقت خاص سیاسی مقام میں ان ہوتا نہیں دیکھ رہا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

# مندرہ کی مزید تحقیق

تحریر: خضر عباس پیاسی (راجن پور)

معزز قارئین کرام! اقلیم روحانیت کے عظیم ترین تاج دار، جناب امیر المؤمنین والمسلمین، اسد اللہ الغالب، علی ابن ابی طالب کی ذات والا صفات کے حضور ایک استغاثہ، ایک فریاد یعنے مندرجہ شاہ مرداں، آپ سب کے لئے بطور خاص تحفہ قلندری لے کر حاضر خدمت ہوں۔

## مندرہ شریف کیا ہے؟

مندرہ شریف قلندری فقراء کا ایک خاص الخاص روحانی و نورانی و جلال عمل ہے۔ ایک دم جھاڑ کا عمل، ایک ورد خاص، ایک حصار، ایک کوٹ، ایک قلعہ، ایک جائے پناہ، ایک سیف قاطع یعنی کاٹنے والی تلوار ہے۔ اس کے وسیلے سے ہم ہر قسم کی بندش کو کھول سکتے ہیں۔ آئندہ کے لئے ہوائی چیزوں اور جادو کے وار روک اور بندش کر سکتے ہیں۔ ہر بلا کی گردن کاٹ سکتے ہیں۔ مندرہ شریف کے عامل کے جلال سے ہر قسم کی کالی بلائیں اور سفلی قوتیں ڈرتی اور کانپتی ہوئی اپنے قدیم سے قدیم استھان اور ٹھکانے چھوڑ چھاڑ کر دُم دبا کر بھاگ جاتی ہیں۔

## لغت کے اعتبار سے

(1) پنجابی، ہندی، پوربی، زبانوں میں ہاتھوں کی انگلیوں میں پہننے والی چیز ہے انگوٹھی کو مُندری کہتے ہیں۔ (گرائمری کے لحاظ سے یہ مؤنث ہے اور اسم مصغر، اسم تصغیر ہے۔)

(2) اسی طرح مندرہ وہ چیز ہے جو انگوٹھی کی مثل گول اور مُندری سے کئی گنا بڑا ہو۔ (گرائمر کے لحاظ سے یہ مذکر اور اسم مکبر ہے۔)

(3) گول دائرہ، حلقہ، ملنگوں کے کانوں میں ڈالا جانے والا بڑا سا چھلا یا بالا بھی مندرہ ہی کہلاتا ہے۔

(4) صوبہ پنجاب میں قیام پاکستان سے قبل ہر بارہ (12) کوس یا ہر بیس (20) کلومیٹر کے فاصلے پر زبان کا لہجہ اور چیزوں کے ناموں کی ادائیگی میں زمین اور آسمان کا فرق پایا جاتا تھا۔ جس سے فوراً معلوم ہو جاتا تھا کہ کوئی بھی شخص کس علاقے یا قبیلے سے تعلق رکھتا تھا۔ اسی لحاظ سے ملنگ یا فقراء اپنے مخصوص علاقوں میں مندرہ شریف کو مختلف ناموں اور طریقوں سے یاد کرتے تھے۔ مثلاً گڑا مارنا، کڑوا مارنا، مندرنہ، مندرنا، مندر کرنا، کیل کرنا، کیلنا وغیرہ۔

## پنجابی زبان میں

دم کرنے یا جھاڑنے کے عمل یا فعل و مندرنا یا مندر کرنا کہتے ہیں۔

## اصلاحِ فقراء میں

مندرہ انسانوں یا جانوروں کی وبائی اور لا علاج بیماریوں کے علاج کے لئے ایک حصار یا بندش کا عمل بھی ہے، جس میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روح پر فتوح سے استمداد کی نیت سے ایک استغاثہ اور فریاد کے طور پر دُعا کی جاتی ہے۔ مندرنے یا کیلنے یا کڑا مارنے کے طریقے بھی مختلف ہوتے ہیں۔ مثلاً:

(1) انسانوں کی بیماریوں میں علاج کرتے وقت عامل اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی سے گول دائرہ کی صورت میں متاثرہ جگہ پر درد، سوزش یا ورم کے باہر چاروں طرف اُنگلی گھماتا ہے۔ اس طریقے سے عامل کا مقصد مرض کو پھیلنے سے روکنے کی نیت سے ایک قسم کی بندش کرنا ہوتا ہے۔

(2) ایسا مکان یا دکان جہاں سحر۔ جادو۔ آسیبی اثرات وغیرہ ہوتے ہیں۔ عامل اس مکان یا دکان یا کھیت کے درمیان کھڑا ہو کر اپنے دائیں ہاتھ کی انگلی کے اشارہ سے گول دائرہ کی صورت میں اپنی قوتِ خیال کے مطابق ایک حصار یا بندش کرتا ہے۔ بعض چاقو، چھری یا لاٹھی کی مدد سے زمین پر ایک لکیر لگاتے ہیں۔ جس کا مقصد جادو ٹونے کے وار کو روکنا ہوتا ہے یا ہوائی چیزوں کے اس مکان، دکان یا کھیت میں داخل ہونے کی بندش کرنا ہوتا ہے۔

## قابل غور بات

یاد رکھیں اس عظیم ترین روحانی و نورانی عمل کی عظیم روحانیت سے ہر وہ

مرد یا عورت فائدہ اُٹھا سکتا ہے، جسے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی ذات والا صفات سے بے حد اُلفت، محبت اور مودت ہو۔ یہ بھی یاد رکھیں کہ عامل کا پیمانہ محبت جس قدرت حب علی سے لبریز ہوگا اسی قدر وہ فیض یاب ہوگا۔ بے یقین، شکی مزاج، سست، کاہل اور ڈانواں ڈول عقیدت والا شخص ہرگز ہرگز اس عمل کی برکت سے مستفید نہیں ہوسکتا۔

اس عظیم روحانی عمل کا تعلق کسی مخصوص مسلک، گروہ یا عقیدے کے حامل افراد مثلاً، شیعہ یا سُنی وغیرہ سے نہیں ہے، بلکہ اس کا مطلوبہ معیار صرف عقیدت اور حُب علی رضی اللہ عنہ سے ہے۔ جیسا کہ حدیث شریف کی معتبر کتاب مسلم شریف میں بیان فرمایا گیا ہے۔ کتاب الایمان:۔ **باب الدلیل علیٰ ان حب الانصار و علی رضی اللہ عنہم من الایمان و علاماتۂ و بغضھم من علامات النفاق۔**

**ترجمہ باب :** ۔انصار رضی اللہ عنہما اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے محبت رکھنا ایمان میں داخل ہے اور ان سے بغض رکھنا نفاق کی نشانی ہے۔

## زکوٰۃ کی ادائیگی کا طریقہ

(1) اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں مندرہ شریف ایک سو دس (110) مرتبہ روزانہ پڑھا کریں اور ایک سو دس (110) دنوں کی ریاضت کے بعد آپ عامل بن جائیں گے۔

(2) زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد روزانہ صرف گیارہ (11) مرتبہ اوّل و آخر درود شریف پڑھ لیا کرنا تا کہ عمل قابو میں رہے۔ جب مریض کو دم کرو تو بھی گیارہ (11) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ کسی خاص مقصد یا مجبوری کے تحت پڑھیں تو پھر ایک سو دس (110) مرتبہ پڑھا کریں۔

## خون بہا یا صدقہ

بداثرات اگر انتہائی شدید ہوں تو پھر ایک عدد بکرا یا بکری کم از کم دو سال کی عمر ہو۔ صحت مند بطور صدقہ یا خون بہا ذبح کر کے اور فاتحہ اور ختم شریف دلا کر غرباء اور مساکین کو کھلائیں۔ اس سے خود عامل رجعت سے محفوظ رہتا ہے اور اہل خانہ بھی اس کی رُجعت سے محفوظ رہتے ہیں۔ بارہا میں نے آزمایا ہے کہ اگر فہم و فراست سے کام لیتے ہوئے عمل کے آغاز سے پہلے ہی صدقہ کر دیا گیا تو عمل کے نتائج حیران کن حد تک سامنے آئے ہیں۔ لہٰذا آپ بھی شدید صورت حال کے پیش نظر خون بہا یا صدقہ کا جانور پہلے ہی ذبح کر دیا کریں۔ ویسے بھی پیارے نبی ﷺ نے فرمایا! صدقہ رد بلا ہے۔

مندرہ شریف پیش خدمت ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم
شاہِ مرداں ، شیر یزداں، قوت پروردگار
لا فتی الا علی، لا سیف الا ذوالفقار
علی اسد اللہ الغالب ، علی ابن ابی طالب
علی مولا، مولا علی
اے ارواح انس و جاں!
رب سچے دا سنو! فرمان
رب فرمادے وچ قرآن
سچے آون تے جھوٹے جان
جاء الحق و زھق الباطل
ان الباطل کان زھوقا
جتھے جتھے دی پکاراں، یا علی
اوتھے آوندے، مولا علی میرے پیشواء
آگئے مولا علی، شیر خدا
آگئے مولا علی، بحر عطا
چڑھے شہنشاہ تے بولے نقیب
نصر من اللہ و فتح قریب
مولا علی گئے تیغ لے کے دھا
مولا علی نے خیبر دا قلعہ دتا ڈھا
مولا علی تے تگڑے تلنگے کافر دتے مار
یا علی المرتضی ، یا علی مشکل کش
ھن میری وی مدد
کالا علم، کالی زباں تے بد نظر نوں مٹا
سحر، جادو، ٹونے سب کر دیو فناہ
دُور کرو! مسان ، جن بھوت تے ھر بلا
مٹی، پانی، اَگ، بادنوں اعتدال تے لیا
صدقہ حسنین پاک کل مرضاں توں دیھو چا شفا
بحق لی خمسۃ اطفی بھا
حرالوباء الحاطمۃ المصطفی والمرتضیٰ
وابنھما والفاطمۃ
درود بر سید عالم صلواۃ بر محمد و آل محمد

## طریقہ علاج

(1) ہوائی چیزوں کے بداثرات مثلاً، آسیب، جنات، بھوت، پریت، مسان، جوگیوں، جوگینوں اور سفلی مؤکلات کے سایہ کے علاج کیلئے۔

(الف) اوّل وآخر درود شریف تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (11) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔ یہ پانی دن میں کئی بار مریض کو پلائیں۔

(ب) اسی طرح اوّل وآخر درود شریف تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (11) مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اس تیل کی مریض کے جسم پر مالش کرائیں اور کانوں میں بھی ڈالیں۔

(ج) اس طرح اوّل وآخر درود شریف تین مرتبہ اور مندرہ شریف گیارہ (11) مرتبہ پڑھ کر مریض کو دم کریں۔

(2) سحر، جادو، ٹونہ ٹیار، نظر بد کے مریض کے علاج کیلئے بھی اسی طرح پانی اور تیل پڑھ کر استعمال کرائیں۔ شدت مرض کی صورت میں دم بھی کریں

(3) تمام لاعلاج اور متعدی امراض کے مریضوں کو بھی اسی طرح پڑھ کر پانی اور تیل سرسوں استعمال میں لائیں اور شدت مرض کی صورت میں دم بھی کیا کریں۔

(4) جانوروں کی موسمی، وبائی اور متعدی (چھوت دار) بیماریوں کے علاج کے لئے بھی اسی طرح پڑھ کر پانی پلائیں اور دم کیا کریں۔ (نوٹ) جانوروں کے علاج کا مخصوص طریقہ بھی اس مضمون کے شروع میں لکھ چکا ہوں

(5) جن مکانوں، دکانوں اور کھیتوں میں آسیب یا جادو کے بداثرات ہوں وہاں پانی پر پڑھ کر دم کیا کریں اور وہ پانی اس جگہ کے چاروں طرف چھڑک دیا کریں۔ چند یوم کے مسلسل استعمال سے وہ جگہ بداثرات سے پاک ہوجائے گی۔

(6) اگر آپ کو یا آپ کے کسی عزیز کو مسائل، رنج والم اور دشمنوں نے گھیر لیا ہو تو ہنگامی طور پر ایک سو دس (110) مرتبہ ایک ہی مجلس میں پڑھ کر دعا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ وہ مسئلہ بہت جلد حل ہوجائے گا۔

(7) سانپ، بچھو وغیرہ کے کاٹنے پر یا جلدی امراض کے لئے تیل پڑھ کر متاثرہ جگہ پر لگائیں۔

**ضروری نوٹ** :۔ میں نے حتی المقدور کوشش کی ہے کہ عام فہم زبان میں سمجھاؤں۔ اگر پھر بھی کوئی بات سمجھ میں نہ آئے تو پھر مجھ سے بذریعہ خط، ٹیلی فون رابطہ کریں۔

# علم الاعداد اور آپ کی شخصیت

تحریر: سیدہ زہرا بتول کاظمی (ننکانہ صاحب)

| ا | ب | ج | د | ہ | و | ز | ح | ط | ی | ک |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 |

| س | ع | ف | ص | ق | ر | ش | ت | ث | خ | ذ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 |

تمام تعریفیں اور حمد وثناء خالق کائنات کیلئے جو پوری کائنات کا رب ہے تمام حمد وثناء اُس رب العالمین کیلئے جس نے چہارہ معصومین کو اپنی حجت کے لئے پیدا کیا۔ تحفہ روحانیات کی بہنوں کیلئے" **علم الاعداد آپ کی شخصیت پر کیا اثر رکھتا ھے** "لے کر حاضر ہوئی ہوں۔ علم الاعداد ایک عددی سائنس ہے لیکن علم الاعداد غیب دانی اور پیش گوئی کا علم بھی ہے۔ اس کا تعلق علم النجوم، دست شناسی اور دیگر مخفی علوم سے ہے جو کہ علم الاعداد کی رہنمائی کرتا ہے ریاض اور شماریات کا تعلق سائنس سے ہے جو اعداد کے علم کے متعلق ہے یہ درست ہے کہ شماریات ہمیں مستقبل کے لئے فی نتیجہ پر پہنچنے میں مدد کرتے ہیں لیکن علم الاعداد ہمیں کسی فرد واحد یا قوم کے مستقبل کے باطنی اور پُراسرار حالات کا بھی پتہ دیتا ہے وہ لوگ جو باطنی اور پُراسرار علم النجوم پر یقین نہیں رکھتے وہ اسے مفروضہ یا فریضی تصور کرتے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ اعداد کا کسی فرد کے مستقبل یا زندگی کے حالات پر کوئی اثر نہیں، ہوتا اور نہ ہی عدد کسی کی تقدیر کو متاثر کرتے ہیں۔ ایسے افراد کا خیال بالکل غلط ہے۔ ستاروں کی مدد سے پیش گوئی اور مستقبل کے حالات بیان کئے جاتے ہیں اور ہر ستارے کا تعلق کسی نہ کسی عدد سے ہوتا ہے، آسمانی کونسل میں سات ستارے ہیں۔

| ستارے (Plants) | اعداد (Numbers) |
|---|---|
| (سورج) شمس Sun | 5 |
| (چاند) قمر Moon | 3 |
| عطارد (Mercury) | 3 |
| مریخ (Mars) | 4،9 |
| زہرہ (Venus) | 2،7 |
| مشتری (Jupiter) | 6 |
| زحل (Saturn) | 8 |

اور اسی طرح انسان کے نام کا جو ذاتی عدد ہوتا ہے وہ شخصیت کا عدد کہلاتا ہے وہ عدد کسی نہ کسی فلکی ستارے کے تابع ہوتا ہے۔ مثال کے طور پر ایک نام لیتی ہوں عاصمہ ع+ا+ص+م+ہ

-7+ 1 + 90 + 40 + 5 = 206 (8)

8 عدد کا تعلق نحس ستارہ زحل سے ہے اگر 8 عدد والے فرد کی پیدائش ستارہ مشتری کے زیر اثر ہوئی تو تو اس کے نام کا عدد 8 ہونے کی وجہ سے ستارہ زحل اس کی زندگی میں محرومیاں، ناکامیاں اور طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا کر دیتا ہے۔ اس لئے والدین کو چاہئے کہ وہ اپنے بچوں کے نام صاحب علم سے رہنمائی حاصل کر کے تجویز کریں۔

دور حاضر میں اختلافات مابین زوجین اور گھریلو ناچاقیاں ازحد اضافے کے ساتھ مشاہدے میں ہیں۔ سوچنے کی بات ہے ایسا کیوں ہوتا ہے کیونکہ اعداد میں دوستی اور دشمنی کا اثر ہوتا ہے۔ اگر آپ کی شادی آپ کے ذاتی عدد کے موافق والے فرد سے ہو تو زندگی محبت واپنائیت کے ساتھ کامیاب گزرتی ہے اگر آپ کی شادی آپ کے ذاتی عدد کے مخالف عدد والے انسان سے ہو تو انجام لڑائی جھگڑے، فساد کے بعد قتل یا خودکشی ہوتا ہے۔ آپ کی شادی آپ کے ذاتی عدد کے بے تعلق عدد والے فرد سے ہو تو انجام طلاق ہوتا ہے۔ اسی طرح اولاد کا نام ماں باق کے موافق ہو تو اولاد سعادت منداور تابع دار رہتی ہے اور اگر اولاد کا نام ماں باپ کے عدد کے مخالف ہو تو اولاد بغاوت پر اُتر آتی ہے اور ماں باپ طرح طرح کی پریشانیوں اور مصائب کھڑے کرتی ہے، ایسے ہر شخص کو چاہئے کہ وہ اپنی زندگی خوش حال گزارنے کے لئے کسی اہل علم انسان سے ضرور رہنمائی حاصل کریں۔ (نوٹ: صرف خواتین ہی فون پر رابطہ کریں۔)

# آسان مجرب عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

السلام علیکم کے بعد گزارش ہے کہ عورتیں آ کر کہتی ہیں آپ مردوں کے علاج لکھتے ہیں لیکن عورتوں کے مسائل حل ہونے کا علاج روحانی لکھیں، اس لئے یہ تمام عمل ہیں جو آپ مناسب سمجھیں عمل کریں۔

**عمل نمبر1**: مرد اپنی بیوی کے عشق مست ہو جائے مجرب عمل

**عبارت عمل**: يُحِبُّونَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِلّٰهِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

ترکیب استعمال: اس قرآنی آیت اور دعا کو نو چندی پیر یا نو چندی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد علیحدہ جگہ جہاں چھوٹے بچے پاس نہ ہوں پہلے گیارہ بار درود شریف ابراہیمی پڑھیں، پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک بار پڑھیں پھر اُوپر لکھا ہوا عمل ایک سو دو بارہ تلاوت کریں، پھر اپنے عمل میں کامیابی کی دُعا کر کے گیارہ بار **اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ** پڑھ کر عمل مکمل کریں یہ طریقہ گیارہ دن کریں اس کے بعد سوا کلو زردہ پکائیں یعنی سوا کلو چاول خرید کر یہ کام کریں اور بچوں میں تقسیم کریں، عمل شروع کرنے سے پہلے آدھ کلو گوشت ویران جگہ ڈالنا ہے، یہ طریقہ ہر تیسرے دن کرنا ہے اور یہ عمل روزانہ بارہ بار تلاوت کرنا ہے اگر روزانہ نہ ہو سکے تو سات دن کے بعد آٹھویں دن لازمی تلاوت کریں، عمل کی تاثیر باقی رہے گی۔

**استعمال ضرورت کا طریقہ**:

نمک یا میٹھی چیز لے کر دو نفل مغفرت مومنین مومنات کی نیت کر کے ادا کریں، بیمار آدمی بیٹھ کر پڑھ سکتا ہے، ہر رکعت میں پانچ پانچ بار سورۃ اخلاص تلاوت کرنا ہے، پھر سامنے شیرینی رکھ کر بارہ بار درود شریف ابراہیمی پڑھیں اور ایک سو دو بار یہ عمل تلاوت کریں، تعداد پوری کرنے کے بعد کہیں فلاں بن فلاں کا دل اپنی بیوی کے عشق میں بے قرار ہو یہ الفاظ تین بار کہہ کر شیرینی پر پھونک ماریں اور جب موقع ملے کھلا دیں، دوسرے دن بعد پھر یہی عمل کریں، کھلانے کے بعد سوا کلو برفی لے کر ایک سو ایک بارہ سورۃ اخلاص اور گیارہ بار درود شریف پڑھ کر مومنین مومنات مسلمین مسلمات اور کلام کے موکلات جنات کو ہدیہ کر کے تقسیم کریں، گھر میں لڑائی کرنے والے مرد یا دھمکی دینے والا مرد راضی ہو جائے گا، عورتوں کے لئے اس سے آسان عمل شاید مشکل ملے کیونکہ سات دن کے بعد آٹھویں دن تو ہر کوئی پڑھائی کر سکتا ہے، جتنا ہی سست ہو صرف گیارہ دن پابندی ہے کوئی پرہیز نہیں جو چیز شریعت نے حلال کی ہے کھا سکتی ہیں جو منع ہے اس سے پرہیز کرنی ہے لیکن جائز جگہ استعمال کرنا شرط اوّل ہے ورنہ خود بیمار ہو گی۔

**عمل نمبر2**: شرارتی مرد کے شر سے بچنے کے لئے مجرب عمل

طریقہ عمل: اس عمل کو اپنے عمل میں لانے کے لئے سات دن ایک جگہ ٹائم ایک ہو، روزانہ فجر سے پہلے یا عشاء کے بعد علیحدہ جگہ باوضو بیٹھ کر ایک سو ایک بار درود شریف پڑھنا ہے، پھر ایک سو بار اُوپر والا عمل بغیر فلاں بن فلاں کے تلاوت کر کے ایک سو ایک بار درود شریف پڑھ کر دُعا کر کے زبان میں تاثیر ہوا ُٹھ کھڑے ہوں، عورت مرد دونوں کر سکتے ہیں، سات دن کے بعد گیارہ بار سونے سے پہلے یا نماز عشاء کے بعد ورد رکھیں، چلتے پھرتے جگہ پاک ہو پھر پڑھ سکتے ہیں چلہ کے بعد عمل سے پہلے دو کلو گوشت ویران جگہ یا نہر میں یا پانچ غریبوں کو تقسیم کر دیں، عمل ختم ہونے پر دو کلو مٹھائی پر عمل کر کے موکلات اور سرکار دو عالم حضرت محمد مصطفٰے **صلی اللّٰہ علیہ وآلہٖ و اصحابہ و بَارِک وَسَلِّمْ** دے کر تقسیم کریں۔ خود پڑھنا ہو تو گیارہ بار سورۃ اخلاص گیارہ بار سورۃ فاتحہ شریف اکیس بار درود شریف پڑھ کر سب بزرگوں کو ہدیہ کر کے بچوں بڑوں میں تقسیم کرے۔ اس کو استعمال کے دو طریقے ہیں ایک صبح شام تصور مرد کا کر کے اور نام والی جگہ نام بِنْ کے بعد اس کی ماں کا نام لیں، اگر ماں کے نام کا پتہ نہ ہو تو اس کے والد کا نام لیں، اگر والد کے نام کا پتہ نہ ہو تو **بِن** کے بعد **حوّا** لیں۔ ہر بار لینا ہے اکتالیس بار تلاوت کر کے تصور کر کے دم کریں، اگر کوئی راستے میں تنگ کرتا ہے تو تصور آدمی پر دم کر کے پھر راستے والی جگہ تصور کر کے دم کر دیا کریں صبح شام یہ عمل کریں، زیادہ خطرہ ہو تو ہر نماز کے بعد یہ عمل کریں، تنگ کرنا گھر میں شرارت کرنی چھوڑ دے گا، ہمت کر کے کریں اور فائدہ حاصل کریں۔

عمل نمبر3: مرد لڑائی کرنا، شرارت کرنا، شکایت کرنا چھوڑ دے، (تجربہ شدہ عمل)

**عبارت عمل:** یَابَدِیعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ اَرْحَمْنِیْ رائی یَوْمِ الدِّیْنَ۔

طریقہ عمل: نوچندی جمعرات یا جمعہ کو نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد رجال الغیب کی طرف پشت کرکے دعا رجال الغیب کھڑی ہو پڑھے، یہ چیز آپ کو مزل جنتری اور جعفریہ جنتری میں مل جائے گی، یہ جنتری آپ کو ہر کتب خانہ میں مل جائے گی، یہ ادارہ سے رقم ارسال کرکے منگوالیں اور اس میں دیکھ کر ایک بار پڑھنا ہے، اس کے بعد بیٹھ کر بارہ سو بار اُوپر والی عبارت تصور مرد کا کرکے روز پڑھنا ہے، آخر میں تصور کرکے دم کرنا ہے، ساتویں دن اپنی آنکھوں سے اس عمل کا معجزہ دیکھیں گے، شرارت لڑائی دور ہوتی جائے گی، اس عمل کو ایک ماہ جاری رکھیں، ناغہ کے دن شمار کرکے جب نہا دھولیں پھر عمل پڑھنا شروع کریں جو عمل کرکے تنگ ہوچکی ہیں اور ہمت ہار چکی ہیں کریں لیکن شروع سے ایک کلو گوشت ایک کلو مٹھائی خیرات کرنی ہے پھر عمل شروع کریں تیس دن کے بعد دوبارہ ایک کلو گوشت ویران جگہ ڈالیں اگر دور نہ جاسکیں تو اپنی چھت پر ڈال دیں، دوپہر کے وقت اور ایک بار فاتحہ شریف اور ایک سو بار درود شریف پڑھ کر بچوں میں مٹھائی تقسیم کریں، عمل جاری رہے گا اگر تیس سے زیادہ ضرورت ہو تو بلا خوف زیادہ دن تلاوت جاری رکھیں، کامیابی قدم چومے گی، اس عمل کو قائم رکھنے کے لئے روزانہ یا ساتویں دن تیس بار پڑھ لیں کریں اور ایک بار سورۂ فاتحہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر سب لوگوں کو مِلک کردیا کریں، عمل جاری رہے گا۔

**عمل نمبر4:** مرد کی طلاق کی دھمکی ختم کرنے کا عمل

**عبارت عمل:** رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰاحِمِیْنِ

طریقہ عمل: جس دن ضرورت ہو اِسی کلام کو گیارہ سو بار شروع کرنا ہے، صبح نماز کے بعد اور سونے سے پہلے دُعا کرنا اپنے مطلب کی اس کے بعد اس کے دماغ پر دم کردیا کرے، یہ طریقہ چالیس دن کرنا ہے، ناغہ کے دن جسم صاف ہونے، دوبارہ شروع کرکے پورے کرے ایک چلہ میں سرکش مرد تابع اور فرماں بردار ہوگا، شروع کرنے اور چالیس دن پورے ہونے پر چار غریبوں کو کھانا پکا کر گھر میں کھلانا ضروری ہے ورنہ رجعت یا کام نہ ہوگا اگر مشتری یا زہرہ کی ساعت میں شروع کرے تو زیادہ بہتر ہے، یہ چیزیں آپ کو جعفریہ جنتری اور مزل جنتری جو محترم محمد ایاز مزل حسین شاہ صاحب کی لکھی ہوئی ہے اس میں معلومات کے لئے آپ کو اور بھی چیزیں مل جائیں گی، خرید لیں۔

**عمل نمبر5:** خاوند ہر وقت خوش رہے، ناراض نہ ہو۔ (مجرب عمل)

**عبارت عمل:** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یا اللہ دُور کر لاچارگی سخت دل کو موم کر، پتھر ہووے موم۔ یا اللہ میرے من میں محمد میرے من میں یہ مصیبت میری حل کرو اور ایک پل میں بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰہِ۔

طریقہ عمل: صبح کے بعد اور شام سونے سے پہلے گیارہ بار روزانہ اِس عمل کو پڑھ کر خاوند کے سینہ پر دم کردیا کریں، مقصد پورا ہوتا رہے گا، اگر اِس کا چلہ کرکے عامل ہونا چاہئے تاکہ دوسروں کو فائدہ ہو تو گیارہ یا اکیس روز ایک جگہ بڑا گوشت کا پرہیز کرکے اور نوچندی جمعرات یا جمعہ یا پیر کو شروع کریں، دو کلو مٹھائی ہدیہ کرکے تقسیم کرکے شروع کرے، ہر جمعرات کو حسب توفیق یہ عمل ایصال ثواب کرتا رہے، اگر دوسرے کے لئے کرے تو جب یہاں پہنچے یہ مصیبت تو مرد اور اس کی بیوی کا نام لے کر اگلی عبارت تلاوت کرکے میٹھی چیز پر ایک سو ایک بار دم کرکے دے، اس طرح نام لے = یہ مصیبت فلاں عورت کی حل کرو ایک پل میں بحق کلمہ = یہ تبدیلی یعنی نام لے کر پڑھ کر دم کرکے دے دی جائے یہ عمل چلہ کے دوران تین تیرہ بار گیارہ روز پڑھنا ہے، پھر گیارہ بار اپنے عمل میں رکھے، تمام شکوے جاتے رہیں گے، ناکام عورت کے لئے یہ عمل آب حیات ہے، پہلے دو نفل ایصال ثواب مومنین مومنات ادا کرے تو زیادہ بہتر ہے، بڑا چلہ اکیس رات معمولی چلہ گیارہ روز کا ہے، پہلے نیت باندھے، اتنے دن کرسکتی ہوں، پھر اس پر مکمل کرکے کرے۔ (نوٹ: یہ جائز جگہ مدد دے گا، ناجائز سے باز رہیں۔)

# اخوت مسلم بھائی چارہ

تحریر
ایاز اشرف سیال
(چکوال)

آنحضرتؐ نے تو اپنی امت کو اللہ پاک کے حکم سے مسلمان بننے اور مسلمان ہی بنے رہنے کا حکم دیا ہے، مگر آج ہم لوگ شیعہ، سنی، دیوبندی، بریلوی، اور نجانے کیا کچھ بن چکے ہیں۔ اور ہر فرقہ ہر وقت دوسرے فرقے پر کیچڑ اچھالنے کی کوشش میں لگا رہتا ہے۔ مگر کبھی یہ نہیں سوچتے کہ دوسروں پر کیچڑ اچھالنے سے کیا ہمارے اپنے ہاتھوں پر کیچڑ نہیں لگے گا؟ اور اگر دل اور زبان سے کیچڑ اچھالا تو پھر ظاہر ہے وہاں سے بھی کیچڑ ہی اچھل کر جائے گا۔ اگر ہم اپنے مسلک کی مسجد میں پانچ وقت پابندی کے ساتھ نماز ادا کر لیتے ہیں تو کیا دوسرے مسلک والے کسی مندر، گرجا گھر یا ہیکل میں پوجا پاٹ کرتے ہیں؟ جو ہم انہیں اتنی نفرت وحقارت سے دیکھتے ہیں؟ ہر فرقہ دوسرے فرقے پر تنقید اور تمسخر ہی کرتا رہتا ہے۔ مگر کبھی یہ نہیں سوچتے کہ وہ بندہ اللہ تبارک وتعالیٰ کی کتنی بندگی کرتا ہے؟ کتنے قیام، رکوع، سجود، صدقے، خیرات، تسبیح وتہلیل کرتا ہے؟ اللہ کی مخلوق سے کتنی محبت کرتا ہے؟ نبی پاکؐ اور ان کی آل پر کتنا درود بھیجتا ہے؟ اور اللہ رب العزت کے ہاں کتنا مقرب اور پسندیدہ ہوگا؟ مگر ہمیں تو بس ایک ہی چیز نظر آتی ہے کہ وہ ہمارے مسلک یا ہمارے عقیدے سے تعلق کیوں نہیں رکھتا؟ اس لیے وہ خارج از دین ہے۔

ایک دفعہ حضرت علیؓ سے کسی نے پوچھا کہ انسان بہت بُرا کب بنتا ہے؟ آپؓ نے فرمایا: جب وہ اپنے آپ کو بہت اچھا سمجھنے لگتا ہے۔ میں کسی بھی مسلک کی حمایت نہیں کر رہا اور نہ ہی کسی پر تنقید کر رہا ہوں۔ بلکہ ان شدت پسندوں کو دیکھ کر تو میرا دل خون کے آنسو روتا ہے... جو مذہب اسلام اور مسلک کے نام پر مسلمانوں میں اتنی نفرت پھیلا رہے ہیں۔ سچ کہوں تو ہم لوگ دینِ اسلام پھیلا نہیں رہے... بلکہ بانٹ رہے ہیں۔ خدارا میری ان تھوڑی سی باتوں یا نصیحتوں پر غور کرتے ہوئے ضرور عمل کریں۔ اور روحانیات کے طالب تو دونوں کان، دونوں آنکھیں، اور دل و دماغ کی ساری کھڑکیاں کھول میری یہ بات سمجھ بھی لیں و ران پر عمل بھی کریں... ورنہ تو آپ کے لیے بہت سی مشکلات انتظار کر رہی ہیں۔ کیونکہ ایک تو وہ لوگ ہوتے ہیں... جو خود کو اللہ کے دین کے لیے وقف کر دیتے ہیں۔ مگر آپ وہ لوگ ہیں جن کو اللہ نے اپنی رحمت سے منتخب کر کے دینِ اسلام کی اشاعت وتبلیغ اور خدمتِ خلق کے لیے پسند فرما لیا ہے۔ اور اگر آپ ہی اس کے ان بندوں سے نفرت کرتے ہوں... جن سے شاید وہ آپ سے بھی زیادہ محبت کرتا ہو تو بھلا آپ اس ذاتِ کریم سے کیا کچھ پانے کی توقع رکھ سکتے ہو؟ آپ لوگ صرف اس نقطہ پر غور کریں کہ کیا پتا آپ کو کس ہستی سے روحانی فیض مل جائے۔ لہٰذا اپنے آپ میں اتنی کشش اور جاذبیت پیدا کر لیں کہ اللہ کا نور اور اولیاء اللہ کا روحانی فیض آپ تک پہنچنے میں فرقہ واریت اور نفرت کی رکاوٹیں حائل نہ ہوں۔ اس وضاحت اور تمہید کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ ہر مسلک اور ہر فرقہ خواہ وہ غلط اور غلیظ اعمال کا مرتکب ہی کیوں نہ ہو... وہ درست ہے۔ کہنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ جو اعمال قرآن وسنت کے مطابق کیے جا رہے ہوں... ان کو جھٹلایا نہ جائے کیونکہ آیات معنی اور تفاسیر... اور احادیث کی شرح بیان کرنے میں فرق ہو سکتا ہے... مگر قرآن اور حدیث میں تو شائبہ تک نہیں۔ صرف ہم لوگ ہی ناقص العقل ہوتے ہیں۔ اور ہر فرقہ کے پاس قرآن وحدیث سے ثابت شدہ دلائل ہوتی ہیں۔ لہٰذا صرف اتنی سی بات ذہن میں رکھیں کہ بہت سی باتیں قرآن وحدیث سے ثابت شدہ ہوتی ہیں... اس لیے اول فول بکنے سے اجتناب کیا کریں۔ مگر جہاں پر غلطی ہو رہی ہو تو بندے کو خود بخود احساس ہو جاتا ہے۔ جیسے کہ عورتوں کو فوراً پتا چل جاتا ہے کہ فلاں مرد ہمیں کس نیت اور ارادے سے دیکھ رہا ہے... اسی طرح ہر انسان میں اللہ تبارک وتعالیٰ نے یہ چپ (CHIP) لگا دی ہے کہ جب بھی وہ غیر شرعی کام ہوتے ہوئے دیکھے گا تو اسے فوراً پتا چل جائے گا۔ مگر یہ اور بات ہے کہ ہم لوگ دیکھ کر نظر انداز کر دیتے ہیں۔

کوئی بھی عالمِ دین... خواہ وہ کسی بھی مسلک یا فقہ سے تعلق رکھتا ہو... وہ کبھی بھی اسلام کی غلط تبلیغ نہیں کرتا، اور نہ ہی قرآن وسنت کی غلط تعلیم دیتا ہے۔ بیشک یہ اس کا ذریعہ معاش ہے... مگر وہ اللہ کی خوشنودی کے لیے دین کی تبلیغ کر رہا ہوتا ہے۔ مگر جتنا اس کی عقل اُس بات کو سمجھ رہی ہو... وہ اسی حساب سے وہ بات سمجھائے گا۔ اور سامعین میں سے بھی ہر کوئی اپنی عقل وفراست کے مطابق اس کی بات سمجھے گا۔ اب ان دونوں واسطوں میں جو بھی دانستہ یا غیر دانستہ غلطی کر رہا ہوتا ہے... اس کا علم تو رب تعالیٰ کو ہی ہوتا ہے۔ ورنہ تو مسلمانوں کا کوئی بھی فرقہ غیرُ اللہ کی عبادت کی تبلیغ کر ہی نہیں سکتا... اور نہ

سرکارؐ کو اللہ کے برابر کرسکتا ہے... اور نہ کسی اور ہستی کو سرکارؐ سے اعلیٰ مقام سمجھ سکتا ہے۔صرف اور صرف ہم لوگوں نے ہی اپنی کم عقلی اور ضد کی بنا پر کلمہ طیبہ اور درود شریف کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے ہر ٹکڑے سے اپنا ایک الگ فرقہ بنالیا ہے۔

**مثلاً:۔ لَا اِلٰہَ اِلا اللہ محمدُ الرّسولُ اللہ صلی اللہ علیہٖ و آلہٖ و اھلِ بیتہٖ و ازواجہٖ و ذُریّتہٖ و طَاعتِہٖ و اصحابہٖ اجمَعین۔**

ترجمہ: اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں ہے۔محمد اللہ کے رسول ہیں یا اللہ درود بھیج محمد پر، اور ان کی آل پر، اور ان کے اہل بیت پر، اور ان کی ازواج پر، اور ان کی اولاد پر، اور ان کی اطاعت کرنے والوں پر، اور ان کے تمام صحابہ پر۔

اب کچھ لوگوں نے لا الٰہ الا اللہ کو ہی اپنا لیا ہے... اور کچھ نے صرف محمدُ الرسولُ اللہ کو۔کچھ نے صلی اللہ علیہ وسلم کو... اور کچھ نے وآلہٖ وسلم کو۔

کچھ نے اہلِ بیت کو... اور کچھ نے ازواجہٖ کو۔ کچھ نے ذُریتہٖ کو کچھ نے طاعتہٖ کو۔اور کچھ نے صرف اصحابہٖ اجمعین کو ہی اپنا ایمان بنایا ہوا ہے۔اب کیا ہم ان میں سے کسی کو غلط کہہ سکتے ہیں؟ ہاں مگر ادھورا ضرور کہیں گے۔ اور جو کچھ ہم نے چھوڑا ہوا ہے... وہ بھی بنی اسرائیل کی طرح محض اپنی ضد کی بنا پر چھوڑا ہوا ہے۔اسی لیے میں کسی مسلک یا فرقہ کے خلاف بات نہیں کرتا... بلکہ یک جہتی کی تعلیم دیتا ہوں۔کیونکہ دیکھنا یہ ہے کہ کس پر کہاں سے حجت تمام ہوئی۔کیونکہ کسی نے براہ راست حضرت محمدؐ سے دین سیکھا، کسی نے اہلِ بیت سے، کسی نے صحابہ کرام سے، کسی نے آئمہ معصومینؑ سے، کسی نے آئمہ اربعین سے، کسی نے تابعین سے، اور کسی نے اولیائے کرام سے اور علمائے کرام سے دین سیکھا ہے۔مگر ہم لوگ تو کسی دوسرے مسلک کا نیک عمل بھی اپنانا گوارہ نہیں کرتے۔اگر دل میں وہ نیک عمل کرنے کی خواہش ہو تو اس عمل کا انداز ہی بدل دیتے ہیں۔مثلاً دینِ اسلام کا وہ علم (جھنڈا)... جو حضرت محمدؐ نے فتح خیبر کے موقع پر حضرت علیؑ کو عطا فرمایا تھا... اس کا رنگ سبز اور ساخت تکونی تھی۔اور حضرت غازی عباس علمدارؑ کو حضرت امام حسینؑ نے کربلا میں جو علم دیا تھا... وہ بھی سبز رنگ کا تکونی شکل کا تھا۔مگر آج کل میرے شیعہ بھائیوں نے وہی سبز علم کالے علم سے بدل دیا ہے تاکہ کہیں سنیوں سے مشابہت نہ ہو۔حالانکہ کالا رنگ تو غم، دکھ، سوگ، اور ماتم کی نشانی ہے۔اسی طرح میرے سنی بھائیوں نے بھی سبز تکونے علم کو چار کونوں والا یا مستطیل بنا دیا ہے... تاکہ کہیں شیعہ حضرات کی مشابہت نہ ہو۔حالانکہ دینِ اسلام کا اصل علم سبز رنگ کا تکونہ علم ہے۔اور یہی علم حضرت محمد مصطفیٰؐ کا، حضرت علیؑ، اور حضرت غازی عباسؑ کا ہے۔کالا رنگ ماتم کی نشانی ہے اور سرخ رنگ حضرت امام حسینؑ کے خون کی نشانی ہے۔اس کے علاوہ حضور پاکؐ نے مختلف غزوات میں مختلف رنگوں کے علم استعمال کیے ہیں۔

## فقہ وار روحانیات

اکثر اوقات ہمارے ہاں ایسے موضوعات زیر بحث رہتے ہیں... جن کے وجود اور عقائد... روحانیات میں تو ممکن ہوتے ہیں۔مگر کم علمی اور ضد کی بنا پر فقہ میں ہمیں ان کا کوئی ثبوت نہیں ملتا۔حالانکہ اگر اللہ کی معرفت ہو تو قرآن و حدیث کے مفہوم میں ہر بات کا جواب مل سکتا ہے۔اور اس سے ہٹ کر بھی اگر دیکھا جائے تو جن کاموں سے شریعت نے ہمیں منع کیا ہے۔وہ حرام ہیں اور سراسر حرام ہیں۔اس کے علاوہ وہ اعمال... جو 'مُباح' ہیں یعنی وہ اچھے کام... جن کے کرنے سے سنتِ نبویؐ کی خلاف ورزی نہ ہو۔ان کے کرنے میں کوئی حرج نہیں۔مگر بدعت یعنی دین میں کوئی نئی چیز داخل کرنا تو گناہ ہے۔مگر یہ ضروری نہیں ہے کہ جو بات آپ کی عقل تسلیم نہ کرے۔وہ غیر شرعی ہے۔مثال کے طور پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ جب گھوڑے پر سوار ہوتے تو ایک رکاب میں پاؤں ڈال کر دوسری رکاب میں پاؤں ڈالنے سے پہلے قرآن پاک کا ختم کیا کرتے تھے۔اب سوال کرنے والے تو یہی کہیں گے کہ یہ کیسے ممکن ہے؟ حالانکہ یہ تو مراقبہ اور زمان و مکاں کی حدوں سے آگے کی باتیں ہیں۔اور کسی جاہل کے نہ ماننے سے حقیقت تو نہیں بدل سکتی۔

الحمدُ للہ! میں نے 'یسر قرآن' میں پورے قرآن کا ترجمہ لکھا ہے۔اور میں کوئی عالم یا مولوی نہیں بلکہ روحانی طور پر میری رہنمائی کی گئی اور اس میں ایسی ایسی چیزیں ظاہر کی گئیں جو آج تک مفسرین حضرات نے بھی بیان نہیں کیں۔سب لوگوں کا یہ ایمان ہے کہ حروف مقطعات کے معنی اللہ اور اس کا رسولؐ ہی جانتے ہیں۔اور جب انہوں نے ہی میری رہنمائی فرمائی ہے تو بھلا کیا ان کے معانی سے مجھے محروم رکھ سکتے ہیں؟ آپ کے علم کے لیے کچھ حروف مقطعات کے معنی بیان کرتا ہوں۔

(1) الم...... آل محمدؐ۔۔(2) الر...... آل رسولؐ۔۔(3) یٰسٓ...... درجات کے لحاظ سے ممتاز ہونے والا (ﷺ)

(4) طٰہٰ۔ عبادات میں مشقت اٹھانے والا (ﷺ)۔۔(5) صٓ...... صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

شیطان مردود نے نو سو سال اللہ کی عبادت کی۔اور اس دوران اسے جو بہت علم عطا کیا گیا... مگر جب اسے جنت سے نکالا گیا تو وہ علم اس سے سلب نہیں کیا گیا۔اور اسی علم کی بنا پر وہ بنی نوع انسان کو بھٹکاتا رہتا ہے

۔ایک دفعہ وہ حضرت امام فخر الدین راضیؒ کے پاس انسانی صورت میں حاضر ہوا اور ان سے کہنے لگا کہ آپ اللہ کو کیوں مانتے ہیں؟ انہوں نے اللہ کی ربوبیت کی اور اس کی وحدانیت کی، اور اس کی حمد وثناء کے دلائل بیان کیے...مگر ابلیس لعین ہر دلیل کو اپنے علم کی بنا پر رد کر دیتا کہ یہ تو کوئی جواز نہیں ...یہ تو کوئی بات نہ ہوئی...وغیرہ وغیرہ۔حتیٰ کہ امام فخر الدین راضیؒ نے اس کے سامنے تین سو ساٹھ دلیلیں پیش کیں...مگر وہ رد کرتا رہا۔امام صاحبؒ کی اس کیفیت کو ایک اور ولی اللہ نے بذریعہ کشف بھانپ لیا...اور وہیں سے ان کو آواز دیتے ہوئے فرمایا کہ یہ منحوس شیطان ہے۔اس سے کہیے کہ میں بغیر کسی دلیل کے اللہ کو مانتا ہوں۔جب امام صاحبؒ نے یہ کہا تو وہ فوراً بھاگ گیا۔حضرت جنید بغدادیؒ کو شیطان دیکھنے کا بڑا تجسس تھا۔ایک دفعہ شیطان ان کے سامنے اس طرح حاضر ہوا کہ انہوں نے دور سے ایک بے ڈھنگے آدمی کو آتا دیکھا۔جب وہ آدمی ان کے قریب آ گیا تو اس کے پاس سے آنے والی ناگوار بدبو اور اس کی نحوست سے حضرتؒ کو اس سے نفرت ہونے لگی۔شیطان نے حضرت کی کیفیت بھانپ لی اور کہنے لگا: آپؒ کیسے ولی اللہ ہیں...جو اللہ کی مخلوق سے نفرت کا اظہار کر رہے ہیں؟ حضرت جنیدؒ نے اس سے پوچھا کہ تو نے حضرت آدمؑ کو سجدہ کیوں نہ کیا تھا؟ شیطان کہنے لگا: آپؒ کس طرح کے ولی اللہ ہیں؟ کیا میں غیر اللہ کو سجدہ کرتا؟۔ حضرت جنیدؒ اس کی باتوں سے لاجواب ہونے لگے تو آپؒ کے مرشد نے آپ کی رہنمائی کی....جس سے شیطان فوراً غائب ہو گیا۔

جب یہ منحوس...اتنے بڑے بڑے اولیائے کرام پر حملے کر سکتا ہے...تو ہم بھلا کیا چیز ہیں۔مگر جب ہماری پشت پر بھی کسی مرشد کا ہاتھ اور نگاہِ کرم ہو گی تو یقیناً ہماری بھی غیبی رہنمائی ہو سکے گی۔اور اگر کوئی مرشد کو ہی نہ مانے تو ہم کیا کر سکتے ہیں۔جیسا کہ چراغ جلاتے وقت یہ نیت کی جائے کہ یا اللہ! یہ چراغ میں تیری شان میں جلا رہا ہوں۔یا پھر یہ چراغ میں فلاں ہستی کے درجات کی بلندی کے لیے جلا رہا ہوں...تو جب تک وہ چراغ جلتا رہے گا ...آپ کو اور اس ہستی کو ثواب ملتا رہے گا۔لہٰذا کسی بھی مرحوم کے ایصال ثواب کے لیے چراغ روشن کیا جا سکتا ہے۔کیوں کہ کچھ لوگ تو مر کر مرحوم ہو جاتے ہیں اور کچھ لوگ مرحوم سے محرم بن جاتے ہیں...اور کچھ زندہ لوگ محرم سے بھی محروم ہو جاتے ہیں۔حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے مجھے خود یہ حکم دیا تھا کہ حضرت غازی عباسؑ کے درجات کی بلندی کا چراغ جلایا کرو۔اس دن سے میں نے حضرت غازی عباس سرکارؑ کے درجات کی بلندی کے لیے چراغ جلانا شروع کر دیا اور اس چراغی کے کچھ عرصہ بعد حضرت غازی عباسؑ نے مجھے عالمِ باطن میں بلا کر مجھے اپنے خاص غلاموں میں شامل کر لیا اور میری انگوٹھی کے نگینے پر ٹھیک کا نشان بھی لگا دیا۔یعنی پاس۔پھر کربلا میں ان کے روضہ مبارک پر باطنی دنیا میں ان سے ملاقات کا شرف حاصل کر کے ان سے ''طی الارض'' جیسی کرامت حاصل کی۔پھر پنجتن پاکؑ، بی بی زینبؑ اور حضرت غازی عباسؑ نے مجھے اپنے غلاموں میں شامل کر لیا۔پھر جب میں نے یسر قرآن مکمل کر لیا تو چہاردہ معصومین نے مجھے اپنے غلاموں اور اپنے وفاداروں میں شامل ہونے کا شرف عطا فرمایا۔جب مجھے یہ سب کچھ مل رہا ہے...تو میں کسی اور سے ان باتوں کا ثبوت کیوں مانگوں؟ اور کسی دوسرے کو ان باتوں پر کیوں قائل کرتا رہوں؟ اگر ان میں ہمت ہے...اور ان کی خوش نصیبی ہے تو وہ بھی یہ مقام حاصل کر لیں...

ورنہ انگور بہت کھٹے ہیں۔



# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی معیاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر اپنے شہر اور نام کے ساتھ میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔

سمجھنے والوں کیلئے سونا اور نہ سمجھنے والوں کیلئے مٹی ذرا غور سے پڑھیں

انسانی دماغ روحانی علم کے مطابق انسان کا وجود تین پرتوں سے مل کر بنا ہے جو کہ روح جسم مثالی (Aura) اور مادی جسم کہلاتے ہیں۔

اسی مناسبت سے انسانی ذہن کے بھی تین حصے ہیں۔

جو کہ شعور لاشعور اور تحت الشعور کہلاتے ہیں۔

**(1) شعور:**۔ شعور اُس انسانی ذہن کو کہتے ہیں کہ جس کا تعلق مادی دماغ (Brain) سے ہے اور انسان اس سے مادی دُنیا میں کام کاج لیتا ہے اور دُنیاوی علوم وفنون حاصل کرتا ہے۔ اس کا تعلق بیداری یا جاگنے کے حواس سے ہے اور یہ زمان ومکاں (Time & Space) کے قید میں جکڑا ہوا ہوتا ہے۔

**(2) لاشعور:**۔ لاشعور انسانی جسم میں مثالی جو کہ ہمارا روشنیوں سے بنا ہوا جسم Aura بھی کہلاتا ہے۔ اُس کا دماغ ہے اسکا تعلق نیند یا خواب کے حواس سے ہے اور یہ کشش ثقل اور زمان ومکاں کی قید سے آزاد ہے۔ اس کی رفتار روشنی جتنی تیز ہوتی ہے اسکی فریکوئنسی اعرافی ہوتی ہے اور انسان مرنے کے بعد اسی جسم یعنی جسم مثالی کے ساتھ عالم اعراف میں زندگی گزارتا ہے۔

**(3) تحت الشعور:**۔ اسی طرح تحت الشعور انسانی روح کا دماغ کہلاتا ہے۔ روح جسے اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں امر ربی قرار دیا ہے۔ روح کیونکہ زمان ومکاں کی قید سے آزاد ہے اس لئے انسانی تحت الشعور بھی زمان ومکاں کی قید سے آزاد ہے انسانی تحت الشعور میں ازل سے ابد تک اس کائنات میں جو کچھ ہو چکا ہے یا ہونے والا ہے اُس کا مکمل ریکارڈ بطور فلم کے موجود ہے۔

اگر انسان اپنے اختیار سے تحت الشعور تک رسائی حاصل کرنا چاہے تو اسے مراقبے کی مشق کرنی پڑیگی۔ جس کا تعلق ذہنی یکسوئی سے ہے امام غزالی نے ذہنی یکسوئی حاصل کرنے کیلئے اور روحانی ترقی حاصل کرنے کیلئے فرمایا تھا کہ ایک روشن شمع کو مسلسل دیکھا جائے یہاں تک کے اس شمع کی لو کو دیکھنے والا اپنے اردگرد کے ماحول اور اپنی ذات کو بالکل بھول جائے اُس کے بعد شمع کے تصور کو اپنی پیشانی پر لائے دائیں جانب اور پھر بائیں جانب پھر سر کے پشت کی جانب لے جائے اسی ذہنی یکسوئی کو حاصل کرنے کیلئے بدھ مذہب میں سانس کی آمد ورفت پر توجہ مرکوز کی جاتی ہے۔ ہندو مذہب میں یوگا سے یہ کام لیا جاتا ہے جس میں پیشانی یا ناک کی نوک پر توجہ مرکوز کی جاتی ہے۔ جبکہ مسلمانوں میں قوالی کے کچھ الفاظوں کی خاص انداز میں لے اور موسیقی کے ساتھ تکرار کی جاتی ہے یہ توجہ مرکوز کروانے کا ایک ذریعہ ہے۔ اس طرح ایک خاص کیفیت پیدا ہو جاتی ہے اس خاص کیفیت کو **حال** کہا جاتا ہے۔ ان تمام طریقوں پر زمانہ قدیم سے عمل کیا جارہا ہے۔ ماہر علم کے مطابق آج کے مغربی سائنس نے ان تمام طریقہ کار میں چھپے پوشیدہ رازوں سے کافی حد تک واقفیت حاصل کرلی ہے۔

مراقبہ کی نشست جاننے کیلئے سب سے پہلے پاک صاف ہوں غسل اور وضو کرلیں طہارت شرط اول ہے

2:۔ کچھ دیر اللہ کے سامنے اپنے آپکو حاضر کر کے کلمہ استغفار کا ورد رکھیں صلوۃ التوبہ ادا کریں۔

3:۔ چہار قل + آیت الکرسی + سورہ فاتحہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کریں اور یہ ہاتھ اپنے پورے جسم پر اچھی طرح پھیرلیں۔

4:۔ ذہن کو بالکل خالی کرلیں۔ کسی قسم کا کوئی خیال ذہن میں نہ ہو۔ اب آپ مراقبہ کیلئے تیار ہیں۔ کسی بھی ایک شہ پر اپنی توجہ مرکوز کرلیں۔ جب تک اکتاہٹ کا احساس نہ ہو یکسوئی کے ساتھ اپنی توجہ مرکوز رکھیں۔

## کیا آپ ان 7 سوالوں کے جواب جانتے ہیں؟

سوال نمبر 1:۔ جنت کہاں واقع ہے؟

جواب:۔ جنت ساتویں آسمان کے اوپر ساتوں آسمان سے جدا ہے کیونکہ ساتوں آسمان قیامت کے دن فنا یعنی ختم ہونے والے ہیں۔ جبکہ جنت کو فنا نہیں۔ ہمیشہ رہنے والی ہے جنت کی چھت عرش رحمٰن ہے۔

سوال نمبر 2:۔ جہنم کہاں واقع ہے؟

جواب:۔ جہنم ساتوں زمین کے نیچے ہے۔ یہ ایسی جگہ ہے جس کا نام سجین ہے۔ جہنم جنت کے بازو میں نہیں ہے جیسا کہ بعض لوگ سوچتے ہیں ہم جس زمین پر رہتے ہیں یہ پہلی زمین ہے اس کے علاوہ چھ زمینیں اور ہیں۔ جو کہ ہماری زمین سے الگ اور جدا ہیں۔

سوال نمبر 3:۔ سدرۃ المنتہٰی کیا ہے؟

جواب:۔ سدرہ عربی میں بیری اور بیری کے درخت کو کہتے ہیں المنتہٰی یعنی آخری حد، یہ بیری کا درخت وہ آخری مقام ہے جو مخلوقات کی حد ہے اس سے آگے حضرت جبرائیلؑ بھی نہیں جاسکتے۔ سدرۃ المنتہٰی ایک عظیم الشان درخت ہے جس کی جڑیں چھٹے آسمان میں اور اونچائی ساتویں آسمان سے بھی بلند ہے اس کے پتے ہاتھی کے کان جتنے اور پھر بڑے گھڑے جیسے ہیں۔ اس پر سنہری تتلیاں منڈلاتی ہیں۔ یہ درخت جنت سے باہر ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے حضرت جبرائیلؑ کو اسی درخت کے پاس ان کی اصل صورت میں دوسری مرتبہ دیکھا تھا۔ جبکہ پہلی بار آپ ﷺ نے حضرت جبرائیلؑ کو مکہ مکرمہ میں مشرقی جانب مقام اجیاد پر دیکھا تھا۔

سوال نمبر 4:۔ حورعین کون ہیں؟

جواب:۔ حورعین جنت میں مومنین کی بیویاں ہونگی یہ نہ انسانوں میں سے اور نہ جنات میں سے ہیں اور نہ ہی یہ فرشتہ ہیں اللہ تعالیٰ نے انہیں مستقل پیدا فرمایا ہے اگر دُنیا میں ان میں سے کسی ایک کی محض جھلک دکھا دی جائے تو مشرق اور مغرب کے درمیان روشنی ہو جائے۔ حور عربی زبان کا لفظ ہے حواراء کی جمع ہے۔ اس کے معنی ایسی آنکھ جس کی پتلیاں نہایت سیاہ ہوں اور ان کے اعتراف نہایت سفیدی ہو اور عین عربی میں عیناء کی جمع ہے۔ جس کے معنہ بڑی بڑی آنکھوں والی۔

سوال نمبر 5:۔ ولدان مخلوق کون ہیں؟

جواب:۔ یہ اہل جنت کے خادم ہیں یہ بھی نہ جنات نہ انسان نہ فرشتے انہیں بھی اللہ تعالیٰ نے اہل جنت کیلئے مستقل پیدا فرمایا ہے یہ ہمیشہ ایک ہی عمر کے بچے رہیں گے۔ ان کی تعریف قرآن میں ایسی ہے جیسے کے بکھرے ہوئے موتی۔ اس لئے انہیں "**ولدان مخلدون**" کہا جاتا ہے۔

سوال نمبر 6:۔ اعراف کیا ہے؟

جواب:۔ یہ جنت کی ایک چوڑی فصیل ہے جسکو اعراف کہا جاتا ہے اس پر وہ لوگ ہونگے جن کے نیک اعمال اور برائیاں دونوں برابر ہونگی یہ ایک طویل عرصہ تک اس پر رہیں گے۔ اللہ سے اُمید رکھیں گے کہ اللہ تعالیٰ انہیں بھی جنت میں داخل کر دے انہیں وہاں بھی کھانے پینے کیلئے دیا جائیگا پھر ایک طویل عرصہ بعد اللہ تعالیٰ انہیں اپنے فضل سے جنت میں داخل کر دیگا۔

سوال نمبر 7:۔ قیامت کی مقدار اور لمبائی کتنی ہے؟

جواب:۔ 50 ہزار سال کے برابر قیامت کے دن کی لمبائی ہے جیسا کہ قرآن پاک میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**تعرج الملکة والروح الیه فی یوم کان مقدارہ خمسین الف سنة**

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ "قیامت کے 50 موقف ہیں اور ہر موقف ایک ہزار سال کا ہوگا"

جب آیت **یوم تبدل الارض غیر الارض والسموات** نازل ہوئی تو حضرت عائشہؓ نے نبی کریم ﷺ سے پوچھا "یارسول اللہ ﷺ جب یہ زمین و آسمان بدل دیئے جائیں گے تب ہم کہاں ہونگے" آپ ﷺ نے فرمایا "تب ہم پُل صراط پر ہونگے" پُل صراط پر سے جب گزر ہوگا اس وقت صرف تین جگہیں ہونگی۔

(1) جہنم (2) جنت (3) پُل صراط

آپ ﷺ نے فرمایا کہ سب سے پہلے میں اور میرے اُمتی پُل صراط کو طے کریں گے۔

## پُل صراط کی تفصیل

قیامت میں موجود آسمان اور زمین بدل دیئے جائیں گے اور پُل صراط سے گزرنا ہوگا جہاں صرف دو مقام ہونگے۔ جنت اور جہنم

جنت تک پہنچنے کیلئے لازماً جہنم کے اوپر سے گزرنا ہوگا جہنم کے اوپر ایک پُل نصب کیا جائیگا اسی کا نام "الصراط" ہے اسی سے گزر کر جب اُس پار پہنچیں گے تو وہاں جنت کا دروازہ ہوگا جہاں نبی کریم ﷺ موجود ہونگے۔ اہل جنت کا استقبال فرمائیں گے۔

پُل صراط درج ذیل صفات کا حامل ہوگا۔

(1) بال سے زیادہ باریک ہوگا

(2) تلوار کی دھار سے زیادہ تیز ہوگا۔

(3) سخت اندھیرے میں ہوگا' اس کے نیچے گہرائیوں میں جہنم میں بھی نہایت تاریکی ہوگی، سخت بھری ہوئی اور غضب ناک ہوگی۔

(4) گنہگار کے گناہ اس پر سے گزرتے وقت مجسم اس کی پیٹھ پر ہونگے۔ اگر اس کے گناہ زیادہ ہونگے تو اس کے بوجھ سے اس کی رفتار ہلکی ہوگی۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اس صورت میں اپنی پناہ میں رکھے اور جو شخص گناہوں سے ہلکا ہوگا تو اس کی رفتار پُل صراط پر تیز ہوگی۔

(5) اس پُل کے اوپر انگارے لگے ہوئے ہونگے اور نیچے کانٹے ہونگے۔ جو اسکے قدموں کو زخمی کر کے متاثر کریں گے۔ لوگ اپنی بداعمالیوں کے لحاظ سے اس پُل سے متاثر ہونگے۔

(6) لوگوں کی بے ایمانیوں اور بداعمالیوں کی وجہ سے ان کے پیر پھسل کر جہنم میں گہرے گڑھے میں گر رہے ہونگے۔ ان گرتے ہوئے لوگوں کی بلند چیخ و پکار سے پُل صراط پر دہشت طاری ہوگی۔ رسول اللہ ﷺ پُل صراط کے دوسری جانب جنت کے دروازے پر موجود ہونگے۔

جب تم پُل صراط پر پہلا قدم رکھ رہے ہونگے آپ ﷺ تمہارے لئے اللہ سے دعا طلب کر رہے ہونگے آپ ﷺ فرمائیں گے "**یا رب سلم یا رب سلم**" آپ بھی نبی کریم ﷺ کیلئے درود پڑھیں۔

**الھم صل وسلم علی الحبیب محمد**

لوگ اپنی آنکھوں سے اپنے سامنے بہت سے لوگوں کو پُل صراط سے گرتا ہوا دیکھیں گے اور بہت سو کو دیکھیں گے کہ وہ اس سے نجات پا گئے۔

بندہ اپنے والدین کو پُل صراط پر دیکھے گا لیکن اُن کی کوئی فکر نہ کریگا وہاں تو بس ایک ہی فکر ہوگی کہ خود پار ہو جائے۔

روایت میں ہے کہ حضرت عائشہؓ قیامت کو یاد کر کے رونے لگیں رسول اکرم ﷺ نے پوچھا عائشہؓ کیا بات ہے؟

حضرت عائشہؓ نے فرمایا! مجھے قیامت یاد آ گئی' یا رسول ﷺ کیا ہم اپنے والدین کو یاد رکھیں گے؟ آپ ﷺ نے فرمایا! ہاں یاد رکھیں گے، لیکن وہاں تین مقام ایسے ہونگے جہاں کوئی یاد نہ رہے گا۔

(1) جب کسی کے اعمال تولے جائیں گے۔

(2) جب نامہ اعمال دیئے جائیں گے۔

(3) جب پُل صراط پر ہونگے۔

دنیاوی فتنوں کے مقابلے میں حق پر جمے رہو دنیاوی فتنے تو سراب ہیں۔ ان کے مقابلہ میں ہمیں مجاہدہ کرنا چاہیے ہر ایک کو دوسرے کی جنت حاصل کرنے میں مدد کرنی چاہیے۔ جس کی وسعت آسمانوں اور زمینوں پر بھی بڑھی ہوئی ہے۔

## پاکستانی قوم متوجہ ہو

توقع کے عین مطابق عالمی بینک نے کشن گنگا ڈیم کی تعمیر پر پاکستان کی شکایت اور شواہد کو ناکافی قرار دے کر مسترد کر دیا ہے یہ پاکستان کی بھارت سے سفارتی محاذ پر ایک بری شکست ہے۔ کشن گنگا ڈیم کی تعمیر 2009ء میں شروع ہوئی جب پیپلز پارٹی کی حکومت تھی مسلم لیگ (ن) مضبوط اپوزیشن تھی۔ 2011ء کے بعد 2 سال تک یہ کیس عالمی عدالت میں چلتا رہا لیکن بلا آخر عالمی ثالثی عدالت نے نہ صرف پاکستان کے اعتراضات مسترد کئے بلکہ بھارت کو پانی کا رُخ موڑنے کی اجازت دے دی۔ یاد رہے کہ یہ وہ دور تھا جب بھارت کو پسندیدہ ملک قرار دیا جا رہا تھا۔ خارجہ امور کا قلمدان میاں نواز شریف کے پاس تھا بھارت نوازی کی داستان صرف یہیں پر ختم نہ ہوئی بلکہ دریائے سندھ پر بنائے جانے والے متنازع پن بجلی کے منصوبے نیمو بازگو کے خلاف بھی اُس وقت کے وزیر اعظم کے احکامات کے مطابق عالمی عدالت میں جانے سے روک دیا گیا۔ "خوامخواہ اس کیس پر وقت ضائع ہوگا" بھارت نے یہ منصوبہ مکمل کر لیا یہی نہیں بلکہ اس دوران جنگ کا منصوبہ بھی تکمیل کو پہنچ گیا اور ہم صرف بھارت سے پینگیں بڑھانے کے کواب دیکھتے رہے۔ میں عموماً سیاسی شخصیات پر تنقید سے اجتناب کرتا ہوں لیکن گزشتہ ایک دہائی میں زراعت اور آبی وسائل کی زبوں حالی کو دیکھ کر خون کھول اُٹھتا ہے مسلم لیگ (ن) کی ذمہ داریوں کا ذکر کر لیں کہ اس دور میں بھارت صرف دریائے سندھ پر 14 چھوٹے ڈیم اور 2 بڑے ڈیم مکمل کر چکا ہے یہی وجہ ہے کہ منگلا ڈیم اکتوبر 2017ء سے خالی پڑا ہے۔ جبکہ تربیلا ڈیم بھی اس وقت بارش کا محتاج ہے یہ کہانی یہیں ختم نہیں ہوتی۔ پانی کے حوالہ سے ہمارا مستقبل بہت دردناک ہے 2 سال قبل بھارتی وزیر اعظم نریندر مودی نے بیان دیا تھا کہ وہ پاکستان کو پانی کی بوند بوند کیلئے محتاج کر دیگا۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اس پر عمل کر رہا ہے بھارت دریائے چناب پر سلال ڈیم اور بگلیہار ڈیم سمیت چھوٹے بڑے گیارہ ڈیم مکمل کر چکا ہے دریائے جہلم پر وولر بیراج اور ربڑ ڈیم سمیت 52 ڈیم بنا رہا ہے چناب پر مزید 24 ڈیموں کی تعمیر جاری ہے اسی طرح آگے چل کر مزید 190 ڈیم فزیبلٹی رپورٹ لوگ سبھا اور کابینہ کمیٹی کے پروسیس میں ہے۔

یہ سب کچھ ہمارے سیاست دانوں اور حکمرانوں کی آنکھوں کے سامنے ہو رہا ہے لیکن کسی کو اس سے غرض نہیں۔

# پیچش Dysentery
# امراض کا علاج بذریعہ غذا

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

قارئین تحفہ روحانیات! سبزیوں اور پھلوں کی افادیت پر آپ لوگ میرے کافی مضامین پڑھ چکے ہیں اب قارئین کی پرزور فرمائش پر غذا سے بیماریوں کے علاج پر ایک نیا سلسلہ شروع کیا ہے اُمید ہے آپ پہلے کی طرح حوصلہ افزائی فرمائیں گے۔ اگر کسی بھی شخص کو کوئی ایسا پیچیدہ مرض لاحق ہو جس کا کوئی علاج نہ ہو تو وہ آفس تحفہ روحانیات میں ''شعبہ علاج بلغذا'' کے عنوان سے اپنا خط ارسال کریں ان شاء اللہ اُس کا جلد اور بہتر حل نکال کر دے دیا جائیگا۔

**علامات**:۔ پیچش میں مبتلا مریض کو بھوک کم لگتی ہے۔ بہت زیادہ کمزوری محسوس ہوتی ہے۔ ابتدا میں تھوڑی مقدار میں بار بار دست آتے ہیں پیٹ میں اینٹھن والا درد اٹھتا ہے۔ دستوں میں سفید رنگ کا مواد جیسے میوکس کہتے ہیں نکلتا ہے۔ یہ میوکس چکنا ہوتا ہے۔

**وجوہات**:۔ پیچش کی سب سے بڑی آنت اور ایلیم کے نچلے حصے میں سوزش ہوتی ہے۔

**غذا سے علاج**:۔ پیچش میں دستوں کو روکنے کی دوا استعمال نہیں کرنی چاہئے کیونکہ دستوں کے ساتھ آنوں (میوکس) خارج ہو جاتا ہے جو ایک زہر ہے۔ اگر ان دستوں کو دوا دے کر روک دیا جائے تو مریض کے ہاتھ پاؤں سوج جاتے ہیں۔ یرقان تلی (طحال) کی خرابی، ہلکا، بخار، جگر کی خرابی، بھوک کا مرنا، کوڑھ اور جلودھر جیسے کئی امراض پیدا ہو جاتے ہیں آنتوں میں کثیر مقدار میں فضلہ جمع ہونے سے پیچش ہو جاتی ہے۔ قدرت اس جمع شدہ فضلے کو نکال کر پیٹ صاف کرنا چاہتی ہے لہذا قدرت کے کام میں رکاوٹ پیدا کرنے کی بجائے مدد کرنی چاہئے۔

**کچے انڈے** کی سفیدی نہار منہ نگل لینی چاہئے۔

**تیز پتی** کی چائے بغیر دودھ چینی ملائے پینی چاہئے۔

ایک پیالہ پانی میں **تازہ لیموں** نچوڑ کر دن میں تین بار پیتے رہنا فائدہ مند ہے۔ **دودھ میں لیموں** نچوڑ کر پینا چاہئے۔

**میتھی کے پتوں کا رس** 60 گرام میں 6 گرام چینی ملا کر پینے سے تکلیف دور ہو جاتی ہے۔ **میتھی کے پتے** گھی میں تل کر کھانے سے خونی دست رک جاتے ہیں۔

پیچش کی تکلیف میں **چاول عمدہ غذا** ثابت ہو جاتے ہیں۔

15 گرام **انار کے چھلکوں** میں دو لونگ ملا کر پیس لیں دونوں کو ایک گلاس پانی میں خوب ابال کر چھان لیں۔ آدھا کپ روزانہ تین بار پینا موثر رہتا ہے۔ **لسی (چھاچھ) میں زیرہ** ڈال کر پلانے سے یا زیرہ بھون کر پیس لیں ایک چمچ زیرہ اور یک چمچ شہد ملا کر کھانے کے بعد چاٹ لینے سے پیچش کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ پیچش میں **بھنڈی کی سبزی** مفید رہتی ہے۔ اس سے آنتوں کی خراش دور ہو جاتی ہے **کھجور میں دھی** ملا کر کھانا فائدہ پہنچاتا ہے۔ **آم کی گٹھلی** پیس کر چھاچھ (لسی) میں ملا کر استعمال کرنے سے خونی پیچش میں افاقہ ہو جاتا ہے۔

**تازہ دھی** میں پیاز دھو کر ملا کر کھانے سے خونی پیچش سے افاقہ ہو جاتا ہے۔

**جامن کی گٹھلی** 20 گرام پانی میں پیس کر صبح وشام پلائیں۔ بیر کھانے سے آنتوں کے زخم اور خونی پیچش شفایاب ہو جاتے ہیں۔

**گنے کے رس میں انار کا رس** شامل کر کے پیتے رہنے سے خونی پیچش کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

**چھوٹی ہرڑ اور سونگ** گھی میں بھون کر اور مصری ملا کر روزانہ ایک چمچ گرم پانی سے لینا موثر ہے۔

**چنے کا چھلکا** دو مٹھی میں دو گلاس پانی ملا کر مٹی کے برتن میں رات بھر بھگو کر رہنے دیں صبح یہ پانی چھان کر پی لینے سے جلن اور گرمی کی وجہ سے دستوں میں خون آنا بند ہو جاتا ہے۔

**خونی دستوں میں سونف** پیس کر پانی میں ملا لیں اس پانی سے گندم کا آٹا گوندھ کر روٹی پکا کر کھانا مفید ہے۔

**نیم گرم پانی میں نارنگی** کا چھنا ہوا رس ملا کر پینے سے شدید سے شدید پیچش کا مرض دور ہو جاتا ہے۔

**دھنیا 15 گرام** پیس کر اس میں 12 گرام مصری ملا کر پانی میں حل کر کے پی لینا مفید علاج ہے۔

**دیگر علاج**:۔ پیچش کے مرض میں درج ذیل پھلوں کا باقاعدہ استعمال فائدہ پہنچاتا ہے۔

## حمل

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یامحیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

(یکم تا 8) قریبی عزیز و اقارب سے معمولی بات پر جھگڑا ہو سکتا ہے۔ محتاط رویہ اپنانا ہوگا۔ تیز دھار آلات اور آگ سے محتاط رہیں۔ ان ایام میں مالی نقصان ہو سکتا ہے اور کوئی بھی کیا گیا نیا کاروبار فائدہ مند ثابت نہ ہوگا۔ ملازم پیشہ لوگ اپنے افسران سے بنا کر رکھیں تو فائدہ ہو سکتا ہے۔ کوئی نئی تعلیمی یا تربیتی اسکیم میں حصہ لینے کے لیے یہ وقت موافق ثابت ہوگا۔ روزمرہ کے کاموں کے دوران حادثہ پیش آنے کی یا صحت کو نقصان پہنچانے کی نشاندہی کر رہے ہیں ترکہ ملنے والا ہے یا کسی قسم کی قانونی ادائیگی ہونے والی ہے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ زائد ذمہ داریوں کو بآسانی پورا کر سکیں گے کام کی طرف بھرپور توجہ دینے خاص مقاصد کو بھرپور طریقے پر آگے بڑھانے کے لیے یہ سب سے بہترین وقت ہو گا۔ اگر ترقی کا اچانک موقع ملا تو یہ سب سے بہترین وقت ہوگا۔ اگر موزوں ملازمت کی تلاش میں ہیں تو اس کا شروع اس مقصد کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ اگر کسی کام کیلئے مزدوروں، پلمبروں، الیکٹریشن یا آرائش کرنے والوں کی خدمات حاصل کرنا چاہتے ہیں یہ وقت جلد اور بہتر طریقے سے کام کی تکمیل لائے گا۔ (17 تا 25) ان ایام میں ریڑھ کی ہڈی اور کمر میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے شراکتی امور میں محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ ان دنوں میں قرض لینا وبال جان ثابت ہو سکتا ہے جو کچھ جتنا ہے اتنے میں ہی گزارا کریں۔ بحث و تکرار سے گریز کریں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ سخت مخالفت کا سامنا ہوگا۔ روزگار سے متعلقہ معاملات کو شروع ہفتہ سے اہمیت رہے گی اہم کاموں کو مکمل کرنے اور کوششوں میں تیزی لانے کیلئے موافق ثابت ہوگا۔ یورانس کا کام اصول میں تبدیلی لانا ہے۔ رسوم کو ختم کرنا اور حقیقت پسندانہ تبدیلی لانا ہے سوچ کے نئے انداز لاتا ہے۔ کاروباری شراکت ماسوائے نقصان کے کچھ حاصل نہیں ہوگا۔

## برج ثور

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

(یکم تا 8) ان ایام میں اعلیٰ تعلیم کے حصول میں رکاوٹیں نظر آتی ہیں غیر ملکی سفر کے سلسلہ میں رکاوٹوں کا حائل ہونا پایا جاتا ہے۔ اگر سفر پیش آ گیا تو تکلیف دہ ثابت ہوگا۔ کاروباری امور کی انجام دہی حسب منشاء نہ ہو سکے گی ہر قدم احتیاط کا طالب ہوگا نیا کاروبار کرنا بھی سودمند ثابت نہ ہوگا البتہ پہلے سے جاری مشترکہ مفاد کے پروگراموں کے ذریعہ فائدہ ملے گا۔ دوستوں میں سے اکثر کی طرف سے دھوکہ دہی کا خدشہ ہے (9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اہل خانہ کے ساتھ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کسی بھی قسم کا کوئی بھی مسئلہ ہو آپ بزرگوں کی راہنمائی ضرور لیں اپنی مرضی سے کوئی خاص فیصلہ نہ کریں۔ کسی معاہدہ پر دستخط کرنے سے پہلے اچھی طرح کاغذات کی پڑتال کریں صدقہ لازمی دیں۔ ملازمین پر بھروسہ نہ کریں۔ مشترکہ کاروبار میں منافع حاصل کر سکیں گے کاروبار میں معاون افراد سے فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ (17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں خواتین کو اچانک رقم مل سکتی ہے یا وہ لوگ جو انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں کسی خاتون کے نام سے حصہ لیں تو انہیں با آسانی کامیابی مل سکتی ہے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ عشق و محبت کے معاملات کامیاب ہو سکتے ہیں۔ اس ہفتہ کاروباری اور سرمایہ کاری کرنے کیلئے نت نئے مواقع ملیں گے۔ (26 تا 31) اجنبی چہروں پر اعتماد کرنے سے حتی الامکان گریز کریں۔ جائیداد سے متعلقہ مسائل احتیاط سے حل کئے جا سکتے ہیں غلط فیصلے نقصان دہ ثابت ہونگے۔ ترقی و توسیع کی کوششیں ناکام رہیں۔ اس ہفتہ کے ابتدائی ایام میں کسی اہم شخصیت سے ملاقات ہو سکے گی۔ دشمن تاک میں ہے جتنا ہو سکے احتیاط کریں۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک،ق۔پتھر، زمرد۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,93
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24




(یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ایسے تمام امور جو کہ محبت' دوستی سے متعلقہ ہو۔ بہت نازک صورتحال اختیار کر جائینگے۔ ان ایام میں معدہ کے امراض' سینے کی جلن خواتین میں امراض مخصوصہ بڑھ سکتے ہیں۔ احتیاط علاج سے بہتر ہے۔ تنہائی سے نکلیں اور دوستوں میں وقت گزاریں۔ پست حوصلوں سے جینا کوئی جینا نہیں لوگ کیا کرتے ہیں۔ اس پر دھیان نہ دیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں جادوئی حملے ہوسکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ و برباد کیا جاسکتا ہے مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے دل و دماغ پرخوف دہشت مسلط جیسے اقدامات کیے جاسکتے ہیں۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے جھگڑا ہوسکتا ہے۔ یہ کوئی اچھی علامت نہیں اس ہفتہ آپ کو شدید چوٹ بھی آسکتی ہے۔ صحت کا خاص طور سے خیال رکھیں دل سے متعلقہ امراض ابھرا سکتے ہیں۔ (17 تا 25) اپنے ارادے کو جاری رکھیں کئی کوئی جھول نہ آنے دیں۔ جذبات میں آکر آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھتے ہیں خوشخبری ہے کہ ایک طویل عرصہ جو کہ مایوسی اور احساس کمتری میں گزرا اب بہتری کی طرف آرہے ہیں طبیعت میں بے چینی رہیگی منصوبوں کو تکمیل کی جانب لے جائیں گھبراہٹ اور پریشانی کی وجہ سے عجیب ماحول رہیگا۔ (26 تا 31) اس ہفتہ سے آپ کو کوئی بری خبر مل سکتی ہے ایسے معاملات جن کو پایہ تکمیل تک پہچانا تھا اگر نامکمل رہ گئے ہوں تو فی الوقت انہیں وہیں پر روک دیں کیونکہ 26 جولائی آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد برج اسد میں رجعت پذیر ہو رہا ہے اور اسکی یہ رجعت 19 اگست کو ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران دل، جگر یا معدہ کے امرض کی شکایت ہوسکتی ہے۔ اگر سفر کا ارادہ ہے تو فی الوقت ملتوی کردیں امراض میں اضافہ ہوسکتا ہے۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ح، ہ، ھ۔پتھر، موتی۔مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔اسم اعظم، یا جبار 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35




(یکم تا 8) اس ہفتہ شمس تسدلیس مشتری کی سعد آپ کے برج سے نظر قائم ہو رہی ہے۔ بہ سلسلہ ملازمت ترقی کے امکان ہیں۔ تعلیم کے دوران مایوسی رہے گی اس کے بعد کسی وسیلہ سے آگے بڑھنے کا موقع ملے گا۔ اپنی کوشش جاری رکھئے بفضلہ خدا آپکو اسی سال مطلوبہ شعبے میں داخلہ مل جائے گا۔ سرمایہ کاری سے فائدہ ہوگا۔ اس نایاب وقت صاحب علم فرد سے مل کر حصول مال دولت کے لئے خاص لوح تیار کروا سکتے ہیں۔ (9 تا 16) غیر ملکی سفر کا پروگرام اگر بنائیں تو بہتر نتائج برآمد ہوں گے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہو گا۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے۔ اگر کسی کی بات سے دکھ پہنچا ہے تو اس کا اظہار کسی سے نہ کریں اور نہ ہی اس آگ میں خود اپنے طور پر جلتے رہیں غیر شادی شدہ افراد اس ماہ رشتہ ازدواج میں منسلک ہو سکتے ہیں مجموعی طور پر اس ہفتہ حالات تقریباً بہتر رہینگے۔ ایسا کبھی نہیں ہوتا کہ جیسا آپ چاہیں ویسا ہی سب کچھ ہو۔ (17 تا 25) آپ کی آزمائش کے دن ہیں اس دوران رقم خرچ کرنے سے قبل اچھی طرح سوچ لیں اور اپنے اخراجات کا بھی خدشہ ہے۔ بہتر لائحہ عمل تیار کریں تا کہ آئندہ آنے والے مصیبت اور پریشانیوں سے بچا جاسکے کچھ سامان چوری ہونے کا خدشہ ہے۔ آپ بے احتیاطی نہ برتیں۔ اس ہفتہ کوئی بھی نیا تنازعہ کھڑا ہوسکتا ہے لہذا اپنے آپ کو زیادہ سے زیادہ مصروف رکھیں۔ (26 تا 31) سیارہ عطارد 28 جولائی کو رجعت اختیار کر رہا ہے اس سیارہ کی یہ رجعت 19 اگست برج اسد میں ختم ہو رہی ہے۔ اس دوران کوئی بھی اہم فیصلے لینے سے گریز کریں خاص طور سے عدالتی معاملات، کاروباری معاہدے نہ کریں عزیز واقارب سے کسی قسم کا جھگڑا مول نہ لیں۔ اگر آپ نے ان دنوں کسی سے وعدہ کیا ہے تو اس کو پورا کریں ورنہ آپ کا معیار دوسری کی نظر میں کرسکتا ہے۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔پتھر، ہیرا الہسینا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمن 115 بار۔یا متکبر 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61
اسد

(کیم تا 8) ذہنی او رجسمانی توجہ عملی معاملات کی جانب مائل رائیگی۔کاروباری معاملات بہتر ہونگے ایک رکا ہوا مسئلہ بھی حل ہوسکتا ہے اطمینان بخش حل مل جانے کا امکان ہے۔شراکتی کاروبار سے گریز کریں یقیناً نقصان آپ کے ہی حصہ میں آیگا خوش بختی کا یہ ہفتہ کچھ نئی تبدیلیاں بھی لاسکتا ہے۔کاروباری حالات میں خاصی تبدیلی آسکتی ہے۔گھریلو مسائل کو گھر میں ہی بیٹھ کر حل کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔(9 تا 16) آپ کے برج کے حاکم سیارہ شمس کو اس سال دوسری سعد قوت 11,12 جولائی کو اوج کی شکل میں حاصل ہورہی ہے کیونکہ یہ سیارہ ان ایام میں اوج کے درجات سے گزرے گا۔اس ہفتہ عزت مال و دولت، شہرت کیلئے بہتر منصوبہ بندی کرسکتے ہیں کاروباری حضرات اپنے کاروبار کو وسعت دینے کیلئے نئے معاہدے کرنے کیلئے بہترین وقت ہے 13 جولائی شمسی گرہن محتاط رہنے کا اشارہ دے رہا ہے۔(17 تا 25) یہ ہفتہ آپ کے لئے نحس ثابت ہوسکتا ہے آپ کے برج کا حاکم شمس مقابلہ مریخ نحس نظر قائم کررہا ہے۔آپکے مخالفین نیا جال بن رہے ہیں جسکی وجہ سے کچھ پریشانیاں ہوسکتی ہیں۔کوشش کریں کہ ان دنوں لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔تحریری معاملات سوچ سمجھ کر انجام دیں بے احتیاطی نہ کریں۔قرض کی صورت میں دی گئی رقم واپس نہ ملے گی اور اسی طرح لی گئی رقم بھی واپس نہ دے سکیں گے۔(26 تا 31) ابتداء ہفتہ میں قمری گرہن برج دلو میں قائم ہورہا ہے جو کہ آپ کے حق میں بہتر نہ ہے۔مالی نقصان کا اندیشہ ہے چوری سے بچنے کے لئے خود احتیاط کریں۔اس ہفتہ حصول مال کے خاطر کی گئی کوششیں کامیاب نہ ہوں گی۔چند راستے بند نظر آئینگے۔اگر آپ نے اس ہفتہ احتیاط نہ کی تو یقینی نقصان سے آپ نہیں بچ سکتے خصوصاً ان دنوں قرض کا دینا یا کسی سے رقم بطور قرض لینا دونوں ہی آپکے حق میں بہتر نہیں ہیں

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیز 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46
سنبلہ

(کیم تا 8) اس ہفتہ عطارد مقابلہ مریخ کی نظر قائم ہورہی ہے۔آپ میں بے انتہا کمزوری بزدلی جیسے اثرات پیدا کرے گا آپکو ہمت سے ان حالات کا مقابلہ کرنا ہے وراثت سے متعلقہ مسائل حل ہوتے نظر نہیں آرہے ہیں۔کچھ لوگ اب آپ کے حق میں نہیں ہیں لیکن اپنے معیار کو برقرار رکھیں کمزوری کو ظاہر نہ ہونے دیں چہرے کے تاثرات اطمینان بخش رکھیں۔اہل خانہ کے ہمراہ سیر وتفریح کا پروگرام بناسکتے ہیں۔کاروباری غرض سے بیرون ملک سفر کا بھی پروگرام بناسکتے ہیں۔(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کردیں۔ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے بہتر ہے کہ ہاتھیوں کی لڑائی میں کچلنے سے بچیں۔ہمیشہ آپ ایسے معاملات میں نقصان اُٹھاتے رہے ہیں۔اخراجات کو قابو میں رکھیں جب آمدن سے زیادہ اخراجات ہوجائیں تو مسائل میں اضافہ ہوتا ہے۔(17 تا 25) کسی دوسرے کو بھی بولنے کا موقع دیں بلاوجہ حد سے زیادہ بولنا آپ کے لئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔قرض لینے یا دینے کے لئے یہ دن اچھے نہیں معاشرہ میں آپ کی عزت ہے بہتر ہے کہ اگر آپ اس عزت کو برقرار رکھیں۔لیکن اپنی ہی غلطی کی وجہ سے چند مسائل کھڑے کرلیں گے (26 تا 31) سیارہ عطارد کا قیام برج اسد میں ہے۔اس دوران 26 جولائی تا 19 اگست یہ سیارہ رجعت اختیار کریگا۔سیارہ عطاد کی رجعت تقریباً ایک ماہ رہتی ہے۔اس دوران یہ سیارہ نحس اثرات ظاہر کریگا۔بنتے ہوئے معاملات بگڑ سکتے ہیں۔کوئی شخص دھوکہ دے سکتا ہے۔اعتبار نہ کریں تو اچھا ہے۔صحت کے لحاظ سے یہ ہفتہ اچھا ثابت نہ ہوگا۔ذمہ داریاں آپ کے کاندھوں پر ہیں آپ بخوبی ان کو حل کرسکتے ہیں۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا عَلیمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11
میزان

(یکم تا 8) نئے کام کی ابتداء کیلئے یہ ہفتہ اچھا ہے۔ مالی پوزیشن بہتر ہوسکتی ہے۔ غصہ کی حالت میں آپ اپنا نقصان کر سکتے ہیں لہذا تحمل مزاجی سے کام کریں۔ جذبات کے ساتھ ہوش بھی ضروری ہوتا ہے۔ آپ کا ایک قریبی عزیز آپ سے قرض لینے کا خواہش مند ہے لہذا آپ ایسی بے وقوفی نہ کریں جس سے آپ کو بعد میں پریشانی ہو اور بعد میں آپ کے تعلقات اس شخص سے خراب ہو جائیں۔ (9 تا16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ سیاسی وسماجی فائدہ ہوگا۔ اس ماہ منگنی یا نکاح ہونے کا امکان بھی ہے۔ تعلیم آپ سے خاصی تعاون کرے گی۔ یہ سلسلہ عشق و محبت آپ کو کامیابی مل سکتی ہے۔ اس ہفتہ قرض نہ دیں اور نہ ہی قرض لیں۔ شریک کار کا تعاون بھی شامل حال رہے گا۔ زیورات اور جائیداد معاملات التواء میں ڈال دی گئی تھی اب کسی نئی شے کی خریداری مبارک ثابت ہوگی (17 تا25) اس ہفتہ زہرہ تسدیس مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ بہت جلد خوشی ملنے والی ہے جو محبت کے سلسلے میں ہوگی، یقین کیجئے کہ جو کچھ آپ کے گھر میں ہے وہ آپ کیلئے بہتر ہے۔ دوسروں کے دل کو موہ لینے والے الفاظ پر نہ جائیں اگر آپ اس نصیحت پر کاربند رہے تو آپ کی خوشی دیرپا ہوگی۔ تزئین و آرائش کی کاموں میں دلچسپی رہیگی۔ اولاد کی جانب خصوصی توجہ دیں۔ زرد رنگ کا استعمال فائدہ دیگا۔ (26 تا31) اپنے اخراجات پر کنٹرول کریں اخراجات کی زیادتی آپ کو نقصان دے سکتی ہے۔ مالی مسائل کو حل کرنے کیلئے قرضہ لینا ضروری نہیں کوئی دوسرا راستہ بھی اختیار کر سکتے ہیں۔ ان دنوں اگر آپ نے قرض لیا تو اسے اتار نہ سکیں گے۔ اس ہفتہ سر درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔ کاروباری مقاصد کیلئے بھی سفر میں کامیابی ہوسکتی ہے۔ آپ کا حاکم سیارہ زہرہ شمس کے ہمراہ برج سنبلہ میں قیام پذیر ہے۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28
عقرب

(یکم تا 8) یہ ہفتہ آپ کیلئے نحس ثابت ہوگا۔ کاروبار کی غرض سے کیا گیا سفر کامیاب نہ ہوگا۔ کسی بزرگ کی طرف سے صدمہ مل سکتا ہے۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں تاکہ آپ کی مشکلات میں کمی ہو سکے اور اپنے حق میں بزرگوں سے دعا کروانا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ (9 تا16) کاروباری حالات بہتر ہونگے بیرون ملک سفر پیش آ سکتا ہے اولاد یا بھائیوں سے کشیدگی کی ممکن ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ ایسے کاموں کی ابتداء اس ہفتہ کر سکتے ہیں۔ جن کا تعلق تعمیرات سے ہو۔ زمین سے پیدا ہونے والی اشیاء مثلاً زراعت یا معدنیات کا کاروبار بھی آپ کو فائدہ مند ثابت ہو گا۔ حالات آپ کے حق میں ہیں لیکن محتاط انداز سے آپ کو یہ دن گزارنا ہونگے۔ (17 تا25) اس ہفتہ شمس مقابلہ مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں زیادہ نہ بولیں تو بہتر ہے لڑائی کا خدشہ ہے۔ مقدمہ یا پنچایتی فیصلوں میں جانے سے گریز کریں۔ عزیز و اقارب سے تلخ بات نہ کریں تو بہتر ہے۔ لیکن وقت کا تقاضا یہ ہے کہ آپ اپنے ارادوں کو عملی جامہ نہیں پہنا سکتے۔ والدین کے ساتھ ادب سے پیش آئیں تلخ کلامی سے گریز کریں۔ نئے کاروبار کے آغاز کیلئے مناسب دن نہیں ہیں۔ (26 تا31) اس ہفتہ روپے کا حصول آسانی سے ممکن ہے اہل خانہ کی جانب سے خوشی حاصل ہوگی۔ نئے شادی شدہ افراد کو بھی خوشی کی خبر مل سکتی ہے۔ غصہ کی حالت میں اپنا مالی نقصان کر بیٹھیں گے۔ افسران بالا سے تعلقات بہتر بنائیں ورنہ سخت نقصان کا خطرہ ہے۔ کاروباری حضرات اپنی جگہ یا کاروبار کو تبدیل نہ کریں۔ آپ کے حق میں بہتر نہ ہوگا ایک شخص بیماری کی حالت میں آپ کی آمد کا منتظر ہے آپ کو اس سے مل لینا چاہئے۔ اہل خانہ کے ساتھ سیر و تفریح کی غرض سے پروگرام بنا سکتے ہو۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یاسبحانُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86




(یکم تا 8) اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا میل جول بڑھے گا با مقصد نوعیت کی سرگرمیاں بھی رہینگی۔ ایسے لوگ جن کا آپ سے قریبی تعلق ہے۔ فائدہ پہنچ سکتا ہے۔ گرما گرم بحث اور تکرار سے اجتناب کریں۔ مشہور ہے کہ انسان غصہ کی حالت میں ہی پہنچانا جاتا ہے کچھ لوگ آپ سے متعلق غلط افواہیں پھیلا رہے ہیں اپنے ارادے کو جاری رکھیں کہیں کوئی جھول نہ آنے دیں۔ اکیلے رہنے میں آپ ہی کا نقصان ہے۔ (9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ 10 جولائی کو رجعی اثرات ختم کر رہا ہے برج عقرب میں مقیم سیارہ مشتری مستقیم حالت میں آچکا ہے۔ مالی معاملات بہتر ہونگے۔ آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ ڈوبی ہوئی رقم بھی مل سکتی ہے۔ کسی کو بھی قرض نہ دیں۔ ایک شخص آپ سے قرض لینے کا تقاضا کر سکتا ہے۔ ناجائز معاملات سے گریز کریں۔ عزیز و اقارب سے معاملات بہتر بنائیں آپ کے حق میں ہی فیصلہ ہوگا۔ (17 تا 25) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس مشتری قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے سیارگان کی یہ نظر آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔ اس دوران نئے کام کی ابتداء انعامی اسکیموں میں حصہ لینا شیئرز کی خرید و فروخت سونا چاندی کی خرید وفروخت فائدہ دے سکتی ہے۔ شریک حیات کی وجہ سے اخراجات میں زیادتی ہوگی۔ راز کی بات کسی سے نہ کہیں دل کی بات دل میں رہنے دیں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ گھر کی مرمت کروائیں اور قابل مرمت دیگر اشیاء خصوصاً الیکٹرک سے متعلقہ کوئی بھی شے ہو اس کو استعمال میں نہ لائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ ڈوبی ہوئی رقم ملنے کا امکان ہے۔ قریبی عزیزوں سے تعلقات استوار رکھیں ایک شخص آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ دوران سفر احتیاط کی ضرورت ہے۔ تیز رفتاری سے گریز کریں۔ کسی شے کے کھو جانے کا بھی اندیشہ ہے۔ سبز رنگ فائدہ دیگا۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یاخالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78




(یکم تا 8) اس ہفتہ کی ابتداء سے ہی طبیعت میں بے چینی اور ذہنی دباؤ رہے گا لیکن آپ کو سب کچھ برداشت کرنا ہوگا۔ شخص آپ کے گرد جال پھیلا رہا ہے آپ با آسانی اس پر غالب آسکتے ہیں ناخوشگوار واقعہ بھی پیش آسکتا ہے۔ نیکی اتنی ہی کریں کہ جتنی اچھی لگے۔ قریبی رشتہ داروں سے تعلقات بہتر بنائیں اگر کوئی صلح کی جانب ہاتھ بڑھاتا ہے تو آپ کو پیچھے نہیں ہٹنا چاہئے بیمار کی تیمارداری کرنا اپنا فرض سمجھیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ خاص سعد نظر زہرہ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے اس نظر کے تحت ملے جلے حالات رہینگے۔ شروع ہفتہ میں ناکامی حسرت و یاس مایوسی کی کیفیت طاری رہیگی لیکن آپکو اس سے گھبرانے کی ضرورت نہیں اپنے معاملات کو جاری رکھئے۔ والدہ کی صحت کی بہتری کی امید ہے۔ گردوپیش کا جائزہ لیں۔ شریک حیات یا قریبی دوست سے جو تنازعات پیدا ہو چکے ہیں ان کو حل کرنے کا بہترین وقت ہے۔ غصہ جانے دیں۔ (17 تا 25) اگر آپ کسی محکمہ میں ملازم ہیں تو آفس کے پردوں کا رنگ تبدیل کر لیں اور ملے جلے رنگ استعمال کریں۔ نیلے رنگ کا استعمال کریں نقصان سے بچ سکتے ہیں۔ معاملات بگڑتے جا رہے ہیں۔ کاروبار کو بڑھانے کا یہ مناسب وقت نہیں لین دین سے بھی گریز کریں۔ مہمانوں کی آمد ہو سکتی ہے۔ ایک سرطانی شخص آپ کو نقصان پہنچا سکتا ہے محتاط رہیں۔ اپنے برج کے مطابق ان ایام میں اپنا صدقہ لازمی دینے کا اہتمام کریں۔ بزرگوں سے اپنے حق میں خصوصی دعا کروائیں۔ (26 تا 31) سفر کرنا نحس ثابت ہوگا۔ اپنے دوست نما دشمنوں سے احتیاط کریں کاروباری پوزیشن بھی اچھی نہ ہوگی بہتر ہے کہ زیادہ وقت گھر پر ہی پرانے دوستوں سے مل کر یادیں تازہ کر سکتے ہیں۔ والدین کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ حل طلب مسائل کو ذمہ داری کے ساتھ نمٹائیں۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یَا بَارِیُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07



(یکم تا 8) آپ کی جانب سے کی گئی بے احتیاطی کچھ نقصان دہ ثابت ہوسکتی ہے۔ غصہ پر قابو پائیں اور اپنے مزاج میں نرمی پیدا کریں۔ دشمنوں سے محتاط رہیں۔ وہ دلوی افراد جن کا شریک حیات سے تنازعہ چل رہا ہے یا دوست ان سے ناراض ہیں اس ہفتہ ان لوگوں کی علیحدگی کا خطرہ ہے لہذا کوشش کریں کہ معاملہ کسی بھی طرح سے سلجھ جائے اس ہفتہ لوہے کے ہتھیار اوزار، تیز دھار آلات سے محتاط رہیں۔ (9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات ان ایام میں رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں صحت کی طرف سے خصوصی توجہ دیں معمولی امراض کا بھی فوری علاج کروائیں تو بڑے نقصان سے بچا جاسکتا ہے سر درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ کچھ افراد منگنی کی رسم کرسکیں گے یا کچھ افراد نکاح، شادی کے بندھن میں بندھ جائیں گے جو کہ ان کے لئے مبارک ثابت ہوگی۔ صدقہ ضرور دیں۔ (17 تا 25) ان ایام میں زخمی ہونے اور نقصان کا خدشہ ہے۔ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل کے باعث کچھ بہتر امیدوں کی نشاندہی کر رہا ہے لیکن اس دوران یہ نہ سمجھیں کہ خطرات ٹل چکے ہیں کاروباری اسکیمیں فائدہ مند رہینگی۔ بہتر منصوبہ بندی سے اپنے کاروبار کو بڑھا سکتے ہیں۔ (26 تا 31) ان ایام میں ستارے آپ کے حق میں نہیں یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی ملازمت خطرہ میں پڑ جائے۔ کاروباری حضرات کے لئے بھی اس ہفتہ کوئی اچھی خبر نہیں کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔ رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں نقصان دہ ہوسکتا ہے۔ صحت میں خرابی ہوسکتی ہے۔ سازشی لوگ آپ کو بدنام کرنے کی منصوبہ بندی کر رہے ہیں۔ آپ اپنا کام دیانتداری سے کریں۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا غَفَّارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06



(یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مشتری برج میں حالت مستقیم اختیار کر رہا ہے۔ رُکے ہوئے معاملات بہتری کی جانب آنا شروع ہوجائینگے۔ لیکن احتیاط کی اب بھی ضرورت ہے کیونکہ آئندہ چند ہفتہ تک اب بھی خطرے سے آپ باہر نہیں نکلے۔ قرض لینے یا دینے کیلئے اچھا وقت نہیں ہے۔ جب تک آپ کو یقین نہ ہوجائے کہ آپ اپنے دستوں کو پیش کش کا اچھا صلہ دے سکیں گے اس وقت تک کسی پیش کش کو قبول نہ کریں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔ ان ایام میں جادوئی حملے ہوسکتے ہیں جس میں آپ کو تباہ و برباد کیا جاسکتا ہے مالی نقصان بھی متوقع ہے کاروبار بند کرنا یا آپ کے دل و دماغ پر خوف دہشت مسلط جیسے اقدامات کئے جاسکتے ہیں۔ وراثتی جائیداد کے حصول کیلئے جھگڑا ہوسکتا ہے۔ جب تک آپ کو یقین نہ ہوجائے کہ آپ اپنے دستوں کو پیش کش کا اچھا صلہ دے سکیں گے اس وقت تک کسی پیش کش کو قبول نہ کریں۔ (17 تا 25) اس ہفتہ زہرہ مشتری کے درمیان قائم ہونے والی سعد نظر حالات کی بہتری کا اشارہ دے رہی ہے اس نظر کے تحت طبیعت میں خوشی کا عنصر غالب رہیگا آپ کو آرام کا وقت ملے گا یا کسی تفریحی مقام پر جانے کا اتفاق ہوگا ماحول کی تبدیلی کی وجہ سے صحت بہتر رہے گی۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ ٹانگوں میں درد کی شکایت ہو سکتی ہے۔ معدہ کے امراض بھی پیدا ہونگے۔ اپنے نظریات کو دوسروں پر ٹھونسنے کی کوشش نہ کریں۔ (26 تا 31) یہ ہفتہ بڑی محتاط منصوبہ بندی کا متقاضی ہے اپنے ہر ایک مقصد کو ترتیب سے سامنے رکھیئے اور ان کے نتائج پر غور کیجیے آپ کی ذرا سی غفلت ناکامی کی وجہ بن سکتی ہے۔ آنے والا مسئلہ گہری توجہ چاہتا ہے پریشان خیالی اور غیر باتوں میں الجھے رہنا اکثر سنہرے موقعوں سے محروم کردیا کرتا ہے۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 03 جولائی 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے لاہور میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 16 [illegible] 2018ء مالیتی بانڈ 750 فیصل آباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم جون 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے پشاور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 680868 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 164758، 250209، 344250 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پرکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**جون 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر** 42 پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 68 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فرسٹ سیکنڈ کے آکڑوں سے 680 درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر** 42 پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں سے 25 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 16 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 44** پر **محترم نبیل مزمل** صاحب کیجانب سے یکم مارچ کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 1 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو: سید عابد حسین شاہ

# جولائی لکی نمبرز

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| 1 | 048 | 2 | 674 |
| 3 | 753 | 4 | 109 |
| 5 | 129 | 6 | 863 |
| 7 | 987 | 8 | 172 |
| 9 | 258 | 10 | 569 |
| 11 | 830 | 12 | 921 |
| 13 | 187 | 14 | 388 |
| 15 | 391 | 16 | 072 |
| 17 | 097 | 18 | 541 |
| 19 | 451 | 20 | 672 |
| 21 | 928 | 26 | 124 |
| 22 | 736 | 27 | 097 |
| 23 | 127 | 28 | 763 |
| 24 | 764 | 29 | 654 |
| 25 | 329 | 30 | 120 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کرسکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# جولائی کے لکی نمبر

بانڈ مالیت:۔ 15000
تاریخ:۔ 03-07-2018
تحقیق:۔ ایم عادل (تربیلا ڈیم)

فسٹ یا سیکنڈ

58 67
55 81
59 92

8190 — 5869

| 5 | 3 |
|---|---|
| 8 | |
| 2 | 9 |

5539 — 5928

لاہور کی ڈرا

533,589
592,521
673,628
819,815

بانڈ مالیت:۔ 750
تاریخ:۔ 16-07-2018

فسٹ یا سیکنڈ

34 79
43 86
44 92

3489 — 4389

| 7 | 8 |
|---|---|
| 4 | |
| 3 | 9 |

4439 — 8675

فیصل آباد کی ڈرا

348,327
438,418
443,452
791,867

تحقیق:۔ عمران انصاری (لاہور)

03-07-2018

| 3 | 2 |
|---|---|
| 3178 | 2497 |
| 5 | 4 |
| 5132 | 4320 |

16-07-2018

| 7 | 4 |
|---|---|
| 7453 | 4163 |
| 9 | 1 |
| 9374 | 1765 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 03 جولائی کی ڈرا کیلئے

F/S=69=89=65=13

| 634 | 6 | 8 | 135 |
|---|---|---|---|
| 564 | 4 | | 655 |
| 392 | 3 | 9 | 864 |
| 934 | | | 946 |

F/S=94=39=15=63

### 16 جولائی کی ڈرا کیلئے

F/S=90=14=42=84

| 257 | 5 | 8 | 335 |
|---|---|---|---|
| 424 | 2 | | 647 |
| 145 | 9 | 3 | 501 |
| 902 | | | 861 |

F/S=86=50=64=33

| 03جولائی 2018ء | بانڈ مالیت15000 | شہر لاہور | ڈرا نمبر75 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروز منگل | بوقت 09:00 | برج سنبلہ 0.26 | ساعت عطارد | عدد کا پیمانہ 0.5 | حاکم مریخ |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

| 1.2.4.6.8.9 | OFF | 0.3.5.7 | OPEN |
|---|---|---|---|




| 71 | 51 | 31 | 00 |
|---|---|---|---|
| 73 | 53 | 35 | 03 |
| 79 | 57 | 37 | 05 |

| 16جولائی 2018ء | بروز سوموار | بانڈ مالیت 750 | شہر فیصل آباد | ڈرا نمبر75 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت 09:00 | برج سنبلہ 11.20 | ساعت مریخ | عدد کا پیمانہ 4.9 | حاکم قمر |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

| 0.1.2.4.6 | OFF | 1.3.4.7.9 | OPEN |
|---|---|---|---|




| 73 | 45 | 34 | 13 |
|---|---|---|---|
| 91 | 47 | 35 | 17 |
| 93 | 71 | 41 | 19 |




## آپ نے کمال کر دیا

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب آپ کا کس منہ سے شکریہ ادا کروں جون 2018ء کا شمارہ میرے سامنے موجود ہے صفحہ نمبر 17 کھلا ہوا ہے جس میں آپ نے بنگلہ دیش کے ایک دوست ربیع السلام کو لاثانی حصار سورۃ مزمل پڑھنے کو بتایا آپ کی فراغ دلی ہے کہ بلا بخل آپ نے یہ راز اُنکو بتانے کے بعد روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع کر دیا واقعی یہ ایک زبردست سینہ کا راز ہے یہ حصار میں اب تک 2 سے 3 بار آزما چکا ہوں واقعی اس لاثانی حصار کے ہوتے ہوئے کوئی بھی جادوئی قوت تنگ نہیں کرتی میرا ایک سائل تھا جس کے گھر میں آئے روز کبھی گند کبھی خون کے چھینٹے کبھی کٹے ہوئے لیموں صحن میں آکر گرا کرتے تھے گھر سے رقم بھی چوری ہو جایا کرتی تھی۔ جون کے اس ماہنامہ میں اس حصار لاثانی کو دیکھ کر تیار کر کے دیا وہ دن ہے اور آج کا دن اللہ نے میری عزت رکھ لی اور دوبارہ وہ حرکتیں اور جادو جنات بالکل بند ہوگئے بلکہ وہ جب بھی آتا ہے میرے ہاتھ چومتا ہے اور کہتا ہے کہ حضرت آپ کے اُس کیلوں والے حصار کی برکت سے ہم سب آپکو جھولی اُٹھا اُٹھا کر دعائیں دیتے ہیں اور دل میں سوچتا ہوں کہ اے بندے تجھے کیا معلوم کہ یہ عمل کس روحانی ہستی کا ہے اپنی اس عزت افزائی پر میرے دل سے آپ کیلئے دعائیں نکلتی ہیں۔ مجھے آج جو عزت اور مقام ملا وہ آپ کی بدولت ہے مجھے دُنیا اپنا پیر مانتی ہے لیکن درحقیت میرے پیر آپ ہیں۔ میں آپکو دل و جان سے اپنا پیرو مرشد مانتا ہوں آپ کے بتائے گئے اعمال اور وظائف کی بدولت لوگوں کو فیض دے رہا ہوں۔ میرے پاس آپکے تقریباً 80 فیصد اعمال میری ذاتی بیاض میں آپکے نام سے موجود ہیں اور اس طرح کے خاص اعمال کو میں چوم کر رکھتا ہوں۔ اب اگر انتظار ہے تو شدت سے آپ کی کتاب ''تجلیات مزمل'' کا میرے لئے آپکی یہ کتاب روحانی سمندر سے کم نہیں۔ تحفہ روحانیات کے تمام رسالے مجلد سالانہ میرے پاس موجود ہیں۔

پیر حسن علی شاہ (کراچی)

## میری غربت دور ہوگئی

2 ماہ پہلے رسالہ تحفہ روحانیات میں حصول مال و دولت کا ایک عمل پڑھا میں باقاعدہ طور پر تو روحانی وظائف کرنے والا تو نہیں لیکن پھر رمضان المبارک سے ایک ماہ پہلے اس وظیفہ کو شروع کر دیا۔ حیرت تو اُس وقت ہوئی جب گھر آ کر میرے بڑے بیٹے کو کسی نے ملازمت کی پیشکش کی غیر سرکاری نوکری ہے اور تنخواہ بھی اچھی ہے۔ اب رمضان المبارک شروع ہوا تو اُس کی پہلی تنخواہ آئی جس سے ہمارے حالات اچھے ہوگئے رمضان المبارک میں نے اُس کی تنخواہ سے گارمنٹس کا ایک سٹال لگانا شروع کیا اللہ کا کرم یہ ہوا کہ اُس میں اچھی خاص برکت ہوئی آج 12 واں روزہ ہے اور میرا مال دوگنا ہو گیا ہے۔ لگتا ہے کہ جیسے ہمارے دن پھر گئے ہیں۔ وظیفہ بھرپور طریقہ سے جاری ہے مجھے یقین ہے کہ عید کے قریب میرا مال 4 گنا زیادہ ہو جائیگا۔ یہ سب تحفہ روحانیات کے اس وظیفہ کی برکت سے ہے۔

نذیر احمد (حیدر آباد)

## انتقال پُر ملال

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے قاری اور دوست جاوید احمد (مسلم کمرشل بینک) گلگشت برانچ ملتان 14 رمضان المبارک کو اچانک حرکت قلب ہونے سے انتقال کر گئے قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ وہ مرحوم کیلئے خاص طور سے مغفرت کی دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اُن کے درجات کو بلند فرمائے۔

منجانب نعمان مجید (ملتان)

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے قریبی دوست اور عزیز سلمان احمد وائس پرزیڈنٹ اپ منیجر UBL/FTC کراچی کے والد سلطان احمد جو کہ گزشتہ چند ماہ سے علیل تھے 14 رمضان المبارک کو اس دار فانی سے کوچ کر گئے مرحوم نہایت نیک اور شفیق انسان تھے قارئین تحفہ روحانیات سے گزارش ہے کہ مرحوم کے بلندی درجات کیلئے 1 بار درود پاک + 3 بار قل شریف اور 1 بار سورۃ مزمل پڑھ کر ایصال ثواب کریں۔

رابطہ برائے تعزیت 0301-8481289

# آپ کی ڈاک

جون میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## بینک فراڈ ہو گیا

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا عرصہ دراز سے مطالعہ کر رہا ہوں ڈاک کا نظام ہمارے علاقے میں کچھ بہتر نہیں ہے اس لئے رسالہ بروقت نہیں ملتا۔ مجھے کوئی نقش یا لوح بنانے کا شوق نہیں صرف آپکی روحانی واردات اور دیگر دینی تعلیمات کا شوق سے مطالعہ کرتا ہوں۔ میرا مسئلہ ہے کہ میرے بھانجے کا ایک کروڑ اور میرے بیٹے کے سسر کا 4 کروڑ یو بی ایل کھوڑ فراڈ سے نکلوایا گیا۔ فراڈ کرنے والا بینک منیجر کی دور تک رسائی ہے۔ اب آدھی رقم دینے پر تیار ہے باقی کا انکاری ہے کوئی وظیفہ بتائیں کہ رقم واپس مل جائے۔

عرصہ دراز سے انعامی بانڈ خرید رہا ہوں لیکن تا حال کوئی انعام نہ لگا۔ بچوں کی شادی اور ذاتی رہائش ایک خواب نظر آتی ہے۔ مجرب اور آزمودہ وظیفہ عنایت فرمائیں۔ منجانب:۔ حاجی نور محمد خان (کھوڑ)

ج:۔ حاجی نور محمد صاحب! دُنیا میں ڈاک کا نظام جدید ہوتا جا رہا ہے بلکہ ہمسائے ملک میں ڈاکخانے مکمل بینک کا کام انجام دے رہے ہیں۔ جدید ڈیجیٹل سسٹم ڈاکخانوں میں متعارف کروایا گیا ہے لیکن ہمارے ملک میں ڈاک کا نظام ابھی تک 100 سال پرانا ہے یہی وجہ ہے کہ دور دراز علاقوں میں رہنے والے قارئین کو اکثر و بیشتر ڈاک کے نظام کی شکایت رہتی ہے۔ شہروں میں رہنے والے افراد پھر بھی اس پریشانی سے مبرہ ہیں۔ کوشش کی جائے گی کہ آپکی اس شکایت کو جلد از جلد دور کر دی جائے گی۔

آپ کا دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ آپکے بھانجے اور سمدھی کے ساتھ بینک فراڈ ہو گیا ہے رقم واپس نکلوانے کیلئے سورۃ مزمل روزانہ 21 بار بعد یا قبل نماز فجر ورد کریں اُس شخص کا تصور کر کے دم کریں کسی کاغذ پر سورۃ مزمل بغیر اعراب کے لکھ کر نیچے مقصد تحریر کریں اور اس کاغذ کو پھل دار درخت سے لٹکا دیں۔ یہ عمل بھی پہلے روز کریں۔ ان شاء اللہ 21 یوم میں مسئلہ حل ہو جائیگا۔ ایک بار پھر غور کر لیں 21 بار درود مزمل 21 بار سورۃ مزمل پھر 21 بار مقصد کی دعا اور پھر 21 بار درود مزمل 21 یوم تک ورد کرنا ہے۔ پہلے دن کاغذ پر لکھ کر پھل دار درخت سے لٹکا دیں۔ آپ کا تیسرا مسئلہ کہ انعامی بانڈ نہیں لگتا اور دیگر گھریلو معاشی مسائل کا سامنا ہے۔ اس مسئلہ کے حل کیلئے بھی درج بالا وظیفہ مستقل جاری رکھیں تو ان شاء اللہ یہ مسئلہ بھی حل ہو جائیگا۔ پھر بھی اگر کوئی بات سمجھ نہ آئے یا کوئی مسئلہ ہو تو آپ بالمشافہ ملاقات کریں۔

## کالا جادو، رجعت ہو گئی

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ! میرے استاد صاحب نے ایک حب کا عمل دیا اس بارے میں کچھ وضاحتیں چاہتا ہوں مجھے وہم ہے کہ کہیں اس عمل میں کوئی شرک نہ ہو۔ یہی وجہ ہے کہ میں اب تک اس کو نہ کر سکا۔ اس عمل کے مطابق گلہری کو مار کر اس کے پیٹ میں نمک بھرنا ہے اور پھر یہ عمل انجام دینا ہے۔ عمل کی عبارت بھی تحریر کر رہا ہوں وضاحت فرما دیں۔ کیا یہ عبارت عمل درست ہے اور طریقہ عمل بھی بتا دیں۔

جگ دھوڑ پتا' جگ دھوڑ بیر پتال' دکھاں کالی ناگنی (فلانی) کو لاگ ایسی لاگنی لاگے نہ کھڑی کو سُکھ نہ بیٹھی کو سُکھ اُٹھ اُٹھ دیکھے میرا مُکھ آوے آوے نہ آوے تو چوٹ بیر پتال کی کھاوے' کالو دیس کملو پارانی جہاں بسے اسماعیل جوگی' اسماعیل جوگی کی کچھ کتھاں چار لونگ مندر کر دیا پہلے لونگ آتی متی دوسرے لونگ پھرے تمتی تیسرے لونگ گئی کملا چوتھا لونگ ستی گل لاوے آوے نہ آوے چوٹ پیر پتال کی کھاوے غنوسی خواجہ کے کٹرے کم سوچو

طریقہ عمل:۔ ایک گلہری مار کر اس کے پیٹ میں نمک بھر دیں اور چوراہے ویرانہ میں دبا دیں۔ گیارہ بجے اُس جگہ پر جائیں گلہری کی دفن والی جگہ پر بیٹھ کر 3 بار درج بالا عبارت عمل 11 یوم تک ورد کریں۔ جب ایام پورے ہو جائیں تو اس کے پیٹ سے نمک نکال کر ایک چٹکی لیں 11 بار عبارت عمل پڑھ کر پھونکیں جس کو بھی کھلائیں گے وہ تابع ہو گا۔

منجانب سلمان علی (کراچی)

ج:۔ آپ نے جو عمل تحریر فرمایا جس نے بھی یہ عمل دیا ناقص ہے سب

سے پہلی بات کسی بھی وظیفہ ورد یا عمل کی کامیابی کا انحصار اُس کے صحت تلفظ اور عبارت پر ہوتا ہے طریقہ عمل بالکل درست ہے لیکن عبارت عمل میں انتہائی غلطیاں ہیں درست عبارت عمل کیلئے بالمشافہ ملاقات کریں یہ عمل سفلی ہے۔اس میں نہ کوئی گناہ نا کوئی ثواب ہے کیونکہ اس میں قوتوں کو حکم دیا گیا ہے نہ کے اُنکی خوشامد کی گئی ہے درست عبارت عمل میں قرآنی آیت کی طاقت بھی استعمال کی گئی ہے۔مختلف کتابوں میں اسی طرح کی دیگر ناقص عبارت عمل کے ساتھ شائع کیا گیا ہے۔

**س**:۔ماہر روحانیات محمد از یاز مزمل حسین شاہ صاحب! ہاتھ جوڑ کر

## مجھے بچا لیں

آپ سے التماس کرتا ہوں کہ میرے مسائل کا حل نکالیں روزگار کی طرف سے پریشان ہوں گھر میں لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔خود کو ناکام تصور کرتا ہوں بیماری بھی گھر میں موجود ہے مجھے اپنی زندگی پر افسوس ہوتا ہے۔بہت سے لوگوں کو دیکھا جنہوں نے میرے سامنے ترقی کی 42 سال عمر ہو چکی ہے اب تک میں 2 وقت میں ڈھنگ کی روٹی نہ کھا سکا ہوں کئی ورد وظیفے کیئے مگر اُن میں بھی ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا۔3 لاکھ کا مقروض ہو چکا ہوں دل کا مریض ہوں میری بیوی دوسروں کے گھروں میں جا کر کام کرتی ہے۔برائے مہربانی مجھے میرے مسئلے کا حل نکال کر دیں۔منجانب محمد اعجاز (جتوئی)

ج:۔محترم آپکا حساب لگایا گیا ہے سب سے پہلے تو اعمال کی رجعت کی وجہ سے آپ پریشانیاں اور مشکلات میں گھرے ہوئے ہیں۔معاشی حالات اور گھر میں مختلف امراض کا ڈیرہ اسی کا نتیجہ ہے سب سے پہلے تو آپ رجعت سے بچاؤ کیلئے ذیل کا عمل کریں ان شاء اللہ درج بالا رجعت اور مصائب سے مکمل طور پر نجات پا لیں گے۔

خط ملتے ہی سب سے پہلے کالے چنے اور گندم 1,1 کلو بہ نیت صدقہ خالی جگہ پر ڈال دیں۔شب قدر کی طاق راتیں قریب ہیں 19 ویں روزے سے سورۃ مزمل بعد نماز عشاء 41 بار پڑھیں پانی پر دم کر کے یہ پانی پی لیں اور باقی پانی بچا کر رکھیں جب تک نیا چاند نظر نہ آئے اس ورد کو اسی طرح جاری رکھیں بعد اختتام ورد ایام یہ پانی دوکان اور مکان میں چھڑک دیں اگر مالی حالات اجازت دیں تو لوح مزمل بنوا کر اپنے پاس رکھیں یہ خاص لوح 27 رمضان کو تیار کی جاتی ہے۔

نوٹ) وہ قارئین جو کہ درج بالا دفع رجعت عمل رمضان المبارک کے بعد کرنا چاہیں تو نوچندی جمعرات سے 11 روز تک مسلسل درج بالا وظیفہ سے اس عمل کو انجام دے سکتے ہیں ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی رجعت، مالی تنگ دستی اور روحانی و جسمانی امراض سے نجات ملے گی۔اس وظیفہ کی برکت سے ہر طرح کا جادو سحر بھی ختم ہو جاتا ہے گھر میں لڑائی جھگڑا فساد بھی ختم ہو جاتا ہے۔ پیار اور محبت میں اضافہ ہو جائے گا بشرط ہے کہ وظیفہ شروع کرنے سے پہلے 2 رکعت نماز استغفار ادا کریں جن مقاصد کیلئے آپ نے وظیفہ کرنا ہے اُس مقصد کیلئے دعا قبل وظیفہ لازمی کریں۔

فرزانہ حفیظ، مجیب الرؤف، یاسمین بانو، حبیب حسین، نعیم مرزا، محمد الیاس،

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے ،صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کیئے جا رہے ہیں۔اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔(ادارہ)

محمد اسحاق، عاصم احمد صدیقی، محمد علی، محمد زبیر بٹ، محمد شاہنواز، اسلام علی راجپوت، ضیاء اللہ خان، محمد عبدالرشید بٹ، اورنگ زیب، فرزانہ عصمت، یاسمین اختر (**کراچی**) طاہر محمود، عائشہ تبسم، اکبر علی خان، سلیم احمد بٹ (**لاہور**) شائلہ اشرف، نوشابہ یاسمین، پروین اختر، سجاد حسین قربان حسین (**خانیوال**) راشدہ بیگم، جاوید محمود، فوزیہ سلطانہ، محمد عرفان (**سوات**) شبیر احمد ناز، مرزا رضا بیگ، سلیم نازش، اورنگزیب عالمگیر (**گوجرانوالہ**) فہیم الدین، شکیلہ، ہدایت اللہ خان، عابدہ خاتون، آسیہ اقبال (**ڈیرہ اسماعیل خان**) رعنا ارشاد، بانو کلثوم، روبینہ شیخ، شازیہ خانم، ممتاز بیگم، محمد منیر، احسان حکیم، محمد عمر جاوید، محمد اسلم چوہدری، فرخ حسین صدیقی، غلام فاطمہ، شمیم اختر، نسرین کوثر، نسرین اختر، محمد پرویز، زینب بی بی، عبدالوحید، ضیاء الدین، نزہت ضیاء (**ملتان**) فرحت، شوکت جہاں زہرہ، زہرہ، شائستہ پروین، شمیم بانو، غزالہ پروین، نسیم اختر، محمد شریف، رضیہ سلطانہ، نفیسہ (**جہانیاں**) ملک مدثر حسین عاطف، اکبر علی، محمد الماس (**بوریوالہ**) ساجد احمد، محمد زاہد، محمد طاہر، ساجد، فدا حسین (**میلسی**) فرزانہ ناہید، وصی احمد، افتخار احمد، راشد علیم علوی، خدیجہ بانو (**میانوالی**) گلزار فاطمہ، محمد انس، محمد عرفان، ظہیر احمد، ولایت خاتون (**خان پور**) آصفہ، والی تسیم، محمد اصغر، شعیب عدنان، محمد نسیم، زوجہ محمد اشرف (**ڈیرہ غازی خان**) عبدالقیوم، جاوید احمد، رفیعہ معراج، محمد طاہر (**راجن پور**) عبدالوحید، محمد سرور انصاری، رانا عبداللہ (**پشاور**)

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ______

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ______

مکمل ایڈریس ______

## کوپن برائے راھنمائی عملیات

نام مع والدہ ______

سوال ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

(نوٹ) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کرسکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ (ادارہ)

## کوپن برائے لکی نمبر جولائی

نام مع ولدیت ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت / والدہ ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

کاروبار / ملازمت / موبائل نمبر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط اجازت عمل

نوٹ ) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹو اسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:**۔ ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# عملیات پر صدیوں پرانی

# نایاب و نادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| اسرارِ مخفی 1050 روپے | قدیم عملیات کی نایاب کتاب چھاپہ خانہ لاہور |
| مجرب عملیات وتعویزات 900 روپے | آسان اور مجرب عملیات وتعویزات' مولوی محمد افضل |
| حل المشکلات طم طم ہندی 650 روپے | پراثر طلسمات اور منتر برزبان فارسی' قلمی عکس |
| طلسمات طم طم ہندی 1350 روپے | حیران کُن جادوئی طلسمات پر مکمل کتاب' قلمی عکس |
| قرآن مجید کا فالنامہ 600 روپے | مشکلات کے حل کا آسان طریقہ فالنامہ قدیمی چھاپہ |
| گنجینہ وظائف وعملیات 650 روپے | عام وخاص کیلئے نا بھولنے والا تحفہ' چھاپہ خانہ لاہور |
| تعویزات جہانگیری 750 روپے | مجرب عملیات اور طلسمات لاہور |
| حرز سلیمانی 750 روپے | ایسے اعمال جن کی آپ کو تلاش تھی' دہلی |
| تسخیر جنات 650 روپے | اہل فن اس کتاب کے متلاشی ہیں' مولوی السید علی صاحب |
| تسخیر القلوب 650 روپے | محبت کے بے شمار اور آسان عملیات' مولوی السید علی صاحب |
| نقش الحروف 650 روپے | ماہرین جفر کیلئے حروف کی تاثیر' مولوی السید علی صاحب |
| کبریت الاحمرین 950 روپے | سورۃ یسین کے اعمال کا خزانہ حکیم فیروز الدین احمد کلکتہ |
| مقبول عملیات 600 روپے | اولیاء کے ادوار وظائف مولوی عبدالقادر قادری' لاہور |
| عملیات رفیقی 550 روپے | بے شمار عملیات پر مبنی کتاب لاہور |
| عملیات اشرفی 600 روپے | اس کتاب کی تلاش ہر عامل کو ہے' کلکتہ |
| لال کتاب اصلی 1550 روپے | پامسٹری میں نایاب کتب پنڈت شرما گرداری لال' دہلی |
| اعمال مجربہ 600 روپے | بے انتہا اعمال' انڈیا |
| ادوار اعمال سورۃ مزمل 700 روپے | سورۃ مزمل کے نایاب اعمال' انڈیا |
| جادوئے فرعونیہ 750 روپے | سفلی علم پر بہترین کتاب' انڈیا |
| پُر تاثیر نقوش عملیات 800 روپے | حتمی کامیابی کے اعمال کا ذخیرہ' قلمی عکس |
| پوشیدہ خزانے 750 روپے | جادو' جنات' آسیب' نظر بند' نظر بند روحانی بنگلور انڈیا |
| بڑا اندر جال (باتصویر) 900 روپے | شری شنکر کے جنتر منتر تنتر کا بڑا اصل' دہلی |
| بنگال یونان' مصر (دو حصے) 1200 روپے | سحر جادو کے اثرات اور ان کا توڑ' طلسماتی اعمال' انڈیا |
| افلاطون جادوگر (چھ حصے) 1000 روپے | جنتر منتر تنتر' تعویزات' طلسمات دیو پری' امرتسر |
| انتخاب عملیات (تینوں حصے) 750 روپے | قریشی محمد حسین الہاشمی دیگر ہزاروں اعمال اور خواص اسراری' لکھنو |
| اعمال دادوار سورۃ مزمل 600 روپے | (محمد عبداللہ لکھنوی) اعمال موکلات کا بیاں |
| اسرار طلسمات 650 روپے | (مکمل اصلی کلید اسرار) ایک قدیم کتاب کا اردو ترجمہ |
| اسرار جفر (سید ابوالحسن) 650 روپے | علم جفر پر ایک مکمل اور آسان کتاب (قلمی عکس) |
| اندر جال دوم 600 روپے | خواص وآفتاب وماہتاب' ایام سعد ونحس وغیر شعبدات |
| اعمال مجربہ سورۃ مزمل یسین فاتحہ 650 روپے | موکلات حُب وبغض' حاضری مطلوب' تسخیر جن پری' رام پور |
| اعمال مجلّہ ستارہ اول دوم 800 روپے | ہر قسم کے روحانی اعمال' مراقبے' نجوم' رمل' جنم کنڈلی وغیرہ' لکھنو 1930 |
| الواح الجواہر افلاطون 600 روپے | افلاطون کا علم اسرار پانچ مظاہر روحانی باتصویر (لکھنو) |
| اعجاز یوسفی 600 روپے | مجموعہ اعمال وظائف' لاجواب صحیفہ نقوش' دہلی 1992ء |
| احسن الاعمال مکمل 680 روپے | جواہر خمسہ کے خصوصی اعمال مع نقوش وروحانی' قلمی عکس |
| اصلی تنتر شاستر 600 روپے | حُب وتسخیر کے متعلق قدیم یوگیوں اور مسلمان درویشیوں کے منتر' قلمی عکس |
| الجواہر اللماعہ 900 روپے | مشکل کاموں اور ضرورت کے نایاب اعمال' بمبئی |
| اعجاز عیسوی 650 روپے | عملیات کی ایک قدیم ومکمل کتاب لاہور 1332ھ |
| خواص قرآن العظیم 650 روپے | قرآنی سورتوں کے خواص اسمائے حسنیٰ تعویز بنانے کا طریقہ |
| نوائے فلکیات 650 روپے | (پروفیسر محمد افضل تاج) علم نجوم پر ایک مکمل کتاب' قلمی کا عکس |
| نجوم فلکیات (فارسی) 1700 روپے | قدیم ترین کتاب برائے نجوم' کلیات و عملیات' قلمی کا عکس |
| نوادر النجوم والتقویم (فارسی) 1700 روپے | علم نجوم' تقویم' عملیات پر نایاب کتاب' قلمی نادر |
| مفتاح التقویم 820 روپے | شمسی' قمری' ہندی تاریخوں کا تقابلی مشاہدہ' دہلی 1944ء |

# درست پیش گوئیاں

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ کی درست پیش گوئیاں جو کہ مختلف قومی اخبارات، جرائد، تحفہ روحانیات میں شائع ہو چکی ہیں۔

- بے نظیر بھٹو کا اقتدار میں آنا 1993ء
- معزولی حکومت بے نظیر بھٹو 1996ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 1997ء
- معزولی حکومت نواز شریف 1999ء
- صدر پرویز مشرف کی حکومت قائم ہونا 1999ء
- وزیر اعظم ظفر اللہ جمالی کا معزول ہونا 2004ء
- شوکت عزیز کا وزیر اعظم بننا 2004ء
- صدر مشرف کا حادثہ میں بچنا 2004ء
- عدلیہ اور حکومت کی جنگ 2006ء
- سانحہ لال مسجد 2007ء
- افتخار محمد چوہدری کی معزولی، بحالی، معزولی 2007ء
- وردی مسئلہ معاہدہ بے نظیر بھٹو 2007ء
- ایمرجنسی کا نفاذ 2007ء
- اکبر بگٹی کی ہلاکت 2007ء
- مستعفی عہدہ صدر پرویز مشرف 2007ء
- علاقہ غیر میں حالات خراب 2008ء
- الیکشن جنوری 2008ء کا ملتوی ہونا 2008ء
- الیکشن فروری 2008ء ہونا
- اقتدار پیپلز پارٹی 2008ء
- نواز شریف کا الیکشن میں شامل ہونا 2008ء
- شہباز شریف کا وزیر اعلیٰ پنجاب بننا 2008ء
- آصف علی زرداری کا صدر مملکت بننا 2008ء
- خاتمہ 17ویں ترمیم 2010ء
- امریکی صدر اوباما کی شہرت میں کمی 2010ء
- سیلابی تباہ کاریاں 2010ء
- عالمی معاشی بحران 2010ء
- اہم سیاسی رہنماؤں کا قتل 2010ء
- گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا قتل 2011ء
- توانائی کا بحران 2011ء
- ڈراؤن حملے 2011ء
- ریلوے بحران 2011ء
- وزیر اعظم یوسف رضا گیلانی کی معزولی 2012ء
- نئے وزیر اعظم کا سوئس حکومت کو خط 2012ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 2013ء
- میاں نواز شریف کا تیسری بار وزیر اعظم بننا 2013ء
- تحریک انصاف کا بڑی سیاسی جماعت بننا 2013ء
- پیپلز پارٹی کی مقبولیت میں کمی 2013ء
- محرم الحرام کے موقع پر فرقہ ورانہ فساد کا خطرہ 2013ء
- سیاسی بحران 2014ء
- عمران خان اور طاہر القادری کا دھرنا اگست 2014ء
- سیلاب سے تباہ کاریاں ستمبر 2014ء
- حکومتی اور اپوزیشن سیاسی جماعتوں کا متفق ہونا 2014ء
- حکومت جماعت کا ایم کیو ایم سے وقتی اختلاف 2014ء
- عسکری کاروائیاں، دہشت گردوں کے ٹھکانوں کا خاتمہ 2014ء
- سانحہ پشاور کیڈٹ اسکول 2014ء
- عمران ریحام خان کی شادی 2015ء
- کراچی میں سیاسی جماعتوں کے خلاف آپریشن 2015ء
- ایم کیو ایم کی مقبولیت میں کمی 2015ء
- سانحہ مکہ المکرمہ، سانحہ منیٰ ستمبر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کی معزولی اسپیکر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کا تیسری بار جیت 2015ء
- زلزلہ پاکستان اکتوبر 2015ء

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

اگست 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

## ستاروں کی روشنی میں الیکشن 2018ء

لاجواب استخارہ

عازمین حج کے ضروری مسائل

قربانی کی روح

14 اگست اور نظریاتی لوگ

اسلامی فلاحی پاکستان

سورج گرہن، ہبوط زہرہ

آیت الکرسی کا وظیفہ

تپ دق کا علاج

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

## لوح شرف مریخ

قوت، شجاعت، دشمن پر غلبہ شر سے محفوظ، حصول اعلیٰ مرتبہ، افسران بالا عزت وتوقیر کرے، عہدہ پر ترقی، جسمانی قوت، خون، معدہ امراض بلغم، لقوہ اور قولنج کے مرض سے نجات پانے کیلئے، مردانہ شجاعت، خوبصورتی، قوت مردمی میں اضافہ خواتین پر غلبہ پانے کیلئے خاص لوح تیار کی جاتی ہے۔ لوح شرف مریخ کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

## لوح شرف عطارد

پاگل پن، مرگی، جنونی کیفیت، دماغی دورے پڑنا، کند ذہنی کے خاتمہ کیلئے اس کے علاوہ من پسند شادی والدین عزیز و اقارب میں عزت ومرتبہ اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف عطارد سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح شرف عطارد کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

## لوح شرف قمر

انعامی چانس میں کامیابی، مردانہ وجاہت، من پسند جگہ پر شادی اور خوبصورتی میں اضافہ کیلئے اور دفع بندش اولاد، نکاح اور حصول علم، تسخیر خلق و کاروبار جیسے امور میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف قمر سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف قمر کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

بچے کا پیدائشی زائچہ بنوا کر نام رکھیں۔ رشتہ طے کرنے سے قبل ادارہ روحانیات سے ستارے لازمی ملوائیں تاکہ بعد میں آنے والی پریشانیوں اور مصیبتوں سے بچا جا سکے آپ کے نام کے مطابق نگینہ دستیاب ہیں جس شخص نے یہ تمام الواح حاصل کر لی اس سے بڑا خوش نصیب دنیا میں اور کوئی نہیں۔

هدیه الواح:۔ عام لوح 4200 خاص لوح 7200 بہت خاص لوح 9200

غار حراء کے اس درو دیوار کے نام جہاں محمد ﷺ کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے

ان اللہ علی کل شئ قدیر

ادارہ روحانیات کا انقلابی قدم

# روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات

جلد نمبر 14 اگست 2018ء شمارہ نمبر 02

بانی ادارہ روحانیات وچیف ایڈیٹر

**ماہر روحانیات**

**شہزادہ محمد ایاز مزمل حسین شاہ سہارنپوری**

| | |
|---|---|
| سب ایڈیٹر | نبیل مزمل، سید عابد حسین شاہ |
| معاونین | [illegible] ذوالفقار [illegible]، سید [illegible] الحسنین رضوی |
| پروف ریڈر | سید آل محمد، حنیف یاسر |
| سرکولیشن منیجر | رضوان علی رضوی 0300-6368746 |
| کمپوزنگ گرافکس | محمد مصباح العالم، محمد علی قریشی۔ |

**مجلس مشاورت**

سید عارف معین بلے ایکسپریس نیوز چینل (ریذیڈنٹ ایڈیٹر (روزنامہ ایکسپریس)) عابد کمالوی ڈائریکٹر محکمہ تعلقات عامہ

ملک نسیم رضا ڈائریکٹر ایف آئی اے (ر) بابا صدف انبالوی علامہ آغا السید محمد ابوالحسن موسوی کامران بنگش

شہزادہ رضوان حسین شاہ منظور علی سموں زوار حکیم محمد ابصار حیدر، حکیم خضر عباس پیاسی، سبط حسن جعفری

**لیگل ایڈوائزر**

محمد فیاض حسین (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)

مس شاہدہ نوید (ایڈووکیٹ ہائیکورٹ ملتان)

**قیمت فی شمارہ 60 روپے**

**بیرون ممالک سالانہ خریداری**

انڈیا، ترکی، کویت، ایران، سری لنکا 3000 روپے

یورپ، فار ایسٹ 4000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 5000 روپے

سالانہ ممبر شپ 720 روپے مع ڈاک خرچ

آفس

**ادارہ روحانیات**

نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان کینٹ

0300-6351192

0333-6158193

## ترتیب مضامین



ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیات نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

ملتان ما بہ جنت اعلیٰ برابر است آهسته پا بنه که ملک سجده می کنند

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" اَستَغفِر اللهَ رَبِّی مِن کُلِّ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَیہِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّی عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمد بِعَدَ دَالمُزَمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک:** ۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک:** ۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک:** ۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔
آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا" میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## ذیقعد، زکات سورۃ مزمل

سفید لباس زیب تن کریں اور عطر گلاب سے کمرہ کو معطر کر دیں۔ سبز رنگ کی روشنی والا زیرو کا بلب روشن کریں۔ قبل اذان فجر 2 رکعت نماز نفل ادائیگی برائے زکات سورۃ مزمل ادا کی جائے۔ سورۃ مزمل کا ورد 11 بار اس طرح شروع کریں کہ ہر 1 بار پڑھنے کے بعد 14 مرتبہ (الحمد شریف) سورۃ فاتحہ پڑھیں۔ اول و آخر درود مزمل 14 بار پڑھیں۔ مدت عمل زکات 14 یوم ہے۔ بعد ادائیگی زکات درج بالا طریقہ سے بعد نماز فجر صرف 1 بار پڑھ لیا کریں۔ اس زکات مبارکہ کی برکت سے صاحب عمل کو تاحیات رزق کی کمی نہ ہوگی۔ انشاء اللہ بیماروں کیلئے بھی شفا حاصل ہوگی۔ صاحب عمل کے پاس روحانی و جسمانی کسی بھی قسم کا مریض آئے تو الحمد شریف مع بسم اللہ اس طرح تحریر کر کے مریض کو پینے کیلئے دیں کہ اول سورۃ مزمل کی 5 آیات تحریر کرے اور پھر الحمد شریف 5 دن تک مریض کو پینے کیلئے دیں گے۔ بحکم باری تعالیٰ شفاء حاصل ہوگی اگر کسی کو رزق کی تنگی ہو تو درج بالا طریقہ سے سفید کاغذ پر سبز روشنائی یا زعفران کی سیاہی سے تحریر کر کے دیں انشاء اللہ بے انتہاء رزق حاصل ہوگا۔

# لاجواب استخارہ

تحریر
نبیل مزمل
ملتان

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ میرا گزر ایک گلی سے ہوا جہاں ایک بڑے سے گھر میں بچوں کی اونچی آواز میں تیرہ، تیرہ، تیرہ کی آواز آ رہی تھیں میں نے 5 منٹ تک وقت دیکھ کر کھڑے اُن کی آوازیں سنتا رہا اور پھر مجھے اشتیاق ہوا کہ یہ اتنا شور کیوں ہے، میں نے کشمکش میں معائنہ کرنے کی کوشش کی مگر ناکام رہا کیونکہ دیوار اونچی تھی، میں نے دیوار میں سوراخ تلاش کر کے آنکھ سے اندر جھانکنے کی کوشش کی کہ اگلے ہی لمحہ میں دیوار کے پار سے کسی نے کوئی چیز ماری جو میری آنکھ میں زور سے لگ گئی میری چیخ نکل گئی اور اگلے ہی لمحہ قہقہے کی آوازوں کے بعد چودہ، چودہ، چودہ کی آواز آنے لگی میں انتہائی شرمندہ ہو کر آنکھ کو صاف کرتا ہوا جانے لگا آگے ایک ریڑھی والا امرود بیچ رہا تھا جو اونچی آواز میں 80 روپے کلو امرو، 80 روپے کلو امرود کی آواز تھی انہی الفاظ پر میری آنکھ کھل گئی یہ مذاق نہیں بلکہ ایک خواب تھا جو میرے دوست نے عمل کے دوران دیکھا اور مجھ سے مشورہ کیا کہ ان حالات اور خواب سے کیا نمبر اخذ کروں میں نے کہا بھائی 80 روپے کلو امرود سے مُراد 80 کا آکڑہ ہے اور ساتھ 5 منٹ انتظار والا ہندسہ لگا دیں اور احتیاط کے طور پر مزید بھی نمبرات بنالئے گئے مگر 8057 رزلٹ آیا جس سے 805 نمبر آنے پر وہ دوست بہت حیران ہوا اُس دوست نے زندگی میں پہلی بار عمل سے نمبر دیکھا تھا کیونکہ وہ اکثر مجھ پر طنز کیا کرتا تھا کہ استخارہ میں لکی نمبر دیکھنا ایک مذاق کے سوا کچھ نہیں ہے جو کہ اُس عمل کے بعد آج تک کئی بار نمبرات دیکھ چکا ہے۔

میرے دوستو! کسی بھی عمل کو ایک بار چن کر اپنے لئے منتخب کر لیں اور لگا تار اُسی عمل پر مہارت حاصل کرنے کی کوشش کریں ان شاء اللہ چند دن میں نمبرات خواب میں آنے شروع ہو جائیں گے، کم از کم ایک ماہ تک صرف نمبرات کا جائزہ لیں تا کہ اچھی طرح آپ کو اپنی روحانی طاقت کا اندازہ ہو جائے کہ کس نوعیت اور حساب سے نمبرات دکھائے جاتے ہیں اسی دوران جب مکمل طور پر سمجھ آجائے تب ہی استعمال میں لائیں۔ ضروری نہیں ہے کہ ہر بار اسی طرح سیدھا نمبر ہی دکھایا جائے بلکہ کبھی اُلٹ نمبر بھی دکھایا جاتا ہے کیونکہ آج کے انگریزی دور میں اُلٹے طرف سے گنتی لکھی جاتی ہے جبکہ عربی یا اُردو میں دائیں طرف یعنی سیدھی طرف سے گنتی شروع کی جاتی ہے اس لئے تمام اطراف سے نظر ثانی کے بعد نمبرات بنائے جائیں ورنہ مایوسی سے آئندہ کسی بھی عمل میں کامیابی کا عنصر کمزور ہو جاتا ہے یعنی روحانی قوت کمزور ہو جاتی ہے جس سے عمل ترک کر دیا جاتا ہے۔ عمل اس طرح ہے کہ ان الفاظ کو روزانہ ایک تسبیح یعنی 101 بار ورد کیا جائے اور اوّل آخر 66 بار درود پڑھا جائے۔ چند دن میں نمبرات آنے شروع ہو جائیں گے اور پھر کم از کم 2 قرعہ اندازی تک دیکھا جائے کہ خواب میں کیسے اشارات دیئے جاتے ہیں، پھر جب نمبر نظر آئے اُسی طرح ترتیب کر لیا جائے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ آپ حیران ہو جائیں گے کہ کس طرح کامیابی ملتی ہے یہ عمل سفلی علم کی دنیا کا بے مثال عمل ہے اس لئے اس عمل میں گوشت اور سلاد سے پرہیز ضرور کیا جائے گا۔ ان شاء اللہ درست نمبر آئے گا۔

# عازمین حج کے لیے ضروری مسائل

تحریر: صوفی خوشنود علی نقشبندی (کوہ مری)

امام احمد رضا قادری رحمہ اللہ تعالیٰ سے حضرت سید محمد احسن بریلوی نے فرمائش کی: ''میرا حج پر جانے کا ارادہ ہے اور بھی لوگ جاتے رہتے ہیں، آپ حج کے طریقے اور آداب پر کچھ ضروری باتیں لکھ کر طبع کرا دیں تاکہ سب کو فائدہ ہو''۔ آپ نے قلم برداشتہ ''انوارُ البشارۃِ فِی مسائلِ الحجِّ وَالزِّیارۃ'' کے عنوان سے ایک مفصل رسالہ لکھ کر طبع کرا دیا جو فتاویٰ رضویہ جلد: 10 میں شامل ہے۔ میں اس رسالے کے بعض مندرجات کو عام حجاج کے استفادے اور اصلاح کے لیے آسان انداز میں پیش کر رہا ہوں۔

امام احمد رضا قادری نے لکھا: سب سے اہم یہ کہ اس سفر سے مقصود صرف اور صرف اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی رضا ہونی چاہیے۔ حج کے لیے روانگی سے قبل جس کا قرض یا امانت ہو، اُسے واپس کرے، اگر فوری طور پر پورے قرض کی واپسی کے وسائل نہیں ہیں، تو جو ادا کر سکتا ہو وہ ادا کرے اور باقی کے لیے اُن سے مہلت طلب کرے۔ جن کا ناحق مال لیا ہو، انہیں واپس کرے یا معاف کرائے، مالک کا پتا نہ چلے تو اتنا مال فقیروں پر صدقہ کرے، کیونکہ ناجائز طریقے سے حاصل کیا ہوا مال درحقیقت اُس کی ملکیت نہیں ہوتا، پس جتنی جلدی ممکن ہو اُسے اپنی مِلک سے نکالے۔ ماضی کی قضا نمازیں، روزے، زکوٰۃ، الغرض جتنی عبادات واجب تھیں اور اُن سے عہدہ برا نہیں ہوا، اللہ تعالیٰ سے اس حکم عدولی پر صدقِ دل سے توبہ کرے اور پھر شریعت کے مطابق اُن کی تلافی کرے، اس کے باوجود اُن کا قبول ہونا اللہ تعالیٰ کے کرم پر موقوف ہے۔ بالغ ہونے کے بعد جتنی قضا نمازیں، روزے اور زکوٰۃ بدستور واجب ہے، اُن کی اس وقت تک قضا کا اہتمام کرے، جب تک وہ اُن سے عہد براء نہیں ہو پاتا۔ اگر یہ بے شمار ہیں، تو اندازے کے مطابق ان سے عہدہ براء ہونے کو حسبِ توفیق اپنی زندگی کے معمولات کا حصہ بنائے۔

جن حق داروں کی اجازت کے بغیر سفر مکروہ ہے، جیسے ماں باپ (اولاد کے لیے) اور شوہر (بیوی کے لیے)، حتی الامکان انہیں رضامند کرے، اگر وہ کسی طور پر بھی رضامند نہ ہوں تو پھر حجِ فرض پر چلا جائے، کیونکہ اُن کا روکنا اللہ کے فرض سے روکنا ہے اور اس بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''ایسے امور میں (غیر اللہ کی) اطاعت جائز نہیں ہے، جن میں اللہ کی نافرمانی لازم آئے، (حقداروں کی) اطاعت صرف نیک کاموں میں روا ہے، (صحیح مسلم: 1840)''۔ کسی کے ذہن میں سوال پیدا ہو سکتا ہے کہ جب فریضۂ حج ادا کرنے کے لیے ہر صورت جانا ہی ہے، تو والدین اور شوہر سے اجازت طلب کرنے کا کیوں کہا گیا، اس کا جواب یہ ہے کہ یہ اولاد اور بیوی کے لیے باعثِ سعادت ہے اور اجر کا باعث ہے اور ماں باپ اور شوہر کو بھی چاہیے کہ بخوشی اجازت دیں، کیونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''نیکی کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد کرو اور گناہ اور حق سے تجاوز کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد نہ کرو، (المائدہ: 2)''۔

سفرِ حج میں عورت کو جب تک شوہر یا مَحرم کی رفاقت میسر نہیں، وہ حج پر نہیں جا سکتی، اگر جائے گی تو فقہی اعتبار سے حج تو ادا ہو جائے گا، مگر گناہ گار ہوگی۔ مصارف سفر اور زادِ راہ مال حلال سے ہوں، ورنہ حج کے قبول ہونے کی امید نہیں ہے، البتہ فرض ساقط ہو جائے گا۔ حسبِ توفیق اپنی ضرورت سے زیادہ زادِ راہ لے کر جائے تاکہ اپنے احباب اور ضرورت مندوں پر بھی کچھ خرچ کر سکے، یہ حجِ مبرور کی نشانی ہے۔ مسائلِ حج و عمرہ اور زیارات پر کوئی عام فہم کتاب لے کر جائے یا کسی عالم سے رہنمائی حاصل کرے یا بہارِ شریعت حصہ ششم یا حج و عمرہ پر کسی مستند عالم کی کتاب اپنے پاس رکھے۔ اکیلے سفر نہ کرے کہ یہ منع ہے، البتہ بے دین رفیقِ سفر سے اکیلا رہنا بہتر ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب کسی سفر میں تین افراد ہوں، تو وہ آپس میں سے ایک کو امیر بنا لیں، (سنن ابوداؤد: 2608)''۔ اُس شخص کو امیر بنانا بہتر ہے جو با اخلاق، دین دار، معاملہ فہم اور خدمت کا جذبہ رکھتا ہو۔

سفر پر روانگی سے پہلے اپنے حقداروں، دوستوں عزیزوں سے ملے، کسی کی حق تلفی کی ہو یا کوئی ناراض ہو تو اُس سے معافی مانگے اور راضی کرے اور اُن کو بھی چاہیے کہ خوش دلی سے راضی کریں، حدیثِ پاک میں ہے: ''جس نے اپنے بھائی سے (اپنے کسی قصور پر) معافی مانگی اور اُس نے اسے قبول نہیں کیا، تو اُسے ایسا ہی گناہ ہوگا جیسے مالی واجبات وصول کرنے والے کو خیانت پر ہوتا ہے، (سنن ابن ماجہ: 3718)''۔ اپنے خطا کار کو معاف کرنا اللہ تعالیٰ کی سنت ہے، سورۃ النور، آیت: 22 میں خطا کاروں کو معاف کرنے کی ترغیب دیتے ہوئے فرمایا: ''اور چاہیے کہ وہ معاف کر دیں

اور درگزر کریں، کیا تمہیں یہ بات پسند نہیں ہے کہ اللہ تمہاری خطاؤں کو بخش دے"۔ یعنی اگر یہ چاہتے ہو کہ اللہ تمہارے قصوروں کو معاف فرمائے تو تم بھی اپنے قصوروار کو معاف کردیا کرو۔ رخصت ہوتے وقت سب سے دعا کی درخواست کرے، گھر پر چار نفل پڑھ کر نکلے، یہ واپسی تک اس کے لیے اللہ تعالیٰ کے حفظ وامان کا وسیلہ بنیں گے اور گھر سے نکلتے وقت "بِسْمِ اللّٰہِ وَآمَنْتُ بِاللّٰہِ وَتَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ" پڑھ کر یہ دُعا مانگے، (ترجمہ:) "اے اللہ! ہم تیری پناہ چاہتے ہیں کہ ہم لغزش کھائیں یا کوئی ہمیں لغزش دے، ہم گمراہ ہوں یا کوئی ہمیں گمراہ کرے، ہم کسی پر زیادتی کریں یا کوئی ہم پر زیادتی کرے، ہم کسی سے ہٹ دھرمی کریں یا کوئی ہم سے ہٹ دھرمی کرے"۔ اسی طرح گھر سے نکلتے وقت یہ دعا مانگے: "اے اللہ! ہم تجھ سے اس سفر میں نیکی اور تقوے کا سوال کرتے ہیں اور ایسے کاموں کی توفیق طلب کرتے ہیں جو تجھے پسند ہوں، اے اللہ! اس سفر کو ہمارے لیے آسان فرمادے اور اس کی مسافت کو ہمارے لیے لپیٹ دے (یعنی آسان فرمادے)، اے اللہ! سفر میں بھی تو ہمارا رفیق ہے اور گھر کا نگہبان بھی تو ہے۔ اے اللہ! ہم سفر کی مشقتوں، تکلیف دہ صورت حال پیش آنے اور اپنے مال اور اہل میں ناخوشگوار تبدیلی آنے سے تیری پناہ چاہتے ہیں" اور جب سفر سے واپس آئے تو مذکورہ بالا کلمات کے بعد یہ دعا مانگے: "ہم (عافیت کے ساتھ) لوٹنے والے، (اللہ کی بارگاہ میں) توبہ کرنے والے، (اُس کی توفیق سے) عبادت کرنے والے اور اپنے رب کی حمد کرنے والے ہیں، (صحیح مسلم: 1342)"۔ بلندی پر چڑھتے ہوئے "اللہ اکبر" اور پستی کی طرف اترتے وقت "سبحان اللہ" کہے۔ کوئی چیز گم ہوجائے تو "اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْن" یا "اِنَّهٗ عَلٰی رَجْعِهٖ لَقَادِر" یا "یَاجَامِعَ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّارَیْبَ فِیْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُخْلِفُ الْمِیْعَاد اِجْمَعْ بَیْنِیْ وَبَیْنَ ضَالَّتِیْ" پڑھے۔

حج مشقت کی عبادت ہے، اگرچہ ماضی کے مقابلے میں آج کل حجاج کرام اور زائرین حرمین طیبین کو جو سہولتیں اور آسائشیں میسر ہیں، پہلے ان کا کوئی تصور بھی نہیں کرسکتا تھا۔ لیکن اس کے باوجود حج مشقت کی عبادت ہے اور انسانی ہجوم نے مشقت کی نئی صورت اختیار کرلی ہے، جس میں تخفیف کے لیے سعودی حکومت ہر سال وسائل صَرف کرتی ہے، توسیع، تزئین اور تعمیر کا کام جاری رہتا ہے، انسانوں کے ہجوم میں ہر سال اضافہ ہوتا رہتا ہے، اس لیے حجاج کو تحمل کا مظاہرہ کرنا چاہیے۔ بہت سے لوگ اپنا زیادہ تر وقت معلمین اور اُن کے کارندوں کو کوسنے اور گلے شکوے میں گزار دیتے ہیں، جس کا ماحصل غیبت اور بدگوئی کے سوا کچھ نہیں ہوتا، اس کی بجائے انہیں حسبِ توفیق طواف، نوافل، تلاوت، اذکار وتسبیحات اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنے میں گزارنا چاہیے۔

سیلفی بنانا ایک عالمی متعدی بیماری بن چکی ہے، اس کی کثرت بھی عبادات کی حضوری سے غافل کردیتی ہے اور لوگ اس کوشش میں لگے رہتے ہیں کہ ہر مرحلے کی تصویریں واٹس ایپ کے ذریعے اپنے دوست احباب اور عزیزوں کو ارسال کریں، کیا ہی اچھا ہو کہ وہ یہ وقت اُن کے لیے دعا میں صَرف کریں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: "کسی کے پسِ پشت اُس کے لیے دعائے خیر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں قبول ہوتی ہے"، کیونکہ اُس کا مُحرِّک صرف اخلاص ہوتا ہے، سامنے کی دعا میں توریا کا امکان ہوسکتا ہے، لیکن غیاب کی دعا میں ہرگز نہیں۔ حجاج کرام اور زائرین کو چاہیے کہ اپنے لیے، اپنے والدین وجملہ اہلِ ایمان آباء واجداد، اپنے حقداروں، احباب اور عزیزوں کے لیے دعا کرنے کے ساتھ ساتھ امتِ مسلمہ اور اپنے وطنِ عزیز کے لیے بھی دعا کرتے رہیں۔ اہل پاکستان کو بیرونِ ملک اپنے سیاسی اختلافات اور نفرتوں کا اظہار کرنے کی بجائے ایک دوسرے سے محبت، دلداری اور ہمدردی کا رویہ رکھنا چاہیے۔

ہمارے ہاں حجاج کرام کی تربیت کے پروگرام تو بہت ہوتے ہیں، ارکانِ حج اور ادائے حج کے طریقے بھی بتائے جاتے ہیں، لیکن میرے نزدیک سب سے اہم شعبہ نظرانداز ہوجاتا ہے اور وہ ذہنی اور فکری تطہیر ہے، حج وعمرہ اور عبادات وزیارات کی سعادات کو سمیٹنے کیلئے یہ شعبہ سب سے اہم ہے۔ ہمیں اپنے قلب وروح اور ظاہر وباطن کو گناہوں کی آلودگی سے پاک کرنے اور پاک رکھنے کے لیے سچی توبہ کرنے اور پھر ساری زندگی اُس پر کاربند رہنے کی ضرورت ہے۔ پس بیش تر باتیں عام زندگی میں بھی برتنے اور اختیار کرنے کی ہیں۔

## بواسیری سکہ

بواسیر ایسا مرض ہے خونی ہو یا بادی انسان کیلئے پریشانی کا باعث بنتا ہے ویسے تو بیماری کوئی بھی ہو انتہائی پریشان کُن ثابت ہوتی ہے مگر اللہ تعالیٰ نے ہر مرض کا علاج رکھا ہے چاہے جسمانی ہو یا روحانی 9 ذی الحجہ کی رات قربانی کے جانور کو 5 روپے کا موجودہ سکہ رائج الوقت نگلوا دیا جائے اور قربانی کے بعد یہ سکہ جانور کی اوجڑی سے نکال کر دھولیں اور اس میں سوراخ کر کے بواسیر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں ان شاءاللہ اس طلسم کی برکت سے بواسیر کا مرض ختم ہوگا۔ (ادارہ)

# قربانی کی روح

تحریر:۔ ملک ذوالفقار علی اعوان (چکوال)

مسلمان معاشروں میں ہمیشہ سے قربانی کرنے کا سلسلہ جاری وساری ہے۔ ہمارے آباؤاجداد بھی قربانیاں کرتے رہے اور ہم بھی بچپن سے اپنے گھروں اور گردوپیش میں لوگوں کو قربانیاں کرتے اور جانوروں کی قربانیاں ہوتے ہوئے دیکھ رہے ہیں۔ عیدالاضحیٰ کی آمد سے قبل جانوروں کی منڈیاں لگ جاتی ہیں اور ملک بھر سے اونٹ، گائیں، بکرے، دنبے اور چھترے ان منڈیوں کی زینت بن جاتے ہیں۔ گاہکوں کا رش ان منڈیوں میں پورے عروج پر ہوتا ہے۔ مال دار لوگوں کی کثیر تعداد اپنی مالی حیثیت کے مطابق ان منڈیوں سے جانور خریدتی ہے۔ اسی طرح متوسط طبقے سے تعلق رکھنے والے اور نادار لوگ بھی اپنی حیثیت کے مطابق جانوروں کا انتخاب کرتے ہیں۔ ان جانوروں کو عید سے قبل اپنے گھروں، فارم ہاؤسز، چراگاہوں اور کھلے میدانوں میں رکھ کر ان کی خوب اچھے طریقے سے نگہداشت کی جاتی ہے۔ بچوں کو بھی ہمیشہ سے جانوروں کے ساتھ دل بہلانے کا ذوق رہا ہے؛ چنانچہ وہ بھی اپنے والدین پر جانوروں کی خریداری کے لیے دباؤ ڈالتے رہتے ہیں۔ جانوروں کی آمد پر بچے خوشی سے پھولے نہیں سماتے۔ جانوروں کو سجانا، ان کی کھال پر مہندی اور دیگر رنگوں سے نقش ونگار بنانا، ان کو چارا کھلانا اور ان کی سیوا کرنا، ان تمام کاموں میں بچے بڑوں سے کسی بھی طور پر پیچھے نہیں رہتے۔ جب قربانی کا دن آتا ہے تو پیشہ ور اور غیر پیشہ ور قصائی ہر جگہ پھیلے نظر آتے ہیں۔ منہ مانگے داموں قربانی کے جانور ذبح کرتے ہیں۔ قربانی کا گوشت کاٹنے کے بعد اس کی دستیوں اور رانوں کو بالعموم اپنے اعزہ واقارب اور تعلقات عامہ کو تقویت دینے کے لیے موثر لوگوں کو تحفے کے طور پر دے دیا جاتا ہے۔ غرباء اور مساکین کی بڑی تعداد بھی کسی حد تک اس گوشت سے فیض یاب ہو جاتی ہے؛ تاہم لوگوں کی اکثریت غریبوں کے حق کو صحیح طریقے سے ادا نہیں کرتی۔ گوشت کے اچھے حصوں کو بغیر کسی تاخیر کے اپنے پیاروں کے گھر پہنچا دیا جاتا ہے' لیکن بالعموم غریب نادار اور مساکین دروازوں کے چکر کاٹتے رہتے ہیں۔ ان کی باری قربانی کا گوشت بانٹے جانے کے بعد اس وقت آتی ہے جب قربانی کرنے والے حجت پوری کرنے کے لیے، قربانی کے نام کی لاج رکھنے کے لیے یا اپنے ضمیر کے بوجھ کو دور کرنے کے لیے ان کو بھی بچے کچے گوشت میں سے کچھ نہ کچھ دے دیتے ہیں۔

جہاں پر لوگوں کی ایک بڑی تعداد اللہ تعالیٰ کی رضا کے لیے اپنے مال کے ایک حصے کو جمع کر کے قربانی کو خریدتی ہے وہاں پر بہت سے لوگ اپنی مالی اور سماجی حیثیت کے اظہار کے لیے بہت بڑی بڑی قربانیاں خریدتے ہیں۔ بڑی قربانی کا خریدنا اس وقت باعث برکت ہے جب انسان کی نیت اللہ تبارک وتعالیٰ کی رضا کا حصول ہو' لیکن جب جانوروں کو فقط اپنے مالی اور سماجی حیثیت دکھانے کے لیے خریدا جائے تو اس وقت انسان کو اس بات کو فراموش نہیں کرنا چاہیے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ انسان کی دلی کیفیات سے بخوبی آگاہ ہے۔ قربانی کر لینے کے بعد مختلف رفاہی ادارے اور انجمنیں قربانی کی کھال کے حصول کے لیے سرگرم ہو جاتی ہیں اور قربانی کرنے والے لوگ اپنی اپنی ترجیحات کے مطابق خدمت خلق کے کسی نہ کسی ادارے یا انجمن کو کھالیں دے دیتے ہیں۔ قربانی کرنے کے بعد ہماری زندگیوں میں کیا تبدیلی آتی ہے؟ اس پر غور وخوض کرنے کی ضرورت ہے۔ قربانی کرنے سے پہلے سودی لین دین کرنے والے بہت سے لوگ قربانی کر لینے کے بعد بھی سودی لین دین جاری رکھتے ہیں۔ فواحش، منکرات اور فسق وفجور میں زندگی گزارنے والے بہت سے لوگ قربانی کرنے کے بعد بھی اپنے اسی طرز عمل کو برقرار رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرنے والے بہت سے لوگ قربانی کرنے کے بعد پرانی روش پر گامزن رہتے ہیں۔ غور کرنے کی بات یہ ہے کہ پیسہ لگا کر، وقت اور توانائیاں صرف کر کے جس قربانی کو ہم کرنے جا رہے ہیں کیا ہم نے اس قربانی کی روح کو سمجھنے کی بھی کبھی کوشش کی ہے؟ بچوں کے جانوروں کی سیوا کرنے میں کوئی قباحت نہیں، قربانی کے لیے اچھے جانور کا انتخاب کرنا بھی قابل تحسین ہے، قربانی کا گوشت بانٹنے کے لیے جستجو کرنا اور قربانی کی کھالوں کے مستحق لوگوں تک پہنچانے کے لیے تگ ودو ہر اعتبار سے قابل تعریف ہے' بشرطیکہ قربانی کی وہ روح' جو ہمارے دین نے ہمیں بتائی ہے' ہمارے اندر موجود رہے۔ لمحہ فکریہ یہ ہے کہ قربانی کرنے والوں کی کثیر تعداد قربانی کے تقاضوں اور قربانی کی حقیقی روح کو بھول چکی ہے' اور لوگوں کی کثیر تعداد اسے ایک تہوار اور رسم کے طور پر نبھا رہی ہے۔

قربانی کی تاریخ انتہائی قدیم ہے۔ حضرت آدم علیہ السلام کے دو بیٹوں

کے درمیان تنازع بھی قربانی ہی کے مسئلے پر پیدا ہوا تھا۔ جس بھائی کی قربانی قبول نہ ہوئی اس نے اُس بھائی کو شہید کر دیا' جس کی قربانی کو اللہ نے قبول کرلیا۔ اس نے اپنی شہادت سے پہلے اپنے بھائی کو اس بات کی تلقین کی تھی کہ تو اپنے عمل کی اصلاح کرے اور تقویٰ کو اختیار کرے تو بے شک اللہ تبارک وتعالیٰ پرہیزگاروں کی قربانی قبول کر لیتا ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے قربانی کی تاریخ کو ایک نیا رنگ عطا کر دیا اور اللہ تبارک وتعالیٰ کے حکم پر حضرت اسماعیل علیہ السلام کے گلے پر چھری چلانے کے لیے آمادہ وتیار ہوگئے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنی نصرت عطا فرما کر سیدنا اسماعیل علیہ السلام کو ذبح ہونے سے بچالیا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قربانی کے جذبے کو قبول فرمالیا۔ رہتی دنیا تک آپ کی اس سنت کو مسلمانوں کے لیے مشعل راہ بنا دیا۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی متاع عزیز کو اللہ تبارک وتعالیٰ کے راستے میں قربان کر دیا تھا' لیکن کیا جانور کے گلے پر چھری چلاتے ہوئے ہم بھی بوقت ضرورت اپنی متاع عزیز کو اللہ تعالیٰ کے راستے میں قربان کرنے کا جذبہ اپنے دل میں پیدا کرتے ہیں یا نہیں؟ کیا وہ چھری جو جانور کے گلے پر چلتی ہے وہ ہمارے نفس کی اکساہٹ، ہماری جھوٹی تمناؤں اور خواہشات پر بھی چلتی ہے یا نہیں؟

اللہ تبارک وتعالیٰ نے کلام حمید میں اس امر کا اعلان فرما دیا کہ بے شک اللہ تعالیٰ کو تمہارا (قربانی کے جانور کا) گوشت اور لہو نہیں پہنچتا بلکہ اس کو تمہارے دل کا تقویٰ پہنچتا ہے۔ کیا اس قربانی کو ہم اللہ تعالیٰ کی رضا اور اس کے خوف اور خشیت کے احساسات کے ساتھ کر رہے ہیں یا فقط اپنی نمود و نمائش کے لیے کر رہے ہیں۔ اگر تو یہ جانور ہم خشیت الٰہی کے لے ذبح کر رہے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی رضا اور غریب پروری کے جذبات کو اپنے دل میں جگہ دے رہے ہیں تو یقیناً یہ قربانی دنیا وآخرت میں ہماری فلاح کا سبب ہو گی اور اگر معاملہ اس کے برعکس ہے اور ہم فقط نمود ونمائش چاہتے ہیں یا اپنے بڑے بڑے ریفریجریٹرز میں گوشت جمع کرنا چاہتے ہیں یا اپنی سماجی اور مالی حیثیت کا اظہار کرنا چاہتے ہیں تو ہمارے پیش نظر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ حدیث رہنی چاہیے کہ کل قیامت کے دن ایک شہید، عالم اور قاری کو جہنم میں فقط اس لیے پھینک دیا جائے گا کہ انہوں نے یہ کام اللہ تعالیٰ کی رضا کی بجائے اپنی شہرت کے حصول کے لیے کیے ہوں گے۔ قربانی حضرت ابراہیم علیہ السلام اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے اور جب تک مسلمان موجود ہیں' یہ جاری وساری رہے گی' لیکن قربانی کی ظاہری شکل وصورت کے ساتھ ساتھ ہمیں اس کی روح کو بھی اپنے دل میں جگہ دینے کی ضرورت ہے۔ اگر ہم نے ایسا کرلیا تو پھر ہم صحیح معنوں میں اللہ تبارک وتعالیٰ کے حکم کی تعمیل اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کی اتباع کرنے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

# عید الضحیٰ کا خاص تحفہ

تحریر:۔ محمد نبیل مزمل (ملتان)

میں اپنے تمام دوستوں کو عید الضحیٰ کی مبارکباد پیش کرتا ہوں جب میرا مضمون شائع ہوگا تو ان شاء اللہ عید الضحیٰ کے ایام بھی نزدیک ہونگے یہ دوست احباب بکرا عید کی بھرپور تیاریوں میں مصروف ہونگے۔ ہر شخص کی کوشش ہوتی ہے کہ قربانی کا جانور بہتر سے بہتر اور اللہ کے حضور اپنی عقیدت کا بھرپور اظہار کریں۔ میری ان دوستوں سے گزارش ہے کہ ایسے وقت میں غریبوں کا ضرور خیال رکھیں سارا گوشت اپنے پاس جمع نہ کریں سفید پوش لوگوں میں ضرور تقسیم کریں بہتر تو یہی ہے کہ سفید پوش لوگوں کو تلاش کر کے اُنکا حصہ اُن تک پہنچائیں جو اُن کا حق ہوتا ہے۔ ایسے وقت میں ایک خاص عمل بتاتا ہوں جس سے آپ کی ہر حاجت پوری ہو گی۔ اللہ تعالیٰ ہر رنج و پریشانی سے محفوظ رکھے۔ عید الضحیٰ کے دن 1100 بار جس مقصد کی نیت سے ذیل کا عمل پڑھیں گے ان شاء اللہ حاجت برآئیگی اگر قربانی سے قبل بعد نماز فجر یہ ورد کریں تو زیادہ موثر ثابت ہوگا۔

**یا اللہ یا اسرافیل صدقہ نبی ابراھیم و آل ابراھیم صدقہ محمد و آل محمد** میری حاجت کو پورا کرو

اس دعا کے اول آخر 11 بار درود ابراہیمی کا ورد کریں۔ ہمیشہ کی طرح سے یہ بات یاد رکھیں کہ دوران ورد وظیفہ بات چیت کرنا کھانا پینا اپنی جگہ سے اُٹھ کر جانا یا اِدھر اُدھر دیکھنا بالکل منع ہے۔ بہت بہتر نتائج چاہتے ہیں تو اس وظیفہ کو بعد نماز فجر روزانہ 3 دن ورد کریں یعنی 10,11,12 ذی الحجہ ان شاء اللہ حاجت برآئیگی ہر قسم کی مصیبت پریشانی سے نجات ملے گی۔

اس کے علاوہ چند دوستوں میں یہ بات بھی مشہور ہے کہ 9 ذی الحج جب حج کا خطبہ دیا جاتا ہے تو عین اس وقت میں جو بھی دعا مانگیں وہ قبول ہوتی ہے یہ قبولیت دعا کا خاص وقت ہوتا ہے جس سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ آج کل تو درست وقت کا تعین کرنا بہت آسان ہو گیا ہے یعنی کے آپ مکہ مکرمہ کا ٹی وی چینل لگا کر خطبہ بھی سُن سکتے ہیں اور اُس دعا میں اپنے گھر بیٹھے شامل بھی ہو سکتے ہیں لہذا ایسے نایاب وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ سب سے بہتر ہے کہ اس خاص وقت سے قبل غسل بھی فرمالیں۔

# حج، قربانی اور ایّام تشریق

تحریر:۔قاری اشرف سعیدی مہتمم و امام مدرسہ حافظ عبدالشکور ملتان کینٹ

10 ذوالحجہ حجاج اور تمام مسلمانوں کے لیے خصوصی اہمیت کا حامل ہے۔اس دن حاجی میدان منیٰ میں اور دنیا بھر کے مسلمان اپنے اپنے علاقوں میں قربانی کرتے ہیں۔اللہ تعالیٰ نے سابق اُمتوں پر بھی قربانی کو لازم کیا تھا اور واجب قرار دیا تھا کہ جانور ذبح کرتے وقت اللہ کا نام لیا جائے۔قربانی کی تاریخ اگرچہ بہت قدیم ہے لیکن اسے اپنے کردار اور اعمال سے جس قدر روشن حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کیا اس کی مثال ان سے پیشتر نہیں ملتی۔بڑھاپے کے عالم میں اللہ تعالیٰ سے ایک صالح بیٹے کے لیے دعا مانگی تو اللہ تعالیٰ نے حضرت اسماعیل علیہ السلام جیسا حلیم بیٹا عطا فرمادیا۔بیٹا ابھی گود میں ہی تھا کہ اللہ کے حکم پر جناب ہاجرہ اور اسماعیل علیہ السلام کو بے آب وگیاہ وادی میں تنہا چھوڑ دیا۔اللہ تعالیٰ نے حضرت ہاجرہ اور جناب اسماعیلں کے لیے چشمہ زمزم رواں فرمایا اور اچھے رفقا اور ساتھی بھی عطا فرمادیے۔جب اسماعیل علیہ السلام چلنے پھرنے کے قابل ہوگئے تو سیّدنا ابراہیم علیہ السلام نے خواب میں دیکھا کہ وہ جناب اسماعیل علیہ السلام کے گلے پر چھری چلا رہے ہیں۔انہوں نے اپنے بیٹے کو اپنے خواب سے آگاہ کیا تو حضرت اسماعیل علیہ السلام نے پورے خلوص اور احترام سے کہا: اے میرے بابا آپ وہ کریں جس کا آپ کو حکم دیا گیا ہے۔آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے۔حضرت ابراہیم علیہ السلام اور جناب اسماعیل علیہ السلام نے جب کامل تابعداری کا ذہن بنا لیا تو جناب ابراہیمعلیہ السلام نے اسماعیل علیہ السلام کو پیشانی کے بل لٹایا جب آپ چھری چلانے لگے تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو آواز دی کہ آپ نے اپنے خواب کو سچا کر دکھایا ہے اور اللہ تعالیٰ نے جناب اسماعیل علیہ السلام کی جگہ جنت سے آنے والے جانوروں کو ذبح کروادیا۔

یوم النحر حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عظیم قربانی کی یادگار ہے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی قربانی کرتے رہے اور آپ نے اپنی امت کو بھی قربانی کرنے کی تلقین کی۔حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زندگی کے مختلف ادوار میں مختلف طرح کی قربانی کی۔جب کشادگی ہوئی تو سواونٹ بھی قربان کیے اور جب غربت کے ایام آئے تو دو مینڈھے بھی اللہ تعالیٰ کی رضا کے حصول کے لیے ذبح کیے۔اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں واضح فرمادیا کہ اللہ تعالیٰ کو جانوروں کا گوشت اور خون نہیں پہنچتا بلکہ اللہ تعالیٰ کو قربانی کرنے والے کا تقویٰ پہنچتا ہے اس لیے جب بھی کوئی شخص قربانی کرنے کے لیے جانور کو لٹائے تو اس کو چھری صرف جانور کے گلے پر نہیں چلانی چاہیے بلکہ یہ چھری جھوٹی امنگوں، غلط آرزوؤں اور سرکش خواہشات پر بھی چلنی چاہیے۔

یوم النحر میں اور بھی بہت سے کام کیے جاتے ہیں جن میں جمرات کو کنکریاں مارنا، اپنے سر کے بالوں کو مونڈھنا اور طواف زیارت کرنا شامل ہے۔ان کی مسنون ترتیب یہ ہے کہ پہلے جمرہ عقبہ کو کنکریاں ماری جائیں، اس کے بعد قربانی کی جائے اس کے بعد حجامت کی جائے اور اس کے بعد طواف زیارت کیا جائے۔اگرچہ یوم النحر کو جمرہ عقبہ پر رمی کرنا، اس کے بعد قربانی، اس کے بعد حجامت اور طواف زیارت کرنا افضل ہے لیکن اگر کوئی غیر ارادی طور پر اس ترتیب کا اہتمام نہ کر سکے تو شریعت اس کا مواخذہ نہیں کرتی اس لیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس ترتیب پر سختی نہیں برتی۔

یوم النحر کو ماری جانے والی کنکریوں کی وضاحت کچھ یوں ہے۔جب حاجی مزدلفہ میں 9 ذوالحجہ کی رات وقوف کرتا ہے تو اس کو وہاں سے چنے کے حجم کے برابر کی سات کنکریاں چن لینی چاہئیں۔سنن نسائی میں حدیث ہے کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اُونٹنی پر سوار تھے۔میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے سات کنکریاں اکٹھی کیں جنہیں دو اُنگلیوں کے درمیان رکھ کر پھینکا جا سکے۔جب وہ کنکریاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ میں رکھ دیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں ایسی ہی کنکریاں ٹھیک ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی کہا کہ دین میں غلو کرنے سے بچو، تم سے پہلے لوگوں کو دین میں غلو نے ہی ہلاک کیا تھا۔بیمار بوڑھوں اور بچوں کی طرف سے صحت مند نوجوان کنکریاں مار سکتے ہیں۔کنکری جمرہ عقبہ کو نشانہ بنا کر مارنا چاہیے۔جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمرہ عقبہ کو کنکریاں نہیں مارنا شروع کیں اس وقت تک آپ تلبیہ کہتے رہے اور جب کنکریاں مارنے کی باری آئی تو آپ نے ہر کنکری مارتے وقت اللہ اکبر کہا۔اس رمی کا بنیادی مقصد بھی اللہ کا ذکر کرنا ہی ہے۔

10 ذوالحجہ کو طواف زیارت کرنے کے بعد حاجی پر احرام کے تمام پابندیاں ختم ہوجاتی ہیں۔ایام تشریق 10 ذوالحجہ کے بعد کے تین دن ہیں۔ ان ایام میں کم از کم دو دن منیٰ میں گزارنے ضروری ہیں اور بہتر ہے کہ تین دن ہی منیٰ میں گزارے جائیں۔ اگر کوئی شخص کسی مجبوری کی وجہ سے 10 ذوالحجہ کو طواف زیارت نہیں کر سکا تو وہ ایام تشریق میں بھی طواف زیارت کرسکتا ہے۔طواف زیارت کے بعد حاجی کے لیے حج کی سعی کرنا بھی ضروری ہے اوراس کو صفا اور مروہ کی سعی اسی طرح مکمل کرنی چاہیے جس طرح اس نے عمرے کی سعی کی تھی۔طواف زیارت اور حج کی سعی کرنے کے بعد حاجی کے لیے منیٰ میں واپس آنا ضروری ہے۔اگر کوئی خاص مجبوری ہو تو ایام تشریق کے دوران مکہ مکرمہ میں بھی قیام کیا جاسکتا ہے۔مسلم شریف کی ایک روایت میں ایام تشریق کو کھانے پینے کے دن اور ایک روایت میں اللہ کا ذکر کرنے کے دن قرار دیا گیا ہے۔ان ایام میں بیت اللہ شریف کا جس حد تک ممکن ہو طواف کرنا چاہیے اور راتوں کو کثرت سے اللہ تعالیٰ کے ذکر اور یاد میں مشغول رہنا چاہیے۔ان ایام میں حاجیوں اور عام مسلمانوں کے لیے روزہ رکھنا درست نہیں تاہم جو شخص حج تمتع کر چکا ہو اور اضافی عمرہ کرنے کے بعد وسائل کی تنگی کی وجہ سے قربانی کرنے سے قاصر ہو تو ایسے شخص کو ایام تشریق کے دوران تین روزے رکھنے چاہئیں اور اپنے وطن واپس آکر اس کو سات روزے مزید رکھنے چاہئیں۔ یہ دس روزے اس کی قربانی کا کفارہ بن جاتے ہیں۔

عرفات، مزدلفہ اور منیٰ بنیادی طور پر کھلے میدان ہیں۔ان میدانوں میں خیمہ زن حاجی مہاجروں اور مسافروں کی طرح کھلے آسمان کے نیچے قدرتی ماحول میں جب اپنے اللہ سے راز و نیاز کی باتیں کرتا ہے تو اس پر اپنی اور کائنات کی بے وقعتی پوری طرح واضح ہوجاتی ہے۔اسی فطری ماحول میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اجرام سماویہ کی حقیقت کا تجزیہ کیا تھا اور ستارے، چاند اور سورج کو ڈوبتا ہوا دیکھ کر کہا تھا کہ میں اپنے چہرے کو اس ذات کی طرف موڑتا ہوں جو زمین اور آسمان کا بنانے والا ہے اور آپ نے ہر چیز سے اپنے تعلق کو منقطع کر کے صرف خالق کل اور مالک کل سے اپنے تعلق کو استوار کر لیا تھا۔اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اہل ایمان کی اس کیفیت کا ذکر کیا ہے کہ وہ اٹھتے بیٹھتے اور اپنے پہلوؤں پر اللہ کو یاد کرتے ہیں اور زمین وآسمان کی تخلیق پر غور کر کے یہ بات کہتے ہیں کہ اے ہمارے رب! آپ نے جو کچھ بھی بنایا ہے باطل نہیں بنایا، آپ کی ذات پاک ہے، ہمیں آگ کے عذاب سے بچالے۔

ایام تشریق کے گزرنے پر حج کے جملہ ارکان مکمل ہوجاتے ہیں لیکن اپنے وطن واپسی سے قبل ضروری ہوتا ہے کہ حاجی بیت اللہ شریف کا الوداعی طواف کرے؛ البتہ حائضہ کو اس کی رخصت دی گئی ہے۔طواف وداع حاجی کے لیے جہاں باعث اطمینان وسکون ہوتا ہے کہ وہ ارکانِ حج کو مکمل کر چکا ہے، وہیں طواف وداع اس کے لیے باعث تکلیف بھی ہوتا ہے کہ اللہ کے گھر سے جدائی کا وقت آن پہنچا ہے۔اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ جنہوں نے تیرے گھر کی زیارت نہیں کی ان کو اپنے گھر کی زیارت کے شرف سے بہرہ ور فرما اور جن لوگوں نے زیارت کی ہے ان کو دوبارہ زیارت کرنے کی توفیق عطا فرما اور ہم تمام مسلمانوں کو ارکان اسلام کو سمجھنے اور ان پر عمل پیرا ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔(آمین)

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 16 اگست 13:54 تا 18 اگست 21:44

**ہبوط قمر:** 16 اگست 17:30 تا 16 اگست 19:18

**قمر در ثور:** 04 اگست 00:50 تا 06 اگست 06:31

**قمر در ثور:** 31 اگست 11:23 تا 02 ستمبر 13:01

**شرف قمر:** 04 اگست 04:31 تا 06:22

**شرف قمر:** 31 اگست 10:12 تا 00:03

## ماہ رواں 'شادی بیاہ کی تاریخیں

4.5.10.11.18.19.20.25.26.27.31

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کرلیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**



# 14 اگست اور نظریاتی لوگ

تحریر:۔ امیر حمزہ (لاہور)

میں نے دسویں جماعت تک فارسی پڑھی۔ فارسی زبان کو ''قندِ پارسی'' کہا جاتا ہے۔ یعنی ایسی زبان جو شکر جیسی میٹھی ہو، برصغیر کی سرکاری زبان بھی تھی۔ شعراء اسی میں شعر کہتے تھے، بادشاہوں نوابوں کے قصیدے پڑھتے تھے اور محبوب و معشوق کے گُن گاتے تھے۔ یہ شعراء وقت کی گرد میں غبار بن گئے۔ ان کے کلام پرانی لائبریریوں کی بند الماریوں میں دیمکی کیڑوں کی خوراک بن گئے۔ مگر ان شاعروں میں ایک منفرد شاعر نے فارسی میں اپنا دیوان لکھا، اردو میں بھی اپنا کلام کہا اور زندہ جاوید ہو گیا کہ اس کے کلام میں آفاقیت تھی، جذبہ تھا، اسلام کا درد تھا، امت کی فکر تھی، لائحہ عمل تھا، طریق کار تھا، منہج تھا اور راستہ تھا۔ اس شاعر کو حکیم الامت کہا گیا اس لئے کہ اس نے برصغیر کے مسلمانوں کو ایک نظریہ دیا تھا جو دو قومی نظریہ کہلایا، اس شاعر کا نام علامہ ڈاکٹر محمد اقبال (رحمۃ اللہ علیہ) ہے۔ ان کے اشعار منبر رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ہر مسلک کے علماء کی زبان پر وعظ بن گئے۔ اللہ اللہ! ایسی قبولیت، ایسی عزت، ایسا افتخار! اور یہ آج تک موجود ہے اور بڑھتا ہی جائے گا۔ (ان شاء اللہ)... جی ہاں! یہ عزت اس لئے ملی کہ حضرت علامہ شعر ہی نہ کہتے تھے، عملی میدان میں بھی تھے۔ پاکستان کے مصور تھے۔ وہ کام اتنا سا کرتے تھے جس سے گھر کا گزارہ بخوبی چل جائے اور باقی وقت امت مسلمہ کے لئے تھا۔ ان کے فرزند جاوید اقبال خود کہتے ہیں کہ انہوں نے اپنی والدہ سے کہا، امی جان! لوگوں کے باپ کام پر جاتے ہیں، میرے ابا جان گھر میں ہی ہوتے ہیں، وجہ یہی تھی کہ علامہ اقبال وکالت کرتے، فیس لیتے اور پھر کوئی دوسرا کیس نہ پکڑتے۔ گھر پر امت کی راہبری کیلئے ریسرچ کرتے اور وقت گزارتے۔ کیسی قناعت پسندانہ زندگی تھی۔ اسی زندگی نے ان کو رہتی دنیا تک جاوداں بنا دیا۔

ان کے خوابوں کی تعبیر حضرت قائداعظم کا بھی یہ حال تھا کہ ساری جائیداد پاکستان کے نام کر دی۔ بیٹی نے پارسی بننا قبول کیا تو اس کو ایک دھیلا نہ دیا اور عاق کر دیا۔ اہل پاکستان کو اپنی اولاد سمجھا اور اسی کو اپنی جائیداد کا وارث بنایا۔ اسی کردار نے انہیں قائداعظم بنا دیا۔ لیاقت علی خان، جو نواب تھے اور ہندوستان میں اپنی ایک بڑی جاگیر چھوڑ کے آئے تھے۔ وہ پاکستان کے وزیراعظم تھے۔ ایک بیوروکریٹ نے ان کے سامنے فائل رکھی کہ ہندوستان میں چھوڑی ہوئی جائیداد کے بدلے جونسی جائیداد آپ کو چاہئے اس پر نشان لگا دیں اور دستخط فرما دیں۔ لیاقت علی خان نے بیوروکریٹ آفیسر کی طرف دیکھا اور تاریخی جملہ کہا، ''کیا ہر مہاجر کو اس کا حق مل گیا؟ لے جاؤ یہ فائل'' لیاقت علی خان جب شہید ہوئے تو ان کا کل اثاثہ ایک سو روپے کے قریب تھا۔ شیروانی پر جابجا پیوند لگے ہوئے تھے بنیان بھی بہت زیادہ پھٹی ہوئی تھی مکان کرائے کا تھا۔ اسی کردار نے انہیں قائد ملت بنا دیا۔ کلیم داخل کروانے والی کمیٹی کے سربراہ حضرت مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ تھے۔ وہ شیش محل روڈ لاہور کے مدرسے میں دو کمروں کے اندر وقت گزار کر وفات پا گئے۔ انہوں نے جائیدادیں حقداروں کو دیں مگر سوائے مدرسہ کی ایک عمارت کے اپنی ذات کے لئے کچھ نہ لیا۔ یہ تھے پاکستان مسلم لیگ کے زعماء، لیڈر اور قائد... اللہ ان کو جنت الفردوس میں جگہ دے (آمین)

میرے پاکستان کی عمر تقریباً 70 سال ہو گئی ہے۔ میں اپنے ملک سے 11 سال چھوٹا ہوں۔ اپنی زندگی میں ایوب خان سے لے کر آج تک کتنے ہی حکمران دیکھ لئے مگر کسی حکمران کے لئے دل سے دُعا نہیں نکلی... ہاں! آج ایک ایسا حکمران ملا ہے کہ میں نے رات کے اندھیرے میں اور دن کے اجالے میں اس کے لئے اس طرح دُعا کی کہ سجدے میں گیا، آنسو بہاتا رہا، پھر اٹھا، دوزانو ہو کر رب کریم کے دربار میں پیش ہوا اور ہاتھ پھیلا کر حکمران کے لئے دعائیں کرتا رہا... اس کا نام ہے سچی عزت۔ میرا اس حکمران سے نہ کوئی رابطہ ہے، نہ رابطے کا کوئی ذریعہ ہے، نہ پروگرام ہے، نہ دل میں کوئی خواہش ہے اور میں ایک نہیں، نہ جانے دنیا بھر میں کتنے لاکھ پاکستانیوں کے کتنے کروڑ سجدے اور دعائیں ہیں جو اس حکمران کے لئے ہیں۔ اس حکمران نے کیا کیا ہے؟ وہ معروف معنوں میں کوئی آئینی حکمران نہیں ہے لہٰذا اس کا نہ کوئی وعدہ ہے، نہ عہد ہے، نہ کوئی قوم سے خطاب ہے۔ نہ وہ بوگس قسم کا نوٹس لیتا ہے۔ بس اس کا عمل ہے جو بولے جا رہا ہے۔ کراچی میں امن ہو گیا، بھتہ ختم ہو گیا، ٹارگٹ کلنگ کا ہلکا ہلکا شائبہ رہ گیا، تاجروں نے اس رمضان کو جی بھر کر مسجدوں کو بھرا، دعاؤں میں حکمران کو خوب یاد کیا، بلوچستان اب بدل چکا ہے، کرپشن میں کمی آ گئی ہے، وہ بھاگا پھرتا ہے۔ چترال کے پہاڑی سیلاب میں دیکھو تو وہ نظر آتا ہے، میدانی

علاقوں کے سیلاب میں نظر ڈالو تو وہی وردی والا دکھائی دیتا ہے۔ جنوبی افریقہ میں دیکھو تو دہشت گردوں کو نکیل ڈالتا ہوا نظر آتا ہے' عید کو دیکھو تو عید کی رات اور عید کا دن جنوبی وزیرستان کے ان جوانوں کے ساتھ مناتا وہ نظر آتا ہے جنھوں نے آرمی پبلک سکول کے ننھے بچوں کے قاتلوں کو ڈھونڈ ڈھونڈ کر ختم کر دیا ہے۔ کیسا ہے اور کون ہے یہ حکمران؟

آج تک سیاسی اور فوجی حکمرانوں کا وتیرہ یہی رہا ہے کہ بری اور ملک دشمن روایتوں کو ختم کرنے کا اعلان کیا اور پھر جس گاڑی میں سوار ہو کر آگے بڑھے وہ ایک کلومیٹر کا سفر آگے کو کرتی تھی تو مفاد پرستانہ حکمرانی کے لالچ میں وہ حکمران ریورس گیئر لگاتے اور پون کلومیٹر پیچھے کو آجاتے۔ اس کے برعکس یہ جو موجودہ حکمران ہے یہ ایسی گاڑی میں سوار ہے جس کا ریورس گیئر ختم کر دیا گیا ہے۔ اس کا کام اب آگے ہی بڑھنا ہے، پیچھے ہٹنے کا آلہ ہی موجود نہیں۔ اس حکمران کو ایسی توفیق کیوں ملی ہے؟ سوچتا ہوں تو بات ایک ہی سمجھ آتی ہے کہ وہ لالچ سے پاک ہے۔ پلاٹ پیش کئے گئے تو انکار۔ اٹھارہ لاکھ کی ساڑھیاں گھر کی دہلیز پر آئیں تو واپس وہیں چلی گئیں جہاں سے آئی تھیں۔ قائد ملت کے کردار کی خوشبو ایک بار پھر سونگھنے کو ملی، ہاں ہاں! ایک بار پھر مشام جاں بنی... اللہ نے قران پاک میں اسی لئے فرمایا، جو کوئی دل کے لالچ سے بچا لیا گیا تو ایسے لوگ ہی کامیاب ہیں۔ جی ہاں! یہ حکمران کامیاب ہے۔ میں ایسے شخص کو سیاستدانوں کی متکبرانہ زبان میں 22 ویں گریڈ کا افسر کہوں کہ حکمران کہوں، نہیں نہیں، میں کچھ بھی نہیں کہتا، افسر بھلا ایسے ہوتے ہیں؟ ہم افسر شاہی کو جانتے ہیں اور حکمران تو میں کہہ نہیں سکتا کہ آئینی موشگافی میں نہ جانے کیسا کیسا شگاف پڑ جائے۔ ہاں! یہ اک شخص ہے، عمومی معنوں میں حکمران ہے، حکمرانی کر رہا ہے اور اٹھارہ کروڑ دلوں پر اور اٹھارہ کروڑ دل اس کی حکمرانی کے والا و شیدا ہیں۔

اے کاش! سیاست دانوں کو اب بھی حکمرانی کا ڈھنگ آجائے۔ میرے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "تمہارے بدترین حکمران وہ ہیں کہ تم ان سے بغض رکھتے ہو اور وہ تم سے بغض رکھتے ہیں" (مسلم) دونوں ایک دوسرے سے بغض رکھتے ہیں لیکن بدترین صرف حکمران ہیں جو عوام سے بغض کی پالیسیاں بناتے ہیں۔ جواب میں مظلوم عوام بغض ہی رکھ سکتے ہیں، ایسے حکمرانوں کے لئے دعا کہاں سے ہوگی اور کون کرے گا؟ تبدیلی حکمران لاتا ہے۔ میرے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قوم بنائی تھی، تبدیل کیا تھا، اسی لئے مائیکل ہارٹ نے 100 اہم ترین شخصیات میں سے میرے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلا نمبر دیا تھا۔

قائداعظم نے اسی طرز پر نیشن بلڈنگ کا کام کیا، سنگاپور کا مسٹرلی ہو یا جنوبی افریقہ کا نیلسن منڈیلا، ملائشیا کا مہاتیر، انہوں نے اپنی اپنی اقوام کو تبدیل کیا... ہاں ہاں! اب میرے پاکستان کی قسمت بھی بدلنے چلی ہے۔ 2018ء کا 14 اگست یہ پیغام لایا ہے، سندیسہ جس شخصیت کے کردار سے سنائی دے رہا ہے اس کا نام جنرل قمر جاوید باجوہ ہے، پاکستان میں شریفانہ اقتدار تو 25 سال سے دیکھتے چلے آرہے ہیں مگر اب پیغام ملا ہے کہ شرافت کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لو۔ بم دھماکے ختم ہیں، امن کی شاہراہ پر جیپ دوڑ رہی ہے، میں یہ جیپ سارے ملک میں دوڑتی دیکھ رہا ہوں، اے پاکستانیو! موجودہ 14 اگست مبارک ہو۔

(پاکستان زندہ باد)



## قربانی کا جانور کیسا ہو؟

حضور اکرم ﷺ کا فرمان ہے کہ قربانی کے جانوروں کو خریدتے وقت اچھی طرح دیکھ لینا چاہیے بے داغ وعیوب ونقائص سے پاک جانور خریدنا چاہیے۔ تمام حدیث پر غور کرنے سے موٹے موٹے یہ سات عیوب دکھائی دیتے ہیں۔

نمبر 1:۔ ظاہر لنگڑا نہ ہو۔

نمبر 2:۔ کانا یا اندھا نہ ہو۔

نمبر 3:۔ بہت بیمار نہ ہو۔

نمبر 4:۔ اتنا بوڑھا نہ ہو کہ اس کی ہڈیوں کا گودا باقی نہ رہا ہو۔

نمبر 5:۔ اس کے سینگ کٹے ہوئے نہ ہوں۔

نمبر 6:۔ اس کے کان کٹے ہوئے نہ ہوں۔

نمبر 7:۔ اس کے کان پھٹے ہوئے نہ ہوں۔

# اسلامی فلاحی پاکستان

تحریر: ظہیر الٰہی (کراچی)

14 اگست 1947ء کو پاکستان دنیا کے نقشے پر اُبھرا۔ ہمارا پیارا وطن پاکستان مسلمانانِ ہند کے خوابوں کی تعبیر ہے جس کے حصول کے لیے کئی عشروں تک ہندوستان کے طول وعرض میں بسنے والے مسلمانوں نے اپنے عظیم قائدین کی قیادت میں زبردست جدوجہد کی۔ حضرت محمد علی جناح، حضرت علامہ محمد اقبال ودیگر قائدین نے برصغیر کے طول وعرض میں بڑے بڑے اجتماعات کا انعقاد کیا۔ جلسے، جلوسوں کے ساتھ ساتھ مختلف سیاسی فورمز پر بھی آزادی کے حصول کے لیے زبردست تحریک چلائی گئی۔ اس پرامن تحریک کو سبوتاژ کرنے کے لیے انگریز سامراج اور ہندو مکار نے باہم گٹھ جوڑ کے ذریعے مسلمانوں کو زبردست تشدد کو نشانہ بنایا۔ بوڑھوں کی داڑھیاں لہو میں تربتر ہوگئیں' ماؤں کے سروں سے دوپٹوں کو اتارا گیا' بہنوں کو بے حرمت کیا گیا' نوجوانوں اور بچوں کے لہو سے زمین کو رنگین کر دیا گیا۔ ان ساری قربانیوں کے بعد بھی پاکستان کے قیام کے وقت برصغیر کے مسلمان انتہائی خوش تھے کہ ہم نے ایک آزاد وطن حاصل کرلیا۔ گو ہم نے جغرافیائی اعتبار سے آزادی حاصل کرلی لیکن اللہ تعالیٰ کی اس عظیم نعمت کے حصول کے بعد بھی کرنے والے بہت سے ایسے کام تھے جن کو کرنے میں تاحال ہم کامیاب نہ ہوسکے۔ پاکستان کو کس طرح کا ہونا چاہیے؟ اس حوالے سے مختلف لوگ اپنے اپنے افکار اور نظریات بیان کرتے رہتے ہیں۔ محبِ وطن اہل دین کس طرح سوچتے ہیں؟ اس حوالے سے چند گزارشات قارئین کے سامنے رکھنا چاہتا ہوں۔

پاکستان چونکہ ایک اسلامی جمہوری ریاست ہے۔ اس لیے اس میں قرآن وسنت کی بالادستی کو یقینی بنانا حکمرانانِ وقت کی ذمہ داری ہے۔ گو اس ملک میں بسنے والے غیرمسلم بھی پاکستان کے شہری ہیں اور انہیں شہریت کے لحاظ سے مساوی حقوق حاصل ہیں لیکن ملک کی اپنی جہت اور نظام حکومت کو کتاب وسنت کے تابع ہونا چاہیے۔ پاکستان کی جہت کو تبدیل کرنے کے خواہش مند بہت سے لوگ حضرت محمد علی جناح کے بعض اقوال کو پیش کرکے یہ بات ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ حضرت قائد پاکستان کو ایک سیکولر ریاست بنانا چاہتے تھے۔ یہ بانیٔ پاکستان پر بہت بڑا بہتان ہے۔ آپ کے مختلف خطبات اور تقاریر سے واضح ہوتا ہے کہ آپ پاکستان کو اسلام کا دیس بنانا چاہتے تھے۔ ایک اسلامی فلاحی ریاست' جہاں توحید اور سنت کے ابلاغ کی ہر حوالے سے حوصلہ افزائی ہو۔ ایک اسلامی فلاحی ریاست کے حکمرانوں کی یہ بھی ذمہ داری ہے کہ وہ سورہ حج کی آیت نمبر 41 کو مدنظر رکھیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ آیت مبارکہ میں ارشاد فرماتے ہیں "وہ لوگ کہ اگر ہم زمین میں انہیں اقتدار دیں (تو) وہ نماز قائم کریں اور زکوٰۃ ادا کریں اور نیکی کا حکم دیں اور برائی سے روکیں اور تمام امور کا انجام اللہ ہی کے اختیار میں ہے۔" چنانچہ یہ حکمرانوں کی ذمہ داری ہے کہ وہ نظام صلوٰۃ کے قیام کو یقینی بنائیں۔ گو پاکستان میں مساجد کی کثیر تعداد ہے لیکن تعلیمی اداروں اور کاروباری مراکز میں جس حد تک نماز کا اہتمام ہونا چاہیے وہ تاحال نہیں ہوسکا۔ کالجوں، یونیورسٹیوں، سکولوں اور کاروباری اداروں کے نظام الاوقات کو نمازوں کے ساتھ مربوط کرنا کچھ مشکل نہیں۔ اگر ایسا کام کرلیا جائے تو یقینی طور پر نماز پڑھنے والوں کی حوصلہ افزائی اور نماز سے بے رغبتی اختیار کرنے والوں کی حوصلہ شکنی ہوسکتی ہے۔ نظام صلوٰۃ کے بعد قرآن مجید کے مطابق حکمرانوں کی ترجیح نظام زکوٰۃ کا قیام ہونا چاہیے۔ ہمارے ملک میں سطح غربت سے نیچے رہنے والے لوگوں کی کثیر تعداد موجود ہے اور ان کی بدحالی کے ازالے کے لیے 70 برس گزر جانے کے باوجود کوئی فیصلہ کن منصوبہ تیار نہیں کیا جاسکا۔ مختلف ادوار میں بعض انکم سپورٹ پروگراموں کو متعارف کروایا گیا لیکن ان پروگراموں کے اثرات عام طور پر حکومتی جماعت سے وابستہ لوگوں تک محدود رہے۔ حکومت کو اس طرح کے کام پارٹی کی وابستگی سے بالاتر ہوکر پوری قوم کے لیے کرنے چاہئیں اور اس کی بہترین صورت یہ ہے کہ بوجھل اور غیرضروری ٹیکسوں کے نظام کو نظام زکوٰۃ سے تبدیل کیا جائے۔ اگر زکوٰۃ، عشر، صدقات اور خیرات کی بنیاد پر منظم بیت المال کو قائم کرلیا جائے اور علاقائی سطح پر اکٹھی کی جانے والی زکوٰۃ، خیرات اور صدقات کو اسی علاقے کے غریب، محروم، مساکین اور بیواؤں کی بحالی پر لگا دیا جائے تو کچھ ہی برسوں میں معاشرے سے بے روزگاری اور غربت کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔

نظام صلوٰۃ اور نظام زکوٰۃ کے ساتھ ساتھ اسلامی حکومت کی یہ بھی ذمہ داری ہے کہ تمام معروف کاموں کی حوصلہ افزائی کرے۔ معروف کاموں کی اگر

فہرست کو مرتب کیا جائے تو اس میں مفت تعلیم دینے والے ادارے، طبی سہولیات کے مراکز، یتیموں اور بیواؤں کی بحالی کے سینٹر اور مفلوک الحال لوگوں کے لیے مفت خورونوش کے ادارے شامل ہیں۔ اگر معروف کاموں کے نیٹ ورک کو سرکاری سطح پر منظم کیا جائے تو معاشرے کے غریب لوگوں کی زندگی اور رہن سہن کے انداز میں نمایاں تبدیلی رُونما ہو سکتی ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ مذہبی تحریکوں اور رفاہی اداروں نے اس ذمہ داری کو حکومتی اور ریاستی اداروں سے کہیں بڑھ کر ادا کیا ہے۔ جب کہ سماجی فلاح پر مبنی پُر امن معاشرے کا قیام درحقیقت ریاست کی ذمہ داری ہے۔ آج بہت سے یورپی ممالک میں سماجی فلاح کا نظام موجود ہے جس کے تحت انسانوں کی بنیادی ضروریات کو ریاست پورا کرتی ہے۔ معروف کاموں کی ذیل میں ان تمام کاموں کو خصوصی اور ترجیحی بنیادوں پر توجہ دینے کی ضرورت ہے۔ خلفاء راشدین اور بالخصوص حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سماجی فلاح و بہبود کا ایسا نظام متعارف کروایا کہ کوئی بدحال شخص بھی اسلامی ریاست میں رہتے ہوئے اپنے مستقبل کے بارے میں متفکر اور متردد نہیں رہتا تھا۔ جلد یا بدیر بیت المال کے ثمرات اس کے دروازے تک پہنچ جایا کرتے تھے۔

ایک اسلامی ریاست میں جہاں معروف کاموں کی حوصلہ افزائی ہونی چاہیے وہیں پر فواحش اور منکرات کی بیخ کنی اور حوصلہ شکنی کرنا بھی اسلامی ریاست کی ذمہ داری ہے۔ چنانچہ قحبہ خانوں، منشیات فروشی کے مراکز، جواء خانوں اور اس قسم کے دیگر دھندوں کو فی الفور بند ہونا چاہیے۔ اسی طرح سودی معیشت پر مبنی نیٹ ورک کو اسلامی سرمایہ کاری کے نظام کے ساتھ تبدیل کرنے کی ضرورت ہے۔ اس حوالے سے علمائے دین کو بھی اپنا کردار ادا کرنا چاہیے اور سود کے حقیقی متبادل نظام یعنی صدقہ و خیرات کی حوصلہ افزائی کرنی چاہیے۔ اگر سرمایہ دار ہمہ وقت اپنے سرمائے کو بڑھانے کے لیے سود کھانے کی بجائے عوام کے درد کو محسوس کرتے ہوئے زکوٰۃ کے ساتھ ساتھ اپنے مال کا ایک مناسب حصہ صدقہ و خیرات کرتے رہیں تو معاشرے میں انسانوں کے استحصال کے راستے خود بخود مسدود ہو سکتے ہیں۔

اسلامی فلاحی ریاست میں جرم و سزا کا بھی ایک موثر نظام موجود ہونا چاہیے جس کے ذریعے جرائم پیشہ عناصر کی مکمل طور پر حوصلہ شکنی ہو۔ اسلام نے دہشت گردوں، قاتلوں، بدکاروں، شراب نوشوں، چوری کرنے والوں، ڈاکے ڈالنے والوں، دھوکہ اور فراڈ کرنے والوں اور جھوٹی تہمت لگانے والوں کے لیے کڑی سزاؤں کو مقرر کیا ہے۔ اگر ان سزاؤں کو معاشرے میں لاگو کر دیا جائے تو قانون اور سزا کے خوف کی وجہ سے بے شمار لوگ جرائم کے ارتکاب سے باز آ سکتے ہیں۔ اسلامی ریاست کے حوالے سے بہت سے لبرل اور دین سے بیزار لوگ اس بات کا گمان کرتے ہیں کہ شاید اسلامی ریاست میں اقلیتوں اور خواتین کے حقوق کو غصب کیا جائے گا۔ ان کی یہ سوچ حقیقت سے متصادم ہے، ایک اسلامی ریاست یقینی طور پر خواتین کی تعلیم کی حوصلہ افزائی کرتی ہے اور اس سلسلے میں اُمہات المومنین اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹیوں کی سیرت و کردار ہمارے سامنے ہے۔ بالخصوص حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے تعلیم و تعلم کے اعتبار سے خواتین کے لیے ایک سنہری مثال قائم کی۔ اسی طرح اسلامی ریاست میں اقلیتوں کے حقوق بھی محفوظ رہتے ہیں۔ اقلیتوں کے ساتھ دینی مسائل میں مسلمانوں کو مذاکرے، مباحثے اور دلائل کے تبادلے کا حق ہے لیکن جہاں تک تعلق ہے حقوق شہریت کا تو ایک اسلامی معاشرے میں بسنے والی تمام اقلیتوں کو اپنے مذہب کے مطابق زندگی گزارنے کی مکمل آزادی ہوتی ہے۔ اگر ہم حقیقی معنوں میں پاکستان کو ایک اسلامی فلاحی ریاست بنانا چاہتے ہیں تو ہمیں اس سلسلے میں قرآن وسنت سے رہنمائی حاصل کرنی چاہیے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ پاکستان کو صحیح معنوں میں ایک اسلامی فلاحی ریاست میں تبدیل کر دے۔ آمین

## قربانی کا جانور کیسا ہو؟

ذی الحجہ کا مہینہ بے شمار فضیلتوں، سعادتوں اور عظمتوں کا مہینہ ہے۔ اس کی سب سے بڑی فضیلت یہ ہے کہ اسی مہینہ میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عظیم الشان یادگار منائی جاتی ہے۔ مسلمان جانوروں کی قربانی دے کر سنت ابراہیمی کو زندہ کرتے ہیں اور اپنے مخلصانہ جذبات اور والہانہ عقیدت کا اظہار کرتے ہیں۔

حج اور قربانی دونوں اہم مناسک ذی الحجہ کے پہلے عشرے میں انجام پاتے ہیں اسی بنا پر سال کے تمام دنوں سے اس عشرہ کو فضیلت حاصل ہے۔ ان دس دنوں میں جو نیک عمل کیا جائے اسے اللہ تعالیٰ کے ہاں بے حد قبولیت حاصل ہے۔ بخاری شریف میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

عشرہ ذی الحجہ میں اللہ تعالیٰ کے نزدیک عمل صالح کو جو مقبولیت حاصل ہے، وہ اور کسی میں حاصل نہیں ہوتی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا اللہ کے راستے میں جہاد کو یہ مقام حاصل نہیں؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا: جہاد کو بھی نہیں، سوائے اس کے جو اپنی جان و مال اللہ کے راستہ میں لے کر نکلا ہو اور دونوں چیزیں اس کے راستے میں قربان کر دے۔




محترم دوستو! السلام علیکم! ہمارے معاشرہ میں بڑھتی ہوئی بے راہ روی کی وجہ سے جرائم میں اضافہ ہو رہا ہے، یہی وجہ ہے کہ اس معاشرہ میں موچی سے لے کر بڑے سے بڑا سیاست دان بھی کرپشن میں ملوث ہے، عزت دولت شہرت کو حاصل کرنے کے چکر میں ہر شخص لگا ہوا ہے۔ انسانی اقدار بالائے طاق رکھ دی گئی ہیں اللہ تعالیٰ ہمارے حال پر رحم فرمائے۔ (آمین)

محترم قارئین کرام! گزشتہ دنوں وسیب ٹی وی چینل کی جانب سے ماہر روحانیات کے ہمراہ ایک مارننگ شو "سویل دے رنگ" کا اہتمام کیا گیا۔ اس روحانی صبح ماہر روحانیات سے کئی سوالات معلوم کئے گئے، یہ ایسے سوالات تھے جن کے بارے ایک عام قاری، ناظر معلومات چاہتا ہے۔ یہ پروگرام براہِ راست نشر ہوا۔ پروگرام کا آغاز صبح 9 بجے 22 جون 2018ء کو ہوا، اس پروگرام میں ماہر روحانیات کے ساتھ مکۃ المکرمہ سے قاری عبدالمنان صاحب اور دیگر نعت خواں حضرات نے بھی شرکت کی۔

محترم دوستو! وسیب ٹی وی چینل سرائیکی زبان کا چینل ہے اور جنوبی پنجاب سمیت دنیا بھر میں دیکھا جاتا ہے۔ لہٰذا میزبان اینکر نے سرائیکی میں سوالات کئے۔ اِن سوالات کے جوابات ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے اُردو زبان میں دیئے اس کی بڑی وجہ یہ بھی تھی کہ ماہر روحانیات کا ایک وسیع حلقہ احباب پاکستان سعودی عرب، دبئی، امارات، انڈیا، بنگلہ دیش افغانستان سمیت دُنیا بھر میں ہے۔ ان ممالک میں سرائیکی زبان بولی اور سمجھی نہیں جاتی۔

پروگرام کا مقصد عوام الناس میں روحانی شعور بیدار کرنا تھا اور ان خدشات کو دور کرنا تھا جو کہ اکثر و بیشتر عام و خاص لوگوں کے ذہن میں قرآنی اور روحانی علوم بارے غلط فہمیاں پیدا کی گئی ہیں۔ یہ بات اٹل ہے کہ سوشل میڈیا پر جعلی روحانی اسکالر اور روحانی ماہرین کا ایک سمندر نظر آئے گا۔ ان میں بھی 99 فیصد ایسے افراد ہیں جن کا روحانیت سے دور کا بھی تعلق نہیں، ایسے ہی لوگوں کی وجہ سے یہ مقدس شعبہ بدنام ہو چکا ہے۔ نئی نسل کے روحانی اسکالر صاحبان نے اپنی اپنی ویب سائیٹس بنوالی ہیں۔ ان سائٹس پر 20 گھنٹہ یہ لوگ آن لائن لوگوں کی عزتوں سے کھیلتے ہیں بظاہر یہ لوگ مجبور لوگوں کی روحانی امداد کر رہے ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ایک اچھا خاصا شریف انسان بھی پریشان ہو کر بھی ان روحانی سکالرز کے پاس نہیں جاتا۔ عام لوگوں میں روحانیت بارے غلط فہمی دُور کرنے کی غرض سے روٹری کلب کی صدر محترمہ رضوانہ تبسم درانی نے اس پروگرام کے لئے پُرزور اصرار کیا۔ وسیب چینل کے پروڈیوسر جناب محترم سہیل خان صاحب کے ذریعے اس مارننگ شو کو ترتیب دیا۔

پروگرام "سویل دے رنگ" کے مختصر سوال و جوابات اِن قارئین کی خدمت میں شائع کر دیئے۔ جو کہ اب تک کسی وجہ سے یہ پروگرام نہ دیکھ سکے۔ یہاں صرف آدھا گھنٹہ کے پروگرام کی گفتگو شائع کی جارہی ہے۔

**اینکر پرسن** ! میں جاننا چاہتی ہوں کہ کس قسم کے مسائل لوگ لے کر آپ کے پاس آتے ہیں۔

**ماہر روحانیات**! زیادہ تر ہمارے پاس طلاق، حسد، نظر بد، جادو، جنات کے مریض آتے ہیں، ان مسائل کی بنیادی وجہ حسد ہوتی ہے اور آپس کی معمولی چپقلش ہوتی ہے اسی وجہ سے لوگ پریشان ہو کر روحانی امداد کی طرف رُخ کرتے ہیں اور کبھی کبھار یہ پریشان لوگ غلط ہاتھوں میں بھی چلے جاتے ہیں۔ اُن غلط ہاتھوں میں چلے جانے کے بعد اِن پریشان حال کا خودغرض لوگ بُرا حشر کر دیتے ہیں۔ کالے، سفلی ہندو، عیسائی مخفی علوم کے نام پر اِن پریشان حال لوگوں کے ساتھ مزید زیادتی کی جاتی ہے۔ ایک طرف تو لوگ ان لوگوں کی رقم کی بربادی، عزت کی بربادی اور سب سے بڑھ کر ایمان کی بربادی ہوتی ہے۔ ان سب مسائل کا حل قرآن پاک میں موجود ہے۔ ہمارے "روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات" کا اصل مقصد یہی ہے۔

"اللہ رب العزت نے انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں مسلط فرمایا۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی جانب توجہ نہ دی جائے۔ ہماری اپنی بد اعمالی ہوتی ہے جس کی وجہ سے حسد، جادو، نظر بد ہم پر مسلط ہو جاتے ہیں۔ اگر اپنے اعمال کو درست کر لیا جائے تو ان چیزوں سے ہم بالکل محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**اینکر پرسن**! جی ہاں بالکل بالکل! لازمی بات ہے کہ اگر کوئی شخص پانچ وقت نماز کا اہتمام کرے تو یقیناً ان چیزوں سے بچا جاسکتا ہے اس کے علاوہ قرآن پاک پڑھنے والے بھی ان سے بچ سکتے ہیں۔ اچھا اب

میں آپ سے بات کرتی ہوں نظر بد کی کہ نظر ہے کیا، کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ ہر چیز اپنے معمول پر چل رہی ہوتی ہے، ہر طرف خوش حالی نظر آ رہی ہوتی ہے۔ پھر اچانک کاروبار بند ہو جاتا ہے۔ بچے بعض اوقات ضد کرنا شروع کر دیتے ہیں۔ والدین پریشان ہو جاتے ہیں کہ بچہ سکول اچھا خاصا جا رہا تھا تعلیمی میدان میں بھی بہترین تھا۔ مگر اچانک یہ سب کیا ہو گیا۔ کیا یہ سب نظر بد ہے یہ بھی بتائیں کہ نظر کس طرح لگتی ہے؟

**ماہر روحانیات!** نظر بد در حقیقت سب سے بڑا جادو ہے جس میں آپ کو کچھ پڑھنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ اس میں آپ کو کچھ بھی دفنانے کی ضرورت نہیں ہے، اس کے لئے آپ کو کوئی دوسرا عمل کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ نظر بد دراصل اپنے اندر کا ایک شیطان ہے جو کہ دوسرے شخص پر مسلط کر دیا جاتا ہے۔ جس شخص پر نظر بد ہوتی ہے اس کا کاروبار بہتر چل رہا ہو تو یک دم رک جاتا ہے۔ نظر بد کی وجہ سے بچوں کی تعلیم و تربیت متاثر ہو جاتی ہے۔ کند ذہن ہو جاتے ہیں۔ ایسے بچے عملی زندگی میں بھی ترقی نہیں کر پاتے۔

**اینکر پرسن!** جی ہاں! اچھا ایک بات ہے کہ نظر بد غیروں کی تو لگتی ہے اپنوں کی بھی بعض اوقات لگ جاتی ہے یعنی اگر ہم پیار سے بھی بچوں کو دیکھیں تو اپنی نظر بھی لگ سکتی ہے؟

**ماہر روحانیات!** والدین کی اپنے بچوں کو بھی نظر لگ جاتی ہے۔ پیار کی نظر بھی لگ جاتی ہے۔ جس کی وجہ سے مختلف مسائل پیدا ہو جاتے ہیں اور جب نظر بد لگ جائے تو اس کا سب سے آسان حل ہے کہ ہم لوگ قرآن مجید پر توجہ نہیں دیتے تو جب پتہ لگ جائے کہ نظر بد ہے یا پھر شبہ بھی ہو جائے تو سب سے پہلے ہم قرآن کی آیت مبارکہ "**اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم**" اگر اس آیت مبارکہ کو سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے نظر بد والے شخص کو پینے کیلئے دے دیا جائے یا پانی پر دم کر کے دکان و مکان میں چھڑک دیا جائے تو نظر بد کے اثرات ختم ہو جاتے ہیں۔

دوسری بات یہ ہے کہ صدقہ اور خیرات اللہ کی جانب سے مصائب و مشکلات کے آسان ترین ذرائع ہیں اگر صدقہ دے دیا جائے تو بھی نظر بد ختم ہو جاتی ہے۔ لیکن اس جانب لوگوں کی توجہ بہت کم ہے۔ بجائے کہ صدقہ خیرات سے نظر بد کا علاج کیا جائے لوگ دوسرے طریقہ علاج کو زیادہ ترجیح دیتے ہیں۔ یعنی ٹونے ٹوٹکے وغیرہ۔۔۔

**اینکر پرسن!** جی ہاں لوگ جن لوگوں کے پاس جاتے ہیں۔ میری بہت سی بہنیں مختلف وہمات میں مبتلا رہتی ہیں کہ ہم پر ہماری بھابی نے کچھ کروا دیا، پھر یہ لوگ جن کے پاس جاتے ہیں ان سے معالج بھی اسی قسم کے سوالات کرتے ہیں کہ آپ کا دشمن کون ہے؟ ایسے ہی لوگ ان کی نفسیات سے فائدہ اُٹھاتے ہیں اور قریبی رشتوں کو بھی خراب کر دیتے ہیں لیکن یہ حقیقت بھی ہے کہ دیکھنے میں آیا کہ قریبی رشتہ داروں نے بھی جادو کروا دیا۔ بیشتر نام نہاد جعلی روحانی معالجین لوگوں کے ذہن میں اس بات کو ڈال دیتے ہیں کہ یہ آپ کا دشمن ہے اور اس نے یہ سب کچھ کروایا ہے اسی طرح غلط وہم سائل کے ذہن میں ڈال دیا جاتا ہے۔ پھر یہی وجہ بنتی ہے کہ نا اتفاقی اور ناچاقی کی بڑی وجہ بھی یہی بنتی ہے۔

میری ایک دوست نے بتایا کہ جب بھی میں اپنی ساس سے ملنے جاتی ہوں میری ساس مجھ پر جادو کروا دیتی ہے، اس کی گندی نظر اور جادو کی وجہ سے میں اکثر بیمار رہتی ہوں یعنی کہ ایک غلط فہمی ان رشتوں میں ڈال دی جاتی ہے۔

**ماہر روحانیات!** جی ہاں بالکل اسی طرح ہوتا ہے آپ نے ایک لفظ استعمال کیا حسد! حسد دراصل کائنات کا سب سے پہلا جادو ہے۔ حدیث مبارکہ ہے "حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جیسے کہ گھن لکڑی کو" دیکھیں حسد کی ابتداء شیطان نے کی۔ شیطان نے حضرت آدم علیہ السلام سے حسد کیا اور سازش کر کے حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے نکلوا دیا۔ یہی شیطانی عمل یعنی حسد اب تک چلتا آ رہا ہے۔ جیسا کہ آپ نے بھی بتایا کہ کسی کو ترقی کرتا دیکھ کر حسد کی نظر سے دیکھنا اسی حسد کی وجہ سے مختلف اقدامات کرنا کہ کسی طرح اس کو ذلیل و خوار کر و یہ سب حسد اور نظر بد کے زُمرے میں آتا ہے۔ حسد کرنے والا حاسد کہلاتا ہے۔ حاسدوں کے لئے سورۃ الناس، سورۃ الفلق ہے۔ غور کریں۔ نازل کی گئی آیت مبارکہ "مِن شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَد" اس آیت مبارکہ، سورۃ مبارکہ کا ترجمہ سب لوگوں کو ہی معلوم ہے۔ حسد ختم کرنے کے لئے آخری دونوں سورہ مبارکہ ورد کی جائیں اس کا طریقہ ہے اس طریقہ کے مطابق پڑھیں تو یقیناً اس کا اثر بھی ملے گا۔ دوسری صورت میں اس کا ثواب ضرور ملے گا مگر اثر ظاہر نہ ہوگا۔ جس پر جادوئی اثرات ہوں سب سے پہلے تعوذ پڑھیں، پھر تکبیر پڑھیں۔ پھر سورہ الفلق، سورہ الناس 7، 7 بار پڑھیں تو جادو، حسد کا خاتمہ ہو جائے گا۔

محترم دوستو! آپ کی خدمت میں اس پروگرام کا بہت مختصر حصہ شائع کیا گیا ہے۔ مکمل پروگرام "سویل دے رنگ" دیکھنے کے لئے یوٹیوب پر

**Saweel De Rang 22-June 2018**

لکھ کر سرچ کریں۔ مکمل پروگرام دیکھیں **Like** کریں اور **Share** بھی کریں۔




**محترم قارئین کرام! آج 15 جولائی 2018ء کو زائچہ پاکستان الیکشن 25 جولائی 2018ء کشید کیا جا رہا ہے۔** ملکی حالات سیاسی کشمکش کا شکار ہیں۔ملکی سیاسی جماعتیں 25 جولائی کو ہونے والے الیکشن کی بھرپور تیاریاں کر رہی ہیں۔ اپنی اپنی کامیابی کیلئے دل وجان سے کوششیں کی جارہی ہیں بھرپور سیاسی قوت کا مظاہرہ کیا جارہا ہے۔گزشتہ ہفتہ سابقہ وزیراعظم میاں محمد نواز شریف اپنی بیٹی مریم نواز یا مریم صفدر کے ہمراہ بھی پاکستان تشریف لاچکے ہیں۔جو کہ اس وقت اپنے کئے کے سزا بھگت رہے ہیں۔ان کی سزا مسلم لیگ (ن) کیلئے بہت بڑا دھچکا ثابت ہوئی ہے۔موجودہ حالات میں مسلم لیگ کا ہر ورکر اور رہنما کشمکش کو مبتلا ہے لیکن 25 جولائی کو ہونے والے انتخابات کا ایک زائچہ کشید کرتے ہیں کہ 25 جولائی کو آخر کیا حالات ہونے جارہے ہیں۔پاکستان کی عوام کس سیاسی جماعت کی حکومت دیکھنا پسند کرتے ہیں زائچہ کی مدد سے معلومات لی جاسکتی ہیں۔لیکن اس سے قبل **مزمل روحانی جنتری 2018ء کی پیشن گوئیاں** جو کہ علمی بنیاد پر کی گئی تھیں ان پر ایک نظر ڈالتے ہیں۔

**نمبر1:**۔گزشتہ سال کی پیشن گوئی کے مطابق تحریک انصاف ملک بھر میں پھیل جائیگی۔کے پی کے' سندھ اور پنجاب میں اکثریت سے کامیاب ہوگی۔

**نمبر2:**۔مخلوط حکومت بنتی نظر آرہی ہے لیکن تحریک انصاف کے بڑے بڑے نام کامیاب ہوتے دکھائی دیتے ہیں۔

**نمبر3:**۔پنجاب میں پیپلز پارٹی کا تناسب کم نظر آتا ہے جبکہ مسلم لیگ (ن) بھی گزشتہ کامیاب حلقوں سے ہارتی ہوئی نظر آتی ہے۔

**نمبر4:**۔صوبائی سطح پر بھی پنجاب میں مسلم لیگ (ن) اور تحریک انصاف کا نٹے دار مقابلہ رہیگا۔

**نمبر5:**۔عدلیہ ملکی سالمیت کے پیش نظر سیاسی استحکام برقرار رکھنے کی بھرپور کوشش کریگی تاکہ جلد ''انصاف'' کی راہ ہموار کی جائے۔

**نمبر6:**۔کرپٹ سیاست دانوں کے نزدیک گھیرا مزید تنگ ہوجائیگا' بڑے سیاست دانوں کی گرفتاری متوقع ہے۔

**نمبر 7:**۔شدید ترین سیاسی ہلچل کا سال ہوگا مریخ سے منسوب سیاست دان جن کا تعلق حمل یا عقرب سے ہو یا سر نام حرف ن، ز، ض، ظ سے ہوں مشکلات اور پریشانیوں میں مبتلا نظر آتے ہیں۔

**نمبر8:**۔وہ جماعتیں جن کا تعلق برج میزان سے (ر، ت، ظ) (تحریک انصاف) ہوں کامیابی سے ہمکنار ہوتی نظر آتی ہیں۔

محترم قارئین کرام! ان پیشنگوئیوں کو سامنے رکھتے ہوئے یکم اگست 2018ء کے بعد حالات کا تجزیہ کیا جاسکتا ہے کہ کس قدر درست یا غلط ہیں۔

**زائچہ:۔ پاکستان الیکشن 2018ء بوقت شام 6 بجے بمقام اسلام آباد**




اب آتے ہیں **زائچہ پاکستان الیکشن 25 جولائی 2018ء** زائچہ کی جانب جو کہ پاکستان میں الیکشن کا دن ہوگا۔الیکشن کے روز شام 6 بجے کا زائچہ ظاہر کرتا ہے کہ طالع افق شرقی پر جدی 14.23 درجہ پر طلوع ہے جس میں زحل' قمر اور پلوٹو کے ہمراہ موجود ہیں۔زحل حاکیت کا سیارہ ہے لیکن رجعت کی حالت میں یہاں پر اس کا قیام اپنے طبعی برج میں ہونے کے باجود کمزوری کے اشارے دے رہا ہے یعنی نومنتخب حکومت شروع سے ہی سیاسی کمزوریوں کا شکار رہیگی۔طالع شرقی میں ایک سے زیادہ سیارگان کا اجتماع عندیہ دیتا ہے کہ زائچہ کمزور ترین ہے اور پھر اسکی دوسری وجہ طالع شرقی کا مالک بحالت رجعت کمزور درجات پر موجود ہے۔واضح کرتا ہے کہ درست فیصلے نہ ہونگے۔اپنے دور حکومت میں مسلسل تنقید کا سامنا ہوگا زائچہ کے دوسرے گھر میں رجعت پذیر مریخ دلو کا ہو کر قابض ہے۔اس برج میں مریخ کو کمزوری حاصل ہے اور نحس ہوجاتا ہے۔قوت اور طاقت کا یہ سیارہ ذنب کے ہمراہ کمزور ہوجائے تو اندرونی سازشوں، خدشات کو ظاہر کرتا ہے۔

زائچہ 25 جولائی خانہ آٹھ پر راجع عطارد ہمراہ راس اور شمس قابض ہیں۔ شمس اپنے فطرتی گھر کا ہوکر خانہ آٹھ پر قابض ہے جیسا کہ طالبان نجوم کو بھی معلوم ہے کہ خانہ 8 موت اور حادثہ کا گھر بھی کہلاتا ہے مریخ کا بحالت رجعت میں خانہ موت کو دیکھنا **ملکی اعلیٰ عہدوں پر فائز کسی بڑے سیاست دان کی موت کا بھی عندیہ دیتا ہے۔**

زائچہ میں عطارد مریخ اور زحل حالت رجعت میں ہیں جو کہ نومنتخب حکومت کو کمزور کرتا دکھائی دیتے ہیں۔ زائچہ کے نویں خانہ میں زہرہ سنبلہ کی ہوکر قابض ہے زہرہ خانہ نحس میں قیام عوامی مقبولیت میں کمی کی دلیل ہے ظاہر کرتی ہے جبکہ زمینی حالات اس کے برعکس نظر آتے ہیں کہ عوام میں اس جماعت کی مقبولیت بے انتہا اضافہ ہونا چاہیے کہ **عوام نے نئے پاکستان کا خواب دیکھا ہے**۔ زائچہ کے خانہ گیارہ پر مشتری عقرب کا ہوکر قابض ہے۔ 10 جولائی کو مشتری نے اپنی رجعت اسی برج میں ختم کی، بگڑتے ہوئے ملکی حالات کو سہارا دینے کا عندیہ ہے۔ خانہ گیارہ پارلیمنٹ کا گھر کہلاتا ہے اس سیارے کی یہاں موجودگی ملکی اہم فیصلے کرنے کا اشارہ دیتی ہے کہ بہترین خارجہ پالیسی مرتب کی جائے علماء کرام اور دین سے تعلق رکھنے والے افراد کو بھی کسی حد تک کامیاب ہوتے دکھائی دیتے ہیں۔ اس زائچہ 25 جولائی الیکشن پاکستان 2018ء کی روشنی میں نومنتخب حکومت کے کئی منصوبے ناکام ہوسکتے ہیں۔ سیاسی مخالفین کی شدید تنقید کا سامنا رہیگا۔ **اگر نو منتخب ہونے والی حکومت اپنے آپ کو گھسیٹتے ہوئے اپنی 5 سال کی مدت پوری کر دے تو یہ ایک معجزے سے کم نہ ہوگا کیونکہ تینوں اہم سیارگان عطارد زحل اور مریخ حالت رجعت میں ہیں۔** یہ بھی یاد رکھیں کہ زحل اپنے فطرتی گھر میں ہونے کے بعد زائچہ کے شرقی طالع پر قابض ہے۔ جو کہ قوم کا گھر کہلاتا ہے۔ قمر درجدی بھی طالع شرقی میں زحل کے ہمراہ طلوع ہے۔ طالع شرقی میں قمر کا زحل کے ہمراہ ہونے کا اس بات کا عندیہ دیتا ہے کہ حادثات' اور زمینی آفات میں اضافہ ہوسکتا ہے۔ 02 دن قبل یعنی 13 جولائی کو قائم ہونے والا سورج گرہن بھی اچھے اشارے نہ دے رہا ہے۔ قارئین سے ملتمس ہوں کہ ملکی سلامتی کیلئے خصوصی دعا کریں کہ ملک اور سیاسی استحکام نصیب ہو۔ دوسری بڑی خرابی الیکشن کے فوری بعد برج دلو کے 6.7 درجہ پر قمری گرہن کی صورت میں نظر آرہی ہے یعنی جو بھی حکومت قائم ہوگی اور ابھی وہ اپنی جیت کے جشن بھی منا پا رہے ہونگے کہ 28 جولائی کو لگنے والا اگرہن خطرات کا اشارہ دے رہے ہیں۔ سیاسی کشیدگیاں بڑھتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ جب بھی گرہن آتا ہے اور جس برج میں یہ ظاہر ہوتا ہے اُس برج سے منسوب معاملات کو خراب کر دیتا ہے۔ جس برج میں گرہن ہوا اپنے سے چوتھے اور ساتویں گھر کو بھی ڈبو دیتا ہے۔

زائچہ:۔ نومنتخب حکومت پہلی یوم آزادی 14 اگست 2018ء صبح 09 بجے




**11 اگست کو برج اسد کے 18.49 درجہ پر سورج گرہن نمودار ہو جائیگا۔** نومنتخب حکومت کو مزید مسائل کا سامنا رہیگا کہ جب وزیراعظم صوبائی وزیراعلیٰ کے انتخاب کے معاملات چل رہے ہونگے تو اسی دوران عطارد کی مشتری سے تربیع کی نظر اور دوسری اہم ترین نظر تربیع زہرہ زحل کی ہوگی جو کہ جلتی پر تیل کا کام کریگی اگر بروقت درست فیصلے نہ لئے گئے سیاسی مخالفین سے باہمی رابطہ کر کے اعتماد میں نہ لیا گیا ملکی اہم عہدے وزیراعظم' صدر اور صوبائی وزرائے اعلیٰ کے منتخب کرنے میں دوراندیشی سے کام نا لیا گیا یا سیاسی تجربہ رکھنے والے افراد کو منتخب نہ کیا گیا تو زائچہ دلیل دیتا ہے کہ نومنتخب حکومت کمزور ترین ہوگی لہذا سیاسی جماعتوں کے ہمدرد اور نومنتخب سیاسی جماعت کے رہنما برج سنبلہ اور برج میزان سے متعلقہ صدقہ ضرور دیں ورنہ بہت بڑی بڑی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔

**ایک مختصر جائزہ** نئے پاکستان کی پہلی 14 اگست کے حوالہ سے زائچہ کے طالع شرقی افق پر میزان 3.30 درجہ پر زہرہ کے ہمراہ 7.13 درجہ پر طلوع ہے یعنی زہرہ اپنے طبعی گھر میں موجود ہے۔ یہ برج رَتْ، حرف سے تعلق رکھتا ہے یہاں زہرہ زائچہ میں موجود چوتھے گھر کے سیارگان زحل پلوٹو اور مریخ کو تربیع کی نظر سے دیکھ رہی ہے اشارہ دیتی ہے کہ مخالفین انتخابات کے نتائج کو تسلیم نہ کرنے کا رونا رو رہے ہونگے۔ مشتری عقرب کا ہوکر زائچہ کے خانہ 2 پر قابض ہے۔ اشارہ دیتا ہے کہ نومنتخب حکومت اپنے زیادہ چاہنے والے کامیاب سیاست دانوں کو ہمراہ لے کر چلنے پر اس بات سے پریشان ہے کہ اختیارات کی تقسیم میں کسی سے ناانصافی نہ ہو۔ واللہ اعلم بالصواب

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 07 | 06:43 تا 07:46 | 14:34 تا 15:41 | شمال مغرب | 19:56 تا 20:38 | شمال مشرق |

**بدکار دشمن تباہ و برباد ہو جائے**

(مقصد عمل) آپ اس دوران ایسے دشمن کی جائیداد یا عمارت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں کہ جس عمارت میں غیر شرعی اور ناجائز کام ہوتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ ناجائز طریقہ سے کمائی گئی دلت سے شرفاء کو تنگ کرتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ کسی ظالم شخص کے ہاتھوں تنگ آچکے ہوں اور طاقتور شخص کے سامنے کمزور ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) اس عمل کی تیاری قبل از وقت کریں ساعت نظر کے آغاز سے 2 روز قبل قبرستان میں مطلوبہ قبور تلاش کر کے رکھی جائے کہ عین وقت عمل آپ کو پریشانی کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ اس عمل کے لئے دن کی ساعت بھرپور مددگار ثابت ہوں گی۔ 8 عدد ایسی قبروں کی مٹی حاصل کی جائے کہ جو لوگ قتل ہوئے ہوں یا خودکشی کی گئی ہو یا کسی طویل بیماری کے سبب موت واقع ہوئی ہو۔ ان 8 قبروں کی مٹی کو اکھٹی کرلیں بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے اس مٹی پر 80 بار سورۃ الھب پڑھ کر اس مٹی پر پھونک دیں گے اور پھر کسی وقت بھی وہ مٹی اس عمارت یا اُس جگہ کو جسے برباد کرنا ہو وہاں پھینک دیں گے۔ روزانہ 80 بار سورۃ الھب بعد نماز عشاء 8 روز تک بلا ناغہ پڑھیں۔ جلد مقصد کا حصول ہوگا۔

## زہرہ تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 08 | 10:05 تا 11:12 | 12:19 تا 13:27 | شمال مشرق | 19:56 تا 20:38 | شمال |

**چرب زبان بیوی، عیاش شوہر**

(مقصد عمل) مرد و عورت میں صلح کرانے کیلئے یا ایسے پریشان افراد جو کہ اپنی بیوی کے ہاتھوں تنگ ہوں کہ وہ چرب زبان اور نافرمان ہو یا ایسی خواتین کہ جن کے شوہر عیاش طبعیت اور زیادہ غصہ والے ہوں اس عمل سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) **یا رحمن یا رحیم یا کریم یا ولی** کا ورد سوا پاؤ مکھن کی ڈلی پر 721 بار کریں اول آخر درود شریف 21 بار پڑھیں۔ بعد ورد اس مکھن کو کسی بھی طرح اُس شخص کو کھلا دیں جس سے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہوں، اس عمل کی برکت سے وہ شخص مکمل طور پر صاحب عمل کے لیے مسخر ہو جائے گا۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 09 | 07:46 تا 08:58 | 15:41 تا 16:46 | شمال | 22:16 تا 23:27 | مشرق |

**نکاح کی بندش اب نہ رہے گی**

(**مقصد عمل**) سیاروں کی اس نظر میں بچیوں کی شادی کی بندش کو ختم کرنے کیلئے عمل کیا جاسکتا ہے لیکن دوران عمل اور بعد عمل آپ کی مکمل توجہ اور یکسوئی از حد ضروری ہے۔

(**عمل**) اول آخر درود شریف 7 بار **سورہ احزاب** کی پہلی 14 آیات 3 بار پڑھنے کے بعد سفید کاغذ پر لکھ کر اچھی طرح خوشبو لگا کر تعویز کو سبز اور سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں بعد نماز فجر روزانہ اول آخر درود شریف 7 بار پڑھنے کے بعد **سورہ احزاب** 1 بار پڑھیں ان شاء اللہ جلد ہی نکاح کا پیغام آجائے گا اور نکاح کی بندش ختم ہو جائے گی جب تک مقصد حل نہ ہو عمل کو جاری رکھیں۔ نقش بنانے کیلئے سبز رنگ کی ریشمی کپڑے پر یا چاندی یا سونے کی تختی پر **سورہ احزاب** کے اعداد 5525 کا نقش مربع آتشی چال سے پر کریں دوسری جانب طلسم عطارد بنائیں جلد ہی مقصد پورا ہوگا۔

## زہرہ تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 10 | 05:36 تا 06:43 | 13:27 تا 14:34 | مشرق | 20:38 تا 21:41 | جنوب مغرب |

**زانیہ عورت، زانی مرد کے تعلقات کا خاتمہ**

نوٹ:۔ قارئین تحفہ روحانیات اعمال شراختیار کرنے سے قبل خصوصی اجازت طلب کریں۔ **ادارہ روحانیات**

(مقصد عمل) سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسی عورتیں جو بدکاری اور غیر شرعی فعل کی مرتکب ہوا جو زبان درازی بہتان اور اسی قسم کے دوسرے گناہوں میں مبتلا ہوں ان کو سزا دینے یا ان بداعمال سے باز رکھنے کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے یا مرد اور عورت کو سزا دینے کیلئے یا ان کے ناجائز تعلق کو ختم کرنے کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے۔

(عمل) دیئے گئے وقت میں گدھا، گھوڑا، کتا یا بلا وغیرہ یا کسی بھی حرام جانور کی ہڈی پر اس طلسم کو پڑھ کر آگ میں ڈال دیں۔ اور جب تک یہ ہڈی جل کر خاکستر نہ ہو اُس وقت تک ان طلسماتی الفاظ کو پڑھتے رہیں جب ہڈی جل جائے تو اُس کی راکھ کو اُٹھا کر اُس مکان میں یا اُس جگہ پر پھینک دیں جہاں پر ایسا بدکار شخص رہتا ہو ان شاء اللہ چند ہی یوم میں وہ شخص اپنی بدکاری سے باز آ جائے گا پڑھتے ہوئے اُس شخص کا تصور اور اپنے مقصد کا دھیان رہے وہ طلسم جو اس وقت پڑھا جائے گا وہ یہ ہے

**اھطم فشذ ھب ھب لا مھو لا ھتا۔**

نقش بنانے کے لیے 442 عدد کا مربع آتشی اس ہڈی پر لکھیں نیچا اپنا مقصد تحریر کریں۔ بدکار شخص کا نام اگر متبرک ناموں میں سے ہے تو نام لکھنے کی بجائے اس وقت صرف اُس شخص کا تصور کیا جائے اور اگر نام متبرک نہیں ہے مثلاً گلو، بالا، کالا وغیرہ یعنی عرف عام مشہور ہے تو یہی لکھا جائے گا۔

## عطارد تربیع مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 11 | 06:43 تا 07:46 | 11:12 تا 12:19 | جنوب مغرب | 19:03 تا 19:56 | مغرب |

### دشمن کی عمارت ختم ہو جائے

(مقصد عمل) آپ اس دوران ایسے دشمن کی جائیداد یا عمارت کو تباہ و برباد کر سکتے ہیں کہ جس عمارت میں غیر شرعی اور ناجائز کام ہوتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ ناجائز طریقہ سے کمائی گئی دولت سے شرفاء کو تنگ کرتے ہوں یا ایسے افراد جو کہ کسی ظالم شخص کے ہاتھوں تنگ آ چکے ہوں اور طاقتور شخص کے سامنے کمزور ہوں اس وظیفہ سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(عمل) 9 عدد ایسی قبروں کی مٹی حاصل کی جائے کہ جو لوگ قتل ہوئے ہوں یا خود کشی کی گئی ہو یا کسی طویل بیماری کے سبب موت واقع ہوئی ہو۔ ان قبروں کی مٹی اکٹھی کر لیں بغیر بسم اللہ اور درود شریف کے اس مٹی پر 90 بار سورہ الھب پڑھ کر اس مٹی پر پھونک دیں اور پھر کسی بھی وقت وہ مٹی اس عمارت میں ایسی جگہ پر ڈال دیں کہ جس جگہ پر مٹی ڈالنے سے اُس کی بے حرمتی نہ ہو۔ روزانہ 80 بار سورہ الھب بعد نماز عشاء 8 روز تک بلا ناغہ پڑھیں۔

## عطارد تسدیس زہرہ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | 18 | 10:06 تا 12:20 | 17:56 تا 19:56 | جنوب مغرب | | |

### من پسند شادی ہو جائے

(مقصد عمل) من پسند شادی کرنے کے لیے یا کسی مرد و عورت کو اپنی محبت میں مبتلا کرنے کیلئے ذیل کے وظیفہ سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

(عمل) دیسی گھی اور شہد خالص ملا کر نئے مٹی کے چراغ میں نئی روئی لگا کر ایک چراغ تیار کر لیں دیئے گئے وقت میں پاک صاف تنہا مکان میں چراغ کو باوضو ہو کر روشن کریں اول آخر درود شریف 7 بار پڑھ کر 21 تسبیح "**یا اللہُ یا رحمنُ یا رحیم**"، پڑھیں نیت اپنے کام کی رکھے بعد میں یہ ہی عمل مسلسل 7 روز تک کریں ان شاء اللہ جلد ہی مقصد میں کامیابی ملے گی۔

## شمس تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 26 | 05:40 تا 06:40 | 13:30 تا 14:30 | مغرب | 20:30 تا 21:30 | جنوب |

### جائز خواہشات تکمیل ہو جائے

(مقصد عمل) ستاروں کی اس نظر کے تحت روزگار کی بندش ختم کرنے اور اپنی جائز خواہشات کی تکمیل کیلئے عمل کیا جا سکتا ہے۔ ویسے تو انسان کی بیشمار خواہشات ہوتی ہیں لیکن رزق روزی سے متعلق یا عہدہ میں ترقی حاصل کرنے کیلئے ذیل کے عمل کو کریں تو نتائج جلد بہتر نکلیں گے۔

(عمل) ذیل کے عمل میں اسم اعظم **یا باسط** 720 بار کریں اگر نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں تو مثلث آبی کا نقش بنائیں عدد اسم **باسط** 72 ہیں۔ اسی اسم کے چاروں عناصر کے نقش بنائیں۔ نقش خاکی چال اپنے پاس رکھیں۔ باقی تینوں نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کر لیں۔ جو لوگ نقش نہ بنا سکیں وہ اسم **باسط** 72 بار ورد کرنے کے بعد 72 عدد چھوہاروں پر دم کر دیں۔ روزانہ ایک چھوہارہ لیں اور نہار منہ اس چھوہارے پر 72 بار **یا باسط** پڑھ کر کھا لیں۔ اپنے مقصد کی اور رزق روزی کی دعا کریں۔ ان چھوہاروں کی گٹھلی کو سنبھال کر رکھ لیں۔ چھوہارے ختم ہونے کے بعد روزانہ ان گٹھلیوں پر 72 بار **یا باسط** پڑھا جائے۔ ہر قسم کی بندش ختم ہونے ساتھ رزق روزی میں بے انتہا اضافہ ہوگا۔

درج بالا تمام ساعت ملتان وقت کے مطابق ہیں دیگر شہروں کا فرق وقت جمع نفی کر لیا جائے (ادارہ)

## عطارد تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 28 | 09:03 تا 10:05 | 16:40 تا 17:50 | شمال مغرب | 18:55 تا 19:55 | شمال مشرق |

### سخت ترین دشمن بیمار ہوجائیگا

**(مقصد عمل)** یہ عمل شر ہے گزشتہ کئی بار ذکر کیا جاچکا ہے کہ عمل شر نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود عمل کرنے والے کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔موکلات اور جنات جب تک عمل کرنے والے کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔عمل صرف ان حالات میں کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔عمل سخت ترین دشمن کو بیماری میں مبتلا کرنے کیلئے ہے۔

**(عمل)** قبرستان سے ایسی قبر کی مٹی جمع کی جائے کہ بعد قبرستان کے نلکا سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنالیا جائے۔اب اس پتلے کو عمل کے وقت سامنے رکھ کر 80بار ''سورۃ لہب ا'' بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلہ پر پھونک دیں۔جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80بار حرف ''ف'' لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلہ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔اختتام وظیفہ پر 800روپے کی کوئی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔عمل سے قبل حصار لازمی لگالیں۔

## سورج گرہن

جزوی سورج گرہن 11اگست بروز ہفتہ کو ہوگا۔جبکہ سورج گرہن کا آغاز 13:02 پر ہوکر 14:46 پر مکمل ہوکر 16:30 پر ختم ہوگا۔اس جزوی سورج گرہن کی کل مدت 3 گھنٹہ 28 منٹ ہوگی۔

جزوی سورج گرہن جن ممالک میں نظر آئیگا۔یہ گرہن مغربی ایشاء' شمالی مشرقی یورپ' شمالی امریکہ کے شمالی علاقہ جات' گرین لینڈ' ناروے' کینیڈا' روس' منگولیا چین اور اٹلانٹک پر ختم ہوگا۔

ساؤتھ جنوبی آسٹریلیا سے ہوتا ہوا بحر اوقیانوس پر ختم ہوگا۔

**(نوٹ)** یاد رکھیں یہ شمسی گرہن برج اسد کے 18.49 درجہ پر ہورہا ہے۔یہ گرہن برج ثور' اسد' عقرب' دلو سے متعلقہ بروج کے افراد کو متاثر کریگا لہذا گرہن کی نحوست سے بچنے کیلئے دو رکعت نماز نفل برائے دفع نحوست گرہن ادا کریں۔گرہن سے قبل سوا پاؤ سو جی کالے تل اور شکر پاس رکھیں بوقت عروج گرہن یہ اشیاء حشرات الارض کو ڈال دیں۔

اس کے علاوہ پانچ قسم کے سیاہ اناج کالی مرچ' لونگ سورج مکھی کے بیج کالا زیرہ' سیاہ تل مٹھی بھر لے کر صدقہ کی نیت سے خالی جگہ پر پھینک دیں بوقت گرہن نیلا اور سیاہ رنگ کا لباس استعمال نہ کیا جائے بہتر ہے کہ گرہن سے ایک دن قبل اور ایک دن بعد یہ رنگ نہ استعمال کریں۔گرہن کے نحس اثرات کی وجہ سے متذکرہ بالا بروج کے افراد اگر کسی بیماری میں مبتلا ہے تو یہ مرض طوالت اختیار کر جائیگا۔اور اگر کسی پریشانی یا مصیبت میں پھنسے ہوئے ہیں تو اس کی شدت میں اضافہ ہو جائیگا ایسی صورت میں صدقہ اور نوافل وقت گرہن ادا کر کے ان مشکلات سے بچا جاسکتا ہے۔

## ہبوط زہرہ

سیارہ زہرہ جب آسمان پر گردش کرتے ہوئے برج سنبلہ کے 27 درجہ پر پہنچتا ہے تو اس سیارہ کو ہبوط ہو جاتا ہے یہ نحس ترین طاقت ہے جس میں زہرہ سے متعلق تمام امور نحس ہو جاتے ہیں اس خاص وقت میں نفرت و نفاق ڈالنا دو لوگوں کے درمیان جدائی پیدا کرنا گھر میں لڑائی جھگڑا یا کسی شخص مثلاً ڈاکٹر، اسا تذہ کرام، وکیل یا شوبز سے تعلق رکھنے والے افراد یا دوکاندار حضرات یا کسی بھی شخص کے نکاح کو باندھنے کیلئے زہرہ کے درجہ ہبوط سے اپنا مقصد حل کیا جاسکتا ہے۔لیکن یاد رہے کہ اگر آپ آج کسی کیلئے برا کریں گے تو کل آپ کے ساتھ بھی ایسا ہوسکتا ہے بہتر ہے کہ درج بالا تمام امور استخارہ کے بعد کیا جائیں کہ ایسے لوگ جو کہ معاشرہ کیلئے باعث بدنامی ہو یا ناجائز ارادے رکھتے ہوں ایسے لوگوں کیلئے اس خاص وقت میں عمل تیار کئے جاسکتے ہیں۔اس سال ہبوط زہرہ 03اگست بروز جمعہ 07بجکر 20منٹ تا 04اگست بروز ہفتہ صبح 06بجکر 28منٹ پر ہوگا۔

**پہلی ساعت** 03اگست 13:28 تا 14:36 جنوب مشرق

**دوسری ساعت** 03اگست 20:52 تا 21:44 جنوب مشرق

**تیسری ساعت** 04اگست 02:56 منٹ تا 03:46 جنوب مغرب

**نوٹ**:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات' صبح 10 تا 01 بجے دوپہر فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں علاوہ اتوار۔

**0300-6351192**

تحفہ روحانیات کے باقاعدہ لکھاری

# آپ بھی جانئے! راجہ اعجاز حسین صاحب

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ کا مکمل نام کیا ہے کیونکہ اکثر لوگ اصل نام کے ساتھ قلمی نام بھی رکھتے ہیں اور خاص طور سے ایسے افراد جن کا تعلق علمی تحقیق کتاب اور قلم سے ہوا کثر و بیشتر دیکھا گیا ہے کہ بہت کم لوگ اُن کے اصل نام سے اُنہیں پہنچاتے ہیں آپ ماشاء اللہ روحانی قلمکار ہیں ہمارے قارئین سب سے پہلے آپ نے مکمل نام کے بارے میں جاننے چاہیں گے؟

**راجہ صاحب:** ۔اللہ تعالیٰ آپ پر ہمیشہ شفقت فرمائے محمدؐ وآلِ محمدؐ کے طفیل آپ کے ادارے کو سدا آباد رکھے اور شکوریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے میرا انٹرویو اس عظیم روحانی ماہنامہ میں شائع کرنے کا فیصلہ کیا مجھے خوشی ہورہی ہے کہ آج آپ سے براہ راست ملاقات ہوئی۔

اب آپ کے سوال کی جانب آتے ہیں محترم شروع سے اب تک میری پہچان میرے حقیقی نام سے ہی رہی یقیناً صاحب علم شعراء حضرات قلمی نام بھی رکھتے ہیں مگر میں نے اپنی پہچان اپنے نام سے ہی کروائی یعنی میرا پورا نام راجہ اعجاز حسین ہے۔اسی نام سے جانا پہچانا جاتا ہوں۔

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ کی درست تاریخ پیدائش اور شہر پیدائش کونسا ہے؟

**راجہ صاحب:** ۔ہمارا قدیمی تعلق چنیوٹ سے ہے جدی پشتی ہم وہاں کے رہنے والے ہیں اور آپ کو معلوم ہے کہ جھنگ اور چنیوٹ میں مومنین کی ایک خاصی تعداد اور حلقہ موجود ہے۔ویسے تو اس علاقہ میں آپکو دیگر مسالک کے لوگ بھی بڑی تعداد میں مل جائینگے۔یہ ہر ایک کا ذاتی مسئلہ ہے میں اس طرف نہیں جانا چاہتا۔ہم مسالک میں تقسیم ہو گئے لیکن مولا ہمیشہ پیار اور محبت رکھے لیکن دیکھیں کہ لوگ مذاہب میں بھی تقسیم ہو کر اکھٹے رہ رہے ہوتے ہیں میری تاریخ پیدائش 02 فروری 1980ء شہر چنیوٹ ہے۔پھر ایک عرصہ بعد میں شہر کراچی منتقل ہو گیا اور تاحال اسی شہر میں قیام پذیر ہوں۔

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ کے روحانی استاد کونسے ہیں اور آپ کے استاد محترم کا تعلق کس شہر سے ہے۔

**راجہ صاحب:** ۔جیسا کہ آپ نے واضح کیا ہوا ہے کہ روحانیت ایک سمندر کی مانند ہے کوئی بھی شخص اس میں کامل اور اکمل نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اہل بیت سے محبت اور شدید محبت نہ کرے کلمہ محمد یہ ہمارے ایمان کا حصہ ہے۔میرے استاد محترم روحانیت کا بلند پایہ مقام راجہ محمد افتخار صاحب ہیں۔ان سے میرا قریبی تعلق رہا اور جو کچھ میں آج ہوں ان کی محبت محنت اور شفقت کا نتیجہ ہے۔میرے روحانی استاد محترم کا تعلق بھی اسی شہر کراچی سے ہے۔

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ کس آیت مبارکہ کی مدد سے روحانی امداد کرتے ہیں۔جیسا کہ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب ہمیشہ سورۃ مزمل سے روحانی امداد کرتے ہیں اور اُنہی کی نسبت میں بھی سورۃ مزمل کے روحانی فیض سے سراب ہو رہا ہوں۔

**راجہ صاحب:** ۔جی ہاں بالکل آپ نے درست فرمایا ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب بلاشبہ دُنیا بھر میں سورۃ مزمل کے حوالہ سے مشہور روحانی شخصیت ہیں۔میں سمجھتا ہوں کہ اب تک سورۃ مزمل پر اتنی تحقیق کسی دوسرے شخص نے نہ کی ہوگی۔میں خود ذاتی طور پر ان سے بہت متاثر ہوں میرے استاد محترم سورۃ کوثر کی روحانیت سے کام لیتے رہے جس طرح وہ خود سورۃ کوثر کی برکات سے پریشان حال لوگوں کے مسائل حل کرنے کیلئے کوشاں رہتے تھے اسی رستہ کو میں نے بھی اپنایا اور سورۃ کوثر کی برکات سے میں روحانی منازل آہستہ آہستہ طے کر رہا ہوں۔اور اسی سورۃ مبارکہ کا فیض عوام الناس میں تقسیم کر رہا ہوں

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ کیا نقوش اور الواح عام سادہ کاغذ پر کام کروانے سے کام نہیں کرتی اگر کرتی ہیں تو قیمتی دھاتوں زعفران اور مشک کی کیا ضرورت ہے۔

**راجہ صاحب:** ۔یہ تو آپ نے بہت خوبصورت بات کی۔جعفریہ جنتری اور مزمل روحانی جنتری میں مجھے یہ بات پڑھنے کو ملی ماہر روحانیت نے فرمایا تھا کہ جس طرح عام کلام عام کاغذ پر تحریر کی جاتی ہیں کیونکہ وہ عام ہیں خاص نہیں۔اسی طرح میں سمجھتا ہوں کہ جب خاص کلام الٰہی ہو جس کا ادبی تقاضا ہو کہ اس کلام کو سر پر بھی اُٹھا کر رکھ لیں تو بھی اس کا ادب پورا نہ ہوگا۔یہی وجہ ہے کہ ماہرین روحانیت کی کوشش ہوتی ہے کہ اس کلام سے استخراج شدہ نقوش اور الواح کو ہمیشہ قیمتی سیاہی اور قیمتی دھاتوں

پر تحریر کیا جائے تا کہ قیمتی روحانی فیض ہم تک پہنچیں یہ الگ بات ہے کہ جو لوگ قیمتی دھاتوں کا استعمال نہیں کر سکتے کم از کم وہ افراد اچھے سے اچھے کاغذ پر زعفران اور مشک کی سیاہی سے نقوش والواح تیار کریں تا کہ اُن کا روحانی فیض جلد از جلد ظاہر ہو اور اُن کے تقدس میں کوئی کمی نہ آئے۔

**نبیل مزمل:** ۔محترم راجہ صاحب آپ روحانی میدان میں کتنے عرصے سے ہیں۔ کہ عوام الناس میں اپنا فیض تقسیم کر رہے ہیں۔

**راجہ صاحب:** ۔محترم عرصہ 18 سال سے میں روحانیت سے وابستہ ہوں مگر ابھی تک طالب علم ہوں کیونکہ روحانی علم ایک ایسا خزانہ ہے کہ انسان قبر تک بھی مکمل نہیں ہو سکتا ہے اور پھر اگر دوسری طرف بات کی جائے کہ قرآنی علم، میں تو صرف یہ جانتا ہوں کہ اگر انسان ہزار زندگیاں بھی لے کر دُنیا میں آئے اور قرآن پاک کی ایک آیت پر بھی تحقیق کرنا شروع کر دے تو اُس کی زندگیاں بھی کم پڑ جائینگی اور وہ نامکمل رہے گا۔ میرے بھائی یہ تو صرف میری زندگی کے 18 سال ہیں اور اگر 1800 سال بھی ہو تو میں سمجھتا ہوں کہ طالب علم ہی رہونگا۔ روحانی پیاس کبھی نہیں بجھتی

**نبیل مزمل:** ۔علم الاعداد کے بارے میں آپ کیا کہتے ہیں کیا واقعی عدد کی تاثیر انسان کی شخصیت پر اثر رکھتی ہے۔ کچھ لوگ علم اعداد کے بارے میں اچھا تاثر نہیں دیتے اور فضولیات شمار کرتے ہیں۔ ہمارے قارئین کو بتائیں کہ اُنکا خیال درست ہے یا غلط؟

**راجہ صاحب:** ۔محترم آپ کے سوالات انتہائی دلچسپ ہیں۔ یقین جانیں میرے مطلب کے ہیں۔ جو لوگ روحانی علوم اور خاص طور سے علم اعداد کے بارے میں ایسا خیال رکھتے ہیں اُنکی اپنی ناقص علمی ہیں صاف ظاہر ہے کہ کبھی انہوں نے اعداد کی قوت بارے نہ کبھی پڑھا نہ کبھی پرکھا لہٰذا اگر وہ اس قسم کے خیالات رکھتے ہیں تو ایسے لوگوں کو اُن کی علمی کمزوری کہا جائیگا لیکن میری تحقیق یہ ہے کہ پورا کا پورا قرآن اعداد کی قوت سے بھرا پڑا ہے اعداد کے معجزات آپ کو ہر آیت اور ہر لفظ میں نظر آئینگے مگر کچھ لوگ علم الاعداد یعنی نمبرالوجی کو زمانہ حال کی ایجاد خیال کرتے ہیں لیکن یہ دراصل بہت قدیم علم اور پرانے زمانہ کی آرین، عبرانی، یونانی اور مصری قوموں میں اس کا بہت رواج تھا، اعداد 1 سے 9 تک ہیں اور ہر انسان کا جو ذاتی عدد ہوتا ہے وہ ہی عدد یا نمبر شخصیت کا نمبر کہلاتا اسی نمبر کو مدنظر رکھتے ہوئے۔ ہم انسان کی شخصیت پرکھ لیتے ہیں۔

**نبیل مزمل:** ۔روحانی وظائف تو بہت سنے ہیں کچھ لوگ روحانیت کے شوقین بھی ہوتے ہیں مگر ان پر روحانی اسرار نہیں کھل رہے ہوتے اس کی وجہ کیا ہے۔

**راجہ صاحب:** ۔محترم پہلی بات یہ ہے کہ جو شخص بھی روحانی اعمال کر رہا ہو اس کو چاہئے کہ سب سے پہلے اپنے باطن اور قلب کو پاکیزہ کرے اور وظائف واعمال میں توجہ الا اللہ ضروری ہوتی ہے کچھ لوگ وقت کی پابندی اور جگہ کی پابندی کا خیال نہیں کرتے ہیں جس کی وجہ سے ان کا مشاہدہ و مراقبہ نہیں کھل رہا ہوتا میرا یہ تجربہ ہے کہ اگر توجہ اور یکسوئی کے ساتھ وظائف کریں تو کبھی ناکامی نہیں ہوتی۔ پہلے موکلین کا استخراج کر لینا چاہیے۔

**نبیل مزمل:** ۔آپ نے گزشتہ جواب کے آخر میں موکلین کے استخراج کی بات کی اس سے آپ کی کیا مراد ہے؟

**راجہ صاحب:** ۔استخراج کا مطلب نکالنا یا دریافت کرنا ہے ایک اسم یا آیت سے دو چیز نکالنا یعنی انسان کے نام کا ظاہری اسم اعظم یا باطنی اسم اعظم یا پھر اسراری مخفی اسم اعظم نکالنا، یا پھر انسان کے نام سے موکل برآمد کرنا یا کسی اسم یا آیت مبارکہ کا موکل برآمد کرنا اسی کو استخراج کہتے ہیں۔

**نبیل مزمل:** ۔آپ نے بہت سے لوگوں کیلئے اعمال تیار کیے ہوں گے تا کہ وہ ان سے روحانی استفادہ کر سکے مگر آپ کا زیادہ تجربہ اور مہارت کس چیز پر ہے جس کے کرنے سے لوگ جلد سے جلد مشکلات سے نجات حاصل کرتے ہیں۔

**راجہ صاحب:** ۔محترم میری کوشش تو پوری ہوتی ہے کہ میں جو بھی نقش یا لوح بنا کر دوں وہ فیوض و برکات سے بھرپور ہو اور میں ہر عمل توجہ کے ساتھ ہی تیار کر کے دیتا ہوں۔ میں سورۃ کوثر کی روحانی قوت کے ساتھ دوسرے درجہ پر حروف صوامت سے زیادہ کام لیتا ہوں۔ حروف صوامت وہ حروف ہوتے ہیں جو بے نقطہ ہوں، ان کی مدد سے لڑائی جھگڑے کی بندش، طلاق کی بندش، اولاد کی نافرمانی کی بندش، غیر مستورات سے ملنے کی بندش، بدکاری اور نشہ، جواء کی بندش ہو سکتی ہے پر شرط یہ ہے کہ انسان حروف صوامت کا عامل ہو اس کی مدد سے دور حاضر میں انسان بہت سے کام لے سکتا ہے گزشتہ 12 سال سے یہ عمل بہت ہی زیادہ میرے استعمال میں ہے جس سے ہزاروں لوگ فیض یاب ہو کر مجھے اپنی دعاؤں میں شامل رکھتے ہیں۔

**نبیل مزمل:** ۔آخر میں آپ قارئین کو کیا پیغام دینا چاہئیں گے۔

**راجہ صاحب:** ۔قارئین سے یہ ہی گزارش ہے کہ علم سے وابستہ رہیں اور جعلی عاملوں سے بچیں، ہمیشہ صاحب علم عامل سے رابطہ میں رہیں کیونکہ احمق و کم علم انسان کی مجلس یا محفل کرنا وقت کا ضائع کرنا ہوتا ہے۔ آج کل سوشل میڈیا پر بیشار جعلی روحانی معالجین مل جائینگے ان سے بچیں۔

# آیت الکرسی کا وظیفہ

دینی و دنیاوی فوائد

مراسلہ:۔ نعیم مدنی (فیصل آباد)

عزیزان من! روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں پہلا مضمون ارسال کر رہا ہوں۔ کسی دوست نے مجھے یہ مضمون بذریعہ ایس ایم ایس ارسال کیا پڑھا اور اچھا لگا اس لئے آپ دوستوں کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔

عبداللہ بن عوفؓ فرماتے ہیں کہ ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ قیامت برپا ہو چکی ہے اور مجھے بے حساب و کتاب لایا جا رہا ہے۔ میرا حساب بڑی آسانی سے ہو گیا پھر مجھے جنت میں لایا گیا اور وہاں مجھے بہت سارے محل دکھائے گئے مجھے کہتے ہیں کہ اس محل کے دروازوں کو شمار کرو میں نے شمار کئے تو 50 دروازے تھے۔ پھر کہتے ہیں کہ اس محل کے گھروں کو شمار کرو میں نے گھروں کو شمار کیا تو 175 گھر تھے انتہائی خوشی ہوئی اور اسی خوشی میں میری آنکھ کھل گئی اللہ کا شکر ادا کیا اور صبح ہوتے ہی ابن سرینؒ کے پاس گیا اور اپنے کواب کو بیان کیا انہوں نے فرمایا یقیناً آپ آیت الکرسی کی زیادہ تلاوت فرماتے ہیں میں نے کہا جی ہاں اسی طرح ہے لیکن آپکو کیسے پتہ چلا؟

اب سرینؒ فرماتے ہیں کہ اس آیت کہ 50 کلمے ہیں 175 حروف ہیں' میں نے ان کے حافظہ کی تیزی کی داد دی تعجب ہوا پھر مجھے کہتے ہیں کہ جو شخص آیت الکرسی کی زیادہ تلاوت کریگا موت کی سختی اس پر آسان ہو جائیگی۔

آیت الکرسی آسمانی نور ہے۔

آیت الکرسی عرشی خزانے کی ایک آیت ہے۔

آیت الکرسی سفر میں سلامتی کا باعث بنتی ہے۔

آیت الکرسی قرآن میں بلند ترین مقام پر فائز ہے۔

جب نبی کریمؐ بستر پر تشریف لے جاتے تو آیت الکرسی کا ورد فرماتے۔

آیت الکرسی پڑھنے والا ہر بلا و آفت سے محفوظ رہتا ہے۔

برائے رفع فقر آیت الکرسی موثر ہے اور غیب سے اللہ کی مدد پہنچتی ہے۔

ہر چیز آیت الکرسی میں ہے یعنی کرسی مین آسمان اور زمین کی گنجائش ہے تنہائی میں آیت الکرسی پڑھنے سے رنج و خوف دور ہوتا ہے اور اللہ کی جانب سے مدد ہوتی ہے۔

آیت الکرسی کو مستجب نمازوں میں' ایام ہفتہ شب و روز میں' نماز تہجد اور میت کو دفن کرتے وقت پڑھیں۔

سوتے وقت آیت الکرسی کو پڑھیں کیونکہ اس طرح اللہ تعالیٰ ایک فرشتے کی ڈیوٹی لگا دیتا ہے جو کہ صبح تک آپکی حفاظت کرتا ہے۔

جب بھی آنکھ کا درد ہو آیت الکرسی پڑھیں اس درد کا کسی کے سامنے اظہار نہ کریں ان شاء اللہ فوری افاقہ ہو گا۔

نبی کریمؐ نے فرمایا جس گھر میں آیت الکرسی پڑھی جائے ابلیس اس گھر سے دور رہتا ہے اور سحر' جادو سے بھی اللہ تعالیٰ اس گھر کی حفاظت فرماتا ہے۔

آیت الکرسی پایہ عرش الٰہی ہے اس کی تلاوت کا حدف یہ ہے کہ لوگ اللہ کے سوا کسی اور کی پرستش نہ کرے کسی دوسرے کے سامنے اپنا سر نہ جھکائیں۔ لوگوں کے اندر روح توحید پیدا ہو۔ آیت الکرسی عقلوں کو بیدار اور حقیقی معبود کی پہچان کرواتی ہے۔

وقت غروب آفتاب اکتالیس بار آیت الکرسی پڑھنے سے حاجت پوری ہوتی ہے۔ (اکتالیس بار العلی العظیم تک پڑھیں) یعنی کے یہ ایک آیت یہ عمل تجربہ شدہ ہے اس کی برکت سے ہر مشکل پریشانی اور غم سے نجات ملتی ہے جسمانی و روحانی شفاء ملتی ہے۔ ضرور آزمائیں۔

آیت الکرسی کی برکت سے آنکھوں کا نور زیادہ ہو جاتا ہے۔

اگر کوئی بھی شخص آیت الکرسی کو پڑھ کر اس کا ثواب اپنے مرحومین کو کرے تو اللہ تعالیٰ کی جانب سے ایک فرشتہ کی ڈیوٹی لگا دی جاتی ہے جو کہ اُس شخص کی طرف سے تسبیح کرتا ہے۔

آیت الکرسی اچھے کاغذ یا دھات پر کندہ کر کے کھیتوں یا دوکان میں رکھ دی جائے تو رزق میں برکت ہو گی۔

نبی کریمﷺ سے نقل ہے کہ یہ آیت مبارکہ اللہ کی تمام مخلوق سے زیادہ باعظمت ہے۔ چند کلام ایسے ہیں جو کہ قوت حافظہ کو زیادہ کرتے ہیں اُن میں سے ایک آیت الکرسی ہے۔

ہر رات آیت الکرسی پڑھیں تا کہ صبح تک اللہ کے حفظ و ایمان میں رہے۔ آیت الکرسی کے پڑھنے سے موت کے وقت آسانی پیدا ہو جاتی ہے۔

آیت الکرسی شرک کے میدانوں کو ویران کر دیتی ہے

آیت الکرسی سورۃ بقرہ کی سردار ہے



فیضان الجفر

# رجعت حروف صوامت کا توڑ حروف نورانی سے

تحریر: شہزادہ منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

میں اپنے تمام دوست احباب اور قارئین کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں محترم دوستوں سیاسی درجہ حرارت عروج پر ہے ہم غریبوں کو چاہیے اپنی روزی روٹی کے ساتھ ساتھ ملکی حالات پر بھی گہری نظر رکھیں تاکہ منتخب ہونے والی حکومت پیارے ملک پاکستان کا نام پھر سے دُنیا میں روشن کرے اور اسکو پھر سے کھویا ہوا وقار مل جائے۔ پاکستان ہے تو ہم ہیں۔ اللہ تعالیٰ نئی بننے والی حکومت کو ملک کی سلامتی کیلئے بڑے بڑے منشور پایہ تکمیل تک پہچانے کی توفیق دے۔

علم الحروف کی سائنس میں حروف صوامت کا نام کسی تعارف کا محتاج نہیں ہے۔ بہت سارے لوگ حروف صوامت اور ان کے عملیات کو پسند کرتے ہیں اور چاند یا سورج گرہن کے اوقات میں حروف صوامت کی زکات قائم کرتے ہیں۔ سو میں سے صرف پانچ فیصد لوگ قواعد عملیات کے مطابق درست طریقہ سے عملیات کا استخراج کرتے ہیں، باقی پچانوے فیصد لوگ حروف صوامت کو درست طریقہ سے استخراج نہ کرنے کی وجہ سے ناکام ہو جاتے ہیں اور حروف صوامت کی خطرناک رجعت نحوست گردش میں جکڑ جاتے ہیں اور خود کو تباہ و برباد کر دیتے ہیں اور آخر میں دردر کی ٹھوکریں کھا کر رجعت و نحوست سے جان چھڑانے کی کوشش کرتے ہیں۔

☆ اس دفعہ یہ تحفہ خاص برائے رجعت حروف صوامت کا توڑ یعنی لوح تحفظ حروف مقطعات نورانی لے کر حاضر ہوا ہوں یہ عمل میرے سینے کا ایک انمول و خاص راز تھا جس کو قارئین کے لئے ظاہر کر رہا ہوں۔ ایسے راز لاکھوں روپیہ ادا کرنے کے بعد بھی نہیں ملتے۔ یہ گوہر نایاب ہیں جو روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں خوش نصیب لوگوں کو ملتے ہیں۔

☆ **راز**: حروف صوامت کے اعداد 543 بنتے ہیں، اس کی رجعت کو توڑنے کے لئے حروف مقطعات نورانی سے توڑا جائے گا، کیوں کہ حروف مقطعات نورانی تحفظ اور حفاظت کے واسطے مجرب ہیں۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے حروف مقطعات نورانی سے کلام پاک کی حفاظت فرمائی ہے تو حروف صوامت کی کیا مجال ہے کہ اس کی رجعت و نحوست حروف مقطعات نورانی سے نہ ٹوٹے۔ اگر دیکھا جائے تو حروف صوامت کے 13 حروف میں سے 11 حروف نورانی ہیں۔ حروف مقطعات نورانی میں سے 4 کلمات ایسے انتخاب کئے ہیں جس کے اعداد بھی 543 بنتے ہیں۔ یعنی حروف صوامت کے اعداد 543 کے موافق ہیں۔

### ☆ حروف صوامت:

احد رسص طعك لموه اعداد 543 قمری۔

حروف صوامت کے کلمات چار بنتے ہیں۔ حروف مقطعات نورانی کے کلمات بھی چار بنتے ہیں۔ حروف صوامت کے اعداد 543 بنتے ہیں۔ تو حروف مقطعات نورانی کے اعداد بھی 543 بنتے ہیں۔ ایسے لوگ جو حروف صوامت کی رجعت و نحوست پڑ جانے کی وجہ سے پریشان ہو گئے ہوں۔ وہ اس عمل کو آزمائیں ان شاء اللہ بہت جلد حروف صوامت کی رجعت و نحوست سے محفوظ ہو جائیں گے۔ پہلے والی رجعت ختم ہو گی اور آئندہ کے لئے بھی تحفظ ملے گا۔ سب سے پہلے حروف مقطعات نورانی کی زکات قائم کریں۔

### طریقہ زکات:

حروف مقطعات نورانی آلرا کھیٰعص طس حم کو کسی سعد وقت شب معراج، شب برات، شب قدر، 13 رجب۔ نوروز عالم افروز۔ چاند کی یکم تاریخ تا چودہ تاریخ کے درمیان شرفات اوج۔ سعد نظرات۔ یا کسی اور نیک و سعد وقت میں آلرا کھیٰعص طس حم کو 543 دفعہ سفید کاغذ پر زعفران سے تحریر کر کے ہر ایک سطر کو علیحدہ علیحدہ کاٹ کر گندم کے آٹے میں گولیاں بنا کر کسی چلتے پانی میں ڈال دیں تو آپ ایک سال تک کے لئے عامل ہو جائیں گے۔ پھر روزانہ بلاناغہ 12 دفعہ لکھتے رہیں، چند دن بعد جب کاغذ جمع ہو جائیں تو پانی کے حوالے کر دیں۔ اب عبارت کو لکھ کر کچھ دن پانی میں گھول کر پئیں اور عبارت لکھ کر اپنے پاس رکھیں، حروف صوامت کی رجعت و نحوست سے محفوظ ہو جائیں گے۔

**طریقہ زکات**: 2 مندرجہ بالاتحریر کردہ اوقات میں اس لوح تحفظ کو 543 دفعہ لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیں۔ زکات قائم ہو جائے گی۔ پھر بوقت ضرور لوح تحفظ کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو حروف صوامت کی رجعت و نحوست سے محفوظ ہو جائیں گے۔ لوح تحفظ یہ ہے

۷۸۶
صرفیائیل

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۳۹ | ۶۱ | ۲۹ |
| ۴۲ | ۳ | ۲۸ | ۵۸ |
| ۲۷ | ۵۹ | ۴۱ | ۴ |

کہیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل

۷۸۶
صرفیائیل

| س | ل | ا | م |
|---|---|---|---|
| م | ا | ل | س |
| ل | س | م | ا |
| ا | م | س | ل |

کہیعص اسرافیل — حمعسق عزرائیل

**فوائد:** اس لوح کے حروف صوامت کی رجعت نحوست کے علاوہ اور بھی ہزاروں فوائد ملیں گے۔ لوح کو پاس رکھنے کے بعد ہر مسئلے میں ہر جگہ پر ہر خطرہ کے وقت تحفظ ملتا ہے۔

قارئین تحفہ روحانیات! گزشتہ صفحہ پر حروف صوامت کی رجعت و نحوست کا ایک مجرب عمل برائے توڑ پیش کیا تھا جو کہ یقیناً آپ لوگوں کو پسند آیا ہوگا۔ اور اب اس صفحہ پر حروف صوامت کی رجعت اور نحوست کو توڑنے کا ایک اور مجرب عمل برائے حروف مقطعات نورانی حاضر خدمت ہے، حروف صوامت کی رجعت و نحوست کو ختم کرنے کے لئے حروف مقطعات نورانی سے فائدہ لیا جائے تو فوراً رجعت نحوست اثر ختم ہو جاتا ہے۔

**حروف مقطعات نورانی** قرآن پاک کی 29 سورتوں کے اوّل میں آئے ہیں۔ ان حروف کو مفتاح السودہ بھی کہتے ہیں۔ حروف مقطعات نورانی میں قدرت کے پُراسرار راز ہیں۔ حروف مقطعات نورانی کے بہت سارے فوائد ہیں۔ جن کا تذکرہ کرنا ہماری طاقت سے باہر ہیں۔ ایسے لوگ و عاملین جو حروف صوامت کے عملیات میں شوق رکھتے ہیں ہر سال چاند و سورج گرہن میں زکات قائم کر کے حروف صوامت کے عملیات تیار کرتے ہیں یا گرہنوں کے علاوہ کسی اور طریقہ سے زکات قائم کر کے عملیات کرتے ہیں۔ ان کو یاد رہے کہ حروف صوامت کی رجعت و نحوست بہت خطرناک ہوتی ہے اور ان کے نحس اثرات انسان کو تباہ کر دیتے ہیں۔ ایسے لوگ جو عرصہ دراز سے حروف صوامت کی رجعت و نحوست میں گرفتار ہو گئے ہوں اور کسی بھی طرح سے رجعت کے اثرات سے جان نہ چھوٹ رہی ہو تو اس عمل سے فیض حاصل کریں یقیناً حروف صوامت کی رجعت کے نحس اثرات ختم ہو جائینگے۔

تعداد میں 13 ہیں جن کی ترتیب قمری یہ بنتی ہے

ادھو حطک لمس عصر ان کے اعداد قمری 543 بنتے ہیں۔

**حروف مقطعات نورانی:** ۔الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓمٓ طٰسٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ ۔ان کے اعداد قمری بھی 543 بنتے ہیں۔

بعض حروف صوامت کے اعداد 543 اور حروف مقطعات نورانی کے اعداد بھی 543 بنتے ہیں۔

**طریقہ زکات:** ۔مندرجہ بالا عبارت حروف مقطعات نورانی کو 543 دفعہ لکھ کر عامل بن جائیں۔

**طریقہ استعمال:** ۔عامل ہو جانے کے بعد حروف مقطعات نورانی کی عبارت الٓمٓ طٰہٰ طٰسٓمٓ طٰسٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ نٓ کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں اور ایک تعویذ لکھ کر پانی میں گھول کر پی لیں کچھ دنوں تک۔ حروف صوامت کی رجعت و نحوست ختم ہو جائے گی۔

☆ مزید تفصیلات کے لئے میری کتابیں اسرار حروف صوامت حصہ اوّل، حصہ دوم و بیاض منظور حصہ اوّل حصہ دوم کا مطالعہ فرمائیں۔

**نوٹ: اگلے ماہ پھر حروف صوامت کی رجعت و نحوست کو ختم کرنے کیلئے ایک اور مجرب عمل پیش کیا جائے گا ضرور پڑھیں۔ انتظار فرمائیے۔**

## حکمرانی و طاقت کا مظہر عدد ایک ﴿1﴾

# علم الاعداد و اسماء الحسنیٰ

تحریر:۔
حکیم حافظ عتیق الرحمن ضیاء
(کراچی)

محترم قارئین السلام علیکم ! موجودہ نفسا نفسی کے دور میں لوگ اپنی پریشانیوں اور مسائل کا حل اہل نجوم سے زائچہ کے ذریعے معلوم کرتے ہیں کہ کون سی لوح یا پتھر پہنیں یا کس اسم اعظم کے پڑھنے سے ان کے حالات میں بہتری آئے گی مگر ان میں سے اکثر خواتین وحضرات کو اپنی تاریخ پیدائش اور وقت پیدائش کا علم نہیں ہوتا لہذا ایسے خواتین وحضرات کے لئے ان کے ناموں کے مفرد اعداد کے ذریعے ان کی شخصیت کی خوبیاں و خامیاں اور حالات کی بہتری کے لئے علم الاعداد و اسما الحسنیٰ کے عنوان سے یہ سلسلہ حاضر خدمت ہے، ان شاء اللہ جلد ہی اس حوالے سے میری کتاب حاضر خدمت ہوگی جسمیں دیے گئے اسمائے پاک ان کے لئے اسم اعظم کا درجہ رکھتے ہیں۔ فروری کے مہینے میں عدد دو کے بارے میں پڑھا ۔کیونکہ سال 2018 کا مفرد عدد بھی، دو ، ہے لہذا اسکا ذکر پہلے کر دیا گیا ۔اگست کے مہینے میں سیارہ شمس اپنے ذاتی برج اسد میں موجود ہوتا ہے اور عدد "ایک" سیارہ شمس سے منسوب ہے جو کہ مضبوطی اور طاقت کا مظہر تصور کیا جاتا ہے۔علم الاعداد میں پہلا نمبر ہے اور نہایت اہم ہے جہاں کہیں ظاہر ہوتا ہے خود مختاری اور حکمرانی کے وصف کا ظاہر کرتا ہے۔اس کا حامل اپنے آپ پر بھروسہ کرنے والا ہوتا ہے۔اس کی مثبت اور تعمیری خصوصیات درج ذیل ہیں۔اعتماد ۔یقین ۔طاقت ۔ملکیت ۔خواہش ۔اقتدار ۔دیانت داری اور قابل اعتبار۔جبکہ منفی اور تخریبی خصوصیات کے تحت یہ قرضہ ۔فضول خرچی۔ غرور یا جھوٹی انا۔لالچ۔آوارگی ۔نمود و نمائش کا رجحان لاتا ہے۔

**چال چلن کے اعتبار سے** یہ لوگ آزاد خیال اور لیڈر ٹائپ ہوتے ہیں، اپنی کامیابی پر فخر کرتے ہیں اور ناکامیوں کو دوسروں کے کھاتے میں ڈال دیتے ہیں۔نمبر ایک کی فطرت بادشاہوں کی سی ہے۔اسی لیے یہ لوگ عموماً قانون سے بالاتر ہونا پسند کرتے ہیں۔یعنی ان کے نزدیک قانون کو ان کے تابع ہونا چاہیے۔کسی مقابلے یا رکاوٹ کی صورت میں بے صبرے ہو جاتے ہیں اور سخت طیش میں آجاتے ہیں یہ چاہتے ہیں کہ تمام کام مقررہ وقت پر درست طریقے سے انجام پائیں ۔بصورت دیگر ان کے مزاج میں برہمی اور غضب کے آثار پیدا ہو جائیں گے۔بڑی بڑی مشکلات اور مہمات میں بھی یہ گھبراتے ہرگز نہیں جو کچھ کہہ دیتے ہیں وہ حرف آخر ہوتا ہے۔اس بات کی بھی پروا نہیں کریں گے کہ کوئی ان کی بات کا کیا اثر لیتا ہے یا انہیں کیا نقصان پہنچا سکتا ہے جو کچھ بھی کہیں گے صاف واضح الفاظ میں اور دوٹوک۔

**صحت کے حوالے سے** یہ یاقوت عدد ہے۔غیر معمولی جسمانی قوت اور صحت دیتا ہے لیکن بد پرہیزی بھی اس کا خاصہ ہے اور اس خاصیت کی وجہ سے یہ لوگ اپنی صحت خود خراب کر لیتے ہیں۔

**شادی کے معاملات میں** یہ لوگ اپنی پسند کو ترجیح دیتے ہیں اور محبوبہ یا بیوی کے معاملے میں نہایت حاسدانہ اور قابضانہ انداز رکھتے ہیں۔نمبر 1 والے خود بھی بیوی سے مخلص اور وفادار رہتے ہیں۔اور ازدواجی زندگی کی ذمے داریوں کو خوش اسلوبی سے پورا کرتے ہیں۔اگر ان کی شادی دو یا چھ نمبر سے ہو جائے تو بہت بہتر ثابت ہوتی ہے۔نمبر چار کے ساتھ بھی ان کی اچھی زندگی گزرتی ہے۔نمبر پانچ اور سات کے ساتھ بھی ان کا ملاپ ممکن ہے مگر وہ مثالی نہیں ہوگا۔عدد آٹھ اور نو سے ان کی شادی خاصی ہنگامہ خیز اور جذباتی بھونچال کا سبب بنے گی لہذا زیادہ کامیاب نہیں رہے گی۔نمبر ایک کے حامل افراد اپنی قابلیت اور محنت کی بنا پر دولت پیدا کرتے ہیں ،خوش قسمتی بھی ان کا ساتھ دیتی ہے۔ان لوگوں کو چاہیے کہ وہ معاشی استحکام کے لے ہمیشہ ٹھوس بنیادوں پر آہستہ روی کے ساتھ عمل کریں۔کفایت شعاری وقناعت کو اپنا شعار بنائیں تو بہت جلد اپنی زندگی میں غیر معمولی کامیابیاں دیکھیں گے۔ان لوگوں کے لئے ہر مہینے کی ایک ،انیس اور اٹھائیس تاریخیں سعد اثرات رکھتی ہیں اور اتوار کا دن خوش بختی کا دن ہوتا ہے۔

سال میں 21 مارچ سے 20 اپریل اور 24 جولائی سے 23 اگست کا عرصہ موافق اثرات کا حامل ہوتا ہے۔زندگی کے اہم کاموں کی ابتدا اس عرصے ہر مہینے ان لوگوں کیلئے ہر مہینے کی ایک ،انیس اور اٹھائیس تاریخیں سعد اثرات رکھتی ہیں اور اتوار کا دن خوش بختی کا دن ہوتا ہے۔وہ تمام رنگ جو سنہری یعنی گولڈن اور پیلے شیڈ رکھتے ہوں ان کے لئے موافق ہوتے ہیں۔سیاہ رنگ کے استعمال سے انہیں پرہیز کرنا چاہیے۔نمبر ایک کے افراد کو طلوع آفتاب کے وقت گھر میں صندل کی دھونی دینا چاہیے اور اتوار کے روز صدقہ خیرات کرنا بہتر ہوتا ہے۔صدقہ کے طور پر سوجی اور شکر کا استعمال کریں۔اس کی برکت سے بلائیں مشکلات اور پریشانیاں دور ہو جائیں گی

نمبر ایک کے حامل خواتین و حضرات اپنی زندگی میں کسی قسم کی سختی سے گزر رہے ہوں۔حالات پریشان کن ہوں ہر کام میں رکاوٹ ہوں یا جسمانی و روحانی بیماری معاشی مسئلہ،رشتوں میں رکاوٹ ۔غرض کہ کوئی بھی مسائل موجود ہوں تو مندرجہ ذیل اسمائے پاک کے کل اعداد کا نقش اپنے نام کے پہلے حرف کے عنصر کے مطابق بنا کر پہن لیں اور اسمائے پاک میں سے کسی بھی ایک اسم کا ورد اپنے مقصد کے مطابق پڑھنا شروع کر دیں ان شاء اللہ بہت جلد حالات میں بہتری آنے لگے گی۔

واضح رہے کہ اللہ تعالیٰ کے ہر نام کا مفرد عدد اور کل ناموں کا مفرد عدد اور نقش کا عدد تمام ایک عدد ہی بنتا ہے۔اسمائے پاک اور نام کے پہلے حرف کا عنصر معلوم کرنے کیلئے جدول دیا جا رہا ہے اور اسی طرح آتشی، بادی، آبی اور خاکی چاروں چالوں کے نقوش بمع چال قارئین کی آسانی کیلئے حاضر خدمت ہیں۔روحانی معالجین اپنی خاص بیاض میں نوٹ فرما لیں۔

| نمبر شمار | اسماء الحسنیٰ | اعداد | خواص اسماء |
|---|---|---|---|
| 1 | رَحْمٰنُ | ۲۹۸ | موجب رحمت |
| 2 | مُؤمِنُ | ۱۳۶ | تحفظ شر جن وانس |
| 3 | مهیمن | ۱۴۵ | اسرار و حقائق ظہور |
| 4 | مُجیبُ | ۵۵ | برائے قبولیت دعا |
| 5 | مُقیت | ۵۵۰ | برائے صبر مصائب |
| 6 | زکیُّ | ۳۷ | برائے باطنی صفائی |
| 7 | وَلِیُّ | ۴۶ | فتوحات غیبی |
| 8 | واجِدُ | ۱۹ | شفائے امراض |
| 9 | اَوّلُ | ۳۷ | حصول اولاد |
| 10 | رَشِیْدُ | ۵۱۴ | فتوحات امور کلیہ |

کل تعداد ۱۸۳۷ مفرد عدد (1)

**جدول:۔حروف کی تقسیم عنصر کے مطابق**

| | |
|---|---|
| آتشی حروف | ا۔ہ۔ط۔م۔ف۔ش۔ذ |
| بادی حروف | ب۔پ۔و۔ی۔ن۔ص۔ت۔ٹ۔ض |
| آبی حروف | ج۔چ۔ز۔ک۔س۔ق۔ث |
| خاکی حروف | د۔ڈ۔ح۔ل۔ع۔ر۔ڑ۔خ۔غ |

**آتشی نقش**

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۶۱۶ | 1 ۶۰۸ | 6 ۶۱۳ |
| 3 ۶۱۰ | 5 ۶۱۲ | 7 ۶۱۵ |
| 4 ۶۱۱ | 9 ۲۱۷ | 2 ۶۰۹ |

**آبی نقش**

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۶۱۳ | 7 ۶۱۵ | 2 ۶۰۹ |
| 3 ۶۰۸ | 5 ۶۱۲ | 9 ۶۱۷ |
| 8 ۶۱۶ | 3 ۶۱۰ | 4 ۶۱۱ |

**بادی نقش**

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۶۰۹ | 7 ۶۱۵ | 6 ۶۱۳ |
| 3 ۶۱۷ | 5 ۶۱۲ | 1 ۶۰۸ |
| 4 ۶۱۱ | 3 ۶۱۰ | 8 ۶۱۶ |

**خاکی نقش**

| | | |
|---|---|---|
| 8 ۶۱۱ | 9 ۶۱۷ | 2 ۶۰۹ |
| 3 ۶۱۰ | 5 ۶۱۲ | 7 ۶۱۵ |
| 4 ۶۱۶ | 1 ۶۰۸ | 6 ۶۱۳ |

عزیزان من: اپنے نام کے اعداد نکالنے کے لئے حروف ابجد کا چارٹ مزل روحانی جنتری یا جعفریہ جنتری سے دیکھ لیں۔نقش بنانے کیلئے ایک مثال سے وضاحت کرتا چلوں مثال کے طور پر نجب نامی شخص نے اپنے لئے نقش بنانا ہے تو حروف ابجد قمری سے اعداد حاصل کیے ن کے 50،ج کے 3 اور ب کے عدد 2 بنے کل جمع کیے تو 55 اعداد حاصل ہوئے مفرد عدد بنانے کئے لیے جمع کیا 5+5 تو 10 عدد برآمد ہوا 0 کی کوئی حیثیت نہیں لہذا عدد ایک بنا اب دیکھا کہ نام کا پہلا حرف ن ہے اور جدول میں ن کو دیکھا تو بادی حروف نکلا لہذا کل اسمائے پاک کا نقش نجب نامی شخص کیلئے بادی چال سے بھرا جائے گا۔چاروں چالیں درج کر دی گئی ہیں ایک سے لے کر نو تک جو عدد درج ہیں وہ نقش کی چال کو ظاہر کرتے ہیں اصل نقش بناتے وقت وہ نہ لکھیں نقش بنانے کے لئے شمس کے سعد نظرات کا خیال رکھیں جو آپ کو باآسانی جعفریہ و مزل روحانی جنتری سے حاصل ہو جائیں گے اس کے علاوہ شرف شمس کا وقت یا جب شمس اپنے برج اسد میں ہو، تب یا بوجہ مجبوری نوچندے اتوار کی پہلی ساعت میں نقش کو بنالیں کسی وجہ سے نہ بنا سکیں تو مجھ سے یا محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزل حسین شاہ صاحب سے بنوا کر فیوض و برکات حاصل کریں۔

# اخوت مسلم بھائی چارہ

تحریر
ایاز اشرف سیال
(چکوال)

**مقبول نمازیں** ہم جیسے کم ظرف اور فرقہ پرست لوگ تو ہمیشہ ایک دوسرے کی نمازوں پر ہی تنقید کرتے رہتے ہیں۔ مگر میں آپ کو حدیثِ مبارکہ سے ثابت شدہ ایک ایسا طریقہ بتاتا ہوں کہ اس کے بعد اگر آپ کسی بھی مسلک یا فقہ کی تعلیمات کے مطابق...جو کہ سنت واحادیث سے ثابت طریقہ کار ہے ...اگر آپ نماز ادا کریں گے ...تو فرشتے اس شخص کی نماز بارگاہ الٰہی میں پیش کرنے کے لیے لپکتے ہیں...کہ اتنی خوبصورت نماز ہم اللہ کے حضور لے کر حاضر ہوں گے۔ خواہ ہاتھ بندھے ہوں یا کھلے ہوں...مگر جب بھی رکوع کے بعد (قومہ میں) سیدھے کھڑے ہوکر **رَبنا لكَ الحمد** پڑھتے ہیں...تو اس کے بعد ایک دفعہ **حمداً كثيراً طيباً مباركاً فيه** پڑھیں۔اور جب ایک سجدے کے بعد جلسہ میں بیٹھیں تو **اَللّٰهُمَّ غفرلِي** پڑھ لیا کریں۔بس عمل تمام ہوا۔اگر ہوسکے تو التحیات میں جب نماز مکمل کرلیں تو جتنی دعائیں قرآن وحدیث سے ثابت ہیں...وہ بھی پڑھ لیا کریں۔جیسا کہ:

**رَبنا اٰتنا فِي الدُنيا حسَنةً وَفِي الاَ خِرةِ حسَنةً وقِنا عذابَ النّار o ربنا ظَلمنا اَنفُسنا وَاِلم تغفِرلَنا وَتَرحمنا لنكوُننا مِن َالخَاسرين o لا الٰهَ اِلا اَنتَ سبحانكَ اِنی کُنتُ مِنَ الظَّالِمين o**

ایک دفعہ صحابہؓ کرام نے آنحضرتؐ سے پوچھا کہ ہمیں کیسے پتا چلے کہ ہماری نماز قبول ہوئی یا نہیں؟ سرکارؐ نے فرمایا کہ جس نماز کے ادا کرنے کے بعد تمہیں اس سے اگلی نماز کا انتظار ہونے لگے...تو سمجھ لو کہ تمہاری نماز بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگئی ہے۔ایک دفعہ حضور نبی کریمؐ نے حضرت فاطمۃ الزہراؓ سے فرمایا کہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد جیسے ہی وتر پڑھ کر سلام پھیرو تو دو سجدے اس طرح ادا کرو کہ ہر سجدے میں پانچ دفعہ **سبوحٌ قدوسٌ ربُ الملائكةِ وَالرُّوح** پڑھ کر دو سجدوں کے درمیان ایک مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھا کرو۔اس چھوٹے سے عمل سے تمہیں 100 حج، 100، عمرے، 100، 100 قرآن شریف، اور 100 غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا، اور تمہارے اٹھنے سے پہلے ہی اللہ تمہاری بخشش فرمادے گا، اور 60 اہلِ جہنم کے لیے تمہاری شفاعت قبول فرمائے گا۔ اور اگر سرکارؐ کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق نماز وتر کی پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ نصر، دوسری میں سورۃ لہب، اور تیسری رکعت میں سورۃ اخلاص پڑھی جائے تو ان شاء اللہ زندگی بھر دانتوں کی تکلیف نہ ہوگی۔ یہ عمل میں بیس سالوں سے کررہا ہوں...اور الحمدللہ! آج تک مجھے دانتوں کی تکلیف نہیں ہوئی۔

اگر رات کو سوتے وقت تین دفعہ سورۃ زلزال پڑھ کر دعا کی جائے کہ یا اللہ! میں نماز فجر ادا کرنے کی نیت کر کے سو رہا ہوں...تو اپنی رحمت سے مجھے نماز فجر کے لیے جگا دینا...تو ان شاء اللہ اسے ضرور جگا دیا جائے گا۔اور اس سے بڑا مرتبہ یہ ہے کہ جب سونے لگیں تو باوضو ہوکر یہ تسبیحات پڑھتے پڑھتے سوئیں۔ سبحان اللہِ وبحمدہٖ...سبحان اللہِ العظیم۔ جب آپ کا خاکی جسم سو جائے گا تو آپ کا روحانی جسم مسلسل جاگ کر یہ تسبیحات پڑھتا رہے گا۔ کئی دفعہ تو آپ کو آواز بھی آئے گی۔ پھر کچھ عرصہ بعد آپ بخوبی طور پر اسے دیکھ اور سن سکیں گے۔ پھر کچھ عرصہ بعد آپ اپنے مادی جسم کے ساتھ تو سو رہے ہوں گے...مگر اپنے روحانی جسم کے ساتھ نماز بھی پڑھ رہے ہوں گے۔ پھر کچھ عرصہ بعد آپ اس قابل بھی ہوجائیں گے کہ دن ہو یا رات...اگر آپ لوگوں کے ہجوم میں مصروف ہیں...یا کسی اور کام میں مصروف ہیں...اگر نماز کا وقت آگیا ہے تو آپ اپنے جسم سے باہر نکل کر نماز بھی ادا کرلیں گے اور لوگوں کے درمیان بھی بیٹھے ہوں گے۔

**ناکامیء روحانیات** ذات باری تعالیٰ جانتی ہے کہ مجھے کتنا دکھ، تکلیف اور رنج ہوتا ہے...جب میں ایسے ایسے لوگوں سے ملتا ہوں...جو کہ پندرہ پندرہ، بیس بیس سالوں سے حصول روحانیات کے راستے پر گامزن ہوتے ہیں...مگر انہیں کچھ بھی حاصل نہیں ہوتا۔اور جن صاحبان کو آٹے میں نمک برابر بھی کچھ مل جائے تو وہ اپنے آپ کو انتہائی خوش نصیب ترین انسان سمجھ رہے ہوتے ہیں۔ زیادہ تر لوگ ایسے بھی ملتے ہیں...جو بڑے فخر سے یہ کہتے ہیں کہ ہم نے تو فلاں پیر صاحب کے دستِ مبارک پر بیعت کی ہوئی ہے، ہمیں ان کا تھاپڑا لگا ہوا ہے، یا ہم اپنے پیر صاحب کے بتائے ہوئے اذکار یا وظائف کر رہے ہیں۔ بعض لوگ تو میرے سامنے اقرار بھی کرلیتے

ہیں کہ ہمیں تو اتنے سالوں کی محنت سے کچھ بھی حاصل نہیں ہوا۔ اور بعض تو بہت تھوڑے سے تھوڑے پر ہی سمجھوتہ کر کے خوش فہمیوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔

میں ہرگز پیروں اور بیعت کے خلاف نہیں ہوں... بلکہ یہی تو حصول روحانیات کے سنگ میل ہیں۔ آپ بیشک جس پیر صاحب کے پاس بھی جائیں، جہاں دل مطمئن ہو وہاں بیعت کریں اور ان پیر صاحب کو میرا بھی سلام کہیں مگر حصول روحانیات کے جو سنہری اصول اور قوائد ہیں ان کو لازمی طور پر ملحوظ خاطر رکھیں۔ کیونکہ ہو سکتا ہے کہ آپ کے پیر صاحب کے پاس یا میرے پیروکاروں کے لیے میرے پاس اتنا وقت نہ ہو کہ میں ہر ایک کو فرداً فرداً یہ باتیں سمجھا سکوں... اسی لیے آپ کی بہتر رہنمائی کے لیے اس کتاب میں یہ باتیں لکھ دی گئی ہیں۔ اور ان کو نظر انداز کر کے آپ کبھی بھی روحانیات میں اعلیٰ مقام حاصل نہ کر پائیں گے۔ میں کسی کی دل آزاری نہیں کر رہا... بلکہ میرا تو اپنا دل خون کے آنسو روتا ہے جب میں مسلم معاشرے میں دیکھتا ہوں کہ کتنے ہی لوگ، جو ظاہری طور پر تو ایسے نہیں لگتے ہیں، مگر اندرونِ خانہ وہ روحانیات سے بہت لگاؤ رکھتے ہیں اور کوئی صحیح رہبر نہ ملنے کی وجہ سے بھٹکتے ہی پھر رہے ہیں۔ مگر کسی پر اپنی ناکامی ظاہر بھی نہیں کرتے۔ کئی لوگ تو ایسے بھی ملے ہیں۔ جو روزانہ دس سے چودہ گھنٹے تک پڑھائی کرتے رہے ہیں۔ اور تین سے چار گھنٹے والے تو بہت سے ہیں۔ مگر ان میں سے کسی کو کچھ بھی حاصل نہیں ہوا ہوتا۔ اور ان کو مزید پڑھائی بتاتے ہوئے مجھے بھی شرم آتی ہے اور جو کچھ وہ پڑھ رہے ہوتے ہیں وہ چھڑوانے کو بھی دل نہیں کرتا۔ ایسے لوگوں کو جب میں اپنی نگرانی میں کوئی مختصر سا عمل یا وظیفہ کرواتا ہوں تو انہیں خواب میں انبیائے کرام، صحابہ کرام، آئمہ معصومین، اولیائے کرام، جیسی ہستیوں کی زیارات کے علاوہ بہت سے روحانی مشاہدات بھی ہوتے ہیں۔ کیونکہ وہ اصول کے مطابق، کسی کی سرپرستی میں چلے ہوتے ہیں۔

اللہ رب العزت نے اپنی لامحدود رحمت سے مجھے یہ بات سکھائی ہے کہ ہر وقت مجھ سے میری رحمت مانگتے رہا کرو۔ اور میں ہر بات میں اللہ کی رحمت، اور اللہ کی رحمت ہی کہتا رہتا ہوں۔ بس اسی رحمت سے مجھے علم و حکمت، معرفت و روحانیات ملتی جاتی ہے۔ اور میں اللہ کی رحمت سے کامیاب ہوتا جاتا ہوں۔ میں نے جب زندگی میں پہلی بار سورۃ مزمل کی چلہ کشی کی تو پہلے ہی چلہ میں مجھے خواب میں دکھایا گیا کہ حضرت ابراہیمؑ تشریف فرما ہیں... اور میں ان کے سامنے انتہائی ادب سے کھڑا ہوں، وہ مجھ سے کچھ سوال کرتے ہیں۔ اور میں دیکھتا ہوں ہم سے ذرا فاصلے پر حضرت محمدؐ اور ان کے دائیں جانب حضرت ابوبکر صدیقؓ اور آپؐ کے بائیں جانب حضرت بلالؓ کھڑے ہیں۔ حضرت ابراہیمؑ مجھ سے پوچھتے ہیں کہ اتنا جو پڑھ رہے ہو... تم چاہتے کیا ہو؟ میں نے کہا کہ میں چاہتا ہوں کہ آخرت میں میری مغفرت ہو جائے۔ وہ مسکرائے، پھر پوچھا اور کیا چاہیے؟ میں نے کہا کہ میں چاہتا ہوں کہ میرا ایمان سلامت رہے۔ وہ مسکراتے ہوئے پھر کہنے لگے: اور؟ پھر میں نے دنیاوی مقام اور روحانیات مانگی۔ اس دوران میرے آقا میری باتیں سن کر فخر سے مسکراتے رہے کہ میرا اُمتی کیا کچھ مانگ رہا ہے۔ پھر میں اپنے آقا کی خدمت میں حاضر ہوا... اور انہیں مصافحہ کرنے کا شرف حاصل کیا... اور پھر حضرت ابوبکرؓ اور پھر حضرت بلالؓ کو مصافحہ کیا۔

## دعوت و تبلیغ اسلام

اللہ تبارک و تعالیٰ، حضرت آدمؑ، اور ابلیس لعین کا قصہ تو ہر مسلمان کو معلوم ہے۔ جب حضرت آدمؑ زمین پہ اتارے گئے اور ان کی نسل آگے بڑھی تو بابا آدمؑ نے اپنی اولاد کو حق تعالیٰ شانہٗ کی پہچان، صفات، توحید اور عبادت کا درس دینے کا سلسلہ شروع کیا۔ اس طرح حضرت آدمؑ اللہ کے پہلے پیغمبر ہیں... جنھوں نے اللہ کا پیغام حق اس کے بندوں تک پہنچانے کا فریضہ سرانجام دیا۔ ان کے بعد ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر مختلف وقتوں میں بھیجے گئے۔ اگر اللہ پاک چاہے تو کسی بھی پیغمبر کے بغیر اپنا حکم ہر انسان کے دل میں القاء کر دے۔ مگر یہ تو اسی کے راز و کمالات ہیں۔ اور یہی قائدہ ازل سے ابد تک کے لیے رائج کر دیا گیا ہے کہ کون مجھ سے ہدایت پانا چاہتا ہے؟ کون ہے جو مجھ سے سچی محبت کر کے میری رضا اور میرا اقرب پانا چاہتا ہے؟

اس طرح یہ سلسلہ نبی آخرزماں حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر آکر ختم ہو گیا۔ اسی لیے تو آپؐ نے خطبہ حجۃ الوداع کے موقع پر اللہ رب العزت کے پیغامات کی یہ ذمہ داری صحابہ کرام کو یہ کہتے ہوئے سونپی... کہ جو لوگ یہاں حاضر ہیں اور مجھے دیکھ اور سن رہے ہیں... ان پر اب یہ فرض ہے کہ اللہ پاک کے جو احکامات میرے ذریعے آپ لوگوں تک پہنچے ہیں... آپ وہ احکام ان لوگوں تک پہنچائیں... جو اس وقت یہاں حاضر نہیں ہیں۔ اور اس طرح یہ سلسلہ نسل در نسل جاری رکھیں... تاکہ روز محشر کوئی یہ نہ کہے کہ ہم تک تو کوئی خبردار کرنے والا نہیں پہنچا۔ ہم پر تو حجت تمام نہیں ہوئی۔ آنحضرتؐ کے بعد آپؐ کے اہل بیتؑ، صحابہ کرامؓ، آئمہ معصومینؑ، تابعین، آئمہ اربعین، علمائے کرام، اور اولیائے کرام نے یہ سلسلہ آگے بڑھایا۔ اور ان شاء اللہ یہ سلسلہ قیامت تک جاری رہے گا۔ اگر خدانخواستہ یہ سلسلہ ٹوٹ جاتا... تو کیا ہم تک دینِ اسلام پہنچ پاتا؟

پس اگر حصول روحانیات کے لیے بھی یہی نیت کر لی جائے کہ اگر اللہ مجھے اپنی رحمت سے کچھ روحانی قوتیں عطا فرمادے تو میں ان قوتوں سے تبلیغ اسلام کا کام لوں گا۔ اور وسیع پیمانے پر اللہ اور اس کے حبیب کا پیغام پہنچاؤں گا۔ بس اتنی سی نیت کر لینے سے آپ کو وہ کچھ ملے گا... جس کا آپ اندازہ بھی نہیں کر سکتے۔ یہی تو وہ راز اور گر ہے... جس کی بدولت اولیائے کرام ؒ جیسی ہستیوں کو اتنے بلند مقام حاصل ہوئے، اور انہوں نے لاکھوں، ہزاروں، اور سینکڑوں لوگوں کو کلمہ حق بھی پڑھوایا، اور مسلمانوں کی غلط روش کو بدل کر انہیں صحیح راستہ بھی دکھایا، اور ان کی ایک نظر سے مردہ دل بھی نور الٰہی سے منور ہو جاتے، لوگوں کی زندگیاں بدل جاتیں، خالق اور مخلوق میں آشنائی پیدا ہو جاتی، اور لوگوں کو ہدایت، اور قرب الٰہی حاصل ہو جاتا۔ اسی راہ پر چلتے چلتے ایک روز مجھے میرے آقا ﷺ نے اپنے ان غلاموں اور چکوال کے ان ولیوں میں شامل کر دیا... جن کو غار حرا سے براہ راست حضور نبی کریم روحانی فیض اور احکامات ملتے ہیں۔

مولوی حضرات تو مسجد میں بیٹھ کر لوگوں کو نماز کی طرف بلاتے ہیں... اور لوگ اپنی مرضی سے ہی مسجد جاتے ہیں۔ مگر ہمارے پاس جو لوگ بھی آتے ہیں... ان کو کان سے پکڑ کر لایا جاتا ہے۔ اور جب میں ان کو پانچ وقت نماز پڑھنے کا، اور قرآن شریف کی تلاوت (یعنی سورۃ مزمل) کا ورد کرنے کا اور کلمہ استغفار پڑھنے کا کہتا ہوں تو وہ فوراً عمل کرنے لگتے ہیں ...کہ ہمارا کام ہو جائے اور ہمیں اس مشکل یا مصیبت سے نجات مل جائے۔ اور اللہ اپنی حکمت اور کرم سے میرا بھرم رکھ لیتا ہے۔ الحمدُ للہ۔ مگر اس کے ساتھ ساتھ مجھے لوگوں کی جلی کٹی باتیں اور شکایتیں بھی سننی پڑتی ہیں... کہ ہم نماز، قرآن اور استغفار بھی پڑھ رہے ہیں مگر پھر بھی ہمارا کام ابھی تک نہیں ہو رہا۔ اور میں تو کسی صورت بھی کسی کو انکار نہیں کر سکتا، اور نہ ہی کسی کو اپنے در سے خالی اور مایوس لوٹا سکتا ہوں۔

لیکن اللہ کی خاطر مجھے بڑے تحمل سے ایسے لوگوں کے گلے شکوے بھی سننے پڑتے ہیں۔ مگر یہ کیفیت بھی جلد ہی ختم ہو جاتی ہے۔ کیونکہ اگر میں بھی لوگوں کو انکار کر کے مایوس کر دوں تو وہ جو نماز پڑھ رہے ہوتے ہیں وہ بھی چھوڑ چھاڑ کے بیٹھ جائیں گے۔ لہٰذا اللہ اپنی رحمت سے ہر مشکل آسان کر دیتا ہے۔

**نوٹ:** ۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 10 تا 01 بجے دوپہر فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں علاوہ اتوار۔

**0300-6351192**

## لوح مزمل خاص

حدیث مبارکہ ہے کہ جو شخص مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کا ورد کرے گا اس کی مصیبت کو دور کر دیا جائے گا۔

حدیث مبارکہ ہے کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اس کی غربت اور مفلسی کو دور کرے گا، جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہوگی۔

حضرت **علی** کرم اللہ وجہہ! **170** لڑائیوں میں فتح اسی سورۃ مبارکہ کی بدولت حاصل کی۔ اس سورۃ کی بدولت آپ کرم اللہ وجہہ نے خیبر کے دروازے کو اکھاڑ پھینکا۔

حضرت **بصری** ؒ نے تحریر فرمایا ہے کہ جو کوئی سورۃ مزمل پڑھنے پر ہدایت رکھتا ہو اسے جس قدر حاسد ظالم، جادوگر اور بدخواہ نقصان پہنچانا چاہتے ہیں تو وہ اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے سب مغلوب ہو جائیں گے۔

اس لوح کی برکت سے امراض سے نجات، مصیبت، پریشانی سے چھٹکارا، غربت و افلاس کا خاتمہ، مشکلات میں آسانی، دشمنوں پر غلبہ، حاسد ظلم، جادوگروں، خطرناک حملوں سے بچا رہے گا۔ اس کے علاوہ بے شمار فضائل و برکات اس سورۃ مبارکہ کی ہیں۔ لوح مزمل خاص کی برکت سے درج بالا تمام فیض آپ فوری طور پر حاصل کر سکتے ہیں۔

تمام الواح ماہر روحانیات وقت، خاص ورد کے بعد تیار فرماتے ہیں۔

**ھدیہ/ لوح 4200 روپے**

## لوح تحفظ معجزاتی

لوح تحفظ معجزاتی کی برکت سے جادو سحر، جنات، بلیات، تعویزات کے اثرات دوبارہ نہیں ہوتے اس لوح کی برکت سے دشمن منہ کی کھاتا ہے اگر کوئی دشمن آپ پر مسلسل جادوئی حملے کر رہا ہے اور ان حملوں کی وجہ سے آپ تباہ و برباد ہوتے جا رہے ہیں یا ہو چکے ہیں لوح تحفظ معجزاتی ایسی کراماتی لوح ہے کہ اس کے پاس رکھنے سے دشمن کا کیا گیا وار ضائع ہو جاتا ہے یا وہ وار واپس دشمن کی طرف پلٹ جاتا ہے اور پھر دشمن اس عذاب میں خود مبتلا ہو جاتا ہے کہ جو عذاب، تباہ و بربادی وہ آپ پر مسلط کرنا چاہتا تھا۔

وہ مایوس افراد جو کہ عاملین کے پاس جا کر مایوس ہو چکے ہیں لوح تحفظ معجزاتی کی برکت سے بے شمار لوگ اب زندگی بھر جادو، تعویزات، جنات کے اثرات کے بغیر خوشحال زندگی بسر کر رہے ہیں۔ اس لوح کے پاس رکھنے کے بعد دوبارہ تاحیات جادو کے اثرات نہیں ہوتے۔

**ھدیہ لوح 4200 روپے**

# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ قائم کیا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی میعاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔
وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر **تحفہ روحانیات** گروپ اپنے نام، شہر کے ساتھ میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔

روحانی دوستوں کی فرمائش پر وٹس ایپ گروپ میں چند ساتھیوں کا مختصر تعارف پیش کیا گیا یہ وہ دوست ہیں جن کا تعلق روحانی علاج اور حکمت سے ہے۔ بہت سے دوستوں کی فرمائش تھی کہ وٹس ایپ گروپ میں یہ سلسلہ بھی شروع کیا جائے تحفہ روحانیات کے مختصر صفحات کو مدنظر رکھتے ہوئے چند خاص دوستوں کا تعارف پیش کیا جا رہا ہے۔

**مکمل نام** ؟ محمد ابوالکلام۔
**شہر و ملک**؟ حیدرآباد دکن (انڈیا)
**شعبہ**؟ قرآنی وظائف اور حکمت
**اپنے شعبہ میں تجربہ** ؟15 سال۔
**مہارت** ؟ دفع بندش سحر دوکان ومکان، جسمانی وروحانی امراض کا علاج
**کس قرآنی آیت یا سورۃ مبارکہ کے وظائف کئے** :۔
مختلف سورۃ مبارکہ اور آیت مبارکہ کے وظائف کئے
**کس روحانی سلسلہ سے وابستگی** ؟ قادری چشتی
**پیر صاحب کا اسم گرامی؟**
حضرت مرتضٰی صاحب (مولانا حسن ہاشمی صاحب)
**کوئی روحانی تصنیف** :۔ابھی تک تو کوئی نہیں
**روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بارے میں اظہار خیال**؟ الحمد اللہ بہت اچھا رسالہ ہے
**تحفہ روحانیات کس طرح آپ تک پہنچا؟**
انٹرنیٹ کے ذریعے
**اب تک کتنے دوستوں کو تحفہ روحانیات متعارف کروا چکے ہیں؟**
تقریباً 30 سے 40 دوستوں کو
**مکمل ایڈریس اور فون نمبر کیا ہے؟**
حافظ بابانگر، پھول باغ، حیدرآباد دکن، انڈیا 919502329259+

## جادو کہاں دفن ہے؟ معلوم کرنے کا طریقہ

## اگر جگہ کا علم ہو تو ذیل کا عمل ضرور کریں

ذیل میں محمد ابوالکلام کی جانب سے ارسال کردہ چند خاص اعمال
یہ عمل حضرت شیخ امام احمد بن علی بونیؒ کا ہے ان کے مجربات میں سے ہے۔ سرخ رنگ کے ریشمی کپڑا پر ذیل کے حروف تحریر کریں۔ تحریر کرتے وقت لوبان اور کندر کو جلا کر اس کی دھونی دیتے رہیں۔ نقش کے اطراف آیت مبارکہ مع اعراب زیر زبر پیش لکھیں بعد اس کپڑے کو بالکل سفید مرغ کی گردن میں باندھ دیں جس مکان میں دفینہ یا جادو کا گمان ہو اس جگہ پر مرغ کو چھوڑ دیں۔ جہاں جادو دفن ہو وہاں پہنچ کر مرغ 3 بار اذان دیگا اور پنجوں سے اُس جگہ کو کریدے گا۔ جب دفن خزینہ یا جادو کے تعویذات وغیرہ کھود کر نکالیں تو ساتھ ہی یہ دعا پڑھتے رہیں جو کہ اس رومال پر لکھی گئی ہے۔

**اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُكَ یَا شَاكِرُ یَا شَكُورُ یَا شَھِیدُ یَا شَدِیدُ بِمَا اَودَ غتہ حَرفُ الشِّینَ مِنَ الا سرَارِ المَخزُونَۃِ وَالا نوَارِ المَكنونَتِہِ اَن تُسَخِّرلِی مَلَائِكَتِكَ الكِرَامِ خُدَّامِ ھٰذَاالحَرفِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیٍ قَدِیرٌ۔**

اگر جگہ کا علم نہ ہو تو یہ عمل کریں اور یہ پتہ لگانا بھی ضروری ہے کہ جادو کہاں دفن ہے ان شاء اللہ پتہ لگ جائیگا۔

سونے سے پہلے دو رکعت نماز نفل پڑھیں سلام کے بعد درود ابراہیمی 800 بار یا خبیر اخبرنی بحق یا خبیر آخر میں گیارہ بار درود پاک پڑھ کر بغیر بات کئے سو جائیں اس عمل کیلئے ایسے کمرہ کا انتخاب کریں جہاں پر کوئی تصویر یا ٹی وی یا گانا بجانا نہ ہوتا ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اثرات ظاہر ہونگے۔ اس وظیفہ کو 3 سے 7 یوم تک کریں۔

## جنات و حاضرات

ہمزاد و موکلات کی حاضری سے متعلقہ جامع ترین وہ باتیں جا طالب علم حاضرات کیلئے انتہائی مفید و موزوں ہے یاد رہے کہ یہ باتیں نہ تو کسی کتاب سے ملیں گی اور نہ ہی روحانی ہستیاں اس کو بتاتی ہیں۔ لیکن فقیر غلام نبی نوری کی جانب سے جامع طور پر حاضرات و تسخیرات میں ناکامی کی تمام وجوہات اور ہدایات و خطرات پر ایک جامع تغیر پیش خدمت ہے۔ اُمید ہے کہ احباب مطالعہ کر کے لازمی اس سے مستفید ہونگے۔

## آداب حاضرات اعمال

عام طور پر یہ سننے میں آیا ہے کہ ہم نے دی ہوئی ہدایت کے مطابق وظیفہ کیا بلکہ پرہیز جمالی و جلالی بھی کیا مگر کامیابی کا حصول ممکن نہ ہو پایا۔ کسی بھی بچہ پر حاضری نہ ہوئی۔ عمومی طور پر لوگوں کو حاضرات کے ابتدائی قواعد اور شرائط و آداب سے آگہی نہیں ہوتی۔ دیکھا یہی گیا ہے کہ بازار سے رسائل اور کتابیں خریدیں اور کسی بھی وظائف کو کرنا شروع کر دیا۔ پھر جب اس وظیفہ میں ناکامی ہوتی ہے اس ناکامی کے بعد بجائے کسی سے راہنمائی حاصل کریں ایسے لوگ روحانی اور قرآنی اعمال سے ہی بدظن ہو جاتے ہیں۔ ایسا نہیں ہونا چاہیے یہ باقاعدہ ایک فن ہے جو کہ کسی صاحب علم سے سیکھنا ضروری ہوتا ہے لیکن مبتدی حضرات درج ذیل سطور کو غور سے پڑھیں۔ اس میں دی گئی ہدایات پر پابندر ہیں تو یقیناً ناکامی سے بچ سکتے ہیں۔

**نمبر 1**:۔ وہ لوگ جو حاضرات کرنا چاہتے ہیں اُنہیں چاہیے کہ جمعرات کو میٹھی شے پر ارواح کے نام کی فاتحہ دلوائیں کوئی بھی روح آپ کے اس عمل سے خوش ہو کر حاضرات میں حاضر ہو جائیگی۔ اس طرح طویل ترین مشقت سے بچ جائینگے۔ نا اُمیدی بھی نہ ہوگی یہ اکثر بزرگوں کا آزمودہ ہے۔

**نمبر 2**:۔ حاضرات کا وظیفہ کرنے والے روحانی شخص کو چاہیے کہ وہ کسی بھی مزار یا درگاہ پر باقاعدگی سے جمعرات کو حاضر ہوں۔ عصر تا مغرب یہ حاضری آپ کیلئے روحانی فائدہ کی باعث ہوگی۔

**نمبر 3**:۔ بزرگوں کا کہنا ہے کہ جمعرات کے روز 121 روحیں حاضر ہوا کرتی ہیں۔ یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کے اس عمل سے خوش ہو کر کوئی روح آپکے پاس حاضر ہو جائے۔ یہ بھی طریقہ مجرب ہے۔

**نمبر 4**:۔ صاحب وظیفہ اگر کود پر حاضرات کا تجربہ کرنا چاہتا ہے یہ بات تو معلوم ہے کہ مغرب سے آدھا گھنٹہ قبل روحانیت کو منجمند تصور کیا جاتا ہے اور حاضرات کا یہی خاص وقت خیال کیا جاتا ہے۔

**نمبر 5**:۔ یہ بات بھی غور سے سُن لیں کہ حاضرات کے وقت اچھی ترین خوشبویات کا استعمال کریں۔ سفید لباس نہا دھو کر زیب تن کریں۔ جسم اور روح کو پاک رکھیں درود پاک کا ورد کرتے رہیں۔ حاضرات کے وقت ارواح بدبو شور شرابا اور منتشر خیالی کو پسند نہیں کرتی یکسوئی ضروری ہے۔

**نمبر 6**:۔ جب تک صاحب وظیفہ حاضرات کے عمل میں مہارت حاصل نہ کر لے اُس وقت تک اُسے چاہیے کہ کسی کے گھر بھی جا کر حاضرات نہ کرے۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ اُسے وظیفہ میں کامیابی نہیں مل پاتی اور سائلین اُسکو سخت شرمندہ کرتے ہیں۔

**نمبر 7**:۔ صاحب وظیفہ کو چاہیے کہ تسخیر جنات اور اسی قسم کے دیگر اعمال سے مکمل گریز کریں کیونکہ اگر آپ میں روحانی طاقت زیادہ نہ ہوگی تو یقیناً کسی دوسری جگہ جا کر خود کو روحانی معالج کے طور پر ظاہر کرینگے ناکامی پر شرمندگی کا سامنا کرنا پڑے گا لہذ احتاط رہیں۔

**نمبر 8**:۔ جس کلام کی حاضرات کرنے ک ارادہ ہو کم از کم سوا لاکھ بار اُس کلام کو ورد کیا جائے تا کہ اُس کلام کی تاثیر پیدا ہو اور اس کلام سے متعلقہ روحانیت صاحب وظیفہ سے واقف ہو جائے۔

**نمبر 9**:۔ حاضرات کرنے کیلئے آپ کے ایمان کی قوت اور یکسوئی ضروری ہے بے یقینی میں ورد کیا گیا حاضراتی وظیفہ ضائع جاتا ہے۔ حاضرات کی کئی اقسام ہیں کوشش کرنے چاہیے کہ جس پر حاضرات کی جا رہی ہے وہ کسی طرح ہپناٹائز نہ ہو۔

**نمبر 10**:۔ اکثر دوست جس پر حاضرات کرتے ہیں منظر کشی کرتے ہوئے اُس شخص کو ہپناٹائز کر دیتے ہیں ایسا ہرگز نہیں ہونا چاہیے، جس کے کئی طریقے ہیں جیسا کہ کہا جاتا ہے کہ اس انگوٹھی' ناخن یا شیشہ میں دیکھو یا کالے دائرہ کے بیچ میں دیکھتے رہو میدان نظر آیا کہ نہیں، اچھا میدان نظر آ گیا، بھنگی سے کہو جھاڑو دے، ماشکی پانی چھڑکیں، خدام تخت لگائیں، بادشاہ سلامت حاضر ہوں، یہ سب حاضراتی ہپناٹائز ہے ایسا نہیں ہونا چاہیے۔ ان تمام باتوں کا ذکر پہلے بھی روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ہو چکا ہے۔

# تپ دق T.B سبزیوں کی افادیت

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

تپ دق کے مریض کو کھانسی رہتی ہے۔ دن رات بخار میں مبتلا رہتا ہے۔ شام کے اوقات میں بخار زیادہ ہو جاتا ہے۔ بھوک کم لگتی ہے سینے میں درد رہتا ہے۔ سانس لینے میں دقت محسوس ہوتی ہے۔ کمزوری بڑھ جاتی ہے۔ جسم کی رنگت زرد ہو جاتی ہے۔ کھانسی میں بلغم آنے لگ جاتا ہے۔ رات کو پسینہ آتا ہے۔ کبھی کبھی کھانسی سے بلغم میں خون آتا ہے۔ آواز کی نالی میں زخم ہونے کی وجہ سے آواز بیٹھ جاتی ہے۔

**وجوہات:** ۔تپ دق ایک جرثومے سے پھیلتا ہے۔ جو مریض کی تھوک یا بلغم میں ہوتا ہے۔ اور ہوا، پانی، دودھ کے ذریعے دوسروں تک پہنچ جاتا ہے بڑوں سے زیادہ بچوں میں یہ بیماری ہوتی ہے۔ گندی ہوا میں سانس لینے، زیادہ دائمی والی جگہوں پر رہنے، گرد وغبار میں پھرتے رہنے، زیادہ جماع کرنے، غیر متوازن غذا استعمال کرنے، بہت زیادہ محنت کرنے، زیادہ شراب نوشی کرنے، ٹی بی کے مریض کے ساتھ کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے سے تپ دق کا مرض زیادہ پھیلتا ہے۔

**علاج بذریعہ غذا:** ۔1۔تپ دق کا سب سے پہلا علاج غذائیت سے بھرپور غذا، سورج کی روشنی، صاف ستھری ہوا اور مکمل آرام کرنا ہے۔

2۔سیب کا استعمال آنتوں، جگر اور دماغ کو فائدہ پہنچاتا ہے۔ اسی لئے تپ دق کا بہترین علاج ہے۔

3۔تپ دق کے مریض کو انگور کھانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

4۔مکھن اور مصری دودھ میں ملا کر کھانے سے نہ صرف تپ دق ختم ہو جاتا ہے بلکہ جسم کو ازسرنو طاقت میسر آتی ہے۔

5۔گاجر کا رس ٹی بی کے مریض کیلئے مفید ہے۔ کیونکہ اس میں متوازن غذا کے تمام عنصر پائے جاتے ہیں۔

6۔تپ دق کی ابتدائی حالت میں مکئی کے آٹے کی روٹی فائدہ مند رہتی ہے

7۔کچے پیاز پر نمک، چھڑک کھانا، تپ دق کے مریض کیلئے بہت مفید ہے۔

8۔پھول گوبھی پکا کر یا کچی کھانے سے ٹی بی کے مرض میں خون کی قے آنا بند ہو جاتی ہے۔

9۔لہسن باقاعدگی سے کھانے والوں کو تپ دق کا مرض نہیں ہوتا۔

10۔تپ دق کے مرض میں لونگ کا استعمال موثر رہتا ہے۔

11۔25 گرام لیموں کے رس میں گیارہ، پتے، زیرہ، سونٹھ، نمک ایک گلاس گرم پانی میں ملا کر دن میں تین بار پیتے رہنے سے تپ دق کے مرض میں افاقہ ہوتا ہے

12۔60 گرام شہد میں ایک پیالی آم کا رس ملا کر صبح وشام پینا اور گائے کا دودھ روزانہ تین بار متواتر 21 دن پیتے رہنا بھی تپ دق کے مرض میں مفید ثابت ہوتا ہے۔

13۔دیسی چینی، منقہ اور پیپل ہم وزن لے کر پیس لیں صبح وشام ایک ایک چمچہ کھائیں۔ کھانسی اور تپ دق سے چھٹکارا حاصل ہوگا۔

14۔دودھ کے ایک گلاس میں پانی پیپل ابال کر ٹھنڈا کر لیں چینی یا شکر سے میٹھا کر کے دن میں دو بار یعنی صبح وشام پیتے رہنے سے پھیپھڑوں کی کمزوری، دمہ، کھانسی، زکام، اور ٹی بی کی ابتدائی حالت میں فائدہ ہوتا ہے

15۔تازہ لوکی پر جو کا آٹا لیپ کر کپڑا لپیٹ دیں۔ لوکی کو آگ میں دبا کر رکھ دیں۔ جب وہ نرم ہو کر بھرتہ ہو جائے تو اس کا پانی نچوڑ کر اپنی ماہ تک پلاتے رہنے تپ دق کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔

16۔تپ دق کے مریضوں کو کھجور کھلانے سے بہت نفع حاصل ہوتا ہے۔

17۔سبزی کی طرح پکایا جانے والا کچا کیلا تپ دق کا مرض دور کرنے کا شافعی علاج ہے۔ کیلے کے درخت کا تازہ رس نکال کر چھان کر ہر دو گھنٹے بعد ایک یا دو کپ رس گھونٹ گھونٹ کر کے پلاتے رہنے سے رات کو آنے والا پسینہ، بلغم والی کھانسی، تیز بخار، دست، بھوک نہ لگنا، وزن کم ہوتے جانا جیسی تکلیفیں جاتی رہتی ہے۔ کیل کا رس ہر روز تازہ نکالنا چاہئے اور کم از کم تین دن تک پلانا چاہئے۔

18۔کیلے کے آٹھ دس پتوں کو دو سو ملی لٹر پانی میں ڈال کر پڑا رہنے دیں تھوڑی دیر بعد اس پانی کو چھان کر ایک بڑا چمچہ دن میں تین بار پلاتے رہنے سے پھیپھڑوں میں جمی ہوئی گاڑھی بلغم پتلی ہو کر نکل جاتی ہے۔

19۔کیلے کے پتوں کا رس، شہد میں ملا کر پلانے سے پھیپھڑوں کے زخم بھر جاتے ہیں

**دیگر علاج:** ۔تپ دق کے مرض میں درج ذیل پھل اور سبزیاں استعمال کرنا مفید رہتا ہے۔

کیلا، آم، سنگترہ، سنجانا، پودینہ، مونگ پھلی، چولائی کا ساگ، لہسن، پودینہ اور پالک کا قاعدہ استعمال ٹی بی کے مریضوں کیلئے مفید ہے۔

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

## حمل

(یکم تا 8) اس ہفتہ فیکس انشورنس اور ایسے تمام قانونی معاملات جن میں کسی نہ کسی طرح روپیہ ملوث ہے اور معاہدات اور مشترکہ مالی معاملات سے متعلق طویل عرصے سے اگر مشکلات کا سامنا ہے تو انہیں حل کرنے کے لیے یہ وقت اس سال کا سب سے موافق وقت ہوگا۔ اس ہفتہ مالی معاملات میں زیادہ استحکام اور استواری پیدا ہو جائے گی۔ تمام ہفتہ کام اور روزگار سے متعلقہ معاملات میں کامیابی رہے گی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ آسودگی اور خوشحالی ان ایام میں میسر آئیگی۔ ہمت سے کام لیں اور ذہانت کو بروئے کار لاتے ہوئے بہتر لائحہ عمل تیار کریں۔ نکاح کیلئے یہ ایام بہترین ثابت ہونگے۔ حالات آپ کے حق میں نہیں احتیاط ضروری ہے۔ (17 تا 25) اس ہفتہ اختیارات اور روزمرہ کے معمولات پر ہی عمل کر کے اور مقاصد کے حصول میں ضبط نفس اور صبر و تحمل سے کام لے کر بہترین نتائج حاصل کر سکیں گے۔ زائد ذمہ داریاں ضرور آن پڑیں گی۔ آپ پر زحل کا لازمی اثر ہے ایسے میں خاص طور پر ان باتوں پر عمل کریں تاہم اس سال چونکہ مشتری کی سعد قوت حاصل ہوگی۔ اس لیے زائد ذمہ داریاں آپ کو بوجھ محسوس نہیں ہونگی۔ لاٹری، بانڈ، ریس وغیرہ میں حصہ لے سکتے ہیں۔

(26 تا 31) برج جدی میں آپ کا حاکم سیارہ مریخ رجعت کے بعد 27 اگست کو مستقیم ہو رہا ہے اس کی یہ استقامت آپ کو فائدہ دیگی وہ معاملات جو کہ التواء میں ڈالے ہوئے تھے اب بہتری کی جانب آنا شروع ہو جائینگے۔ ہمت کریں اور وقت ضائع کرنے سے گریز کریں۔ کاروباری معاملات نبٹائیں۔ صحت کا خیال کریں۔ کام کا دباؤ بڑھ جائے گا۔ تاہم اسے پورا کرنے کی ہمت اور ترغیب ہوگی ساتھ کام کرنے والوں اور ماتحتوں کے ساتھ تعلقات بہتر رہیں گے۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

## برج ثور

(یکم تا 8) اس ہفتہ کا آغاز اچھا نہ ہوگا کہ آپ کا حاکم سیارہ ہبوط کے نحس درجات سے گزرے گا ہفتہ کا آخر خواتین کیلئے خوشی اور مسرت کا باعث ثابت ہوسکتا ہے کہ اُن کا سیارہ عروج پر ہے زہرہ تثلیث کی قوت سعد گھریلو ماحول کو خوشگوار بنانے میں مددگار ثابت ہوگی۔ طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو پورا کرنے کیلئے تعلیم پر پوری توجہ دیں اہم امور کے سلسلے میں بزرگوں سے مشورہ لینا بہتر رہے گا شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔

(9 تا 16) یہ ہفتہ آپ کے لیے نحس ثابت ہوگا۔ ان ایام میں ازدواجی امور بہتر طور پر انجام نہ پاسکیں گے۔ زوجین کے مابین موافقت نہ رہے گی۔ غیر شادی شدہ افراد کو محبوب کی جانب سے صدمہ یا دھوکہ ملنے کا اندیشہ ہے۔ ان حالات کو مدنظر رکھتے ہوئے اگر اختلافات پیدا ہونگے وہ وقتی طور پر پیدا ہونگے۔ شریک حیات کو جگر یا دل کے امراض کا خطرہ ہے بے احتیاطی نہ کریں۔ غیر شادی شدہ افراد ان دنوں عشق اور محبت کے معاملات کو قریب نہ آنے دینگے۔ (17 تا 25) آپ کو سیر و تفریح کے مواقع راس آئیں گے رومانوی ماحول سازگار رہے گا تقریبات میں شرکت کے مواقع پیش آئیں گے۔ بچوں کے معاملات توجہ طلب ہونگے گھریلو کاروباری اور جائیداد کے معاملات توجہ طلب رہیں گے سماجی تقریبات میں شرکت کے لئے یہ وقت موزوں ہے۔ ماحول میں مزید خوشگواری رہے گی اپنی نجی مسائل کو حل کر سکیں گے ملازمت کے خواہش مند افراد کو کسی اہم شخصیت کی مدد سے ملازمت کا حصول ہو سکے گا۔ (26 تا 31) سماجی حیثیت میں اضافہ ہوا۔ اس ہفتہ کے ابتدائی دنوں میں آپ سماجی تقریبات میں مصروف رہیں گے شام کو کسی عزیز دوست سے ملاقات ہو سکے گی۔ اپنے نجی مسائل کو حل کر سکیں گے ذاتی ترقی کیلئے مثبت اقدامات کر سکیں گے۔ رومان پرور حضرات کو کسی دوست کا تعاون رہے گا۔ خانگی امور خوش اسلوبی سے طے ہوسکیں گے۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک، ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24
جوزا

(یکم تا 8) ذہن میں نئے خیالات اور خوابوں کی بھرمار رہے گی۔ ہوائی قلعے بنانے سے بہتر ہے کہ آپ ان دنوں عملی کام کریں۔ قانونی نوعیت کے کام کرنے کے لئے اس ماہ کا یہ ہفتہ بہترین ہے۔ یکے بعد دیگر دل میں یہ خیال آتا رہے گا کچھ ہونے والا ہمیشہ مصروف رہیں اکیلے رہنے میں آپ ہی کا نقصان ہے۔ کوئی بیماری کی علامت پائیں تو فوری طور پر معالج سے رجوع کریں۔ معمولی مرض کو معمولی ہرگز نہ سمجھیں۔ (9 تا 16) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے یہ نظر فائدہ مند ثابت ہوسکتی ہے۔ آپ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنا چاہئیں تو کامیابی ملے گی۔ گھریلو ماحول میں تبدیل آسکتی ہے۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے بیرون ملک سفر پیش آسکتا ہے۔ تعلقات بحال کریں اور خود ایسے لوگوں سے مدد لیں جو کہ آپ کے ساتھ مخلص ہوں۔ موسم کے مطابق غذ استعمال کریں۔ (17 تا 25) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ گھریلو معاملات خراب نہ ہونے دیں۔ آپس کے مسائل گھر کی چار دیواری میں حل کر لئے جائیں تو زیادہ بہتر ہے سسرالی رشتہ داروں سے پریشانی لاحق ہے۔ کچھ دیر کیلئے بُرے بن جائیں لیکن اُن سے شکایت لازمی کریں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں اپنا طبی معائنہ لازمی کروائیں۔ والدین سے ناراضگی ہوسکتی ہے کسی قریبی عزیز کی وفات یا صحت کی خرابی کا بھی خدشہ ہے۔ ان ایام میں معاملات بگڑتے ہوئے محسوس ہونگے۔ لڑائی جھگڑا اور تلخ کلامی سے گریز کریں۔ شراکتی کاروبار سے گریز کریں نقصان آپ کے حصہ میں آئے گا۔ کاروباری غرض سے کیا گیا سفر خاص فائدہ نہ دیگا۔ سفر کی بجائے اس ماہ اپنے کاروبار کو ہی درست کریں۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبارُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35
سرطان

(یکم تا 8) ماہ رواں میں ایک غلط فہمی کئی الجھنیں پیدا کردے گی۔ اس ہفتہ نہایت محتاط رہنے کی تاریخیں ہیں۔ محبوب سے کئے گئے قول اقرار پر آپ پابند رہیں اس ہفتہ کسی بیماری میں مبتلا ہو سکتے ہیں آپ چاہتے ہیں کہ وہ شخص بھی آپ سے انتہاء کا اظہار محبت کرے لیکن ابھی اس کیلئے ایسا کرنا مشکل ہے۔ ایک بات کو گھنٹوں نہ سوچتے رہا کریں ایسا کرنے سے آپ اپنا ہی بلڈ پریشر ہائی کر لیتے ہیں۔ بالکل درمیانہ رویہ رکھیں۔ پرانی ناراضگیاں ختم کر کے نئی زندگی کا آغاز کریں۔ ان شاء اللہ بہت خوشی ملے گی (9 تا 16) ان ایام میں ایسا محسوس ہوگا کہ جیسے آپ زندگی سے تھک چکے ہیں شریک حیات کو بہتر دوست بنائیں یا پھر کوئی ایسا بااعتبار دوست تلاش کریں جسے آپ اپنے دل کی ہر بات بتا سکیں۔ پرانے دوستوں کی ملاقات ہوسکتی ہے۔ قریبی عزیز سے پیدا شدہ غلط فہمی اس ہفتہ ختم ہوسکتی ہے۔ (17 تا 25) غصہ کی حالت میں بنی ہوئی بات کو بگاڑ دینگے عمر رسیدہ اور ادھیڑ عمر مردوں سے دھوکہ مل سکتا ہے قریبی عزیز و اقارب آپ کی خوشامد کر کے اپنا فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ رقم کے لین دین کے لئے نحس ثابت ہوسکتا ہے ان دنوں میں کسی سے رقم بصورت ادھار نہ لیں اور نہ کسی کو ادھار رقم دیں دونوں حالتوں میں نقصان ہے۔ آپ کو لاپرواہی نہیں کرنی چاہیے وقت کسی کا انتظار نہیں کرتا اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ (26 تا 31) اچانک حادثہ کی اطلاع مل سکتی ہے۔ عزت و نصیب میں اضافہ ہوگا مشترکہ مفادات کے امور میں احتیاط سے کام لیں۔ ازدواجی اور رومانوی مسرتیں ملیں گی۔ ٹیلی فون یا خط و کتابت کے ذریعے ایک دوست سے فائدہ پہنچے گا۔ ایک حاسد آپ کو دوسروں کی نظروں سے گرانے کی کوشش کر رہا ہے آپ کو سمجھ لینا چاہئے کہ اس سے ہر صورت اختیار کریں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ موافق ہے۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔ پتھر، ہیرا، لہسنیا۔ مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔ موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمن 115 بار۔ یا متکبر 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) ان ایام میں اخراجات میں زیادتی ہوگی لیکن آئندہ کیلئے کچھ بچا کر رکھنا آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہوسکتا ہے اخراجات کا ایک جن آپ کے سر پر مسلط ہونے والا ہے آنے والے اہم اور مشکل وقت کیلئے آپکو بہتر حکمت عملی اختیار کرنا ہوگی۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ اہل خانہ آپ کی جانب سے کسی اہم خبر کی منتظر ہیں لیکن طبیعت سے چڑچڑا پن ختم کریں بات بات پر جھگڑنا آپ کے وقار کو خراب کرتا ہے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم شمس گرہن کے اثرات سے گزرے گا تشویش کی بات ہے کہ یہ گرہن آپ کے برج میں لگ رہا ہے۔ بہتر ہے اسی دوران مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔ ریڑھ کی ہڈی اور کمر میں درد کی شکایت ہوسکتی ہے اپنے مقصد کی تکمیل نہ ہوسکے گی۔ بہتر لائحہ عمل تیار کر کے آئندہ کی پریشانیوں سے سنبھال سکتے ہیں۔ عدالتی کاموں میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ حالات خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔ (17 تا 25) ان ایام میں آپ کی رقم ضائع ہو سکتی ہے اس دوران قیمتی اشیاء کی چوری کا بھی خدشہ ہے۔ بظاہر اپنے ہمدرد پر بھی اعتبار نہ کریں اگر آپ نقصان سے بچنا چاہتے ہیں تو کسی پر بھروسہ نہ کریں۔ عزیز و اقارب سے کسی بارے میں بھی جھگڑا مول نہ لیں۔ بیماری کا بھی خطرہ ہے ناگہانی طور پر بلڈ پریشر کی شکایت بھی ہو سکتی ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ (26 تا 31) اس ہفتہ شمس تثلیث زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ وقت جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے موافق ثابت ہوگا۔ کاروباری فائدہ اور کامیابی اور مالی اقبال مندی حاصل ہوگی۔ ملازمت پیشہ افراد کی آمدنی میں اضافہ ہوگا۔ خواتین سے متعلقہ امور میں مدد حاصل ہوگی لیکن بہت احتیاط کی ضرورت ہے اگر آپ نے احتیاط نہ کی تو جان لیں ہر فیصلہ آپ کے خلاف ہوگا۔ جو کچھ ہو چکا اسے دل و ذہن سے نکال دیں۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا عزیز 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) آپ اس وقت میں بھرپور قوت کا اظہار کر سکتے ہیں کیونکہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد واپس اپنی طاقت میں آچکا ہے۔ سیارہ کی طاقت بحال ہو رہی ہے حالات کی بہتری اور کھویا ہوا اعتماد بحال ہوگا۔ لیکن یاد رکھیں کسی پر بھروسہ کرنا نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ انعامی اسکیموں میں فائدہ حاصل ہوگا (9 تا 16) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر عطارد تربیع مشتری قائم ہو رہی ہے اس ہفتہ کوئی بھی جائیداد خریدنا یا قیمتی اشیاء کی خریداری نقصان دہ ہوسکتی ہے۔ چوری کا بھی اندیشہ ہے۔ مالی نقصان سے بچنے کے لئے احتیاط ضروری ہے۔ کسی بھی غیر متعلقہ شخص پر اعتماد نہ کریں قیمتی اشیاء کی حفاظت کریں۔ گھر نکلنے سے قبل حفاظتی انتظامات اچھی طرح دیکھ لیں۔ آپ کو احتیاط کی ضرورت ہے۔ گھر سے نکلتے وقت احتیاط کرنا بہتر ہے۔ (17 تا 25) 26 جولائی کو آپ کے برج کا حاکم سیارہ حالت گردش میں داخل ہوا تھا اس کی یہ گردش 19 اگست کو ختم ہو رہی ہے بگڑے ہوئے معاملات خود بخود درستگی کی طرف آنا شروع ہو جائینگے۔ ایک شخص صلح کی جانب ہاتھ بڑھانا چاہ رہا ہے آپ کو اس سے اپنا چہرہ نہیں موڑنا چاہیے۔ غصہ چھوڑ دیں تو آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ ملازم پیشہ افراد اس ماہ من پسندیدہ مقام پر تبادلہ کی کوشش کریں گے تو انہیں خاطر خواہ کامیابی نہ ملے سکے گی مگر اپنی محنت سے سب کچھ ممکن ہے (26 تا 31) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس نحس نظر کے اثرات آپ پر پڑنا شروع ہو گئے ہیں ان ایام میں نئے فیصلے لینے سے پہلے خوب سوچ سمجھ لیں۔ کاروبار میں مزید سرمایہ کاری کرنا بہتر نہ ہے۔ جادو کے اثرات بھی آپ پر ہو سکتے ہیں اور نظر بد بھی بہت جلد لگ سکتی ہے۔ حاسدوں اور کینہ پرور لوگوں سے محفوظ رہیں۔ اپنی نظر ضرور اتروائیں۔ طالب علموں کو جزوی کامیابی مل سکتی ہے۔

## میزان

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ر،ت،ط۔پتھر،اوپل،سفید پکھراج۔مبارک دن،جمعہ
مبارک رنگ،ہلکا نیلا۔موافق دھات،تانبہ،پیتل
لکی عدد 6 یا علیمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11



(یکم تا 8) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے جس کی وجہ سے گھریلو اور کاروباری معاملات میں ذہنی دباؤ کے بڑھنے کا اندیشہ ہے مشکلات سے نجات حاصل کر سکیں گے۔بچوں کے ساتھ سیرو تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ایسے کاروباری حضرات جن کا تعلق خواتین کی تزئین وآرائش،کاسمیٹکس یا جیولری وغیرہ سے ہے اس ہفتہ ایسے کاروبار کی ابتداء کرنا یا اس طرح کے کاروبار میں سرمایہ کاری کرنا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ (9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔کاروباری افراد کو اس ہفتہ نقصان کا اندیشہ ہے۔چوری ہوسکتی ہے۔نقصان سے بچنے کے لیے بہترین حکمت عملی بنائیں۔ دوران سفر محتاط رہیں۔والدین یا شریک حیات سے اختلافات ہو سکتے ہیں اور نوبت جھگڑے تک آسکتی ہے۔نئی خریداری کیلئے یہ وقت موزوں نہیں۔کاروباری غرض سے کیا گیا سفر کامیاب نہ رہے گا۔کوئی نیا مسئلہ کھڑا ہوسکتا ہے۔17 تا 25) نئے منصوبے بنانے کے لئے یہ ہفتہ فائدہ مند ثابت ہوگا۔جائیداد کی خرید وفروخت نہ کریں کیونکہ اس سے متعلق سیارے ان دنوں اچھی حالت میں نہیں ہیں۔اہل خانہ سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔یہ ایام آپ کے لیے خوشخبری کا پیغام لا سکتے ہے۔غیر ملکی سفر بھی اس ہفتہ فائدہ نہ دے گا۔یہ ہفتہ مجموعی طور پر آپ کے لئے اہمیت کا حامل ہے۔پریشانی کے باعث طبیعت خراب رہ سکتی ہے۔مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔(26 تا 31) شیئرز، جائیداد،مشینری کی خرید وفروخت ان دنوں میں بہتر ثابت ہوگی۔انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے معاون ثابت ہوگی۔کیونکہ انہی دنوں میں سیارگان کی یہ نظر بن رہی ہے آپ کا اس ہفتہ کا لکی عدد 85 ہے۔کاروباری اسکیمیں فائدہ مند رہینگی۔بہتر منصوبہ بندی سے اپنے کاروبار کو بڑھا سکتے ہیں اس ہفتہ کیا گیا کاروباری سفر فائدہ دیگا۔

## عقرب

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ن،ی۔پتھر،عقیق زبرجد۔مبارک دن،منگل
مبارک رنگ،سرخ لوہا،تانبہ۔موافق دھات،ٹین
لکی عدد 9۔اسم اعظم،یا فتاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28

(یکم تا 8) دوران سفر احتیاط کریں اور ہمارے مشورے پر عمل کریں تو اس ہفتہ سفر کا ارادہ ملتوی کر دیں۔اس ہفتہ کے آغاز سے ہی بظاہر کچھ بہتری نظر شروع ہوگئی اپنے جذبات کو قابو میں رکھیں اور کوئی بھی اہم قدم اٹھانے سے قبل بزرگ یا شریک حیات یا مخلص دوست سے ضرور مشورہ کر لیں۔بغیر مشورہ سے کیے گئے کام میں نقصان ہے۔ آپ ایک غلطی کر کے اپنے لئے ہی مصیبتیں کھڑی کر سکتے ہیں۔(9 تا 16) ذہنی دباؤ کے بڑھنے کا اندیشہ ہے۔ڈرائیونگ کرتے وقت محتاط رہیں۔کام کی زیادتی کی وجہ سے مشکلات کا سامنا کرنا پڑے گا ملازم پیشہ افراد لگن سے اپنے کام کی تکمیل کریں گے۔آپ کے اور دوستوں کے درمیان تعلقات خراب ہونے کا خدشہ ہے کوئی فائدہ مند معاہدہ طے کر سکیں گے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لیں یا نئے کاروبار کا آغاز کرنا چاہئیں تو کامیابی ملے گی۔گھریلو ماحول میں تبدیل آسکتی ہے۔(17 تا 25) ایک شخص آپ کے جذبات کو مجروح کرنے کی کوشش میں ہے۔آپ نقطہ چینی برداشت نہیں کرتے ایک شخص آپ کو اشتعال دلانے کی کوشش کر رہا ہے۔مخالفین اس ہفتہ کے آغاز میں بڑھ جائینگے۔لیکن ان سے صلح ہفتہ رواں کے آخری دنوں میں متوقع ہے طبیعت میں سستی کا عنصر غالب رہیگا۔جذبات کو اس ہفتہ بھی قابو میں رکھیں آسانی سے دوسرے لوگوں پر حاوی ہو جاتے ہیں۔(26 تا 31) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ جو کہ 27 جون کو حالت رجعت میں گیا تھا 27 اگست حالت مستقیم میں آ رہا ہے اس وقت اس سیارہ کا قیام برج جدی میں ہے جو کہ آپ کی مثبت قوتوں کو کمزور کر رہا تھا اب بہتری کی جانب لانے کیلئے تیار ہے۔نئی قوت کے ساتھ اپنے کام کا آغاز کریں۔نئی توانائی کے ساتھ ترقی کی راہ پر گامزن ہو جائیں۔دشمن جو کہ پہلے آپ پر غلبہ کرنے کی کوشش میں تھے کمزور ہوتے جا رہے ہیں۔

**برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری**
حروف۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یاسَلامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86
قوس

( یکم تا 8) کسی شخص سے تنازعہ بڑھنے کا امکان ہے۔ اس ہفتہ نقصان کا زیادہ اندیشہ ہے۔ یا پھر کسی جگری دوست سے دل کو رنج پہنچے گا۔ اس ہفتہ کا سفر بھی ظفر کامیاب ثابت نہ ہو۔ کچھ افراد کی منگنی یا شادی کی امید کی جاسکتی ہے جو کہ ان کے لئے مبارک ثابت ہو گی۔ آپکا زیادہ بولنا بھی اچھی عادت نہیں عدالتی اور پنچایتی امور سے دور رہیں۔ جتنا ہو سکے اپنے کام سے کام رکھیں بلاوجہ کسی دوسرے کے مسائل میں اپنے دُ پکوا الجھانے کی ضرورت نہیں۔ (9 تا 16) عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ گھریلو معاملات خراب نہ ہو نے دیں۔ آپس کے مسائل گھر کی چاردیواری میں حل کر لئے جائیں تو زیادہ بہتر ہے سسرالی رشتہ داروں کی وجہ سے پریشانی لاحق ہے۔ کچھ دیر کیلئے برے بن جائیں لیکن اُن سے شکایت لازمی کریں۔ اگر آپ غیر شادی شدہ ہیں تو منگنی ٹوٹ جانے کا امکان زیادہ ہے یا اپنے محبوب سے اظہار محبت ان دنوں نہ کریں۔ بیوفائی ہو سکتی ہے۔ (17 تا 25) طبیعت میں بہادری اور ہمت پیدا کریں اپنے موقف پر ڈٹے رہیں یکے بعد دیگر دل میں یہ خیال آتا رہے گا کچھ غلط ہونے والا ہے ہمیشہ مصروف رہیں۔ تنہائی سے نکلیں دوستوں میں وقت گزاریں۔ آپ کے لئے خوشخبری ہے کہ ایک طویل عرصہ جو کہ مایوسی اور احساس کمتری میں گزرا، اب بہتری کی طرف آرہے ہیں۔ خصوصا قیمتی اشیاء سنبھال کر رکھیں ان ایام میں چوری ہونے والی اشیاء کا ملنا ناممکن سی بات ہے۔ (26 تا 31) اختلافات ختم کر دیں بزرگوں کے سامنے سر جھکا دیں ورنہ نقصان مالی نقصان ہو سکتا ہے کہ جس کا آپ کو اندازہ ہی نہیں۔ بزرگوں کی بات مان لینے میں ہی آپ کا فائدہ ہے۔ خفیہ دشمن سے بچنے کی ہر ممکن کوشش کریں غور کریں دُشمن آپ کے آس پاس موجود ہے۔ ملازمین پر کڑی نظر رکھیں۔

**برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل**
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یاخالق 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78
جدی

( یکم تا 8) شریک حیات سے تعلقات بہتر ہو سکتے ہیں۔ خوش اسلوبی سے مسائل کو حل کرنے سے بہت سی خرابیوں سے بچ جائینگے اخراجات کنٹرول میں کرلیں۔ آپ کی مقبولیت میں کمی آسکتی ہے بچوں کی جانب خاص توجہ دیں خاموشی میں ہی بھلائی ہے۔ ملازم پیشہ افراد کو ان دنوں خوشخبری مل سکتی ہے۔ کسی کی محبت یا عشق میں گرفتار ہو سکتے ہیں آپ کی اعلیٰ سوچ کئی مسائل سے نجات دلوائے گی قریبی سفر بھی پیش آسکتا ہے۔ (9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ اگر بزرگ خاتون آپ کے حق میں دُعا کرے تو کئی مسائل حل ہو سکتے ہیں۔ بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہو سکتا ہے۔ مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع آپ کے ہاتھ آئیگا۔ یہ موقع کسی صورت ہاتھ سے جانے نہ دیں۔ دوست احباب میں آپ کی عزت میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ (17 تا 25) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہو رہی ہے۔ اس نحس نظر کے تحت والدین سے کسی بات پر اختلاف ہو سکتا ہے یا پہلے سے میاں بیوی میں اختلاف ، اگر مناسب حل تک نہ پہنچے تو علیحدگی کا بھی خطرہ ہے۔ خواتین کو نسوانی امراض کا خطرہ ہے۔ بہتر ہے کہ آپ اپنے برج کے مطابق صدقہ دینے کا اہتمام کریں اور اپنے نام کا اسم اعظم ورد کریں۔ (26 تا 31) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں لڑائی جھگڑے کا خدشہ ہے۔ آپکی اچھی شہرت کو بدنام کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ شریک حیات سے تعلقات میں خرابی اچھی شہرت میں کمی کا باعث ہو سکتی ہے۔ یہ ہفتہ نہایت پُرسکون گزارنے کیلئے زبان کو تالا لگائیں۔ آپ میں سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ جب آپ کے ہاتھ میں کچھ رقم آجاتی ہے تو گویا آپ سے بڑا کوئی بادشاہ نہیں ہے۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔س، ش، ص، ث۔پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔اسم اعظم، یا باریٔ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07

دلو

(یکم تا 8) اس ہفتہ اخراجات میں غیر متوقع طور پر اضافہ ہوگا۔ قیمتی شے گم ہوجانے کا بھی خطرہ ہے اور الیکٹرونکس سے متعلق اشیاء بھی خراب ہوسکتے ہیں جو لوگ غیر ملکی سفر کے خواہشمند ہیں اس بارے میں کی گئی کوششیں ترک کر دیں اور اگر کوئی دلوی شخص غیر ملکی سفر کرنے میں کامیاب ہو بھی جائے تو اسے وہاں سے ناکام واپس لوٹنا ہوگا۔اس دوران ملازمین کی جانب سے کی گئی محنت زیادہ فائدہ دے گی۔(9 تا 16) ان ایام میں بہت نحس اہم نظر زہرہ تربیع زحل قائم ہورہی ہے اس ہفتہ معمولی بات پر بڑا جھگڑا کھڑا ہوسکتا ہے۔وہ افراد جن کی منگنی کی بات چل رہی تھی۔یا نکاح قریب تھا۔خدشہ ہے کہ کسی بھی وجہ سے یہ معاملہ ختم ہوجائے۔آپ دوستوں سے توقعات حد سے زیادہ رکھ لیتے ہیں قریبی عزیزوں سے حالات کو بہتر بنائیں کاروباری پوزیشن بہتر نہ رہیگی۔لیکن اخراجات میں بھی اضافہ رہے گا۔خواتین بچوں کی جانب توجہ دیں۔(17 تا 25) اہل خانہ خصوصاً شریک حیات سے تعلقات خراب ہوسکتے ہیں یا وہ افراد جن کا تعلق خواتین سے متعلق کاروبار سے ہے۔ان دنوں نقصان میں رہیں گے۔روپے کے لین دین میں بھی سخت احتیاط کرنا ہوگی۔بطور اُدھاری دی گئی رقم آپ کو واپس نہ ملے گی۔چوری کا بھی اندیشہ ہے اپنی ہر قیمتی شے کو بڑے احتیاط سے رکھیں۔خواتین کے زیوارت چوری یا گم ہوسکتے ہیں اخراجات بڑھ جائینگے۔صحت کی خرابی ہوسکتی ہے۔(26 تا 31) اس ہفتہ بننے والی اہم نظر عطارد تربیع زحل کی وجہ سے دیرینہ دوستی ٹوٹ سکتی ہے یا کسی قسم کے شکوک وشبہات آسکتے ہیں جائیداد کے معاملات بگڑتے چلے جائینگے۔دشمن آپ پر غلبہ حاصل کرنے کی مکمل کوشش کریں گے وہ مسلسل آپ پر اپنی چالیں چل رہا ہے جس میں وہ کسی حد تک کامیاب ہوتے نظر آرہا ہے۔مخالفین سے بہت حد تک محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔د، چ۔پتھر، زرد عقیق۔مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔اسم اعظم، یا غفار 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06

حوت

(یکم تا 8) کسی اوزار سے نقصان پہنچ سکتا ہے یہ احتیاط کے دن ہیں۔کوئی بھی لاپرواہی نہ کرے۔تصفیہ طلب امور کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہوگا۔رائچہ کے دیگر سیارگان کچھ سعد حالت میں نہیں ہیں لہذا آپ کا ہفتہ کچھ کمزور اور ضعیف ہی بسر ہوگا کاروبار کا فائدہ نہ رہے گا آمدنی قلیل اور اخراجات کثیر رہیں گے۔جدو جہد کا کوئی اعزاز یا حوصلہ افزائی نتیجہ نہ نکلے گا۔اگر بات سمجھ میں نہ آئی تو اسے ایک بار پھر سوچ لیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ عطارد تربیع مشتری کی نحس نظر قائم ہورہی ہے۔اپنی سوچ کو مثبت انداز میں رکھیں کسی بھی بات کے شروع ہونے سے پہلے منفی رجحان کو ختم کردیں۔ملازم پیشہ افراد افسران بالا کی جانب سے کوئی نقصان اُٹھا بیٹھیں گے بہتر ہے کہ ہاتھیوں کی لڑائی میں کچلنے سے بچیں۔(17 تا 25) اسے بہتر سے بہتر انداز میں سرانجام دیجیے نئی نئی شروع ہونے والی محبت یک دم بلندیوں تک پہنچ سکتی ہے۔بڑے بڑے وعدے فضول ثابت ہوں گے مکار دوست دھوکہ دینے کی کوشش کریں گے فرائض کو بوجھ آپ کی کمر دوہری کر دے گا لیکن تقدیر کی مہربانی سے آپ سنبھل جائیں گے۔آپ چاہیے جتنی بھی کوشش کریں آپ کا تنزل اٹل ہے آج وہیں پہنچ جائیں گے جہاں سے چلے تھے۔سبز رنگ کا استعمال کریں۔(26 تا 31) اس ہفتہ اگر مصائب کا سامنا کرنا پڑے تو حواس باختہ اور دل برداشتہ نہ ہوں بلکہ جلدی سے آگے بڑھنے کی کوشش کیجیے بصورت دیگر آپ کسی مصیبت میں پھنس سکتے ہیں طوفان کے گزر جانے کا انتظار کریں۔اپنی سب سے بڑی خوشی کو پورا کرنے کے لئے بھرپور توجہ سے کام کیجیے لیکن پہلے یہ اطمینان کرلیجیے کہ کامیابی کی صورت میں لوگ واقع آپ کی صلاحیتوں کا اعتراف کرلیں۔کسی فقیر کو کچھ خیرات کردیں۔بغیر پڑھے کسی دستاویز پر دستخط نہ کریں۔مکمل قوت سے مقابلہ کریں۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات !ماہ رواں میں چار قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب یکم اگست 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے کوئٹہ میں ہوگی اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25,000 روپے راولپنڈی میں ہوگی جبکہ تیسری قرعہ اندازی 15 اگست 2018ء مالیتی بانڈ 1500 کراچی اور اس ماہ کی آخری اور چوتھی قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 روپے مظفر آباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ 03 جولائی 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے لاہور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 550228 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 031693، 204348، 636774 اور دوسری قرعہ اندازی 16 جولائی 2018ء مالیتی بانڈ 750 فیصل آباد میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 374125 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 006662، 554796، 958183 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہوجاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر رکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔ **جولائی** 2018 **تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر** 41 پر شائع کردہ روزانہ کے لکی نمبر میں سے 03 جولائی کی ڈبی سے 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

**جولائی** 2018 **تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر** 42 پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 55 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 16 جولائی کی ڈرا میں بھی انہی کی جانب سے شائع کردہ ڈبی سے 37 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فیگروں میں سے 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا **صفحہ نمبر** 43 پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 03 جولائی کی ڈرا میں 5 کا فیگر جبکہ 16 جولائی کی ڈرا میں 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 03 جولائی کی ڈرا میں 63 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ جبکہ 16 جولائی 2018ء کی ڈرا میں 95 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر** 44 پر **محترم** محمد نبیل مزمل صاحب کیجانب سے جو فیگر صفحہ کیلئے شائع کئے گئے تھے ان میں 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 16 جولائی کیلئے شائع کردہ فیگرز سے 3 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو! سید عابد حسین شاہ

# اگست لکی نمبرز

| نمبر | لکی نمبر |
|---|---|
| 1 | 054 |
| 2 | 237 |
| 3 | 686 |
| 4 | 430 |
| 5 | 130 |
| 6 | 613 |
| 7 | 659 |
| 8 | 504 |
| 9 | 841 |
| 10 | 105 |
| 11 | 324 |
| 12 | 545 |
| 13 | 504 |
| 14 | 120 |
| 15 | 120 |
| 16 | 651 |
| 17 | 951 |
| 18 | 645 |
| 19 | 240 |
| 20 | 340 |
| 21 | 651 |
| 22 | 247 |
| 23 | 932 |
| 24 | 101 |
| 25 | 694 |
| 26 | 234 |
| 27 | 890 |
| 28 | 023 |
| 29 | 540 |
| 30 | 851 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔ قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔




بانڈ مالیت:۔ 7500
تاریخ:۔01-08-2018

تحقیق:۔ایم عادل (تربیلا ڈیم)

**فسٹ یا سیکنڈ**

| | |
|---|---|
| 12 | 65 |
| 22 | 33 |
| 21 | 81 |

1278 — 2178

| | |
|---|---|
| 1 | 0 |
| 6 | |
| 2 | 8 |

2259 — 3369

| کوئٹہ کی ڈرا |
|---|
| 127,217 |
| 225,657 |
| 659,652 |
| 810,815 |

بانڈ مالیت:۔ 1500
تاریخ:۔15-08-2018

**فسٹ یا سیکنڈ**

| | |
|---|---|
| 21 | 62 |
| 35 | 56 |
| 39 | 93 |

2158 — 3598

| | |
|---|---|
| 5 | 6 |
| 3 | |
| 9 | 2 |

3969 — 9369

| کراچی کی ڈرا |
|---|
| 215,327 |
| 359,396 |
| 625,561 |
| 936,938 |

تحقیق:۔عمران انصاری (لاہور)

01-08-2018

| | |
|---|---|
| 2 | 4 |
| 2351 | 4519 |
| 5 | 6 |
| 5049 | 6021 |

15-08-2018

| | |
|---|---|
| 8 | 9 |
| 8450 | 9103 |
| 1 | 7 |
| 1320 | 7415 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 15 اگست کی ڈرا

F/S=02=30=38=64

| 302 | 3 | 0 | 714 |
|---|---|---|---|
| 021 | 2 | | 108 |
| 384 | 1 | 9 | 479 |
| 645 | | | 965 |

F/S=10=47=71=96

### 10 اگست کی ڈرا

F/S=90=46=81=51

| 904 | 2 | 9 | 321 |
|---|---|---|---|
| 466 | 4 | | 178 |
| 812 | 8 | 3 | 836 |
| 517 | | | 921 |

F/S=92=17=49=32

| یکم اگست 2018ء | بانڈ مالیت 7500 | شہر کوئٹہ | ڈرا نمبر 75 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزبدھ | بوقت 09:00 | برج سنبلہ | ساعت زحل | عدد کا پیمانہ 7.8 | حاکم عطارد |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 0.1.5.6.9 OFF 2.3.4.7.8




| | | | |
|---|---|---|---|
| 91 | 59 | 15 | 04 |
| 95 | 61 | 53 | 07 |
| 97 | 63 | 57 | 13 |

| 15 اگست 2018ء | بروزبدھ | بانڈ مالیت 1500 | شہر کراچی | ڈرا نمبر 75 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت 09:00 | برج میزان | ساعت زحل | عدد کا پیمانہ 5.0 | حاکم عطارد |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 4.6.7.8.9 OFF 0.1.2.3.5




| | | | |
|---|---|---|---|
| 85 | 75 | 63 | 41 |
| 92 | 79 | 68 | 45 |
| 97 | 81 | 71 | 61 |




## میرا شوہر میرا دیوانہ ہوگیا

محترم شاہ صاحب! میری شادی کو 15 سال کا عرصہ گزر گیا 3 بچے ہیں بڑی بیٹی 13 سال بالترتیب 11 اور 9 سال کی باقی 2 بیٹیاں ہیں۔ شادی کے 1 سال بعد میرے شوہر مجھ سے نہایت بدل گئے یہ دوسری عورتوں میں دلچسپی لینے لگے دن بہ دن حالات خراب رہنے لگے میں ایک ایک اور دو دو سال تک اپنے ماں باپ کے پاس رہتی پھر کسی طرح سے صلح صفائی کر کے واپس لے جاتے میری ساس اور نندیں مجھے بہت مارتیں۔ وہ وقت میں کبھی نہیں بھول سکتی۔ اچانک مجھے کہیں سے تحفہ روحانیات کا شمارہ ملا پھر میں نے باقاعدہ پڑھنا شروع کر دیا اپنی والدہ سے کہہ کر میں نے لوح شرف زہرہ (تسخیر شوہر) شاہ صاحب سے منگوائی بس یہ لوح پاس رکھنی تھی جیسے میری زندگی ہی بدل گئی سب سے پہلے تو میرا شوہر میری تعریف کے گُن گانے لگا میری ساس کو احساس ہو چکا کہ وہ اب تک میرے ساتھ زیادتیاں کرتی آئی ہے میں اور میرے والدین حیران تھے کہ یہ سب کچھ کیسے بدل گیا۔ لوح کے روحانی اثرات کے اُس وقت معتقد ہوئے جب میرے شوہر نے اپنی والدہ سے کہا کہ اب میں الگ گھر لے کر رہنا چاہتا ہوں اُنکی والدہ نے بخوشی الگ رہائش کرنے پر آمادگی کا اظہار کیا۔ پہلے میں چوری چھپے اس لوح کا وظیفہ کرتی تھی اور دل و جان سے لوح شرف زہرہ (تسخیر شوہر) کو اپنے پاس رکھتی ہوں۔ اب روزانہ فجر کے بعد شوہر کے سامنے وظیفہ کرتی ہوں۔ سورۃ مزمل کی روحانی برکت اور ماہر روحانیات کے روحانی فیض سے میں کیسے انکاری ہو سکتی ہوں کہ میں اتنی بڑی مصیبت سے نکل آئی اب میرے شوہر میرا اور بچیوں کا بھرپور خیال رکھتے ہیں دیوانگی کی حد تک ہمیں چاہتے ہیں۔ میرے والدین بھی دل و جان سے اُنکی عزت کرتے ہیں یوں کہہ لیں کہ عرصہ دراز بعد میں نے گھر کا سکون اور چین دیکھا اس لوح کی برکت سے میں پچھلے تمام دُکھ درد بھول چکی ہوں آپکا روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات باقاعدہ خرید کر پڑھتی ہوں۔ منجانب:۔ زاہدہ پروین (فیصل آباد)

## میں تو بندش میں پھنس گیا

گزشتہ ماہ جولائی کے رسالہ میں چاند گرہن کے اعمال میں حروف صوامت کی زکات ادا کی۔ یہ زکات میں نے اپنے طور پر بغیر کسی راہنما کے دی تھی مجھے اس کے منفی اثرات بارے بالکل علم نہیں تھا زکات ادا کی تو اگلے روز ہماری بھینس مر گئی پھر گھر کی پچھلی دیوار گر گئی ایک ہفتہ بعد دوکان میں آگ لگ گئی۔ تیرہویں دن گھر میں رکھی ہوئی رقم اور زیور چوری ہو گئے میں تو مصیبت میں پھنس گیا 15 سے 20 دن بعد یہ حالات ہو گئے کہ عزیز رشتہ داروں نے بھی منہ موڑ لیا۔ گھر میں بچا کچا جو کچھ بھی تھا سب کچھ ختم ہو گیا مجھے کچھ سمجھ نہ آ رہی تھی کہ میں کیا کروں۔ میں ایک صاحب سے روحانی وظائف سیکھتا تھا مگر وہ بھی زیادہ پڑھے لکھے نہ تھے۔ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا باقاعدگی سے مطالعہ کرتا ہوں 110 مجرب استخارہ کی کتاب سے 3 روز پہلے ان تمام وجوہات کے بارے میں استخارہ کیا جواب ملا کہ قمری زکات حروف صوامت کی بندش کا نتیجہ ہے۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے رابطہ کیا تو آپ نے بھی یہی بتایا جو کہ مجھے استخارہ سے پتہ چلا آپ کے حکم کے مطابق سورۃ مزمل روزانہ 14 بار پڑھ رہا ہوں حالات میں کچھ بہتری محسوس ہو رہی ہے آپ نے حکم فرمایا تھا کہ 28 دن پورے کروں میں نے کانوں کو ہاتھ لگا لئے ہیں کہ خود ساختہ اور نیم حکیم وظائف کرنے والوں سے آئندہ رابطہ نہ کرونگا کیونکہ اُنکی وجہ سے ہی میں ڈوبا ہوں۔ کچھ رقم ہدیہ ارسال کر رہا ہوں مجھے لوح مزمل خاص روانہ فرما دیں میرا یہ خط پیغامات میں ضرور شائع کریں تا کہ میری طرح سے دوسرے لوگ بھی اس طرح کی مصیبت اور پریشانیوں سے بچ سکیں۔ میں تجویز کرتا ہوں کہ آئندہ جو بھی وظیفہ کرنا ہو تو باقاعدہ طور پر اس کی اجازت طلب کریں بہتر ہے کہ ماہر روحانیات سے رابطہ ضرور کریں۔ سوچتا ہوں کہ اگر ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے رابطہ نہ ہوتا تو میں مکمل طور پر تباہ و برباد ہو جاتا۔ منجانب:۔ شکیل احمد (رحیم یار خان)

# آپ کی ڈاک

جولائی میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## جل جل میس تسخیر کرلوں

س:۔ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کا قاری ہوں ویسے تو پورا رسالہ آپکی محنت کا منہ بولتا ثبوت ہے جس طرح روحانی خدمت آپکا ادارہ کر رہا ہے قابل فخر ہے۔''جنات کی روحانی واردات'' کا سلسلہ آپ نے شروع کیا میرا پسندیدہ مضمون ہے سب سے پہلے اسی پر نظر پڑتی ہے۔2015ء نومبر قسط نمبر 19 میں **جل جل میس کی تسخیر** کا آپ نے تفصیل سے ذکر کیا۔میں چاہتا ہوں کہ اس کی تسخیر کروں اور جس طرح آپ خلق خدا کی خدمت کر رہے ہیں اسی طرح میں بھی لوگوں کی خدمت کروں۔ منجانب:۔مختار علی (سکھر)

ج:۔محترم مختار علی صاحب! جل جل میس کی تسخیر کی اجازت آپ نے طلب کرنا چاہی بہتر ہے کہ آپ سب سے پہلے تسخیرات کے بنیادی قواعد اور اصولوں کو سمجھ لیں اگر آپ نے ان اصولوں کو سمجھے اور عمل کئے بغیر وظیفہ کو شروع کر دیا تو یقیناً آپ رجعت میں مبتلا ہو جائینگے۔تسخیرات کی روحانی دُنیا جتنی دلچسپ لگتی ہے۔ایسا سننے اور پڑھنے میں بہت اچھا لگتا ہے لیکن عملی طور پر یہ ایک نہایت مشکل ترین مرحلہ ہے اکثر و بیشتر لوگ کم علمی یا مکمل معلومات نہ ہونے کی وجہ سے رجعت یعنی دماغی بیماری، مالی پریشانی پاگل پن یا موت کا شکار ہو گئے ہیں۔

سب سے پہلے آپ بنیادی اصولوں قواعد کے مطابق پنجگانہ نماز شروع کریں دن بھر کلمہ استغفار جو کہ سورۃ مزمل کی آخری آیت کا آخری حصہ ہے یہ کلمہ مبارکہ 5 لاکھ بار ایک جگہ اور وقت کا پابند ہو کر تعداد مکمل کریں۔دن بھر جتنا مرضی اس کلمہ مبارکہ کا ورد کرتے رہیں درود پاک کے سوا کوئی دوسرا ورد نہ رکھیں یعنی صرف درود پاک اور کلمہ استغفار کا ورد رکھیں جب تک یہ دونوں کی تعداد 5,5 لاکھ نہ ہو جائے، بذریعہ خط رابطہ کریں آئندہ کا طریقہ کار سمجھا دیا جائیگا۔

زیادہ تر وقت تنہائی میں گزاریں فضول باتوں سے گریز کریں گرم مزاج اشیاء کا استعمال نہ کریں، بڑا گوشت مکمل طور پر چھوڑ دیں۔

## میرا گھر اجڑ گیا!!!

س:۔محترم چیف ایڈیٹر محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! اللہ تعالیٰ آپکو لمبی عمر دے کہ آپ بلا بجل روحانی فیض تقسیم کر رہے ہیں میرا مسئلہ یہ ہے کہ 2017ء میں نکاح ہوا۔رخصتی سے قبل ہی گھر والوں نے میری طلاق کروا دی جب کہ میں ایسا نہیں چاہتی تھی میرے گھر والوں نے میرے ساتھ ظلم کیا جو میری طلاق کروادی۔جس کی وجہ یہ رکھی کہ میرا شوہر پہلے سے شادی شدہ ہے یہ پتہ چلنے کے بعد بھی میں اس کے ساتھ رہنا چاہتی تھی کیونکہ اس میں کوئی برائی نہیں ہے۔ہر لڑکی کی خواہش ہوتی ہے کہ اُسکا گھر ہو لیکن میرے گھر والوں نے ضد میں آکر یہ طلاق کروادی اور پھر اُس سے حق مہر طلب کر رہے ہیں میں سوچتی ہوں کہ کیا اسلام میں لڑکی کی حیثیت مال جیسی ہے جسکی قیمت لگا دی جائے اور اسکی رقم وصول کی جائے ہمارا اسلام عظیم مذہب ہے لیکن ہمارے معاشرے میں کچھ جاہل لوگ ہیں جو کہ اس طریقہ سے اسلام کو بدنام کر رہے ہیں۔میرے گھر والے میری جان کے دشمن ہیں میری ماں مجھے ہر وقت طعنے دیتی ہے اور مار پیٹ کرتی ہے۔والد صاحب بھی ماں کی باتوں میں آکر مجھے مارتے ہیں۔اس طلاق کے بعد رشتے آئے مگر میری والدہ نے انکار کر دیا وہ میرے والد صاحب سے کہتی ہیں کہ اگر اسکی شادی کر دی تو گھر کے کام کون کریگا؟

ہماری ایک عزیزہ گھر آئی جنہیں میرے متعلق ساری بات کا علم تھا انہوں نے آپ کا رسالہ دیا اور کہا کہ آپ انکو خط لکھیں تو ان شاء اللہ آپکا مسئلہ حل ہو جائیگا۔میں اس قدر تنگ ہوں کہ خودکشی کرنے پر بھی آمادہ ہوں برائے مہربانی مجھے کوئی وظیفہ دیں کہ اس وظیفہ کی برکت سے میں اس عذاب جہنم سے باہر نکل آؤں۔ س (کراچی)

ج:۔آپ نے جس مسئلہ کا ذکر کیا اکثر اوقات نیم خواندہ معاشرہ میں یہ مسائل زیادہ پیدا ہوتے ہیں بعض اوقات دیکھنے میں ایسا آیا ہے کہ کچھ لوگوں نے باقاعدہ طور پر اس طرح کے معاملات کو بطور پیشہ اپنایا ہوا ہے کہ وہ امیر کبیر شخص کو اپنے جال میں پھنساتے ہیں اور پھر اتنا پریشان اور

تنگ کرتے ہیں کہ وہ خود طلاق دینے پر آمادہ ہو جاتا ہے جس کے عوض وہ بھاری حق مہر ادا کرتے ہیں۔

اسلام میں عورت کو اعلیٰ مقام دیا گیا ہے یہ الگ بات ہے کہ چند جاہل لوگ خواتین کے اس اعلیٰ مقام کو نہیں مانتے جن خیالات کا اظہار آپ نے کیا دوسری شادی میں کوئی قباحت نہیں اگر اُس شخص نے کر لی اور آپ بھی اُس کے ساتھ رہنے پر رضامند تھیں پھر کیا حرج تھا۔ لیکن آپ کے والدین نے یہ گناہ کیا، آپکی والدہ گھر کے کام کاج کے خاطر آپ کی شادی نہیں ہونے دیتی۔ یہ بھی ظلم ہے اللہ تعالیٰ انہیں ہدایت دے ذیل کا وظیفہ بعد نماز عشاء 500 بار کھلے آسمان تلے 21 یوم تک جاری رکھیں ان شاء اللہ تعالیٰ اللہ رب العزت سبب پیدا فرمائیں گے۔

**یا مسبب السباب یا حل المشکلات**

## میرا نکھٹو بیٹا باہر چلا گیا

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میرے بیٹے نے اپنی محنت کے بل بوتے پر انجینئرنگ کی ڈگری حاصل کر لی۔ الیکٹریک انجینئر ہونے کی وجہ سے اُس کا کہنا تھا کہ مجھے میری تعلیم کے مطابق مجھے یہاں کوئی ملازمت نہیں ملتی یہی وجہ تھی کہ 2 سال سے اُس نے نہ کوئی ملازمت کی اور نہ کوئی کاروبار کیا۔ بارہا سمجھایا کہ کوئی چھوٹی موٹی ملازمت ہی کر لو مگر اُس کی ضد تھی کہ یہ سب کچھ میری تعلیم کے مطابق نہیں۔ آپ سے لوح مشتری منگوائی 4 ماہ پہلے کی بات ہے 30 دن کے اندر اندر اپنے دوستوں سے کہہ سُن کر باہر کے ملک سے ملازمت حاصل کر لی 2 ماہ کے اندر اندر وہ اب دبئی تو چلا گیا ہے کمپنی نے اُسے ویزہ، رہائش بھی دی تنخواہ بھی اچھی ہے مگر وہاں پر اُسکی صحت اچھی نہیں رہتی آئے روز بیمار رہتا ہے حساب کر کے بتائیں؟ آپکا بتایا ہوا وظیفہ میں مسلسل کر رہی ہوں۔ بعض اوقات میرا دل چاہتا ہے کہ میں اُسے واپس بلالوں۔ مریم زہرا (لاہور)

ج:۔ محترمہ! اللہ تعالیٰ آپ پر اپنی رحمت فرمائے آپ میرا نہیں اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں کہ اُس نے آپ کے بیٹے کو حلال رزق دیا ان شاء اللہ باقی مسائل بھی حل ہو جائینگے۔ آپکے معاملات کے پیش نظر خاص مراقبہ کیا گیا جس میں واضح ہوا ہے کہ نظر بد کی وجہ سے آپ لوگوں کے حالات پھر سے خراب ہو رہے ہیں۔ پریشانی کی کوئی بات نہیں نظر بد سے بچنے کیلئے روزانہ 500 بار تعوذ ورد کر کے پانی پر دم کریں خود پئیں اور تصور کر کے اپنے بیٹے کے چہرہ پر چھڑکیں یعنی اپنے گھر میں مغرب کی جانب والی دیوار پر چھینٹا ماریں۔

## جادو ختم ہوا اب بھی ڈر لگتا ہے

س:۔ محترم شاہ صاحب! میں آپکا انتہائی احترام کرتی ہوں اور دل سے دعائیں دیتی ہوں جب سے لوح ردسحر اپنے پاس رکھی اُس کے ایک ہفتہ بعد ہی گھر سے کپڑے پھٹنا، جھٹکے لگنا اور مالی تنگی دور ہو گئی کاروبار بھی اچھا ہو گیا اور رزق روزی میں بھی برکت ہو گئی مگر نہ جانے اب بھی خدشہ رہتا ہے کہ کہیں کوئی دشمن دوبارہ سے ہم پر جادو نہ کر دے شاہ صاحب! میں پہلے ہی 4 سال تک جادو کے اثرات کی وجہ سے دَر دَر ماری پھرتی رہی لوگوں نے مجھے بہت لوٹا مگر کسی نے بھی یہ جادو ختم نہ کروایا میرے ماموں زاد بھائی نے آپکا رسالہ لا کر دیا تھا اور اُنکے کہنے پر میں نے آپ سے لوح ردسحر منگوائی تھی حیرت کی بات تو یہ ہے کہ جس دن لوح میرے پاس پہنچی اُسی دن، رات کو دیکھتی ہوں کہ خوفناک چہرے والے انسان نما جانوروں کو کوئی جکڑ کر لے جا رہا ہے۔ پھر اگلے روز دیکھا کہ گھر میں کچھ روشنی سی ہے یہ روشنی پہلے نظر نہ آتی تھی پھر 5 سے 6 روز بعد یہ سفیدی غائب ہو گئی آپکی ہدایت کے مطابق لوح کے ہمراہ دیا گیا وظیفہ باقاعدگی سے پڑھتی ہوں مگر پھر بھی خدشہ ہے کہ کہیں کوئی پھر سے جادو نہ کر دے۔ میری راہنمائی فرمائیں کہ میں کیا کروں۔

منجانب:۔ عابدہ شاہین (نیو کراچی)

ج:۔ بی بی یہ سب کچھ اللہ کے کرم اور رحمت سے ہوتا ہے اس میں میرا کوئی کمال نہیں عزت اور ذلت اُسی کے ہاتھ میں لوح ردسحر کی برکت سے بیشمار لوگ پریشان کُن حالات سے جادو سحر، مصائب و مشکلات سے نجات پا چکے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے سب پر اپنی رحمت فرمائی آپ دو رکعت نماز نفل شکرانے کے ادا کریں۔ آئندہ کوئی آپ پر جادو نہ کرے، جس کا حل یہ ہے کہ آپ ادارہ سے لوح حصار کرشماتی منگوالیں اس کی برکت سے تاحیات آپ پر جادو سحر نظر بد نہ ہوگا۔

## انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

محمد شاکر بھٹی، حفیظ اختر، مجتبیٰ اعوان، ایم اے صدیقی، عبدالستار، محمد صدیق، عبید اللہ چوہان، سرفراز علی، علی مراد، مبارک احمد، ہاشم علی، فرحان ہاشمی، جنید علی، عبدالغنی، نظیر احمد، محمد شفیق، سید ذاکر حسین نقوی، سید امجد علی شاہ

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ______

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ______

مکمل ایڈریس ______

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ ______

سوال ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

**(نوٹ)** تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ **(ادارہ)**

## کوپن برائے لکی نمبر اگست

نام مع ولدیت ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ______

تاریخ پیدائش یا عمر ______

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ______

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ)** جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹوسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:**۔ ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

## لوح شرف مشتری

پرائز بانڈ، لکی ڈراء اور انعامی اسکیموں میں مفت کی دولت حاصل کرنا وراثتی جائیداد کا حصول کاروبار، فیکٹری، کارخانہ کا فروخت، بیرون ملک سفر کی بندش کا خاتمہ، رزق میں خیر و برکت حاصل کرنے کیلئے لوح شرف مشتری سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف مشتری کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

## لوح شرف شمس

لوح شرف شمس کی برکت سے رزق کی تنگی، بے برکتی اور مالی پریشانی کا خاتمہ، جاہ حشمت بلندی مرتبہ، دشمنوں پر غلبہ، حصول مال و دولت، انعامی پرائز بانڈ میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف شمس سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف شمس کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

## لوح شرف زہرہ

تسخیر خلق، تسخیر خاص و عام تسخیر مستورات یا وہ افراد جو اپنی مرضی سے شادی کرنا چاہتے ہوں اور چند لوگ اس شادی سے ناخوش ہوں اُن کو راضی کرنے کیلئے اس کے علاوہ ڈاکٹر، وکیل اور دوکاندار حضرات شرف زہرہ کی لوح سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح شرف زہرہ کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بک کروائیں۔

تمام الواح چاہے کسی بھی ہدیہ کی ہوں ضرور کام کرتی ہیں۔ دھات اور لوازمات کے استعمال کی وجہ سے تمام لوگ کچھ تاخیر سے خاص لوح مناسب وقت پر اور بہت خاص لوح فوری اپنا اثر ظاہر کرتی ہے۔ جس طرح ہر انسان کی قابلیت، روحانی قوتیں اور جسمانی قوتیں ایک جیسی نہیں ہوتیں اسی طرح جس الواح پر جتنے اچھے لوازمات اور جتنی اچھی دھات استعمال کی جائے گی اس لوح میں اتنے ہی زیادہ تاثیر پائی جائے گی۔ جیسا کہ کاغذ پر تیار کردہ لوح کا اثر کاغذ جیسا ہوگا۔ تانبہ، چاندی یا کسی دوسری دھات پر تیار کردہ لوح کی تاثیر بھی ویسی ہوگی۔ خاص کلام خاص دھات پر کندہ کرنے سے خاص اثرات ظاہر کرتا ہے۔

ہدیہ الواح:۔ عام لوح 4200 خاص لوح 7200 بہت خاص لوح 9200

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

ستمبر 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات



زائچہ حلف برداری وزیراعظم عمران خان

06 ستمبر 1965ء کا جوش وجذبہ

محرم الحرام و حج

عرس فریدالدین گنج شکرؒ

جنات کی روحانی واردات

اعمال شرف عطارد

لوح فتح خاص

آسان عملیات

وظائف وسعت رزق

تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

# صدیوں پرانی عملیات پر نایاب و نادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| مجموعہ علم جفر، نجوم، عملیات (فارسی) 800 روپے | علم نجوم کے نقطے، بزرگوں کا نایاب تحفہ، قلمی کا عکس |
| مراۃ النجوم 700 روپے | حکیم غلام قادر کی مشہور زمانہ نایاب کتاب، لاہور |
| لگن آفتاب (حصہ اول) 550 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی کی ہندی نجوم پر قدیمی کتاب، لاہور طبع قدیم |
| لطیف النجوم 600 روپے | نجوم پر ایک مکمل کتاب حیدرآباد دکن 1939ء |
| علم نجوم اور علم عجیبہ 700 روپے | قسمت کا حال، بھاگیا چکر، طلسمات، قلمی کا عکس |
| ستاروں کی تاثیر 600 روپے | لکی نمبرز کے کلیہ جات، علم نجوم کے ہیئت، 1355ء |
| سراج الرمل (فارسی) 650 روپے | نجوم پر ایک نایاب کتاب، کانپور 1908ء |
| خلاصۃ النجوم 650 روپے | ہندی نجوم کے قاعدے، گرہ لگن پچھتر وغیرہ، لکھنو 1915ء |
| جوتش سار مالا 700 روپے | پنڈت کرشن کمار کتیلی کی نایاب تخلیق، امرتسر |
| جوتش کا قاعدہ 600 روپے | پنڈت رگھناتھ داس جوتشی، قواعد جوتش، لاہور |
| پرشن آفتاب 660 روپے | پنڈت دیوی دیا جوتشی، سوال کا جواب جوتش سے، لاہور مطبوعہ قدیم |
| انتخاب النجوم 560 روپے | ماہنامہ برائے اودھی، علم نجوم پر قابل تعریف محنت، کانپور |
| آسان جوتش باتصویر 650 روپے | بخشی ویت پرکاش شبھ اور اشبھ مہورت نکالنا، کمیاب |
| ابجد النجوم 650 روپے | سید ابوالحسن کی ایک قابل تعریف کاوش، لاہور |

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| النجوم 800 روپے | نہ بھلانے والی تحقیق، نجوم کی مکمل تعریف، قلمی کا عکس |
| کوک شاستر 1200 روپے | شاستروں پر تحریر کردہ راز کا خزانہ |
| عملیات قریشی 650 روپے | مجرب اعمال جن کی تلاش رہتی ہے (ڈاکٹر محمد ابراہیم) |
| طلسمات منازل قمر 650 روپے | قمری منازل کے طلسمات، محمد عبداللہ، لکھنو چوک |
| بیاض عملیات 800 روپے | ذاتی مجربات علامہ شاد گیلانی |
| علاج مقناطیس 1300 روپے | ایسی قوتوں سے علاج کرنا جو انسان کے اندر پوشیدہ ہوں |
| ٹیلی پیتھی (حصہ اول) 600 روپے | پوشیدہ قوتوں کو بروئے کار لاکر کامیاب زندگی گزارنا |
| ٹیلی پیتھی سیکھیے 1100 روپے | ارتکاز توجہ اور یکسوئی کی آسان مشقیں |
| گلزار تعویزات 750 روپے | تعویزات کی ایسی کتاب جس میں آسان عملیات |
| سورۃ مزمل سے مشکلات کا حل 650 روپے | ہر آیت سے متعلق مختصر اعمال |
| عملیات کلام پاک 650 روپے | قرآن پاک سے مختلف بیماریاں، مشکلات کا حل (ثناءاللہ قادری چشتی) |
| عملیات فاروقی 650 روپے | مولانا بشیر احمد کی نہ بھولنے والی کاوش |
| اعمال قرآنی 700 روپے | قرآنی اعمال پر منتخب کتاب |
| محفل حاضرات 1050 روپے | حاضرات کے مختلف طریقے اور ان کے قواعد |

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| مفتاح الحاجات 1050 روپے | نادر عملیات کا خزانہ |
| جامع الاسرار 600 روپے | وہ اعمال جن کی اکثر تلاش رہتی ہے |
| تحفہ مشکل کشاء 650 روپے | روز مرہ زندگی میں پیش آنے والی مشکلات کا اُن کا حل |
| علاج بذریعہ جنتر منتر 570 روپے | پیچیدہ امراض اور مسائل کا حل تحریر: بی آر ورما |
| حب مربستہ راز 650 روپے | حصول محبوب کے نایاب اور مجرب اعمال |
| ذخیرہ سکندر ذوالقرنین 670 روپے | طلسمات اور عملیات پر قدیمی کتاب |
| چشمہ طلسم 700 روپے | طلسمات کا خزانہ جس کے بعد کسی اور کی ضرورت نہیں |
| صبح کا ستارہ 600 روپے | قرآنی فالنامہ و قرآنی عملیات |
| عمل تسخیر نظر 700 روپے | عملیات، مسخرات خاص و عام پر مشتمل کتاب |
| صحیفۃ الانوار 450 روپے | خاص عملیات کا مجموعہ |
| تاثیرات اجتماع سیارگان 750 روپے | نجوم پر تحریر ہونے والی قدیمی کتب 1921ء |
| عملیات مقطعات 650 روپے | حروف مقطعات پر لکھی جانے والی جامع کتاب |
| عزیز الخلائق 550 روپے | زندگی میں مجرب مسخرات کا ایک ہی عمل کافی ہوتا ہے یہ عملیات کا خزانہ ہے |
| مجربات سلیمانی 700 روپے | مشہور تعویزات و نقوش انتہائی آسان اور پُر تاثیر |




جلد نمبر 14 ستمبر 2018ء شمارہ نمبر 03



## ترتیب مضامین





ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

**ملتان مابہ جنت اعلیٰ برابر است　　آہستہ پابنہ کہ ملک سجدہ می کنند**

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔ اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔ (ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار " **اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّی مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ** (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمَّد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّلِ وَالْخَصَائِصِ۔**

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک** :۔ اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔ جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔ روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔ آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا "میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔ کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## محرم، زکات سورۃ مزمل

طریقہ اول :۔ 3 محرم سے بعد نماز فجر اول آخر درود مزمل 21 بار سورۃ مزمل 21 بار پڑھیں۔ مدت عمل 21 یوم ہے بعد ادائیگی زکات روزانہ 3 بار سورۃ مزمل اول آخر درود مزمل 3 بار پڑھیں۔ بعد ادائیگی زکات کسی بھی مسئلہ کے حل کیلئے خلوت میں با آواز سورۃ مزمل 36 بار پڑھی جائے۔ مدت عمل 3 تا 7 یوم ہے۔ حد مدت عمل 21 یوم ہے۔ دوران عمل گناہ کبیرہ و صغیرہ سے ہر لحاظ سے بچا جائے۔
طریقہ دوئم :۔ 6 محرم کو قبل نماز فجر اول آخر درود شریف 72 بار کے بعد 72 سورۃ مزمل پڑھی جائے اور اس کا ثواب شہیدان کربلا کو پہنچائیں 10 محرم تک اسی طرح پڑھی جائے یہ زکات کا پانچواں دن ہوگا۔ اس عمل کی برکت سے سورۃ مزمل کی روحانیت صاحب عمل کے ساتھ مکمل ایک سال تک رہے گی۔ اگلے سال عمل تجدید کی جائے۔ اس عمل کی برکت سے بے روزگاری کا خاتمہ ہوگا اور ہر جائز خواہش پوری ہوگی۔ روزانہ مداوت 5 بار کی جائے۔

محرم الحرام
وحی

# تاریخ کے آئینے میں

تحریر:۔ملک ذوالفقار علی اعوان (چکوال)

اللہ تعالیٰ نے زمین و آسمان کو تخلیق فرمایا، جہاں انواع و اقسام کے حیوانات، نباتات اور جمادات پیدا فرمائے وہاں کائنات کی تنظیم کے لیے بھی کئی قسم کے معاملات اور نظاموں کو مرتب فرمایا۔ وقت کی پیائش کے لیے، زمین و آسمان کی تخلیق کے دن سے ہی بارہ مہینوں کو مقرر فرمایا جن میں سے چار مہینوں کو حرمت والا قرار دیا۔ ان مہینوں میں سے ایک مہینہ محرم الحرام بھی ہے۔ محرم الحرام میں روزے رکھنے کا ثواب رمضان المبارک کے بعد باقی تمام مہینوں سے زیادہ ہے اور اس مہینے کی نویں اور دسویں تاریخ کو روزہ رکھنے سے اللہ تعالیٰ انسان کے گزشتہ ایک برس کے گناہ معاف فرما دیتے ہیں۔

محرم الحرام میں تین اہم واقعات رونما ہوئے جن میں سے ہر ایک اپنی جگہ پر نمایاں اہمیت کا حامل ہے۔ پہلا واقعہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل کا فرعون کے ظلم سے نجات کا ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے اولوالعزم پیغمبر ہیں جنہوں نے توحید کی سربلندی کے لیے گراں قدر خدمات انجام دیں۔ عام طور پر حق پرستوں کا ٹکراؤ وقت کے جابر حکمرانوں، ان کے حاشیہ بردار وزیروں اور مشیروں سے ہوتا ہے یا جاگیرداروں اور سرمایہ داروں سے ان کا مقابلہ ہوتا ہے۔ حق پرست لوگ اقتدار، جاگیر اور سرمائے کی چکا چوند سے متاثر ہوئے بغیر حق کی پاس داری کا فریضہ انجام دیتے ہیں لیکن ایسا بہت کم ہوتا ہے کہ انسان کا مقابلہ یا ٹکراؤ بیک وقت ان تمام عناصر سے ہو۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے بیک وقت ان تمام عناصر کے مقابلے میں مبعوث فرمایا۔ آپ علیہ السلام نے فرعون کی رعونت، ہامان کے منصب، شداد کی جاگیر اور قارون کے سرمائے کا مقابلہ کیا اور ہر ایک کے مقابلے میں حق پر پوری طرح کاربند رہے۔

موسیٰ علیہ السلام فرعون اور اس کے قبیلے کے لوگوں کو توحید کی دعوت دینے گئے تو فرعون نے اس موقع پر اپنی قوم کے لوگوں کو مخاطب ہو کر کہا کہ کیا میرے پاس مصر کی حکومت نہیں ہے اور مصر کے دریا میرے نیچے سے نہیں بہتے؟ کیا میں بہتر ہوں یا (معاذ اللہ) یہ کم حیثیت والے موسیٰ علیہ السلام کہ جن کو بولنے میں بھی دشواری ہے۔ ان کے پاس سونے کے ڈھیر کیوں نہیں اور فرشتے ان پر پرے باندھ کر کیوں نہیں اترتے؟ فرعون نے اپنے اس استدلال باطل سے بنی اسرائیل کے لوگوں کو اپنی طرف مائل کر لیا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دعوت کو ٹھکرانے کی وجہ سے فرعون کو پے در پے عذابوں کا سامنا کرنا پڑا۔ فرعون اور اس کے قبیلے والوں پر کبھی جوؤں، کبھی ٹڈیوں، کبھی خون کی بارش، کبھی اُمڈتے سیلابوں کا عذاب آیا۔ جب بھی اللہ تعالیٰ کا عذاب فرعونیوں کو ہلاک کرنے کے قریب ہوتا فرعون، موسیٰ علیہ السلام سے سمجھوتہ کرنے پر تیار ہو جاتا اور ان سے عرض کرتا کہ آپ اپنے پروردگار سے دعا کیجئے کہ وہ عذاب کو ہم سے ٹال دے، تو ہم اللہ تعالیٰ پر ایمان لے آئیں گے۔ جب اس سے عذاب کو ٹالا جاتا تو وہ دوبارہ کفر اختیار کر لیا؛ حتیٰ کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو بنی اسرائیل کے ضعیف اور کمزور لوگوں کے ساتھ فرعون کے علاقے سے ہجرت کرنے کا حکم دیا۔ راستے میں آنے والے سمندر کو اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور ان کے قبیلے والوں کے لیے کھول دیا اور سمندر کے دو حصوں میں تقسیم ہونے کی وجہ سے موسیٰ علیہ السلام اپنے ساتھیوں اور پیروکاروں کے ساتھ باآسانی فرعون کے علاقے سے نکل گئے۔ جب فرعون کو اس بات کی اطلاع ملی کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے لوگوں کے ساتھ علاقے کو خیر باد کہہ رہے ہیں تو فرعون نے بھی اپنے لشکر اور حواریوں کے ہمراہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کا تعاقب کیا۔ جب فرعون کا لشکر سمندر کے درمیان میں پہنچا تو اللہ تعالیٰ نے سمندر کی لہروں کو آپس میں ملا دیا اور فرعون سمندر میں غوطے کھانے لگا۔ اس وقت اس نے کہا کہ میں ایمان لایا اس اللہ پر جس پر بنی اسرائیل کا ایمان ہے اور میں بھی مسلمان ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے اس موقع پر فرعون کی توبہ کو مسترد کر دیا اور اس کو غرق آب کر کے اس وجود کو ہمیشہ کے لیے نشانِ عبرت بنا دیا تاکہ رہتی دنیا تک الوہیت کے جھوٹے دعویدار کے انجام کو دیکھ کر دنیا عبرت حاصل کرتی رہے۔

حضرت موسیٰ اور ان کی قوم کو فرعون کے ظلم سے نجات دس محرم الحرام کو ہوئی جس کی یاد منانے کیلئے یہودی دس محرم کا روزہ رکھا کرتے تھے۔ نبی کریمؐ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام سے اپنی نسبت کا اظہار کرنے کیلئے 10 تاریخ کے ساتھ 9 تاریخ کے روزے کو بھی ملا لیا اور اس روزے کو گزشتہ برس کے گناہوں کا کفارہ قرار دے دیا۔ (بقیہ صفحہ نمبر 9 پر)

# عرس فرید الدین گنج شکرؒ

تحریر: سید منصور علی شاہ (حیدرآباد)

☆05محرم الحرام 665ھ کو وفات پانے والے کا فیضان آج 760برس بعد بھی جاری ہے۔

☆ہر قسم کی طاقت پہ عبور رکھنے کے باوجود بھوک اور پیاس میں زندگی بسر کی۔

☆مرشد کے حکم کی تعظیم اور نفسانی خواہشات کو کچل کر اتنا عظیم مرتبہ حاصل ہوا۔

آپ حضرت قطب الدین بختیار کاکیؒ کے خلیفہ اور خواجہ اجمیری سے فیض یافتہ تھے۔حضرت خواجہ فرید الدین مسعود گنج شکرؒ بہت ہی باکمال تھے اور اپنے وقت کے ریاضت، مجاہدہ فقر اور ترک دنیا آپ کے محبوب ترین مشغلے تھے۔آپ کشف و کرامات کی علامت اور ذوق و محبت کی درخشندہ نشانی تھے۔ ہمیشہ سرِ خفی میں کوشاں رہتے۔ خود کو لوگوں کی نظروں سے چھپائے رکھتے اور ایک شہر سے دوسرے شہر کی جانب کوچ فرماتے رہتے۔ آخر کار''اجودھن'' (موجودہ پاک پتن) تشریف لائے یہاں کے رہنے والے تندخو، ظاہر پرست اور خاص کر فقیروں اور درویشوں کے دشمن تھے۔ آپ نے اس جگہ پہنچ کر فرمایا کہ یہ مقام میرے رہنے کے لئے مناسب ہے، چنانچہ وہیں رہنے لگے آپ کا یہاں پر کوئی پُرسان حال نہ تھا۔قصبہ کے باہر کریر کے درخت تھے آپ ان میں سے ایک گھنے درخت کے نیچے بیٹھ کر یادالٰہی میں مشغول ہوگئے اور یہاں کی مسجد میں اکثر و بیشتر نماز پڑھتے اور عبادت کرتے۔ پاک پتن شریف میں آپ نے فاقے کئے اور یہیں مجاہدے اور ریاضت کی صعوبتوں کو برداشت کرتے رہے۔ چونکہ آپ زبردست روحانیت کے مالک تھے۔اس لئے پوشیدہ نہ رہے۔

ایک دفعہ آپ کا زیب تن لباس پارہ پارہ اور بوسیدہ ہوگیا ایک شخص آپ کی خدمت میں کرتہ لایا۔آپ نے وہ کرتہ زیب تن فرمایا۔ پھر فوراً ہی اُتار کر شیخ نجیب الدین المتوکل کو دے دیا اور فرمایا کہ جو لطف اور سُرور مجھے اس پُرانے کُرتے میں ملتا ہے وہ نئے کُرتہ میں نہیں آتا۔

حضرت نظام الدین اولیاء فرمایا کرتے تھے کہ شیخ فرید الدین گنج شکرؒ اکثر و بیشتر زنبیل کی روٹی کھایا کرتے تھے اور افطار کے وقت زنبیل میں سے ایک دو ٹکڑے لازماً آپ کے سامنے لائے جاتے تھے۔ شیخ فرید الدین محمود کا بیان ہے کہ میں نے ایک بڑی مدت تک شیخ فرید الدین گنج شکرؒ کی زنبیل گردانی کی ہے اور نظام الدین اولیاء کی خدمت میں حاضری دیتے وقت کئی مرتبہ کہا ہے کہ ہم جس رات شیخ گنج شکرؒ کے ہاں دلیہ یا کریر کے پھول پیٹ بھر کر کھا لیتے اس دن ہماری عید ہو جاتی۔ان تمام اللہ کے درویشوں نے یہی معمولی سی غذا کھا کر اتنے اعلیٰ اور بلند ترین مقامات حاصل کئے ہیں۔شیخ فرید الدین گنج شکر کا ایک خدمت گار ایک دن ایک پیسے کا نمک اُدھار لے کر آیا جب اس نے کھانا پکا کر شیخ کے پاس بھیجا تو آپ کو باطنی نور کے ذریعہ معلوم ہوا تو نوکر سے فرمایا کہ اس کھانے سے ضیافت کی بو آرہی ہے میرے لئے یہ کھانا جائز نہیں چنانچہ وہ کھانا واپس کر دیا اور بغیر کچھ کھائے پیئے سو گئے۔ایک دفعہ آپ کی بیوی نے آپ سے آکر عرض کیا کہ ایک لڑکا بہت سخت بیمار ہے اور بھوک کی شدت سے مر رہا ہے۔شیخ گنج شکر نے سر اُٹھا کر جواب دیا کہ مسعود کیا کرے اگر موت آ جائے اور بھوک سے مر جائے اور دُنیا سے سفر کر جائے تو اس کے پاؤں میں رسی باندھ کر باہر پھینک دو۔ یہ بیوی کے ذہن کا علاج تھا کہ اسے ہر جانب سے مایوس کر کے اللہ کی جانب متوجہ کرنا تھا۔

شیخ فرید الدین گنج شکرؒ نے جب مجاہدہ کرنا چاہا تو اس سلسلے میں خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ سے عرض کرتے ہوئے آپ نے فرمایا طے کا روزہ رکھو (طے کا روزہ وہ ہوتا ہے جس میں افطار صرف پانی سے کرتے ہیں) اور کم از کم تین دن کا ہوتا ہے اور زیادہ سے زیادہ ایک سال۔چنانچہ شیخ گنج شکرؒ نے طے کے روزے رکھنا شروع کر دیئے۔اور تین روز تک کچھ نہ کھایا۔

تیسرے روز افطار کے وقت ایک آدمی نے آپ کے سامنے چند روٹیاں لا کر رکھیں۔آپ سمجھے کہ غیب سے آئی ہیں اور انہیں روٹیوں سے افطار کیا لیکن پیٹ نے انہیں قبول نہیں کیا اور کھایا پیا تمام باہر آ گیا۔آپ نے یہ واقعہ پیرو مرشد سے کہا تو اُنہوں نے فرمایا کہ اے مسعود! تم نے تین روزے رکھنے کے بعد ایک شرابی کا کھانا کھایا لیکن اللہ کی عنایت نے تمہاری دست گیری فرمائی کہ تمہارے معدے میں اس غذا کو رہنے نہ دیا۔اب جاؤ اور پھر تین

یوم طے کا روزہ رکھو اور غیب سے جو کچھ ملے اس کو کھا کر گزر کرو۔ چنانچہ شیخ گنج شکرؒ نے پھر تین دن طے کا روزہ رکھا اور شام کو کوئی کھانا میسر نہ ہوا۔ یہاں تک کہ رات کا پہر آ گیا اور کمزوری بڑھ گئی، بھوک کی شدت سے بدن جلنے لگا۔ اس عالم بے تابی میں آپ نے ہاتھ بڑھا کر زمین سے کچھ سنگریزے اُٹھا کر منہ میں ڈالے تو وہ شکر کی طرح میٹھے ہوگئے۔ آپ کو فوراً خیال آیا کہ ہوسکتا ہے یہ بھی شیطانی کرشمہ ہو اس لئے ان سنگریزوں کو تھوک دیا اور پھر یاد الٰہی میں مصروف ہوگئے جب آدھی رات ہوگئی تو کمزوری پہلے سے بھی زیادہ بڑھ گئی، آپ نے پھر زمین سے کچھ سنگریزے اُٹھا کر منہ میں ڈال لئے وہ پھر شکر بن گئے۔ آپ نے انہیں بھی تھوک دیا، آپ نے تین مرتبہ اس طرح کیا اور ہر مرتبہ یہی کرامت ظاہر ہوتی رہی تو یقین ہوا کہ یہ نعمت خداوندی ہے اس لئے انہیں کھالیا، پھر دوسرے روز خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ کی خدمت میں حاضری دی، پیرو مرشد نے فرمایا کہ اچھا کیا جو سنگریزوں سے افطار کیا وہ غیب سے آئے تھے۔ اب جاؤ شکر کی طرح ہمیشہ شیریں رہوگے۔ اس دن سے شیخ فریدالدین مسعود کو لوگ گنج شکرؒ کہتے ہیں۔ آپ کے گنج شکر ہونے کی وجہ تسمیہ کا ایک واقعہ یہ بھی مشہور ہے کہ کچھ سوداگر شکر لے جارہے تھے۔ شیخ فریدؒ نے ان سے کچھ شکر مانگی، اُنہوں نے کہا کہ شیخ آپ کو مغالطہ ہوا ہے ہمارے اونٹوں پر شکر نہیں بلکہ نمک ہے۔ شیخ فریدؒ نے فرمایا (نمک ہی ہوگا) سوداگروں نے اپنی منزل مقصود پر پہنچنے کے بعد جب مال کھولا تو وہ واقعی نمک ہی تھا وہ سمجھے کہ شیخ کی بددعا سے ایسا ہوا اس لئے دوڑے دوڑے شیخ کے پاس آئے اور عرض کرنے کہ واقعتاً ہم سے غلطی ہوئی آپ اسے معاف فرمائیں اور دُعا کریں کہ وہ شکر ہوجائے، آپ نے فرمایا کہ شکر ہوجائے گا چنانچہ وہ نمک پھر سے شکر ہوگیا۔

خان خاناں نواب محمد بیرم خان بڑے صاحب جاہ وجلال اور مراتب علیا پر فائز ہونے کے باوجود فقیروں اور درویشوں سے اچھا سلوک کیا کرتے تھے اور اُمر خداوندی کی تعظیم کے پیش نظر مخلوق خدا پر مہربانی اور شفقت کے کامل مجسمہ اور پیکر تھے وہ دنیا کی زندگی نیک بختی سے گزار گئے اور دُنیا سے شہادت کی موت پا گئے کے مصداق تھے، وہ اس واقعہ شکر ونمک کے بارے میں فرماتے ہیں۔

کان نمک جہان شکر شیخ بحر و بر
آن کز شکر نمک کند داز نمک شکر

یعنی نمک کی کان، شکر کا خزینہ۔ بحر و بر کا شیخ وہ ہے جس نے شکر کو نمک اور نمک کو شکر بنادی۔ (رباعی)

کان نمک و گنج شکر شیخ فرید
کز گنج شکر کان نمک کردپرید
درکان نمک کرد نظر گشت شکر
شیریں ترازیں کرامئے کس نشنید

(نمک اور شکر کا خزانہ شیخ فرید ہیں جنہوں نے شکر کے خزانے کو نمک کی کان سے تبدیل کر دیا اور نمک کی کان کو ایک ہی نظر میں شکر بنا دیا۔ اس سے زیادہ بہتر کرامتیں کسی اور کی سننے میں نہیں آئیں)

غرضیکہ شکر کو نمک اور نمک کو شکر بنانے کے بعد آپ نے مقام "اُچہ" میں حاج کی جامع مسجد میں معکوس کھینچا، ایک دن باجماعت عشاء کی نماز پڑھنے کے بعد بے ہوش ہوگئے۔ تھوڑی دیر کے بعد جب ہوش میں آئے تو حاضرین سے پوچھا کہ کیا میں نے عشاء کی نماز پڑھ لی ہے، لوگوں نے کہا جی ہاں! آپ نے فرمایا ایک مرتبہ اور پڑھ لوں پھر کون جانے کیا ہوگا۔ چنانچہ آپ نے دوسری مرتبہ پھر عشاء کی نماز پڑھی اور اس کے بعد پھر بے ہوش ہوگئے۔ جب ہوش آیا تو پوچھا کیا میں نے عشاء کی نماز پڑھ لی ہے؟ لوگوں نے جواب دیا کہ آپ اس سے پہلے دو مرتبہ پڑھ چکے ہیں، آپ نے فرمایا ایک مرتبہ اور پڑھ لوں، پھر معلوم نہیں کیا ہو۔ غرضیکہ آپ نے تیسری بار بھی عشاء کی نماز پڑھ لی اور نماز پڑھنے کے بعد "یا حی یا قیوم" کہتے ہوئے جان جان آفریں کے سپرد کی۔

بابا فریدالدین گنج شکرؒ نے اپنی زندگی کے اُنسٹھ برس پورے کرکے 5 محرم الحرام 665 ہجری میں وفات پائی۔ حضرت گنج شکرؒ کے بعض ملفوظات خواجہ نظام الدینؒ اولیاء کے ہاتھ کے لکھے ہوئے ملے ہیں۔ جن میں لکھا ہوا ہے کہ چار چیزوں کے بارے میں سات سو مشائخ سے سوال کیا گیا تو سب نے ایک ہی جواب دیا۔

(1) گناہوں کو چھوڑ دینے والا ہی سب سے زیادہ عقل مند ہے۔
(2) دانا اور حکیم آدمی وہ ہے جو کسی چیز پر غور نہیں کرتا۔
(3) قناعت کرنے والا ہی سب سے زیادہ مالدار اور غنی ہے۔
(4) تارک قناعت ہی سب سے زیادہ محتاج اور غریب ہے۔

# اسرارِ غیبی

تحریر:۔ابوالحسن موسوی (اسلام آباد)

حضرت اہل بیت اطہار علیہم السلام کا دروازہ اتنا عظیم ہے کہ جب بھی کوئی سوالی سوال کرے یہ فوراً عطا فرماتے ہیں۔ نام نہاد پیروں اور تعویذ نویسوں کے پاس جا کر وقت اور رقم برباد کرنے کی بجائے کیوں نہ اس باب رحمت پر دستک دیں۔ صالحین نے مجربات بیان کئے ہیں۔ آپ بھی ان خزائن نورانیہ سے استفادہ کرلیں۔

## زیارت عاشورہ

اگر دس دن بلاناغہ نماز تہجد کے بعد اور فریضہ فجر سے پہلے زیارت عاشورہ پڑھے اور اس کا ثواب حضرت سیدہ جس خاتون سلام اللہ علیہا مادر گرامی حضرت الزمان علیہ السلام کو ہدیہ کرے تو کام کیسا ہی مشکل کیوں نہ ہو جلد ہو جائے گا۔

## توسل حضرت امام البنینؑ

شب بدھ سے شروع کرنے اور چودہ شب مسلسل ہر روز سات مرتبہ سورۃ یٰسین شریف پڑھ کر اس کا ہدیہ حضرت مولا عباسؑ کی والدہ گرامی سیدہ اُم البنین سلام اللہ علیہا کی روح مقدس کو پیش کرے۔ اور مخدومہ عالیہ سے مدد طلب کرے۔ تو یقین جانیے باب الحوائج حضرت ابو الفضل العباس علیہ السلام کی مادر گرامی وہ عطا فرمائیں گی کہ آپ حیران رہ جائیں گے۔

## باب الحوائج حضرت علی اصغرؑ

دو رکعت نماز اور سات مرتبہ سورۃ یٰسین، سات مرتبہ سورۃ رحمن اور ہزار مرتبہ صلوات حضرت سیدہ اُمّ رباب علیہا السلام کے حضور ہدیہ کر کے پھر اسی طرح دو رکعت نماز اور سات مرتبہ سورۃ یٰسین اور سورۃ رحمن اور ہزار مرتبہ درود شریف پڑھ کر حضرت مولا علی اصغر علیہ السلام کو ہدیہ کرے یہ عمل دوپہر کو یارات کو زیر آسمان سر برہنہ کرے پھر سات قدم آگے بڑھ کر روتے ہوئے مولا علی اصغر علیہ السلام سے مدد حاجت طلب کرے۔ اولیاء صالحین فرماتے ہیں کہ مولا علی اصغر علیہ السلام سے مدد مانگتے والا کبھی ناکام نہیں ہوا۔ ضرور حاجت پوری ہوتی ہے جس دن عمل کرے چھوٹے بچوں میں دودھ اور مٹھائی تقسیم کرے مولاؑ کی نیازی لازمی ہے۔

## لنگر امام

رفع مشکلات فراخی رزق اور صحت تمام امور مھمہ کے لئے شب جمعہ حدیث کسآء کے بعد ذکر مصائب وداع خیام سید الشہداء علیہ السلام کرے۔ اور اس محفل پاک میں کم از کم دس مومن ضرور شریک ہوں، پاک صاف کمرے میں بخورات روشن کر کے یہ محفل منعقد کریں اور حدیث کسآء ذکر مصائب دعا کے بعد مومنین کو کھانا دیں ان شاء اللہ چند دنوں میں فراخی رزق ہو جائے گی۔

## مجلس شبیہ پیغمبرؑ

کسی اہم حاجت کے لئے منت مانیے کہ حضرت علی اکبر علیہ السلام کی مجلس کراؤں گا۔ جس میں صرف شہزادہ علی اکبرؑ کا ہی ذکر فضائل و مصائب بیان ہو گا۔ ایک دنبہ حضرت کے نام کروں گا میرا فلاں کام ہو جائے۔ اس کے بعد جلد ہی مجلس کا اہتمام کرے۔ جس میں ذاکر صرف حضرت علی اکبر علیہ السلام کے فضائل و مصائب بیان کرے۔ مصائب کے دوران حاجت طلب کرتا رہے اور مسلسل گریہ کرتا رہے مصائب کے اختتام پر دعا مانگے نوحہ و ماتم علی اکبر علیہ السلام کے بعد شرکائے مجلس میں لنگر (کھانا) تقسیم کرکے تمام عزادار بیٹھ کر تناول کریں ان شاء اللہ آپ ضرور مقصد حاصل کریں گے۔

## حاجت پوری ہو

ایسی حاجت جو نہایت دشوار ہو اور سبیل نظر نہ آتی ہو آپ حضرت شہزادہ قاسم ابن حسن علیہ السلام کے ولیمہ کی منت مانیں پھر ۱۴ سادات و مومنین (کل چودہ افراد) کے گھر جا کر انہیں ان الفاظ میں دعوت دیں کہ میں نے حضرت قاسم علیہ السلام کربلا کے دولہا کا ولیمہ پکایا ہے۔ آپ کو دعوت ہے پھر حسب استطاعت کھانا پکا کر پاکیزہ جگہ رکھ کر سات مرتبہ الحمد اور پانچ مرتبہ ہو اللہ پھر سات مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھ کر اول و آخر ۱۱۰ مرتبہ درود شریف کا ہدیہ شہید مظلوم حضرت قاسم ابن امام حسن علیہ السلام کے حضور ہدیہ کرے اور دعوت

پر آئے لوگوں میں تقسیم کرے، مگر خود اور اپنے اہل خانہ کو ساتھ نہ کھلائے۔ جب لوگ دعوت ولیمہ کھا کر چلے جائیں۔ تو بچا ہوا کھانا سامنے رکھ کر حضرت قاسم علیہ السلام کا مرثیہ عروسی پڑھے۔ پھر دعا مانگے یا حضرت صدیقہ اکبریٰ سیدہ فاطمہ زہرہ اسلام اللہ علیہا میں نے آپ کے پوتے امام حسن مجتبیٰ علیہ السلام کے یتیم اور حضرت امام حسن علیہ السلام کے داماد حضرت قاسم علیہ السلام کا ولیمہ پکایا ہے۔ جس کا ولیمہ کربلا والے نہ کر سکے مخدومہ اس کو قبول فرمائیے اور میری حاجت ہے (اپنی حاجت بیان کر) اس کو پورا فرمائے ان شاء اللہ جلد حاجت پوری ہو جائے گی۔

## حل المشکلات

صالحین نے بیان کیا ہے اور خود راقم السطور کو پانچ مرتبہ اس نذر سے فیض یاب ہونے کا شرف حاصل ہوا ہے۔

۱۔ جب کوئی چیز گم ہو جائے۔

۲۔ کسی اہم کام میں رکاوٹ ہو۔

۳۔ بیٹی یا بیٹے کا رشتہ نہ ہو۔

۴۔ کسی سے کام ہو اور ویت و لعل کر رہا ہے۔

۵۔ نوکری کو مسئلہ ہو غرض ہر کام کے لئے راقم السطور نے اسے مجرب پایا ہے۔

وہ عظیم الشان نذر ہے فرزندان حضرت مسلم بن عقیل یعنی شہزاد محمد ابراہیم علیہا السلام کوئی میٹھی چیز حسب استطاعت لے کر اس پر الحمد سات مرتبہ سورہ قدر سات مرتبہ سورۃ توحید سات مرتبہ اور اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھ کر شہزادہ مظلوم محمد بن مسلم اور شہزادہ مظلوم ابراہیم بن مسلم علیہم السلام کی روح اقدس کو ہدیہ کرے اور غروب آفتاب کے وقت چوراہے پر کھڑے ہو کر وہی سورتیں دوبارہ شہیدان کوفہ کے حضور ہدیہ کرے اور حاجت مانگے اے کمسن شہزادہ آپ کو اپنی عظمت شہادات کا وسطہ (یہ حاجت) پوری کریں پھر وہ مٹھائی یا میٹھی چیز چورائے پر ہی بچوں میں تقسیم کر دیں ہمارا ذاتی تجربہ ہے کہ عشاء کی نماز سے پہلے قبولیت کی خبر نشانی مل جاتی ہے خواہ فون آجائے یا پیغام آجائے۔

## ہر جائز حاجت پوری ہو

عندالحاجات جمعرات کے روز سے شروع ہو کر سات دن تواتر کے ساتھ ہر روز سات مرتبہ سورۃ یٰسین اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف طلوع فجر سے پہلے اور اس کا ہدیہ امام ہشتم امام علی رضا علیہ السلام کے حضور ہدیہ کرے جلد کشائش ہوتی ہے آخری دن کچھ تبرک تیار کرے اور بچوں میں تقسیم کرے مجرب ہے۔

## عمل ثانی کشائش مالا مال

اگر حاجت مند ہر روز رکعت نماز حضرت فاطمہ، بنت موسیٰ بن جفر علیہا السلام پڑھے۔ پھر ایک مرتبہ سورۃ یٰسین اور آخر میں مخدومہ کی زیارت پڑھے ۲۸ دن کے اندر دامن مراد پر ہوتا ہے مگر عمل ۴۱ دن پورا کرے۔

ہر مشکل کیلئے اس نورانی شعر کو کم از کم اسی مرتبہ پڑھیں۔

## خاتمہ مشکلات

شاہ مرداں شیر یزداں قوت پروردگار

"لافتی الاعلی لاسیف الاذوالفقار"

اگر اس شعر کو حضرت سید علی علیہ السلام کے اعداد ۱۱۰ کے مطابق ہر روز طلوع آفتاب کے وقت اتوار کے دن ابھرتے ہوئے سورج کو دیکھ کر اول و آخر ۱۱ مرتبہ درود شریف ۱۱۰ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پھر ۱۱۰ مرتبہ نورانی شعر کا دور کرے ان شاء اللہ جلد اثرات ظاہر ہوں گے۔ مداومت (تکرار) شرط ہے۔

## حُب حلال

جمعہ کے دن غسل کر کے دو رکعت نماز حاجت پڑھے برائے حصول محبت فلاں پھر 7 دن تک ہر روز 246 مرتبہ سورۃ توحید با موکل اس طرح پڑھے۔

**بسم اللہ لرحمن الرحیم قل ھو اللہ احد یا جبرائیل اللہ الصمد یا میکائیل لم یلد و لم یولد یا اسرافیل ولم یکن لہ کفوا احد یا درد ائیل اجیونی ولین قلب فلاں بن (مطلوب کا نام لے والدہ) لی وسخرہ بحق کن فیکون۔**

آٹھویں دن 249 مرتبہ پڑھنا ہے ان شاء اللہ تعالیٰ اسی دوران مطلوب مکمل مسخر ہو جائے گا۔ صرف حلال کیلئے اجازت اگر حرام کرے گا جو عاقبت خرابی ہو اور دنیا میں شدید مصیبت میں مبتلا ہو جائیگا۔

# 6 ستمبر 1965ء کا جوش و جذبہ

تحریر:۔ اکرام سہگل

50 سال گزر چکے ہیں لیکن ابھی تک اس بات پر حیرت ہے کہ 6 ستمبر 1965ء کو بھارت نے بڑی حیرت انگیز زمینی کارروائی کی جن کا مقصد لاہور پر قبضہ کر کے سیالکوٹ سے گزرتے ہوئے گوجرانوالہ جانے والی سڑک کو کاٹنا تھا۔ یہ منصوبہ بندی یقیناً بڑی ذہانت کی آئینہ دار تھی تاہم بھارتی فوج کو پاک فوج کے جوانوں اور افسروں کے اس قدر شدید ردعمل کے بارے میں کوئی اندازہ نہیں تھا۔ دوسری طرف بھارتی فوج پر جو جوابی وار کیا گیا تو وہ اپنی بہت سی چوکیاں چھوڑ کر پسپا ہو گئے۔ 6 ستمبر 1965ء نے جنگ کی حرکیات (dynamics) ہی تبدیل کر کے رکھ دیں۔ یونٹوں اور فارمیشنوں کی جی ایچ کیو نے افرا تفری میں از سر نو تعیناتیاں کیں۔

سیالکوٹ نے جنگ عظیم دوم کے بعد ٹینکوں کی سب سے بڑی جنگ کا مشاہدہ کیا۔ بھارت کے ایک بکتر بند ڈویژن کو ایک اضافی بکتر بند بریگیڈ کی معاونت کے باوجود وہ چونڈہ میں ہماری نہایت مہین دفاعی لائنوں کو بھی نہ توڑا جا سکا۔ ہمارا آرمرڈ ڈویژن بی آر بی نہر کے اس پار جا کر کھیم کرن کے محاذ کے قریب نتھو والا سائفن پر پہنچ گیا جو کہ قصور کے نزدیک ہے۔

لیکن یہاں پر ایک حادثہ بھی ہو گیا جب ایک ٹینک پھسل کر اس پل پر جا گرا جسے ہمارے اگلے مورچوں پر موجود فوجی انجینئروں نے تعمیر کیا تھا۔ اس پل کو قدرے نقصان پہنچا۔ ہماری یہ حالت تھی کہ ہمارے بکتر بند دستے کو نہ پوری لاجسٹکس میسر تھیں اور نہ وافر بارود، نہ کافی پٹرول اور نہ ہی کوئی کمک پہنچ رہی تھی جس کی وجہ پیشرفت جاری نہ رکھی جا سکی۔ ہمیں صحرائی علاقے میں دشمن کے کافی بڑے رقبے پر قبضہ ہمارے انفنٹری یونٹس کی جانبازی اور شجاعت کے باعث ممکن ہوا۔

اس کے ساتھ ہی فضا میں پاکستان ایئر فورس نے تعداد میں کم طیاروں کے باوجود جس بہادری اور انفرادی شجاعت کی مثالیں قائم کرتے ہوئے دشمن کی فضائیہ پر حملے کئے وہ ورطۂ حیرت میں مبتلا کرنے والی تھیں۔ بہادری اور جانبازی کی انفرادی معرکہ آرائیاں کمال درجہ کی تھیں۔ صرف 48 گھنٹوں کے اندر ہی پی اے ایف نے ہواؤں پر اپنی بالادستی حاصل کر لی۔ پاکستان بحریہ جو کہ اپنے حجم میں بہت چھوٹی تھی وہ بھی حملے کے لئے تیار ہو گئی اور جنگ کے 17 دنوں میں نہایت بہادری سے دوارکا کی بندرگاہ پر حملہ کر کے بھارتی بحریہ کے بہت سے جہاز غرق کر دیے۔

آخر بھارت نے 1965ء میں ہمارے مشرقی بازو پر کیوں حملہ کیا؟ مشرقی پاکستان میں ہمارے صرف 4 انفنٹری بریگیڈ موجود تھے کیونکہ بعض افراد نے یہ شوشہ چھوڑ رکھا تھا کہ مشرقی پاکستان کے دفاع کی ذمے داری بھی مغربی بازو پر ہے۔ وہاں پر 14 ڈویژن کو بے یارو مددگار چھوڑ دیا گیا۔ جب ہمارا بہادر ایئر فورس اسکواڈرن حرکت میں آیا تو بھارت کے ہوائی حملے بند ہو گئے۔ تاشقند معاہدہ جنوری 1966ء کے اوائل میں ہوا جب کہ فائر بندی کے بعد بھی تاشقند معاہدہ ہونے تک توپ خانوں کے فائر کا تبادلہ وقفے وقفے سے جاری رہا۔

یہ کہا جاتا ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ اور ہماری مسلح افواج کے تین As یعنی ایئر فورس آرٹلری اور آرمر نے 1965ء میں پاکستان کو بچا لیا۔ یہ ہمارے نوجوان افسروں کی شجاعت، جوش و جذبہ تھا جس نے بھارت کے اتنے بھرپور حملوں کو سرحد پر روکے رکھا۔

اگر ہمارے انفنٹری کے بہادر اور جری جوان اس قدر استقامت کا مظاہرہ نہ کرتے تو بھارتی فوج کئی مقامات پر ان کی دفاعی لائن کو توڑ دیتی۔ اگرچہ ہمارے پاس جغرافیائی گہرائی نہیں تھی اس کے باوجود دشمن ہماری دفاعی لائن کو نہ توڑ سکا۔ بصورت دیگر پاکستان کے لئے حقیقی نقصان کا احتمال ہو سکتا تھا۔ اب 50 سال بعد ہمیں ایٹمی ہتھیاروں کی صلاحیت بھی میسر ہے جس کی بنا پر بھارتی مسلح افواج کی کثیر تعداد اور ہتھیاروں کے انبار کا بھی نہایت کامیابی سے مقابلہ بطریق احسن ممکن ہے۔

جوں جوں جنگ پھیلتی رہی بھارتی جرنیل ہمارے عارضی انتظامات کے باوجود سراسیمگی میں مبتلا ہو گئے لیکن افسوس کی بات ہے کہ ہمارا انتظامی فقدان آج بھی قائم ہے جس کے نتیجے میں بسا اوقات خاصا ابہام پیدا ہو جاتا ہے۔ لاہور اور سیالکوٹ سیکٹر کے بحران سے نمٹنے کے لئے ہمارے فوجی یونٹوں کو جی ٹی روڈ پر اوپر نیچے جانا پڑا۔ تاہم حالات ایسے تھے کہ جی ٹی روڈ پر معرکہ آرائیوں میں مصروف جنگ میں حقیقی کردار ادا کرنے سے قاصر رہے۔ میں 1965ء کی جنگ کا عینی شاہد ہونے کا دعویٰ نہیں کر سکتا کیونکہ 1965ء کے وہ 17 دن میں نے پاکستان ملٹری اکیڈمی میں بسر کئے جب

کہ 32 ویں اور 33 ویں پی ایم اے لانگ کورس نے پوری شان وشوکت سے گریجوایشن پریڈ میں حصہ لیا جس کو 11 ستمبر کے دن پاک ایئرفورس کا فضائی تحفظ میسر تھا۔

یہاں سے کامیاب ہونے والے کیڈٹس کو فوری طور پر ٹرکوں پر بٹھا کر محاذ جنگ کی طرف بھیج دیا گیا جب کہ 34 ویں، 35 ویں اور 36 ویں پی ایم اے کے کورس کے کیڈٹس سڑک کے دونوں جانب کھڑے انھیں الوداع کر رہے تھے جن کی آنکھوں میں آنسو تھے کہ وہ کیوں ان میں شامل نہیں ہو سکے۔ جنہوں نے گریجویشن کر لی تھی ان میں سے درجنوں کو ان 12 دنوں کے دوران شہادت نصیب ہوئی جب کہ 23 ستمبر کو فائر بندی کا اعلان کر دیا گیا۔

نریندر مودی نے پاکستان میں یکجہتی کے خاتمہ کے لئے بھرپور کوشش کی اس کے برعکس بھارتی حکمران اپنے عوام میں جنگی جنون پیدا کرنے کی کوششیں کر رہے ہیں تا کہ وہ ممکنہ جنگ کے لئے تیار ہو جائیں اور بڑھتے ہوئے داخلی مسائل سے ان کی توجہ ہٹ جائے۔ گویا جلد یا بدیر جنگ کا امکان موجود ہے۔

اس بات کو کوئی نہیں بھول سکتا کہ بھارتی وزیراعظم لال بہادر شاستری نے اگست 1965ء کے وسط میں کھلے عام یہ دھمکی دی تھی کہ بھارت اپنی پسند اور اپنی مرضی کا جنگی محاذ جب چاہے کھول لے گا۔ لیکن ہم اس کی نیت کا صحیح اندازہ لگانے سے قاصر رہے۔ بھارتی چیف آف آرمی اسٹاف جنرل دلبر سنگھ نے پاکستان کو مختصر اور محدود جنگ کی دھمکی دی۔

1965ء کے برعکس اب ہمیں بھارت کی دھمکیوں کو نظر انداز کرنا نہیں چاہیے بلکہ اپنی تیاری کو مکمل رکھنا چاہیے۔ کوئی بھی جنگ نہیں چاہتا لیکن اگر کوئی جنونی شخص اس پر تلا ہوا ہے تب اسے پورا مزہ چکھا دینا چاہیے اور روایتی غیر روایتی ہتھیاروں کا ٹھیک ٹھیک استعمال کرنا چاہیے۔ کیا بھارتی عوام ان اقتصادی کامیابیوں کو منہدم ہوتا دیکھنے کے لئے تیار ہیں جو ان کے مذہبی جنونی اور متعصب سیاسی رہنما اپنی انا کی تسکین کے لئے اپنے عوام کو جنگ میں جھونک کر کرنا چاہتے ہیں؟

ہماری مسلح افواج بڑی کامیابی سے مذہبی اور سیاسی عسکریت پسندوں سے نبرد آزما ہو رہی ہیں اور اب انہوں نے بغیر کسی امتیاز کے احتساب کا عمل بھی شروع کر رکھا ہے۔ اب ہمارے عوام میں بھی 1965ء کی جنگ کا جذبہ از سر نو بیدار ہو چکا ہے جو گزشتہ 5 عشروں میں نہیں دیکھا گیا۔

**نوٹ:۔** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 10 تا 01 دوپہر بجے فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں 92-300-6351192+

## بقیہ "تاریخ کے آئینے میں"

دوسرا اہم واقعہ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کا ہے۔

حضرت حسین رضی اللہ عنہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے، حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کے لخت جگر اور حضرت فاطمۃ الزہرہ رضی اللہ عنہا کے نور نظر تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ کی تربیت خاتون جنت اور شیر خدا کے کاشانہ پر ہوئی تھی۔ آپ رضی اللہ عنہ کے ساتھ آقا علیہ الصلوۃ والسلام کو والہانہ محبت اور پیار تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کئی مرتبہ نماز پڑھ رہے ہوتے تو سیدنا حسن و حسین رضی اللہ عنہما آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کمر پر چڑھ جاتے، آپ رکوع اور سجدے کو لمبا فرماتے تا کہ سیدنا حسن و حسین رضی اللہ عنہما کی دل شکنی نہ ہو۔ حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے نوجوانان جنت کا سردار قرار دیا۔ آغوش نبوت اور اس کے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ایسے عظیم والدین کی تربیت نے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو ہر اعتبار سے مثالی انسان بنا دیا۔ آپ رضی اللہ عنہ شب زندہ دار، پرہیزگار اور غیرت مند شخصیت کے مالک تھے۔ آپ زندگی کے آخری لمحے تک نماز اور فرض داری کا بہترین التزام فرماتے رہے۔ آپ رضی اللہ عنہ ایک عظیم زندگی گزارنے کے بعد اس انداز میں دنیا سے رخصت ہوئے کہ شہادت کی خلعت فاخرہ کو زیب تن کر رکھا تھا۔ آپ رضی اللہ عنہ کی شہادت اس انداز میں مقبول ہوئی کہ آج دنیائے اسلام کے ہر پیر و جواں کے دل میں آپ رضی اللہ عنہ کی محبت رچی اور بسی ہوئی ہے۔

محرم الحرام جہاں حرمت اور عظمت والا مہینہ ہے، وہیں اس سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی استقامت، حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی عظمت کی داستان بھی جڑی ہوئی ہے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما کے نام لیواؤں کو اس مہینے میں اپنے اپنے رہنماؤں کے کردار کا مطالعہ کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے کردار کا جائزہ لینے کی بھی ضرورت ہے کہ کیا ہم انہی روایات کے امین اور پاسبان ہیں جن پر چلتے ہوئے یہ ہستیاں اس فانی دنیا سے رخصت ہوئیں، اگر تو ہمارا کردار ان کے کردار سے مطابقت رکھتا ہے تو ان کی داستانوں کو بیان کرنے کا ہمیں حق حاصل ہے، لیکن اگر ہمارے قول و فعل میں تضاد ہے تو جان لیجیے کہ سلف صالحین کے واقعات بیان کر کے ہم ان سے اپنی نسبت کو معتبر نہیں بنا سکتے' کہ اسلام داستان سرائی نہیں، قول و فعل اور اعمال و کردار میں مطابقت کا تقاضا کرتا ہے۔

# قسط 34 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم دوستو! سلسلہ روحانی مشاہدات کو مزید بڑھاتے ہیں۔

سابقہ کی طرح سورۃ الھب لکھ کر اس کے پیٹ میں بھی رکھ کر تینوں کو سیاہ دھاگہ سے سی دیا گیا اس جادوگر کا پتلہ انگیٹھی کے دائیں جانب گرم جگہ پر رکھا گیا۔ اب تینوں کیلئے ایک بار پھر 80 بار سورۃ الھب پڑھی گئی ترتیب وار یہ پتلے اپنے سامنے رکھے گئے اللہ کے کلام کا اثر دیکھیں کہ پڑھنے کے بعد جب دائیں ہاتھ سے اس جادوگر کا پتلہ دبایا گیا تو باقاعدہ طور پر اس پتلہ میں جسمانی حرارت موجود تھی اور دل کی دھڑکن بھی واضح طور پر سنی جاسکتی تھی۔

دوسرا پتلہ پھر ہاتھ میں اٹھایا تو اسکی بھی یہی کیفیت تھی۔

اور تیسرا پتلہ بھی اسی طرح سے جسمانی گرمی کے ساتھ دل کی دھڑکن موجود لئے بیٹھا تھا گویا اب وہ پتلے نہیں جیتے جاگتے انسان تھے۔

اللہ کا کلام عظیم تر ہے اور اس میں کہیں پر کوئی شک وشبہ نہیں اللہ کے کلام پر شک کرنے والا دائرہ اسلام سے خارج ہے اگر آپ حق پر ہیں تو اس قسم کے روحانی واقعات اور اسرار کا ظاہر ہونا کوئی عجیب بات نہیں اگر دل میں کہیں پر ذرا برابر کوئی شک وشبہ ہو تو سمجھیں کہ کامیابی کا دروازہ آپ نے خود بند کر دیا ہے۔

ہندو جادوگر کے پتلے کو آگ کے بہت قریب لایا گیا۔ سورۃ الھب کا ورد جاری تھا پہلے سے موجود 8 عدد سوئیاں تھیں تین سوئیاں اُسکے سر میں پیوست کر دی گئی تا کہ اُسکا دماغ کسی بھی قسم کی شرانگیزی سے باز رہے تین سوئیاں دل میں پیوست کر دی گئی تا کہ وہ انتقام کی آگ سے بھی باز رہے۔ دونوں ہاتھوں کو معافی کی صورت میں جوڑ کر باقی دو سوئیاں اُس کے ہاتھوں کے آر پار کر دی گئی اب سیاہ ڈوری سے اس پتلہ کو مکمل طور پر باندھ دیا گیا۔

آگ پر نیم کی لکڑیوں کا دھواں بند نہ ہونے دیا گیا اُس کڑوے دھوئیں میں اس پتلہ کو اچھی طرح گھمایا گیا بعد ورد سورۃ الھب ندا کی گئی کہ الہٰی تیرے کلام کی برکت سے اس جادوگر کے ہر قسم کے جادو اور شرانگیزی کو باندھ دیا گیا ہے بے شک تیری ذات سے بڑی کوئی ذات نہیں تیرے کلام سے بڑا کوئی کلام نہیں میری مدد فرما اور اسکی شیطانی قوتوں کو ہمیشہ کیلئے ختم فرمادے۔

اب دوسرے پتلہ کی باری تھی پہلے کی طرح سے اس پتلے کو بھی سوئیوں کے ساتھ پیوست کر کے سیاہ ڈوری سے باندھ دیا گیا اور دعا کی گئی کہ الہٰی تیرے کلام کی برکت سے اس شریر شخص کی تمام شرارتوں اور خباثتوں کو بند کر دیا گیا ہے کہ یہ دوبارہ کسی کا گھر برباد نہ کرے۔ آج کے بعد اس کا دل و دماغ اور زبان سورۃ الھب کی برکت سے بند کر دی ہے کہ یہ کسی بھی طرح اس قسم کی حرکتوں سے بعض رہے۔

تیسرے پتلے کو بھی پہلے کی طرح بند کیا گیا اور اس کیلئے بھی اسی طرح کی دعا کی گئی کہ الہٰی اس عورت کو راہ ہدایت فرما کہ یہ اپنے بچوں کو لے کر شوہر کے پاس پہنچ جائے اور ہمیشہ نیک سیرت بیوی کی طرح سے زندگی گزارے غیر مردوں کا پیچھا چھوڑ دے۔

یہ تینوں پتلے شیشے کے مرتبان میں بند کئے گئے اُسی وقت قبرستان جا کر ان کو الگ الگ جگہوں پر دفنا دیا گیا اُس جگہ سے کچھ مٹی اٹھائی گئی جہاں پر یہ لوگ مقیم تھے اُس دروازے کے سامنے اس مٹی کو پھینک دیا گیا۔

رہی بات ہندو جادوگر کی تو جس جگہ پر ہندو کا پتلہ دفن کیا گیا اُلٹے ہاتھ میں مٹی لے کر اُس کے گھر کا تصور کر کے اُڑا دی گئی۔

مراقبہ میں دیکھا گیا کہ وہ ہندو جادوگر بالکل بے بس اور بے سدھ بستر پر پڑا ہے ایسا کہ جیسے اُسکا سب کچھ ختم ہو گیا ہو۔

دوسری جانب یاسر اور اکرم کی بیوی بے چین تھے پھوٹ پھوٹ کر رو رہے تھے جیسے اُنکا بہت بڑا نقصان ہو گیا ہو پتہ چلا کہ اُنہوں نے اُس ہندو جادوگر کو بہت بڑی رقم دی تھی کہ وہ کسی طرح ہمارے تمام قرآنی اعمال کو ختم کر دے۔ اللہ کے کلام کے سامنے ہندو جادوگر کو بھی شکست ہوئی اور وہ بے بسی کی تصویر بنے بیٹھا تھا۔

یاسر کی تمام چال اور پینترے اب ختم ہو چکے تھے اُسکی مالی حالت بھی کافی کمزور ہو گئی تھی اکرم کی بیوی سے جو رقم بھی لی وہ بھی ادھر اُدھر برباد کر بیٹھے تھے۔

تین روز بعد اکرم خوشی خوشی دوڑتا آیا کہنا لگا کہ شاہ صاحب معجزہ ہو گیا میں آپکا کیسے شکریہ ادا کروں اُس کے چہرے پر فاتحانہ چمک تھی۔ عرصہ بعد اُسکی یہ حالت دیکھی تو خوشی کا احساس ہوا۔

''میں نے کہا تھا نہ کہ اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے تم ہمت اور حوصلہ ہار گئے تھے لیکن اُس روز میں اللہ کی ذات سے مایوس نہ ہوا تھا۔'' اکرم کی جانب دیکھتے ہوئے کہا۔

''مجھے پتہ ہے کہ وہ سب سے بڑا کارساز ہے وہ کبھی اپنا نام لینے والوں کو اکیلا نہیں چھوڑتا ہم بیشک جتنے بھی گنہگار سیاہ کار ہوں وہ اُتنا ہی رحمٰن و

رحیم و کریم ہے۔ تم آرام سے پانی پیو اور بالکل تسلی سے بیٹھ کر مجھے بتاؤ کیا اچھی خبر اور کیا اچھی بات ہے۔'' گلاس میں پانی ڈالتے ہوئے اس سے کہا۔

شاہ صاحب! بات یہ ہوئی کہ آج صبح یاسر گھر آیا تھا آپ کو معلوم ہے کہ میں تو ویسے ہی 3 روز سے بہت پریشان تھا صرف آپ کے حوصلہ اور ہمت نے مجھے زندہ رکھا ہوا تھا۔ وہ میری بیوی سے کچھ رقم طلب کر رہا تھا وہ اس بات پر اسرار کر رہی تھی کہ اب میرے پاس کچھ نہیں۔ یاسر نے غصہ میں کہا کہ تمہاری وجہ سے میں نے اتنی بڑی رقم سادھو جی کو دی تمہاری ہی ضد تھی کہ ہر قیمت پر یہ کام کرواؤ اور کسی بھی طرح ہم اپنا جادو ختم کروائیں اور اُسکے بعد اکرم کو کنارے لگائیں۔ رستے بالکل صاف ہو جائیں گے پھر ہم باقاعدہ طور پر اعلانیہ نکاح کر لیں گے۔ مگر یہاں تو سادھو جی بھی الٹے پڑے ہوئے ہیں۔

میری بیوی نے اس کو جواب دیا کہ میرے پاس جو کچھ بھی سونا اور جمع پونجی تھی وہ سب کچھ تمہیں دے چکی ہوں تم یقین جانو میرے پاس اب کچھ نہیں ہے۔ جس پر وہ طیش میں آ گیا اور کہا کہ تم جھوٹ بولتی ہو یاسر نے ایک زوردار تھپڑ میری بیوی کو مارا جس کے بعد دونوں کے درمیان ہاتھا پائی ہو گئی۔ وہ غصہ میں گھر سے باہر نکل گیا۔ اُس وقت سے وہ گھر پر بیٹھی رو رہی ہے۔

''اکرم تمہیں کہا تھا ناں کہ ہمت اور حوصلہ رکھو اب ہم اپنے کام کا دوسرا مرحلہ کرتے ہیں تم نے اب تک یہ نہیں بتایا کہ تمہاری بیوی اپنا گزر اوقات ان دنوں کسی طرح کر رہی ہے۔'' اس کے کاندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا۔

شاہ صاحب،، بتایا تھا ایک بار پھر میں تفصیل سے بتا دیتا ہوں کہ بچوں کی خاطر میں اپنی تنخواہ کا بڑا حصہ اُسے دیتا ہوں جو کاروبار کر رہی تھی وہاں سے بھی اُسکی اچھی آمدنی تھی لیکن وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اس کا وہ کاروبار ختم ہو گیا تھا۔ اب اُس نے یونیورسٹی اور کالجز کے قریب گرلز ہاسٹل اگریمنٹ پر لیا ہوا ہے۔ وہاں سے اُسکو اچھی آمدنی ہو جاتی ہے مگر میرے سننے میں یہ بھی آیا ہے کہ وہ 6 سے 7 لاکھ کی مقروض ہو چکی ہے۔

بس اب ہو گیا کام،،، اکرم تم ایک کام کرو کہ رات 8 بجے میرے پاس آؤ کوئی چیز دونگا وہ اُس گرلز ہاسٹل میں ڈال دینی ہے۔ اکرم کو ہدایت دی اس قسم کی عورت کے خیال میں ان کی سب سے بڑی طاقت اُس عورت کی کمائی ہوتی ہے اور اُسے اُسی پر ہی غرور ہوتا ہے لالچی قسم کے مرد ایسی عورتوں کے گرد جمع ہو جاتے ہیں۔ اُن مردوں کو ایسی عورتیں اپنا ہمدرد سمجھ بیٹھتی ہیں۔ جب تک لالچی مرد ان عورتوں اس وقت تک جب تک ان سے ان کا مقصد پورا نہیں ہو جاتا،،،، اور پھر تم نے گرلز کالج ہاسٹل کی بات بتائی یاسر کی خصلت دیکھ کر میں اور بھی چونک گیا ہوں۔ اب میرا شک یقین میں بدل گیا ہے کہ وہ اب تک تمہاری بیوی کا پیچھا کیوں نہ چھوڑ رہا تھا۔ بہر حال اب معاملات مکمل طور پر واضح ہیں تم میرے پاس رات 8 بجے آؤ۔

حسب وعدہ اکرم ٹھیک 8 بجے آ گیا اُس کے چہرہ پر خوشی کے آثار تھے مگر فکر بھی بہت تھی۔ کہنے لگا کہ شاہ صاحب میں اندر سے بہت دُکھی ہوا ہوں اُس عورت نے صبح سے اب تک بچوں کو کچھ کھانے کیلئے نہیں دیا شام کے وقت بھی بچے اُس سے مانگ رہے تھے تو اُس عورت نے کہا فریج میں دیکھ لو جو کچھ ہے کھا لو وہ چادر اوڑھ کر پھر لیٹ گئی مجھے لگتا ہے کہ وہ اپنے کئے پر پچھتا رہی ہوگی۔ مگر بچے ابھی تک بھوکے تھے کیونکہ فریج میں کھانے کو کچھ نہ تھا۔

''ہاں باپ باپ ہوتا ہے۔ بچوں کی بھوک کہاں برداشت ہوتی ہے اب تم جلدی کرو یہ جو میں خاص قسم کی مٹی دے رہا ہوں بہت قیمتی ہے اسے مسان کہا جاتا ہے۔ تمہیں معلوم ہے کہ اب تک سورۃ الھب سے کام لیتے آئے ہیں اس پر اب پھر 80 بار سورۃ الھب پڑھی گئی ہے تم 8 بار پڑھو مسان کو بائیں ہاتھ میں لے کر لیکن اس پر پھونک نہیں مارنی تمہیں معلوم ہے کہ پاک کلام ہے اب یہ مسان اُس گرلز کالج ہاسٹل کے داخلی دروازے پر پھینک دینا اور پھر کمال دیکھو'' اکرم کو سمجھاتے ہوئے کہا

اُس نے وہ مٹی لی اور اُسی وقت منہ میں کچھ بڑبڑانا شروع کر دیا۔

اندازہ ہوا کہ شاید یہ ابھی سے سورۃ الھب پڑھ رہا ہے۔

''تم یہ کیا پڑھ رہے ہو اکرم''

چند لمحوں بعد بولا کہ شاہ صاحب آپ نے ہی تو فرمایا تھا کہ سورۃ الھب 8 بار پڑھو۔

بہت بھولے ہو، ابھی نہیں جب یہ مسان کالج ہاسٹل کے سامنے رات کو پھینکنے جاؤ تو اُس وقت پڑھنی ہے۔

اچھا میں سمجھا ابھی۔ اکرم نے کچھ دھیمی آواز میں کہا

ایک کام اور کرنا ہے کہ غروب آفتاب سے کچھ منٹ پہلے 80 بار سورۃ الھب کا ورد شروع کر دو کھلے آسمان کے نیچے اور اگر ایسے اونچے مقام پر کھڑے ہوں کہ جہاں سے سورج صاف نظر آئے تو زیادہ بہتر ہے۔ یہ وظیفہ 8 روز تک کرنا ہے یاد رکھیں اس میں صرف تکبیر اور تعوذ پڑھنا ہے۔

جو حکم شاہ صاحب! میں یہ کل سے ہی شروع کر دونگا۔

اچھا اب تم جاؤ لیکن پہلے بچوں کیلئے کچھ کھانا لے جانا اگر ہمت کرو تو اُٹھا کر اپنی بیوی کو بھی کھلا دینا وہ بہت ٹوٹ چکی ہے۔

بالکل ایسے ہی کرونگا جو آپ کا حکم۔ اکرم نے ہلکی مسکراہٹ کیساتھ کہا

مراقبہ میں دیکھا گیا کہ اُس عورت کے دل و دماغ میں ابھی تک خناس بھرا ہوا ہے اُس کا ہمزاد سیاہ نظر آ رہا تھا صاف ظاہر ہے کہ ابھی وہ باطنی طور پر صاف نہ ہوئی تھی۔

اگلے روز اکرم آیا اُس نے اس بات کی تصدیق کر دی کافی افسردہ اور مایوس تھا۔............ کیا ہوا اکرم؟

شاہ صاحب بہت ہی ڈھیٹ عورت ہے کل میں کھانا لے گیا دوسرے کمرہ میں بچوں کو بٹھا کر کھلایا کل بہت عرصہ بعد ان بچوں نے مجھ سے اچھے طریقہ سے بات کی کہ بابا آج صبح یاسر انکل نے اماں کو مارا اُسکے بعد سے وہ رو رہی ہیں۔ خیر میں نے بچوں کو کھانا کھلایا پھر جا کر اپنی بیوی کو اُٹھایا ۔اُس نے اُٹھتے ہی مجھ پر گالی گلوچ شروع کر دی وہ سخت غصہ میں تھی سچ بات یہ کہ میری تو ہمت نہ پڑی کہ میں اُسے کھانے کا کہتا۔

''اچھا کوئی بات نہیں جہاں اتنا ہو چکا تھوڑا سا اور برداشت کر لو یوں سمجھو کہ ہاتھی نکل گیا دم رہ گئی ہے'' ......اکرم کی مایوسی ختم کرنے کی کوشش کی

اور ہاں یہ بتاؤ کہ کیا غروب آفتاب کا وظیفہ کیا؟

جی ہاں شاہ صاحب۔۔۔ کر لیا تھا آپ کا حکم ہے 8 دن ضرور پورے کرونگا لیکن یہ فرمائیں کہ میں اب اس عورت کا کیا کروں؟

تم اس کو اس کے حال پر چھوڑ دو۔ اکرم نے سر جھکا کر توجہ سے بات سنی

4 روز کے بعد وہ پھر آیا کہنے لگا کہ ایک نئی رپورٹ ہے۔

کیا بات ہوئی؟ اب اکرم سے پوچھا!

بات یہ ہے کہ میرے ایک ساتھی نے بتایا میری بیوی سے ہاسٹل خالی کروالیا گیا ہے لوگوں نے اُس پر کئی اعتراضات اُٹھائے ہیں۔ لڑکیوں کے والدین بھی شکایت کی۔ معاملہ کافی حد تک بگڑ چکا تھا جس وجہ سے کھڑے پیر اُس سے ہاسٹل کی چابی لے گئی۔ جب سے وہ زیادہ پریشان ہے۔

بات نامعلوم،،، درست ہے کہ غلط یہ بھی پتہ چلا ہے کہ دو تین لڑکیوں کی والدہ نے میری بیوی کو مارا پیٹا بھی ہے اور پولیس میں لے جانے کی دھمکی بھی دی۔ مگر ہاسٹل کی عمارت کے مالک کی دخل اندازی کی وجہ سے بات پولیس تک تو نہ گئی اُسی وقت ہاسٹل کی چابی لے گئی اب کل صبح وہ اپنے ہاسٹل کا باقی حساب کرنے ہاسٹل کے مالک کے پاس جائیگی۔

دراصل بُرے کام کا بُرا نتیجہ ہوتا ہے اللہ تعالیٰ سبب پیدا کر رہا ہے۔ اب کوئی جنات کے قبائل یا گروہ آ کر تو تمہاری مدد نہیں کرینگے جس طرح حالات آہستہ آہستہ بگڑے تھے اُسی طرح آہستہ آہستہ معمول پر آ جائیں گے تم فکر نہ کرنا۔.......... اکرم غور سے بات سنتا رہا

وظیفہ کا پانچواں روز تھا صبح سویرے پریشانی کی حالت میں اکرم آیا شاہ صاحب کل رات اور مسئلہ کھڑا ہو گیا۔.......... یاسر کی میری بیوی سے شدید لڑائی ہو گئی جیسے ہی اُسے پتہ چلا کہ ہاسٹل خالی کروالیا ہے اور ہاسٹل کے مالک نے 7 لاکھ میری بیوی کے حساب میں نکالا اور اس رقم کا مطالبہ میری بیوی نے یاسر سے کیا جس پر دونوں کی شدید لڑائی ہو گئی۔ میں سُن رہا تھا اس دوران کئی سنسنی خیز انکشافات بھی ہوئے اور وہ وجہ بھی پتہ چل گئی کہ ہاسٹل کیونکر خالی کروایا گیا واقعی یاسر عیاش قسم کا انسان ہے۔

اب ان دونوں میں اس قدر نفرت پیدا ہو چکی ہے کہ کل ایک دوسرے کو دھمکیاں دیتے رہے اور یاسر ہمیشہ کیلئے اُسے چھوڑ کر چلا گیا ہے۔

اکرم کو سمجھاتے ہوئے کہا کہ صاف ظاہر ہے اب تمہاری بیوی کے پاس نہ مال دولت ہے نہ ہی عیش و عشرت کا سامان جس کے لالچ میں وہ شخص تھا اب یقیناً محترمہ کی آنکھیں کھل جائینگی اور وہ تم سے رابطہ کرے گی یہ وظیفہ کا کمال ہے کہ جوں جوں دن گزرتے جا رہے ہیں حالات بہتری کی طرف آ رہے ہیں۔

آج پھر وظیفہ کرو اور کل آ کر مجھے بتانا کہ کیا حالات ہوئے ہیں لیکن تم نے اپنی بیوی کا رویہ ضرور دیکھنا ہے کہ اُس میں کس حد تک بہتری آئی ہے۔

رات 9 بجے کا وقت ہوگا اکرم آیا وہ بہت پُرسکون نظر آ رہا تھا کہنے لگا کہ شاہ صاحب رات میں پھر بچوں کیلئے کھانا لے کر گیا وہ شرمندگی کے مارے مجھ سے بات نہ کر پا رہی تھی۔ پھر میں نے ہی کھانا ٹیبل پر لگا کر اُسکو کھانے کیلئے بلایا۔ خاموشی سے آ کر کھانا کھالیا۔ کھانے کے بعد میں اسے الگ کمرہ میں لے گیا اور سمجھایا کہ جو کچھ ہو چکا اُسے بھول جاؤ میں بھی آج کے بعد زندگی بھر گزرے ہوئے تلخ واقعات کا ذکر نہ کرونگا ایک نئی زندگی شروع کرتے ہیں جو کچھ تم نے میرے ساتھ کیا میں نے اللہ کے نام پر معاف کر دیا۔ مجھے معلوم ہے کہ تم بہت پریشان ہو اور بکھر چکی ہو۔ مجھ سے عہد کرو کہ آج کے بعد دوبارہ کسی قسم کی غلطی نہ کرو گی اور جو کچھ ہو گیا صدق دل سے اللہ سے توبہ استغفار کرو گی وہ مسلسل روئے جا رہی تھی اور سر جھکا کر باتیں سُن رہی تھی پھر اس نے وضو کیا اور جائے نماز اُٹھائی اور دیر تک کمرہ بند کر کے روتی رہی صبح میرے اور بچوں کیلئے ناشتہ تیار کیا دن بھر ہلکی پھلکی ہمارے درمیان بات چیت ہوتی رہی شاہ صاحب یہ سب کچھ آپکی محنت اور دیانت کا نتیجہ ہے۔ کہ آپ نے ہمارا گھر بکھرنے سے بچالیا اور اُن خوفناک خطرناک جادوگروں کو شکست دی۔

اکرم جو کرتا ہے اللہ کرتا ہے اور جو اللہ کرتا ہے وہ درست کرتا ہے کلام اللہ کی برکت سے سب کچھ ممکن ہے مگر میری ایک نصیحت ہمیشہ کیلئے یاد رکھو اس نصیحت پر اگر تم پہلے عمل کرتے تو اتنی بڑی پریشانیوں سے نہ گزرنا پڑتا۔

''عورت کو عمر کے کسی حصہ میں آزادی نہ دو''

اکرم نے ہاتھ چومے، اللہ کے حضور شکرانے کے آنسو اس کی آنکھوں سے جاری تھے، سر جھکا کر رُخصت طلب کی۔ اب بھی اکرم کبھی کبھار ملنے کو آتا ہے بڑی بیٹی کی شادی کر دی ہے خوشحال، پُرسکون زندگی گزار رہا ہے۔

اس کا بڑا بیٹا بھی تعلیم مکمل کرنے کے قریب ہے۔ (الحمدللہ)



# زائچہ حلف برداری وزیر اعظم

تحریر
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

پاکستان تحریک انصاف کے بانی **جناب عمران خان نیازی صاحب** نے 1992ء میں منعقد ہونے والے آل ورلڈ کرکٹ ٹورنامنٹ کا کپ جیت کر دُنیا بھر میں پاکستان کا نام روشن کیا اس سے پہلے بھی عمران خان نیازی معتبر طور پر کرکٹ کے حوالہ سے جانے اور پہچانے جاتے تھے۔ شوکت خانم کینسر ہسپتال کی بنیاد رکھی پھر 25 اپریل 1996ء میں پاکستان کی نئی سیاسی جماعت پاکستان تحریک انصاف کی لاہور میں بنیاد رکھی۔ مسلسل 8 سال کی جدوجہد کے بعد 2002ء میں قومی اسمبلی میں پاکستان تحریک انصاف نے اپنی پہلی نشست حاصل کی 2002ء کے الیکشن میں عمران خان نے قومی اسمبلی کی نشست میانوالی سے جیتی پھر کامیابیوں کا سلسلہ بڑھتا گیا 2008ء میں کرپشن کے خلاف اپنے بنیادی موقف کو برقرار رکھتے ہوئے 2008ء کے الیکشن کا بائیکاٹ کیا۔

**30 اکتوبر 2011ء کو مینار پاکستان پر ایک عظیم الشان جلسہ** منعقد کیا اس میں تمام آبادیات سے تعلق رکھنے والے افراد بالخصوص نوجوان اور خواتین نے شرکت کر کے جماعت کے مخالفین کو بتا دیا کہ پاکستان کے موجودہ کرپٹ نظام کے خلاف وہ عمران کے ساتھ کھڑے ہیں۔ تقریباً دو ماہ بعد پاکستان تحریک انصاف نے کراچی میں ایک اور بڑا جلسہ کیا جس میں تبدیلی کا نعرہ لگایا گیا۔ ملک کی نوجوان نسل نے بھرپور طریقہ سے اس نعرہ کو دُنیا بھر میں پھیلا دیا اور ملک کی تبدیلی کیلئے یہ نوجوان نا قابل تسخیر چٹان کی طرح ثابت ہوئے اور نئے پاکستان کی جدوجہد کیلئے کوشاں ہو گئے۔ اس کے بعد **2013ء کے الیکشن میں** اس جماعت نے اپنی مسلسل انتھک محنت کے سبب مجموعی طور پر تقریباً پچھتر لاکھ ووٹ لے کر پاکستان کی دوسری بڑی سیاسی جماعت کے طور پر اپنے آپ کو منوایا اور نیا پاکستان کی بنیاد ڈالی جس میں نعرہ بلند کیا گیا کہ **نیا پاکستان موروثی سیاست سے نجات کرپشن اور کرپٹ سیاست دانوں سے نجات غریب کی آواز اور خوشحال پاکستان کے نعرے بلند کئے۔**

**2013ء میں خیبر پختونخواہ** میں حکومت بنائی۔ اپنے دور حکمرانی خیبر پختونخواہ میں بہت سے بگڑے ہوئے نظاموں کو درست کیا۔ جن میں تعلیم، صحت، پولیس اور عدلیہ کے نظام سرفہرست ہے۔ سرکاری اسکولوں کی تجدید نو کی گئی۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کے 34000 سے زائد طالب علم پرائیوٹ اسکول سے سرکاری اسکول میں منتقل ہوئے۔ صحت کی حکمت عملی میں تبدیلی آئی۔ صحت کی مفت سہولتیں فراہم کی گئی۔

**موجودہ وقت میں پاکستان** کی سب سے بڑی سیاسی جماعت پاکستان تحریک انصاف اپنے عہدہ منصب پر فائز ہے۔ تحریک انصاف دیگر سیاسی جماعتوں کے مقابل کم عرصہ کی ایک سیاسی جماعت ہے لیکن یہاب ان سیاسی جماعتوں سے کئی گنا بڑی ہے حالیہ الیکشن 2018ء میں واضح طور پر برتری لینے کے بعد یہ جماعت اپنے خواب کی تعبیر کیلئے کوشاں ہے۔ ایسا خوشحال پاکستان بنانے کی خواہشمند ہے جہاں ہر مرد اور عورت کی خوداری ہو اور وہ انسانیت کے اصولوں پر عمل کرتے ہوئے اپنے دیگر ساتھی شہریوں کا خیال رکھیں۔ **پاکستان تحریک انصاف** کے بانی عمران خان کا مقصد تمام افراد کیلئے انصاف کی یکساں فراہمی کو یقینی بنانا ہے۔ اپنے ہمسایہ ممالک سے اچھے تعلقات استوار کرنا ہے۔ روایتی دشمنی اور روایتی سیاست کو ہمیشہ کیلئے دفن کرنا ہے کیونکہ عمران خان کو یقین ہے کہ ایک منصف معاشرہ ہی کامیابی کی منازل طے کر سکتا ہے۔ جیسا کہ الیکشن میں واضح برتری کے بعد عمران خان نے قوم سے اپنے پہلے خطاب میں اپنی پارٹی کی ترجیحات اور منشور کو واضح کر دیا۔ جسے پوری دُنیا کے اہم ممالک نے سراہا۔

**اس خواب کی تکمیل کیلئے** ہر پاکستانی کا بحیثیت قوم فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے حصہ کا کام مکمل دیانت داری سے کرے یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ پاکستان تمام قدرتی وسائل سے مالا مال ہے یہاں محنتی قابل اور مخلص لوگوں کی کمی نہیں لیکن ہماری بدقسمتی کے خود غرض اور کرپٹ حکمرانوں کی وجہ سے ہم اپنے وسائل کو بھرپور طور پر بروئے کار نہیں لا سکے۔ ہم پاکستان کو خودمختار قوم دیکھنا چاہتے ہیں۔ جو اپنے ملک وقوم کے مفاد کو اہمیت دیتے ہوئے۔ خودمختار فیصلے کرے۔ پاکستان تحریک انصاف کے اولین مقاصد میں سے ایک مقصد یہ بھی ہے کہ ہمارے عدالتی نظام کو بہتر بنا کر آزاد کیا جائے تاکہ اس بہتر عدالتی نظام سے عام شہری بھی استفادہ کر سکے۔ پاکستان میں وکلاء تحریک میں مرکزی کردار ادا کرنے کے بعد تمام افراد کیلئے ان کی سماجی درجہ بندیوں اور آبادیات کے باوجود منصف نظام کی مسلسل وکالت کرتا رہا ہے۔ **تحریک انصاف کا ایک اور مقصد** پاکستان میں بے ایمان اور کرپٹ حکمرانوں کے چنگل سے

نجات حاصل کرنا ہے۔ جنہوں نے پاکستان کی عوام سے پیسہ لوٹ کر بیرون ملک اپنی دولت میں بھرپور اضافہ کیا یہ مال کے حوس ہے جو کہ کبھی ختم نہیں ہوتی۔

## عمران خان نے نئے پاکستان کی بنیاد رکھتے ہی اُس وقت 6وعدے لئے

1:۔ میں اپنی قوم سے کبھی جھوٹ نہیں بولوں گا۔

2:۔ میں اور میری حکومت ملک میں ناانصافی کے خلاف جہاد کریگی۔

3:۔ میں اپنی تمام دولت پاکستان میں رکھوں گا میں دوسرے حکمرانوں کی طرح نہیں جو حکومت تو پاکستان میں کرتے ہیں لیکن اپنی دولت بیرون ملک رکھتے ہیں۔

4:۔ میں تحریک انصاف کی حکومت کے دوران کوئی بھی غیر منصفانہ فائدہ لینے کی اجازت نہیں دونگا۔

5:۔ میں قوم کے ٹیکس کی حفاظت کرونگا۔ یہ گورنر، وزیراعظم اور وزیراعلیٰ کی رہائش پر خرچ نہیں ہوگا۔ حکومت تحریک انصاف گورنر ہاؤس کی فصیل توڑ دیگی۔

6:۔ ہم بحثیت پاکستانی بیرون ملک پاکستانیوں کے ساتھ کھڑے ہونگے۔

## پاکستان کے بانی تحریک انصاف نے عوام سے بھی چار حلف لئے

1:۔ پاکستان سے موجودہ نظام کے خاتمہ کے تعاون۔

2:۔ ظلم کرنے والوں سے خوف نہیں کھانا اور برائی کے خلاف مشترکہ جنگ میں تعاون۔

3:۔ سچ بولنا اور پاکستان کے ساتھ وفادار رہنا۔

4:۔ پاکستان کو خوشحال اور خودمختار ملک بنانے کیلئے مشترکہ جدوجہد کرنا۔

**محترم قارئین کرام** تحفہ روحانیات شمارہ اگست 2018ء میں ''الیکشن 2018ء'' کے عنوان سے مضمون شائع کیا گیا جس میں الیکشن کے دن کا زائچہ کشید کیا گیا اور دوسرا زائچہ 14 اگست 2018ء کی پہلی یوم آزادی کا زائچہ بھی کشید کیا گیا تھا۔ ان دونوں زائچہ کی روشنی میں سیارگان کی نشست و نظرات کو سامنے رکھتے ہوئے چند اندازے لگائے گئے تھے۔ جن میں واضح طور پر بتا دیا گیا تھا کہ یہ الیکشن پاکستان تحریک انصاف جیت پائے گی اور پنجاب میں بھی مسلم لیگ نسے بھی کانٹے دار مقابلہ ہوگا۔ ان زائچوں کی روشنی میں بتا دیا گیا تھا کہ آنے والی حکومت کو بہت سے مسائل کا سامنا رہیگا۔ اس حکومت کی کوشش یہی ہوگی کہ وہ بہتر مستقبل کیلئے بہترین خارجہ پالیسی بنائیگی۔ اس بات کا اعتراف اور اندازہ الیکشن جیتنے کے بعد عمران خان کی عوام سے پہلی تقریر میں ہی ہوگیا تھا۔

قارئین کی معلومات کیلئے **زائچہ حلف برداری نو منتخب وزیر اعظم عمران خان 18 اگست 2018ء صبح 18 بجکر 18 منٹ** بمقام اسلام آباد طالع شرقی افق پر میزان 19.57 درجہ پر زہرہ کے ہمراہ 11.8 درجہ پر طلوع ہے۔ زہرہ کا شرقی طالع میں اپنے طبعی گھر پر طلوع ہونا عوام میں مقبولیت کا اشارہ ہے۔ کہ دُنیا بھر میں صاحب زائچہ عزت و تکریم حاصل کریگا اور ہر ایک کی توجہ کا مرکز رہیگا لیکن **حلف برداری کے وقت سب سے نحس علامت قمر در عقرب** یعنی قمر آٹھویں کا ہو کر زائچہ کے دوسرے گھر پر 23.52 درجہ کے ساتھ مشتری کے ہمراہ قابض ہے۔ جیسا کہ نجوم کے ابتدائی طالب علم کو بھی معلوم ہے کہ قمر در عقرب میں شروع کیا جانے والا کوئی بھی کام اپنے انجام کو نہیں پہنچتا۔ **ائمہ کرام کا بھی قمر در عقرب بارے یہی قول ہے اور سختی سے قمر در عقرب میں کوئی نیا کام شروع نہ کرنے کی جانب حکم دیا گیا ہے۔** زائچہ کا دوسرا گھر تعمیر و ترقی اور خواتین سیاست دان سے بھی منسلک ہے اشارہ ہے کہ یہ دونوں معاملات اس گھر میں کمزور ترین ہیں۔ زائچہ کا مالک مریخ اس گھر کو نظر تثلیث سے دیکھ رہا ہے لیکن دوسری جانب حالت رجعت میں ہونے کی وجہ سے کمزور ہوگیا ہے۔ زحل کے ہمراہ مریخ کا چوتھے گھر پر قابض ہونا اس بات کی علامت ہے کہ بیرونی سازشوں کے ذریعے اس حکومت کو ہٹانے کی بھرپور کوشش کی جائیگی۔ شرف یافتہ مریخ



بھی کمزور درجات پر حالت رجعت میں ہونے کی وجہ سے کوئی خاص فائدہ نہ دے سکے گا جبکہ زائچہ کے چوتھے گھر میں زحل درجدی طبعی خانہ میں موجود ہے مگر حالت رجعت میں ہے۔ مریخ کے ہمراہ یہاں اس کی موجودگی بھی فائدہ نہ دیگی۔ زائچہ کا چھٹا گھر تنزلی حادثات اور صحت سے متعلق ہے۔ اس گھر میں نیپچون کا قیام اشارہ دیتا ہے نیچون اچانک تبدیلیوں کا سیارہ ہے کہ **ملکی اہم سیاسی شخصیت جو کہ اہم عہدوں پر فائز ہونگے ان پر حملوں کے امکانات زیادہ ہیں** ۔اس وقت قاتلانہ حملہ بھی ہوسکتا ہے ہمارا مشورہ ہے کہ نہ چاہتے ہوئے بھی نو منتخب حکومتی جماعت کو پروٹوکول ضرور لیا جائے اور سیکورٹی کا اعلیٰ انتظام کیا جائے۔ خانہ پانچ کا مالک زائچہ کے خانہ چار پر قابض ہے۔

جو کہ اشارہ دیتا ہے کہ چند ایسے فیصلے بھی ہوسکتے ہیں جو کہ حکومت کی کمزوری کا باعث بنیں۔

مشتری مذہب' قانون اور انصاف کا سیارہ ملکی معیشت کا سیارہ بھی کہلاتا ہے یعنی مشتری بھی قمر کے ہمراہ عقرب میں 15.29 درجہ پر قابض ہے۔ عندیہ دیتا ہے کہ **آئندہ حکومت کو بہت سے قانونی معاملات** کا سامنا در پیش رہیگا بہت مخدوش حالات میں ملکی معیشت نئی حکومت کے ہاتھ آئیگی۔ اس وقت ڈالر کی قدر ملکی بلند ترین سطح پر ہے روپیہ کی قدر کو بہتر بنانے کی ہر ممکن کوشش کی جائے گی جسکو بہتر بنانے کیلئے اگر فوری طور پر درست اقدامات نہ کئے گئے تو ملکی معاشی حالات خدانخواستہ بد سے بدتر ہو جائیں گے۔ زہرہ تربیع کی نظر سے چوتھے گھر کو دیکھ رہا ہے۔ جہاں پر زحل ' مریخ اور پلوٹو جدی کا ہو کر قابض ہے۔ یہ تینوں سیارگان حالت رجعت میں ہیں۔ اس بات کی جانب اشارہ دیتے ہیں کہ مخالفین کی بھرپور کوششوں کے باوجود موجودہ حکومت اپنے بہت سے وعدے پورے کر پائیگی۔ **اندرونی اور بیرونی دشمنوں کا سامنا** بھی رہیگا۔ سیاست بالنجوم کے تحت حلف برداری کا یہ زائچہ کمزور ہے لیکن بہتر حکمت عملی کے سبب بگڑتے ہوئے حالات پر قابو پایا جاسکے گا۔ پلوٹو طاقت اور ہمت کا سیارہ ہے مریخ بہادری جنگ و جدل سے تعلق رکھتا ہے جبکہ زحل کو حاکیت اور خفیہ ملک دشمن کا سیارہ بھی مانا جاتا ہے۔ زہرہ جو کہ تحریک انصاف کا سرحرف کے نام سے ذاتی سیارہ بھی ہے۔ طالع شرقی میں تربیع کی نظر سے دیکھتے ہوئے ان سیارگان کی قوت کو کمزور کر رہا ہے۔ زائچہ کے پانچویں گھر میں ذنب دلو کا ہو کر قابض ہے زہرہ سے ذنب کی نظر تسدیس علامت ہے کہ دشمن اور مخالفین کے ارادوں کو بھانپ جانا اور اُسکے ان ارادوں کا سدباب کرنا۔

**گیارھواں گھر پارلمینٹ** کا کہلاتا ہے۔ اس خانہ میں شمس 25.13 درجہ کے ساتھ عطارد کے ہمراہ قابض ہے۔ شمس کی یہاں موجودگی اس بات کی جانب اشارہ دیتی ہے کہ پارلیمنٹ ہر ممکن حکومت کو مدت پوری کرنے اور مضبوط بنانے کے لئے بہتر اقدامات کرے گی۔ شمس کو بادشاہ سلطنت کا درجہ حاصل ہے۔ جو کہ زائچہ کے خانہ گیارہ میں موجود ہے مگر یہاں کمزور درجات پر ہے۔

**تقریب حلف برادری زائچہ کا خانہ سات وزیر اعظم سے منسوب** ہوتا ہے نومنتخب وزیراعظم کو کڑی تنقید کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ کیونکہ طالع کے مدمقابل یہ خانہ ہے اس خانہ کا مالک مریخ جو کہ تربیع کی نظر سے بحالت رجعت آخری درجات پر قوم اور وزیراعظم کے خانہ کو دیکھ رہا ہے کہا جاسکتا ہے کہ عدلیہ کی جانب سے ایسے فیصلے بھی آسکتے ہیں جن کی وجہ سے وزیراعظم کے عہدہ کو نقصان پہنچے۔ جیسا کہ سابقہ وزیراعظم نواز شریف کو ایسی نظر بننے کے دوران نااہل کیا گیا تھا۔

**بوقت زائچہ حلف برداری کامل نظر سیارگان عطارد زہرہ تسدیس** قائم ہو رہی ہے یہ نظر بھی انتہائی کمزور ہے کیونکہ بوقت نظر عطارد بحالت رجعت ( گردش ) اسد کے 11.35 درجہ پر موجود ہے۔ زہرہ میزان کے 11.8 درجہ پر رہ کر یہ نظر قائم کر رہی ہے اگر یہ دونوں سیارگان اپنے مضبوط درجات پر ہوتے یا رجعت سے پاک ہوتے دوران حکومتی مدت پانچ سال نومنتخب حکومت کو بے انتہا چیلنجز' مشکلات' مخالفت کے باوجود بے انتہا پذیرائی حاصل ہوتی۔ جتنی محنت اس دوران موجودہ حکومت اپنی مدت حکومت کے دوران کریگی اس محنت کے سبب اس کو اتنا ثمر حاصل نہ ہوگا۔ اگر عمران خان چاہتے ہیں کہ مخالفین کا ڈٹ کر مقابلہ کریں تو اور ملک کو اپنی مثبت سوچ کے مطابق ملک عظیم بنادیں' **قوم سے کئے گئے وعدوں کی تکمیل کریں** دشمنوں کا ڈٹ کر مقابلہ کریں۔ مریخ کی قوت کے وقت تانبہ میں یاقوت اچھی قسم کا بنوا کر پہن لین اور جب زحل سعد اور باقوت ہو تو اُس وقت نیلم کی انگوٹھی چاندی میں پہنیں یا پاکستان تحریک انصاف کے چاہنے والے اپنی حکومتی مدت کے دوران باقاعدہ طور پر صدقہ زحل بروز ہفتہ رات 9 تا 9.30 سیاہ تل اور سیاہ اناج حشرات الارض کو ڈالیں اور صدقہ مریخ منگل رات 9 تا 9:30 کو ن یا گوشت کا صدقہ دیں۔ تو ان شاء اللہ آنے والے سخت حالات کا باآسانی مقابلہ کیا جاسکے گا۔

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## عطارد تسدیس زہرہ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 03 | 10:11 تا 13:16 | 18:30 تا 20:25 | مشرق | تا | شمال |

### من پسند شادی کرلیں

(مقصد وظیفہ) من پسند شادی کرنے کیلئے یا کسی مرد وعورت کو اپنی محبت میں مبتلا کرنے کیلئے۔

(وظیفہ) دیسی گھی اور شہد خالص ملا کر نئے مٹی کے چراغ میں نئی روئی لگا کر ایک چراغ تیار کرلیں دیئے گئے وقت میں پاک صاف تنہا مکان میں چراغ کو باوضو ہو کر روشن کریں اول آخر درود شریف 7 بار پڑھ کر 21 تسبیح "یا اللہ یا رحمنُ یا رحیم" پڑھیں نیت اپنے کام کی رکھیں بعد میں یہی وظیفہ مسلسل 7 روز تک کریں ان شاء اللہ جلد ہی مقصد میں کامیابی ملے گی۔

## عطارد تثلیث زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 07 | 07:00 تا 08:02 | 14:16 تا 15:18 | جنوب | 21:19 تا 22:16 | مغرب |

### عہدہ میں ترقی ملے

(مقصد وظیفہ) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کے خواہ ہوں اور کسی بھی صورت کوئی بھی اُمید نظر نہ آتی ہو اس وظیفہ کی قوت سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

(وظیفہ) دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جا کر اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاءاللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی۔

نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پُر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔ اگر کسی قاری کو کوئی بات سمجھ نہ آئے تو ادارہ سے رابطہ کرسکتا ہے۔

## زہرہ تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 09 | 07:01 تا 08:03 | 14:15 تا 15:17 | شمال | 21:13 تا 22:15 | مشرق |

### حاسدین منہ کی کھائیں

(مقصد وظیفہ) ستاروں کی نظر کی ابتداء میں حاسدین اور مخالفین کو اپنے مرتبہ سے گرانے کیلئے یا ان کو ذلیل کرنے کے لیے وظیفہ کیا جاسکتا ہے یاد رہے کہ عام حالات کے چھوٹے موٹے اختلافات کی بناء پر یہ وظیفہ نہ کیا جائے اگر بہت بڑی مجبوری ہو یا حاسدین ومخالفین سے آپ پریشان ہوں ان سے بچاؤ کا کوئی طریقہ نہ ہو تو آپ اس ورد کو کر سکتے ہیں۔اس وظیفہ کو کرنے سے قبل استخارہ ضرور کریں۔

(وظیفہ) 1 تسبیح استغفار 3 عدد لیموں اور ہر لیموں کے لیے 13 عدد سوئیاں پاس رکھیں ہر سوئی پر ایک بار سورہ کوثر پڑھیں اور لیموں میں پیوست کر دیں اسطرح سے ہر لیموں میں 13 سوئیاں پیوست ہونگی اور ایسے ہی 3 لیموں آپ بنائیں گے 1 لیموں کو آپ مخالفین کے گھر یا عمارت میں پھینک دیں دوسرا لیموں قبرستان میں دفن کر دیں اور تیسرا لیموں کسی کھنڈر مکان کے اندھیرے کمرے میں رکھ دیں ان شاء اللہ آپ کا دشمن مقہور ہوگا حاسدین اور مخالفین پر آپ غالب آئیں گے اس وظیفہ میں بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنی پڑھتے وقت اپنے مخالفین کا مکمل تصور ذہن میں رکھیں۔ بعد میں 360 روپے کی نمکیں چیز بچوں میں تقسیم کردیں، وظیفہ کے دوران کھٹی یا کڑوی شے منہ میں لازمی رکھیں۔

## شمس تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 11 | 07:01 تا 08:03 | 14:15 تا 15:17 | شمال | 21:13 تا 22:15 | جنوب مشرق |

### مالا مال ہوجائیں

(مقصد وظیفہ) یہ ایسا وقت ہے کہ جس میں لکی نمبرز پرائز بانڈ، کمیٹی یا اسی طرح کے دوسرے انعامی چانس کی سکیموں میں مفت کی دولت مل سکتی ہے

ستاروں کی اس نظر کے تحت غربت اور افلاس چند ہی دنوں میں ختم ہو جاتا ہے شرط ہے کہ آپ کی طرف سے وظیفہ میں کوئی غلطی یا کوتاہی نہ ہو۔ ضروری ہی نہیں ہے اس وظیفہ کی برکت سے آپ کا انعامی چانس نکلے بلکہ اللہ کی طرف سے کئی اور رستے بھی رزق کو فراغ کرنے کیلئے مل جاتے ہیں۔

(وظیفہ) 1 تسبیح استغفار +21 بار درود شریف +21 سورہ مزمل +21 بار درود شریف پڑھیں بعد میں ایک سفید کاغذ پر اسمائے الٰہی **''یا مغنی یا زکی'' ''یا مغنی یا لطیف''** 7 بار لکھیں اس کاغذ کو نقش کی صورت میں لپیٹ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں ہر روز 21 بار سورہ مزمل اول آخر درود شریف 21 بار بعد نماز فجر پڑھ کر اس باندھے ہوئے نقش پر پھونک دیں جو لوگ سورہ مزمل نہ پڑھ سکیں وہ مذکورہ اسم الٰہی کا ورد وظیفہ کے وقت 117 بار کریں۔

## زہرہ تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 13 | 09:05 تا 10:06 | 16:15 تا 17:17 | جنوب مغرب | 19:17 تا 20:15 | جنوب |

بزرگ خواتین سے دُعا

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے وہ افراد جن کی والدہ حیات ہیں اسوقت میں ان سے خاص دُعا کروائیں یا والدہ سے وراثتی جائیداد کا حق لے سکتے ہیں بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جو کہ اثاثہ مال و جائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں وظیفہ کرسکتا ہے۔

(وظیفہ) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں **یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق الر بحق المر** تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے مالی یا روحانی یا والدہ سے وراثتی جائیداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔ الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کر دے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شااللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ و آیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کر کے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کر کے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باقی وظیفہ درج بالا طریقہ سے کریں۔

## عطارد تسدیس مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 16 | 08:04 تا 09:05 | 15:11 تا 16:12 | شمال مغرب | 22:10 تا 23:10 | شمال مشرق |

مشکلات سے نجات پا جائیں گے

(**مقصد وظیفہ**) سیاروں کی اس نظر کے تحت ایسے افراد جو کہ مختلف مصائب اور مشکلات میں مبتلا ہوں کسی بھی طرح سے ان سے نکلنے کے کوئی ترکیب نظر نہ آتی ہو ہر طرف سے بے بس ہوگئے ہوں تو سیاروں کی اس نظر میں ذیل کا وظیفہ کر سکتے ہیں

(**وظیفہ**) **بسم اللہ الرحمٰن الرحیم** 313 بار پڑھیں اول آخر درود شریف 11 بار پڑھیں سنہرے کاغذ پر اس آیت کو 113 بار تحریر کریں نیچے اپنا مقصد اس طرح لکھیں کہ اے پروردگار عالم تجھ سے بڑا حفاظت کرنے والا کوئی نہیں اور تجھ سے بڑا مصیبت اور پریشانی سے چھٹکارہ دلوانے والا کوئی نہیں ہم نبی کریمؐ اور اس آیت مبارکہ کا واسطہ دیتے ہیں کہ ہمیں پریشانی و مصیبت سے بچائے رکھ اس لکھے ہوئے نقش کو تعویز میں لپیٹ کر سیدھے بازو میں باندھ لیں بعد نماز فجر 113 بار آیت مذکورہ کا ورد پڑھیں نقش بنانے کیلئے ذولکتابت طریقے سے مربع چاروں عناصر کی چالوں سے پر کریں اور انہیں اپنے اپنے مقصد میں استعمال کریں مندرجہ بالا طریقہ سے بھی ورد جاری رکھیں۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 21 | 07:05 تا 08:05 | 14:19 تا 15:21 | جنوب مغرب | 21:17 تا 22:19 | جنوب |

نکاح کی بندش ختم

(**مقصد وظیفہ**) سیاروں کی اس نظر میں بچیوں کی شادی کی بندش کو ختم کرنے کیلئے وظیفہ کیا جاسکتا ہے لیکن دوران اور بعد وظیفہ آپکی مکمل توجہ اور یکسوئی ازحد ضروری ہے۔

(**وظیفہ**) اول آخر درود شریف 7 بار **سورہ احزاب** کی پہلی 14 آیات 3 بار پڑھنے کے بعد سفید کاغذ پر لکھ کر اچھی طرح خوشبو لگا کر تعویز کو سبز اور سرخ رنگ کے ریشمی کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں بعد نماز فجر روزانہ اول آخر درود شریف 7 بار پڑھنے کے بعد **سورہ احزاب** 1 بار پڑھیں ان شاء اللہ جلد ہی نکاح کا پیغام آجائے گا اور نکاح کی بندش ختم ہو جائے گی جب تک مقصد حل نہ ہو وظیفہ کو جاری رکھیں۔ نقش بنانے کیلئے سبز رنگ کی ریشمی کپڑے پر یا چاندی یا سونے کی تختی پر **سورہ احزاب** کے اعداد 5525 کا نقش مربع آتشی چال سے پر کریں دوسری جانب طلسم عطارد بنائیں جلد ہی مقصد پورا ہوگا۔

## عطارد تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 23 | 08:06 تا 09:07 | 15:13 تا 16:15 | مغرب | 22:13 تا 23:13 | شمال مغرب |

خطرناک وظیفہ

(**مقصد عمل**) ذیل کا وظیفہ شر کے معاملات میں پڑھا جاتا ہے گزشتہ کئی بار ذکر کیا جا چکا ہے کہ شر میں کئے جانے والے وظائف نہایت تیز اثر مگر خطرناک ہوتے ہیں ناجائز جگہ پر استعمال کئے جائیں تو اس کے نتیجہ میں خود کرنے والے کو سزا بھگتنا پڑتی ہے۔ موکلات اور جنات جب تک اس شریر کو سزا نہ دیں سکون سے نہیں بیٹھتے۔ یہ وظیفہ صرف اس جگہ کیا جائے جہاں جائز اور اشد ضرورت ہو۔ ان ایام کا وظیفہ سخت ترین دشمن کو بیماری میں بتلا کرنے کیلئے ہے۔ اس سے قبل استخارہ ضرور کریں۔

(**وظیفہ**) قبرستان سے ایسی قبر کی مٹی جمع کی جائے کہ بعد قبرستان کے نلکا سے پانی لے کر اس مٹی کو گوندھ کر دشمن کا ایک تصوراتی پتلا بنا لیا جائے۔ اب اس پتلے کو وظیفہ کے وقت سامنے رکھ کر 80 بار سورۃ ''الھب'' بغیر بسم اللہ اور بغیر درود کے پڑھیں اور اس پتلہ پر پھونک دیں۔ جس پر دشمن کا تصور کیا جائے اس پتلے پر سوئی کی نوک سے 80 بار حرف ''ف'' لکھا جائے اس پتلے کے سینہ پر دشمن کا نام مع والدہ لکھا جائے اب اس پتلہ کو سیاہ کپڑے میں لپیٹ کر قبرستان میں دبا دیں۔ گھر واپسی پر 800 روپے کی کوئی نمکین شے بچوں میں تقسیم کریں۔ ورد سے قبل حصار لازمی لگالیں۔



## عطارد تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 24 | 09:06 تا 10:06 | 16:17 تا 17:19 | شمال مغرب | 19:19 تا 20:17 | مشرق |

بلڈ پریشر نہ رہے گا۔

(مقصد وظیفہ) ایسے مریض جو کہ بلڈ پریشر ہائی یا بلڈ پریشر لو کا شکار ہوں کئی علاج کروانے کے بعد بھی شفاء حاصل نہ ہو رہی ہو۔ اس خاص قوت وظیفہ کی قوت سے فائدہ لے سکتے ہیں۔

(وظیفہ) مریض کے قد کے برابر ایک سرخ رنگ کی ڈوری لیں۔ اس ڈوری پر حروف صوامت جو کہ بندش کے لیے استعمال ہوتے ہیں 13 بار پڑھ کر 1 گرہ لگا دیں لیکن پڑھتے وقت اپنے سانس کو روک لیا جائے اسی طرح کچھ فاصلے پر دوسری گرہ لگائی جائے لیکن اس وقت میں اس مریض کو اپنے سامنے لٹائیں ایسے ہی اس ڈوری پر 13 گرہ لگائیں اور یہ ڈوری مریض کو پہننے کے لیے دے دیں حیرت انگیز طور پر دیکھا گیا ہے کہ مریض کو دوبارہ بلڈ پریشر کی شکایت نہیں ہوتی ہے۔ نقش بنانے کے لیے عدد 543 کو چاروں چالوں سے مربع میں پر کریں نیچے مقصد تحریر کرنے کے بعد خاکی نقش مریض کو پہننے کے لیے دیں جبکہ باقی تین نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کریں۔

## شمس تربیع زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 26 | 08:06 تا 09:07 | 11:05 تا 12:06 | شمال | 22:13 تا 23:13 | جنوب مشرق |

دشمن تکلیف میں آجائے

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی یہ نظر نحس مانی جاتی ہے اس خاص نظر کے تحت دشمن کو تکلیف میں مبتلا کرنا یا تباہ و برباد کرنا یا اُس پر پریشانی مسلط کرنا جیسے وظائف کئے جاتے ہیں۔ قارئین معمولی رنجش کی بناء پر وظیفہ کرنے سے گریز کریں۔ اس وظیفہ کو کرنے سے قبل استخارہ لازمی کریں

(وظیفہ) متذکرہ بالا نظر کے تحت سورۃ الکوثر کچی مٹی کی اینٹ پر چاروں طرف تحریر کریں۔ آخری آیت کے آخر میں لفظ ابتر 3 بار لکھیں اور 3 بار ہی دشمن کا نام لکھیں اس طرح اس وظیفہ کی قوت میں اور اضافہ ہو جائے گا اگر دشمن کے جسم میں تیز حرارت اور بے چینی پیدا کرنے کا خیال ہو تو اس اینٹ کو دہکتی آگ میں رکھ کر 108 بار سورۃ مبارکہ کا ورد کریں اور اگر تباہ و بربادی کا خیال ہو تو بہتے ہوئے پانی میں ڈال کر سورۃ مبارکہ 80 بار پڑھیں۔

وظیفہ کی رجعت سے محفوظ رہنے کیلئے تل اور شکر قبل از وظیفہ قبرستان میں پھینک دیں۔ بعد وظیفہ 500 کی نمکین شے خیرات کر دیں۔

## شمس تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 28 | 05:08 تا 06:09 | 12:04 تا 13:03 | جنوب مغرب | 18:00 تا 19:00 | جنوب |

### دشمن مصیبت میں پڑ جائیں

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی اس نظر کے تحت غلبہ دشمن، تسخیر افسران بالا، تسخیر امراء، سخت دل اور دولت مند لوگوں کو مسخر کرنے کیلئے وظیفہ کیا جا سکتا ہے۔
(وظیفہ) درج بالا وقت میں گولڈن کاغذ پر طلسم شمس کندہ کریں اور اس طلسم کے بالکل نیچے **یا ودود یا اللہ یا ودود یا غنی یا ودود یا مغنی یا ودود یا باسط** تحریر کریں جس شخص کو مسخر کرنا ہو درج بالا اسم الٰہیہ اس وقت میں بیٹھ کر 1100 بار ورد کریں اور اس طلسم پر دم کر دیں نیچے اپنا مقصد بھی تحریر کریں۔ اس کاغذ کو اس طرح سے تہہ کریں کہ اسم الٰہیہ اور مقصد تحریر بالکل طلسم اوپر ہو یعنی دونوں تحریریں آپس میں مل جائیں۔ ایسے 4 نقش تیار کریں ان میں سے ایک نقش مطلوبہ شخص کی راہ گزر مکان، دفتر یا دوکان میں رکھ دیں۔ دوسرا نقش پھل دار درخت سے باندھ دیں اور تیسرا نقش گڑ شکر یا چینی یا شہد میں رکھیں چوتھا نقش اپنے پاس رکھیں۔ روزانہ درج بالا اسم الٰہیہ کو 200 بار ورد میں رکھیں ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مطلوبہ مقصد پورا ہوگا۔ غلبہ دشمن کیلئے یا قوی یا قابض کا اضافہ کر کے تحریر و ورد کریں۔ جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہوں 2318 عدد میں نام سائل مع مقصد مع نام مطلوب کے عدد قمری کا اضافہ کریں جو لوگ غلبہ دشمن چاہتے ہوں وہ مزید 1018 عدد کا اضافہ کریں گے۔ نقش چال آتشی مربع سے پُر ہوگا۔

## شرف عطارد

سیارہ عطارد کو برج سنبلہ کے 15 درجہ پر شرف حاصل ہوتا ہے اس خاص موقع پر حصول اولاد، اہل علم، ترقی علم و عقل دفع ذہنی امراض، مقدمہ میں جیت اور پنچائیتی فیصلوں میں غلبہ دشمن ایسے طالب علم جو کہ تعلیمی میدان میں ناکام رہتے ہوں یا عزیز رشتہ داروں کی تسخیر کیلئے خاص الواح یا وہ افراد جو کہ خاص شخص سے شادی سے خواہشمند ہوں لیکن اس کے والدین راضی نہ ہوں ایسے تمام افراد نادر اور نایاب موقع سے فائدہ اٹھانے کیلئے الواح اور نگینہ عطارد تیار کیے جاتے ہیں۔ اس سال شرف عطارد 13 ستمبر بروز جمعرات 19:07 تا 14 ستمبر 19:43 کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔ یہ وقت مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔ اس وقت آپ مٹی کو ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔ اس دوران ہمیں صرف تین ساعتیں میسر آئینگی ان مبارک ساعتوں میں اپنے مقصد کے مطابق وظیفہ تیار کر سکتے ہیں یا نگینہ شرف عطارد نجم کیا جا سکتا ہے اور خاص اسم الٰہیٰ سلام عطارد کی برکت سے اعمال طلسمات الواح تیار کی جا سکتی ہیں۔ اس دوران رجال الغیب جانب شمال مغرب ہونگے۔ ملے جلے رنگوں کا استعمال کریں۔ اچھی خوشبو بطور بخور یا اگربتی سلگائیں۔ ہر لوح کی پشت پر طلسم عطارد ضرور کندہ کریں۔ دھات تانبا موثر رہیگی جو کہ جلد اثرات ظاہر کریگی۔

**یَاعَلِیُ یَاعَظِیمُ یَاقَوِیُ یَا قَابِضُ** کا ورد کریں۔

سلام عطارد **السلام و علیکم یا عطارد اشکائیل یا فلق۔**

ساعت اول:۔ 14 ستمبر بروز جمعہ 00:10 تا 01:08

ساعت دوئم:۔ 14 ستمبر بروز جمعہ 07:02 تا 08:02

ساعت سوئم:۔ 14 ستمبر بروز جمعہ 14:12 تا 15:13

درجہ بالا تینوں ساعتوں میں سمت رجال الغیب جنوب اختیار کریں۔

### ایزی پیسہ یا دیگر ذرائع سے رقم ارسال کرنے سے قبل ہدایت

1۔ جب بھی ایزی پیسہ یا دیگر ذرائع سے رقم ارسال کرنا ہو اپنا مقصد لکھ کر بذریعہ ایس ایم ایس مطلع کریں۔
2۔ ایس ایم ایس کے آخر میں اپنا نام اور شہر ضرور تحریر کریں۔
3۔ لوح کا نام یا جس مقصد کے لئے آپ رقم ارسال کر رہے ہیں وضاحت کریں۔
4۔ رقم وصول کرنے کا PinCode بذریعہ ایس ایم ایس ضرور مطلع کریں۔
5۔ ادارہ کے فون نمبر 0300-6351192 پر رقم ارسال کرنے کی اطلاع کا پیغام ارسال کریں۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 12 ستمبر 23:14 تا 15 ستمبر 05:44
**ہبوط قمر:** 13 ستمبر 02:45 تا 04:31
**قمر در ثور:** 27 ستمبر 12:15 تا 29 ستمبر 18:25
**شرف قمر:** 27 ستمبر 15:55 تا 17:45

## شادی بیاہ کی تاریخیں

2.3.6.7.8.9.15.20.21.22.24.27.28.29

# لوح فتح خاص

**شمس تثلیث مریخ**

تحریر
رضوان حسین شاہ
ملتان

لوح فتح علم جفر کا خاص کمال ہے جس میں قرآن پاک کا اعجاز پوشیدہ ہے۔شمس جس کو عزت مال و دولت حاکیت کا سیارہ مانا جاتا ہے۔اس سیارے کے شرف میں صاحب علم حضرات مختلف الواح اور طلسمات تیار کرتے ہیں جن کا مقصد عزت دولت اور شہرت پانا ہوتا ہے لیکن جب دو بڑی قوتیں آپس میں مل جائیں تو ان کے ملنے سے جو اثرات پیدا ہوتے ہیں اور جو شعائیں فلک سے زمین پر اپنا اثر دکھاتی ہیں اگر درست وقت میں اُن شعاعوں کے اثرات کو مسخر کرلیا جائے تو یقیناً انسان کی زندگی کا مقصد حل ہو جاتا ہے وہ افراد جن کو دشمنوں سے اکثر و بیشتر نقصان پہنچتا ہو یا وہ افراد جو کہ مالی نقصان سے بچاؤ چاہتے ہوں یا وہ حضرات جو کہ قلب وجگر اور خون کے امراض میں مبتلا ہوں اس وقت کی قوت سے فائدہ اُٹھائیں کیونکہ دوسری بڑی طاقت مریخ ہے جس کو سپاہ سالار فلک بہادری شجاعت دلیری کا سیارہ مانا جاتا ہے۔شمس در دلو ہے دونوں سیارگان اس ماہ 26 ستمبر بوقت 17 بجکر 48 منٹ تا 29 ستمبر 20 بجکر 03 منٹ پر نظر تثلیث قائم کر رہے ہیں۔اس دوران شمس اور مریخ کی نظرات مکمل طور پر ذیل کے عمل کیلئے فائدہ دینگی پہلے بھی عرض کر چکا ہوں وہ افراد جو کہ سیاست میں حصہ لینا چاہتے ہوں یا جن کو تسخیر دولت کی ضرورت ہو۔تو یہ لوح اس کی کامیابی کی ضمانت بنے گی۔اس لوح کی برکت سے اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں شمس یا مریخ کمزور ہوں تو ان دونوں سیارگان کی کمزوری بھی ذائل ہوتی ہے علاوہ ازیں اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں متذکرہ بالا دونوں سیارگان نحس نظر قائم کئے ہوئے ہوں تو بھی اُن کی نحس نظر کے اثرات اس لوح کی قوت سے ذائل ہو جائیں گے۔ہمت بہادری اور شجاعت میں مولا علی سے بڑھ کر کوئی نہیں جنہیں شیر خدا یعنی اسد اللہ غالب کا لقب بھی دیا گیا ہے اور محمد ﷺ آخری نبی الزماں مثل آفتاب اس کائنات میں رونق افزا ہوئے۔دونوں روحانی بلند پا ہستیوں کے طفیل یہ کائنات معرض وجود میں آئی۔

ایسی نظرات بار بار نہیں آتی ایسے وقت سے فائدہ اٹھائیں علم الجفر کا ایک پر تاثیر اور چلتا ہوا عمل کیساتھ حاضر خدمت ہوں۔دونوں سیارگان آتشی مزاج رکھتے ہیں یہی وجہ ہے کہ لوح فتح سونا یا تانبے پر تیار کی جائے اسی مناسبت سے اعداد قمری کی بجائے اعداد شمسی سے پُر تاثیر کرتا ہوں کیونکہ اعداد شمسی پر تاثیر اور طاقتور بھی ہیں۔عمل کا طریقہ مندرجہ ذیل ہے۔

سورۃ فتح با موکل اعداد شمسی **2643592**

آیت فتوحات اعداد شمسی **15912**

اسم اعظم **یا قوی یا فتاح** اعداد شمسی:۔ **1310**

اسم **محمدؐ** اعداد شمسی:۔ **1214**

اسم **علیؑ** اعداد شمسی:۔ **1590**

نام طالب معہ والدہ اعداد شمسی:۔ **5860**

کل مجموعہ اعداد:۔ **2669478**

قاعدہ کے مطابق نفی کئے **2669478-120=2669358**

حاصل عدد کو 4 پر تقسیم کیا۔ **667339**

آتشی چال سے نقش کو پُر کرتے ہوئے ہر خانہ میں 4 کا اضافہ کریں گے کسر 2 آئی لہذا خانہ نمبر 9 میں 1 عدد کا اضافہ ہوگا۔لوح فتوحات اس طرح تیار ہوگی۔

نوٹ) ایسے حضرات جو لوح فتح خود تیار نہ کر سکیں وہ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے یا مجھ فقیر سے رابطہ کر سکتے ہیں۔

یا فتاح　۷۸۶ جبرائیل　یا قوی

| ۷۴۳۰۷۷ | ۷۷۶۷۲۶ | ۸۱۰۳۷۴ | ۶۶۴۵۶۵ |
|---|---|---|---|
| ۷۹۹۱۵۸ | ۶۷۵۷۸۱ | ۷۳۱۸۶۱ | ۷۸۷۹۴۲ |
| ۶۸۶۹۹۷ | ۸۳۲۸۰۶ | ۷۵۴۲۹۴ | ۷۲۰۶۴۵ |
| ۷۶۵۵۱۰ | ۷۰۹۴۲۹ | ۶۹۸۲۱۳ | ۸۸۱۵۹۰ |

عزرائیل　حمعسق　اسرافیل　کھیعص　میکائیل

یا علی　یا محمد

فیضان الجفر



# رجعت حروف صوامت کا توڑ اسم الٰہی "یا سلام"

تحریر:۔ شہزادہ منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

قارئین تحفہ روحانیات پچھلے ماہ کی قسط میں حروف مقطعات نورانی سے حروف صوامت کی رجعت ونحوست کو ختم کرنے کے دو اعمال پیش کر چکا ہوں۔ اب اس دفعہ پیارے قارئین کیلئے ایک اور مجرب عمل اسم "**یا سلام**" سے حروف صوامت کی رجعت ونحوست ختم کرنے کا عمل حاضر خدمت ہے اُمید ہے یہ عمل بھی سب کو پسند آئیگا۔ یہ عمل بھی سینے کا راز تھا جو کہ آپ کیلئے ظاہر کر رہا ہوں۔

## یا سلام

سلام سے مراد سلامت رکھنے والا۔ چاروں حروف صوامت کے ہیں۔ ایسے لوگ جو عرصہ دراز سے حروف صوامت کی رجعت ونحوست میں مبتلا ہو گئے ہوں اور نحس اثرات کی وجہ سے شدید نقصانات میں مبتلا ہو گئے ہوں وہ لوگ اسم "**یا سلام**" سے فیض حاصل کریں ان شاء اللہ ہر قسم کی رجعت نحوست ختم ہو جائیگی۔

☆ حروف صوامت کی رجعت ونحوست کے علاوہ ہر قسم عملیات کی رجعت سے تحفظ وسلامتی ملے گی۔ اسم "یا سلام" کے بے شمار فوائد ہیں۔

طریقہ زکات: اسم "یا سلام" کی زکات کے بہت سارے طریقے ہیں۔ کسی بھی نیک وقت میں اسم یا سلام کے مندرجہ ذیل دو نقشوں میں سے کسی بھی ایک نقش کی زکات قائم کریں۔ ٹوٹل 131 نقش لکھ کر گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیں۔ اگر ایک وقت میں نہ لکھ سکیں تو 4 سے پانچ دنوں میں مکمل کر لیں۔ روزانہ تھوڑے تھوڑے نقش تیار کریں۔ ہر ایک نقش کی گولی پر اسم "یا سلام" کو 131 دفعہ پڑھ کر دم کرنا ہے۔ باقی طریقہ کار قسط اوّل زکات نمبر ایک سے دیکھ لیں۔

☆ راز: اسم "یا سلام" میں چار حروف ہیں اور حروف صوامت بھی چار کلمات سے بنتے ہیں۔ اسم یا سلام میں چار حروف ہیں، سارے حروف صوامت کے ہیں۔ اسم یا سلام کے کل اعداد قمری 131 بنتے ہیں۔ اگر بائیں طرف کے اعداد پر نظر کریں تو 13 کا عدد نظر آئے گا۔ جو کہ حروف صوامت کے تعداد 13 کے برابر ہیں۔

۷۸۶

صرفیائیل

| م | ا | ل | س |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ۶۱ | ۳۹ | ۲ |
| ۵۸ | ۲۸ | ۳ | ۴۲ |
| ۴ | ۴۱ | ۵۹ | ۲۷ |

۷۸۶

صرفیائیل

| م | ا | ل | س |
|---|---|---|---|
| س | ل | ا | م |
| ا | م | س | ل |
| ل | س | م | ا |

☆ نقش یا لوح "یا سلام" مبارک کو پاس رکھنے سے حروف صوامت کی رجعت ختم ہوگی اور دنیا کے ہر مسئلے یا پریشانی مشکلات سے سلامتی ملے گی۔

مزید تفصیلات کے لئے میری کتابیں اسرار حروف صوامت حصہ اوّل، حصہ دوم و بیاض منظور حصہ اوّل حصہ دوم کا مطالعہ فرمائیں۔

نوٹ: ان شاء اللہ عنقریب حروف صوامت کی رجعت ختم کرنے اور حروف صوامت پر مزید دلچسپ سچے مجربات نایاب اور تحقیقی مضامین پیش کروں گا۔

## امداد مشکل کشاء

دس شب بلا ناغہ بعد از نماز عشاء دو رکعات نماز حاجت پڑھیں پھر 132 مرتبہ درود شریف پھر 1140 مرتبہ اسم مبارک یا علیؑ پڑھنے کے بعد 14 مرتبہ درود شریف پھر 110 مرتبہ **یا ابا الحسن یا علی بن ابن ابی طالب ادرکنی** ان شاء اللہ مشکل کشاء عالم کی امداد ضرور حاصل ہوگی۔



# شرف عطارد

تدبر، سوچ اور ذہانت سرچشمہ ستارہ عطارد

تحریر
حکیم حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء
(کراچی)

**عقل و فہم، علم و فن کے سیارے** عطارد کو منشئ فلک کہا جاتا ہے۔سورج سے قریب ترین سیارہ ہے۔جس کی وجہ سے زمین سے دس گنا زیادہ حرارت وروشنی حاصل کرتا ہے۔اس کی تاثیر کا نظریہ یہ ہے کہ جب دنیا میں شمس وقمر کی دو مثبت ومنفی قوتیں کام کرنے لگیں تو انسانی ذات کو دنیا کے تجربات کے لیے عقل وذہانت کی ضرورت محسوس ہوئی تاکہ سوچ سمجھ کر انسانیت ترقی کے راستے کو طے کر سکے چنانچہ اس قوت کو عطارد کی شعاعوں نے نشوونمادی۔انسانی دماغ جو جسمانی طور پر قمر کے زیراثر ہے جو اپنی سمجھ بوجھ اور عقل کی کارکردگی میں عطارد کی شعاعوں کے زیراثر آ گیا۔عطارد کی قوتوں کے ذریعے ہم احساسات کے اتار چڑھاؤ سے گزرتے اور اظہار کی قوت پاتے ہیں۔اگر کسی کے زائچہ پیدائش میں عطارد کی قوت میں کمی ہو تو اس شخص میں عقل وفہم کی کمی ہوگی۔حصول علم وفن میں اسے دشواری پیش آئے گی۔زندگی گزارنے میں وہ قدم قدم پر غلطیاں کرے گا۔عطارد کو مخنث کوکب بھی کہا جاتا ہے۔کیونکہ یہ دوسرے سیارگان کے اثرات قبول کر کے ان کے مطابق تاثیر دیتا ہے۔اس کی زائچے میں عمدہ اور طاقتور پوزیشن اعلیٰ سمجھ بوجھ، تحریر وتقریر کی بہتر صلاحیت، غور وفکر رجحان، عمدہ قوت حافظہ، ذہنی تیزی وطراری دیتی ہے۔تجارت وکاروبار، ایڈورٹائزنگ، شراکتی سرگرمیاں، ٹرانسپورٹ، پرنٹنگ و پبلیشنگ، تعلیم وتربیت، خط وکتابت اس کے حلقہ اثر میں آتے ہیں۔

**دائرۃ البروج میں** برج جوزا اور برج سنبلہ کا یہ مالک ہے یعنی 22 مئی تا 21 جون اور 24 اگست تا 23 ستمبر کے عرصے میں پیدا ہونے والوں کا یہ ستارہ ہے۔جوزا اور سنبلہ بلحاظ عنصر دو مختلف مزاج رکھنے والے برج ہیں۔جوزا قوتِ خیال سے متعلق ہے اور سنبلہ قوتِ عمل سے۔تدبیر، سوچ، دلیل اور ذہانت کا سرچشمہ یہی ستارہ ہے۔اگر زائچے میں کمزور ہو یا نحس حالت میں ہو تو یادداشت میں خرابی، اظہار خیال سے محرومی، بدگوئی اور دیگر دماغی خرابیاں پیدا کرتا ہے۔اکثر لوگ جو بولتے ہوئے لکنت کا شکار ہوتے ہیں، اسی کی کمزوری کی وجہ سے یہ خرابی ہوتی ہے۔

**دوران تعلیم و تربیت اس کی کمزوری گمراہ کن نظریات اور نامناسب شوق مطالعہ و مشاہدہ کی طرف لے جاتی ھے۔**

**انسانی اعضامیں** عطارد، ہاتھوں، بازوؤں، پھیپڑوں، آنتوں، منہ، زبان اور پاؤں سے تعلق رکھتا ہے۔بیماریوں میں دماغی امراض مثلاً دیوانگی، مرگی، جنون، کندذہنی وغیرہ اس کے زیراثر ہیں۔منسوبی دھات پارہ، پلاٹینم، چاندی ہے۔رنگ سفید، سبز، سلور کلر اور تیز وشوخ رنگ ہیں یا مخلوط (ٹیکنی کلر) رنگ ہے۔بدھ عطارد کا دن ہے اور عدد پانچ ہے۔

**عطارد سے متعلق جواھرات:۔** میں زمرد، پکھراج، زرقون، (گومیدک) سنگ یشم، بھیکم، لاجورد، زبرجد، فیروزہ، پریڈٹ، سٹرین، روودرا کھ اور کالسڈونی ہیں۔

اس سال شرف عطارد 13 ستمبر بروز جمعرات 19:07 تا 14 ستمبر 19:43 کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے

**علم جفر کے ماھرین** عطارد کے سعد اور باقوت اوقات میں ایسے اعمال (الواح ونقش وطلسم) تیار کرتے ہیں جو عطارد کی قوتوں کو جذب ومحفوظ کرلیں پھر حسب ضرورت وموافقت لوگ انہیں استعمال کرتے ہیں۔اس ماہ عطارد 13 ستمبر 2018ء بروز جمعرات 19 بجکر 07 منٹ تا 14 ستمبر 19:43 شرف کے درجہ پر موجود رہیگا۔

**لوح عطارد تیار کرنے کا طریقہ** سمجھ لیں۔عطارد کی ساعت میں باوضو علیحدہ کمرے میں اس نقش کو چاندی کی گول لوح پر کندہ کریں یا عمدہ قسم کے کاغذ پر زعفران سے تحریر کریں۔لباس میں چنبیلی کی خوشبو یا کوئی تیز خوشبو استعمال کریں۔اگر بتی وغیرہ بھی جلائیں۔رجال الغیب کی سمت کا خیال رکھیں کہ وہ سامنے کی طرف نہ ہو۔رجال الغیب معلوم کرنے کا طریقہ لکھا جا رہا ہے اسے محفوظ کرلیں۔خصوصی عملیات میں اس کا ضرور خیال رکھنا چاہیے جس سمت موجود ہو، ادھر منہ نہ کریں۔

**رجال الغیب کی سمت** چاند کی تاریخوں سے معلوم ہوتی ہے اور چاند کی تاریخ غروب آفتاب سے شروع ہو کر دوسرے دن غروب آفتاب پر ختم ہوتی ہے۔چاند کی پہلی 1، 9 اور 24 تاریخ کو جنوب مشرق میں رجال الغیب ہوتے ہیں۔2، 10، 17 اور 25 کو جنوب مغرب میں۔3، 11، 18 اور 26 کو جنوب میں۔4، 12، 19 اور 27 کو مغرب میں۔5، 13، 20 تاریخ کو شمال مغرب میں۔6، 21 اور

28 کو شمال مشرق میں۔ 7، 14، 22 اور 29 کو مشرق میں اور 8، 15، 23 اور 30 تاریخ کو شمال میں ہوں گے۔

۷۸۶

۷۳۸۹۴

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ع | ظ | ع | ی | ل | ع |
| ی | م | ی | ظ | ع | ی | ل |
| ظ | ی | م | ی | ظ | ع | ی |
| ع | ظ | ی | م | ی | ظ | ع |
| ی | ع | ظ | ی | م | ی | ظ |
| ل | ی | ع | ظ | ی | م | ی |
| ع | ل | ی | ع | ظ | ی | م |

۶۷۰۱۸

اس نقش کے چاروں کونوں پر چار ملائکہ، جبرئیل، عزرائیل، میکائیل اور اسرافیل کے نام لکھ دیں۔ پورا خاکہ پہلے سے تیار کرلیں اور عین وقت پر سات سو چھیاسی لکھنے کے بعد پہلے اندرونی خانوں میں اسمائے الٰہی یاعلی یا عظیم کے حروف ترتیب وار پُر کریں۔ یعنی پہلی لائن پھر دوسری پھر تیسری اسی طرح سات لائن تک لکھتے چلے جائیں۔ اس کے بعد نقش کے باہر کے اعداد لکھ لیں۔ پھر پشت پر عطارد سے متعلق موکلات لکھیں جو یہ ہیں۔ یا نوائیل ابوالعجائب برقان۔ پھر کچھ مٹھائی پر فاتحہ دیں اور لوح کو محفوظ کرلیں۔ اسے پہننے یا پاس رکھنے کے لئے کسی بھی بدھ کا انتخاب کریں اور صبح فجر کی نماز کے بعد گیارہ سو تیس مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ اسمائے الٰہی یاعلی یاعظیم کا ورد کرکے لوح پر دم کریں اور سورج نکلنے کے بعد پہن لیں۔

اس لوح کے فوائد عظیم ہیں۔ ذہنی قوتوں میں اضافہ، دماغی امراض سے شفا، تعلیمی میدان میں نمایاں کامیابیاں، فاترالعقلی سے نجات، تقریر و تحریر کی صلاحیت میں اضافہ، عطارد سے متعلق شعبہ جات میں ترقی و کامیابی۔ پیدائشی زائچے میں یا حال کے زائچے میں عطارد کی خرابیاں پریشان نہیں کرتیں۔ ان کا اثر زائل ہوتا ہے۔ برج جوزا اور سنبلہ کے لئے یہ لوح عروج و ترقی ہے۔ اس لوح کے حامل کو چاہیے کہ اسمائے الٰہی یاعلی یاعظیم کو اپنے ورد میں مستقل رکھے۔ اصل تعداد کے مطابق روزانہ نہ پڑھ سکے تو کم از کم پانچ، چودہ، تیئس یا اکتالیس مرتبہ روزانہ ضرور پڑھ لیا کرے۔ دماغی امراض میں اس لوح کا پانی مریض کو پلانا چاہیے اور اسمائے الٰہی پڑھ کر دم کرنا چاہیے۔ اگر زبان میں لکنت ہو یا تحریری و تقریری معاملات میں الجھن و رکاوٹ ہوتی ہو تو اس لوح کو پاس رکھیں۔ بچوں کا دل پڑھائی میں نہ لگتا ہو یا سبق یاد نہ رہتا ہو تو ان کے لئے بھی مفید ہے۔ اگرچہ ایسے مسائل کے لیے الگ سے خاص وقت کے مطابق خاص لوح شفاء تیار کی جاتی ہے جس کا ذکر انشاء اللہ کسی خاص وقت پر کروں گا۔

دماغی امراض کے علاج یا کند ذہنی و حافظے کی خرابی، اولاد کی نافرمانی و سرکشی، تعلیم سے بیزاری کے لئے شرف کے موقع پر عطارد کی ساعتوں میں اس نقش کا کاغذ پر اکتالیس بار زعفران و عرق گلاب سے لکھ لیں اور پھر بدھ کے دن سے شروع کرکے روزانہ ایک نقش صبح پانی میں دھو کر شہد میں ملا کر پلائیں۔ چاندی کی لوح گلے میں ڈال دیں۔ ان شاء اللہ اکتالیس دن کے علاج سے نمایاں فرق محسوس کرلیں گے۔ لوح عطارد مخصوص مقاصد کے لئے کسی شخص کے نام کے مطابق بھی تیار کی جاتی ہے۔ تمام طریقہ سمجھا دیا ہے اب بھی کوئی بات وضاحت طلب ہو تو خط لکھ کر یا فون پر مجھ سے یا جناب محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے معلوم کی جاسکتی ہے۔

**نوٹ**) محترم قارئین ارادہ تو یہ تھا کہ کوئی خاص نیا عمل پیش کروں مگر سفر کی وجہ سے ایسا ممکن نہ ہو سکا ان شاء اللہ آئندہ ماہ تحفہ روحانیات میں ایک نئے مجرب عمل کے ساتھ ساتھ عمران خان کے زائچہ حلف برداری اور انکے ذاتی زائچہ پر ملکی صورتحال کو مدنظر رکھ کر بات ہوگی۔

مزید یہ بھی نوٹ فرمالیں کہ 13 اور 14 ستمبر قمر درعقرب ہوگا۔ اور عطارد 57% تحت الشعاع ہوگا لہذا کوشش کی جائے کے عطارد کے اعمال اوج عطارد پر موخر کئے جائیں اور اگر اعمال بنانا ضروری ہوں تو 10 اور 11 ستمبر کے درمیانی اوقات میں بنا لیں کیونکہ اس وقت عطارد 40% تحت الشعاع ہوگا مگر چونکہ اپنے شرفی برج میں ہونے کی وجہ سے یہ رعائیت دی جاسکتی ہے۔

## کشائش رزق' فتوحات کیلئے

ایسے افراد جو کشائش رزق یا کسی بھی میدان میں فتح کے خواہشمند ہوں تو وہ ذیل کا عمل ضرور کریں مجرب ترین ہے۔

"اِنَّا فَتَحنَا لَکَ فَتحًا مُبِینًا وَیَنصُرکَ اللہُ نصرًا عزیزاً"

بعد از نماز فجر 111 مرتبہ پڑھیں، اوّل و آخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ ان شاء اللہ کامیابی ملے گی۔

# آسان عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

قارئین تحفہ روحانیات! ہر ماہ آپ کیلئے نت نئے مجرب وظائف لے کر حاضر خدمت ہوتا ہوں اس بار بھی اپنے چاہنے والوں کیلئے نئے اور آسان مجرب اعمال کے ساتھ حاضر خدمت ہوں۔ ان شاء اللہ آئندہ بھی ایسے ہی قارئین کی خدمت میں مجرب اعمال کے ساتھ حاضر ہوتا رہونگا۔ اگر کسی قاری تحفہ روحانیات کو کوئی ایسا مسئلہ ہو جو کہ اُس کا حل نہ ہوتا ہو تو وہ اپنا مسئلہ لکھ کر ادارہ کے ایڈریس پر روانہ کردے ان شاء اللہ اُسکی بھرپور مدد کی جائیگی۔

## رجعت سے دور رہنے کیلئے

٧٨٦

صرفیائیل

| ٨ | ٦ | ۴ | ٢ |
|---|---|---|---|
| ٢ | ۴ | ٦ | ٨ |
| ٦ | ٨ | ٢ | ۴ |
| ۴ | ٢ | ٨ | ٦ |

عزرائیل

الھیٰ تو بگرواں ہر بلا راز آفتانگه داری همه را فلاں بن فلاں راز همه ها محفوظ دار بحرمت هر دو گیسو محمد صلی الله علیه وآله وسلم محفوظ دار

ترکیب: اس نقش کو شرف مشتری یا شرف قمر میں لکھیں یہ چیز آپ کو مزمل جنتری یا تحفۂ روحانیات میں بڑی تفصیل سے پتہ چلے گا، ٹائم اور لوازمات کس طرح ادا کرنے ہیں، لکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کریں، سلام پھیرنے کے بعد دو ہزار بار درود شریف پڑھیں، پھر یہ نقش دو عدد لکھیں ایک نقش پانی میں گھول کر جب گھر سے باہر جانے کا ارادہ ہو، چہرے پر لگا لیا کریں، دوسرا چاندی میں ڈال کر گلے میں ڈالیں کسی عمل کی رجعت نزدیک نہیں آئے گی، گلے میں ڈالنے کے بعد ایک کلو برفی ایک کلو لڈو منگوا کر اس نقش کے مؤکلات کو ہدیہ کر کے تقسیم کریں اور ہر جمعرات کو صدقہ حسب توفیق دیتے ہیں، جادو گر کے حملے اور دشمن کے وار سے محفوظ رہیں گے جن کے کاروبار عمل کرنے پر بند ہو چکے ہیں وہ یہ عمل کریں ان شاء اللہ نا کام نہیں رہیں لیکن عبد میں روزانہ تین سو تیرہ بار درود شریف پڑھ کر سجدہ میں دعا کیا کریں یہ وظیفہ روز جاری رکھیں اگر سفر میں ہوں تو چلتے پھرتے پڑھ لیا کریں لیکن جسم صاف اور طہارت لازمی ہونی چاہئے، شاید اس سے آسان وظیفہ حفاظت اور رجعت سے حفاظت کا مشکل ملے۔ فائدہ ہونے پر ادارہ کے لئے خصوصی دُعا کریں، سینے کا راز آپ کو مل گیا ہے۔

## کشائش رزق کیلئے

٧٨٦

| یا فتاح | ٦ | یا رزاق |
|---|---|---|
| ٩ | ۴ | ٧ |
| ١ | ٣ | ۵ |
| ١٠ | ٢ | ٨ |
| | ۵ | |

ترکیب مبارک: اوّل تین پاؤ گوشت اپنے اُوپر سے پھیر کر قبرستان کے درختوں کی جڑوں کے پاس رکھے، بعد میں وضو کر کے گھر آنا ہے تو چندی جمعرات یا جمعہ والے دن نماز فجر ادا کرنے کے بعد وہیں بیٹھ کر یَا رَزَّاقُ یَا فَتَّاحُ کا ورد سورج نکلنے تک بے تعداد کرتے رہیں، جب سورج نکل آئے گیارہ عدد اگربتی جلائیں اور خوشبو جسم پر لگائیں پھر رجال الغیب پشت پر ہوں یہ مزمل جنتری یا تحفۂ روحانیات خرید کر معلوم کر سکتے ہیں، بیٹھ جائیں پھر زعفران سے چالیس نقش لکھیں، ان میں سے چھتیس نقش آٹے میں گولی بنا لیں اور دریا پر جا کر ایک ایک کر کے ڈالیں اپنے مطلب کا نام لے کر راستے میں جاتے وقت کسی سے بات نہیں کرنی، نقش ڈالنے کے بعد بات کر سکتے ہیں پھر گھر آ کر وضو کر کے ایک نقش مکان کے مغربی سمت لگائیں جو ہوا سے ہلتا رہے دوسرا اپنے پاس رکھیں تیسرا پھل دار درخت پر لٹکائیں چوتھا

کاروبار والی جگہ مغرب کی طرف نقش کا منہ ہو لٹکائیں۔اس جگہ اور گھر والی نقش کی جگہ روزانہ ایک اگربتی سورج نکلتے وقت جلا دیا کریں ایک چلہ میں کشائش رزق خود اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے جو لمبے وظائف نہیں کر سکتے ،ان کے لئے یہ آسان ترین وظیفہ ہے۔ نقش کے نیچے اپنا نام اور مطلب کشائش رزق ہو لکھنا ضروری ہے۔

## حصول دولت کیلئے

۷۸۶

اجب یا عقد صد یل بحق یا غنی یا قیوم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۱ | ۲۹۸ | ۲۹۱ | ۳۰۴ |
| ۲۹۲ | ۳۰۳ | ۳۰۲ | ۲۹۷ |
| ۳۰۶ | ۲۹۳ | ۲۹۶ | ۲۹۹ |
| ۲۹۵ | ۳۰۰ | ۳۰۵ | ۲۹۴ |

اجب یا عقصویل بحق یا غنی یا قیوم فلاں کے رزق میں وسعت ہو الساعتہ

ترکیب وظیفہ: نوچندی سوموار ساعت قمر میں لکھیں، عشاء کے بعد دو کلو شیرینی سامنے ہو گیارہ سو بار درود شریف پڑھ کر ختم شریف پڑھ کر یہ تعویذ دو زانو قبلہ رُخ ہو کر لکھیں دن کو چاندی کے تعویذ میں رکھ کر بازو پر باوضو باندھیں، یا پہلے انتظام کر لیں ، لکھنے کے بعد فوراً باندھ سکتے ہیں۔ دن کو شیرینی تقسیم کر دیں، ناپاکی کی صورت میں یہ تعویذ جسم سے علیحدہ کر دیں، جسم صاف ہونے پر دوبارہ باندھ لیا کریں ہر اتوار اور پیر والے دن اگربتی کی دھونی دیا کریں یا خوشبو لگا دیں اور اپنی توفیق کے مطابق کیڑے مکوڑوں کے بلوں پر ڈال اور چینی ملا کر ڈال آیا کریں ورنہ تاثیر کم ہوتی جائے گی۔ بندش روزگار کا اہم مسئلہ ہے ایسے افراد جو کہ کسی بھی قسم کی بندش میں مبتلا ہوں، نکاح، دکان، مکان، تعلیم کی بندش ہو یا صحت کی ہو یا خواب کی بندش غرض کسی بھی قسم کی بندش ہو، بندش والے روزانہ لکھ کر پیئیں ، بہت ہی آسان وظیفہ ہے ذرا سی ہمت کریں آب زم زم ملا کر یا سات مسجد کا پانی اکٹھا کر کے استعمال کریں، صبح نہار منہ ایک بار پینا کافی ہے، تعویذ روزانہ نیا استعمال کریں ، اپنی آنکھوں سے برکات دیکھیں گے، اگر کوئی عمل پڑھنا چاہیں تو نقش والی عبارت صبح شام ایک تسبیح پڑھنا شروع کر دیں، ایک سال کے اندر غریبی دور ہوگی، بندش دُور ہو کر رحمت الٰہی نازل شروع ہوگی، تجربہ شدہ وظیفہ ہے، روحانی معالجین کے لئے آسان اور وسعت رزق کا آسان وظیفہ ہے۔

عبارت وظیفہ: یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ یَا کَافِیَ الْمُھِمَّاتِ یَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ یَا شَافِیَ الْاَمْرَاضِ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ یَا رَحِیْمُ۔

## خاتمہ بندش عمل

ترکیب وظیفہ: کشائش رزق کی تنگی دُور ہو کرنے کے لئے یا کسی وظیفہ کی رجعت سے بیماری اور تنگی واقعہ ہوگی ہو یا کسی حاسد نے تنگی پیدا کر دی ہو اور رات کو چیزیں تنگ کرتی ہوں دور کرنے کے لئے بغیر پرہیز وظیفہ اور جگہ وقت کی پابندی کریں غیر تجربہ شدہ وظیفہ نہ کریں اور دُعائیں دیں جن کی وجہ سے آپ کو آسان وظیفہ حاصل ہوا، رات کو سونے سے پہلے خوشبو لگا کر گیارہ بار درود شریف ابراہیمی پڑھیں، اپنے جسم پر پھونک ماریں، پھر یہ عبارت پانچ سو بار پڑھیں اپنے سامنے گلاس پانی کا جو پہلے رکھا ہو اس پانی پر دم کر کے گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دوبارہ پانی پر دم اور جسم پر پھونک ماریں، پھر سجدہ میں دُعا کریں اور پانی پی لیں یہ وظیفہ ایک ماہ متواتر کریں، سفر میں جہاں جگہ ملے پڑھ لیں، چھوٹی بوتل جیب میں ہو، بعد میں دم کریں، اس طریقہ سے اور دُعا کریں، حسب طاقت صدقہ دیں اور بچوں میں شیرینی تقسیم کریں، مطلب پورا ہونے ایک دیگ زردہ کی پکا کر غریبوں میں تقسیم کریں۔ ہر مذہب کا آدمی یہ وظیفہ کر سکتا ہے۔ سب کو اجازت ہے۔ اگر دیگ نہیں دیں گے تو دوبارہ پھر پریشانی لوٹ آئے گی۔

## تعویز محبت

۷۸۶

صرفیائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| د | م | ح | م |
| ی د | ج | س | ت |
| ن | د | ط | ع |
| د | ی | ش | ب |

اجب یا رویائیل بحق متعب اجب یا تنکفیل بحق حسطش ومخوی اجب یا دردائیل بحق دیقرد اغثنی فی قضاءِ حاجتی بحق یا محمدؐ فلاں بن فلاں مطیع ہو

ترکیب وظیفہ: اس تعویذ کو شمس ساعت نوچندی اتوار نماز فجر کے بعد سورج نکلنے تک اِس جگہ تصور مطلب میں بیٹھا رہے، سورج نکلنے کے بعد دو نفل اور دو نفل کی نیت حاجت پڑھے، کل چار نفل ہوئے بعد میں اگربتی چھ

عدد جلائیں اور صندل کو ئلے پر جائیں پاس دو کلو مٹھائی ہو، اس پر مؤکلات کی نیاز اور آقائے دو جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم دیں، یعنی ایک بار سورۂ فاتحہ شریف، تین بار سورۂ اخلاص شریف اور چودہ بار درود شریف پڑھ کر ہدیہ کریں، پھر زعفران کستوری اور عرق گلاب سے یہ تعویذ تین عدد لکھیں، ایک عدد سبز درخت پر لٹکائیں جو پھل دار ہو، ایک عدد قرآن پاک میں رکھیں، تیسرا اپنے بازو پر باندھیں، نیچے مطلوب کا نام لکھیں، پھل دار درخت پر لٹکانے والے تعویذ پر مطلوب بمعہ طالب کا نام لکھیں، دوسرے دن سورج نکلنے کے بعد اگربتی جلا کر گیارہ عدد تعویذ دوبارہ لکھیں، پھر اس کی گولیاں بنا کر اُو پر آٹا لپیٹ کر دریا میں ایک ایک کر کے ڈالے، اپنے مطلب کا دھیان کر کے آخر میں حضرت خضر علیہ السلام کو سلام کر کے گھر آئیں، دوبارہ مٹھائی خرید کر اس پر فاتحہ کر کے تقسیم کریں، پہلی مٹھائی بچوں کے علاوہ اور کسی کو نہ دیں، دوسری بار نیاز مٹھائی والی سب بڑے چھوٹے اپنے پرائے استعمال کر سکتے ہیں جو محبت میں ناکام زندگی گزار رہے ہیں، ہمت کریں، بغیر محنت کے بغیر چلہ کے وظیفہ پر دو دن عمل کر کے اپنی حاجت جائز پوری کر سکتے ہیں، اگر کسی پر ناجائز کریں گے تو مؤکل آپ کو سخت نقصان پہنچائیں گے، جس کا علاج ناممکن ہوگا۔

## محبت کی لاجواب بتی

ترکیب مبارک: اس پڑھائی کو یعنی بَحقِ جبرائیل بَحقِ بُدُّوحُ کو روزانہ چار ہزار بار بیس رات تک باپرہیز پڑھیں۔ اس پرہیز کی تفصیل منزل جنتری یا تحفۂ روحانیات جو ہر ماہ باقاعدہ شائع ہوتا ہے خرید کر معلوم کر سکتے ہیں، اس کے بعد ایک دیگ چاول پکا کر نیاز مؤکلات عمل اور قرآن پاک مؤکلات اور حضور پُرنور محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کہہ کر اپنے ہاتھ سے تقسیم کریں اور سو بار روزانہ اس کا ورد کرتے رہیں تاکہ عمل قابو میں رہے، جب ضرورت ہو ساعت شمس یا ساعت مشتری نو چندی ہو یہ تعویذ گیارہ عدد لکھیں، نیچے نام لکھیں، ہر نقش پر ایک ایک تسبیح عمل کی پڑھ کر روئی سے بتی بنائیں اور روزانہ ساعت مشتری یا ساعت شمس میں چنبیلی کے میٹھے تیل میں شہد ڈال کر جلائیں، کم از کم ایک گھنٹہ چراغ کا لازمی ہے، رات سونے سے پہلے یہ عمل زیادہ زود اثر ہے، آپ کا مخالف جب تک آپ سے آ کر نہیں ملے گا رات کو سو نہیں سکے گا، جو عمل کرتے کرتے تھک گئے ناکامی کے علاوہ کچھ ہاتھ نہیں آیا اور جو کسی کے پاس جانے سے کتراتے ہیں وہ کریں اور فائدہ حاصل کریں، نئے سال کا مبارک عمل آپ کے ہاتھ میں بغیر کسی کی سفارش آپ کو مل گیا، سب کے لئے دعا کریں، اپنی کامیابی کے بعد گھر بیٹھے اس عمل کے کامل بن کر اپنی مشکل حل کر سکتے ہیں، جب کسی کے لئے وظیفہ کریں دُعاوں میں یاد رکھیں اور اس وظیفہ کی نیاز لازمی دیں۔

## اولاد نرینہ، استقرار حمل

ترکیب عمل تعویذ: یہ تعویذ اولاد نرینہ استقرار حمل نہایت مؤثر ہے، کشادگی دودھ عورت وحیوانات کے لئے بہت اچھا ہے، فراخی رزق کے لئے بھی مفید ہے، اس کو نوچندی اتوار سورج نکلنے سے پہلے یعنی فجر کی نماز با جماعت ادا کر کے سیدھا گھر آ کر اپنی جگہ صاف کر کے اگربتی کا پیکٹ جلا کر یہ لکھیں، زیادہ بھی تحریر عامل کر سکتا ہے لیکن جس کو دے اس سے مٹھائی سوا کلو منگوا کر فاتحہ خوانی کرے جو یاد ہو اور ثواب پہنچا کر تقسیم کر کے باندھنے اور ایک پینے کے لئے دے، ثواب مؤکلات تعویذ اور ختم مبارک پڑھ کر بچوں میں تقسیم کریں تعویذ یہ ہے:

بسم اللہِ الرحمٰن الرحیم
علی علی علی علی علی علی علی
دہ دہ دہ دہ دہ دہ دہ
س س س س س س س
ہودہ عشر ھیّا اھیّا
اَلسَّاعَۃ اَلسَّاعَۃَ الوحاء

☆☆☆☆

# وظائف وسعت رزق

تحریر :۔سیدہ زہرابتول (ننکانہ صاحب)

قارئین کرام! السلام علیکم! اللہ رب العزت کی توفیق اور آئمہ معصومین کی تصدق سے قارئین تحفہ روحانیت کے لئے چند مجرب المجر ب وسعت رزق کے لئے چند اعمال و وظائف پیش کر رہی ہوں آپ ان اعمال و وظائف کا ورد کریں اور ہمیں اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

دورِ حاضر میں ہر انسان بے روزگاری، تنگی رزق کے پیش نظر در بدر پھر رہا ہے۔ضرورت اس امر کی ہے کہ اس کے سدباب کے لئے روحانیت سے کس طرح استفادہ حاصل کیا جائے۔اس مشکل کو حل کرنے کے لئے تمام مؤمنین بہن بھائیوں کے لئے چند اعمال و وظائف پیش کر رہی ہوں ان اعمال سے ہر مؤمن اور مؤمنہ استفادہ حاصل کر سکتا ہے، میری طرف سے اجازت ہے۔

## فتح و کامیابی کیلئے

بعد از نماز عشاء 111 مرتبہ توجہ ویکسوئی سے پڑھیں۔

''اِفتحُ ابوابَ فَتحِکَ لی یَا مُفتح الابوابَ وافتحُ لی کُلِّ اَبوابٍ برحمَتِکَ یَا اَرْحم الرَّاحمِیْن''

اوّل وآخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ان شاءاللہ رزق میں اضافہ برکت اور فتوحات حاصل ہوں گی۔

## اضافہ رزق کیلئے

ذیل کے وظیفہ کی برکت سے فتوحات حاصل ہوں گی، کشائش رزق کے لئے ذیل کا وظیفہ مجرب ہے اس وظیفہ کی برکت بہت عجیب ہے خلوص نیت سے اس وظیفہ کو کریں یہ وظیفہ ان لوگوں کے لئے نایاب گوہر ہے جو کہتے ہیں کہ کوئی مجرب ذاتی وظیفہ عنایت فرمائیں نیکیوں میں کثرت اور اضافہ رزق حاصل ہوتا ہے۔قرب الٰہی کیلئے یہ وظیفہ مجرب ہے۔

''سُبحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیم وَبِحَمْدِہٖ اَستَغْفِرُ اللّٰہ

11 مرتبہ بعد از نماز عشاء اوّل وآخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔

## شفائے امراض

بعد نماز فجر اور بعد از نماز عشاء 110 مرتبہ اول وآخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔بیماری کیلئے پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں۔ان شاءاللہ شفا ہوگی۔

'' اَستَغفِرُ اللّٰہَ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ''

## قرض سے نجات کیلئے

''اِنَّ اللّٰہَ ھُوَ الرَّزَّاقُ ذُوالْقُوَّۃِ الْمَتِیْنُ''

بعد از نماز فجر اور بعد از عشاء 111 مرتبہ پڑھیں اوّل وآخر درود پاک 11 مرتبہ پڑھیں۔

## خاتمہ بندش رزق

'' یَا فَتَاحُ یَا رَزَاقُ ''

797 مرتبہ اوّل وآخر درود پاک 11 مرتبہ پڑھیں۔40 یوم تک ورد میں رکھیں، ان شاءاللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔

## مصائب و مشکلات کا خاتمہ

450 مرتبہ پڑھیں بعد از نماز عشاء اوّل وآخر 11 مرتبہ درود پاک پڑھیں۔ ''حَسْبُ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْل''

ان وظائف کی تمام مومنین اور مومنات کو عام اجازت ہے، خود بھی ورد کریں اور دیگر احباب کو بھی ان وظائف سے مستفید ہونے کے لئے یہ رسالہ تحفہ کریں اس کی برکت سے ہر مشکلات حل ہوں گی، دُعا ہے کہ اللہ پاک آئمہ معصومین کے صدقے اور ان اعمال کی برکت سے ہر مومن ومومنہ کا رزق کشادہ ہو، آمین!

# سیارگان کی نحوست' صدقہ کا اثر

تحریر:۔خضرعباس پیاسی (راجن پور)

یہ بات مانی ہوئی ہے کہ ہر مذہب صدقہ کے نیک اثرات کو تسلیم کرتا ہے۔ مذہب اسلام میں شرعی طریقہ پر اس کو بہت اہمیت حاصل ہے اس لئے اسلام نے ہر مصیبت کو دُور کرنے کے لئے صدقہ کیا ہے۔ چنانچہ اس بات میں حضرت پیغمبر اسلام کا پیغام ہے کہ قضا کو کوئی چیز نہیں روک سکتی۔ مگر صدقہ اور دُعا۔ اس بات کو سب جانتے ہیں کہ ہونے والی بات ہو کر رہتی ہے مگر ہم اس وقت کو ایک اچھے اور بہتر طریقہ پر گزارنے کے لئے اچھائی کی طرف پلٹ سکتے ہیں اور وہ طریقہ صدقہ اور خیرات ہے چنانچہ اکثر حضرات دریافت فرماتے رہتے ہیں کہ سیارگان اور وقت کی نحوست کو دفع کرنے کے لئے کیا کرنا چاہئے۔ چنانچہ ایسے ناواقف حضرات کی آگاہی کیے لئے اسی سلسلے میں وہ طریقہ درج کیا جاتا ہے جس کو روحانی معالجین ایسے وقت کے لئے یعنی جب کہ سیارگان یا اوقات کی نحوست بروقت شروع کرنے چلہ کشی سدراہ ہو رہی ہو مقرر کیا ہے اور چونکہ یہ معلوم ہو چکا ہے کہ یہ تغیر تغیرات سیارگان سے ہے۔ اس لئے اس ستارے کا متعلقہ صدقہ اور وظیفہ دافع نحوست بہترین فائدہ دے کر منزل مقصد کو ختم کر دیا کرتا ہے اور جو بارہا روحانی معالجین کا تجربہ ہو چکا ہے۔ رسالہ ہذا کے صفحات کی زینت بنایا جا رہا ہے تاکہ ضرورت پڑنے پر صاحبان ضرورت استفادہ کر سکیں اور بغیر کسی روک ٹوک کے اپنے ارادے میں کامیاب ہو سکیں۔

ذیل کی جدول میں سیارے کے نام کے ساتھ اسم باری تعالیٰ تعداد خواندن وسمت اور اسی کی ساعت برائے عمل اور صدقہ بھی دیا گیا ہے تاکہ بوقت ضرورت ہر بات یکجائی طور پر صاحبان حاجت کو مل سکے۔ اوّلاً دریافت کریں کہ اس ستارے کی نحوست ہے۔ اس کے بعد اس ساعت میں اس کے مطابق عمل پڑھیں اور صدقہ دیں ان شاء اللہ نحوست دور ہو جائے گی۔ اسمائے باری تعالیٰ ورد کرنے سے پہلے اوّل وآخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھنا لازم ہے۔

**دُعا ردِّ بلا:** ۔اس دُعا کو ستر بار پڑھیں۔ **یا اللّٰہ یا محمد یا علی فاطمہ یا حسن یا حسین یا صاحب الزمان ادرکنی ولا تملکتی** ۔ایک سو بار پڑھے ہر مقصد پورا ہوگا اور اگر بیمار صبح بیدار ہوتے ہی سات دن تک پڑھے تو ان شاء اللہ اس مرض سے نجات پائیگا۔

**تسخیر حکام:۔**

**یا رحمن کل شئی و راحمه یا رحمن** ستر مرتبہ پڑھ کر اپنے اُوپر دم کریں جب بھی کسی حاکم کے سامنے جائیں یہی عمل کریں اور اپنے گھر میں حاکم کے مکان کی طرف متوجہ ہو کر یا مقلب القلوب۔ دوسو بار پڑھ کر دُعا کریں، ہمیشہ حکام مہربان رہیں گے اور حق تعالیٰ اُن کے دل مسخر کر دیں گے۔

**سحر و جادو کا علاج:** ۔**یا معشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموات والارض فانفذو تنفذون الا بسلطان** (الرحمٰن 2ر)

ستر بار اس آیت کو پڑھ کر پانی پر دم کریں اور مکان و دکان یا جس جگہ جادو کا اثر ہو اس جگہ چھڑکیں۔ مکان اور دکان کی دیواروں پر چھینٹے ماریں۔ آدمی پر ہو تو دم کر کے پانی پلائیں۔

**کشادگی رزق و ترقی کاروبار:** ۔ **یا باسط الدین بالعطیة یا باسط دائما**

روزانہ کسی ایک نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھیں۔ اوّل وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ اگر ایک نشست میں ایک ہزار بار پڑھیں تو مقصد میں جلد کامیابی ہوتی ہے۔ جب حاجت پوری ہو جائے تو ایک سو بار روزانہ جاری رکھیں تو رزق کشادہ ہوگا اور کاروبار میں ترقی ہوگا۔

**ہر درد کا علاج:** ۔اگر کسی شخص کے سر میں درد ہو یا جسم کے کسی حصہ میں درد ہو تو اس جگہ ہاتھ رکھ کر پہلے تین بار بسم اللہ الرحمٰن پڑھیں اور سات بار یہ دعا پڑھ کر دم کریں۔

**اعوذبعزة اللّٰه و قدرته من شرما اجدوا حاضر۔**

**عمل یا وھاب:** ۔یا وہاب اس کی چودہ لاکھ بار پڑھنا۔ بعد ادائے زکوٰۃ کے بعد روزانہ ایک ہزار چار سو چوالیس مرتبہ پڑھا کریں۔ وہ دنیا میں کبھی محتاج نہ رہے گا۔

**دوسری ترکیب:** ۔جب کوئی مشکل پیش آئے تو تہجد کے وقت غسل کر کے دوگانہ ادا کرے اور سر ننگا کر کے تین سو بار یا وہاب پڑھے۔ پھر کھڑے ہو کر خدائے پاک سے دُعا مانگے۔ پھر بیٹھ کر چار سو مرتبہ پڑھے

پھر کھڑے ہو کر اللہ سے دُعا کرے۔ پھر بیٹھ کر تین سو بیالیس مرتبہ پڑھے۔ پھر سجدے میں سر رکھ کر دُعا مانگے۔ اس طرح تین شب کر لے۔ ان شاء اللہ مطلب حاصل گا۔ اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف ضروری ہے اور تین روز تک ترک حیوانات لازم ہے۔

## تعویذ لکھنے کے وقت قلم بنانے کا طریقہ

(1) زبان بندی اور خواب بندی کے تعویذ کے واسطے ساعت عطارد میں قلم بنانی چاہیے۔

(2) تیغ بندی کے لئے ساعت مریخ میں قلم بنانی چاہئے۔

(3) دشمنی اور جدائی اور لڑائی جھگڑے کے واسطے ساعت زحل میں قلم بنانی چاہئے۔

(4) محبت کے لئے ساعت قمر یا مشتری میں قلم بنانی چاہئے۔

(5) ترقی روزگار کاروبار کے واسطے سات زہرہ میں قلم بنانی چاہئے۔

## تعویذات اور ان کے فوائد

آپ کو معلوم ہونا چاہئے کہ تعویذات چار قسم کے ہوتے ہیں۔

(1) آتشی (2) بادی (3) آبی (4) خاکی

**تعویذ آتشی:** ۔اس کو پوست ہرن یا لوہے۔ چینی یا کاغذ جس پر بھی لکھیں اس کو آگ میں ڈالیں۔ یا چولہے کے قریب دفن کریں۔ یہ فتوحات خواب بندی اور زبان بندی کے لئے مفید ہے۔

**تعویذ بادی:** ۔تعویذ لکھ کر درخت یا اُونچی جگہ پر لٹکائیں۔ تاکہ ہوا سے ہلتا رہے۔ یہ محبت اور زبان بندی کے واسطے بہتر ہے۔

**تعویذ خاکی:** ۔اس تعویذ کو لکھ کر زمین میں دفن کریں یا چوکھٹ کے نیچے یا چوراہا قبرستان وغیرہ میں دفن کریں۔ یہ ہلاکی دشمن اور جدائی کے واسطے مفید ہے۔

## اوقات تحریر نقوش

(1) **آتشی تعویذ** لکھتے وقت آگ یا تنور کے نزدیک بیٹھیں اور اپنا منہ مشرق کی طرف کر کے دوزانو بیٹھیں۔

(2) **اگر بادی تعویذ** لکھنا ہو تو اُونچے مکان یا ایسی جگہ پر جہاں سے ہوا کا خوب گزر ہو۔ منہ مغرب کی طرف کر کے بیٹھیں۔

(3) **اگر آبی تعویذ** لکھنا ہو تو حوض یا دریا کے کنارے شمال کی طرف منہ کر کے بیٹھیں اور اگر اپنے پاؤں پانی میں رکھیں تو زیادہ بہتر ہے۔

(4) **اگر خاکی تعویذ** لکھنا ہو تو خالی مکان یا ایسی جگہ جہاں کوئی نہ ہو اور اپنے پاس کوئی خوشبو عطر، پھول۔ تیل وغیرہ رکھیں اور خوشبو یا اگربتی وغیرہ جلائیں اور جنوب کی طرف منہ کر کے زمین پر ایک زانوں ہو کر بیٹھیں۔

**شرائط تعویذات:** ۔اگر مرد عورت سے دوستی کرنا چاہے تو عورت کا نام پہلے اور مرد کا نام بعد میں لکھے اور اگر عورت مرد سے محبت کرے۔ تو مرد کا نام پہلے اور عورت کا نام بعد میں لکھیں۔ اگر عداوت کے واسطے تعویذ لکھیں تو پہلے کاغذ بائیں ران پر لکھیں اور پھر قلم ہاتھ میں لے کر کوئی کھٹی یا تلخ شے منہ میں رکھے، تیل میں تھوڑا سا سرکہ ملا کر بخورات جلائے اور آخر مہینے میں لکھے تو فائدہ ہوگا۔ عداوت اور جدائی کا تعویذ منقوعہ عورت کے واسطے نہ لکھیں۔ ورنہ گنہگار ہوگا۔ اب اگر زبان بندی یا خواب بندی کے لئے تعویذ لکھیں تو تھوڑا موم منہ میں رکھے اور موم کو دانتوں میں دبا دے تاکہ منہ بند ہو جائے اگر نیک کام کے لئے تعویذ لکھنا ہو تو سعد وقت میں لکھے اور اگر بُرے کام کے لئے لکھنا ہو تو نحس وقت میں لکھے، مثلاً زحل نحس اکبر ہے اور مشتری سعد اکبر ہے۔ مشتری کی ساعت میں تعویذ محبت اور کسی کا حاضر ہونا اور بیماری کا دفع ہونا وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا چاہئے۔ مریخ نحس اصغر ہے۔ اس کی ساعت میں تعویذ محبت اور کسی کا حاضر ہونا اور بیماری کا دفع ہونا وغیرہ کے لئے تعویذ لکھنا چاہئے۔ مریخ نحس اصغر ہے۔ اس کی ساعت میں تعویذ ہلاکی دشمن وغیرہ لکھنا چاہئے۔ شمس سعید ہے اس کی ساعت میں تعویذ محبت شفاء امراض وغیرہ کے لئے لکھنا چاہئے۔ زہرہ سعد اصغر ہے۔ اس کی ساعت میں تعویذ محبت اور خواب بندی اور زبان بندی لکھنا چاہئے۔ عطارد سعد ہے۔ اس کی ساعت میں بھی تعویذ محبت ہے۔ خواب بندی یا زبان بندی لکھنا چاہئے۔ قمر بھی سعد ہے۔ اس کی ساعت میں تعویذ محبت اور شفاء امراض وغیرہ لکھنا چاہئے۔

**بخورات:** ۔روحانی معالج کو چاہئے کہ تعویذ لکھتے وقت یا وظیفہ کرتے وقت اس ستارے کی بخورات جلا دے۔ جس کے لئے تعویذ لکھا جائے اور محبت دونوں ستاروں کے مقرر شدہ بخورات جلانا چاہئے۔ تعویذ محبت لکھتے وقت دائیں طرف محبّ کا بخور جلانا چاہئے اور بائیں طرف محبوب کے ستارے کے بخورات جلانا چاہئے۔ اگر دونوں کا ستارہ ایک ہی ہو تو اس ستارے کے بخورات اپنے سامنے جلانے چاہئیں۔ اگر تعویذ بغض و دشمنی کے لکھانا ہوں تو دونوں کے بخورات جلانے چاہئیں۔ اگر جن بھوت اور آسیب وغیرہ کے لئے عمل کرنا ہو تو گوگل اور ہینگ اور سرسوں کا بخور جلانا چاہئے۔ وظائف پڑھنے کیلئے قمری مہینوں کا خیال رکھنا چاہئے۔ چنانچہ ہر مہینے میں تین تین عشرے مقرر کئے گئے ہیں۔ پہلا عشرہ کشائش رزق۔ فتح بندی کیلئے ہے۔



# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

☆ایک تعارف☆

**مکمل نام** ؟خواجہ سلمان علی

**تاریخ پیدائش یا عمر**:۔24 مئی 1988

**شہر وملک** ؟ کراچی (پاکستان)

**روحانی علاج گاہ کا نام** ؟اشرفیہ عالیہ جیلانیہ

**کیا حکمت بھی کرتے ہیں** ؟شوق تو بہت زیادہ ہے مگر ابھی تک نہیں کی

**کس قسم کے روحانی مریض آپکے پاس آتے ہیں** ؟ابھی صرف روحانی وظائف کی چلہ کشی کر رہا ہوں باقاعدہ طور پر شروع نہیں کیا۔

**روحانیت میں کتنا ورصہ سے وابستگی ہے** ؟ویسے تو بچپن سے جنون کی حد تک شوق تھا لیکن باقاعدہ طور پر 2007ء سے سیکھ رہا ہوں۔

**استاد محترم کا اسم مبارک**؟جناب محترم قیصر خان

**روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بارے میں اظہار خیال** ؟بہت اچھا رسالہ ہے ہر ماہ بے چینی سے انتظار رہتا ہے۔

**تحفہ روحانیات کس طرح آپ تک پہنچا** ؟2006ء سے بک سٹال سے خود خرید کر پڑھتا ہوں میں مفت رسالہ کا عادی نہیں۔

**اب تک کتنے دوستوں کو تحفہ روحانیات متعارف کروا چکے ہیں؟**

روحانیت سے تعلق رکھنے والے کئی دوستوں کو متعارف کروا چکا ہوں۔

☆☆☆☆☆☆☆☆☆

## جادو کے متاثرہ مریضوں کی تشخیص کے وظائف

(عبدالرحمٰن، مسقط، اومان)

### پہنے ہوئے کپڑے سے تشخیص کرنا

مریض کا ایک رات کا پہنا ہوا کپڑا (بنیان، قمیض یا شمیز) لیں اور اس پر بالشت سے نشان لگائیں پھر اس پر 7 بار چہل کاف پڑھیں اور پھر ناپیں، اگر کپڑا بڑھ جائے تو اثر جنات کا ہے، کم ہو جائے تو جادو کا ہے، کچھ تبدیلی نہ ہو تو مرض جسمانی ہے۔ جو نتیجہ نکلے اسکو نوٹ کر لیں۔

پھر دوبارہ کپڑے پر دم کریں مذکورہ اصول پر دوبارہ نتیجہ دیکھ لیں اسی کے مطابق علاج کریں۔

### کھلا کر تشخیص کرنا

مریض کے متعلق معلوم کرنا مقصود ہو تو کہ مرض روحانی ہے یا جسمانی تو برگ نیم چار عدد لے کر ایک پتہ پر یہ آیت 303 بار پڑھ کر دم کریں اور مریض کو کھلا دیں۔ آیت یہ ہے۔

**لا یجلیھالوقتھاالاھو**

اگر ذائقہ کڑوا ہے تو مرض بدنی ہے اگر ذائقہ نمکین ہے تو علامت سحر یا جادو ہے۔

اگر ذائقہ میٹھا ہے تو اثر آسیب ہے

**الم المص المر**

3 بار چینی پر دم کر کے مریض کو کھلائیں اگر کڑوا ہے تو سحر ہے اگر زیادہ میٹھا ہو جائے تو سایہ ہے۔

### نقش کے ذریعے تشخیص کرنا

آسیب وسحر مریض کو معلوم کرنے کیلئے یہ نقش لکھیں اور یہ اسماء 7 مرتبہ پڑھ کر تعویذ پر دم کر کے مریض کے ہاتھ پر رکھ دیں۔ اور یہی اسماء 7 مرتبہ پڑھ کر مریض پر پھونک دیں اگر سحر (جادو) ہوگا تو سر اور کان بھاری ہونگے۔ اگر آسیب ہے تو مریض کے ہاتھ کانپے گے۔ اگر بدنی مرض ہے تو کچھ اثر نہ ہوگا اور مریض حسب حال رہیگا۔ اسماء یہ ہیں۔

**مَلخَشفًا مَلخَشفًا مَلخَشھَا لَنَاتِنَا اَمم عَلَق بحق سُلَیمَانَ بن دَاود عَلیہِ السَّلام حاضر آبند شو بند**

### دھاگہ ناپ کر تشخیص کرنا

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا

(دھاگہ) ناپیں۔ پھر اس دھاگہ پر 7 مرتبہ سورۃ مزمل اول آخر 11،11 بار درود شریف پڑھ کر دم کریں اور دوبارہ اس ڈورے کو ناپیں۔

اگر کم ہو جائے تو سحر ہے۔

اگر بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔

اگر دھاگہ قد کے برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک نیلا ڈورا (دھاگہ) ناپ کر 7 مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر پھونکیں۔

سحر و آسیب ہونے کی صورت میں دھاگہ بڑھ جائیگا۔

جسمانی بیماری ہونے کی صورت میں دھاگہ چھوٹا ہو جائیگا۔

**عزیمت یہ ھے:۔** اَقسَمتُ عَلَیکُم یَا شَنتَارَن اَخبِنِی بِالاِ سرارِ الجَلِّی وَالخَقِّی بِحَق وُویَایِ یُوسَف عَلَیہِ السَّلَام وَ بِحرمَتِ لَا یَعلَم الغَیبَ اِلَّا ھُوَ

## وار کر جلا کر تشخیص کرنا

یہ عمل حضرت شیخ محمد محدث تھانوی نور اللہ مرقداہ کا ہے۔ حضرت رحمہ اللہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نور اللہ مرقداہ کے ہم اثر تھے۔

ایک کوراسکورا لے کر اس پر ذیل کے حرف 7 مرتبہ لکھیں پھر انکو مریض سے 7 بار اتاریں۔ پھر آگ میں ڈالیں اور آگ کو خوب روشن کریں۔

اگر حرف سفید ہو جائیں تو مریض پر سحر ہے۔

اگر حرف سرخ پڑ جائیں تو چڑیل کا اثر ہے۔

اگر حروف غائب ہو جائیں تو آسیب پری ہے۔

اگر حروف رہیں تو مرض بدنی ہے۔

## جو حروف تحریر کئے جائیں وہ یہ ھے:۔

١١ ١٣٨ ۵ ع ٩ ح ؏ ١١١٢ ٣

اس حروف کو لکھ کر مریض پر سے وار کر آگ میں ڈال دیں۔

اگر حروف کا رنگ سفید ہوں تو سحر ہے۔

اگر حروف غائب ہوں تو زبردست جن کا اثر ہیں۔

اگر حروف سرخ ہوں تو آسیب ہے۔

اگر حروف سیاہ رہیں تو جسمانی مرض ہے۔

## بازو ناپ کر تشخیص کرنا

مریض کے داہنے بازو پر مریض کے بائیں بلشت رکھوا کر نشان لگائیں پھر 7 مرتبہ چہل کاف پڑھ کر دم کریں۔ اس طرح 3 بار دم کریں۔

اگر نشان بڑھ جائے تو جنات کا اثر ہے۔

اگر نشان کم ہو جائے تو جادو کا اثر ہے۔

اگر مرض برابر رہے تو مرض جسمانی ہے۔

روحانی معالج اپنی بالشت سے بھی مریض کے بازو پر رکھ کر تشخیص کر سکتا ہے۔

## مریض پر دم کر کے تشخیص کرنا

مریض کو اپنے سامنے بٹھا کر اس پر مندرجہ ذیل قرآنی آیات دم کریں۔

درود شریف 1 بار، سورۃ فاتحہ 7 بار (بوصل میم بسم اللہ) درود شریف 1 بار

اگر مریض کا جسم بوجھل ہو جائے یا مریض جھوم اُٹھے تو آسیب کا اثر ہے۔

اگر مریض کا جسم ہلکا محسوس ہو تو جادو کا اثر ہے۔

اگر ان دونوں علامتوں سے کوئی بھی ظاہر نہ ہو تو جسمانی مرض ہے۔

## دور کے مریض کی تشخیص کرنا

اس سلسلہ میں بہت سے روحانی معالجین سوال کرتے ہیں کہ ہمارے ہاں تو کوشش یہی کی جاتی ہے کہ کپڑا منگوایا جائے۔ مریض کے داہنے ہاتھ پر ایک پٹی بندھوا دیتے ہیں۔ پھر یہ مریض رات کو سو کر صبح وہ پٹی اتار کر بھیجتا ہے۔ اس طرح تھوڑے سے وزن میں بذریعہ ڈاک مکمل گھر کے کپڑے آ جاتے ہیں۔ پھر کپڑے کی تشخیص کے طریقہ پر تشخیص کرتے ہیں۔ اگر کوئی کپڑا نہ بھجوا سکے تو حالات کے مطابق علاج دے دیتے ہیں۔ دور سے مریض کی تشخیص کرنے کے دو ہی طریقے معتبر ہیں۔ ایک طریقہ کشف کا ہے اور دوسرا جنات کے ذریعے۔ جنات چاہے حاضرات کے ہوں یا طنی رابطے والے ہوں یا پھر ظاہری حاضری والے۔ روحانی وظائف میں یہ دو ہی طریقے ہیں۔

کشف (مراقبہ) والا معاملہ اب بہت مشکل ہے البتہ جنات سے رابطہ کیلئے ہمارے ہاں طریقہ علاج سکھلایا جاتا ہے اس سے روحانی معالج مریضوں کا علاج بھی کر سکتا ہے اور دور کے مریض کی تشخیص بھی کر سکتا ہے۔

قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کر لیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔ قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**

## لوح شرف مریخ

قوت، شجاعت، دشمن پر غلبہ شر سے محفوظ، حصول اعلیٰ مرتبہ، افسران بالا عزت وتوقیر کرے، عہدہ پر ترقی، جسمانی قوت، خون، معدہ امراض بلغم، لقوہ اور قولنج کے مرض سے نجات پانے کیلئے، مردانہ شجاعت، خوبصورتی، قوت مردمی میں اضافہ خواتین پر غلبہ پانے کیلئے خاص لوح تیار کی جاتی ہے۔ لوح شرف مریخ کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

## لوح شرف عطارد

پاگل پن، مرگی، جنونی کیفیت، دماغی دورے پڑنا، کند ذہنی کے خاتمہ کیلئے اس کے علاوہ من پسند شادی والدین عزیز و اقارب میں عزت و مرتبہ اور ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف عطارد سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔ لوح شرف عطارد کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

## لوح شرف قمر

انعامی چانس میں کامیابی، مردانہ وجاہت، من پسند جگہ پر شادی اور خوبصورتی میں اضافہ کیلئے اور دفع بندش اولاد، نکاح اور حصول علم، تسخیر خلق و کاروبار جیسے امور میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے لوح شرف قمر سے فائدہ لے سکتے ہیں۔ لوح شرف قمر کی مکمل برکات اور فیض حاصل کرنے کیلئے فوری رابطہ کر کے اپنی لوح بُک کروائیں۔

بچے کا پیدائشی زائچہ بنوا کر نام رکھیں۔ رشتہ طے کرنے سے قبل ادارہ روحانیات سے ستارے لازمی ملوائیں تاکہ بعد میں آنے والی پریشانیوں اور مصیبتوں سے بچا جا سکے آپ کے نام کے مطابق نگینہ دستیاب ہیں جس شخص نے یہ تمام الواح حاصل کر لی اس سے بڑا خوش نصیب دنیا میں اور کوئی نہیں۔

ہدیہ الواح:۔ عام لوح 4200 خاص لوح 7200 بہت خاص لوح 9200

منی آرڈر ارسال کرنے کا ایڈریس:۔ ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**



# Dspepsia بدھضمی کا دیسی علاج

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

**علامات**:۔بدہضمی یا کھانا ہضم نہ ہونے کی صورت میں نظام انہضام کے اعضاء میں درد ہوتا ہے۔ پیٹ میں گیس بھر جاتی ہے۔ بھاری پن، بے چینی محسوس ہوتی ہے، جی متلاتا ہے، قے ہو جاتی ہے۔

بدہضمی کا مطلب ہے کھانا، ہضم نہ ہونا جبکہ بدہضمی کے دستوں کو اسہال یا سنگرہنی کہا جاتا ہے۔اس کی مزید علامتوں میں پیٹ کے بالائی حصے میں درد رہنا، ڈکاریں آنا، پیٹ بھرا بھرا ہونا، پیٹ کا پھول جانا وغیرہ آنا ہے۔

**وجوہات**:۔بدہضمی کی عام وجوہات میں زیادہ کھالینا، جلدی میں غذا کھانا، غذا کو اچھی طرح چبا کر نہ کھانا، غصے یا حالت غم میں غذا کھانا، دماغی مصروفیت اور تردد کے وقت کھانا کھانا، غذا میں زیادہ روغن ہونا، قبض کی صورت میں غذا کھانا، کچھ مخصوص غذائیں جیسے ککڑی، مولی، گوبھی، بینگن وغیرہ کھانے سے بھی بدہضمی کی شکایت ہو جاتی ہے۔بعض اوقات ایسی غذا کھالینا جو پوری طرح پکائی نہ گئی ہو، زیادہ تمبا کو نوشی اور کھانا کھانے کے وقت زیادہ ہوا کھا جانے سے بھی بدہضمی ہو جاتی ہے۔

**علاج**:۔1۔ ہمیشہ غذا کو خوب چبا چبا کر کھانا چاہئے۔

2۔غذا کا انتخاب مزاج وحالت کے مطابق کرنا چاہئے۔

3۔غذا ہمیشہ متوازن کھانی چاہئے۔

4۔غذا کھانے کے فوراً بعد تمبا کو نوشی نہیں کرنی چاہئے۔

5۔غذا ہمیشہ ہنستے ہوئے، خوش مزاج ہو کر کھانی چاہئے۔

6۔غذا کھالینے کے بعد اپنے آپ کو گھبراہٹ اور ہیجان سے دور رکھنا چاہئے۔

7۔دہی میں نمک، سیاہ مرچ اور بھنا ہوا زیرہ ملا کر کھانے بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

8۔ایسی صورت میں لیموں کاٹ کر اس پر نمک ڈال کر گرم کر کے چوسنا مفید ہے

9۔امرود بدہضمی اور اپھارہ کا بہترین علاج ہے۔

10۔باتھوکے ساگ کا رس پینا اور باتھو بطور سبزی پکا کر کھانا بدہضمی کے علاوہ جگر، تلی گیس، بواسیر اور پتھری کا عمدہ علاج ہے۔

11۔دو لونگ ابلتے ہوئے آدھے کپ پانی میں ڈال کر نیچے اتار لیں۔ٹھنڈا کر کے پی لینے سے بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

12۔بدہضمی جو چکنائی والی چیزیں کھانے کی وجہ سے ہو وہ لسی (چھاچھ) پینے سے ٹھیک ہو جاتی ہے۔

13۔کھانا ہضم نہ ہونے کی صورت میں پپیتا کھانا چاہیے۔

14۔تلسی اور سیاہ مرچ ہر بار کھانا کھانے کے بعد چبانے سے بھوک کی کمی اور بدہضمی کی شکایت دور ہو جاتی ہے۔

15۔نیم کی 25 پتیاں، تین لونگ، تین سیاہ مرچ پیس کر ان تھوڑا پانی اور چینی ملا کر صبح وشام متواتر تین دن تک پینے سے نظام ہضم درست ہو جاتا ہے۔

16۔بدہضمی کی شکایت میں زیرہ، سونٹھ، سینڈھا نمک، کالی مرچ ہم وزن لے کر پیس لیں۔ ہر بار کھانا کھانے کے بعد ایک چمچ پانی کے ساتھ لیتے رہیں۔

17۔زیرہ دو چمچ لے کر ایک گلاس پانی میں ابالیں۔ٹھنڈا ہونے پر چھان لیں اور آدھا کپ دن میں تین بار پینے سے ہاضمہ درست ہو جاتا ہے۔

18۔چھوٹی ہرڑ اور اجوائن ہم وزن لے کر پیس لیں اس میں حسب ذائقہ سوندھا نمک ملا کر صبح خالی پیٹ پانی کے ساتھ پھانک لینا بدہضمی کا عمدہ علاج ہے

19۔جو لوگ اکثر بدہضمی کا شکار رہتے ہیں، ایسے افراد ہر بار کھانے کے ساتھ مولی پر نمک، کالی مرچ چھڑک دو ماہ تک کھاتے رہیں افاقہ ہوگا۔

20۔بدہضمی کی صورت میں تین گرام رائی پیس کر پانی میں حل کر کے پی لینے سے شفاء ہو جاتی ہے۔

21۔ادرک کے رس میں لیموں کا رس ملا کر پینے سے ہاضمہ درست ہو جاتا ہے

22۔دار چینی، سونٹھ الائچی کلاں تینوں ہم وزن لے کر پیس لیں۔ تھوڑی تھوڑی کھاتے رہیں، تکلیف جاتی رہی گی۔

23۔پیاز کاٹ کر اس پر لیموں نچوڑ کر ہر کھانے کے ساتھ کھانے سے بدہضمی دور ہو جاتی ہے۔

24۔پھول گوبھی کا رس اور گاجر کا رس برابر ملا کر پینے سے ہڈیوں کا درد، آنکھوں کی کمزوری اور بدہضمی کی شکایت سے چھٹکارا حاصل ہو جاتا ہے۔

**دیگر علاج**:۔بدہضمی کی تکلیف میں انگور، آم، سنگترہ، لیموں، ناریل، پپیتا، گاجر، ادرک، میتھی، چاول، ارد اور چنے کا استعمال فائدہ مند ثابت ہوتا ہے۔

## حمل

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا،ل،ع،ی۔پتھر، مرجان۔مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔اسم اعظم، یا محیط 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

(یکم تا 8) اس ہفتہ ایک نحس نظر زہرہ تربیع مریخ قائم ہو رہی ہے جس کے نحس اثرات رہینگے۔ان ایام میں کسی سے قرض لینا اور دینا نقصان دے ہوسکتا ہے۔جن افراد کی منگنی ہو چکی ہے اُن کا رشتہ نازک موڑ پر چلے گا۔کسی بزرگ کی صحت خرابی کا شدید احتمال ہے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ مدد اور سعادت حاصل رہے گی۔مجموعی طور پر اس ماہ حالات میں بہتری اور تبدیلی آئے گی۔ہفتہ کے اختتام تک کا وقت خوش قسمت ہوسکتا ہے اس ہفتہ کی 13,14,15 سعد تاریخوں سے فائدہ اٹھائیں جو کہ آپ کے برج کی ابتداء میں درج ہے اس لیے اپنا حساب کتاب بالکل درست رکھیں۔حکام بالا کا تعاون شامل حال رہے گا لیکن صحت کی حفاظت آپ پر فرض ہے۔اس ماہ خوشی ملنے کا امکان ہے۔

(17 تا 24) اس ہفتہ کیفیت سیارگان شاید کسی پریشان کن مسئلے کو بھی حل کر دے گی یا کوئی اہم کام پورا ہو جائے گا اور مرتبے اور کیریئر میں کوئی بہتر تبدیلی آنے کی نشاندہی بھی ہو رہی ہے حالات جو بھی ہوں طویل مدت میں تبدیلیاں آپ کے حق میں مفید ثابت ہونگی۔اس ہفتہ آپ زبردستی بالکل نہ کریں اور حکمت عملی سے کام لیں اگر دوسرے آپ کی مخالفت جاری رکھیں تو مصالحت کر لیں یا پیچھے ہٹ جائیں۔کوئی مرض لاحق ہوسکتا ہے۔اپنا طبی معائنہ لازمی کروئیں۔

(25 تا 30) اس ہفتہ نحس تثلیث مریخ کی نظر قائم ہو رہی ہے۔جو خوشگوار خبریں اور مالی فائدہ لائے گی چند افراد کو رشتہ داروں یا سسرالی رشتہ داروں سے فائدہ حاصل ہو گا اور کچھ کو غیر متوقع طور پر روپیہ ملے گا۔طبیعت میں اداسی رہے گی ان دنوں بات بات پر غصہ آنا شروع ہو جائیگا۔اس ہفتہ جو کوشش کریں گے۔ اس کا انجام اچھا نہ ہو گا۔معاہدات حسب منشاء طے نہ ہونگے۔قانونی مسائل میں الجھنا بھی نقصاد ثابت ہو گا۔جتنا ہو سکے محتاط رہیں۔

## برج ثور

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب،و۔پتھر، الماس۔مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔اسم اعظم، یا وھاب 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

(یکم تا 8) آپ کی شخصیت میں مقناطیسیت پیدا ہو گی اپنی سحر انگیز شخصیت سے دوسروں کو متاثر کر سکیں گے تفریح کے پروگرام بنانے میں اہم رہیں گی گھریلو مسائل کو حل کر سکیں گے۔خاتون خانہ کا رجحان گھریلو آرائش و تزئین کی طرف بڑھنے کا شراکت کے کاموں میں معاون افراد سے فائدہ حاصل کر سکیں گے قانونی امور توجہ طلب رہیں گے غیر ضروری کاموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔نظر کے تحت نظام ہضم میں خرابی پیدا ہوسکتی ہے۔چوری کا اندیشہ ہے قیمتی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔سفر پر جانے سے قبل دروازے اور تالوں کی اچھی طرح پڑتال کر لیں۔کسی پر اعتبار کرنا نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔قریبی عزیز یا بھائی کی جانب سے مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔آپ کی سماجی حیثیت مستحکم رہے گی کوئی کاروباری پریشانی آسکتی ہے۔

(17 تا 24) فضول قسم کے دوستوں اور فضول خرچی کے مشائل سے احتیاط برتیں۔اس ہفتہ ثوری حضرات کوئی نیا کاروبار شروع کر سکیں گے کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی بچوں کے معاملات توجہ طلب رہیں گے۔آپ کی صحت جسمانی کے متاثر ہونے کا خدشہ ہے خواہشمند افراد کو ملازمت مل سکے گی۔گھریلو اور کاروباری مسائل حل کر سکیں گے روپے پیسے کے لین دین احتیاط برتیں شریک حیات کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔

(25 تا 30) خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پا ئے گی۔کاروبار میں منافع بدستور قائم رہے گا، گھریلو، خاندانی اور جائیداد کے معاملات توجہ طلب ہونگے۔گذشتہ کئے گئے معاہدے پر عمل درآمد کر سکیں گے۔کاروبار کے معاملے میں کوئی اچانک سفر پیش آسکتا ہے کوئی دیرینہ خواہش پوری ہو سکے گی اپنے درخشاں مستقبل کیلئے کوئی اقدام کر سکیں گے آپ کی سماجی حیثیت مستحکم رہے گی کوئی کاروباری پریشانی آسکتی ہے۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف ۔ک، ق ۔ پتھر، زمرد ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل ۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5 ۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,93
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24
جوزا

(یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 12 تا 13 اکتوبر رہیں گے اس نظر کے تحت ان ایام میں احتیاط سے کام لینا ہوگا۔ بزرگ خواتین سے دعا کروانے سے ایک مسئلہ حل ہوسکتا ہے مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع آپ کے ہاتھ آئیگا۔ بے روزگار افراد کو روزگار حاصل ہوسکتا ہے لیکن اس کیلئے کچھ محنت کرنا ہوگی۔

(9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 13،14 ستمبر کو درجہ شرف سے گزر رہا ہے شرفی درجات سعد قوت ہوتی ہے ان ایام میں عطارد قران مشتری قائم ہو رہا ہے۔ اس ہفتہ امکان ہے بہت اچھی ملازمت مل جائے گی یا آپ کی ملازمت میں ترقی ہوجائے یا آپ کی کوئی امید پوری ہوجائے گی۔ جائیداد کی خرید و فروخت فائدہ دے سکتی ہے۔ شیئرز اور قیمتی اشیاء کی خریداری نفع بخش ثابت ہوسکتی ہے۔ اس خاص وقت میں اپنے بگڑے ہوئے معاملات کو درست کرنے کیلئے اور عطارد کی شرفی قوتوں سے فائدہ اٹھانے کیلئے لوح شرف عطارد بنوا کر پاس رکھیں

(17 تا 24) ان ایام میں عطارد قران شمس قائم ہو رہا ہے جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ یہ ایام آپ کے خوش قسمتی لا سکتے ہیں۔ لیکن مالی لین دین اور نئے کاروبار کی ابتداء نہایت محتاط کریں۔ نئی رشتہ داریاں بنانے کے لئے یہ وقت مناسب ہے۔ سیر تفریح کا پروگرام بنائیں۔

(25 تا 30) اس ہفتہ عطارد تثلیث مریخ کے سعد اثرات اثر انداز ہونگے سیارگان کے درمیان قائم آنے والی یہ نظر برج میزان اور دلو میں قائم ہو رہی ہے۔ قلمی دوست، ٹیچر، رپورٹر، کلرک، بک سیلر، سکریڑی، اکاؤنٹنٹ سے ملنے کیلئے مفید ہے اس وقت میں بداخلاقی سے گریز کریں یقیناً آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ ایک شخص آپ کو مالی دھوکہ دینا چاہ رہا ہے احتیاط کرنی چاہئے۔ وہ خود غرض آپ کے نزدیک ہے۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف ۔ ح، ہ، ھ ۔ پتھر، موتی ۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2 ۔ اسم اعظم، یا جبارُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35
سرطان

(یکم تا 8) اپنی بھرپور توجہ ایسے معاملات پر دیں جن سے آپ کو خاطر خواہ فائدہ مل سکتا ہے اہل خانہ کے ساتھ زیادہ سے زیادہ وقت گزاریں ایک شخص آپ کی توجہ کا طالب ہے ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بگاڑنے کی کوشش نہ کرے ورنہ یہ ہفتہ ان کے لیے نہایت منحوس ثابت ہوگا اور بجائے فائدے کے ان کو نقصان ہوسکتا ہے اس ماہ عزت و توقیر میں اضافہ ہوگا۔ آپ کا سیارہ تیزی سے کئی دور سے گزر رہا ہے۔

(9 تا 16) والدین قریبی عزیز خصوصاً والد سے فائدہ ہوسکتا ہے اس ہفتہ کا آغاز اچھے طریقہ سے ہوگا زندگی میں خوشی اور غم اکھٹے ملتے ہیں۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے۔ ایک دیرینہ خواہش پوری ہوگی صاحب اولاد افراد کی اولاد سے وابستہ توقعات پوری ہونگی مالی پوزیشن بہتر ہونے کا امکان ہے۔ شیئرز کی خریداری کیلئے بہترین ہفتہ ہے۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں کوئی مرض بھی ہوسکتا ہے آپ کی کئی خواہشات پوری ہوسکتی ہیں۔

(17 تا 24) آپ کیلئے احتیاط کے دن ہیں۔ اس ماہ کے آخری ایام آپ کو خوشگوار زندگی کا احساس دلوائیں گے۔ ذہن اور ماحول کی تبدیلی کیلئے کسی خوش افزاء مقام کی جانب سفر کریں اور پریشانی یا ڈپریشن کو اپنے سر سے اتار کر پھینک دیں کوشش کریں کہ زندگی کا بھرپور لطف اٹھا سکیں۔ اپنے آپ کو محدود نہ کریں۔ صحت کا خاص خال رکھیں ایک دوست آپ کو دھوکہ دے سکتا ہے۔ اس دوران اخراجات کو کنٹرول میں رکھیں۔

(25 تا 30) اپنی مصروفیات سے کچھ وقت اہل خانہ کے لئے بھی نکالیں۔ کاروباری معاملات بہتری کی طرف آئیں گے اور مخالفین پر باآسانی غلبہ حاصل کرسکتے ہیں۔ والدین سے ناراضگی بھی ختم ہوسکتی ہے بزرگوں کو منانے کے لیے یہ وقت معاون ثابت ہوگا۔ مخالفین میں اضافہ کا خدشہ ہے۔ بہت سی تبدیلیاں اس ماہ متوقع ہیں وہ لوگ جو نیا مکان تعمیر کرنے اے نئے پلاٹ کی خریداری کا ارادہ رکھتے ہیں جائیداد بنا سکیں گے

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔پتھر، ہیرا، الہسینا۔مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمنُ 115 بار۔یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) معاملات آپ کے حق میں ہے۔محبت کے معاملات کو نہ اٹھائیں کسی سے اظہار محبت بھی کرنا ہو تو فی الوقت خاموش رہیں۔کام کی زیادتی کی وجہ سے تھکن محسوس کریں گے لیکن سستی میں آپ نقصان کر بیٹھیں گے۔اس ہفتہ خلاف توقع کوئی رقم ملنے کی امید ہے۔ ہفتہ کے آخری دو دن آپ کیلئے خوشخبری لا سکتے ہیں۔سرمایہ کاری میں لگے ہوئے روپے سے فائدہ حاصل ہوگا۔الزامات لگائے جا سکتے ہیں۔

(9 تا 16) شہنشاہ سلطنت شمس بادشاہ فلک ہے عزت مال و دولت پر حاکم یہ سیارہ آپ کے برج کا مالک ہے اس ہفتہ مفت کی دولت انعامی چانس میں کامیابی مال وعزت کا دوسرا سیارہ مشتری سے اچھی نظر قائم کر رہا ہے ان کا سمک شعاعوں کے زمین پر اثرات مرتب ہونے سے اسدی افراد ہر طرح کا فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔عزت مال و دولت شہرت کیلئے اس خاص وقت میں لوح حصول مال و دولت ضرور بنوائیں۔لکی عدد 53 ہے۔

(17 تا 24) شمس قرن عطارد ایام میں اعلی عہدہ کے لوگوں سے بھی احتیاط برتیں نکاح کیلئے اچھا وقت ہے لیکن محبوب سے محبت کا اظہار ان دنوں میں نہ کریں۔کیونکہ آپ کو اس جانب سے مثبت جواب نہ ملے گا۔ اچانک حادثہ آپ کے دل کو ہلا دے گا۔معمولی چوٹیں آسکتی ہیں۔

(25 تا 30) ان ایام کے دوران قائم ہونے والی شمس تربیع زحل ان سیارگان کے منفی اثرات ظاہر کریگی نقصان کا اندیشہ ہے۔ذہن کو اس ہفتہ اچانک صدمہ یا جھٹکا پہنچنے کا اندیشہ ہے۔جس کی آپ نے کبھی توقع نہ کی تھی۔اس وجہ سے ذہنی اور جسمانی صحت بہتر نہ رہے گی اور کاروباری حالات کمزور ہو سکتے ہیں اپنے ماتحت افراد پر زیادہ اعتبار نہ کریں۔دھوکہ دہی کا اندیشہ ہے۔کاروباری پوزیشن بہتر نہ رہے گی۔تیز رنگ اور خصوصاً سیاہ لباس استعمال نہ کریں۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔پتھر، زمرد، فیروزہ۔مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔اسم اعظم، یا عزیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد درجہ شرف کے قریب ہے شرفی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔یہ وقت مبارک ثابت ہوسکتا ہے۔اس وقت آپ مٹی کو ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔لیکن زیادہ اعتبار بھی نقصان دہ ثابت ہوسکتا ہے۔ زندگی کے لطیف پہلو اور سیر و تفریح پر منفی اثرات پڑیں گے۔

(9 تا 16) ان ایام میں خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات 13 تا 16 ستمبر ہیں گے۔جو کچھ ہو چکا اسے جانے دیں اپنی ساکھ بحال کرنے کی کوشش کریں۔بہت محنت کے بعد حلقہ احباب میں عزت بنتی ہے۔خاندان کے اکثر لوگ آپ سے متاثر ہیں۔کچھ لوگ حسد کی نظر سے دیکھ رہے ہیں۔اپنے راز کسی کو نہ بتائیں یہی آپ کی کامیابی کا راز ہے ایسے افراد سے ہوشیار رہیں جو کہ بلاوجہ آپ کی تعریف کرتے ہوں۔گھبراہٹ میں کچھ غلط کرنے سے گریز کریں۔تحمل مزاجی آپ ہی کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگی۔

(17 تا 24) آپ کا ذاتی سیارہ عطارد قران شمس سے نظر قائم کر رہا ہے۔پریشانی کے باعث صحت کے خراب ہونے کا خدشہ ہے ایک بدنامی کی وجہ سے پریشانی میں اضافہ ہوسکتا ہے۔رقم کے لین دین میں تحریری معاہدہ لازمی کریں اور کسی بھی قسم کی تحریر سے قبل اچھی طرح چھان پھٹک کر لیں ورنہ ذرا سی بے احتیاطی آپ کو عدالت کے چکر لگوا سکتی ہے۔

(25 تا 30) اس ہفتہ عطارد تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ان ایام میں پریشانیوں کا خاتمہ ہوسکتا ہے۔مقدمات اور پنچایتی فیصلے آپ کے حق میں ہونگے۔جسمانی امراض ختم ہو جائیں گے۔مخالفین کی جانب سے صلح کے مواقع آئیں گے جو کہ آپکے حق میں بہتر ہونگے۔شراکتی معاملات اور گھریلو زندگی سے روزمرہ کے معاملات پر بات کرنے سے ذہنی دباؤ کم ہوگا ایک راز بھی آپ پر کھل سکتا ہے۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر،ت،ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیمُ 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11



(یکم تا 8) یہ ہفتہ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے اچھا نہیں ہے کسی رقم کے ڈوب جانے کا خطرہ ہے شریک حیات سے توقعات پوری ہونگی۔ آمدنی زیادہ نہ ہو سکے گی لیکن آپ کو ایک بات سے مطلع کرتے ہیں کہ اپنے اخراجات کو کم کریں۔ غیر شادی شدہ افراد کی نسبت طے پا جانے کی امید ہے۔ اس ہفتہ کچھ ایسا پروگرام تبدیل سے سکتے ہیں جس پر عمل کر کے آپ کے کاروباری معاملات بہتری کی طرف آ جائیں گے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے نحس اثرات کی وجہ سے محبوب یا شریک حیات کی جانب سے تعلقات کشید ہوتے نظر آ رہے ہیں۔ کاروبار کی طرف دھیان دیں کوئی ہے جو آپ کو نقصان پہنچانا چاہتا ہے اپنے برج کے مطابق صدقہ لازمی دیں۔

(17 تا 24) کام کی زیادتی کے باعث اور گھریلو پریشانی کی وجہ سے ذہنی دباؤ کا شکار رہیں گے آپ کا ذاتی سیارہ ان دنوں سے یکم نومبر تک برج عقرب میں قیام پذیر ہے۔ آپ اپنے مقاصد میں کامیاب ہوسکیں گے۔ بہتر صورتحال پیدا ہوگی لیکن آپ کی جانب سے کی گئی بے احتیاطی کچھ نقصان بھی دے سکتی ہے۔ غصہ پر قابو پائیں اور اپنے مزاج میں نرمی پیدا کریں۔ دشمنوں سے محتاط رہیں۔ دشمن آپ کے جال بُن رہا ہے۔

(25 تا 30) ان یام میں کسی بھی قسم کا نقصان ہوسکتا ہے لہذا آپ کو سخت احتیاط کرنا ہوگی۔ جسمانی صحت کا خیال رکھیں مخالفین سے محتاط رہیں۔ مالی نقصان کی توقع ہے۔ عزیز و اقارب سے معاملات کو الجھانے کی کوشش نہ کریں تحریری معاہدہ اور گھریلو مسائل میں احتیاط برتیں۔ آپ کی لاپرواہی سے ایک بنا ہوا الجھ جائے گا۔ یہ ایام آپ کیلئے نحس ثابت ہوسکتا ہے اس دوران کوئی نیا معاہدہ نہ کریں۔ نیلے رنگ لباس کا استعمال کریں۔ ایسے افراد جو کہ سرکاری ملازمین ہیں اس ماہ کے آخر میں اُنکو خوشی مل سکتی ہے۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاحُ 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28



(یکم تا 8) عزیز و اقارب سے فائدہ نہ ہوگا زیادہ تر ان سے نقصان کی توقع ہے آمدنی کے مقابلہ میں اخراجات زیادہ ہو جائینگے۔ کوئی بھی نیا کام شروع نہ کریں وراثتی جائیداد کے نتیجہ میں حاصل شدہ رقم بہتر مصرف میں لے آئیں یا اس ہفتہ جھگڑوں کی وجہ سے آپ کی جائیداد اور دوسرے ہاتھوں میں چلی جائیگی۔ والدین سے حسن سلوک رکھیں۔ مالی معاملات میں مشورہ ضرور لیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔

(9 تا 16) مریخ آپ کے برج کا حاکم سیارہ ہے اس سیارہ کی تمام تر کیفیات آپ کو متاثر کرتی ہیں اس ہفتہ کے آغاز پر یہ سیارہ ناقص حالت میں اپنے زوالی برج یعنی دلو میں داخل ہوگا جہاں پر یہ کمزرویوں کو ظاہر کریگا اس دوران کسی بھی قسم کا اہم قدم آپ کیلئے نقصان دہ ہوسکتا ہے محتاط رہیں۔ اس برج میں یہ سیارہ رجعت پذیر بھی ہوگا یہ اپنی کمزوریوں میں اضافہ کردے گا۔

(17 تا 24) کاروباری راز کسی کو نہ بتائیں ایسا کرنے سے آپ اپنا ہی نقصان کر بیٹھیں گے۔ شراکتی کاروبار نہ کریں آپ اپنی دوستی سے بھی ہاتھ دھو بیٹھیں گے۔ اس ہفتہ سفر کرنا نقصان کا باعث ہوگا۔ نیا شروع کیا گیا کام پایہ تکمیل کو نہ پہنچے گا اور اس سے بہتر ہے کہ آپ نئے کام کی ابتداء اس ہفتہ نہ کریں۔ اگر آپ کوئی معاہدہ کرنا چاہتے ہیں تو تحریری کریں۔ رُکے ہوئے کاموں کو انجام دے سکتے ہیں محبوب سے اختلاف ممکن ہے۔

(25 تا 30) اس ہفتہ زہرہ تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس وجہ سے سخت احتیاط کی ضرورت ہے گھبراہٹ' ذہنی دباؤ' ہائی بلڈ پریشر' خون اور جلدی امراض میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔ ڈراؤنے خواب اور دہشت کی کیفیت طاری ہوسکتی ہے اس وقت میں مخالفین آپ پر غلبہ حاصل کر سکتے ہیں۔ کوئی شخص فی الوقت آپ کی رقم دبائے بیٹھا ہے تو یوں سمجھ لیں کہ وہ رقم اب واپس ملنے کی امید نہیں ہے۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا سلام 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86

**قوس**

(یکم تا 8) آپ کے برج کے حاکم سیارہ کو 13 سال بعد عروج حاصل ہوتا ہے جو کہ ایک خاص وقت ہوتا ہے لیکن اپنے عروج جیسی قوتیں اس ہفتہ سیارہ مشتری شمس کے ساتھ مل کر بنا رہا ہے یہ ہفتہ آپ کیلئے بہت مبارک ثابت ہوسکتا ہے مفت کی دولت انعام واکرام کاروباری ترقی کیلئے اس ہفتہ خاص لوح حصول مال دولت ادارہ سے منگوا کر اس قوت سے فائدہ حاصل کرسکتے ہیں۔۔ قریبی عزیز سے فائدہ ہوسکتا ہے۔

(9 تا 16) ان ایام میں عطارد قران مشتری قائم ہو رہا ہے۔ الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری کے لیے یہ وقت بہتر ہے لیکن کسی بھی شخص کو قرض دینے سے گریز کریں۔ اور خود بھی قرض نہ لیں تو بہتر ہے۔ قرضدار کا قرضہ صالح نیت کے تحت بھی ادا نہ ہوسکے گا اور نہ ہی قرض خواہ اپنے مقروض سے کچھ وصول کرسکے گا۔ دوراندیشی سے آپ اپنے مسائل حل کرسکتے ہیں۔

(17 تا 24) اس ہفتہ کی ابتداء بہتری سے ہوگی سفر سے بہتر نتائج برآمد ہونگے لیکن طویل سفر سے گریز کریں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ ان ایام میں سیارگان ایک بڑے فائدہ کی جانب اشارہ دے رہی ہے لیکن اس کے نتیجہ میں آنے والی رقم ضائع نہ کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دنوں میں کہیں سے مفت کی دولت ہاتھ آجائے۔ چرب زبانی سے پرہیز کریں۔ ملازمین رکھنے سے قبل خوب جانچ پڑتال کرلیں نقصان بھی ہوسکتا ہے۔

(25 تا 30) ایک شخص آپ کی تاک میں ہے ممکن ہے کہ اس کا تعلق برج حمل سے ہو روپے پیسہ ضائع نہ کریں کسی قسم کا حادثہ پیش آسکتا ہے۔ عزیز کی جانب سے پریشانی لاحق ہوسکتی ہے دوران سفر محتاط رہیں اندیشہ ہے کہ کوئی بڑا نقصان نہ ہوجائے۔ یہ ہفتہ آپ کے لئے پریشانیاں لاسکتا ہے۔ جسمانی بیماری میں بخار اور سر درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔ جمعہ کے روز شکر کا صدقہ دیں یا منگل کے دن 9 عدد سرخ مرچ ثابت آگ میں ڈال دیں آنے والی پریشانی سے کسی حد تک نجات مل جائیگی۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78

**جدی**

(یکم تا 8) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تثلیث زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت کسی بزرگ کی جانب سے کی گئی خاص دعا ان ایام میں نصیب کو بدل سکتی ہے۔ خود اپنا دھیان بھی عبادت اور ریاضت کی طرف بڑھ جائیگا۔ کسی وقت دل میں مایوسی حسرت و یاس کی کیفیت پیدا ہوسکتی ہے۔ غمگین ہوسکتے ہیں۔ آپ موجودہ ماحول میں تبدیلی چاہتے ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے قوی اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں۔ عزیز و اقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کرسکتے ہیں۔ خواتین کو اس ہفتہ مالی فائدہ ہوسکتا ہے اچانک کھوئی ہوئی شے ملنے کی امید ہے۔ اس ہفتہ آپ کے برج کا حاکم سیارہ زحل 04 ماہ بعد 06 ستمبر کو اپنی رجعت ختم کردے گا۔ قرضوں کی وصولی کے لئے یہ ہفتہ بہتر ہے۔

(17 تا 24) اس ہفتہ عطارد تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ قریبی عزیز کی جدائی کا اندیشہ ہے مایوس کن حالات سے نکل آئیں صاحب اولاد کو اولاد کی جانب سے دُکھ اور پریشانی کا سامنا ہو سکتا ہے ناکام محبت جیسے حالات سے گزرنا ہوگا محبوب بے وفائی کر جائے تو اس کا دُکھ اور رنج نہ کریں۔ اس نے آپ کے ساتھ ایسا کرنا تھا آئندہ حالات کی بہتری کیلئے کچھ سوچیں بہترین لائحہ عمل تیار کریں۔

(25 تا 30) ان ایام میں دور دراز کا سفر آپ کیلئے نقصان کا باعث ہوسکتا ہے ان دنوں احتیاط کریں انعامی اسکیموں میں حصہ لینا بھی نقصان کا باعث ہوسکتا ہے۔ اپنے اخراجات کو کنٹرول کرتے ہوئے آئندہ کی بہتری کیلئے اقدامات کریں۔ کسی قریبی عزیز سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ کاروبار میں مزید پیسہ نہ لگائیں ابھی کاروباری حالات اچھے نہ ہیں جائیداد کی لین دین بھی فی الحال نہ کریں

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔س، ش، ص، ث۔ پتھر عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یا باریُ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07




(یکم تا 8) یہ ہفتہ آپ کیلئے مبارک ثابت ہوگا گزشتہ چند ماہ جس اذیت اور کرب میں آپ نے گزارے ہیں اُس کا ازالہ ہو سکے گا چونکہ آپ کیلئے اس ہفتہ خبر یہ ہے کہ سیارہ زحل جس کے تحت آپ کے تمام امور ہیں اپنی کھوئی ہوئی طاقت دوبارہ حاصل کر رہا ہے 18 اپریل تا 06 ستمبر یہ سیارہ حالت رجعت میں تھا مستقیم ہونے پر یوں سمجھ لیں کہ آپ کمزوری ختم کر کے قوت میں آ گئے ہیں اور دشمنوں کا مقابلہ کر سکیں گے نئے جذبہ کے ساتھ نئی زندگی کا آغاز کریں دشمنوں کو شکست دیں۔ صاحب اولاد ان دنوں بچوں کی منگنی یا شادی بیاہ انجام دے سکتے ہیں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس سعد نظر کے تحت آپ اپنے آپ کو پہلے سے زیادہ طاقتور محسوس کریں گے دشمنوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کریں اپنے مطالبات منوائیں آپ بظاہر کمزور ہیں لیکن کمزور نہیں۔ احساس کمتری کو نزدیک نہ آنے دیں۔

(17 تا 24) نحس ترین نظرات میں آپ کے برج کا حاکم زحل کی گردش اس ہفتہ زیادہ ہوگی پریشانیوں میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ بخار، جلد، معدہ، بلڈ پریشر، شوگر کے پرانے دلوی مریضوں کے مرض میں اضافہ ہو سکتا ہے۔ جادو ٹونہ اور نظر بد حسد کی وجہ سے نقصان ہو سکتا ہے۔ کسی بھی روحانی شخصیت سے رابطہ کریں ورنہ حالات آپکے لئے انتہائی نقصان دہ ثابت ہو سکتے ہیں چوری کا بھی اندیشہ ہے۔

(25 تا 30) اس ہفتہ شمس تربیع زحل کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ احساس کمتری میں اضافہ ہوگا دل میں بزدلی اور خوف کا عنصر غالب رہے گا آمدنی میں اضافہ نہ ہوگا اس کے برعکس اخراجات مزید بڑھ جائینگے۔ خوش شکل چہرے دیکھ کر دوستی بڑھانے کی کوشش کریں گے لیکن دوسری جانب سے مثبت جواب نہ ملنے کی وجہ سے مایوسی ہوگی۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا غفارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06




(یکم تا 8) اس ہفتہ عطارد قران مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ جس کے تحت لین دین کے معاملات میں احتیاط کریں۔ الیکٹرانکس اور الیکٹرک اشیاء کی خریداری اس ہفتہ کر سکتے ہیں۔ گھر کے برقی آلات مرمت کروالیں۔ بے احتیاطی بڑا نقصان بھی دے سکتی ہے۔ آپ کو حد سے زیادہ سخی بننے کا شوق کہیں آپ کو نہ لے ڈوبے۔ یہ ہفتہ قرض دینے کیلئے نامناسب ہے لیکن اگر آپ چاہتے ہیں کہ کہیں سے قرض آپکو مل جائے یہ فیصلہ آپ کے حق میں جاتا ہے۔

(9 تا 16) مشتری جب اپنے عروج پر ہو تو مال و دولت جیسی نوازشات جیسی برسات کرتا ہے مگر اس کے عروج سے قسمت والے ہی فائدہ اُٹھا سکتے ہیں اگر آپ اپنے آپکو بدنصیب سمجھتے ہیں چاہتے ہیں کہ ترقی ہو مال و دولت آپ کے پاس آئے تو اس ہفتہ لوح حصول مال و دولت ادارہ سے بنوا کر اپنے پاس رکھیں تا کہ آئندہ آنے والے کمزور مالی معاشی حالات میں اس لوح سے فائدہ اُٹھا سکیں۔

(17 تا 24) اس میں شک نہیں کہ موجود مواقع آپ کو بہت عظیم اور انتہائی سودمند دکھائی دیتے ہیں لیکن آگے چل کر ان کی حیثیت کچھ نہیں رہے گی۔ آنے والے منصوبوں میں دوسرے مفادات کو گڈمڈ نہ کریں اپنا کام کئے جائیے اور اپنا حصہ وصول کرتے جائیے اگر ایسا نہیں کر سکتے تو اپنا راستہ تبدیل کر لیجیے۔ ان غلط فہمیوں کا ازالہ کیجیے جو آپ کے کاروبار دوستی اور محبت کی راہ میں رکاوٹ بنی ہوئی ہے۔

(25 تا 30) اپنی مصروفیات اور نظریات کو وسعت دیجیے اور نتائج کا انتظار کیجیے۔ اپنے ہمسایوں اور عزیز و اقارب کی مدد کیجیے اپنی خدمات کا کوئی صلہ نہ لیجیے اور لوگوں کے دلوں میں اعتماد پیدا کیجیے نیکی کبھی رائیگاں نہیں جاتی۔ کسی قسم کے کام کی تکمیل میں عجلت پسندی اور اضطراب کا مظاہرہ نہ کریں یعنی کوئی بھی کام عجلت اور بے چینی کے عالم میں نہ کریں۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات ! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 03 ستمبر 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے ملتان میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 17 ستمبر 2018ء مالیتی بانڈ 200 حیدر آباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم اگست 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے کوئٹہ میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 878375 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 491836، 536636، 661127 جبکہ اسی روزی دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25,000 روپے راولپنڈی میں ہوئی جس میں پہلا بروکن 658044 اور دوئم درجہ کے انعامات بالترتیب 342317، 865870، 958157 ظاہر ہوئے۔ دوسری قرعہ اندازی 15 اگست 2018ء مالیتی بانڈ 15,00 کراچی میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 822591 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 450182، 507503، 768603 جبکہ اسی روزی دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 روپے مظفر آباد میں ہوئی جس میں پہلا بروکن 281265 اور دوئم درجہ کے انعامات بالترتیب 688323، 793404، 944454 ظاہر ہوئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہوجاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔ **محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پرکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**اگست 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 41** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 8 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ ڈبی میں سے 15 اگست کی ڈرا میں 8 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 43** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 4.5 کا فیگر درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 8 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 44** پر **محترم محمد نبیل مزمل** کیجانب سے 15 اگست کی ڈرا کیلئے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 8 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 45 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاکو اسد عابد حسین شاہ

# ستمبر لکی نمبرز

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| 1 | 581 | 2 | 358 |
| 3 | 045 | 4 | 136 |
| 5 | 255 | 6 | 894 |
| 7 | 563 | 8 | 506 |
| 9 | 710 | 10 | 877 |
| 11 | 012 | 12 | 403 |
| 13 | 579 | 14 | 897 |
| 15 | 601 | 16 | 420 |
| 17 | 429 | 18 | 384 |
| 19 | 716 | 20 | 102 |
| 21 | 127 | 26 | 901 |
| 22 | 697 | 27 | 524 |
| 23 | 103 | 28 | 015 |
| 24 | 504 | 29 | 681 |
| 25 | 821 | 30 | 204 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔ قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔




تحقیق:۔ایم عادل (تربیلاڈیم)

بانڈ مالیت:۔ 40000
تاریخ:۔ 03-09-2018

فسٹ یا سیکنڈ

| | |
|---|---|
| 30 | 79 |
| 43 | 80 |
| 54 | 83 |

| ملتان کی ڈرا |
|---|
| 308,318 |
| 439,483 |
| 548,579 |
| 791,839 |

3089 · 4489 · 5489 · 8399

| | |
|---|---|
| 7 | 8 |
| 3 | |
| 4 | 9 |

بانڈ مالیت:۔ 200
تاریخ:۔ 17-09-2018

فسٹ یا سیکنڈ

| | |
|---|---|
| 47 | 87 |
| 74 | 96 |
| 78 | 99 |

| حیدر آباد کی ڈرا |
|---|
| 478,412 |
| 748,784 |
| 613,695 |
| 968,995 |

4789 · 7489 · 7845 · 6954

| | |
|---|---|
| 3 | 8 |
| 4 | |
| 7 | 9 |

تحقیق:۔عمران انصاری (لاہور)

03-09-2018

| | |
|---|---|
| 1 | 2 |
| 1754 | 2143 |
| 3 | 8 |
| 3540 | 8126 |

17-09-2018

| | |
|---|---|
| 7 | 9 |
| 7021 | 9450 |
| 5 | 2 |
| 5492 | 2345 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 03 ستمبر کی ڈرا

F/S=20=78=68=82

| | | |
|---|---|---|
| 205 | 5 8 / 2 / 3 0 | 825 |
| 025 | | 688 |
| 316 | | 788 |
| 342 | | 936 |

F/S=34=31=93=84

### 17 ستمبر کی ڈرا

F/S=41=77=85=94

| | | |
|---|---|---|
| 044 | 2 9 / 4 / 5 8 | 944 |
| 442 | | 853 |
| 642 | | 772 |
| 891 | | 412 |

F/S=04=44=64=89

| 03ستمبر2018ء | بانڈ مالیت40000 | شہر ملتان | ڈرا نمبر75 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزسوموار | بوقت09:00 | برج میزان | ساعت مشتری | عدد کا پیمانہ3.7 | حاکم قمر |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OFF 1.4.6.8.9 — OPEN 0.2.3.5.7




| | | | |
|---|---|---|---|
| 72 | 39 | 25 | 01 |
| 75 | 51 | 31 | 03 |
| 79 | 53 | 37 | 21 |

| 17ستمبر2018ء | بروز سوموار | بانڈ مالیت200 | شہر حیدر آباد | ڈرا نمبر75 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت09:00 | برج عقرب | ساعت مشتری | عدد کا پیمانہ5.3 | حاکم قمر |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OFF 0.2.4.8.9 — OPEN 1.3.5.6.7




| | | | |
|---|---|---|---|
| 69 | 51 | 31 | 13 |
| 72 | 57 | 33 | 15 |
| 78 | 65 | 35 | 17 |

# پیغامات

اگست میں موصول ہونیوالے چند اہم پیغامات

## سویل دے رنگ

ہم نے آپکا پروگرام ''سویل دے رنگ'' لائیو دیکھا اس پروگرام میں بہت سی معلومات دی گئی تھیں۔ آپکی شخصیت سحر انگیز ہے۔ انداز گفتگو بھی سب سے ہٹ کر ہے دوسرے لوگوں کی طرح ڈرامہ اور پیچیدگی بالکل نہیں میں نے یوٹیوب پر بھی یہ پروگرام بار بار دیکھا بہت پسند آیا اور ہر بار دیکھنے میں نئی معلومات ملی۔ میرے اہل خانہ اور دوستوں کی جانب سے مبارکباد قبول فرمائیں۔ اللہ تعالیٰ آپکو مزید ترقی عطا فرمائے۔

اُن تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے پروگرام کی پسندیدگی کا اظہار کیا اور اپنی رائے بذریعہ سوشل میڈیا موبائل میسج اور خطوط کے ذریعے ارسال کی ان تمام دوستوں کے نام تحفہ روحانیات کے ان صفحات پر تو نہیں دیئے جاسکتے لیکن چند دوستوں کے نام اور شہر مختصر طور پر شائع کئے جارہے ہیں جن کے نام شائع نہیں ہوسکے اُن سے معذرت

جاوید اختر، گوہر علی، نشاط علی، سید جمال میاں، سید علی، سید حسین رضوی، راشدہ، ریاض بیگ، اعجاز، نواز شریف، اظہار الحق، مسعود، افروز عالم، نسیم جہاں **(کراچی)** میمونہ خاتون' کوثر اقبال' محمد مصباح' تعظیم خالد، عمران الحق' محمد صدیق' عبدالمجید **(لاہور)** وجیہ اللہ انصاری' شمیم اختر' محمد زاہد' خورشید زاہد' کلیم احمد' محمد نفیس' زینت' شازیہ بتول' اسلم جان، محمد فرہاد **(کوئٹہ)** عنبر حنیف' عنبرین حنیف' عظمیٰ صدیق' عباس زیدی' شاہ عالم، فرمان علی بیگ' خالدہ خاتون' زرین' شبانہ جبیں، محمد ایوب' محمد بلال **(اسلام آباد)** واجد شاہ، اکرم خان، سنگین خان، قدیر ارشد نوید، اکرم حسین، تاجی بٹ **(گوجرانوالہ)** ثناء صدیق' فارحہ' ثناء' فائزہ فرخندہ' ملک فیصل **(ڈیرہ غازی خان)** سید ممتاز علی' حفیظ الرحمٰن' مسز شاہین' مسز نعیمہ **(آزاد کشمیر)** رفعت' ارم' صفیہ بی بی' ظفر سلیم' ضیاالاسلام' عبدالغفور' سعید غفور' نیلوفر' خالد علی خان' چوہدری اقبال احمد **(ساہیوال)** محمد عادل' فاریہ' ثناء' ریاض' شمیم اختر' مجتبیٰ حسن **(سیالکوٹ)**

## پیشنگوئی سچ ہوئی

میں علم نجوم کا ایک چھوٹا سا طالب علم ہوں اگست کے شمارہ میں آپکا مضمون سیاست کے بارے میں پڑھا دلی طور پر مبارکباد دیتا ہوں واقعی آپ داد کے مستحق ہیں کہ سیاست بارے جس طرح سے آپ نجوم کے ذریعے پیشن گوئیاں کرتے ہیں۔ بالکل درست ثابت ہوتی ہیں۔ اس مضمون میں بھی آپ نے انتخابات سے قبل جس سیاسی پارٹی کے بارے میں جو پیشن گوئیاں کی حرف بہ حرف درست ثابت ہوئیں۔ جیسا کہ آپ نے فرمایا تھا کہ پی ٹی آئی مرکز میں حکومت قائم کریگی۔ اُسکے علاوہ پنجاب میں بھی حکومت بنانے کی پوزیشن میں ہوگی بالکل ایسے ہی ہوا۔ وزیراعظم کے طور پر عمران خان آئندہ 5 سال کیلئے اس ملکی اہم عہدہ پر جلوہ افروز ہونگے۔ بالکل ایسے ہی ہوا مجھے یاد آیا کہ آپ نے 2007ء نومبر میں بھی بے نظیر شہادت بارے پیشن گوئی کردی تھی اور 27 دسمبر کو یہ حادثہ رونما ہوگیا۔ میں اپنے تمام دوستوں اور پی ٹی آئی کے ہمدرد لوگوں سے دعا کی اپیل کرتا ہوں کہ وہ پی ٹی آئی کے سربراہ اور اعلیٰ عہدہ داروں کی طویل زندگی اور صحت کیلئے خصوصی دعا کریں۔ نجوم کا ادنیٰ سا طالب علم ہونے کے ناطے آپکی بات میری سمجھ میں آچکی ہے زائچہ میں جو اشارے آپ نے دیئے 28 جولائی کا بلڈ مون گرہن 11 اگست کا سورج گرہن جو اشارے دے رہا ہے انتہائی خطرناک ہیں باقی سب کچھ اللہ کے ہاتھ میں ہوتا ہے دعاؤں کے اثر سے تقدیر بھی بدل جاتی ہے۔ جیسا کہ آپ نے فرمایا کہ اپنی پسندید پارٹیوں کا صدقہ ضرور دیں۔ میں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے توسط سے اہلیان پاکستان سے اپیل کرتا ہوں کہ اپنی من پسند عوامی لیڈروں کا صدقہ ضرور دیں خاص طور سے عمران خان' آصف زرداری اور نواز شریف کا میں کسی ایک سیاسی جماعت کیلئے نہیں کہہ رہا ہوں تمام سیاسی جماعتوں کیلئے دعا گو ہوں۔ اللہ تعالیٰ ہمارے ملک کو اپنے حفظ وامان میں رکھے (آمین)

منجانب:۔ مظفر علی اویسی (اسلام آباد)

# آپ کی ڈاک

اگست میں موصول ہونیوالے چند اہم خطوط

## میرا نام بدل دیں

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میرا نام محمد ناصر ہے عام طور پر مجھے ناصر نام سے بلاتے ہیں لیکن دیکھتا ہوں کہ میری عمر 40 سال ہو چکی ہے۔ کپڑے کا اچھا سیلز مین ہوں شاگردوں نے اپنی بڑی بڑی دوکانیں بنالی ہیں اور میں ابھی تک ملازمت کر رہا ہوں مالی حالات کمزور ہونے کی وجہ سے شادی بھی نہ کرسکا درست تاریخ پیدائش ارسال کر رہا ہوں زائچہ کا فیس بھی پیش کر رہا ہوں ۔ برائے مہربانی میری راہنمائی فرمائیں۔ محمد ناصر (لاہور)

ج:۔ محترم ناصر صاحب! آپ نے جو حالات تحریر کئے زائچہ کی روشنی میں ایسا ہی ہونا تھا جس برج اور سیارہ کے ماتحت آپ کا نام رکھا گیا یعنی عقرب سیارہ مریخ بوقت پیدائش یہ خانہ ہبوط میں ہے۔ سونے پر سہاگہ کہ اس خانہ میں سیارہ مشتری سے نظر تربیع ہے۔ جو کہ گواہی دیتی ہے کہ مالی طور پر کمزوری اور جسمانی طور پر لاغر پن نفسیاتی دباؤ پریشانی وغیرہ۔ اس پریشانی کا حل یہ ہے کہ فوری طور پر لوح شرف مشتری اور لوح شرف مریخ اپنے پاس رکھیں۔ ان دونوں سیارگان کے صدقات کا اہتمام کریں ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد ان حالات سے نکل جائیں گے۔ فی الوقت زرد، سرخ اور میرون رنگ کا لباس استعمال نہ کریں۔ آپ اپنا نام تبدیل کرنے کے خواہشمند ہیں، بہتر تو ہوگا کہ شرف شمس میں اپنا نام حرف م سے رکھ لیں۔

## امراض قلب میں مبتلا ہوں

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میری عمر 55 سال ہے مالی حالات بہتر ہیں۔ مگر گزشتہ 8 سے 10 سال ہوئے میں امراض قلب میں مبتلا ہوں کبھی تو اچانک بلڈ پریشر ہائی ہو جاتا ہے اور کبھی لو ہو جاتا ہے۔ اچانک دل گھبرانے لگتا ہے۔ میرے ایک دوست نے دو سال قبل آپکے ادارہ سے بلڈ پریشر کنٹرول رنگ منگوایا تھا۔ اب میں اُس کی حالت دیکھتا ہوں کہ وہ بالکل تندرست ہے اور اُس کا یہ مرض تقریباً ختم ہو چکا ہے اس سے قبل وہ دوائیاں استعمال کرتا تھا برائے مہربانی مجھے بھی بلڈ پریشر کنٹرول رنگ ارسال کیا جائے اور جو بھی احتیاط ہو وہ بھی بتا دی جائے۔

ج:۔ سب سے پہلے تو آپ آب زمزم پر سورۃ مزمل 5 بار پڑھ کر نہار منہ ایک سے دو گلاس پئیں اسکے بعد آپکو دو یا تین روز میں بلڈ پریشر کنٹرول رنگ ارسال کر دیا جائے گا جس کے استعمال سے ان شاءاللہ یقیناً آپکو فائدہ ہوگا اب تک ہزاروں لوگ بلڈ پریشر رنگ کنٹرول رنگ سے فیض یاب ہو چکے ہیں۔

## ہدایت بتائیں اب کیا کروں؟

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں آپکو دل و جان سے اپنا پیر و مرشد مانتا ہوں آپکی ہدایت کے مطابق تہجد کے وقت 6 رکعت نماز نفل تہجد ادا کر رہا ہوں ۔ آپ نے جیسے ہدایت فرمائی کہ پہلی رکعت میں 6 بار اور بالترتیب ایک ایک تعداد میں سورۃ مزمل کم کرتے جائیں۔ اس طرح آخری رکعت میں 1 بار سورۃ مزمل رہ جائیگی آپ سے لوح مزمل خاص بھی تیار کروائی میں گزشتہ 10 سے 12 سال سے روحانیت کا طلبگار رہا کئی چلہ کشی کی مگر پہلی بار دیکھتا ہوں کہ اتنی زبردست روحانی قوت آپ کے زیر سایہ پائی گزشتہ رات خواب آیا کہ میں بہت سے نیک لوگوں اور بزرگوں کی امامت کروا رہا ہوں اور بہت اعلیٰ روحانی درجہ پر فائز ہوں ۔ روحانیت کی معراج کو چھو رہا ہوں سورۃ مزمل کا ورد کر رہا ہوں میری خوشی کی انتہا نہیں کہ یہ حقیقت مجھ پر اللہ کے کرم سے اور آپکی دعاؤں کے طفیل مجھ پر واضح ہوئی مزید راہنمائی فرمائیں کہ میں کیا کروں؟ عبدالمنان (ہری پور ہزارہ)

ج:۔ اللہ تعالیٰ آپکے روحانی درجات مزید بلند فرمائے جب تک نیت میں خلوص نہ ہوگا اُس وقت تک کچھ بھی ملنا نہ ممکن ہے اللہ تعالیٰ مزید روحانی درجات بلند فرمائے درج بالا ترتیب کو اسی طرح سے جاری رکھیں ۔ مزید روحانی ترقی کیلئے مراقبہ کی تربیت لیں اور آلہ یکسوئی ادارہ سے منگوائیں۔

## یہ کیسے ہو گیا؟

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھے عرصہ دراز سے گردوں میں پتھریاں تھیں بہت علاج کروایا مگر کوئی افاقہ نہ ہوا۔ ڈاکٹروں کے مطابق یہ پتھر نما کنکریاں گردے کے منہ سے کافی نیچے ہیں۔ میں نے سعودیہ عرب سے اب تک کئی مریض آپ کے پاس بھیجے ہیں جن کا آپ سے ٹیلی فونیک رابطہ رہا۔ ایک مریض کے گردے میں پتھریاں تھیں آپ نے اُسکا روحانی علاج شروع کیا اور تیسرے دن وہ پتھریاں باہر نکل گئیں۔ میرے ایک دوست کی والدہ کے پتہ میں پتھریاں تھیں اپس دوست کو بھی میں نے آپ کا موبائل نمبر دیا اللہ نے میری عزت بھی رکھ لی اور اُسکی والدہ کے پتہ کی پتھریاں بھی نکل گئیں۔ حیرت کی بات ہے کہ آپکے روحانی علاج کی برکت سے اتنی دور بیٹھے بٹھائے اللہ کے حکم سے اُن لوگوں کو شفاء مل گئی جنھیں ڈاکٹروں نے آپریشن کا کہا ہوا تھا اب میرا ذاتی مسئلہ یہ ہے کہ میں درد سے انتہائی تکلیف میں مبتلا تھا آپ کے حکم کے مطابق رات 10 تا 10:30 باوضو لیٹ گیا اور اگلے روز صبح یہ پتھریاں نکل گئیں۔ میں جاننا چاہتا ہوں کہ یہ سب کچھ حیرت انگیز طور پر کیسے ہو گیا؟ میں بھی یہ سب کچھ سیکھنا چاہتا ہوں برائے مہربانی میری راہنمائی فرمائیں۔

محمد عثمان (سعودیہ عرب)

ج:۔ محترم عثمان صاحب! سب سے پہلے دو رکعت نماز نفل شکرانے کے ادا کریں کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس مرض سے شفاء دی۔ یہ سب کچھ اللہ کے حکم سے "کن فیکون" سے ممکن ہے اگر آپ یہ سب کچھ سیکھنا چاہتے ہیں تو ادارہ روحانیات سے منسلک ہو جائیں۔ ان شاء اللہ آپ بھی لوگوں کو روحانی فیض پہنچا سکیں گے۔

سب سے پہلی تربیت مراقبہ کی ہے بہتر ہے کہ آپ فون پر رابطہ کریں تو اس بارے پہلا سبق دے دیا جائیگا۔

## میری تو شادی ہو گئی

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! آپکی دعاؤں کی برکت سے اور لوح شرف زہرہ کی روحانی قوت کی وجہ سے چند ماہ قبل میرا نکاح ہو چکا ہے۔ ربیع الاول میں میری رخصتی ہے مگر مجھے ایک خطرہ ہر وقت لگا رہتا ہے کہ سننے اور دیکھنے میں آیا ہے کہ میری ساس اور نند انتہائی تیز ترار ہیں۔ میں نے اُنکی باتوں سے بھی اندازہ لگایا ہے کہ کسی نہ کسی معاملہ میں وہ مجھ پر ٹوک اور طنز کرتی رہتی ہیں۔ مجھے ڈر ہے کہ شادی کے بعد کہیں وہ میرا جینا حرام نہ کر دیں۔ کنیز فاطمہ، جعفر طیار سوسائٹی (کراچی)

ج:۔ محترمہ اللہ کا شکر ادا کریں کہ آپکا نکاح ہو چکا ہے مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ آپ نے بتایا تھا کہ 6 سال سے رشتے آتے ہیں مگر کوئی بات پایہ تکمیل تک نہیں پہنچ پاتی۔ حساب لگایا گیا ہے کہ آپکے شوہر کا ستارہ بھی آپ سے اچھا ملتا ہے۔ ساس نند اور بہو کا جھگڑا پرانا ہے ابھی سے وہمات کو جگہ نہ دیں اگر آپ چاہتی ہیں کہ سسرال میں آپکی عزت ہو ہر دلعزیز ہو جائیں لوح تسخیر خاص ادارہ سے بنوائیں درود مزمل کا ورد روزانہ کم از کم 1100 بار کریں۔ اپنے برج کے مطابق صدقہ دیں۔ آئندہ حالات جاننے کیلئے مزمل روحانی جنتری کا مطالعہ کریں جس میں آپ کے آنے والے خدشات اور سعد وقتوں کا قبل از وقت بتا دیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپکو اپنے حفظ و امان میں رکھے۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

غلام نبی، روبینہ ہلال، قیصر ملک، محمد علی خان، محمد منیر، ثمینہ ظاہر، وحید خاتون، جمال علی، نور احمد، فہمیدہ حسین، منور حسن، فرقان سلیمان، گوہر شاہ، رخسانہ علی، فرقان احمد، عرفان قریشی، رشیدہ بیگم، نصرت علی **(کراچی)** کوثر پروین، واحد عثمان، محمد امین، قمر النساء، عبداللطیف، زرینہ، شہزاد سراج فاطمہ، مہر النساء، ناہید عذرا، بشریٰ، احمد میاں، محمد ریاض، خورشید بی بی، صدف شہزہ انصاری، طلعت انصاری **(لاہور)** صم احمد خان، خالد محمود، محمد خرم محمد یوسف، شازیہ سلیم، عظمان سہیل خان **(پشاور)** عارف حسین، ڈاکٹر ظفر عزیز، محمد بدر خان، جاوید، علی احمد، شہزاد احمد، قیصر وقاص، شہزاد خالد، ڈاکٹر طاہر شفیع، آصف شفیع، طلحہ الماس، یونس تبسم، محمد افضل، رضوان احمد **(ڈیرہ غازی خان)** عاصم مجید **(حیدر آباد)** اسماء امام، آصف امیر، غلام دستگیر، رفعت ناہید، زاہدہ بی بی، **(فیصل آباد)** عدیل ملک، زاہد احمد، طارق جاوید، ثمینہ علوی، دانشمند خان **(سہراب گوٹھ)** محمد اطہر، سبیلہ ارشاد، طاہر، عبداللہ، بشیر محمود، قادر بخش، مہوش ندیم، بینش نوید، رضا علی، **(شہداد پور)** ملک نجیب خان، بابر، مصباح الدین، رضوانہ محسن، سعدیہ محسن، کنیز فاطمہ کوثر، تسنیم، **(سرگودھا)** نعیمہ فاطمہ، عظمیٰ فاطمہ، نبیلہ کلیم، شہزادی، نور بیگم **(رحیم یار خان)**

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ _______

درست تاریخ پیدائش _____ وقت پیدائش _____

مقام _______

مکمل ایڈریس _______

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ _______

سوال _______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر _______

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔(**ادارہ**)

## کوپن برائے لکی نمبر ستمبر

نام مع ولدیت _______

تاریخ پیدائش یا عمر _______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر _______

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹو سٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ _______

تاریخ پیدائش یا عمر _______

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر _______

مکمل ایڈریس مع فون نمبر _______

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹو اسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹو سٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:۔** ادارہ روحانیات' نزد عزیز ہوٹل چوک' ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# صدیوں پرانی عملیات پر

# نایاب و نادر قلمی بیاضیں

برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| اسرار مخفی 1050 روپے | قدیم عملیات کی نایاب کتاب چھاپہ خانہ لاہور |
| مجرب عملیات و تعویزات 900 روپے | آسان اور مجرب عملیات و تعویزات، مولوی محمد افضل |
| حل المشکلات طرم طرم ہندی 650 روپے | پر اثر طلسمات اور منتر بزبان فارسی، قلمی عکس |
| طلسمات طرم طرم ہندی 1350 روپے | حیران کن جادوئی طلسمات پر مکمل کتاب، قلمی عکس |
| قرآن مجید کا فالنامہ 600 روپے | مشکلات کے حل کا آسان طریقہ فالنامہ قدیمی چھاپہ |
| گنجینہ وظائف و عملیات 650 روپے | عام و خاص کیلئے نا بھولنے والا تحفہ، چھاپہ خانہ لاہور |
| تعویزات جہانگیری 750 روپے | مجرب عملیات اور طلسمات لاہور |
| حرز سلیمانی 750 روپے | ایسے اعمال جن کی آپ کو تلاش تھی، دہلی |
| تسخیر جنات 650 روپے | اہل فن اس کتاب کے متلاشی ہیں، مولوی السید علی صاحب |
| تسخیر القلوب 650 روپے | محبت کے بے شمار اور آسان عملیات، مولوی السید علی صاحب |
| نقش الحروف 650 روپے | ماہرین جفر کیلئے حروف کی تاثیر، مولوی السید علی صاحب |
| کبریت الاحمرین 950 روپے | سورۃ یسین کے اعمال کا خزانہ حکیم فیروز الدین احمد کلکتہ |
| مقبول عملیات 600 روپے | اولیاء کے اوراد و وظائف مولوی عبدالقادر قادری، لاہور |
| عملیات رفیقی 550 روپے | بے شمار عملیات پر مبنی کتاب لاہور |

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| عملیات اشرفی 600 روپے | اس کتاب کی تلاش ہر عامل کو ہے، کلکتہ |
| لال کتاب اصلی 1550 روپے | پامسٹری میں نایاب کتب پنڈت شرما گرداری لال دہلی |
| اعمال مجربہ 600 روپے | بے انتہا اعمال، انڈیا |
| اوراد اعمال سورۃ مزمل 700 روپے | سورۃ مزمل کے نایاب اعمال، انڈیا |
| جادوئے فرعونیہ 750 روپے | سفلی علم پر بہترین کتاب، انڈیا |
| پُر تاثیر نقوش عملیات 800 روپے | حتمی کامیابی کے اعمال کا ذخیرہ، قلمی عکس |
| پوشیدہ خزانے 750 روپے | جادو، جنات، آسیب، نظر بند، نظر بند روحانی بنگلور انڈیا |
| بڑا اندر جال (باتصویر) 900 روپے | شری شنکر کے جنتر منتر تنتر کا بڑا اصل، دہلی |
| بنگال یونان، مصر (دو حصے) 1200 روپے | سحر جادو کے اثرات اور ان کا توڑ، طلسماتی اعمال، انڈیا |
| افلاطون جادوگر (چھ حصے) 1000 روپے | جنتر منتر تنتر، تعویزات، طلسمات دیو پری، امرتسر |
| انتخاب عملیات (تینوں حصے) 750 روپے | قریشی محمد حسین الہاشمی دیگر ہزاروں اعمال اور خواص اسراری، لکھنو |
| اعمال داداد سورۃ مزمل 600 روپے | (محمد عبداللہ لکھنوی) اعمال موکلات کا بیاں |
| اسرار طلسمات 650 روپے | (مکمل اصلی کلید اسرار) ایک قدیم کتاب کا اردو ترجمہ |
| اسرار جفر (سید ابوالحسن) 650 روپے | علم جفر پر ایک مکمل اور آسان کتاب (قلمی عکس) |

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| اندر جال دوم 600 روپے | خواص آفتاب و ماہتاب، ایام سعد و نحس وغیرہ شعبدات |
| اعمال مجربہ سورۃ مزمل یسین فاتحہ 650 روپے | موکلات حب و بغض، حاضری مطلوب، تسخیر جن پری، رام پور |
| اعمال مجلہ ستارہ اول دوم 800 روپے | ہر قسم کے روحانی اعمال، مراقبے، نجوم، رمل، جنم کنڈلی وغیرہ، لکھنو 1930 |
| الواح الجواہر افلاطون 600 روپے | افلاطون کا علم اسرار پانچ مظاہر روحانی باتصویر (لکھنو) |
| اعجاز یوسفی 600 روپے | مجموعہ اعمال و وظائف لاجواب صحیفہ نقوش دہلی 1992ء |
| احسن الاعمال مکمل 680 روپے | جواہر خمسہ کے خصوصی اعمال مع نقوش و روحانی، قلمی عکس |
| اصلی تنتر شاستر 600 روپے | حب و تسخیر کے متعلق قدیم یوگیوں اور مسلمان درویشوں کے منتر، قلمی عکس |
| الجواہر اللماعہ 900 روپے | مشکل کاموں اور ضرورت کے نایاب اعمال، بمبئی |
| اعجاز عیسوی 650 روپے | عملیات کی ایک قدیم و مکمل کتاب لاہور 1332ھ |
| خواص قرآن العظیم 650 روپے | قرآنی سورتوں کے خواص اسمائے حسنیٰ تعویز بنانے کا طریقہ |
| نوائے فلکیات 650 روپے | (پروفیسر محمد افضل تاج) علم نجوم پر ایک مکمل کتاب، قلمی کا عکس |
| نجوم فلکیات (فارسی) 1700 روپے | قدیم ترین کتاب برائے نجوم، کلیات و عملیات، قلمی کا عکس |
| نوادر النجوم والتقویم (فارسی) 1700 روپے | علم نجوم، تقویم، عملیات پر نایاب کتاب، قلمی نادر |
| مفتاح التقویم 820 روپے | شمسی، قمری، ہندی تاریخوں کا تقابلی مشاہدہ، دہلی 1944ء |

# درست پیشن گوئیاں

ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ کی درست پیشن گوئیاں جو کہ مختلف قومی اخبارات' جرائد' تحفہ روحانیات میں شائع ہو چکی ہیں۔

- بے نظیر بھٹو کا اقتدار میں آنا 1993ء
- معزولی حکومت بے نظیر بھٹو 1996ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 1997ء
- معزولی حکومت نواز شریف 1999ء
- صدر پرویز مشرف کی حکومت قائم ہونا 1999ء
- وزیر اعظم ظفر اللہ جمالی کا معزول ہونا 2004ء
- شوکت عزیز کا وزیر اعظم بننا 2004ء
- صدر مشرف کا حادثہ میں بچنا 2004ء
- عدلیہ اور حکومت کی جنگ 2006ء
- سانحہ لال مسجد 2007ء
- افتخار محمد چوہدری کی معزولی، بحالی، معزولی 2007ء
- وردی مسئلہ معاہدہ بے نظیر بھٹو 2007ء
- ایمرجنسی کا نفاذ 2007ء
- اکبر بگٹی کی ہلاکت 2007ء
- مستعفی عہدہ صدر پرویز مشرف 2007ء
- علاقہ غیر میں حالات خراب 2008ء
- الیکشن جنوری 2008ء کا ملتوی ہونا 2008ء
- الیکشن فروری 2008ء ہونا
- اقتدار پیپلز پارٹی 2008ء
- نواز شریف کا الیکشن میں شامل ہونا 2008ء
- شہباز شریف کا وزیر اعلیٰ پنجاب بننا 2008ء
- آصف علی زرداری کا صدر مملکت بننا 2008ء
- خاتمہ 17 ویں ترمیم 2010ء
- امریکی صدر اوباما کی شہرت میں کمی 2010ء
- سیلابی تباہ کاریاں 2010ء
- عالمی معاشی بحران 2010ء
- اہم سیاسی رہنماؤں کا قتل 2010ء
- گورنر پنجاب سلمان تاثیر کا قتل 2011ء
- توانائی کا بحران 2011ء
- ڈراؤن حملے 2011ء
- ریلوے بحران 2011ء
- وزیر اعظم یوسف رضا گیلانی کی معزولی 2012ء
- نئے وزیر اعظم کا سوئس حکومت کو خط 2012ء
- مسلم لیگ (ن) کا اقتدار میں آنا 2013ء
- میاں نواز شریف کا تیسری بار وزیر اعظم بننا 2013ء
- تحریک انصاف کا بڑی سیاسی جماعت بننا 2013ء
- پیپلز پارٹی کی مقبولیت میں کمی 2013ء
- محرم الحرام کے موقع پر فرقہ ورانہ فساد کا خطرہ 2013ء
- سیاسی بحران 2014ء
- عمران خان اور طاہر القادری کا دھرنا اگست 2014ء
- سیلاب سے تباہ کاریاں ستمبر 2014ء
- حکومتی اور اپوزیشن سیاسی جماعتوں کا متفق ہونا 2014ء
- حکومت جماعت کا ایم کیو ایم سے وقتی اختلاف 2014ء
- عسکری کارروائیاں، دہشت گردوں کے ٹھکانوں کا خاتمہ 2014ء
- سانحہ پشاور کیڈٹ اسکول 2014ء
- عمران ریحام خان کی شادی 2015ء
- کراچی میں سیاسی جماعتوں کے خلاف آپریشن 2015ء
- ایم کیو ایم کی مقبولیت میں کمی 2015ء
- سانحہ مکہ المکرمہ، سانحہ منیٰ ستمبر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کی معزولی اسپیکر 2015ء
- اسپیکر ایاز صادق کا تیسری بار جیت 2015ء
- زلزلہ پاکستان اکتوبر 2015ء

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

اکتوبر 2018ء

روحانی ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

بموقع چہلم حضرت امام حسینؑ

جنات کی روحانی واردات

ملکی سیاست نجوم کے آئینہ میں

اوقات ہبوط شمس اوج عطارد

تسخیرات حاضرات وموکلات

اوقات حضیض مریخ

مجرب حاضرات

حاضرات درو دتاج

دل کی بیماریاں

اکتوبر کے لکی نمبر

بہت جلد شائع ہو رہی ہے

جعفریہ جنتری 2019ء



چیف ایڈیٹر وبانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ

قیمت 60 روپے فی شمارہ

## خاص لوح شرف مشتری

سیارہ مشتری عزت، مال و دولت کا سیارہ کہلاتا ہے جب اس سیارے کا عروج کسی بھی شخص کے زائچہ میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مال و دولت میں کھیلتا ہے اور خوشحالی کی زندگی بسر کرتا ہے اور اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں یہ سیارہ نحس یا خراب حالت میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مفلسی، بیروزگاری، پریشانی اور مال و دولت میں کمی کا شکار رہتا ہے۔
اکثر و بیشتر دیکھا گیا ہے کہ جو لوگ مالی لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اُن کے زائچہ پیدائش میں مشتری بھی کمزور ہوتا ہے اس سیارے کی نحوست کو ختم کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے ہر بارہ سال بعد ایک موقع دیا ہے اس خاص موقع سے اہل علم فائدہ اُٹھاتے ہیں اور وہ لوگ جن کے زائچہ پیدائش میں سیارہ مشتری کمزور ہو اُن کو خاص وقت شرف مشتری جو کہ 12 سال بعد 1 بار آتا ہے اس میں لوح مشتری تیار کر کے دیتے ہیں اس لوح کی برکت سے میرے ذاتی مشاہدہ میں آیا ہے کہ غربت، مفلسی، بیروزگاری اور مالی مشکلات کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ گزشتہ 12 سال قبل بے شمار لوگوں کو لوح مشتری تیار کر کے دی اور اس لوح کی برکت سے پریشان حال لوگوں کی اللہ تعالیٰ نے پریشانیاں ختم کر دی رزق روزی میں اضافہ ہوا اور آج وہ لوگ جنہوں نے لوح مشتری اپنے پاس رکھی خوشحال اور پُرسکون زندگی گزار رہے ہیں۔ وہ لوگ جو کہ فوری طور پر مالی مشکلات سے نجات چاہتے ہیں اس قیمتی اور نایاب وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ لوح مشتری آج ہی ادارہ سے بک کروائیں۔

**ھدیہ 7200 روپے**

## لوح شرف مشتری اور قرض نجات

غربت اور مفلسی ایک ایسا عذاب ہے جس سے نجات کیلئے اس مصیبت میں گرفتار شخص وقتی طور پر کچھ ذہنی سکون حاصل کرنے کیلئے کسی نہ کسی طرح کہیں سے قرض حاصل کر لیتا ہے اور پھر تمام عمر اُس قرض کی قسطیں ادا کرتا رہتا ہے یا پھر پہلے قرض کو اتارنے کیلئے مزید قرضہ لیتا ہے ایسے پریشان حال لوگوں کیلئے عرض کروں کہ ان کے زائچہ پیدائش میں مشتری حالت رجعت میں ہوتا ہے۔ یعنی سیارہ مشتری کی یہ گردش ساری عمر صاحب زائچہ پر ایسی اثر انداز ہوتی ہے کہ وہ قرض پر قرض لے کر اس کے وزن تلے دبا جاتا ہے شرف مشتری اللہ کی طرف سے ایسے پریشان کُن لوگوں کیلئے کسی بڑی نعمت سے کم نہیں ہے جو کہ قرض سے نجات چاہتے ہوں سیارہ مشتری کی اس نحس حالت کو ختم کرنے کیلئے لوح مشتری قرض سے نجات کیلئے تیار کی جاتی ہے جس میں خاص قرآنی آیات کی برکت اور تاثیر اس قدر ہوتی ہے کہ بہت مختصر وقت میں لوح مبارکہ اپنا اثر تیزی سے ظاہر کرنا شروع کر دیتی ہے۔ دیکھتے ہی دیکھتے قرض سے نجات مل جاتی ہے **ھدیہ 7200 روپے**

## لوح شرف مشتری اور حصول انعام

**ھدیہ 9200 روپے**

جو لوگ عرصہ دراز سے انعامی اسکیموں میں حصہ لے رہے ہیں مگر ناکامی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا بلکہ محنت کی کمائی انعامی اسکیموں میں لگا کر پھر خالی ہاتھ بیٹھ جاتے ہیں میری ایسے بھائیوں سے گزارش ہے کہ اپنا زائچہ پیدائش بنوائیں میں یقین سے کہتا ہوں کہ اُن کے زائچہ میں مشتری نحس حالت یعنی نظر مقابلہ، تربیع یا نحس قران کے درجات پر موجود ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ لوگ جو کہ مالی مشکلات میں گھرے ہوئے ہیں اور اپنی مالی پریشانیوں کو ختم کرنے کیلئے انعامی اسکیموں کا سہارا لیتے ہیں پھر بھی انعام اُن کے قریب سے ہو کر گزر جاتا ہے۔
12 سال بعد اس خاص موقع پر تیار کی جانیوالی لوح مشتری برائے حصول انعام یقیناً آپکو انعامی دولت سے مالا مال کر دے گی بلکہ آئندہ بھی آپ انعامی اسکیموں میں فاتح ہونگے۔ یہ خاص لوح شرف مشتری کا وقت گزرنے کے بعد تیار نہ کی جاسکے گی کیونکہ 12 سال بعد جو اس لوح کے بنانے میں قوت ہوتی ہے وقت شرف مشتری گزرنے کے بعد وہ قوت اور تاثیر کبھی دوبارہ نہ ملے گی۔

## طلسم خاص اولاد نرینہ

ہر شادی شدہ فرد کی خواہش ہوتی ہے کہ اُسے جلد سے جلد اولاد نرینہ حاصل ہو لیکن عرصہ دراز تک یا تو اولاد نہیں ہوتی یا پھر اولاد نرینہ کی خواہش دل میں رہتی ہے جس کی وجہ سے ایسے خواہشمند حضرات کے ہاں بیٹیاں ہی بیٹیاں پیدا ہوتی رہتی ہیں یہ قانون قدرت ہے لیکن حکمت سے اپنی اس خواہش کو خاص طریقہ سے بارگاہ الٰہی میں پیش کر کے پورا کیا جا سکتا ہے وہ لوگ جو کہ اب تک اولاد نرینہ سے محروم ہیں مجرب طلسم خاص برائے اولاد نرینہ کے ذریعے اپنی اس خواہش کو پورا کر سکتے ہیں۔

**ھدیہ 7200 روپے**




جلد نمبر 14 اکتوبر 2018ء شمارہ نمبر 04



# ترتیب مضامین





ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

**ملتان مابہ جنت اعلیٰ برابر است — آهسته پابنه که ملك سجده می کنند**

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔(ابومحمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" **اَستَغفِر اللهَ رَبِی مِن کُلِّ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَیهِ** (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلیٰ آلِہٖ مُحمد بِعَدَ دَالمُزَّمِّل وَالخَصَائِص۔**

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جوکوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک** :۔اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ :جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہوجائے گی۔

**حدیث پاک** :۔حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کرکے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب وعقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔
آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا"میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف ،نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## صفر،زکات سورۃ مزمل

ماہ رواں میں سورۃ مزمل کی زکات دینا مناسب نہیں سمجھا جاتا کیونکہ حدیث مبارکہ کی رو سے اس ماہ کم وبیش 10 لاکھ بلاؤں کا نزول ہوتا ہے جو کہ کل سال میں نازل ہونے والی بلیات کی تعداد کے برابر ہے۔اگر دشمن کے جادو کی کاٹ کرنا مقصود ہو تو اس ماہ کا ایک خاص عمل ہے جس میں اول آخر درود شریف اور بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہ پڑھا جائے بلکہ ابتداء تعوذ اور تکبیر (بسم اللہ اللہ اکبر) سے کی جائے۔اس کے بعد سورۃ مزمل 7 بار پڑھیں اور سورۃ الفلق اور سورۃ الناس 313 بار پڑھی جائے۔نیت زکات 1 سال کی رکھیں تو ایسے شخص پر جادو کے اثرات نہ ہونگے اور کسی بھی قسم کے اثرات بد کا فوری خاتمہ ہوگا۔روزانہ تعوذ کے ہمراہ متذکرہ بالا تینوں صورتیں روزانہ 1 بار پڑھی جائے یہ عمل صفر کے آخری بدھ قبل از نماز فجر کیا جائے۔

بموقع چہلم

۲۰ صفر بمطابق 30 اکتوبر 2018ء بروز منگل

# حضرت امام حسین علیہ السلام

تحریر
سید شبیہہ الحسنین رضوی
کاشانہ الحسینی (کراچی)

**کنیت اور لقب** : -حضرت امام حسین علیہ السلام تیسرے امام ہیں اور تمام ائمہ کرام کے باپ ہیں-حضرت امام حسین علیہ السلام کی کنیت ابو عبداللہ ہے اور آپ کا لقب شہید اور سید ہے-

**ولادت با سعادت** : -حضرت امام حسین علیہ السلام بروز سہ شنبہ 4 شعبان المبارک 4 ہجری کو مدینہ منورہ میں پیدا ہوئے-حضرت امام حسین علیہ السلام کی مدت حمل چھ ماہ تھی-حضرت یحییٰ بن زکریا علیہا السلام اور آپ کے سوا کوئی بچہ زندہ نہ رہا جس کی مدت حمل چھ مہینے ہوئی ہو-

**لفظ "حسین" کی وجہ تسمیہ** : -حضرت حسین علیہ السلام حضرت حسن علیہ السلام کی ولادت باسعادت سے علوق فاطمہ تک صرف ایک ماہ بیس یوم کے تھے-حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپؑ کا نام گرامی حسین رکھا-آپؑ حسن و جمال میں کچھ ایسے تھے کہ جب آپؑ اندھیرے میں بیٹھتے تو آپؑ کی پیشانی مبارک سے شعاعیں نکل کر اردگرد کو روشن کر دیتی تھی-آپؑ خواجہ کونین علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سینہ سے پاؤں تک اور امام حسن علیہ السلام سینہ سے سر تک مشابہ تھے-حضور خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا-

**اَلحُسَینَ مِنِّی وَاَنَا مِن الحُسَین**

"حسین مجھ سے ہے اور میں حسین سے ہوں"

پھر ارشاد فرمایا! "اے اللہ جل شانہ-جو حسین کو دوست رکھتا ہے تو بھی اسے دوست رکھ"

پھر فرمایا! "حسین میرے فرزندوں میں سے ایک فرزند ہے"

**جبرائیلؑ کا فرمان** : -ایک دن کا ذکر ہے کہ حضرت امام حسن اور حضرت امام حسین علیہ السلام باہم کشتی کرنے لگے تو خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت امام حسن علیہ السلام سے فرمایا! "اے حسن، حسین کو پکڑلو"-

حضرت خاتونِ جنت علیہ السلام نے فرمایا "یارسول اللہ ﷺ! آپ بڑے کو فرماتے ہیں کہ چھوٹے کو پکڑلو"

حضرت خواجہ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا! "جبرائیل بھی تو حسن کو کہہ رہے ہیں کہ حسین کو پکڑلو"

**مبارک خوشخبری** : -حضرت اُم الحارث رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ میں نے حضرت خواجہ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا "حضور میں نے ایک خواب دیکھا ہے جس سے مجھ پر خوف طاری ہو گیا ہے"

خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! "کیا خواب دیکھا ہے"

اُم الحارث نے کہا "یارسول اللہ! میں نے دیکھا ہے کہ آپ ﷺ کے جسم مبارک سے ایک ٹکڑا کاٹ کر میری گود میں رکھ دیا گیا ہے"

حضور خواجہ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا! "خاتونِ جنت ابھی ایک فرزند لائیں گی جو تیری گود میں ہوگا" اس واقعہ کے حضرت امام عالی مقام امام حسین علیہ السلام کی ولادت باسعادت ہوئی-

**غم حسین کی کیفیت** : -ایک روز کا ذکر ہے کہ حضور خواجہ کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم حضرت امام حسین علیہ السلام کو اپنے دائیں بازو اور اپنے فرزند حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بائیں بازو پر بٹھائے ہوئے تھے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام کو بائیں بازو پر بٹھائے ہوئے تھے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام بارگاہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوئے اور کہا!

"اللہ تعالیٰ ان دونوں کو آپ کے پاس باہم نہ رہنے دے گا-ان میں سے جسے چاہیں پسند کریں"-

حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا! "اگر حسین رخصت ہو جائیں تو ان کے غم میں حضرت خاتون جنت، حضرت علی المرتضیٰ اور میری جان جائے

گی اور اگر صرف ابراہیم وصال کر جائیں تو تمام تر غم میری جان پر ہی ہوگا اس لئے میں دوسرے غم کو پسند کرتا ہوں"۔

اس واقعہ کے صرف تین دن بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے وصال فرمایا

**پیشانی پر بوسہ دینا** :۔جب کبھی حضرت امام عالی مقام علیہ السلام حضور خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوتے تو آپ ان کی پیشانی پر بوسہ دیتے اور خوش آمدید کہہ کر فرماتے"اس فرزند پر میں نے اپنے فرزند ابراہیم کی قربانی دی ہے"۔

**مقام کربلا کا مشاہدہ فرمانا** :۔حضرت اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے وہ فرماتی ہیں کہ ایک شب حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم گھر سے باہر تشریف لے گئے اور کافی دیر کے بعد گھر واپس لائے میں نے آپ ﷺ کے بالوں کو غبار آلود دیکھ کر عرض کیا "یا رسول اللہ! میں آج حضور کو کس حال میں دیکھ رہی ہوں"

حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا: 'اے سلمہ! آج مجھے ایک ایسی جگہ پر لے جایا گیا جو عراق میں ہے اور جسے کربلا کہا جاتا ہے اور یہی حسین کے شہید ہونے کی جگہ ہے۔ وہاں میں نے اپنی اولاد کا مشاہدہ کیا اور ان کے خون کو زمین سے اٹھالیا جو میرے ہاتھ میں ہے"۔ پھر آپ ﷺ نے مٹھی کھول کر فرمایا: "اسے پکڑ لے اور محفوظ کر کے رکھ لے"۔

اُم سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اس مٹی کو لے کر دیکھا تو وہ سرخ رنگ کی تھی پھر آپ ﷺ نے اسے بوتل میں رکھ لیا اور پھر اس بوتل کا سرا اچھی طرح باندھ دیا۔ جب حضرت حسین بن علی علیہ السلام نے عراق کا سفر اختیار کیا تو میں ہر روز اس شیشی کو باہر لا کر دیکھتی رہی اس میں مٹی ایسی تھی جس طرح کہ میں نے اسے دسویں محرم کے دن دیکھا تھا تو اس میں خون تازہ ہو چکا تھا۔ میں سمجھ گئی کہ حضرت حسین علیہ السلام جام شہادت نوش فرما چکے ہیں۔ میں نے بہت آہ و زاری کی مگر دشمن کے خوف سے میں گریہ زاری سے رُک گئی۔ جب آپ کی شہادت کی خبر ملی تو وہی دن تھا۔

حضرت امام عالی مقام نے عاشورہ کے دن 41 ہجری کو جام شہادت نوش فرمایا۔شہادت کے وقت آپ کی عمر ستاون (57) سال تھی۔

**حضرت جبرائیلؑ کا شہادت کی خبر دینا** :۔حضرت عائشہ صدیقہ سے مروی ہے کہ ایک روز محبوب خدا علیہ التحیۃ والنشاء حضرت جبرائیل امین علیہ السلام کے پاس موجود تھے کہ اچانک حضرت امام عالی مقام علیہ السلام ان کے پاس آ گئے تو حضرت جبرائیل علیہ السلام نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے دریافت کیا اے اللہ کے محبوب یہ کون ہیں؟

حضور نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم نے فرمایا! "یہ میرا بیٹا حسین ہے"

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ فرما کر حضرت امام عالی مقام علیہ السلام کو اپنی گود میں لے لیا۔

"یہ دیکھ کر حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا "آپ کے بیٹے حسین کو بہت جلد شہید کر دیا جائے گا"۔

آپ ﷺ نے پوچھا "اے جبرائیل انہیں کون شہید کرے گا"

حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کہا"یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! آپ کی اُمت شہید کرے گی۔اگر آپ ارشاد فرمائیں تو آپ کو وہ جگہ بھی بتادوں جہاں یہ جام شہادت نوش فرمائیں گے"

اس کے بعد حضرت جبرائیل علیہ السلام نے کربلا کی طرف اشارہ کیا اور کچھ سرخ مٹی پکڑ کر آپ کو دکھائی اور کہا کہ یہ مٹی حسین کے مقتل گاہ کی ہے۔

**سر کا ہدیۃً پیش کرنا** :۔حضرت زین العابدین علیہ السلام سے مروی ہے کہ جب ہم کوفہ کی جانب گئے تو ٹھہرنے کی کوئی ایسی جگہ نہ تھی جہاں حضرت حسین علیہ السلام نے حضرت یحییٰ بن زکریا علیہما السلام کا ذکر نہ کیا ہو۔ایک دن آپ نے فرمایا کہ دنیا کی ذلت و رسوائی کی دلیل یہ ہے کہ حضرت یحییٰ علیہ السلام کے سر مبارک کو ایک عورت کے ذریعہ سے بنی اسرائیل کے نابکاروں کو بطور ہدیہ پیش کیا گیا۔

**قتلِ حسین علیہ السلام کا بدلہ** :۔حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا کہ حضور پُر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وحی کی گئی کہ ہم نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کے قتل کے بدلے میں ستر ہزار افراد کو ہلاک کیا اور آپ کے بیٹے حسین کے بدلہ میں اس سے دوگنا افراد کو ہلاک کیا جائے گا یہ قول درست ثابت ہو چکا ہے کہ قاتل امام عالی مقام اور ان کے رفقاء میں سے کوئی ایسا شخص نہ رہا جو موت سے قبل ذلیل وخوار نہ ہو۔ان سب کو موت کے گھاٹ بُری طرح اتارا گیا اور اکثر بہت برے مصائب میں پھنس کر رہ گئے۔

**امام پاک علیہ السلام کے قاتلوں کا انجام :** ۔ایک معتبر راوی سے مروی ہے کہ جب عبید اللہ بن زیاد اور اس کے رفقاء کے سر کوفہ کی مسجد میں لائے گئے تو انہیں رحبہ میں رکھا گیا۔ میں بھی وہاں گیا میں نے لوگوں کی زبان سے "آ گیا آ گیا" کے الفاظ سنے۔ آخر ایک سانپ نمودار ہوا اور ان سروں کے مابین گھس گیا۔ پھر عبید اللہ بن زیاد کی ناک میں گھسا اور کچھ دیر کے بعد باہر نکل کر چلا گیا۔ یہاں تک کہ نظروں سے غائب ہو گیا ۔پھر لوگوں نے "آ گیا آ گیا" کہنا شروع کر دیا۔ پھر دوسری مرتبہ وہی سانپ آ گیا اور جو پہلے کیا تھا اسی طرح اس بار بھی کیا۔

**سونا کا بھسم ہو جانا :** ۔شمر بن ذی الجوشن کو حضرت امام عالی مقام علیہ اسلام کے سامان سے کچھ سونا مل گیا جس میں سے کچھ اس نے اپنی لڑکی کو دے دیا تھا۔ اس کی بیٹی نے وہ سونا ایک سنار کو دے دیا تاکہ وہ اس کے لئے کوئی زیور بنا دے جب سنار نے سونے کو آگ میں ڈالا تو وہ سونا بھسم ہو گیا۔ شمر ذی الجوشن نے سنار کو بلا کر باقی سونا بھی اسے دے دیا اور کہا کہ میرے سامنے اس سونے کو آگ میں ڈالو۔ جب زرگر نے سونے کو آگ میں ڈالا تو وہ سونا بھی بھسم ہو گیا۔

**تلخ گوشت :** ۔مروی ہے کہ حضرت امام عالی مقام علیہ السلام کے چند اونٹ جو بچ گئے تھے انہیں ظالموں نے ذبح کر دیا اور کباب بنائے۔ ان کبابوں کا ذائقہ اس قدر تلخ تھا کہ ہر کوئی کھانے سے اجتناب کرتا تھا۔ کسی میں اتنی ہمت نہ تھی کہ یہ گوشت کھا سکے۔

**جنات کا نوحہ خوانی کرنا :** ۔ایک معتبر راوی سے روایت ہے کہ میں نے ایک ایسے شخص کو قبیلہ طے سے ہمارے پاس آیا تھا دریافت کیا" کیا تم نے امام عالی مقام پر جنات کو نوحہ خوانی کرتے سنا ہے"۔ اس شخص نے کہا" ہاں سنا ہے لیکن قبیلہ طے کے ہر شخص سے دریافت کرنا اور نہ ہر شخص تمہیں اس کے متعلق کچھ نہ کچھ الگ سے بتائے گا"۔ راوی نے کہا کہ میں تو صرف تمہیں سے دریافت کرنا بہتر سمجھتا ہوں کیونکہ تو نے بھی انہیں سے سنا ہے۔ اس شخص نے کہا" میں نے ان کی زبان سے یہ الفاظ سنے ہیں۔

"محبوب خدا علیہ التحیۃ والثناء نے ان کی پیشانی کو چوما جن کے رخسار مبارک منور ہیں۔ ان کے باپ دادا اعلیٰ خاندان سے تعلق رکھنے والے ہیں"۔

**امام پاک علیہ السلام کے قاتلوں پر لعنت ہو :** ۔جب مدینہ طیبہ میں بعض بد بخت اشخاص نے دوران خطبہ حضرت امام حسین علیہ السلام کی شہادت پر اظہار مسرت کیا تو اس رات مدینہ طیبہ میں درج ذیل اشعار سنے گئے مگر پڑھنے والا نظر نہ آیا۔

"اے حسین کو جہالت سے قتل کرنے والوں۔ تمہیں سخت رسوا کرنے والے عذاب کی بشارت ہو۔ آسمان میں جتنی بھی مخلوق ہے خواہ وہ نبی ہوں یا فرشتے وہ سب تم پر بددعا کرتے ہیں تم پر لعنت ہو بزبان حضرت سلیمان بن داؤد اور حضرت عیسیٰ جو انجیل کے مالک ہیں"۔

اہل روم کے نمازیوں میں سے ایک نے بیان کیا کہ میں نے ایک گرجا میں یہ شعر مرقوم پایا۔

"کیا وہ امت جس نے حضرت حسین علیہ السلام کو قتل کیا ہے اس کے جد امجد سے قیامت کے دن شفاعت کی امید رکھتی ہے"۔

**سرانور سے آواز آنا :** ۔حضرت زید بن ارقم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جب ابن زیاد نے حکم دیا کہ حضرت امام عالی مقام علیہ السلام کے مبارک نیزے پر چڑھا کر کوفہ کے گلی کوچوں میں پھیرا گیا تو اس وقت میں اپنے مکان کی کھڑکی میں کھڑا تھا۔ جب حضرت امام عالی مقام علیہ السلام کا سر مبارک میرے پاس سے گزرا تو مجھے سر مبارک سے یہ آواز سنائی دی۔ "تو گمان کرتا ہے بے شک اصحاب کہف اور رقیم ہماری نشانیوں میں سے عجیب تر تھے"۔ یہ آواز اتنی ہیبت ناک تھی کہ سنتے ہی میرے اوسان خطا ہو گئے اور میں پکار اٹھا کہ :۔

"قسم بخدا یہ سر مبارک تو شہزادہ عالی مقام کا ہے اور اس میں سے ایسے آواز کا نکلنا عجب سی بات ہے"۔

**پتھر سے تازہ خون نکلنا :** ۔ایک شخص عمرو زہری نامی ایک روز عبد الملک بن مروان کی محفل میں تھا کہ ولید نے اس سے پوچھا:۔" تم میں سے کون ایسا شخص ہے کہ جسے علم ہو کہ حضرت امام عالی مقام علیہ السلام کی شہادت کے روز بیت المقدس کے پتھروں کی کیفیت کیا تھی"؟ امام زہری نے کہا" میرے علم میں یہاں تک ہے کہ اس روز جس پتھر کو بھی اٹھایا جاتا تو اس کے نیچے سے تازہ خون نکلتا تھا"۔

**آسمان سے خون کا برسنا :** ۔مروی ہے کہ جب حضرت امام عالی مقام علیہ السلام شہید ہوئے تو آسمان سے خون برسنے لگا اور ہر شے خون سے لت پت ہو گئی نیز آسمان کئی دن تک خون سے لت پت رہا۔

# قسط 49 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم قارئین آپکی روحانی معلومات کے پیش نظر اپنے ذاتی روحانی مشاہدات قارئین تحفہ روحانیات کی خدمت میں اس انداز سے پیش کر رہے ہیں کہ آپ ان واقعات سے کچھ نہ کچھ سیکھ سکیں یعنی کس موقع پر کس سورۃ مبارکہ یا کس وظیفہ کو کس طریقہ سے پڑھنا ہے کہ وہ مسئلہ حل ہو جائے۔

اس مضمون کو شائع کرنے کا دوسرا مقصد آپ کی روحانی تربیت کرنا بھی مقصود ہے۔ میں شکریہ ادا کرتا ہوں اُن تمام دوستوں کا جنہوں نے رابطہ کر کے اس مضمون کی اہمیت کا احساس دلوایا۔ جیسا کہ تحفہ روحانیات کے قیمتی صفحات کے پیش نظر اگست میں ہم یہ مضمون شائع نہ کر سکے تو اس ماہ لاتعداد قارئین نے رابطہ کیا اور دوستوں نے اس بات کا اصرار کیا کہ آپ بیشک دوسرے مضامین آئندہ ماہ کیلئے ڈال دیا کریں لیکن ہمیں اس مضمون کا بے چینی سے انتظار رہتا ہے ہم ان صفحات کو اپنے روحانی استاد کی تربیت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اس بات کا بھی زور دیا گیا کہ کتابی شکل میں ان مضامین کو شائع کیا جائے تا کہ ہم اور آئندہ آنے والی نسلیں روحانی استفادہ کر سکیں۔ قارئین کی اس خواہش کا بھی احترام کیا جا رہا ہے ان شاء اللہ جلد کتابی شکل میں یہ مضامین آپ کو ملیں گے۔

محترم قارئین جنات بارے پہلے بھی چند مضامین اُن کے واقعات تشخیص اور علاج سے متعلق انہی صفحات پر شائع کر چکے ہیں لیکن کچھ خاص دوستوں نے اس قسم کے اور بھی واقعات اور ایسے مریضوں کے علاج کا طریقہ کار معلوم کیا ہے۔ جنات کے علاج بارے چند مختصر روحانی مشاہدات قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ ضرور پسند آئیں گے۔

گرمیوں کی شام تھی اور ملتان میں جون جولائی کا مہینہ آپ خود تصور کر سکتے ہیں اور یہ وہ ایام ہوتے ہیں جن میں رات اور دن سخت گرمی کے رہتے ہیں۔ گرمی کی شدت اس قدر کے اگر آپ شام کے وقت سایہ دار درختوں کے نیچے سے گزریں تو وہاں آپکو لاتعداد پرندے گرمی کی وجہ سے مرے ہوئے ملیں گے۔ گرمی اس قدر پڑتی یعنی تہجد اور بوقت فجر گرمی پسینہ کی وجہ سے ہی آنکھ کھلتی۔ یہ وہ وقت تھا جب مکتبہ روحانیات باقاعدہ دفتری شکل میں قائم کیا گیا ماہنامہ تحفہ روحانیات اور مزمل روحانی جنتری 2006ء کی پہلی اشاعت قریب تھی۔ ایک دوست جس کی فیکٹری تھی میرے پاس بڑی گھبرائی ہوئی حالت میں آئے ان کے ساتھ ایک دوسرا شخص تھا جس کا تعارف انہوں نے کروایا کہ یہ ہمارے سٹاف میں سے ہے۔ فیکٹری میں ہم نے یہ ایک کمرہ مختص کیا ہے کام کرنے کے بعد یہ لوگ شام کے وقت غسل کر کے اپنا لباس تبدیل کر لیتے ہیں مگر ابھی کچھ دیر پہلے اس کے جسم کا نچلا حصہ بالکل بے جان ہو گیا اس کا دل بیٹھا جا رہا ہے اور سمجھ نہیں آتی کہ کیا کروں اچانک آپ کا خیال آیا کیونکہ جب اسکی یہ حالت ہوئی اس کے بعد سے اب تک یہ گم سم ہے۔

اچھا یہ مجھے بتائیں کہ کیا اس سے پہلے بھی اس قسم کی حالت آپ کے کسی ورکر کے ساتھ ہوئی یا یہ پہلا واقعہ ہے۔ اس دوست کے ساتھ بیٹھے ہوئے ملازم کی طرف اشارہ کرتے ہوئے پوچھا!

نہیں حضرت یہ پہلا واقعہ ہے ابھی آپ اس کی حالت دیکھیں ذرا آپکو پتہ چل جائیگا کہ یہ کس قدر خوفزدہ اور ڈرا ہوا ہے۔ اُن صاحب نے اُس ملازم کے کاندھے پر ہاتھ رکھتے ہوئے کہا جیسے کہ اُسکو حوصلہ دے رہے ہوں۔

اچھا گھبرانے کی کوئی بات نہیں اللہ کے کلام میں بڑی طاقت ہے شیاطین اور جنات آپکو کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتے۔ میں نے اُنہیں حوصلہ دیا اُس ملازم کو ساتھ دوسری جائے نماز پر بیٹھنے کیلئے کہا اور خود کچھ فاصلہ پر دوسری بچھی ہوئی جاء نماز پر یہ جاننے کیلئے گیا کہ آخر ماجرا کیا ہے۔

مراقبہ کی حالت میں جنات کی طرف سے پیغام آیا کہ آپ ان لوگوں کو منع کریں کہ وہ اس کمرہ میں کپڑے تبدیل نہ کیا کریں کیونکہ اس کمرہ میں ہمارا خاندان آباد ہے۔ ان لوگوں کی وجہ سے ہمیں سخت تکلیف ہوتی ہے۔ جنات کے سردار کی جانب سے یہ پیغام سُن کر اُسے مطمئن کیا گیا کہ ان شاء اللہ آئندہ اس کمرہ میں آرام ضرور کریں گے لیکن کپڑے تبدیل نہ کئے جائیں گے۔

مراقبہ کی حالت سے واپس آنے کے بعد متاثرہ شخص کو 3 بار سورۃ مزمل پڑھ کر دم کیا اور اُسکا ڈر اور خوف ختم کرنے کیلئے 7 بار با آواز درود مزمل پڑھ کر پھونک دیا۔ پھر ایک پانی پر دوبارہ سے سورۃ مزمل پڑھی اور اُسے پینے کیلئے دیا اور واپس اپنی نشست پر آ گئے۔ 2 یا 3 منٹ گزر پائے کہ وہ شخص بہتر ہو گیا۔ جب اُن صاحب نے اس سے پوچھا فرقان اب بتاؤ طبیعت

کیسی ہے تو اُس نے کہا کہ اب بہتر ہے۔

ان صاحب نے کہا کہ حضرت آپ کا بہت بہت شکریہ مجھے آپ بتائیں گے کہ آخر مسئلہ کیا تھا؟

دیکھیں بھائی صاحب مجھے آپ کا نام تو نہیں معلوم؟

حضرت مجھے ملک علیم کہتے ہیں۔ قریب ہی میری فیکٹری ہے کبھی آپ میرے پاس تشریف لائیں۔

اچھا ملک صاحب! بات یہ ہے کہ جس کمرہ میں یہ لوگ غسل کرتے اور کپڑے تبدیل کرتے ہیں وہاں پر جنات کا ایک خاندان موجود ہے اُس خاندان کی جانب سے ناپسندیدگی کا اظہار کیا گیا وہ جنات یہ چاہتے ہیں کہ یہ لوگ یہاں کپڑے تبدیل نہ کریں ہاں آرام کی غرض سے اس کمرہ کو استعمال کر سکتے ہیں اب اُن سے وعدہ کرلیا ہے کہ یہ لوگ آئندہ یہاں کپڑے تبدیل نہ کریں گے۔

جی بہت بہتر حضرت صاحب مجھے بھی یہاں پر فیکٹری بنائے 3 ہفتے ہوئے ہیں آج دوسرا یا تیسرا دن ہے کہ میرے ملازمین نے کہا کہ شدید گرمی سے ہم تھک جاتے ہیں شام کو غسل کے بعد ہم یہاں پر کپڑے تبدیل کر کے آرام کرلیا کریں گے جس کی میں نے اجازت دے دی۔

جب اس متاثرہ شخص کے چہرہ کو دیکھا گیا تو اُس نے کچھ بولنے کی ہمت کی اور کہنے لگا کہ شاہ صاحب مجھے تو کچھ بھی نہیں ہوا تھا میرا تو بلڈ پریشر لو ہوگیا تھا بہر حال اُسکو دم کیا ہوا پانی دیا اور جانے کی اجازت دے دی۔

اگلے روز شام اُسی وقت یعنی ساڑھے چار بجے پھر وہ شخص اُسی ملازم کو لے کر آیا اور کہا کہ حضرت آج تو اس کی حالت بہت غیر ہوگئی ہے وہ بری طرح کانپ رہا تھا اور چیخ رہا تھا کہ مجھے کچھ ہوگیا ہے یا کچھ ہونے والا ہے مجھے بچالو۔

ملک علیم صاحب کیا آپ نے اپنے ورکروں کو منع نہ کیا تھا کہ اُس کمرہ میں اپنے کپڑے تبدیل نہ کیا کریں۔

کیوں نہیں حضرت میں نے تو اُسی وقت سب ورکرز کو بلا کر سختی سے منع کر دیا تھا باقی تو باز آگئے مگر اس نے اُسی کمرہ میں دوبارہ سے کپڑے تبدیل کیئے کافی دیر ہوئی جب یہ باہر نہ آیا جا کر دیکھا تو یہ بری طرح کانپ رہا تھا اس کے دونوں ہاتھ اپنی ٹانگوں پر تھے چہرے پر خوف اور دہشت تھی ۔ ملک صاحب نے یہ سب باتیں بہت جلدی جلدی بول دی جیسے کہ وہ بھی بہت گھبرائے ہوئے ہیں۔

میں نے اُس متاثرہ شخص کی طرف دیکھتے ہوئے کہا کہ کل تو تمہارا بلڈ پریشر لو تھا آج بھی بلڈ پریشر لو ہوگیا ہوگا جا کر کسی ڈاکٹر سے دوائی لے لو۔

تو اُس نے کہا کہ نہیں کل بھی میرا بلڈ پریشر لو نہیں ہوا تھا مگر آج حالت زیادہ خراب ہے خدا کے واسطے کچھ کریں اُن چیزوں نے میرا نچلا حصہ اس قدر جکڑا ہوا ہے کہ میری جان نکلی ہوئی ہے۔

مراقبہ کی حالت میں اس خاندان کے سردار کو حکم دیا کہ وہ اس کا جسم اور روح چھوڑ دے اور اچھا کیا کہ تم نے اس کو سبق سکھایا۔ اب یہ دوبارہ غلطی نہ کریگا تم اسکو ایک موقع اور دے دو۔ جس پر وہ رضامند ہوگئے اور کہا کہ اگر آپ نہ ہوتے تو ہم اس کو اچھا سبق سکھاتے کہ دوبارہ اُس کمرہ میں بھی داخل نہ ہوتا۔

چند ہی لمحوں میں اس کی حالت بہتر ہوگئی سورۃ مزمل 5 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اسکو دیا گیا۔ اُس نے وہ پانی ایک ہی سانس میں پی لیا۔

2 یا 3 منٹ بھی گزر نہ پائے کہ اُسکی حالت بہتر ہوگئی وہ بہت سہما ہوا تھا آخری بار اُسے تنبیہ کی گئی کہ اگر تم نے اب غلطی کی تو پھر میں کچھ نہیں کر سکتا اس بار اُس نے معافی مانگی اور کہا کہ میں جنات وغیرہ پر یقین نہیں رکھتا تھا لیکن اب مجھے یقین ہوگیا ہے کہ ان کا وجود ہے کیونکہ میں نے اپنے گرد 3 سے 4 سائے خود دیکھے اور پھر اُن سایوں نے مل کر میری ٹانگیں اور نچلا دھڑ مضبوطی سے دبوچ لیا تھا جب آپ نے مراقبہ کی حالت میں اُن کو ایسا کرنے سے منع کیا تو یوں لگا کہ جیسے مجھے آزادی مل گئی۔

اب تم ایسا کرو کہ ہر وقت کلمہ استغفار کا ورد کرو دوبارہ سے اُس کمرہ میں آرام کی غرض سے جانا لیکن کپڑے تبدیل نہ کرنا اور اب غلطی ہوئی تو اس کی گنجائش بالکل نہ ہے اور جنات تمہیں سخت مصیبت میں ڈال دیں گے۔

نہیں شاہ صاحب اب تو ہرگز ایسی غلطی نہ ہوگی آپ نے سمجھا دیا دراصل میں تو یہ ہی سمجھ رہا تھا کہ میرا بلڈ پریشر لو ہوگیا ہوگا۔ مجھے رات کو یہ لوگ تنگ نہ کریں تو برائے مہربانی مجھے ایک نقش حفاظت کا بھی دے دیں کہیں ایسا نہ ہو کہ میں دوبارہ کسی مصیبت یا پریشانی میں پھنس جاؤں۔

اس متاثرہ شخص کو لوح حصار تین دن بعد تیار کر کے دی گئی جب تک کیلئے سورۃ مزمل کا دم کیا ہوا پانی اُس کو پینے کیلئے دیا گیا۔

ملک صاحب نے شکریہ ادا کیا اور آئندہ بھی ملاقات کا کہہ کر چلے گئے ابھی اس واقعہ کو ایک ہفتہ بھی گزر نہ پایا تھا کہ صبح 10 بجے کے قریب ملک صاحب بہت گھبرائے ہوئے آئے اُن کے کپڑے پسینہ میں تر تھے جیسا کے کوئی بڑا نقصان ہوگیا ہو منہ سے الفاظ نہیں نکل رہے تھے۔

مکتبہ روحانیات کی ٹیم کا ایک رُکن اُنکو ہمراہ لے کر میرے پاس آیا ملک صاحب خوف کے مارے کھڑے لرز رہے تھے اتنی بڑی مونچھیں اور رعب دار شخصیت کا مالک اس طرح سے خوفزدہ ہو بات سمجھ بھی آ رہی تھی کہ مسئلہ زیادہ خراب ہے۔

(باقی آئندہ)

# ملکی سیاست نجوم کے آئینہ میں

تحریر:۔ آسٹرولوجسٹ حکیم عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

## وزیر اعظم عمران خان صاحب کا زائچہ حلف برداری پاکستان کے تجدیدی زائچہ پر ایک نظر

### زہرہ چھٹے گھر کا حاکم ہے جسکے اثرات کی وجہ سے بڑے پیمانے پر تبدیلیاں، عدلیہ کے سخت فیصلے یا مزید گرفتاریاں متوقع ہیں

محترم قارئین! امید ہے کہ آپ کو یاد ہوگا ہم نے جولائی کے رسالے میں اپنے انٹرویو میں ملک میں ہونے والے الیکشن اور کس پارٹی کا پلہ بھاری ہوگا اسکی وضاحت کی تھی اور ہم نے واضح کیا تھا کے عمران خان صاحب ایک اعلٰی مقام حاصل کر لیں گے اور شہباز شریف صاحب مشکلات کا شکار ہونگے موجودہ صورتحال آپ کے سامنے ہے، شائقین نجوم کے لیے ویدک آسٹرولوجی کے اے، ایس، ایف سسٹم کے مطابق ہم زائچہ پاکستان و وزیر اعظم اور انکا زائچہ حلف برداری اور آنے والے اوقات میں سیارگان کی ٹرانزٹ پوزیشن کو مدنظر رکھ کر صورتحال کا جائزہ لیں گے۔

پاکستان کے تجدیدی زائچہ پر بات کی جائے تو طالع برج ثور 3 درجہ 33 دقیقہ پر طلوع ہوا طالع کا ضلعی حاکم سیارہ زہرہ اپنے بنیادی مول ترکون چھٹے گھر برج میزان کا حاکم ہو کر فعلی منحوس ہے۔ طالع ثور کیلئے منحوس اثر رکھنے والے سیارے راہو، کیتو کے ساتھ ساتھ، زہرہ، مشتری و مریخ ہیں کیونکہ انکے مول ترکون برج بالترتیب زائچہ کے 12,8,6 گھر ہیں جب بھی ٹرانزٹ پوزیشن میں یہ سیارے آپس میں یا مختلف گھروں کو ناظر ہونگے تو سخت قانونی اقدام، ملک میں مشکلات اور منفی اثرات نمایاں ہونگے اور سعد اثر رکھنے والے سیارے قمر، شمس، عطارد و زحل ہیں جو کہ ٹرانزٹ پوزیشن اور اپنے ادوار میں اپنی قوت کے مطابق اچھا یا درمیانہ سعد اثرات دیں گے۔ زائچہ پاکستان کی موجودہ صورتحال کو دیکھا جائے تو سیارہ مشتری کا دور اکبر (مہادشا) اور سیارہ زہرہ کا دور اصغر (انتر دشا) جاری ہے جو کے 2019 تک جاری رہے گا یہ دونوں سیارے زائچہ پاکستان میں فعلی منحوس ہو کر کمزور پوزیشن میں نویں اور

زائچہ پاکستان




ساتویں گھر میں موجود ہیں آنے والے مہینوں میں ٹرانزٹ پوزیشن کو دیکھا جائے تو حالات میں سختی نمایاں نظر آتی ہے آٹھویں گھر کا حاکم مشتری 11 اکتوبر کو ساتویں گھر عقرب میں داخل ہوتے ہی زائچہ کے خانہ 1.3.7.11 کو ناظر ہو کر متاثر کرے گا یہ نظر مکمل طور پر 28.27 اکتوبر کو بنے گی اس دوران اسمبلی میں کوئی ہنگامہ ہوسکتا ہے اسکے علاوہ ایسے اقدامات و فیصلے ہو سکتے ہیں جو کہ ناپسند ہوں اسکے ساتھ ساتھ غیر ملکی معاملات وتجارت ڈسٹرب ہونگے خارجہ پالیسی کے حوالے سے بھی مسائل وتنازعات کا سامنا رہے گا ایک ٹینشن کی فضا قائم رہے گی البتہ جب مشتری کی نظر ہٹے گی تب جا کر معاملات میں اعتدال آنا شروع ہوگا۔ اسی طرح فعلی منحوس زہرہ بحالت رجعت چھٹے گھر اپنے برج میزان میں یکم نومبر سے اپنے اور بارہویں گھر سے نظر بنائے گا اور مکمل نظر 5 نومبر کو اور 11 نومبر سے زہرہ ایک ہی درجہ پر اسٹیشنری پوزیشن پر آجائے گا اور اسی حالت میں 16 نومبر کو مستقیم ہوگا زہرہ اس درجہ پر 22 نومبر تک رہ کر ایک بار پھر 27 نومبر کو کامل نظر بنائے گا اسکے علاوہ راہو کیتو بھی 16 نومبر سے زائچہ کے مختلف گھروں کو ناظر ہو کر متاثر کرنا شروع کریں گے یہ نظر 4 دسمبر کو کامل ہوگی راہو وکیتو کی یہ پوزیشن اگلے سال تک برقرار رہے گی۔ زہرہ چھٹے گھر کا حاکم ہے جو کہ سول ملٹری اسٹیبلشمنٹ اور عدلیہ کے فیصلوں کا گھر ہے اسکے اثرات کی وجہ سے بڑے پیمانے پر تبدیلیاں آسکتی ہیں عدلیہ کے سخت فیصلے سزائیں یا مزید گرفتاریاں متوقع ہیں زہرہ کی بارھویں گھر پر نظر بیوروکریسی اور بیرون ملک کی خفیہ سازشوں کے خطرات سے آگاہی دیتی ہے دعا ہے کہ اللہ پاک ملک وقوم کی ہر طرح سے حفاظت فرمائے آمین۔

زائچہ حلف




زائچہ محترم وزیر اعظم عمران خان




محترم قارئین وزیراعظم جناب عمران خان صاحب کے پیدائشی زائچہ پر بات کی جائے توانکا طالع برج میزان کے 25 درجہ پر طلوع ہے طالع کا مالک سیارہ زہرہ نے زائچہ کے پہلے گھر میں موجود ہوکرایک طاقتور پوزیشن حاصل کرلی زہرہ پرکسی فعلی منحوس سیارے کی نظر بھی نہیں اور درجاتی لحاظ سے بھی مضبوط ہونے کی بنا پرایک طاقتور ملاویا یوگ بنارہا ہے جسکی وجہ سے مختلف کاموں میں آسانیاں اورخوش قسمتی ہمیشہ ان کے مقدر میں رہیں۔اس کے علاوہ نوامسا اور دسمسا چارٹ میں بھی زہرہ اچھی جگہ واقع ہے دسمسا میں شرف یافتہ ہے واضح رہے کہ دسمسا چارٹ کوکسی کی پیشہ وارانہ معاملات کا جائزہ لینے کے لیے دیکھا جاتا ہے۔مشتری ومریخ ایک دوسرے کے گھروں میں بیٹھ کرایک اہم سعد یوگ بنارہے ہیں زائچہ کی مجموعی صورت حال سے قطع نظر کرتے ہوئے موجودہ صورتحال وسیاروں کے فعال ادوارکودیکھا جائے توپیدائشی زائچہ میں مشتری کا دوراکبراور پانچویں گھر کے مالک سیارہ زحل کا دوراصغر(انتر دشا) چل رہا ہے زحل پیدائشی زائچہ میں بارہویں گھر میں تحت الشاع ہے اورفعلی منحوس عطارد سے قریبی قران اور راہو کی نظر سے متاثر ہے زحل کا متاثر ہونا،محبت کے معاملات میں ناکامی،مختلف اسکینڈل،اولاد سے دوری،اپنے مقصد کوحاصل کرنے کے لیے ہرطرح کی حکمت وظیفی،اور بعض غلط فیصلوں کا سبب بنا۔حالیہ زحل کا یہ دور مئی 2019 تک رہے گا اور ٹرانزٹ میں زحل تیسرے ایکشن و پہل کاری کے گھر میں موجود ہے اسکے علاوہ 29 اکتوبر کوفعلی منحوس عطارد کا مشتری سے قران اور زہرہ کا تحت الشاع ہونا مزید 5 نومبر سے 15 تک راہو کی مشتری پرنظراور نومبر ہی میں مشتری کا تحت الشاع ہونا یہ سارے عوامل صحت کی خرابی اور مزید ایسے اقدامات کیے جانے کونظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔وزیراعظم صاحب کے زائچہ حلف برداری کودیکھا جائے تو حلف برداری کا یہ وظیفہ 18 اگست صبح 10:18 پرشروع ہوا،اور 10:24 پراختتام پذیر ہوا موجودہ وقت کے مطابق برج میزان 2 درجہ پر طلوع ہے جسکا حاکم سیارہ زہرہ بارہویں گھر میں ہبوط یافتہ ہے جوکہ ایک کمزور پوزیشن ہے جسکی وجہ سے منصبی فرائض میں مشکلات اور رکاوٹیں واقع ہونے کی نشاندہی ہے مجموعی طور پرزائچہ میں سیاروں کی پوزیشن تسلی بخش ہے جس میں سب سے زیادہ اثر رکھنے والا سیارہ شرف یافتہ مضبوط مریخ ہے جوکہ راج کا یوگ بنارہا ہے یہ یوگ لیڈرشپ،قائدانہ صلاحیتیں اور ایسا اقتدار عطا کرتا ہے جس اقتدار میں سخت رویے اور انانیت جیسے مسائل جنم لیں کیونکہ یہ راج یوگ ہے تو ایسے یوگ کے حامل افراد اقتدار کوآسانی سے جانے نہیں دیتے اور مخالفین کے اعصاب ودماغ پے سوار ہوکر مقابلہ کرتے ہیں۔زائچہ کی صورت حال اپوزیشن کے سخت کردار کوبھی واضح کررہی ہے جووزیراعظم کے لیے مشکلات پیدا کرسکتی ہیں اس زائچہ حلف میں مشتری کا دوراکبراور قمر کا دوراصغر جاری ہے قمر زائچہ میں کمزور ہے جوکہ اپنے دور میں خاص فوائد دینے کی اہلیت نہیں رکھتا اس زائچہ کے مطابق سال 2019 تک مشکلات کی نشاندہی ہورہی ہے خاص کر دسمبر 2018 سے لے کر مارچ 2019 کے اسٹارٹ تک سخت ومشکل حالات پیدا ہوسکتے ہیں جب راہو وکیتو زائچہ حلف کے مختلف گھروں کوناظر ہونگیں اس وقت میں کئی حوالوں سے محتاط رہنے کی ضرورت ہے ایک طرف وزیراعظم کی عزت وساکھ کوخطرہ لاحق ہوسکتا ہے وہی اپوزیشن کے احتجاج میں شدت آسکتی ہے مگر واضح رہے ایسی ہی نظر عمران خان صاحب کے ذاتی زائچہ میں بھی مئی 2019 کے آخری ہفتے اور جون میں بنے گی جب راہو وکیتو کی مختلف گھروں میں نظر کے ساتھ بارہویں گھر کا حاکم فعلی منحوس عطارد زائچہ کے دوسرے وآٹھویں گھر کوشدید متاثر کرے گا دونوں صورتوں میں شدید مشکلات ورکاوٹیں اور کسی حادثہ کونظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔اسکے علاوہ زائچہ حلف میں جب شرف یافتہ مریخ کا دورشروع ہوگا تب حالات وزیراعظم صاحب کے حق میں ہونگیں اور وہ اپنے ارادوں میں کامیابی حاصل کرپائیں گے۔اللہ پاک سے دعا ہے کہ حکمرانوں کوملک وقوم کی اخلاص کے ساتھ خدمت کی توفیق عطا فرمائے اور تبدیلی بلاتفریق عوام کی خوشحالی میں نظر آئے نہ کہ حکمرانوں اور اعلی اقتدار کے لوگوں تک محدود رہے۔

محترم قارئین ہم دوست احباب کا شکریہ ادا کرتے ہیں جو ہمارے کالم پڑھ کر اور ہمیں کال کر کے ہماری حوصلہ افزائی فرماتے ہیں کچھ دوست اپنے من پسند سیاستدان کا زائچہ بنانے کا مشورہ دیتے ہیں، ہم انکی اس خواہش کا احترام کرتے ہیں مگر کسی بھی اہم شخصیت کی تاریخ پیدائش اور وقت معلوم کرنا ایک مشکل امر ہے اگر تاریخ پیدائش معلوم ہو بھی جائے تو وقت پیدائش کا مسئلہ ہوتا ہے ہماری عادت ہے کہ ہم اس معاملے میں اپنے استاد محترم سے مشورہ اور وقت و تاریخ پر تصیح کرواتے ہیں اسکے بعد حالات اور واقعات کو مدنظر رکھ کر زائچہ بنا کر پیش کیا جاتا ہے جس کے لیے محنت اور طویل وقت بھی درکار ہوتا ہے بہر حال ہمارے مستقل کالم پڑھنے اور علم نجوم کا شوق رکھنے والے ایک دوست اور قارئین کے لیے اگلے ماہ ہمارے آبائی ضلع سے تعلق رکھنے والے ایک اہم شخصیت پرنس آف پنڈی کے زائچہ پر مختصر روشنی ڈالی جائے گی۔

عزیزان من ستمبر میں لوح عطارد کا طریقہ کار لکھتے ہوئے عرض کیا تھا کہ یہ شرف کمزور ہے لہذا جن افراد کو لوح یا خاتم عطارد بنانی ہے وہ اب اوج عطارد میں وظیفہ کر سکتے ہیں اوج عطارد کے درجاتی تاریخ تو 12 اور 13 اکتوبر ہے مگر اس وظیفہ کو آپ 15 اور 16 اکتوبر میں بھی کر سکتے ہیں کہ جب عطارد وزہرہ قران میں ہونگے جستجو کرنے والے اہل علم وفن کیلئے یہ تاریخ قابل اعتراض نہیں البتہ متعصب لکیر کے فقیر اور بے تکی دلیل والے حضرات سے معذرت۔

# اکتوبر میں سیارے، ملکی سیاسی میدان

تحریر: چوہدری فیصل محمود (لندن)

محترم قارئین کرام! اکتوبر میں شمس کو ہبوط، عطارد کو اوج، اور مریخ درجہ حضیض سے گزریگا۔ 07 تا 20 اکتوبر ملکی سیاست کیلئے اہم ثابت ہو سکتے ہیں کیونکہ ان ایام میں 11 اکتوبر کو زہرہ مریخ تربیع قائم ہوگی۔ بوقت درجہ تربیع زہرہ حالت رجعت میں ہے۔ 12 اکتوبر عطارد زحل تسدیس ہے اور 16 اکتوبر عطارد زہرہ قران کی وجہ سے نو منتخب حکومت کو کئی مسائل کا سامنا پڑ سکتا ہے۔ یہ خاص ایام اس وجہ سے بھی ہیں کہ جذباتی فیصلوں پر عطارد زہرہ قران اثر انداز ہوتا ہے۔ بوقت قران حکومت وقت صدر یا وزیر اعظم کوئی بھی ایسا جذباتی بیان نہ دیں جو کہ بعد میں ان کے گلے پڑ جائے لیکن ایسا ہونا زیادہ نظر آتا ہے اور ہو سکتا ہے کہ اچانک تبدیلیوں اور سازشوں کا سیارہ ان سے یہ سب کچھ کروا جائے۔ حالات ان ایام میں اچھے نظر نہیں آتے شمس کا درجہ ہبوط پر آنا اور اسی وقت میں مریخ کا بھی درجہ حضیض سے گزرنا اس بات کا عندیہ دیتا ہے کہ کوئی بڑا حادثہ رونما ہو سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ملک کو اپنے حفظ وامان میں رکھے اور اس خونی حادثہ سے ہم سب کو محفوظ رکھے۔ سیارگان کے درمیان ایسی نظرات اور درجات قائم ہو رہے ہیں کہ جن میں کشیدگی بڑھنے کا خطرہ ہے حکومتی جماعت ہو یا اپوزیشن صبر وتحمل سے کام لینا ہوگا ورنہ دشمن اپنے ناپاک ارادں میں کامیاب ہوتا نظر آ رہا ہے۔ سوشل میڈیا پر دشمن کی چالیں بے نقاب ہو جائیں گی۔

سیارہ مشتری زائچہ کے خانہ 5 پر عقرب کا ہو کر قابض ہے۔ مشتری کے یہ آخری درجات دشمن کی کاروائیوں کو بے نقاب کرتے نظر آ رہے ہیں مگر اس دوران عوام پر مہنگائی کا طوفان بھی آ سکتا ہے۔ اشیاء خورد و نوش یا بنیادی ضروریات کی اشیاء کی قیمتیں بھی بڑھ جانے کا اندیشہ ہے چند اہم سیاسی راہنما جو کہ اپنے جماعتوں کے اہم منصب پر فائز ہیں بالخصوص حکومتی جماعت کے اہم سیاسی راہنما ہر لحاظ سے محتاط رہیں کوئی حادثہ رونما ہونے کا امکان ہے۔

اکتوبر کا پورا ماہ ملے جلے اثرات ظاہر کرتا ہے لیکن آخری عشرہ کچھ بہتری کے اشارے بھی دے رہا ہے۔ وزیر اعظم عمران خان نیازی ذاتی مفادات کو بالائے طاق رکھ کر کچھ نئے منصوبوں کے شروع کرنے کا بھی حکم دے سکتے ہیں۔ آخری عشرہ میں وزیر اعظم کی مصروفیات میں اضافہ ممکن ہے یہ بھی ممکن ہے کہ بیرون ملک کا دورہ کرنا پڑ جائے اور یہ دورہ جدید ٹیکنالوجی کا ملک میں استعمال اور اس ٹیکنالوجی سے ملکی منصوبوں کو متعارف کروانا بھی مقصد ہو سکتا ہے۔ سیارگان کی نشست اور نظرات سے اس بات کا بھی عندیہ ہے کہ وزیر اعظم عمران خان اپنے ہمراہ بہت مختصر لوگوں کو لے کر جائیں۔ وزیر اعظم کے اس ماہ کے دوروں سے تعلقات بہتر ہونگے جس کے مثبت اثرات ملکی معشیت پر اثر انداز ہو سکتے ہیں اور ملکی مزید ترقی کی طرف گامزن ہوگا۔

زائچہ میں مریخ دلو کا ہو کر آٹھویں پر قابض ہے۔ دلو میں مریخ کو حضیض ہے یہ تو واضح اشارہ ہے کہ کچھ نہ کچھ بڑی گڑ بڑ ہونے کو ہے۔ ملک کو انتشار اور دشمنوں کے ناپاک ارادوں سے بچانے کیلئے ضروری ہے کہ قبل از وقت ہوشیار رہا جائے اور بہتر لائحہ عمل تیار کیا جائے۔

کسی بھی حادثہ یا پریشانی سے بچنے کیلئے اکتوبر میں ہر برج کے افراد اپنا صدقہ ضرور دیں ضروری نہیں کہ سیارگان کا اتار چڑھاؤ اور غیر مناسب درجات صرف سیاست دانوں کو ہی متاثر کریں۔

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## زہرہ تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعرات | 11 | 07:10 تا 08:08 | 13:58 تا 14:56 | شمال مغرب | 20:56 تا 21:58 | شمال مشرق |

### حاسدین کو مرتبہ سے گرائیں

(مقصد عمل) ستاروں کی نظر کی ابتداء میں حاسدین اور مخالفین کو اپنے مرتبہ سے گرانے کے لیے یا ان کو ذلیل کرنے کے لیے وظیفہ کیا جاسکتا ہے۔ یاد رہے کہ عام حالات کے چھوٹے موٹے اختلافات کی بناء پر یہ وظیفہ نہ کیا جائے اگر بہت بڑی مجبوری ہو یا حاسدین ومخالفین سے آپ پریشان ہوں ان سے بچاؤ کا کوئی طریقہ نہ ہو تو آپ اس وظیفہ کو کرسکتے ہیں۔

(وظیفہ) 1 تسبیح استغفار 3 عدد لیموں اور ہر لیموں کے لیے 13 عدد سوئیاں پاس رکھیں ہر سوئی پر ایک بار سورہ کوثر پڑھیں اور لیموں میں پیوست کر دیں اسطرح سے ہر لیموں میں 13 سوئیاں پیوست ہونگی اور ایسے ہی 3 لیموں آپ بنائیں گے 1 لیموں کو آپ مخالفین کے گھر یا عمارت میں پھینک دیں دوسرا لیموں قبرستان میں دفن کر دیں اور تیسرا لیموں کسی کھنڈر مکان کے اندھیرے کمرے میں رکھ دیں ان شاء اللہ آپ کا دشمن مقہور ہوگا حاسدین اور مخالفین پر آپ غالب آئیں گے اس وظیفہ میں بسم اللہ اور درود شریف نہیں پڑھنی پڑھتے وقت اپنے مخالفین کا مکمل تصور ذہن میں رکھیں۔ بعد میں 500 روپے کی نمکین چیز بچوں میں تقسیم کر دیں، وظیفہ کے دوران کھٹی یا کڑوی شے منہ میں لازمی رکھیں۔

## عطارد تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 12 | 07:10 تا 08:08 | 13:58 تا 14:56 | شمال مشرق | 23:00 تا 00:00 | شمال |

### ترقی ملازمت

(مقصد وظیفہ) ایسے ملازم پیشہ افراد جو کہ ترقی کہ خواہ ہوں اور کسی بھی صورت کوئی بھی اُمید نظر نہ آتی ہو اس وظیفہ سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

(وظیفہ) دیئے گئے وقت میں **یا رافع** کا ورد 4000 بار پڑھیں آنکھیں بند اور دل کی طرف مکمل توجہ ہو ذہن میں اپنے مقصد کی طرف دھیان ہو بعد ورد اپنے لب سے اپنی پیشانی پر شہادت کی انگلی سے اس اسم کو لکھیں اور آسمان کی طرف پھونک دیں اول آخر درود شریف 19 بار پڑھیں پھر سجدہ میں جاکر اپنے مقصد کی دعا کریں ان شاءاللہ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی۔

نقش بنانے کیلئے **یا رافع** کے عدد 351 سے نقش مربع بادی پُر کریں اور اسے ہمیشہ اپنے پاس رکھیں آخر میں اس نقش کے اپنا مقصد اور مطلب لازمی لکھیں۔

## عطارد قران زہرہ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 16 | 08:10 تا 10:05 | 14:51 تا 16:46 | جنوب مغرب | 21:54 تا 23:59 | مغرب |

### خاتمہ بندش نکاح

(مقصد وظیفہ) اس وظیفہ سے ایسے لوگ فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ کسی بھی مطلوبہ شخص سے شادی کے خواہش مند ہوں یا ان کی شادی میں رکاوٹیں ہوں یا نکاح کی بندش کی گئی ہو۔ یہ وظیفہ ایک طلسم پر مبنی ہے۔ طلسمات میں ایک خاص قوت ہوتی ہے جو کہ فوری اثر انداز ہوتے ہیں۔

(وظیفہ) قبل از وقت چھوٹی مکھی کا شہد حاصل کرلیا جائے۔ اول 20 بار درود شریف + اسم "یاودود" کا ورد 4000 بار +20 بار درود شریف + 7 قطرے اپنے خون کے شہد میں حل کر کے رکھ لیں۔ جس شخص کو اپنے تابع کرنا ہو اس کو یہ شہد کھلا دیں ہمیشہ کے لئے مسخر ہو جائے گا ہر طرح کا حکم بجا لائے گا۔ اس کو ناجائز ہرگز استعمال نہ کریں۔

## عطارد تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 19 | 07:13 تا 08:10 | 13:54 تا 14:51 | شمال مغرب | 20:51 تا 21:54 | شمال مشرق |

### کاروباری بندش کرنا

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی اس نحس نظر کے تحت مخالف پر بندش کاروبار ڈالنا

یا اہل قلم کا قلم بند کرنا یا دشمن کی دماغی قوتوں کو بند کرنے کیلئے وظیفہ کیا جاسکتا ہے نیز دشمن پر کسی بھی قسم کا غلبہ دباؤ یا مصیبت و آفت طاری کرنے کیلئے وظیفہ کی قوت سے کام لیا جاسکتا ہے لیکن یاد رہے کہ مذکورہ وظیفہ کے تحت موکلات و جنات سفلی اس قدر غضب ناک ہوتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بلا وجہ یا معمولی سی رنجش کی بناء پر کسی کو ناحق پریشان کرے گا تو اس کی روحانی قوت کے تحت وہ شخص ایسی مصیبت اور پریشانی میں گرفتار ہوگا کہ تا حیات جان بخشی نہ ہوگی۔

(وظیفہ) درج بالا ساعتوں میں سہہ جانور کا کانٹا جو کہ قبل از وقت مہیا کیا گیا ہو۔ لیموں کا عرق حاصل کریں بھوج پتر یا سیاہ کپڑے پر اس عرق کی سیاہی سے اس کانٹے کو بطور قلم استعمال کریں۔ مربع آتشی خاکی چال کا 306 عدد رفتار سے بالا کشر پُر کریں۔ نیچے مقصد تحریر کریں۔ دشمن کا پہنا ہوا کپڑا یا بال مل جائے تو وہ اُس میں لپیٹ دیں۔ اب ایک لیموں کو کاٹ کر اس کے درمیان میں سہہ کا نٹا پروتے ہوئے قبرستان میں دفن کر دیں۔ جس شخص کے لیے درج بالا ساعت میں بدعا کی جائیگی۔ اُس پر ویسے ہی مصیبت و عذاب نازل ہوگا لیکن قارئین اس وظیفہ کو بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔ قبل از وظیفہ استخارہ لازمی کریں کیونکہ وظیفہ نہایت سخت ہے استخارہ میں اجازت وظیفہ ملے تو شوق سے کریں ورنہ دشمن کو معاف کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

**نوٹ** یہ وظیفہ عام ہرگز نہیں صرف اہل علم کی خدمت میں اس نیت سے پیش کیا جارہا ہے کہ بوقت اشد ضرورت ظالم و جابر شخص کیلئے کیا جاسکے۔

## زھرہ تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 24 | 08:13 تا 09:10 | 11:58 تا 12:55 | مغرب | 18:40 تا 19:44 | جنوب |

### مفت کی دولت حاصل کرنا

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے یا بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جو کہ اثاثہ مال و جائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں وظیفہ کر سکتے ہیں۔

(وظیفہ) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں **یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق آلر بحق المر** تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے مالی یا روحانی یا والدہ سے وراثتی جائیداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔ الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کر دے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شاءاللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ و آیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کر کے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کر کے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باقی وظیفہ ورد درج بالا طریقہ سے کریں۔

## زھرہ قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 26 | 06:21 تا 07:17 | 14:47 تا 15:44 | شمال مغرب | 22:55 تا 23:58 | شمال مشرق |

### تسخیر امراء

(مقصد وظیفہ) اس نظر کے تحت کسی دولت مند شخص کی تسخیر باندھنے کیلئے یا مسلط امراض دل و جگر کیلئے یہ وظیفہ کئے جاسکتے ہیں لیکن وظیفہ شروع کرنے سے قبل استخارہ لازمی کریں اگر ذیل کے وظیفہ کو ناجائز استعمال کیا تو سخت رجعت کا خطرہ ہے۔

(وظیفہ) تانبہ کی تختی پر **یا مذل یا منتقیم یا جبار یا قھار** کے عدد شمسی برآمد کریں۔ ایسے ہی دشمن کے نام کے عدد شمسی بھی حاصل کریں۔ جس مقصد کیلئے نقش بنانا ہو اس مقصد کے عدد شمسی بھی برآمد کر کے ان میں قانون کے عدد 900 کا اضافہ کریں۔ کل مجموعہ اعداد کو مربع آتشی معکوس سے پُر کریں۔ سرخ کپڑے میں لپیٹ کر ریت سے بھرے ڈبہ کے درمیان رکھ کر آگ پر رکھ دیں یا تندور میں دفن کر دیں۔ ان شاءاللہ مطلوبہ مقصد جلد حاضر ہوگا۔ ایک بار پھر تنبیہ کئے دیتا ہوں کہ درج بالا وظیفہ معمولی رنجش کی بناء پر ہرگز استعمال نہ کریں۔ استخارہ کر کے وظیفہ شروع کریں

## شمس تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 28 | 06:21 تا 07:17 | 12:55 تا 13:51 | شمال | 19:44 تا 20:47 | مشرق |

### خاتمہ بندش روزگار

(مقصد وظیفہ) ستاروں کی اس نظر کے تحت روزگار کی بندش ختم کرنے اور اپنی جائز خواہشات کی تکمیل کیلئے وظیفہ کیا جا سکتا ہے۔ محترم قارئین وظیفہ سے قبل اور بعد صدقہ لازمی دیں۔

(وظیفہ) اس وظیفہ میں اسم اعظم **یا باسط** 720 بار کریں اگر نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں تو مثلث آبی کا نقش بنائیں عدد اسم **باسط** 72 ہیں۔ اسی اسم کے چاروں عناصر کے نقش بنائیں۔ نقش خاکی چال اپنے پاس رکھیں۔ باقی تینوں نقش اپنے اپنے عناصر میں استعمال کر لیں۔ جو لوگ نقش نہ بنا سکیں وہ اسم **باسط** 72 بار ورد کرنے کے بعد 72 عدد چھوہاروں پر دم کر دیں۔ روزانہ ایک چھوارہ لیں اور نہار منہ اس چھوارے پر 72 بار **یا باسط** پڑھ کر کھا لیں۔ اپنے مقصد کی اور رزق روزی کی دعا کریں۔ ان چھوارہوں کی گھٹلی کو سنبھال کر رکھ لیں۔ چھوارے ختم ہونے کے بعد روزانہ ان گھٹلیوں پر 72 بار **یا باسط** پڑھا جائے۔ ہر قسم کی بندش ختم ہونے کیساتھ رزق روزی میں بے انتہا اضافہ ہوگا۔

## عطارد قران مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 29 | 08:13 تا 09:10 | 14:47 تا 15:44 | مشرق | 21:51 تا 22:55 | جنوب مشرق |

## تسخیر محبوب مال و دولت

(مقصد وظیفہ) یہ نظر حُب و تسخیر محبوب سے ملاقات، محبوب کو پیغام بھیجنا، مال و دولت کے حصول جیسے کاموں کیلئے موثر مانی جائیگی۔

بیشتر قارئین نے انعامی بانڈ میں اول انعام کے حصول کیلئے وظیفہ کی درخواست کی تھی وہ وقت ہے کہ جب آپ انعامی بانڈ میں درجہ اول کے انعامی نمبر کے حصول کیلئے کوشش کر سکتے ہیں انشاءاللہ اگر نیت خالص رہی تو انعام دور نہ ہوگا۔

(وظیفہ) جو لوگ تسخیر دولت چاہتے ہیں اُنہیں چاہیے کہ دیئے گئے جدول پہلی ساعت میں زرد رنگ کا ایک بڑا ریشمی کپڑا لیں اس کپڑے پر تمام پرائز بانڈ پھیلا کر رکھ دیئے جائیں اور حصول انعام کی آیت **یغنهم الله من فضله** (سورۃ النور آیت نمبر 33) کا ورد لاتعداد کریں جیسے ہی ساعت ختم ہونے لگے۔ باری تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اول روز سے ہی حصول انعام کی نیت رکھ کر آغاز کریں۔

نقش بنانے کیلئے آیت مبارکہ کے اعداد مجموعہ میں اپنے نام کے اعداد کا اضافہ کر دیں۔ اس کے علاوہ اسم الٰہی **یا منعم** کے اعداد بھی شامل کر دیں۔ نقش کے اوپری جانب **یا صوفیائیل** اور نیچے **السید شمھورش** کندہ کریں۔ نقش آبی چال مربع چاندی پر بنایا جائے دوسری جانب طلسم زہرہ اور مشتری کندہ ہوں جس میں مال و دولت کی حصول کا تقاضا کیا گیا ہو ایسی خاص اور جاندار لوح تیار ہوگی کہ اس کے اول اثر سے حصول انعام ممکن ہوگا اور دوسرا اس لوح کا فائدہ یہ ہوگا کہ مال و دولت کا حصول بہت آسان ہو جاتا ہے جب تک لوح رہیگی۔

مثال سے بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| نام سائل | محمد علی | 202 |
| اعداد آیت:۔ | **یغنهم الله من فضله** | 2186 |
| اسم الٰہی | **یا منعم** | 211 |
| | **میزان** | 2599 |

## ہبوط شمس

سیارہ شمس کو میزان کے 19 درجہ پر ہبوط ہوتا ہے وہ نحس درجہ ہوتا ہے جہاں پر شمس اپنی سعد قوتیں کھو دیتا ہے یعنی اس سے ملنے والے پھل مثلاً عزت دولت شہرت سب کچھ نحس ہو جاتے ہیں۔ جبکہ اسی کے مقابل حمل کے 19 درجہ پر جو کہ 8 یا 9۔ اپریل کو آتا ہے سیارہ شمس اپنی بھرپور طاقت میں ہوتا ہے ماہ رواں میں شمس حالت نحس سے گزر رہا ہے مندرجہ ذیل تواریخ میں سیارہ شمس درجہ ہبوط سے گزرتے ہوئے خاص طور پر حملی اسدی اور قوسی افراد کیلئے پریشان کن ثابت ہو سکتا ہے۔ اس سال ہبوط شمس 11 اکتوبر بروز جمعرات 08 بجکر 16 منٹ تا 12 اکتوبر بروز جمعہ صبح 08 بجکر 31 منٹ پر ہوگا۔ اس دوران دشمن کے مال و زر کی بربادی کسی کو مرتبہ سے گرانے کیلئے، ظالم کو سزا دینے کیلئے، یا ظالم حکمران یا دشمنوں کو نیست و نابود کرنے کیلئے اس خاص وقت میں خاص وظائف کئے جاتے ہیں۔

ساعت اول:۔ 11 اکتوبر بروز جمعرات 08:16 تا 09:07 (شمال مشرق)

ساعت دوئم:۔ 11 اکتوبر بروز جمعرات 14:56 تا 15:54 (شمال مشرق)

ساعت سوئم:۔ 11 اکتوبر بروز جمعرات 21:58 تا 23:00 (شمال)

ساعت چہارم:۔ 12 اکتوبر بروز جمعہ 05:10 تا 06:12 (شمال)

## اوج عطارد

سیارہ عطارد کو برج عقرب کے 5 درجہ پر اوج حاصل ہوتا ہے شرف کے بعد یہ دوسری سعد قوت ہوتی ہے لیکن سیارہ عطارد کا اوج بہت زیادہ خاص اہمیت

اس لئے بھی رکھتا عطارد، زحل تسدیس قائم ہو رہی ہے زحل پلوٹو کے ہمراہ اپنے طبعی گھر جدی میں موجود ہے۔ یہ سعد قوت عطارد کو مزید تقویت بخشتی ہے۔ عقرب میں موجود زہرہ حالت رجعت میں ہے جو کہ خواتین سے متعلق امور کو نحس کرتی ہے۔ مشتری کا قیام بھی عقرب میں بہتری کا اشارہ دیتا ہے۔ اس خاص موقع پر حصول اولاد، اہل علم، ترقی علم و عقل دفع ذہنی امراض، مقدمہ میں جیت اور پنچائیتی فیصلوں میں غلبہ دشمن ایسے طالب علم جو کہ تعلیمی میدان میں ناکام رہتے ہوں یا عزیز رشتہ داروں کی تسخیر کیلئے خاص الواح یا وہ افراد جو کہ خاص شخص سے شادی سے خواہشمند ہوں لیکن اس کے والدین راضی نہ ہوں ایسے تمام افراد نادر اور نایاب موقع سے فائدہ اٹھانے کیلئے الواح اور نگینہ عطارد تیار کیے جاتے ہیں۔ اس سال اوج عطارد 12 اکتوبر بروز جمعہ 20:02 تا 13 اکتوبر 11:49 کو درجہ اوج سے گزر رہا ہے اوجی درجات کسی بھی سیارے کی انتہائی سعد قوت ہوتی ہے۔ یہ وقت مبارک ثابت ہو سکتا ہے۔ اس وقت آپ مٹی کو ہاتھ لگائیں تو وہ بھی سونا بن سکتی ہے۔ اس دوران ہمیں صرف تین ساعتیں میسر آئینگی ان مبارک ساعتوں میں اپنے مقصد کے مطابق وظیفہ تیار کر سکتے ہیں یا نگینہ شرف عطارد پنجم کیا جا سکتا ہے اور خاص اسم الٰہی سلام عطارد کی برکت سے اعمال طلسمات الواح تیار کی جا سکتی ہیں۔ ملے جلے رنگوں کا استعمال کریں۔ اچھی خوشبو بطور بخور یا اگر بتی سلگائیں۔ ہر لوح کی پشت پر **طلسم عطارد** ضرور کندہ کریں۔ دھات تانبا موثر رہیگی جو کہ جلد اثرات ظاہر کریگی۔

**یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ یَاقَوِیُّ یَا قَابِضُ کا ورد کریں۔**

**سلام عطارد السلام و علیکم یا عطارد اشکائیل یا فلق۔**

ساعت اول:۔ 12 اکتوبر بروز جمعہ 20:56 تا 21:58 (شمال)

ساعت دوئم:۔ 13 اکتوبر بروز ہفتہ 04:08 تا 05:10 (مشرق)

ساعت سوئم:۔ 13 اکتوبر بروز ہفتہ 11:03 تا 11:49 (مشرق)

## حضیض مریخ

سیارہ مریخ کو خون خرابی جنگ و جدل کا سیارہ مانا گیا ہے آسمانی درجات میں مریخ سپہ سالار فلک کہلاتا ہے مذکر جنس کے حامل اس سیارہ کو ہمت بہادری غلبہ دشمن جنس مخالف پر غلبہ جیسے امور میں بہت سازگار مانا جاتا ہے۔ جب یہ سیارہ اپنے سعد درجات پر ہوتا ہے تو اس سے متعلقہ قوتوں میں اضافہ ہو جاتا ہے جب یہ سیارہ اپنے نحس بروج یا درجات پر ہوتا ہے تو اس کی مثبت قوتیں منفی ہو جاتی ہے ایسے افراد جن کا تعلق برج حمل یا عقرب سے ہو خاص طور سے وہ افراد جو کہ مریخ کے زیر اثر ہوں اور وہ افراد جن کا تعلق حمل عقرب سمیت سرطان، میزان اور دلو سے ہو۔ سیارہ مریخ کے نحس دور میں جسمانی و روحانی امراض میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ مریخ کی نحس قوتوں سے بچنے کیلئے صدقہ مریخ ضروری ہے۔ امسال سیارہ مریخ درجہ حضیض سے گزر رہا ہے۔ برج دلو کے 19 درجہ پر پہنچتا ہے تو یہ سیارہ حضیض (نحس حالت) ہو جاتا ہے۔ درجہ حضیض کی وجہ سے یہ سیارہ اپنی سعد قوتیں کھو دیتا ہے۔ اس دوران دشمن کو کمزور کرنا معدہ، خرابی خون، جلدی یا جنسی امراض میں مبتلا کرنا، دشمن کو کمزور یا ذلیل و خوار کرنا، دشمن پر خوف دہشت اور وہم، جنات و جادو مسلط کرنا جیسے طلسمات تیار کئے جاتے ہیں یعنی درجہ حضیض ہر لحاظ سے وظیفہ شر میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔ ایسے افراد جو کہ درج بالا امور سے متعلق دشمنوں کیلئے کچھ کرنا چاہیں تو ضروری ہے کہ پہلے استخارہ کریں یا ادارہ سے اجازت لیں تاکہ رجعت سے محفوظ رہا جا سکے۔ اس سال 26 اکتوبر بروز جمعہ 02:19 تا 28 اکتوبر بروز اتوار 08:04 مریخ برج دلو کے 19 درجہ سے گزر یگا۔ اس دوران مریخ کی تمام ساعتیں درج بالا امور میں مددگار ثابت ہونگی خاص طور سے وہ ساعتیں جو کہ غروب آفتاب کے بعد اور طلوع آفتاب سے قبل ہوں طاقت رکھتی ہیں، لیکن اس سال بوقت حضیض مریخ دلو کا ہو کر زائچہ کے خانہ 2 پر قابض ہے۔ خانہ 2 کا تعلق نفع مال اور کاروبار سے بھی ہے۔ اس خانہ میں بیٹھ کر اپنے ہی طبعی برج عقرب میں موجود سیارگان مشتری عطارد زہرہ اور شمس کو تربیع کی نظر سے دیکھ رہا ہے۔ بوقت درجہ حضیض مریخ زہرہ شمس قران بھی قائم ہے یہ قران نحس ترین ہو جاتا ہے دوسری جانب زحل طالع میں موجود در جدی اپنے طبعی گھر میں پلوٹو کے ہمراہ ہے۔ زہرہ سے نظر تسدیس قائم کر رہا ہے لہٰذا مریخ کا ان ایام میں درجہ حضیض پر آنا نحس ترین ثابت ہوتا ہے۔

ساعت اول:۔ 26 اکتوبر بروز جمعہ 17:36 تا 18:40 (شمال مشرق)

ساعت دوئم:۔ 27 اکتوبر بروز ہفتہ 01:02 تا 02:06 (شمال مشرق)

ساعت سوئم:۔ 27 اکتوبر بروز ہفتہ 08:13 تا 09:10 (شمال مشرق)

ساعت چہارم:۔ 27 اکتوبر بروز ہفتہ 14:47 تا 15:44 (شمال مشرق)

ساعت پنجم:۔ 27 اکتوبر بروز ہفتہ 21:51 تا 22:55 (شمال)

ساعت ششم:۔ 28 اکتوبر بروز اتوار 05:17 تا 06:26 (شمال)

# مجرب حاضرات

تحریر
سید طارق علی زیدی
(کراچی)

بچپن میں میرے، ایک دوست کے والد روحانی معالج تھے۔ بیشمار لوگ اُن سے فیض حاصل کرتے تھے۔ میرے وہ دوست اکثر و بیشتر اپنے والد کے ساتھ پیش آنے والے روحانی واقعات کا ذکر کرتے تھے۔ مجھے بھی شوق پیدا ہوا کہ میں بھی اُن کی طرح سے لوگوں میں مشہور ہو جاؤں اور روحانی فیض تقسیم کروں بچپن تھا وقت گزرتا گیا میرے اس شوق میں مزید اضافہ ہوتا گیا۔ بچپن میں جنات' پریوں' روحانی واقعات کی چھوٹی موٹی جو بھی کتابیں ملتیں خرید لاتا پھر کچھ شعور بہتر ہوا۔ اس نتیجہ پر پہنچا کہ دوست کے والد حاضرات کیا کرتے تھے۔ یہ شعبہ ایسا دلچسپ لگا کہ میں نے بھی حاضرات سیکھنے کا مکمل ارادہ کر لیا۔ دوست کے والد جو کہ اب کافی ضعیف ہو چکے تھے گھنٹوں جا کر اُن کے پاس بیٹھ جاتا اور اپنے شوق کی پیاس بجھانے کیلئے اُن سے مختلف سوالات کرتا اور اُن کے طریقہ جات اپنی بیاض میں نوٹ کرتا۔ پھر میرا رابطہ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے ہوا۔ ملاقات سے قبل بہت عجیب و غریب سے خیالات اُن کی شخصیت بارے آتے تھے مگر جب ملاقات ہوئی تو میں نے اُن کو روحانیت کا سمندر پایا۔ بغیر کسی لالچ کے حاضرات اور دیگر روحانی علوم بارے ایسی ایسی معلومات دی جو کہ ہزاروں کتابیں کنگالنے کے باجود نہ ملیں۔ جب سے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا معتقد ہو گیا ہوں دل و جان سے اپنا پیر و مرشد مانتا ہوں۔ بلاشبہ ماہر روحانیات میرے روحانی باپ ہیں۔

حاضرات بارے چند قواعد اور طریقہ کار آپ دوستوں کی خدمت میں بھی پیش کر رہا ہوں پسند آئے تو اپنے پیغامات ادارے کو ضرور پہنچائیں۔

حاضرات کے کئی طریقے ہیں اگر آپ حاضرات کے قانون و قواعد سے واقف ہیں تو ذیل کے طریقہ جات پر وظیفہ کر کے آپ حاضرات میں مہارت حاصل کر سکتے ہیں۔ ان شاء اللہ یہ سلسلہ آئندہ ماہ بھی جاری رہیگا۔

**حاضرات کرنے کا طریقہ نمبر1:** - یہ طریقہ وقت کے اعتبار سے بہت آسان ہے لیکن اس لحاظ سے بے حد مشکل ہے کہ ایک ہی نشست میں سوا لاکھ مرتبہ پڑھنا ہے اور انسانی تقاضا ہے کہ جسم کچھ گھنٹے سے زیادہ برداشت نہیں کرتا۔ تاہم اگر کسی کو لمبی نشست میں بیٹھنے اور وظائف پڑھنے کی مشق ہو تو ان کے لئے کوئی دشواری نہیں ہوگی۔ اس وظیفہ کی شرائط یہ ہے کہ بالکل تنہائی کا مقام ہو۔ عود جلائیں، نیا لباس پہنیں، خوشبو لگائیں، خوشبودار پھول اپنے پاس رکھیں۔ بدبودار چیز پورے دن نہ کھائیں مثلاً پیاز لہسن وغیرہ۔ اس وظیفہ کے لئے حصار اس طرح کریں کہ چاروں قل شریف اور آیت الکرسی ایک ایک مرتبہ پڑھ کر چھری پر دم کر کے اسی چھری سے اپنے گرد گول دائرہ کی صورت میں حصار کھینچ دیں۔ وظیفہ شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز ادا کریں۔ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ نصر **اذا جاء نصر اللہ** دس مرتبہ پڑھیں۔

وظیفہ کے اختتام پر ایک جن عورت آ کر سلام کرے گی۔ اگر وظیفہ پورا ہو چکا ہے تو کسی قسم کا خوف نہ کھائیں اور سلام کا جواب دے کر اس سے عہد لیں کہ میں جب بھی کسی خدمت کے لئے تمہیں بلاؤں تو تمہیں حاضر ہونا پڑے گا۔ وہ وعدہ کرے گی اور کوئی نشانی بھی دے گی اور آئندہ حاضری کا طریقہ بھی بتا دے گی۔ نوے ہزار جنات اس کے تابع ہیں۔ جنات تابع کرنے کی خواہش رکھنے والے حضرات یہ بات یاد رکھیں کہ یہ کام کمزور دل اور کمزور بدن والوں کے بس کی بات نہیں ہے۔ اس طرح کے وظائف کرنے کے لئے نڈر اور صحت مند ہونا بے حد ضروری ہے بصورت دیگر نقصان کا احتمال ہوگا۔

**عبارت حاضرات** یہ ہے کہ سوا لاکھ **یا شمعلونی**

**حاضرات کرنے کا طریقہ نمبر 2:** - اس وظیفہ کا یہ طریقہ ہے کہ آبادی کے باہر کسی پاکیزہ مقام پر حصار کھینچ کر خوشبو معطر کر کے پھر بعد نماز عشاء شروع کریں۔ چالیس روز تک ورد کریں۔ وقت اور جگہ کی پابندی رکھیں ترک حیوانات اور پرہیز جلالی و جمالی دونوں کا ہے۔ آخری عشرے میں ڈراؤنی اور خوفناک چیزیں نظر آئیں گی اور آخری رات مختلف قسم کے جانور اور وحشت ناک قسم کے انسان اور برہنہ عورتیں نظر آئیں گی اگر روحانی معالج بے خوف رہا اور حصار سے باہر نہ آیا اور وظیفہ مکمل کر لیا تو صبح صادق کے وقت شاہ جنات اپنے مصاحبین کے ساتھ حاضر ہوگا اور طلب کرنے کا سبب دریافت کرے گا اور پھر ہمیشہ کے لیے ان شاء اللہ

روحانی معالج کا مطیع ہو جائے گا بشرطیکہ نیت صاف ہو اور دنیا کمانے کی نہ ہو بلکہ خدمت خلق کی ہو اور رزق حلال کا عادی ہو۔

سورۃ مزمل 106 بار سورۃ جن 07 مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

**حاضرات کرنے کا طریقہ نمبر 3:** اس طریقہ حاضرات میں جواب تحریر کے ذریعے ملتا ہے طریقہ کامیاب ہے۔ روحانی معالج کو شروع میں تھوڑی سی محنت کرنا پڑے گی۔ طریقہ اس طرح ہے کہ نوچندی جمعرات کو خلوت میں بیٹھ کر وظیفہ کی شروعات کریں۔ دوران وظیفہ احرام باندھیں اور خوشبو خاصی مقدار میں لگائیں۔ اپنے سامنے بند چاقو رکھیں اور چنبیلی کے پھول یا جو پھول میسر ہوں رکھ لیں رو بہ قبلہ ہو کر 405 مرتبہ مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھیں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ 20 دن لگاتار وظیفہ پڑھنے کے بعد ایک دن ناغہ کر دیں۔ اس کے بعد پھر بیس دن پڑھ کر ایک دن ناغہ کر کے ایک کاغذ پر اپنا سوال لکھ کر مصلے کے نیچے رکھ دیں اور کمرہ بند کر کے تالا لگا دیں۔ ان شاء اللہ اگلے دن جواب تحریر میں ملے گا۔ اگر خدانخواستہ جواب نہ ملے تو 20 دن مزید وظیفہ کریں۔ 60 دن میں بفضل تعالیٰ وظیفہ لازماً کامیاب ہو جاتا ہے۔ ایک بار کی کامیابی کے بعد ہمیشہ کامیابی ملتی رہے گی۔

ایک کاغذ پنسل پر سوال لکھ کر 405 مرتبہ اس پر وظیفہ پڑھ کر دم کر کے اپنے تکیے کے نیچے رکھ کر روحانی معالج سو جائے۔ ان شاء اللہ صبح کو اسے اپنے سوال کا جواب مل جائیگا۔

**عبارت حاضرات** یہ ہے **قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا یَّهْدِیْ اِلَی الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِه اُحْضُرُوْنَا خُدَّامُ هٰذَاهِ السُّوَر بِحَقِّ مُحَمَّدِنِ الْمُصْطَفٰی صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔**

**حاضرات کرنے کا طریقہ نمبر 4:** اب حاضرات کے وہ معتبر طریقہ لکھ رہا ہوں جن میں کامیابی کامل جانا یقینی ہے لیکن روحانی معالج کو ان اعمال میں کامیابی حاصل کرنے کے ان کی زکات ضرور ادا کرنی چاہئے۔ زکات ادا نہیں کرے گا تو کامیابی محض اتفاقی ہو گی لیکن اس حاضرات استفادہ کرنے کیلئے ضروری ہے کہ پہلے روحانی معالج بسم اللہ کی زکات ادا کرے۔ بسم اللہ کی زکات ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ 3125 مرتبہ روزانہ لگاتار 41 دن تک **بسم اللہ الرحمن الرحیم بحق اجب یا جبرائیل یا میکائیل یا اسرافیل یا عزرائیل** اس نوچندی جمعرات سے جس میں چاند عقرب میں نہ ہو زکات کی شروعات کرے۔ دوران چلہ جھوٹ وغیبت الزام راشی اور لایعنی گفتگو سے خود کو بچائے اور زیادہ وقت عبادت و ریاضت یا خاموشی اور تنہائی میں گزارے۔ نماز باجماعت کا اہتمام رکھے۔ اکثر باوضو رہنے کی کوشش کرے۔ اکتالیسویں دن 19 غریبوں کو کھانا کھلائے اور اس کا ثواب حضور اکرمؐ کے طفیل تمام بزرگوں کو پہنچائے۔ اس طرح ان شاء اللہ بسم اللہ کی زکات ادا ہو جائے گی۔ اس کے بعد جب حاضرات کرنی ہو تو بسم اللہ کا نقش حرفی جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں لکھ کر رکھ لے اور اس کے سولہویں خانے میں (بہ اعتبار چال آتشی) سیاہی بھر دے اور حاضرات کے وقت سیاہی پر خوشبو لگائے۔ چاہئے کہ حاضرات مکمل تنہائی میں کرے اور بند کمرے میں کرے۔ کمرے میں زیادہ روشنی نہ ہو۔ اگر اندھیرا ہو تو چراغ یا نائٹ بلب جلائے۔ تیز روشنی کا بلب استعمال نہ کرے۔

حاضرات کے وقت ایک سفید رنگ کی چادر زمین پر بچھائے۔ رو بہ قبلہ بیٹھے اور اپنے سامنے ایک مٹی کی کوری ہانڈی الٹی کر کے رکھ لے اور اس پر مٹی کا کورا چراغ رکھے۔ اس میں سرسوں کا تیل ڈالے اور نئی روئی کی بتی بنا کر اس میں چراغ جلائے اور چراغ کے برابر کسی نابالغ بچے کو بٹھائیے اور اس کے ہاتھ میں بسم اللہ کا نقش پکڑا دے کچھ مٹھائی منگا کر رکھ لے۔ دوران وظیفہ ارد ایک ایک کر کے بچے کے سینے پر مارتا ہے اور عزیمت پڑھتا ہے اور بچے کو تاکید کرے کہ وہ نقش کے سیاہ خانے کی طرف دیکھتا رہے۔ ادھر ادھر اپنا دھیان نہ دے۔ حاضرات سے پہلے ضروری ہے کہ اپنا اور بچے کا حصار کرے تاکہ خطرات اور رجعت وظیفہ سے محفوظ رہے ایک اندازے کے مطابق 21 مرتبہ عزیمت پڑھنے کے بعد حاضرات کھل جائے گی۔ خدانخواستہ حاضرات نہ کھلے تو مایوس ہونے کی ضرورت نہیں۔ پھر دوسری بار 21 مرتبہ عزیمت پڑھیں۔ ان شاء اللہ حاضرات کھل جائے گی۔ بالعموم 21 مرتبہ پڑھنے سے حاضرات کھل جاتی ہے ورنہ 63 مرتبہ پڑھنے سے تو حاضرات کھل ہی جاتی ہے۔

سب سے پہلے ایک موکل حاضر ہوگا جو ضعیف العمر ہوگا۔ سفید لباس میں ہوگا۔ وہ اپنا نام عبدالاحد بتائے گا۔ چند ساعتوں کے بعد دوسرا موکل حاضر ہوگا۔ یہ درمیانی عمر کا محسوس ہوگا۔ یہ سبز رنگ کے لباس میں ہوگا۔ یہ اپنا نام عبد الصمد بتائے گا۔ چند منٹ کے بعد تیسرا موکل حاضر ہوگا۔ یہ بھی سبز رنگ کا لباس میں ہی ہوگا۔ یہ جوان محسوس ہوگا۔ یہ اپنا نام عبدالرحمٰن بتائے گا۔ چند منٹ کے بعد چوتھا موکل حاضر ہوگا۔ یہ سفید لباس میں اور درمیانی عمر کا ہو

گا۔ یہ اپنا نام عبدالرحیم بتائے گا۔ جب بچہ بات کی تصدیق کر دے کہ چاروں موکل حاضر ہو گئے ہیں تو بچے سے کہے کہ عبدالاحد موکل کو ہمارا اسلام پہنچاؤ اور اس سے کہے کہ فلاں ابن فلاں پر جو اثرات ہیں انہیں اللہ کے حکم سے اور ہماری فرمائش پر زائل کر دے اور اس سلسلے میں ہمارے مریض کی مدد کرے اور بحق عزیمت ہمیں اس کی تفصیل سے آگاہ کرے۔ عبدالاحد نامی موکل عبدالصمد کو اشارہ کرے گا اور چند ہی منٹ کے بعد وہ جنات کو قید کر کے لے آئے گا جو مریض کو پریشان کر رہے ہیں۔ عبدالصمد ان جنات کے نام اور علاقے سے پردہ ہٹائے گا اور اس وقت بچے کے ذریعے عبدالرحمٰن نامی موکل کو حکم دے کہ وہ جنات کو گرفتار کرے اور بحق عزیمت انہیں اپنی تحویل میں لے چنانچہ وہ جنات اسی وقت قید کر لئے جائیں گے۔

جب بچہ اس بات کی تصدیق کر دے کہ جنات قید کر لئے گئے اس وقت مریض کے بال پکڑ کر عبدالاحد کو ہدایت کرے کہ مریض کے جسم میں سر سے پیر تک جو بھی اثرات ہوں انہیں زائل کر دے۔ اس وقت مریض کے بدن میں عجیب طرح کے سنسناہٹ ہوگی۔ ایسا محسوس ہوگا جیسے کوئی چیز پیروں کی طرف سے سر کی طرف جا رہی ہے۔ پھر مریض کو اپنی آنکھوں میں عجیب طرح کی گرمی اور جلن محسوس ہوگی اور اس کے بعد اس کا جسم ہلکا پھلکا ہو جائے گا۔ اس کے بعد روحانی معالج عبدالاحد کو حکم دے کہ مریض کے جسم میں یا مکان میں جو بھی سفلی وعلوی ٹونے وجادو کے اثرات ہوں ان کو بحرمت عزیمت کاٹ دے۔ ان شاء اللہ اسی وقت عبدالاحد عبدالرحیم کو حکم دے گا اور وہ اس طرح کے تمام اثرات کو کاٹ دے گا اور بے اثر کر دے گا۔ مریض اگر سخت پریشانی میں مبتلا ہو یہ حاضرات اس کے لئے لگاتار تین سے سات روز تک کی جائے۔ مریض معمول ہو تو ایک دن کی بھی حاضرات کافی ہے۔ اس حاضرات کے بعد مریض کو جادو ٹونہ اور آسیبی اثرات سے نجات مل جائے گی لیکن آپ چاہئے کہ مریض کے گلے میں بسم اللہ کا نقش عددی لکھ کر ڈال دے اور پہننے کیلئے 19 نقش مثلث کے دے دے تاکہ اثرات پلٹنے نہ پائیں۔ حاضرات کیلئے نقش جمعہ کے دن ساعت زہرہ میں اس طرح تیار کریں۔ ان شاء اللہ اگر زندگی نے ساتھ دیا تو اگلے ماہ پھر حاضر ہونگا نئے مجرب حاضرات کے ساتھ۔

**نوٹ:** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 09 تا 01 بجے دوپہر فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کر سکتے ہیں علاوہ جمعۃ المبارک۔

+92-300-6351192

(قسط نمبر 4) بندش کے نایاب اعمال

فیضان الجفر



# رجعت حروف صوامت کا توڑ

تحریر: شہزادہ منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

قارئین تحفہ روحانیات السلام علیکم! گزشتہ شماروں میں حروف صوامت کی رجعت نحوست بندش توڑ کے متعلق تین مضامین مسلسل آپ پڑھ چکے ہیں، بہت سارے لوگوں نے ان کو پسند کیا اور سراہا۔ اس سلسلہ کو مزید آگے بڑھاتے ہوئے اس دفعہ پھر بحر عملیات سے حروف مقطعات نورانی کے کچھ کلمات کو کلام پاک سے تلاش و انتخاب کئے ہیں جو نہایت ہی پُر تاثیر لا جواب ہیں۔ دو مضامین کو مختصر کر کے ایک ہی مضمون میں پیش کر رہا ہوں۔

حروف مقطعات نورانی اپنے اندر بے شمار خواص اثرات و کرشات رکھتے ہیں۔ حروف صوامت کی رجعت نحوست بندش توڑ کے علاوہ دیگر ہر قسم کی نحوست رجعت بندش چاہے وہ کسی حاسد دشمن کے کسی نحس عمل کا اثر ہو۔ یا خود پر کسی دوسرے نحس وجلالی عمل کی نحوست رجعت و بندش کے اثرات ہوں ان شاء اللہ جلد نجات وخلاصی ملے گی۔ یہ روحانی وظائف راز سینہ ہیں۔ اگر آپ ساری زندگی کسی اُستاد۔ عامل، پیر، فقیر، مولوی، دوست کی زیر نگرانی کیوں نہ رہیں۔ سینکڑوں خدمات اوران کی قدم بوسی کیوں نہ کریں مگر پھر بھی ایسے نایاب وانمول نہ تحفے نہیں ملیں گے۔

حروف صوامت اگر بندش کے واسطے مجرب ہیں تو حروف مقطعات نورانی کھولنے کے واسطے مجرب ہیں۔ اس لحاظ سے حروف مقطعات نورانی کو مفتاح السورہ کہتے ہیں۔ جولوگ حروف صوامت کی رجعت نحوست بندش کی وجہ سے پریشان ہیں وہ اس وظیفہ سے فیض حاصل کر سکتے ہیں۔

عبارت (1): کھیٰعص۔ طسم۔ طس۔ یس۔ ق۔

اس عبارت یعنی کلمات میں کل 13 حروف ہیں اور اعداد 543 ہیں۔

حروف صوامت کے بھی کل 13 حروف ہیں اور اعداد 543 ہیں۔

عبارت 2: کھیٰعص۔ یس۔ حم۔ عسق۔

اس عبارت یعنی کلمات کے کل اعداد 543 ہیں جو حروف صوامت کے اعداد کے موافق ہیں۔

**الواح و نقش:** ۔حروف مقطعات نورانی کی عبارات یعنی کلمات سے آپ مکمل قواعد عملیات کے مطابق الواح یا نقش تیار کر کے اپنے پاس رکھیں۔ میں نے مختصر طور پر ذکر کر دیا ہے الواح ونقش نہیں لکھا ہے آپ تیار کر کے فیض حاصل کریں اگر الواح ونقش کے بجائے صرف عبارت کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو بھی وہ ہی اثرات ملیں گے۔ عقلمند کے لئے اشارہ ہی کافی ہوتا ہے۔

زکات: شمارہ اگست قسط نمبر 1 میرے مضمون میں دیکھ لیں۔ یا آئندہ شمارہ میں زکات کا طریقہ پھر دوبارہ پیش کیا جائے گا۔ دیکھ لیجئے گا۔ مزید تفصیلات کے لئے میری کتاب ''اسرار حروف صوامت'' (حصہ اوّل ودوم) یا بیاض منظور (حصہ، اوّل ودوم) کا مطالعہ فرمائیں۔

تحریر:۔ شیخ عبدالخالق عباس (کراچی)

کرشماتِ بخاری

# رُفع نحوست ورجعت

قارئین محترم! السلام علیکم! دعا ہے کہ اللہ پاک ہم سب کو سلامت رکھے اور اپنی امان دے آمین۔ میرے آج کے مضمون کا عنوان ''رُفع نحوست و رجعت'' ہے۔ وظائف کی دنیا میں بہت کام لوگ کامیاب ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ اپنے اُستادوں سے رہنمائی لے کر سیکھتے ہیں، وظائف تب کامیاب ہوتے ہیں۔ اور وہ لوگ جو ناکام ہوتے ہیں، بغیر اُستاد کی رہنمائی کے لئے وظیفہ کر جاتے ہیں جس سے وہ رجعت میں آجاتے ہیں نہ صرف وہ بلکہ تمام گھر والے بھی رجعت کا شکار ہو جاتے ہیں۔ آپ قارئین کو بتانا چاہتا ہوں کہ رجعت کتنی خطرناک ہوتی ہے اور کیسے اور کیوں ہوتی ہے؟ رجعت کے لفظی معنی واپسی، لوٹنا، پلٹنا کو ظاہر کرتا ہے مزید وضاحت ذیل ہے۔

(1) کسی اُستاد یا مرشد کی اجازت کے بغیر وظیفہ کرنا یا پڑھنا۔

(2) قرآن مجید آیت کو معکوس کر کے تباہی دشمن کیلئے ناجائز استعمال کرنا۔

(3) اعمال جفری میں کسی غلطی کا ہو جانا یا مؤکلت کا غلط بن جانا۔

(4) اعمال علوی یا سفلی میں الفاظ کو غلط یا بے ترتیب پڑھنا۔

(5) کسی وظیفہ کو اپنی مصروفیت سے پہلے ہی ادھورا چھوڑنا۔

(6) رجال الغیب کو مدنظر نہ رکھنا۔

(7) وظیفہ کرنے سے پہلے حصار بھول جانا یعنی حصار نہ کرنا۔

(8) اس کے علاوہ اور بھی بہت ساری شرائط ہوتی ہیں جن کو مکمل نہ کرنے کی وجہ سے رجعت واقع ہو جاتی ہے۔

**رجعت کے اثرات** کی وجہ سے دماغ کمزور ہو جاتا ہے۔ نظر کمزور ہو جاتی ہے، ہر کام میں رکاوٹیں پیش آتی ہیں اور جسمانی اعضاء بے کار ہو جاتے ہیں، ہر کام میں نقصان ہوتا ہے، رزق میں ناکامی ہوتی ہے، ہر کام میں بندش ہو جاتی ہے۔ خوشیاں غموں میں بدل جاتی ہیں، کام بگڑ جاتے ہیں، عزت و شہرت وقار کم ہونے لگتی ہے اور ایک بات یاد رکھیں بعض اوقات سیارگان کی نحوست کی وجہ سے بھی ایسے حالات پیدا ہو جاتے ہیں کسی ماہر منجم سے زائچہ بنوا کر سیارگان کی پوزیشن معلوم کر سکتے ہیں، مجھ سے بھی زائچہ بنوا سکتے ہیں۔

**رُجعت بھت خطرناک** ہوتی ہے۔ لہٰذا روحانی وظائف سیکھنے والے شوقین افراد سے میری اپیل ہے کہ کسی قابل ماہر روحانیات سے اوراد و چلہ کشی سیکھیں جو کہ نحوست و رجعت سے واقف ہوں گے اور اس کا علاج جانتے ہوں گے۔ آج کل ہر بندہ یا بندی ماہر روحانیات بننا چاہتا ہے جلدی بن جائیں مگر اتنا آسان نہیں ہے، مارکیٹ میں وظائف کی لاکھوں کتابیں موجود ہیں کچھ مصنف ایسے دیکھے ہیں جو کاپی کر کے تعویزات و وظیفہ کی کتابیں لکھتے ہیں اور انہیں نحوست و رجعت کی ''ا، ب، ج، د'' نہیں معلوم ہوتی، ایسے ہی لوگوں کی وجہ سے لوگ رجعت میں آتے ہیں، بغیر اجازت والے وظیفہ کبھی بھی تحریر نہ کریں وہ وظیفہ جو آپ حضرات نے خود نہیں کیئے بس اپنی کتابوں یا کسی بھی ماہنامہ میں تحریر دے دی۔ ماہر روحانیات بننا ہر کسی کے بس کی بات نہیں اور یہ سیکھنا اتنا آسان بھی نہیں، اس میں بہت پیچیدہ مسائل اور مشکلات پرہیز اور شرائط ہوتی ہیں جس کا پابند ہونا لازمی ہے، میں نے رجعت کے بارے میں قارئین محترم کو بتایا اس کا مطلب آپ سمجھ گئے ہوں گے اس کا توڑ بھی بتاؤں گا اور صاحب ورد کی حفاظت کا وظیفہ اور ان کے گھر والوں کی حفاظت و کاروبار، ملازمت کی حفاظت کا وظیفہ بھی بتاؤں گا مگر ایک اپیل ہے آپ ساتھی بھائیوں سے جو مضمون نویس ہیں آسان اور وہ وظائف تحریر کریں جو آپ نے کیئے اور آپ کو کامیابی حاصل ہوئی ہو۔ میرے پاس رجعت دفع کرنے کا وظیفہ موجود ہے جو میرے اُستادوں کی رہنمائی میں محنت کے بعد حاصل ہوا ان شاء اللہ تین ماہ کے اندر ہی اندر میرے رب کی رحمت آئے گی اور تمام رجعت کے اثرات ذائل ہو جائیں گے، سب سے پہلے رجعت کو دفع کرنے کے لئے صدقہ دیں، سوا کلو کا مرغا جو سیاہ رنگ کا ہو، کچھ دن رجعت والا مریض اس مرغ کو اپنے بائیں جانب باندھ کر رکھیں، دانہ وغیرہ دیں نیت صدقہ اور رجعت نجات کی ہو، یہ وظیفہ چاند کا شروع جمعرات کو کریں اور ہفتے کی صبح طلوع آفتاب کے آدھ گھنٹے بعد اپنے مکان کی چوکھٹ پر ذبح کر دیں مگر چھری نئی ہو، یہ گوشت ایسے تقسیم کریں، ایک حصہ چیل کوؤں کو ڈال دیں، دوسرا حصہ جانوروں مثلاً بلی، کتا وغیرہ۔ تیسرا حصہ سمندری مخلوق کو دیں جب یہ صدقہ دیں ایک بات کا خیال رکھیں یہ تمام کام مغرب سے پہلے ہونا چاہئے اور پھر گھر آ کر غسل کریں، غسل کے فوراً بعد سورۃ فاتحہ سات بار، سورۃ الناس

3 بار، سورۃ فلق 3 بار، آیت الکرسی 5 بار پڑھ کر اپنے اُوپر دم کریں اور پھر نماز فجر کے بعد ایک ختم کا انتظام کریں، ایک اہم بات اس وظیفہ کے بعد آپ کوئی وظیفہ نہیں کریں گے اور اگر کریں گے تو خود اپنی موت کو دعوت دیں گے۔ لہٰذا اس رجعت کے علاج کے لئے میں آپ کو سب بتا تا جارہا ہوں۔

**ختم کیلئے ضروری اشیاء:** ۔پانچ عدد مٹھائی پانچ رنگ کی ایک ایک ہو، دودھ ایک گلاس، پانچ عدد پھل، پانچ قسم کے ایک ایک ہو، پانچ عدد گلاب، ایک عطر کی شیشی۔

**ختم کا طریقہ:** ۔سب سے پہلے باوضو ہو جائیں اور لال رنگ کی چادر بچھائیں، اُس پر ختم کی اشیاء رکھیں۔ سورۃ فاتحہ 7 بار، ہر قل کو 4 بار پڑھیں، یہ ختم اللہ تعالیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت سلیمان اور چہارم خلیفہ کی دیں اور دعا کے بعد یہ کہے:

''اب تک میں نے جو کچھ اعمال کئے اس کی نحوست و رجعت کے اثرات ختم فرمائیں اور الٰہی اپنے محبوب کے صدقے سے مجھ پر رحم فرما، میں آج کے اپنے تمام وظیفے کو ختم کرتا ہوں اور وظیفہ کے دوران یا بعد جو بھی غلطی ہوگی یا کوتاہی ہوئی ہو اس کی معافی چاہتی ہوں، مجھے اور میرے تمام اہل خانہ کو ہمیشہ کے لئے محفوظ رکھیں، الٰہی میری اس توبہ کو قبول فرما، بے شک تو معاف کرنے والا ہے''۔

یہ ختم تین جمعرات عصر اور مغرب کے درمیان کریں اور یہ تمام اشیاء نمازی بزرگوں میں اور نماز کے بعد دفع رجعت کے نوافل ادا کریں۔

**طریقہ:** ۔سورۃ فاتحہ کے تین بار سورۃ اخلاص پڑھیں، اس کے بعد 500 بار **استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ۔**

کچھ ہی دنوں میں فرق محسوس کریں گے کیونکہ رجعت کا زیادہ دماغ پر ہوتا ہے اس کیلئے میں نے خاص لیل پر دعا رجعت کے اثرات کو ختم کرنے کا وظیفہ کیا ہے وہ میں استعمال کرواتا ہوں، کافی فائدہ ہوتا ہے، اس کے علاوہ میں پہننے والے تعویز اور جلنے والے فتیلے دے رہا ہوں اور دفع رجعت کیلئے خاص تعویز تیار کرتا ہوں اس تعویز سے رجعت کے اثرات تیزی سے ختم ہوتے ہیں اور صحت و سلامتی ملتی ہے۔ اگر ایک شخص قرآنی روحانی وظائف کرنا چاہتا ہے تو یہ تعویز ضرور استعمال کرے اور اس کے ساتھ دفع رجعت کی دعا اور صدقہ خاص وظیفہ کرتے رہیں گے تو کامیابی ہی کامیابی ملے گی، تعویذ نو روز میں تیار ہوتا ہے، لہٰذا جس کو چاہیے آزمالے۔ چلتا ہوں اپنے مضمون کی طرف۔ پہننے والا تعویذ اپنے اندر روحانی قوت رکھتا ہے کہ نحوست و رجعت کو تیزی سے ختم کردے گا، اس تعویذ کو عطارد تثلیث قمر میں تیار کریں، 66 زعفران و عرق گلاب مشک سے روزانہ صبح نہار سے شروع کریں، رات سونے تک ختم کریں۔

ابجد۔ ھوزحطی۔ کلمن

| ل | د | ع |
|---|---|---|
| ٦ | ٦٩ | ٢٩ |
| ٦٨ | ٣١ | ٥ |

شتثخ۔ ذضظغ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

66 دن برابر اس نقش کو پہنا ہے اس کے استعمال سے کچھ ہی دنوں میں فرق آنا شروع ہو جائے گا۔

**فتیلہ دفع برائے رجعت:** ۔اس فتیلے کو منگل کے دن طلوع آفتاب کے ایک گھنٹے میں کالی سیاہی سے تیار کریں۔ 13 عدد رات بارہ بجے کے بعد اس فتیلے ہی کی دھونی اپنے پورے جسم پر دیں، کپڑے اُتار کر اور راکھ باہر پھینک دیں اور میرے دم شدہ تیل سے سر میں مالش کریں، ان شاء اللہ تعالیٰ رجعت کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

| فرعون | نمرود | ابلیس | ہامان |
|---|---|---|---|
| ابوجہل | شداد | سامری | قارون |
| فرعون | نمرود | ابلیس | ہامان |

آخر میں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب اور مجھ سمیت تمام تحفہ روحانیات کی ٹیم کو اپنی خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 10 اکتوبر 09:09 تا 12 اکتوبر 14:52

**ہبوط قمر:** 10 اکتوبر 00:38 تا 14:22

**قمر در ثور:** 24 اکتوبر 19:33 تا 27 اکتوبر 00:40

**شرف قمر:** 24 اکتوبر 23:09 تا 00:57

## شادی بیاہ کی تاریخیں

4.5.6.7.12.14.17.18.19.20.21.25.26

# تسخیرات حاضرات مؤکلات والارواح

تحریر
حکیم نعیم الحسن
(لاہور)

قارئین تحفہ روحانیات کیلئے چند اعمال حاضر خدمت ہیں یہ تمام اعمال مجرب ہیں۔ حاضرات کی دُنیا بہت عجیب وغریب ہے حاضرات پر میں نے بہت سی کتب کا مطالعہ کیا اور استائذہ کرام سے بھی اس بارے میں راہنمائی لیتا رہتا ہوں۔ بہت سے لوگ حاضرات بارے متنازعہ خیال رکھتے ہیں اور کچھ کا خیال ہے کہ اس میں کوئی حقیقت نہیں دراصل ایسے لوگ کم علمی کا شکار ہیں مجھے اُن سے کوئی گلہ نہیں اتنا ضرور کہونگا کہ تحقیق ضرور کرلیا کریں۔ یہ باقاعدہ ایک علم ہے قرآن اور روحانی علم جس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں قواعد وضوابط حاضرات کا ضرور خیال رکھا جائے تو ہو ہی نہیں سکتا کہ آپ کو اس میں ناکامی ہو۔

## حاضر ملکہ بلقیس

اس وظیفہ کو نوچندی منگل سے رات گیارہ بجے شروع کریں، خلوت نشیں ہو کر کسی علیحدہ کمرہ میں جو خوشبو سے معطر ہو کر اور خود پر بھی عطر لگائیں اور پاک صاف باوضو اور پاک لباس زیب تن کر کے اس وظیفہ کو باحصار استادِ محترم کی اجازت سے کریں۔ اکتالیس (۴۱) گیارہ سو (1100) مرتبہ اس کی ریاضت کرنا ضروری ہے۔ اوّل وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ۔ پرہیز جلالی جمالی، جب پری حاضر ہوگی تو اس سے اپنے دینی و دنیاوی کام کا عہد و پیمان طے کریں، اس سے دوبارہ حاضری کی ترکیب بھی پوچھ لیں۔ وظیفہ پڑھائی یہ ہے:

**"ملکہ بلقیس دا تخت لیاوے اسرافیل"**

## روحانی قوت بیدار کرنے کا عمل

قارئین تحفہ روحانیات کیلئے یہ ایک نایاب تحفہ ہے۔ یہ اُن قارئین کیلئے ہے جو کہ تسخیر مؤکل کے اعمال کرنے اور حاضرات کے اعمال کرنے سے پہلے اپنے اندر روحانی قوت بیدار کرنے کی جدوجہد کریں۔ روحانی قوت بیدار کرنے کا وظیفہ یہ ہے:

**"یَا هَادِیُ یَا خَبِیْرُ یَا مَتِیْنُ یَا عَلَّامُ الْغُیُوْبِ"**

اس اسم کی خاص اجازت حاصل ہے۔ پڑھ لیا کریں اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ وظیفہ کی تعداد 505 مرتبہ ہے۔ یہ وظیفہ چالیس یوم تک جاری رکھیں۔

## بہترین استخارہ

یہ وظیفہ مکمل تفصیل وطریقہ سے درج کررہا ہوں، رسالوں اور جنتریوں میں یہ وظیفہ استخارہ کا نامکمل شائع کروایا جاتا ہے مگر کسی دوست نے مکمل تفصیل سے وظیفہ تحریر نہ کیا، قارئین کو اس بات کا شکوہ نہ رہیگا کیونکہ اب مکمل تفصیل سے تحریر کردیا گیا ہے۔ مندرجہ ذیل نقش کو کسی چھت پر بیٹھ کر چڑھتے سورج میں لکھیں جس وقت استخارہ کرنا ہو تو اس رات بعد نماز عشاء 2 رکعت نفل بہ نیت استخارہ پڑھ کر **یَا خَا بَحقِ یَا مِیکَائِیلْ** تعداد 70 مرتبہ پڑھ کر کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں اور مذکورہ نقش کو اپنے تکیہ کے نیچے رکھ لیں اور رات اپنے مقصد کو ذہن میں رکھ لیں، ان شاء اللہ خواب میں ہر قسم کی راہنمائی حاصل ہوگی۔ مزید رہنمائی کیلئے ادارہ بانی سے رابطہ کریں۔

## کمال تسخیر خلائق

کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے اور قلب کو تسخیر کرنے کی غرض سے نوچندی جمعرات عشاء کے بعد باوضو ہو کر لوبان اگربتی سُلگا کر اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ۔ وظیفہ یہ ہے:

**بسم اللہ الرحمن الرحیم الوسیع حل حلالہ**

چالیس یوم تک برابر پڑھائی کریں۔

آخر میں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب اور مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ جعفریہ جنتری 2019ء کیلئے ایک خصوصی تحریر روانہ کردی گئی اُمید کرتا ہوں کہ میری اُس تحریر سے بھی قارئین بھرپور فائدہ حاصل کریں گے۔ جعفریہ جنتری میں شائع ہونے والا عمل قارئین جعفریہ جنتری کیلئے میری جانب سے نئے سال کا تحفہ ہوگا۔

# حاضرات درود تاج

تحریر
ایس اے شہزاد
پشاور

قارئین تحفہ روحانیات کیلئے اس بار حاضرات کا خصوصی وظیفہ کے ساتھ حاضر ہوا ہوں اُمید کرتا ہوں کہ قارئین پہلے سے زیادہ حوصلہ افزائی فرمائیں گے۔ حاضرات کا درج ذیل وظیفہ درود تاج کا ہے، نہایت ہی معتبر و جلیل قدر ہے اور متلاشی حضرات کیلئے گراں قدر تحفہ ہے، اس وظیفہ کے ذریعے روحانی مخلوق کے سربراہ خود تشریف لاتے ہیں اور معالج روحانی کی ہر طرح سے مدد و رہنمائی کرتے ہیں۔ اس وظیفہ کی قدر و خوبیاں بیان نہیں کی جاسکتیں۔

**ترکیب:**۔ عروج ماہ نئے چاند کی گیارہ تاریخ سے اس وظیفہ کا آغاز کریں۔ پرہیز جمالی کرے، نماز کی پابندی کریں۔ وظیفہ کسی پاک وصاف حجرہ میں کریں، جہاں لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو۔ درود تاج کو زبانی یاد کرلیں اور ہر نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں اور تہجد کے وقت الگ سے 37 بار پڑھیں اور بعد زکوٰۃ گیارہ بار مداوت کریں، تعداد میں کمی بیشی نہ کریں وظیفہ کے دوران خواب آئیں ان کا ذکر سوائے مرشد کے کسی سے نہ کریں۔ نقش درود تاج یہ ہے۔

۷۸۶
جبرائیل

| ۱۳۷۹۸ | ۱۳۷۹۳ | ۱۳۸۰۰ |
|---|---|---|
| ۱۳۷۹۹ | ۱۳۷۹۷ | ۱۳۷۹۵ |
| ۱۳۷۹۴ | ۱۱۳۸۰۱ | ۱۳۷۹۶ |

میکائیل

اسرافیل — کھیعص
عزرائیل — حمعسق
شمکائیل — شفقائیل

**حاضرات کا طریقہ:**۔ اگر معمول کم عمر اور نابالغ ہے درود تاج کے نقش مبارک حاضرات کرے، نقش کے درمیان سیاہی لگا کے مضمون کو دیکھنے کی ہدایت کرے، اگر معمول بڑی عمر کا ہے تو نقش کو زعفران کی روشنائی سے لکھیں۔ نقش معمول کے سر پر رکھ کے حاضرات کریں، دوران وظیفہ بخور جلائیں اور معالج روحانی تین تین بار معمول درود تاج پڑھ کر مضمون پر پھونک ماریں کچھ دیر بعد حاضرات کا نزول ہو جائیگا۔ ایک خوبصورت باغ میں 3 بزرگ نظر آئیں گے، معالج روحانی معمول کے ذریعے اپنا سلام عرض کرے، اس کے بعد جو مدعا ہو بیان کریں 100 فیصد درست جوابات ملیں گے۔

**نوٹ:**۔ درود تاج مجموعہ درود شریف کی کتابوں میں درج ہے وہاں سے دیکھ کر یاد کریں۔ اس وظیفہ کی خصوصی اجازت محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے لے لیں۔

**صفر:**۔ اس ماہ میں خاص احتیاط کی جاتی ہے کیونکہ یہ بارہ مہینوں میں زیادہ نحس مہینہ شمار کیا جاتا ہے اور ایک حدیث کے مطابق اس ماہ دس لاکھ بلاؤں کا نزول ہوتا ہے لہذا اس ماہ میں صدقات اور خیرات زیادہ کرنی چاہئے۔

۲۰ صفر کی رات جو کہ چہلم امام حسینؓ بھی ہے اس کے علاوہ ۲۴ صفر کا دن گزرنے کے بعد ۲۵ صفر کی رات سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کی زکات ادا کی جاسکتی ہے۔ جو کہ جادو، سحر، جنات اور دیگر شیطانی قوتوں سے نجات کا بہترین ذریعہ ہے۔ اسی ماہ آپ ﷺ پر جادو کیا گیا اور اس ماہ کے آخری بدھ کو آپ ﷺ نے غسل صحت فرمایا اور باغ کی سیر کی۔ ۲۵ صفر کی رات اور آخری بدھ مذکورہ بالا دونوں سورتیں ۱۰۸ بار پڑھیں ان سورتوں کی ابتداء میں بسم اللہ اور درود شریف نہ پڑھا جائے صرف اور صرف **اعوذ با اللہ من الشیطن الرجیم** پڑھی جائے کیونکہ اعوذ با اللہ اور ان دونوں سورتوں کی برکت سے شیطان اور شیطانی قوتوں کو اور جادو سحر کو جلا دیا جاتا ہے اگر بسم اللہ اور درود شریف پڑھیں گے تو اس میں رحمت کا تقاضا آجاتا ہے جس کی وجہ سے پڑھا ہوا عمل بے کار جانے کا خطرہ ہے۔ جب بھی کسی بھی جادو کے اثر کو ختم کرنا ہو یا جنات کو جلانا ہو تو ان دونوں سورتوں کو درج بالا طریقہ سے ۱۴۱ بار پانی پر پڑھیں اور آسیب زیادہ یا سحر زدہ کو پلا دیں یا اس مکان یا دوکان کی دیواروں پر چھڑک دیں جس پر جادو کیا گیا ہو مدت عمل ۷ یوم رکھیں۔ ان شاء اللہ جادو سے نجات ملے گی۔ (ادارہ)

# آسان عملیات

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

محترم دوستوں آپ سب کو اللہ ہمیشہ خوش رکھے جس طرح آپ لوگ میری حوصلہ افزائی کرتے ہیں اور ادارہ سے فون نمبر لے کر میرے مضامین کی تعریف یا تنقید کرتے ہیں میرے لئے دونوں ہی قابل قبول ہیں میری اپنی سوچ ہے کہ آپ کی تنقید سے میرے مضامین کا معیار مزید بہتر ہوتا ہے۔ جو غلطی مجھے نظر نہیں آتی آپ لوگ اُس پر توجہ دلواتے ہیں کیونکہ مکمل ذات صرف ایک ہے باقی ہر شخص میں کوئی نہ کوئی خامی رہ جاتی ہے اور جو کوئی سمجھے کہ میں علم کا حرف آخر ہوں تو آپ بھی سمجھ جائیں کہ وہ علم کا معمولی سا طالب علم بھی کہلانے کا حقدار نہیں۔ اُمید کرتا ہوں کہ آپ آئندہ بھی میری حوصلہ افزائی کرتے رہیں گے۔ کچھ لوگوں نے خط میں شکوے کیئے آج کل روزی کا مسئلہ عام چل رہا ہے، آپ بہت کم اِس مسئلہ پر وظیفہ لکھتے ہیں، اس لئے سب کے لئے تحفۂ روحانیات میں اِس مسئلے کا حل لکھ دیا ہے وظیفہ کریں اور ہمارے لئے اور تحفہ روحانیات اور ان کے لکھنے والوں کی صحت عمر اور دشمنوں سے حفاظت کی دُعا کریں۔

## اسم اعظم پڑھیں، روزی بڑھائیں

میرے دوستو رزق روزی کا مسئلہ آج کے دور میں سب سے بڑا ہے۔ اپنے پیارے پیارے دوستوں کی خواہش پر وسعت رزق کیلئے ایک خاص وظیفہ تحریر کر رہا ہوں ان شاء اللہ دوستوں کو پسند آئیگا۔

**اسم اعظم:۔ یَا کَافِیُ یَا غَنِیُ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ**

تعداد: ورد: 9 سو بار

ترکیب وظیفہ:۔ اس وظیفہ کو مشتری یا شمس ساعت میں پہلے رجال الغیب دریافت کریں کس سمت میں ہیں یہ آپ کو جعفریہ جنتری میں با آسانی مل جائیں گے اور مزمل جنتری بھی مفید مشورہ کے ساتھ پہنچ سکتی ہے۔ اگر شوق رکھتے ہیں تو روحانی ماہنامہ تحفۂ روحانیات ہر ماہ جو ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب شائع کرواتے ہیں ان کی تفصیل آپ کو آسانی سے معلوم ہو جائے گی، جس طرف ہوں اس طرف پیٹھ کر کے دیکھ کر پڑھیں پھر دو نفل ادا حاجت ادا کر کے تین عدد نقش تحریر کریں پھر نو سو بار یہی چاروں اسم پڑھ کر نقش پر دم کریں، ایک نقش گھر میں لٹکائیں جو ہوا سے ہلتا رہے، دوسرا بازو پر، تیسرا جہاں کاروبار کرتے ہیں وہاں لٹکائیں اگر کاروبار نہیں تو کسی درخت پر لٹکائیں، کانٹے دار درخت یعنی بیری یا کیکر کا نہ ہو اور روزانہ نماز فجر اور سونے سے ان اسماء کا وظیفہ نو سو بار پڑھ کر دُعا کر دیا کریں، تیس دن میں اپنے حالات کی تبدیلی اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے، وظیفہ سے پہلے پانچ کلو چاول پکا کر تقسیم کریں۔

## فقیری دور کریں

فقر و فاقہ سے نجات کیلئے ذیل کا اسم اعظم خلوص دل سے ورد کریں ان شاء اللہ فقیر ہو تو غنی ہو جائیگا۔ یہ اسم اعظم بہت زیادہ بزرگوں میں مشہور ہے جو کہ دُکھی انسانیت کی بے لوث خدمت کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اسم اعظم **یاوھاب** تنگدستی اور غربت سے نجات کیلئے اکسیر مانا جاتا ہے۔ باوضو ہو کر فجر کے وقت ذیل کا اسم اعظم دی گئی تعداد کے ساتھ ورد کریں تو ان شاء اللہ مقصد حل ہوگا۔

**اسم اعظم:۔ یَا وَھَّابُ**

**تعداد وظیفہ:۔** ایک سو چودہ بار (114)

ترکیب وظیفہ: رات کو کسی وقت اُٹھیں جب سب گھر والے سوئے ہوئے ہوں، طہارت کر کے وضو کریں، اگر جسم ناپاک ہو تو پہلے غسل کریں، پہلے غرارہ کریں پھر ناک میں پانی ڈالیں، ناک کی ہڈی تک تین بار پھر تمام جسم پر پانی ڈالیں، کوئی جسم یا بال سوکھا نہ رہ جائے، یہ وظیفہ تین بار کریں، پھر کپڑے پہن کر دوبارہ وضو کر کے دو نفل رضا الٰہی ادا کریں، سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر ایک سو چودہ بار یَا وَھَّابُ پڑھیں اور دعا فقیری کی دُور ہونے کی یا اپنے مطلب کی کر کے سر اُٹھا کر درود شریف پڑھ کر اپنی مطلب کی دعا کر کے ہاتھ منہ پر پھیر لیں، یہ طریقہ گیارہ رات کریں جو کہتے ہیں وظائف میں اثر نہیں ہے یہ کر کے دیکھیں۔ اگر وظیفہ کریں گے تو کسی کے محتاج نہیں رہیں گے۔

## غیب سے ضرورت پوری ہو

میرے اکثر دوست احباب دست غیب کی تلاش میں رہتے ہیں سب سے پہلا دست غیب نماز، روزہ، حج اور زکات ہے اور اگر حقوق العباد پورے کئے جائیں تو یقیناً دست غیب خود بخود مل جاتا ہے۔ مگر آپکو ایک نایاب وظیفہ بھی بتا رہا ہوں جس کی برکت سے غیبی طور پر امداد ہوتی ہے۔

**اسم اعظم:۔** یَا اللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ

**تعداد:۔** 6250 بار

**ترکیب وظیفہ:۔** حسب طاقت گوشت خرید کر تین حصے کر کے ایک حصہ کتے کو ڈالیں ایک حصہ ویران اُونچی جگہ کوؤں اور لالی چڑیوں، چیل کو ڈالے، تیسرا حصہ دریا یا نہر میں ڈالے، اس کے بعد نماز عصر کے بعد یا نماز عشاء کے بعد یعنی نماز فجر سے پہلے اس وظیفہ کو پڑھا کرے پھر سجدہ میں جا کر اپنی تنگی دور غیب سے روزی آنے یا جائز کوئی مراد پوری کرنے کے لئے دعا کرے، سات دن میں اس وظیفہ کے اثرات جاری ہونے اپنے آنکھوں سے دیکھے گا۔ صدقہ ہر ہفتہ بعد لازمی دیا کرے۔

## تسخیر مال و دولت

جس طرح کسی شخص کو مسخر کیا جاتا ہے اسی طرح مال و دولت کو بھی مسخر کرتے ہیں مگر اس کیلئے جسم و روح کی پاکیزگی اور طہارت اول شرط ہے۔ ہر طرح کے گناہ کبیرہ وصغیرہ سے بچا جائے زیادہ تر وقت عبادت الٰہی میں گزاریں تو ذیل کا وظیفہ اپنا اثر دیگا۔

**وظیفہ:۔** بِحُرْمَتِ لَآاِلٰهَ اِلَّااللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ یَا فَتَّاحُ یَا وَهَّابُ یَا رَزَّاقُ (5000) پانچ ہزار روپے آئیں اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ اَلْعَجَلُ

**تعداد:۔** 500 بار روزانہ

**ترکیب:۔** حسب توفیق بازار سے مٹھائی خرید کر ایصال ثواب۔ پھر رات تہجد کی نماز ادا کرنے کے بعد اس وظیفہ کو پڑھا کریں، بعد میں کسی سے بات کئے بغیر سو جایا کریں، اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف ابراہیمی لازمی پڑھنا ہے۔ ان شاء اللہ اگر کسی کا حق نہیں کھایا اور روزی حلال ہو تو تیسرے دن غیب سے مدد ہونی شروع ہو جائے گی، اس بات کو یاد رکھیں ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ جو ایک لقمہ حرام کا کھا لیتا ہے اس کی تین دن دُعا قبول نہیں ہوتی، جو وظیفہ میں ناکامی کا شکوہ کرتے ہیں اپنے گریبان میں جھانک کر دیکھیں کہ وہ کس قدر مطاہر اور پاکباز ہیں۔ اللہ انہیں ہدایت فرمائے۔

## تسخیر برادری، تسخیر محلہ

عزت اور وقار کے متلاشی افراد چاہتے ہیں کہ حلقہ احباب میں ہر شخص اُنکو عزت دے۔ اُنکی غیر موجودگی میں بھی اچھے لفظوں سے یاد کیا جائے۔ اور جس شخص کو بھی وہ کوئی بات سمجھائے تحمل مزاجی سے ہر شخص اُنکی بات پر توجہ دے اور دی گئی ہدایات پر وظیفہ کرے بہت کم ایسے افراد ملتے ہیں کہ جو ہر دلعزیز ہوتے ہیں اپنے حلقہ احباب برادری اور محلّہ میں اچھی شہرت حاصل کرنے کیلئے ذیل کا وظیفہ کریں۔

**عبارت وظیفہ:۔** یَا جِبْرَائِیْلُ یَا مِیْکَائِیْلُ یَا رُقْتَمَائِیْلُ یَا تَنْکَفِیْلُ فلاں برادی، محلّہ کو میرے لئے مسخر کرو بَحقِ یَا بَدُوْحُ بَحقِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بَحقِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّی کُنْتُ مِنَ الظَّالِمِیْنَ۔

**تعداد وظیفہ:۔** 313 بار وقت صبح سورج نکلتے وقت

**ترکیب وظیفہ:۔** سورج کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو کر روزانہ پڑھا کریں، روزانہ کیڑے مکوڑوں اور چڑیوں کو دانا اور چاول دال مسروں والی اور شکر ملا کر حسب طاقت ڈال دیا کریں، یہ وظیفہ معالج روحانی، علماء امام مسجد یا جن کا روزگار نہیں ہے ان کے لئے بہترین ہے۔ ضرورت کے مطابق آپ کی مدد ہو جایا کرے گی، روزانہ خرچ کر دیا کریں، ورنہ تسخیر ختم ہوتی جائے گی، مخلوق کی عزت کریں، ان سے محبت اور شفقت سے پیش آئیں۔

## تسخیر خلائق، ترقی کا وظیفہ

ایسے افراد جن کا تعلق عوام الناس سے ہو مثلاً ڈاکٹر، وکیل، پرائیوٹ اسکول کے مالکان یا پھر سیاست دان حضرات کیلئے ایک خاص وظیفہ پیش کر رہا ہوں تحفہ روحانیات کی ٹیم کو دعائیں دیں جن کی محنت سے آپ تک یہ وظائف پہنچ جاتے ہیں اور وہ بھی رسالہ کی بہت کم قیمت پر۔

**عبارت وظیفہ:۔** یا شیخ عبدالقادر محبوب سبحانی شیأً للّٰہِ مدد کُن با اذن اللّٰہ

**طریقہ وظیفہ:۔** تعداد و وقت: نماز فجر ادا کرنے کے بعد گیارہ بار اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَیْهِ پڑھ کر سب مسلمانوں کے لئے مغفرت کی دعا کریں، اس کے بعد اکیس بار صلی

اللہ علیہ علیٰ حبیبہ محمد وآلہ وسلم پڑھیں اس کے بعد گیارہ سو بار اُوپر والا وظیفہ پڑھیں، پھر دُعا کریں، اپنے مطلب کی اس کے بعد اکتالیس بار درود شریف ابراہیمی نماز والا پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر پھونک کر چہرے پر مَل لیں یہ طریقہ روزانہ کرنا ہے۔ ہر جمعرات کو شرینی لے کر ختم شریف پڑھ کر محلّہ میں تقسیم کر دیا کریں، لکھنے اور شائع کرنے والوں کے لئے بھی آخر میں دعا کریں تا کہ آپ کا وظیفہ چلتا رہے بھلا کر بھلا ہو بزرگوں کا فرمان ہے۔

## منکرین وظیفہ 'بھی مان جائیں

جو لوگ وظائف قرآنی آیات کی روحانی قوت پر یقین نہیں رکھتے وہ شرطیہ طور پر ذیل کا وظیفہ کریں اور اسکے روحانی اثرات کا مشاہدہ کریں۔ ان شاء اللہ ایسے افراد دوبارہ روحانی اور قرآنی وظائف کے معتقد ہو جائینگے یقیناً قرآنی اور روحانی فیض دوسروں میں بھی تقسیم کریں گے۔

**عبارت وظیفہ:۔** اَقْطَعَ السِّحْرُ الْبَنْدِشْ الرِّزْقِ بِحَقِ اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ اِنَّا شَانِئَکَ ھُوَالْاَبْتَرْ۔

**طریقہ وظیفہ:** ۔سوا کلو بڑا گوشت کا ثابت ٹکڑا خرید کر اس پر گوگل اجوائن ہرمل اکٹھی ملا کر اُوپر والی عبارت ایک سو ایک بار پڑھیں اور چوبیس گھنٹے جادو سحر والی دکان یا بندش ہونے والے مکان میں لٹکا دیں، پھر اُتار کر بڑی نہر میں یا دریا میں ڈال دیں، اس کے بعد ایک بوتل پانی کی یہاں سے بھر کر گھر لائیں اُوپر والی کلام تین سو تین بار دم کریں اور دکان یا جائے کاروبار والی جگہ پر چھڑکیں اور تعویذ کو پانچ بار لکھیں، تعویذ لکھنے سے پہلے غسل کر کے وضو کر کے لکھیں، ان پانچ تعویذ پر اُوپر والا وظیفہ پانچ بار دم کریں، اس کلام کے اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف تاج پڑھیں۔ ایک تعویذ سامنے گاہک کے آنے والی سائیڈ پر لگا دیں، ایک نقش پر اکتالیس بار دوسری رات دم کر کے پانی والی بوتل میں ڈال کر صبح چاروں کونوں اور سامان والی جگہ چھڑکیں یہ نقش کا پانی پانچ دن صبح چھڑکنا ہے لیکن وظیفہ روزانہ اکتالیس بار نماز فجر پڑھ کر پانی پر دم کرنا ہے۔ پانچ دن کے بعد دوسرا نقش اسی بوتل میں ڈال کر وظیفہ پڑھیں اور چھڑکیں یہ نقش بھی پانچ دن پہلے کی طرح استعمال کریں، چاروں نقش بیس دن استعمال ہوں گے اور وظیفہ بھی روزانہ پڑھ کر دعا کر کے پانی چھڑکنا ہوگا صدق دل سے وظیفہ کریں اور رزلٹ دیکھیں، بندش کس طرح اللہ کی کلام سے دُور ہوتی ہے ہر ہفتہ حسب طاقت صدقہ کرتے رہیں، دریا میں گوشت ڈالنے سے پہلے اپنا حصار لازمی کر کے جائیں اگر کوئی صاحب دوبارہ پوچھنا چاہے تو خط کے ذریعے پوچھ سکتا ہے۔

## بے حساب رزق میسر آئے

**عبارت ورد:** یَا اَللّٰہُ یَا رَزَّاقُ یَا وَاسِعُ یَا مُعْطِی یَا بَاسِطُ الْبَسِطُ الرِّزْقِ بِحَقِ یَا بَاسِطُ

ترکیب وظیفہ: اس ورد کو پڑھنے سے پہلے سوا کلو یا پانچ کلو کھیر پکا کر بچوں میں تقسیم کریں اور سوا پاؤ گوشت اپنے سر سے اُتار کر درخت کی شاخ پر لٹکا دیں پھر نماز فجر اور نماز عصر کے بعد بیٹھ کر گیارہ بار درود شریف ابراہیمی اور ایک بار سورۃ فاتحہ، تین بار سورہ اخلاص پڑھ کر ہم سب کملہ گو پر رحم کی نگاہ کریں، اس کے بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اُوپر والا ورد ایک سو گیارہ بار پڑھ کر سجدہ میں دعا کیا کریں۔ یہ ورد ہمیشہ جاری رکھیں، ان شاء اللہ گیارہ دن کے بعد اثرات ظاہر ہونا شروع ہوں گے، نادار لوگوں اور معالج روحانیوں کے لئے آب حیات ہے، گوشت وظیفہ سے پہلے ایک دن ڈالنا ہے، بقایا وظیفہ والا طریقہ جس طرح پہلے پڑھا تھا روزانہ اُسی طرح ورد کرنا ہے، گیارہ دن بعد حسب توفیق کھیر یا میٹھے چاول پکا کر ایصال ثواب کر کے تقسیم کر دیا کریں، خود بھی کھا سکتے ہیں جو وظیفہ کر کے تھک چکے ہیں وہ کریں دنیاوی فائدہ کے علاوہ ثواب علیحدہ ملتا رہے گا۔

## عبارت سفلی حصول رزق

شیطان کا دوسرا نام عزازیل ہے اسی سے منسوب یہ وظیفہ ہے۔

عبارت:۔ اے **عزازیل** میرے لئے مال آنے کا بندوبست کر، اگر تو میرا کام نہ کرے گا تو تجھ پر صد ہزار لعنت اور تجھے ماں کا دودھ پیا حرام۔

**طریقہ وظیفہ:** ۔اس عبارت کو زوال کے وقت تین سو چوبیس بار روزانہ سورج کی طرف منہ کر کے پڑھا کرے تیسرے دن کیڑے مکوڑوں کو اناج باجرہ سوجی شکر کو پاؤ ڈال دیا کریں کئی لوگ منتر کے بڑے شوقین ہوتے ہیں نت نئے منتر کی تلاش میں رہتے ہیں اور چھوٹی عبارت اور زیادہ فائدہ کے خواہش مند ہوتے ہیں یہ اُن کے لئے دل پسند اور مجرب وظیفہ ہے لیکن دنیاوی فائدہ ہے جو ملے غریبوں پر خرچ کر دیا کریں، اس وظیفہ کی رجعت سے محفوظ رہیں گے اگر اپنی مرضی کریں گے تو یہ شیطان تمہیں بیمار کر دے گا، غیر مسلم بھی اس سے فائدہ حاصل کر سکتے ہیں، اگر کسی معالج کے پاس اس سے بہتر اور مختصر وظیفہ ہے کشائش والا تو شائع کرا کر مخلوق کی دعائیں حاصل کرے، ادارہ روحانیات کی ترقی کے لئے لازمی دُعا کریں، جو آپ تک ایسے مجرب وظائف پہنچاتا ہے۔

# علم قیافہ سے حالات معلوم کرنا

تحریر:- خضر عباس پیاسی
(راجن پور)

انسانی زندگی میں علم قیافہ بھی ایک نہایت ہی اہم اور ضروری فن تصور کیا جاتا ہے۔ اس علم کی مدد سے ہم کو ظاہری شکل وصورت دیکھ کر ایک انسان کے متعلق صحیح رائے قائم کرنے میں بڑی مدد ملتی ہے، ہم مردوں کی نیک وبد خصلتوں کے سلسلے میں کچھ علامات درج کرتے ہیں۔ ان علامات کی مدد سے بڑی حد تک ایک شخص کے متعلق صحیح رائے قائم کی جاسکتی ہے۔

## بال سر

(1) سیاہ ملائم ہو دولت مند ہو۔

(2) باریک ہوں، حسین نیک مزاج ہو۔

(3) سخت تر ہوں، تنگ دست اور بہادر ہو۔

(4) سرخی مائل بیٹھے ہوئے تو مفلس وپریشان روزگار ہوگا۔

## کاسئہ سر

(1) لمبائی ہو تو اقبال وناز سے بسر کرے۔

(2) متوسط ہونا دولت مندی کے آثار ہیں۔

(3) زیادہ تر بڑ ہوا مفلسی وپریشانی کا نمونہ ہے۔

## پیشانی

(1) بلند خوش نصیبی اور دولت مندی کی علامت ہے۔

(2) کشادہ علم ودانش کی علامت ہے۔

(3) تنگ اور پست کوتاہی عمر اور بدبختی کی علامت ہے۔

(4) ہموار پست وبلند، رنج ومحنت کی علامت ہے، عمر کٹنی میں گذرے۔

## پیشانی پر تل

بخت آوری کی علامت ہے۔

## خطِ پیشانی

اگر ایک خط ہے شقیقہ سے شقیقہ تک یعنی ایک کنپٹی سے دوسری کنپٹی تک تو

(1) مال ودولت کی ہے، ورنہ خسرانِ مال ہے۔

(2) دو خط سلطنت ودرازی عمر کی علامت ہے۔

(3) تین خط وزارت وشہری یاری کی علامت ہے۔

(4) چار وپانچ خط بے دولتی ہو درویشی کی علامت ہے۔

(5) اگر کوئی خط نہ ہو تو ترکِ دنیا کی علامت ہے۔

## ابرو یعنی بھنویں

(1) دونوں باریک خوبصورت کمان کی طرح ہونا دولت وسلطنت کی علامت ہے۔

(2) ملی ہوئی بھنویں چوری کی علامت ہے۔

(3) ابرو کے بال نہ ہونا، یا کم ہونا غریب ہونے کا سبب ہے۔

(4) ابرو کے بالوں کا سخت ہونا، بدبختی کے آثار ہیں، غربت کا سبب ہے

## آنکھ

(1) اگر سفید یا سیاہ ہوں اور سرخ ڈورے اس میں پڑے رہتے ہوں اقبال مندی وخوشحالی وشاہد پرستی کی علامت ہے۔ عورتوں کو اس سے بہت فائدہ پہنچے۔

(2) اگر مثل شیروں کے خشم آلود ہوں یعنی غصہ بھری ہوئی تو شجاعت و تہور کی علامت ہے۔

(3) اگر مثل دیدہ مرغان ہو (مرغ یعنی آنکھ جیسا کہ مرغ کن آنکھوں سے دیکھتا ہے) تو بے شرمی اور بے حیائی کی علامت ہے۔

(4) اگر آنکھیں بلی کی طرح نیلی اور سبز رنگ ہوں تو بد خلقی ہے بے مروتی کی علامت ہے۔

(5) مثل چوکور کے آنکھوں کا ہونا چالاکی بے وفائی کے آثار ہیں۔

## پلک آنکھ

(1) پلکوں کے بالوں کا کم ہونا (زندگی عیش وعشرت سے بسر ہونے کی علامت ہے۔)

(2) سخت زیادہ ہونا۔ مفلسی وشوریدبختی کی علامت ہے۔

## ناک

(1) بلند اور بڑی ناک علامت دولت مندی وسعادت کی ہے۔

(2) خوبصورت مثل مفقار طوطی وخرطوم پہن ہونے سے ذی عقل پرہیزگار صاحب اقتدار یعنی طوطے کی چونچ جیسی ٹیڑھی اور پھیلی ہوئی ہے۔

(3) جودرازی وکوتہی بلند پستی بار یکی وفربہی میں میانہ خوش اندام وخوش نما ہوتو علامت نیکی ہے۔

(4) بہت بلند و باریک وپشتہ دار ہونا علامت سبک ساری کی ہے۔

(5) موٹی چھوٹی پست ہونا علامت کوتاہ عقل (کم عقل) و پریشانی روزگاری کی ہے۔

## سوراخ ناک

(1) بڑے ہونا بےحیا ہونے کی علامت ہے۔

(2) تنگ ہونا ذی عقل اور باحیا ہونے کا نمونہ ہے۔

## کان اور کانوں کی لو

(1) اگر لمبے ہوں نیک طینت باثروت (دولت مند) رہے عمر دراز ہو

(2) اگر درازی وکوتاہی و لاغری و پہناوری (یعنی بیٹھی ہوئی) ابجد اعتدال ہو علامت نیک اور اخلاقی پسندیدگی کی ہے۔

(3) نرگوش اگر کنپٹی سے جدا ہوں، علامت خوش حال کی ہے۔

(4) اگر ملے ہوئے مگر باریک ہوں، علامت خوش حال کی ہے۔

(5) اگر کان پر بال ہوں تو علامت محنت ورنج کی ہے۔

## چہرہ

(1) کتابی آفتابی چہرہ موٹا خوش نصیبی اور اقبال مندی کی دلیل ہے۔

(2) مثل موش (چوہا) واہو (ہرن) ہونا بدبختی وگداگری کا ثبوت ہے

(3) پرگوشت وخوبصورت ہونا نیک مرد یا اوّل ہونے آثار ہیں۔

(4) پلنگ (چیتا) کے چہرہ ہونے سے صاحب ثروت وحشمت ہونے کا ثبوت ہے۔

## زبان

(1) سرخ، زبان علامت دولت ومال کی ہے۔

(2) سفید زبان علامت نکبت وفلاکت ہے۔

## لب

(1) سرخ علامت سعادت ودولت ہے۔

(2) لب ہائے سیاہ علامت نکبت ومفلسی وبے دولتی ہے۔

## دانت

(1) باریک دانت مثل انار کے دانے کے علامت ودولت وسعادت ہے

(2) سفید دانت علامت دولت ومال ہے فقیر وترک دُنیا کی ہے۔

## آواز

(1) بلند آواز ہونا جاہ وجلال کا ثبوت ہے۔

(2) آواز میں بادل کی سی گرج ہونا نیک مردی کے آثار ہیں۔

(3) مثل طاؤس (مور) کے ہونا دولت مندی ونام وری کا نشان ہے

## داڑھی

(1) سیاہ ملائم ہونا دولت مندی ونام وری کا نشان ہے۔

(2) سرخی مائل ہونا بے رحمی وغصہ کی علامت ہے۔

## شگاف دھن

(1) چوڑا اور کشادہ منہ ہونا ناقص العقل وپریشان حالی کی علامت ہے

(2) تنگ دہن ہونا عمر عیش وطرب میں بسر ہونے کی دلیل نشانی ہے۔

## تھوڑی

(1) مدور (گول) ہونا عقل مند و اہل فن ہونے کی علامت ہے۔

(2) کوتاہ ہونا عیبی کا نشان ہے۔

(3) ٹھوڑی کا خالی ہونا بدخصالی کی علامت ہے۔

(4) بلند ہونا، دولت مندی کی دلیل ہے۔

## گردن

(1) گردن لمبی ہونے سے شوریدہ بختی و ذلیل ہونے کی دلیل ہے۔

(2) متوسط ہونا، اوسط درجہ میں بسر ہونے کی علامت ہے۔

(3) کوتاہ ہونا حرام زدگی کی نشانی ہے۔

(4) بہت بڑی ہونا چوری کی علامت ہے۔

## خط گلو

(1) ایک خط ہونا عمر طبعی پر پہنچنے کی دلیل ہے۔

(2) دو خط نیک و بخت و عقل مند ہونے کی دلیل ہے

(3) تین خط سے صاحب ثروت مگر پُر شکوہ ہونے کا نشان ہے۔

(4) چار خط پریشانی اور بے قراری کا حال ظاہر کرتے ہیں۔

## پیٹھ

(1) خورد و میانہ علامت دولت و سلطنت ہے۔

(2) حدِ اعتدال سے درازی علامت فلاکت نکبت (بے وقوفی) ہے

## بازو

(1) دراز بازو علامت دانائی ہو ہوش مندی کی ہے۔

(2) متوسط بازو علامت سعادت دولت ہے۔

## ہاتھ

(1) اگر داہنا ہاتھ بائیں ہاتھ سے بڑا ہو تو علامت تہور و شجاعت کی ہے

(2) اگر بایاں ہاتھ داہنے ہاتھ سے بڑا ہو تو علامت بے چینی و بددلی کی ہے

# اخوت — مسلم بھائی چارہ

تحریر
ایاز اشرف سیال
(چکوال)

**دمتِ خلق:** ۔اللہ پاک کی رضا پانے کے لیے اس کی مخلوق سے محبت کرنا اور لوگوں کے کام آنا ایک بہت بڑا عمل ہے۔اللہ غفورالرحیم اور بے نیاز اپنے حقوق تو معاف فرمادے گا مگر بندوں کے حقوق تو وہ خود ہی ایک دوسرے کو معاف کریں گے۔خدمتِ خلق کرنا نبی پاکؐ کی سنت بھی ہے اور آپؐ کا فرمان بھی ہے۔لہٰذا اگر خدمتِ خلق کے جذبے کے تحت اللہ رب العزت سے اس کی نوری طاقتیں مانگی جائیں...تا کہ اس کی مخلوق کی خدمت کی جاسکے،مخلوق کا درد بانٹا جاسکے،اوران کی ہر تکلیف، دکھ،غم، پریشانی، مشکلات،آفات، بلیات،مصائب اور بیماریوں کا ہر ممکن علاج اور سدِ باب کیا جاسکے۔تو رب کائنات اپنی رحمت سے ہماری سچی نیت کو بھانپتے ہوئے ہمیں وہ قوتیں ضرور عطا فرمائے گا۔اب اس کے بعد جتنی محنت سے چلہ کشیاں کرتے جائیں گے،جتنی اچھی اوراعلیٰ ظرفی کا ثبوت پیش کریں گے ...تو امید سے بڑھ کر اللہ کے نور کے خزانے بھی بٹورتے جائیں گے۔حصول روحانیات کا یہ بھی ایک بہت بڑا راز اور گر ہے۔جس کی بدولت اللہ رب العالمین نے اپنے ولیوں کو کشف و کرامات سے نوازا۔مگر یہ بات لازمی طور پر یادرکھیں کہ اللہ پاک کو دھوکہ نہیں دیا جاسکتا۔لہٰذا جوکوئی صرف اپنی ذاتی طاقت اور خودغرضی کی بنا پر تسخیرات کرنا چاہتا ہے...وہ بڑی ہی مشکل سے صرف ایک عامل ہی بن سکتا ہے...جو کہ انتہائی تگ ودو کے بعد غیبی مخلوق کو تسخیر کر کے پوری زندگی کے لیے خود بھی ان کے آگے مسخر ہو جاتا ہے۔

میں نے جب سورۃ مزمل کا اپنا دوسرا چلہ مکمل کیا تو مجھے باطن میں ایک بکری تحفے میں دی گئی ۔ میں نے اپنے استاد جی اس کے متعلق پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ بکری سے آپ دودھ حاصل کرتے ہیں...اور دودھ تو اللہ کا نور ہے۔یعنی آپ کو سورۃ مزمل کا نور عطا کیا گیا ہے۔اور بکری کی کھال اور گوشت بھی تو اللہ کے فضل میں سے ہیں۔یعنی اللہ کا رزق ہے۔اس طرح آپ کو سورۃ مزمل کی روحانیات اور رزق کثیر عطا کی گیا ہے۔ پھر تیسرے چلے میں مجھے کچھ خزانوں کی چابیاں عطا کی گئیں۔یعنی کہ جو بھی حاجت مند میرے پاس کوئی سوال لے کر آتا...تو میری دعاؤں سے ان خزانوں میں سے اس کی وہ ضرورت پوری کر دی جاتی۔اور یہ صرف انسانیت کی خدمت تک ہی محدود نہیں...بلکہ جانوروں سے بھی پیار کرنا چاہیے۔نہ تو انہیں کوئی ایذا دینی چاہیے...بلکہ اگر وہ کسی مصیبت میں ہوں تو ان کی ہر ممکن مدد بھی کرنی چاہیے۔ایک دفعہ سردیوں کی سخت ٹھنڈی رات میں گلی میں سے کتے کے ایک چھوٹے سے بچے کی رونے کی آواز سن کر میں باہر گیا اور اسے گرم لحاف اوڑھایا...جس سے اس کو سکون آ گیا...اور وہ آرام سے چپ چاپ سوگیا۔اسی رات خواب میں سرکار مدینہ تشریف فرما ہوئے اور مجھے وضو کروانے لگے۔یعنی جو نیک عمل میں نے کیا تھا...اس کے صلے میں اللہ رب العزت سے میری خطائیں معاف فرمانے لگے۔

**معافی و درگذر:** ۔ایک اچھے اور سچے مسلمان کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنے ساتھ زیادتی کرنے والے کو معاف کر دیا کرے۔اور وہ معاملہ یااللہ!یاقہار!یامذل!یامنتقم!یامُمیت پر چھوڑ دے۔اور خود بے فکر ہو جائے...اس کے آگے اللہ جانے اور اس کا کام۔۔۔البتہ جوکوئی آپ سے معافی مانگ لے تو اسے ضرور معاف کر دیں۔اگر اس نے انتہائی شرمناک حرکت کی ہوئی ہے ...تو اسے بس اتنا کہہ دیں کہ میرے سامنے نہ آیا کرو...اس کے علاوہ مزید کچھ نہ کہیں۔جن لوگوں نے زیادتیاں کی ہوئی تھیں .ان سب کو معاف کر دیں۔ اس کے علاوہ دوسروں کی زیادتیاں، خامیاں، بھول چوک، نادانیاں اور دل آزار باتوں کو نظر انداز کرنے کی عادت اپنائیں کیونکہ اللہ رب العزت بہتر جانتا ہے کہ لوہے کے تیر سے زیادہ باتوں کے تیر زیادہ تکلیف پہنچاتے ہیں۔لہٰذا اللہ کی رضا کے لیے درگذر کیا کرو۔یہاں صرف اتنا ہی کہوں گا کہ اگر کوئی شخص آپ کے ساتھ زیادتی کر جاتا ہے تو آپ بالکل خاموش ہو جائیں...حتیٰ کہ اسے بد دعا بھی نہ دیں اور نہ ہی اللہ سے اس بندے کی شکایت کریں۔آپ یہ دیکھ کر حیران ہو جائیں گے کہ کس قدر تیز رفتاری سے اور ہولناکی سے آپ کا انتقام لیا جاتا ہے۔اگر اللہ سے شکایت کر دی یا بد دعا کر دی تو پھر بھی آپ کا بدلہ تو لے لیا جائے گا...مگر وہ شدت نہیں رہے گی۔لہٰذا آزما کر دیکھ لیں۔نہ بھولیں کہ اس معاملہ میں نبی کریمؐ کی ذات اقدس ہمارے لئے مشعل راہ ہے۔کفار مکہ نے اس قدر زیادتیاں آپؐ کے ساتھ کیں اور جب اللہ کے حکم سے فتح مکہ ہوا تو آپؐ نے معاف فرما دیا۔



# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی فلکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی میعاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر اپنے شہر اور نام کے ساتھ میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔ (ادارہ)

## ایک تعارف

**مکمل نام** ؟ سید گلاب شاہ بخاری

**عمر یا تاریخ پیدائش** ؟ یکم جنوری 1975ء

**شہر و ملک** ؟ درگاہ سید پور شریف ضلع گھوٹکی (سندھ)

**روحانیت میں تجربہ** ؟ تقریباً 9 سال

**زیادہ تر کس قسم کے سائلین آپ سے رابطہ کرتے ہیں** ؟ عشق ومحبت، تسخیر وحُب، خیر و برکت سحر اور جادو میں مبتلا روحانی وجسمانی مریض

**کس اسم اعظم یا آیت مبارکہ یا سورۃ مبارکہ سے روحانی امداد حاصل کرتے ہیں** ؟ سورۃ فاتحہ، چاروں قل اور دعائے نادعلی سے کام لیتا ہوں۔

**روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بارے میں اظہار خیال** ؟ تحفہ روحانیات بہت اچھا لگتا ہے، بہت معلوماتی اور دینی، روحانی قرآنی وظائف کا رسالہ ہے۔

**تحفہ روحانیات کس طرح آپ تک پہنچا** ؟ 3 سال قبل اپنے علاقہ کے بک اسٹال پر دیکھا۔ سرسری مطالعہ کیا تو بہت اچھا لگا اس کے بعد میں ہمیشہ اسے خرید کر پڑھتا ہوں۔ قیمت بھی کوئی زیادہ نہیں ہے۔

**اب تک کتنے دوستوں کو تحفہ روحانیات متعارف کروا چکے ہیں** ؟ اپنے حلقہ احباب کے کئی دوستوں سے تعارف کروا چکا ہوں ان شاء اللہ مزید بھی دوستوں کو تعارف کرواؤں گا۔

**مکمل ایڈریس کیا ہے** ؟

درگاہ سید پور شریف، میرپور ماتھیلو، ضلع گھوٹکی سندھ

## سورۃ القریش کی تاثیر

سورۃ القریش کی طاقت اور تاثیر اگر پابندی کرے تو 40 دن سورۃ قریش کا میرا تجربہ ہے کہ راستے سمٹ جائیں 1100 کلومیٹر کا فاصلہ سمٹ کر 100 کلومیٹر ہو جائے۔ پتہ ہی نہیں چلتا کہ یہ کیا ہے یہ سورۃ کا روحانی فیض ہے۔ اس کی تاثیر یہ دیکھی ہے کہ ایک ان دیکھا وجود جو نظر نہیں آتا آپکی مدد کرتا ہے۔ سورۃ القریش کھانے کے فوری بعد پڑھنے سے بڑھا ہوا پیٹ کم ہو جاتا ہے۔ ایسا شخص وقت سے پہلے بوڑھا نہیں ہوتا گیس بادی اور تبخیر نہیں ہوتی کھانا زہر نہیں بنتا۔ جسمانی امراض ختم ہو جاتے ہیں۔ جدید مرض شوگر، کولیسٹرول اور یورک ایسڈ وغیرہ سے نجات مل جاتی ہے۔ کھانے کے بعد سورۃ القریش پڑھنے سے عبدیت، صالحیت کا ذریعہ بنتا ہے۔ کھانا شفاء بن کر لگتا ہے۔ کھانے کے بعد پڑھنے والے کو اللہ پالتا ہے دسترخوان اور رزق وسیع کر دیتا ہے۔ اتنا وسیع رزق ہوتا ہے کہ اس کی نسلوں کو بھی بھکاری اور منگتا نہیں بننے دیتا۔ آنکھوں دیکھی بات ہے کہ کتنے مال دار گھرانے تھے جو بھکاری بن گئے، فقیر بن گئے اور جن لوگوں نے سورۃ القریش کھانے کے بعد پڑھنے کا معمول بنایا وہ رب رحیم کی طرف سے نسلوں تک غنی اور سخی وہ گئے اللہ اُن کی نسلوں کو بھی پالتا ہے۔ کھانے کے بعد صرف 3 بار سورۃ القریش پڑھ لیا کریں۔ سید گلاب شاہ بخاری (گھوٹکی)

## ناف بارے دلچسپ معلومات

اللہ تعالیٰ سبحانہ کی طرف سے ناف ایک خاص تحفہ ہے۔ 62 سال کی عمر کے ایک بوڑھے آدمی کو بائیں آنکھ سے صحیح نظر نہیں آ رہا تھا خاص طور سے رات کو تو نظر اور خراب ہو جاتی ڈاکٹر نے بتایا کہ آپ کی آنکھیں تو ٹھیک ہیں مگر ایک مسئلہ ہے کہ جن رگوں سے آنکھوں کو خون فراہم ہوتا ہے وہ سوکھ گئیں ہیں۔

سائنس کے مطابق سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے تخلیق انسان کے سبب ناف پیدا فرمائی اس میں اللہ کی حکمت ہے۔ پھر ایک کارڈ کے ذریعے ماں کے ساتھ جڑ جاتی ہے اور اس خاص تحفہ سے جو بظاہر ایک چھوٹی سی چیز ہے ایک پورا انسان تخلیق کے وجود میں آ جاتا ہے۔

### ناف کا سوراخ حیران کُن نتائج

سائنس کے مطابق ایک انسان کے مرنے کے بعد بھی 3 گھنٹے تک ناف کا حصہ گرم رہتا ہے۔ وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ یہاں سے بچے کو ماں کے ذریعے خوراک ملتی ہے۔ ماں کے پیٹ میں بچہ تقریباً 270 دن میں پرورش پاتا ہے جو کہ تقریباً 9 ماہ بنتی ہے۔ ناف سے ہماری تمام رگیں جڑی ہوتی ہیں ناف کی اپنی خود ایک زندگی ہوتی ہے درمیانی ناف۔ کے اس سوراخ کے پیچھے ایک مقام ہوتا ہے جہاں تقریباً 72 ہزار رگیں موجود ہوتی ہیں اور یہ رگیں پھیلائی جائیں تو زمین کے گرد دو بار گھمائی جا سکتی ہیں۔

**علاج**:۔ اگر آنکھ کی رگیں سوکھ جائیں اور درست طور پر نظر نہ آتا ہو یا پیٹ صحیح کام نہ کر رہا ہو یا ہونٹ پھٹ رہے ہوں چہرے پر تر و تازگی اور چمک لانے کیلئے یا بال چمکانے کیلئے یا گھٹنوں کے درد سے نجات کیلئے یا سستی کاہلی دور کرنے کیلئے یا جوڑوں میں درد کا خاتمہ دور کرنے کیلئے یا جلد کی خشکی دور کرنے کیلئے ذیل کا طریقہ علاج استعمال کیا جا سکتا ہے۔

رات کو سونے سے پہلے 3 قطرے خالص دیسی گھی یا ناریل کا تیل ناف کے درمیانی حصہ میں ٹپکائیں ناف کے گرد ڈیڑھ انچ دائرہ کی شکل میں بھی یہ تیل لگائیں ان شاء اللہ درج بالا امراض سے نجات مل جائیگی۔

**کپکی اور سستی دور کرنے کیلئے** جوڑوں کے درد سے نجات کیلئے سرسوں کے تیل کے تین قطرے درج بالا ہدایت کے مطابق استعمال کریں۔

**سوکھی رگوں کو دوبارہ سے تازہ کرنے کیلئے**:۔ ناف کے سوراخ میں اللہ نے یہ خاصیت رکھی ہے کہ جو رگیں جسم میں اگر کہیں سوکھ جائیں تو ناف کے ذریعے ان میں تیل ڈالا جاتا ہے۔ جس سے سوکھی ہوئی رگیں دوبارہ کھل جاتی ہیں۔

**بچے کے پیٹ میں اگر درد ہو** تو ہینگ پانی اور تیل کا محلول بنائیں اور ناف کے ارد گرد لگائیں چند منٹوں میں بچے کے پیٹ کا درد ختم ہو جائیگا۔

**ذہنی دباؤ اور تناؤ میں کمی کیلئے** پیاز 20 گرام حاصل کریں اور اس پیاز کو آدھ پاؤ روغن زیتون میں جلائیں اس تیل کی ناف کے اندر اور باہر مالش کریں تو ان شاء اللہ ذہنی دباؤ میں کمی ہوگی۔

### کانوں کے امراض ختم کرنے کیلئے

:۔ اگر کانوں میں آوازیں آتی ہو یعنی سائیں سائیں یا سیٹیاں بجنے کی آوازیں آتی ہوں یا رگیں سوکھ گئیں ہوں ایسے میں سرسوں کا تیل 50 گرام لیں اس تیل میں تخم ' ہرمل دو عدد پیس کر ناف میں 15 دن لگائیں ان شاء اللہ کانوں کے امراض کا خاتمہ ہوگا اور قوت سماعت بہتر ہو جائیگی۔ مزید کہ اگر سرسوں کے تیل میں جس کی مقدار 50 گرام ہو دار چینی پیس کر ڈالیں اب اس تیل کو جلائیں اور وہ تیل ناف میں لگائیں تو بھی حیرت انگیز نتائج برآمد ہونگے کانوں کے امراض ختم ہو جائیں گے۔

### پیٹ کے امراض کا خاتمہ کیلئے

:۔ 50 گرام سرسوں کے تیل میں 20 گرام کلونجی کا تیل ملا کر ہلکا گرم کر لیں اب یہ تیل مسلسل 2 ماہ تک ناف میں چند قطرے ڈالیں اور اس کے گرد لگائیں ان شاء اللہ معدے کے امراض ختم ہونگے اگر پیٹ پھولا ہوا ہے تو بھی ٹھیک ہو جائیگا۔ معدہ تبخیر کے مریض جنہیں پیٹ میں گیس ہوتی ہو وہ بھی یہ نسخہ استعمال کر سکتے ہیں۔ حیرت انگیز نسخہ ہے۔

**قبض سے نجات**: قبض ایک دیرینہ اور پیچیدہ مرض ہے یہ کئی بیماریوں کو جنم دیتا ہے ذیل کا نسخہ نہایت آسان ہے۔ اس نسخہ کو استعمال کرنے سے الرجی اور خون کے امراض کا بھی خاتمہ ہوتا ہے اپنے آپ کو بہت ہلکا اور تر و تازہ محسوس کریں گے۔ زیتون کے تیل کے 3 سے 5 قطرے ناف میں ٹپکا لیں اور اگر نہانے کے بعد یہ قطرے ٹپکائیں تو تاثیر فوری ظاہر ہوگی۔ اس نسخہ سے نا صرف قبض کا خاتمہ ہوتا ہے بلکہ نزلہ زکام اور الرجی کا بھی خاتمہ ہو جاتا ہے۔

مراسلہ: ارشد چوہدری (ملتان)

**درود نور**:۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرُ الْاَ نْوَارِ وَسِرِّ الْاَ سْرَارِ وَسَیِّدِ الْاَ بْرَارِ۔

(**نوٹ**) اگر آپ اپنا چہرہ چمکتا دمکتا اور پُرنور چاہتے ہیں تو درود نور 41 بار بعد نماز فجر ہاتھوں پر دم کر کے اپنے چہرے پر پھیر لیا کریں۔

**ملتان مابہ جنت اعلیٰ برابر است　　آھستہ پابنہ کہ ملک سجدہ می کنند**

(ترجمہ) ملتان اور جنت کی زمین دونوں برابر ہیں یہاں پر قدم آہستہ رکھو کہ فرشتوں نے اس زمین پر سجدے کئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔(ابو محمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" **اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ رَبِّیْ مِنْ کُلِّ ذَنْبٍ وَّ اَتُوْبُ اِلَیْہِ** (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ **اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمد بِعَدَ دَالْمُزَّمِّلِ وَالْخَصَائِص۔**

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرما دے گا۔

**حدیث پاک** :۔اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کردے گا۔جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب و عقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:

اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔

آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا" میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف، نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## ربیع الاول، زکات سورۃ مزمل

قارئین تحفہ روحانیات! چاند نظر آتے ہی دو رکعت نماز استغفار ادا کریں۔اس کے بعد دو رکعت نماز نفل ہدیہ نبی کریم اور پھر آخر میں دو رکعت نماز فل برائے تصرف کل روحانیت سورۃ مزمل ادا کریں۔اب نو چندا اتوار وقت نماز تہجد 92 بار درود مزمل کا ورد کریں۔41 بار سورۃ مزمل پڑھیں یہ ورد 12 ربیع الول تک روزانہ بوقت تہجد ادا کریں۔چاہے شمار میں جتنے بھی دن آئیں اس زکات میں دنوں کی گنتی کا شمار نہیں کبھی تو زکات میں تین دن آجاتے ہیں اور کبھی 7 یا 8 دن بھی مل جاتے ہیں۔بعد ادائیگی زکات کے سورۃ مزمل روزانہ 3 بار اول آخر درود مزمل 3 بار پڑھیں۔

# اخلاق نبوی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بچوں سے محبت

تحریر:۔قاری اشرف سعیدی امام مسجد حافظ عبدالشکور ملتان کینٹ

**تعلیم یافتہ بچہ**:۔حضور پاک ﷺ کے عظیم شاگرد سیدنا عبداللہ ابن مسعودؓ اپنے بچپن میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ پیش آنے والی ایک ملاقات کا تذکرہ یوں فرماتے ہیں کہ میں مکہ مکرمہ کے ایک مشہور کافر عقبہ بن ابی معیط کی بکریاں چرایا کرتا تھا ایک روز آقائے نامدار محمد رسول ﷺ اور ان کے ہمسفر سیدنا صدیق اکبرؓ میرے پاس سے گزرے اور فرمایا: اے بیٹے! کچھ دودھ ہے پینے کے لئے؟ میں نے جواب دیا کہ دودھ تو ہے لیکن یہ ساری بکریاں میرے پاس امانت ہیں لہذا میں دودھ پلا نہیں سکتا۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا! کوئی ایسی بکری ہے جو دودھ نہ دیتی ہو وہ ہمیں دے دو! میں ایک ایسی بکری لے کر آیا اور آپ ﷺ کی خدمت میں پیش کر دی۔ آپ ﷺ نے کچھ پڑھا اور اس بکری کے تھنوں پر ہاتھ پھیرا اور اس کے تھنوں میں دودھ بھر آیا آپ ﷺ نے دوہا اور سیدنا صدیق اکبرؓ کو پلایا خود پیا اور حضرت ابن مسعود کو بھی پلایا۔ پھر کچھ پڑھا اور تھنوں پر ہاتھ پھیرا وہ دوبارہ پہلے والی حالت پر آ گئے یعنی سکڑ گئے۔

حضرت عبداللہ بن ابی مسعودؓ نے دل میں آپ ﷺ کے عظمت بھر گئی اور عرض کیا یہ جو کچھ آپ پڑھتے ہیں مجھے بھی سمجھا دیجئے۔ اس پر آپ ﷺ خوش ہوئے میرے سر پر ہاتھ پھیرا اور دعا دی اور میری تعریف فرمائی **انک غلام معلم** تم بڑے سمجھدار بچے ہو۔ (اس کا لفظی ترجمہ یہ ہے کہ تم بڑے تعلیم یافتہ بچہ ہو) (مسند احمد)

اس کے بعد جلد ہی آغوش اسلام میں آ گئے اور دامن بنوت سے وابستہ ہو گئے اور سیدنا عبداللہ بن مسعود بن گئے رضی اللہ تعالی عنہ۔

**ایک بچے کی وفات پر آپ کے آنسو**:۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ ایک قبیلہ میں تشریف فرما تھے میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ تھا۔

ایک انصاری عورت نے آپ کو پیغام بھجوایا کہ میرا لڑکا قریب المرگ ہے۔ آپ تشریف لے آئیں۔ آپ ﷺ اپنے مبارک ساتھیوں سمیت تشریف لے گئے اور اس لڑکے کو اپنی گود میں لٹایا فوراً بچے کی جان پرواز کر گئی اور رحمۃ للعالمین ﷺ کی آنکھوں سے شفقت کے آنسو بہہ پڑے۔

اس انصاری عورت نے کہا! اللہ تعالی نے اپنے بندوں سے امانت لے لی اور اسی کیلئے ہے جو کچھ باقی ہے اور ہر کام کا ایک وقت طے ہے۔ اس لئے میں صبر کروں گی اور ثواب پاؤں گی ہمارے آقا ﷺ نے فرمایا! جنت میں ایک بلند درجہ ہے جو نماز سے حاصل ہوتا ہے۔ نہ روزہ سے نہ دوسری عبادتوں سے، پوچھا گیا وہ کس چیز سے حاصل ہوتا ہے۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب کوئی مصیبت آ جائے تو اس پر صبر کرنے سے۔

**کھیلنے والے تین بچوں سے محبت**:۔ایک جگہ سے حضور ﷺ کا گزرا ہوا وہاں تین بچے کھیل رہے تھے آپ ﷺ نے ایک بچے کی طرف اشارہ کر کے فرمایا۔

لاؤ اس بچے کو میں اٹھاؤں۔ پھر آپ ﷺ نے اس بچے کو اٹھا کر اپنے آگے سواری پر بٹھا لیا پھر دوسرے بچے کو اٹھا کر سواری پر اپنے پیچھے بٹھا لیا اب سواری پر بٹھانے کی جگہ باقی نہ رہی تو آپ ﷺ نے اس تیسرے بچے کے سر پر ہاتھ پھیرا اور اسے دُعا دی پھر ہاتھ پھیرا اور دُعا دی پھر ہاتھ پھیرا اور دعا دی۔ (مسند احمد) یہ تیسرا بچہ حضرت جعفر شہیدؓ کا بیٹا تھا۔

**بچوں کا نام محمد رکھنے کی ترغیب**:۔حضرت جابر بن عبداللہؓ فرماتے ہیں کہ ہم میں سے ایک آدمی کے ہاں بیٹا ہوا تو اس نے اس کا نام محمد رکھا۔ لوگوں کو علم ہوا تو اس کے پاس آئے اور کہا تم نے اپنے بیٹے کا نام محمد ﷺ کے نام پر کیوں رکھا؟ ہم تجھے نہیں چھوڑیں گے۔ چلو ہمارے آقا حضور اکرم ﷺ کے پاس، وہاں چل کو پوچھتے ہیں کہ یہ نام رکھنا کیسا ہے؟ اس آدمی کے اپنے بچے کو اپنی کمر پر اٹھا لیا اور ان کے ساتھ حضور ﷺ کے پاس آ کر پوچھا! حضور! میں نے اپنے بیٹے کا نام محمد رکھا ہے، اور یہ مجھے اس سے منع کر رہے ہیں تو حضور ﷺ نے وضاحت کر دی! کہ میرا نام رکھ لیا کرو اور میری کنیت نہ رکھا کرو۔ میں قاسم ہوں تمہارے درمیان مال تقسیم کرتا ہوں۔ (مسلم شریف)۔

حضرت جابر بن عبداللہؓ سے کئی احادیث مروی ہیں جن سے یہ پتہ چلتا ہے کہ حضور ﷺ سے بچوں کے لئے اپنا نام محمد رکھنے کی صراحتاً اجازت عطا فرمائی ہے اور محدثین نے لکھا ہے کہ یہ نام بڑی برکتوں والا ہے۔ جس بچے کا یہ نام رکھا جائے وہ بڑی صفات اور خوبیوں والا ہوتا ہے۔ نیز بہت سے ائمہ محدثین کا نام بھی محمد اور احمد حدیث کی کتابوں میں ملتا ہے۔

# سیرت نبوی ﷺ اور عائلی زندگی

تحریر:۔ملک ذوالفقار علی اعوان (اسلام آباد)

سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفیٰ، احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت با سعادت پیر کے روز صبح صادق کے وقت ربیع الاول، عام الفیل ۔ بمطابق اپریل 571ء میں ہوئی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت سے چند مہینے پہلے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے والدِ محترم ''عبد اللہ'' کی وفات ہوگئی، آپ کے دادا جان ''عبد المطلب'' کی طرف سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ گرامی ''محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب'' ہے، اور آپ کی والدہ محترمہ ''آمنہ کی طرف سے آپ کا نام ''احمد'' تجویز ہوا۔ ابولہب کی آزاد کردہ باندی ''ثویبہ رضی اللہ عنہا'' کے چند دن دودھ پلانے کے بعد شرفاء قریش کی عادت کے مطابق آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ''حضرت حلیمہ سعدیہ رضی اللہ عنہا'' کی رضاعت میں دے کر مضافات مکہ میں بھیج دیا، اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم آٹھ دن کے تھے۔

سید الکونین خاتم الانبیا حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے لے کر وفات تک، بچپن، جوانی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا بڑھاپا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت، آپ کا معاشرہ، آپ کے عقائد، آپ کے اخلاق، آپ کا رہن سہن غرض یہ کہ زندگی کے ہر موڑ اور ہر گوشہ کا نام سیرت ہے۔ عقل و فہم اور دینی شعور رکھنے والے کسی بھی مسلمان پر یہ بات بھی ڈھکی چھپی نہیں کہ انسانی زندگی کے لیے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی عالی ذات میں بہترین نمونہ ہے قرآن کریم میں اللہ رب العزت نے ارشاد فرمایا۔

**لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ** (الاحزاب ۲۱)

ترجمہ: ''اللہ کے رسول میں تمہارے لیے بہترین نمونہ ہے۔''

رسول اللہ کی حیات مبارکہ میں ان نقوش کی تلاش و جستجو، جو شب و روز کے لمحات میں بکھرے ہوئے ہیں اور جن کے اتباع کے بغیر کوئی شخص حقیقی فوز و فلاح سے ہمکنار نہیں ہوسکتا۔ پیغمبر اسلام کی سیرت طیبہ کا ایک اعجازی پہلو یہ بھی ہے کہ آپ کی حیات مبارکہ کا کوئی گوشہ تشنہ تحقیق نہیں، اس اعتبار سے تمام انبیاء سابقین میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم ممتاز اور منفرد نظر آتے ہیں یہاں تک کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خانگی اور عائلی زندگی کے چھوٹے بڑے واقعات تک کتابوں میں درج ہیں۔

کسی بھی انسان کے اخلاق کی سب سے بڑی آزمائش کی جگہ خود اس کا گھر ہے گھر کے لوگوں سے صبح و شام اور شب و روز کا سابقہ پڑتا ہے گھر کے ماحول میں انسان اپنا ''حقیقی مزاج'' چھپا نہیں سکتا، اسی لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تم میں سب سے بہتر اخلاق اس کے ہیں جو اپنے اہل و عیال کے ساتھ بہتر اخلاق رکھتا ہو۔''

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی خارجی زندگی کی ذمہ داریاں اتنی متنوع اور وسیع تر تھیں کہ ان کے ساتھ اپنے اہل خانہ اور افراد خاندان کے لیے وقت نکالنا اور ان کے حقوق کی رعایت کرنا، آج کے زمانہ کو دیکھتے ہوئے۔ ایک مشکل ترین بات تھی لیکن حیات مبارکہ کے مطالعہ سے یہ بات کھل کر سامنے آتی ہے کہ ازواج مطہرات ہوں یا اولاد، خدام ہوں یا اقرباء متعلقین ہوں یا احباب، آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ایک کے حقوق کی رعایت فرماتے اور زندگی کے کسی بھی موڑ پر آپ اس سے غافل نظر نہیں آتے۔ ہر آن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے حقوق کی فکر دامن گیر رہتی، ایسا بھی نہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے ماتحت افراد کے لیے تندخو اور سخت گیر سرپرست کی حیثیت رکھتے ہوں بلکہ بیویوں کے حق میں ایک محبت کرنے والے شوہر، اولاد کے حق میں ایک شفیق و مہربان باپ اور خدام کے حق میں ایک فراخ چشم اور حلیم و بردبار آقا کی صورت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تصویر ابھرتی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''تم میں سب سے بہتر وہ شخص ہے جو اپنے اہل (ازواج) کے لیے بہتر ہو اور میں اپنے اہل کے لیے تم سب سے زیادہ بہتر ہوں۔'' ایک مرتبہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کامل ایمان والے وہ لوگ ہیں جو اخلاق کے اعتبار سے اچھے ہوں اور تم میں سب سے اچھے وہ حضرات ہیں جو اپنی بیویوں کے حق میں اچھے ہوں۔

پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے جملہ گیارہ شادیاں کیں اور بیک وقت نو بیویاں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول تھا کہ جب مدینہ میں ہوتے تو عصر کی نماز کے بعد تمام ازواج کے پاس جاتے اور ہر ایک کی ضرورت معلوم کرتے اور اس کی تکمیل فرماتے، ازواج کے مابین انصاف کا خیال اور اس سلسلہ میں عند اللہ جواب دہی کا احساس اتنا شدید تھا کہ اللہ رب العزت سے دعا کرتے تھے۔ آپ صلی اللہ

علیہ وسلم کا معمول تھا کہ جب سفر پر روانہ ہوتے تو ازواج کے درمیان قرعہ اندازی کرتے جس کا نام قرعہ میں نکل آتا ان کو ساتھ لے جاتے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو بچوں سے بہت محبت تھی، راستہ میں بچے کھیلتے ہوئے مل جاتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو سلام کرتے۔ گھر میں بچوں کے ساتھ خوش مزاجی سے پیش آتے، ان کو کاندھے پر بٹھاتے، گود میں لیتے، پیار کرتے، چومتے۔ معلوم ہوا کہ مزاج میں اتنی سختی نہ ہونی چاہیے کہ بچے دیکھتے ہی سہم جائیں اور چھپنے لگیں۔ حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں ایک مرتبہ کسی ضرورت سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات ہوئی۔ میں نے محسوس کیا آپ کچھ اٹھائے ہوئے ہیں میں نے پوچھا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تھیلی کھولی، اس میں حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حسین رضی اللہ عنہ تھے آپ ﷺ نے فرمایا یہ دونوں میرے بیٹے ہیں اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں اے اللہ! ان دونوں سے محبت رکھتا ہوں تو بھی ان دونوں سے محبت فرما اور اس شخص سے بھی جوان دونوں سے محبت رکھے۔

آپ ﷺ کی عائلی زندگی بھی اسلام کے اس مزاج و مذاق کی آئینہ دار ہے ایک مرتبہ مسجد نبوی میں عیدالفطر کے موقع سے چند حبشی نوجوان نیزوں سے کھیل رہے تھے، اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں میں نے دیکھنے کی خواہش کی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم آگے کھڑے ہو گئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے مونڈھے اور گردن کے درمیان سے میں کھیل دیکھتی رہی۔ ایک مرتبہ دوڑ کا مقابلہ ہوا، اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا دُبلی پتلی تھیں، آگے بڑھ گئیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پیچھے رہ گئے۔ پھر کچھ زمانے کے بعد یہی مقابلہ ہوا تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سبقت حاصل کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ اس کا بدلہ ہو گیا۔

## غلام و خدام کے ساتھ حسن سلوک

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے آقاؤں سے خطاب کرتے ہوئے کہا: لوگو! جو خود کھاؤ، وہی ان کو بھی کھلاؤ، جیسا کپڑا خود استعمال کرو، وہی کپڑا ان کے لیے بھی تیار کرو، وہ تمہارے بھائی ہیں غلام کو بھائی قرار دے کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس دیوار کو منہدم فرمایا جو حاکم اور محکوم کے درمیان کھڑی کر دی گئی تھی۔ خادموں کے ساتھ شب و روز اور ہر وقت کا ساتھ ہوتا ہے کوتاہی، لغزش، بھول چوک انسانی فطرت ہے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے خادم خاص حضرت اَنس بن مالک کا بیان ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دس سال خدمت کی، لیکن کبھی اُف تک آپ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں کہا۔ اور نہ کبھی یہ کہا کہ تم نے یہ کام کیوں کیا اور جس کام کو میں نہیں کرتا آپ صلی اللہ علیہ وسلم یہ نہیں فرماتے کہ تو نے یہ کام کیوں نہیں کیا۔ دس سال کی رفاقت کے باوجود آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی ''اُف'' تک نہیں کہا، یہ تحمل و بردباری اور شفقت کی ایک مثال ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول مبارک تھا کہ گھر میں داخل ہوتے تو آپ پہلے سلام کرتے اور ایسا انداز ہوتا کہ سونے والے بیدار نہ ہوں اور جو بیدار ہوں سلام کی آواز سن لیں اگر گھر میں کوئی چھوٹا موٹا کام ہوتا تو خود انجام دے لیتے۔ حضرت اَسود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے پوچھا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھر میں آ کر کیا کرتے تھے؟ انھوں نے فرمایا: اپنے گھر والوں کی خدمت یعنی گھریلو زندگی میں حصہ لیتے تھے اور گھر کا کام بھی کرتے تھے مثلاً بکری کا دودھ دوھ لینا، اپنے نعلین مبارک سی لینا۔ (زادالمعاد) گھر میں جو کھانا تیار ہوتا حاضر کر دیا جاتا آپ کی مرغوب اور پسندیدہ شئی ہوتی تو تناول فرماتے ورنہ خاموشی اختیار کرتے، لیکن کھانے میں کوئی عیب نہیں لگاتے، دن کے کھانے کے بعد تھوڑی دیر قیلولہ کرتے، رات میں عشاء کی نماز کے بعد غیر ضروری جاگنے کو بالکل ناپسند کرتے، آپ کا بستر بالکل معمولی ہوتا بسا اوقات چمڑے کا بستر ہوتا اور اس میں کھجور کی چھال بھری ہوتی اور کبھی چمڑا ہوتا آپ صلی اللہ علیہ وسلم اسی پر آرام فرماتے۔

ایک کامل اور مکمل انسانی زندگی کی بنیادی شناخت یہ ہے کہ دنیا میں چھوٹے بڑے، حاکم محکوم، دوست و دشمن، اپنے اور پرائے، امیر و غریب، ہر سطح اور ہر طبقہ کے لوگوں سے جہاں اس کے تعلقات روشنی میں ہوں اور لوگوں کے لیے مشعل راہ کا درجہ رکھتے ہوں، وہیں اپنی ازواج، خدام، اولاد، متعلقین اور اقرباء و رشتہ داروں میں بھی وہ محبوب و مقبول ہوں اور ان کے ساتھ تعلق و سلوک کے باب میں بھی اس کی زندگی اسوہ اور مثال ہو۔ اس طور پر دیکھا جائے تو پیغمبر اسلام کی زندگی اپنی مثال آپ ہے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عائلی زندگی کا جو نقشہ بنایا اور خود اس پر عمل کر کے دکھایا، حقیقت یہ ہے کہ وہ عائلی اور ازدواجی زندگی کے لیے بہترین نمونہ اور ہر طرح کی بے سکونی کا علاج اور اکسیر ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کے آئینہ میں ہم اپنی گھریلو زندگی کی صحیح صورت گری کر سکتے ہیں۔

☆☆☆

# قسط 50 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم دوستوں گزشتہ ماہ جنات کی واردات کے سلسلہ میں ایک مشاہدہ آپ کی فرمائش پر پیش کیا جس کا مختصر بیان اس طرح سے ہے کہ مکتبہ روحانیات ابھی قائم ہوئے کچھ عرصہ ہوا تھا کہ قریب فیکٹری سے ایک متاثرہ شخص لایا گیا جس کے جسم کا نچلہ حصہ جنات نے پکڑا ہوا تھا جنات سے رابطہ کرنے پر پتہ چلا کہ جس کمرہ میں اس فیکٹری کے ملازمین غسل کے بعد کپڑے تبدیل کرتے ہیں اُس کمرہ میں جنات کا خاندان موجود ہے۔ متاثرہ شخص پہلے دم کرنے پر ٹھیک ہو گیا مگر وہ یہ نہیں مان رہا تھا کہ اُسے جنات نے پکڑا۔ دم کرنے سے اُسے جب افاقہ ہوا تو کہنے لگا کہ میرا تو بلڈ پریشر لو ہو گیا تھا۔ نہ کہ جنات نے پکڑا ،مگر دوسرے روز اُس کمرہ میں کپڑے تبدیل نہ کرنے کا کہا،اس کے باوجود اُس نے پھر اُدھر کپڑے تبدیل کئے تو اس بار ان جنات نے بڑی شدت کے ساتھ ظاہر ہو کر اُس کے جسم کے نچلے حصہ کو دبوچ لیا۔ وہ شخص اپنی فیکٹری کے مالک کے ساتھ پھر آیا اس بار جنات کے سردار سے معافی مانگ کر اُس کے جسم کے نچلے حصے کو آزاد کروایا گیا اور سختی سے ہدایت کی گئی کہ اگر اس شخص نے دوبارہ سے یہ غلطی کی تو معافی نہ ملے گی ابھی اس واقعہ کو دو ہفتہ بھی نہ گزرے تھے کہ فیکٹری کے مالک ملک علیم صاحب بہت گھبرائے ہوئے پسینہ میں شرابور مکتبہ روحانیات میں داخل ہوئے۔ (اب آگے)

ملک صاحب کی حالت قابل دید تھی کرسی پر بیٹھنے کیلئے کہا گیا تو اُنہوں نے گھبراہٹ میں نہ بیٹھنے کا اشارہ کیا اور کہنے لگے کے آج صبح جب میں فیکٹری آیا تو بڑا عجیب واقعہ ہوا دیکھتا ہوں کہ فیکٹری کا سامان ادھر سے اُدھر ہوا پڑا ہے میرا کوئی نقصان تو نہیں ہوا۔ مگر سخت قسم کی گوشت کی بدبو آ رہی ہے ایک ورکر جو کہ مین کاریگر تھا اُس نے دیگر ملازمین کو ساتھ لگا کر سامان کو ترتیب دیا وہ سیڑھیوں پر جانے لگا تو چوتھی سیڑھی سے اُس کا پاؤں پھسلا اور اسکی ٹانگ ٹوٹ گئی ملازمین اسے اُٹھا کر ہسپتال لے کر گئے ہوئے ہیں۔ اسی فیکٹری میں موجود اپنے دفتر میں جانے کیلئے بڑھا تو اوپر سے 3،2 پلاسٹک کے نیلے ڈرم آ گر گرے ان میں ہم اپنا مال رکھتے تھے مگر ابھی یہ ڈرم خالی تھے، بالائی منزل پر رکھے ہوئے تھے میں اُلٹے پیر وہاں سے بھاگا اور آپکی خدمت میں حاضر ہو گیا۔

ملک صاحب کا سانس بری طرح پھول رہا تھا میں خود کھڑے ہو کر اُن کے قریب گیا دونوں کاندھوں پر ہاتھ رکھا اور کرسی پر بیٹھنے کیلئے کہا ٹھنڈا پانی منگوا کر پینے کیلئے دیا۔ دو، چار گھونٹ پینے کے بعد کہنے لگے کہ حضرت میں تو بہت ڈر گیا ہوں۔ رات بھر خوفناک خواب آتے رہے۔ سونے لگتا تو انتہائی خوفناک چہرے آتے پھر یوں لگتا کہ کوئی چارپائی زور زور سے ہلا رہا ہو۔ میں نے اُس کو اپنا وہم سمجھا آیت الکرسی پڑھتے ہوئے سو گیا نہ جانے کب نیند آئی صبح اُٹھا تو سب کچھ حسب معمول تھا تیار ہو کر اب جب فیکٹری آیا تو یہ واقعہ ہو گیا جو میں نے آپ سے عرض کیا۔

پریشانی کی کوئی بات نہیں ملک صاحب اللہ سب کچھ ٹھیک کر دیگا آپ یہاں میرے پاس کچھ دیر بیٹھیں ان شاء اللہ کچھ نہیں ہوگا۔

لوح مزمل جو کہ پہلے سے تیار تھی اور خاص وقت میں ورد کی گئی تھی ان کو پاس رکھنے کیلئے دی کہ آپ نے اپنی جیب سے اس لوح کو نہیں نکالنا ہے صرف ناپاکی کی حالت میں آپ اپنے تکیہ کے نیچے رکھیں گے اور بعد غسل پہن لیں گے۔ لوح مزمل پاس رکھنے کے بعد ایسا محسوس ہوا کہ جیسے اُنکی ذہنی اور جسمانی حالت مکمل طور پر بہتر ہو گئی ہے۔

سورۃ مزمل 11 بار پانی پر اس طرح دم کیا کہ پہلے تعوذ پھر تکبیر پھر سورۃ مزمل سورۃ الفلق اور سورۃ الناس یہ ایک بار ہوا اس طرح 11 بار ورد کیا ملک صاحب کے ماتھے پر پھونکا اور پانی پر دم کر کے پھر اُنکو پینے کیلئے دیا گیا جونہی انہوں نے وہ پانی حلق سے نیچے اتارا حالت بہتر ہو گئی۔ اب اُنکے الفاظوں میں قوت اور لہجہ میں اعتماد تھا خوف گھبراہٹ بالکل ختم ہو چکا تھا۔

حضرت کچھ کریں! ہماری مکمل طور پر اس مخلوق سے جان چھوٹ جائے۔ پہلے جہاں پر میری فیکٹری تھی ہمارے مالی حالات بھی اچھے تھے مگر جب سے یہاں پر شفٹ ہوئے ہیں حالات دن بہ دن خراب ہوتے جا رہے ہیں۔

ملک علیم صاحب۔۔۔ ان شاء اللہ سب کچھ بہتر ہو جائیگا اللہ تعالیٰ سب کچھ ٹھیک کر دیگا پہلے اس مزدور کی خبر لیں جو کہ گرا تھا۔

جی بہتر، میں آپکو کچھ دیر میں مطلع کرتا ہوں لیکن آپ اگر فیکٹری کا ایک چکر لگا لیں تو ہماری خوش قسمتی ہوگی اور آپ اپنی روحانی بصارت سے سب

کچھ مشاہدہ بھی کر لیں گے کہ آخر وجہ کیا ہے ٹھیک ہے آپ فکر مند نہ ہوں میں ان شاء اللہ دوپہر کو آؤنگا۔

جی حضرت بالکل،،،،قریب میں ہی فیکٹری ہے بلکہ آپ کو لینے میں خود آؤنگا یہ کہہ کر اُس نے اجازت چاہی اور چلا گیا۔

مراقبہ میں دیکھا گیا کہ جنات کا خاندان انتہائی غصہ کی حالت میں ہے اور کوئی بڑا نقصان کرنے والا ہے ان کے سردار کو بلا کر پوچھا گیا تو انہوں نے کہا کہ ہم نیک جنات میں سے ہیں کل ان کے مزدوروں نے اُسی کمرہ میں بیٹھ کر شور اور ہنگامہ کیا پھر اونچی آواز میں گانے چلانے شروع کر دیئے ایک دوسرے سے مذاق کرتے رہے۔ جو کہ ہمیں سخت ناگوار گزرا۔ جس کو گرا کر ٹانگ توڑی اُس نے غسل خانہ میں کھڑے ہو کر پیشاب کیا استنجا نہ کیا اور پھر اسی حالت میں گھومتا رہا۔ اس کو سزا ہم نے دی۔

مراقبہ میں اس سردار کو کہا گیا کہ اب مزید نقصان نہ کرنا ورنہ تمہیں اس کے بھیانک نتائج بھگتنا ہونگے۔ ہمارے بزرگوں نے جنات بارے یہی بتایا ہے کہ جنات جتنی مرضی بھی قسمیں اُٹھالیں اُنکی باتوں پر کم ہی یقین کیا جائے لیکن اس سردار جن نے پکا وعدہ کر کے کہا کہ ٹھیک ہے ہماری طرف سے کوئی نقصان نہ کیا جائیگا۔

دوپہر کا وقت تھا کہ ملک علیم صاحب تشریف لے آئے کہ میں اُن کے ساتھ فیکٹری جاؤں کچھ دیر بعد ہم فیکٹری میں موجود تھے یہ ایک پرانا مکان تھا جس میں تقریباً 6 سے 7 کمرے تھے اور اسے فیکٹری کی شکل دے دی گئی۔ جس کمرہ میں یہ تمام واقعات ہو رہے تھے وہ بالائی منزل کا تھا۔

جائے نماز بچھا کر 7 چکر گہرے سانس کے لیے اور پھر سورۃ مزمل پڑھتے ہوئے مراقبہ کی حالت میں چلا گیا۔ چند لمحوں بعد نیلے اور سرخ رنگ کی روشنیاں جمع ہو گئیں۔ ان روشنیوں کا بظاہر کوئی وجود نہ تھا صرف آواز کا احساس ہوتا۔ سلام کیا گیا تو سلام کا جواب ملا۔ ان تمام روشنیوں سے جنات کا مشاہدہ ہوتا ہے۔

اُن جنات سے کہا گیا کہ اب یہ مکان چھوڑ کر کسی دوسری جگہ چلے جائیں کیونکہ اب یہاں انسانی آبادی ہو چکی ہے لیکن اُن کے سردار نے بحث کی کہ عرصہ 20 سال سے یہ مکان بند تھا ہم نے یہاں پر ڈیرہ ڈال لیا ہے اب ہم یہاں سے جانے والے نہیں۔' ان کو جواب دیا! لیکن اب یہاں پر تو انسان آباد ہو چکے ہیں آپ کو تو یہاں سے جانا ہی پڑیگا۔

یہ بات سنتے ہی اُن جنات کا لہجہ سخت ہو گیا کہ آپ جو کچھ کر لیں ہم نے یہاں سے نہیں جانا اگر زیادہ ہم کو تنگ کیا تو ہم جانی اور مالی نقصان بھی کر دینگے۔

بہت خوفناک ماحول پیدا ہوا سب لوگ کمرہ سے باہر تھے کہ اچانک کمرہ سے سخت قسم کی بدبو آنا شروع ہو گئی یہ بات تو واضح ہو گئی کہ یہ جنات شریف نہ تھے مسلسل جھوٹ بول رہے تھے کہ ہم نیک اور مسلم جنات ہیں اور یہ لوگ ہمیں تنگ کیے جا رہے ہیں۔

اسی وقت عہد کر لیا کہ انکو یہاں سے بھگا کر ہی دم لیا جائیگا۔

حسب معمول رات کو مراقبہ کیا گیا جس میں اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کی۔

مراقبہ میں بتایا گیا کہ اگلے روز اُسی کمرہ میں با آواز 21 بار سورۃ مزمل پڑھی جائے پانی پر دم کر کے اس پانی کے چھینٹے پورے گھر میں مارے جائیں اس جگہ پر سورۃ مزمل کے فریم لگائے جائیں تاکہ ان جنات سے مکمل طور پر نجات ملے۔

اگلے روز صبح 9 یا 10 بجے کا وقت ہوگا کہ ملک صاحب پھر گھبرائی ہوئی حالت میں آئے حضرت میرا تو برا حال ہو گیا ہے آپ ابھی میرے ساتھ تشریف لائیں۔ پوچھا گیا کہ کیا ہوا؟

کہنے لگے کہ صبح جب فیکٹری کھولی تو پچھلے ایک کمرہ کی چھت مکمل گر چکی تھی جس سے کوئی جانی مالی نقصان نہیں ہوا۔ فیکٹری کا کچھ بے کار سامان تھا جس وجہ سے بچت ہو گئی اگر یہی حادثہ دن کے وقت ہوتا تو ہو سکتا ہے کہ کوئی جانی نقصان بھی ہو جاتا۔ اُسی وقت ملک صاحب کے ساتھ چل دیئے۔

فیکٹری میں داخل ہوتے ہی روحانی مشاہدہ ہو گیا کہ جنات نے اپنی بھرپور کاروائی کر دی ہے۔ جس کمرہ میں یہ جناتی خاندان آباد تھا 7 بار با آواز تعوذ پڑھا 2 رکعت نماز نفل حاجت ادا کی جس کی پہلی رکعت میں سورۃ الفلق اور سورۃ الناس تھی سجدہ میں اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ باری تعالیٰ تو سب سے بڑا طاقتور ہے مجھے ان شریر جنات پر غلبہ عطا فرما۔ سجدہ سے اُٹھتے ہی با آواز تکبیر 5 بار پڑھی گئی سورۃ مزمل کا ورد 21 بار کی نیت سے شروع کیا گیا۔ جب بھی آیت نمبر 5 پر آتے تو اُس کی تکرار 5 بار کی جاتی۔

**(انا سنلقی علیک قولا ثقیلا)**

پھر اچانک کمرہ میں دھواں اُٹھنا شروع ہوا خوف اور دہشت میں اضافہ ہو گیا۔

کمرہ سے باہر موجود ایک مزدور اچانک بیہوش ہو گیا۔ دیواروں پر پانی چھڑکا تو یوں لگا کہ بہت ہلچل ہو گئی، اسی لمحہ بیہوش شخص ہوش میں آیا اور چلا کر کہنے لگا کہ یہ سب کچھ تم اچھا نہیں کر رہے ہو میں تم کو بہت بڑا نقصان دونگا میں فی الوقت اپنے خاندان کو لے کر یہاں سے جا رہا ہوں اور پھر ضرور لوٹونگا اور تم سے مقابلہ کرونگا۔ یہ کہنے کے بعد وہ مزدور دوبارہ سے بیہوش ہو گیا ماحول سکون میں آ گیا ملک صاحب کو ہدایت کی کہ ہر کمرہ میں سورۃ مزمل کا فریم لگائیں۔ مکان کو صاف ستھرا کریں روزانہ قرآن پاک کی تلاوت کریں اور خود درود پاک کا ورد کیا کریں۔ (باقی آئندہ)



# پرنس آف پنڈی

نجوم کے آئینے میں

تحریر:۔ آسٹرولوجسٹ علامہ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

محترم قارئین ۔السلام علیکم! سابقہ ماہ ہم نے وعدہ کیا تھا کے پرنس آف پنڈی جناب محترم شیخ رشید صاحب کے زائچہ پر بات ہوگی تو آیئے آج کی نشست میں شیخ صاحب کے برتھ چارٹ پر نظر ڈالتے ہیں کیونکہ شیخ صاحب ایک مشہور و معروف شخصیت ہیں اور وزیر اعظم عمران خان صاحب کی سربراہی نے ان کی شخصیت کو مزید چار چاند لگا دیے اپنی ادھوری زندگی میں مشکل حالات کے ساتھ ساتھ کئی بڑی کامیابیاں بھی حاصل کی اور قومی اسمبلی کے ممبر رہے اور اب بھی ہیں اور مختلف وزارتیں بھی ان کے حصے میں آئیں، آج بھی پاکستانی سیاست کے اہم افراد میں ان کا شمار ہوتا ہے۔

زائچہ:۔ شیخ رشید احمد صاحب




**شیخ صاحب کی تاریخ پیدائش** جو اپنے استاد محترم سے ہمیں حاصل ہوئی 6 نومبر 1950ء راولپنڈی ہے، پیدائش کا وقت رات دو بج کر چالیس منٹ رکھا گیا ہے اس کے مطابق طالع پیدائش 24 درجہ 13 وقیقہ برج اسد ہے، قمر برج اسد میں چوبیس درجہ تین وقیقہ پر ہے اور طالع کے درجات سے قران کر رہا ہے، قمر بارھویں گھر کا حاکم فعلی منحوس ہو گیا لہٰذا منحوس اثرات دے گا اور خاص طور پر طالع کے درجات سے قران نہایت ہی منحوس ہے، کسی بھی فعلی منحوس سیارے کا طالع سے قران شخصیت اور مزاج میں عجیب نوعیت کی خرابیاں پیدا کرتا ہے یعنی شیخ صاحب ڈبل مائنڈ انسان نظر آتے ہیں **جو ہیں وہ دیکھتے نہیں اور جو دیکھتے ہیں وہ ہیں نہیں** زندگی کا ابتدائی دور کافی پریشانیاں و مشکلات کا اظہار کرتا ہے البتہ ایام جوانی کے دور میں مثبت حالات کی نشاندہی ہوتی ہے، زائچہ میں طالع کا حاکم شمس اپنے ہبوط کے برج میں ہے لہٰذا شیخ صاحب اتنے دلیر اور نڈر نہیں ہیں جتنا ظاہر کرتے ہیں، طالع کے مالک کی کمزوری انہیں مصلحت پسندی اور جھکاؤ کے زیر اثر رکھتی ہے، زائچے کے دوسرے گھر میں زحل اور کیتو ہیں، زحل کیتو سے قران کر رہا ہے راہو بھی آٹھویں گھر میں موجود ہے اس طرح زحل، راہو۔ کیتو کے محور میں پھنسا ہوا ہے، زحل زائچے کے ساتویں اور چھٹے گھر کا مالک ہے، ساتواں گھر زحل کا اپنا مول ترکون برج ہے جو کہ شادی اور شریک حیات کا گھر ہے راہو کیتو کی نحوست زحل پر سختی سے اثر انداز ہے، یہی شادی میں رکاوٹ یا بندش کی اہم بنیادی وجہ ہے۔

**الیکشن کے حوالے سے** دیکھا جائے تو 25 جولائی کے الیکشن میں مہادشا زحل کی اور انتر دشا کیتو کی اختتام پذیر ہوئی اور 27 جولائی سے مہادشا، انتر دشا، اور پریتنر دشا زہرہ کی اسٹارٹ ہوئی ان ہی تواریخ سے الیکشن کے حتمی رزلٹ آنا شروع ہوئے اور زہرہ کا یہ دور شیخ صاحب کے لیے معاون ثابت ہوا اور **عمران خان کی حمایت انہیں حاصل تھی** لہٰذا ایک بار پھر وہ قومی اسمبلی میں پہنچ گئے، زہرہ اپنے گھر برج میزان میں ہے اور نوامسا میں بارہویں کا حاکم ہو کر شرف یافتہ ہے مگر زہرہ کی تحت الشاع ہونے والی کمزوری نے **شیخ صاحب کو مرضی کی وزارت** ملنے کی کوشش کو ناکام بنا دیا زہرہ کی انتر دشا کے بعد 26 ستمبر 2021ء سے شمس کی انتر دشا کا آغاز ہوگا شمس زائچہ میں ہبوط یافتہ ہے 2022ء سے قمر کی دشا شروع ہو جائے گی یہ عوامل وزارت کی مدت مکمل نہ ہونے کی نشاندہی کرتے ہیں بہتر ہے کے کوئی ریمنڈی کر لی جائے اور کسی اچھے وقت میں **یاقوت و نیلم پہن لیا جائے۔**

**زائچہ کی باقی باتوں سے چشم پوشی** کرتے ہوئے ہم موجودہ اور آنے والی ٹرانزٹ پوزیشن پر نظر ڈالتے ہیں۔ سیارہ قمر بارہویں گھر کا حاکم ہو کر فعلی منحوس ہو گیا جب بھی ٹرانزٹ پوزیشن میں طالع یا کسی سیارے کے درجات سے نظر بنائے گا تب **غلط فیصلے، جلد بازی، ذہنی دباؤ**، بے چینی، تنازعات جیسے مسائل پیدا کرے گا۔ 25 اگست دوپہر تین بجے کے آس پاس ریلوے افسران کے ساتھ

تنازعات کے سبب معطلی کا اعلان کیا تب قمر چھٹے گھر میں موجود تھا قمر کے درجاتی اثر نے دماغ میں غصہ اور جذباتی کیفیت پیدا کر دی اسی طرح 16 ستمبر قمر برج عقرب میں اور درجاتی لحاظ سے مکمل چوتھے دسویں گھر کو ناظر تھا اس وقت **ٹرین حادثہ ہونے سے شیخ صاحب پر سوالیہ نشان** اٹھنے لگے قمر کی ایسی پوزیشن ہر ماہ کوئی نہ کوئی مسئلہ یا بے چینی پیدا کرے گی قمر کے منحوس اثرات سے بچنے کے لیے شیخ صاحب کو قمر کے صدقات دینے چاہیے اسکے علاوہ ایک سخت وقت جنوری 2019 کا ہے جب طالع کا حاکم شمس چھٹے گھر میں راہو کیتو سے مکمل نظر بنائے گا اور شمس کا کیتو سے قران ہوگا یہ وقت شیخ صاحب کے لیے خطرناک ثابت ہوسکتا ہے کسی کام میں رکاوٹ، صحت کے مسائل، ذہنی تناؤ ڈپریشن، ہارٹ سے متعلق بیماری یا کوئی **مقدمہ و تنازع عزت و ساکھ سے محرومی کا سبب بن سکتا ھے** ، یہ ایام اگر خیر و عافیت سے نکل گئے تو بھی آگے آنے والے وقت میں یہ خطرہ موجود رہے گا خاص کر اپریل 2019ء سے ستمبر 2019ء تک زیادہ سخت وقت ہوگا جس میں وزارت سے محرومی یا دوسری وزارت ملنے کے امکان موجود ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

# نومبر میں سیارے اور خوشخبریاں

تحریر:۔ چوہدری فیصل محمود (لندن)

نومبر میں سیارگان کی پوزیشن کچھ اس طرح سے ہے کہ اس ماہ کسی سیارے کو شرف، اوج، ہبوط یا حضیض کا درجہ حاصل نہ ہے۔ ایک نظر تثلیث، تین قران اور دو تربیعات شامل ہیں۔ **پہلی نظر تثلیث زہرہ مریخ 08 تا 11** نومبر قائم ہو رہی ہے بوقت نظر تثلیث زہرہ در میزان طبعی برج بحالت رجعت ہے اور مریخ در دلو موجود ہے۔ ان دونوں سیارگان کے درمیان قائم ہونیوالی یہ نظر نہایت کمزور ہے کیونکہ سیارہ مریخ کو اس برج میں وبال اور سختی حاصل ہے۔ وہ افراد جن کا تعلق برج ثور یا میزان سے یا حمل اور عقرب سے ہے اس ماہ محتاط رہنا ہوگا۔ بظاہر نظر تثلیث و تسدیس سعد قوت کے حامل ہوتی ہے مگر دونوں سیارگان اپنی طاقت کھو بیٹھے ہیں۔ **پہلا شمس قران مشتری** کی نظر 25 تا 27 نومبر قائم ہو رہی ہے۔ بوقت نظر دونوں سیارگان 2.39 درجہ سے گزریں گے۔ سیارگان کے مابین یہ نظر مشتری کی طبعی برج قوس میں قائم ہو رہی ہے عزت مال دولت سے ان دونوں سیارگان کا تعلق ہے۔ شمس برج اسد کا حاکم سیارہ ہے جبکہ مشتری قوس اور حوت کا حاکم ہے۔ دوران نظر باقوت اثرات ظاہر ہونگے۔ اس دوران عزت مال دولت کیلئے وظائف کئے جاسکتے ہیں۔ آپکا تعلق خواہ کسی بھی برج سے ہو بوقت نظر قران سعد کاروباری معاہدے کرنا یا قیمتی اشیاء کی خریداری یا بیرون ملک سفر کرنا قیمتی الیکٹرانک اشیاء خریدنا جائیداد خریدنا مبارک ثابت ہوگا۔ وہ افراد جو کہ انعامی اسکیموں میں حصہ لیتے ہیں مگر نا کام رہتے ہیں ایسے افراد اس وقت کو ضائع نہ کریں۔ **اس دوران تیار کی جانے والی لوح حصول مال و دولت ہر طرح سے فائدہ دیگی** ۔ تنگی روزگار اور مفلسی اور غربت میں پھنسے ہوئے لوگوں کیلئے یہ وقت انتہائی اہم ہے۔ حصول مال و دولت کی لوح بنانے کیلئے ادارہ سے رابطہ کیا جاسکتا ہے۔ اس ماہ کا **دوسرا قران عطارد اور شمس** کے درمیان قائم ہو رہا ہے۔ جونہی پہلا قران شمس مشتری کا اختتام ہوگا دوسرے قران کی ابتداء ہو جائیگی۔ 27 تا 28 نومبر یہ دونوں سیارگان ایک درجہ پر ہونگے۔ یہ قران بھی برج قوس میں قائم ہو رہا ہے۔ اس قران کے سبب بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد یا بیرون ملک ہونیوالی لاٹری اور انعامی اسکیموں سے فائدہ اٹھانے والے افراد اس موقع کو ضائع نہ کریں۔ جوزا، اسد، سنبلہ سے متعلق افراد بچوں کی تعلیمی قابلیت بڑھانے اور اولاد کو فرمانبردار بنانے کیلئے بہترین حکمت عملی طے کر سکتے ہیں۔ یہ قران بھی سعد ہوگا۔ جیسے ہی یہ دوسرا قران ختم ہوگا **تیسرا قران عطارد مشتری** کے ساتھ قائم ہو رہا ہے۔ یہ قران بھی سعد ہوگا بیرون ملک قیام کے خواہشمند افراد اس قران کے دوران اپنے کاغذات مکمل کریں یا کوشش کریں کہ کسی طرح ان کا مسئلہ حل ہو جائے تو انہیں یقینی کامیابی حاصل ہوگی۔ عطارد مشتری قران جوزا، سنبلہ، قوس اور حوتی افراد کیلئے مبارک ثابت ہوگا۔ سفری سہولیات سے مکمل طور سے فائدہ اٹھایا جاسکتا ہے۔ وہ افراد جو کہ عمرہ اور زیارات پر جانے کے خواہشمند ہیں ان ایام سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ اپنے سفر کا آغاز کریں یا بیرون ملک سفر کے دستاویزات متعلقہ محکمہ یا دفاتر میں جمع کروائیں بہت زیادہ اُمید کی جاسکتی ہے کہ اُن کیلئے کسی قسم کی رکاوٹ پیش نہ آئیگی اور سفر بھی مبارک ثابت ہوگا۔ کاروباری یا سفری سفر کرنے کیلئے بھی یہ ایام بہتر ہیں۔

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## زہرہ تثلیث مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 09 | 06:38 تا 07:31 | 12:50 تا 13:44 | جنوب | 19:30 تا 20:37 | شمال مغرب |

**۳۰ اگر بیوی کی چرب زبانی، نافرمانی سے پریشان ہیں تو**

(مقصد وظیفہ) مرد و عورت میں صلح کرانے کے لیے یا ایسے پریشان افراد جو کہ اپنی بیوی کے ہاتھوں تنگ ہوں کہ وہ چرب زبان اور نافرمان ہو یا ایسی خواتین کہ جن کے شوہر عیاش طبعیت اور زیادہ غصہ والے ہوں۔

(وظیفہ) **یا رحمن یا رحیم یا کریم یا ولی** کا ورد سوا پاؤ مکھن کی ڈلی پر 721 بار کریں اول آخر درود شریف 21 بار پڑھیں۔ بعد ورد اس مکھن کو کسی بھی طرح اُس شخص کو کھلا دیں جس سے اپنا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہوں، اس ورد کی برکت سے وہ شخص مکمل طور پر صاحب وظیفہ کیلئے مسخر ہو جائے گا۔

(نوٹ) یاد رکھیں بوقت نظر تثلیث دونوں سیارگان کمزور حالت میں ہیں زہرہ اپنے طبعی برج میں ہونے کے باوجود 26.11 درجہ پر حالت رجعت میں ہے جو کہ اس کی نحس گردش کہلائے گی۔ مریخ جواں مرد کا سیارہ بھی اپنے ہبوطی برج میں موجود ہے لہذا مانا جائے ان سیارگان کی حالت کے مطابق قائم ہونے والی سعد نظر انتہائی کمزور ہوگی۔

## شمس قران مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 26 | 08:35 تا 09:36 | 16:18 تا 17:09 | شمال مشرق | 21:44 تا 22:52 | شمال |

**۱۷ عزت مال دولت ملے**

(مقصد وظیفہ) سیاروں کی اس نظر کے تحت عزت دولت مرتبہ و جلال حاصل کرنے کیلئے وظیفہ کیا جاسکتا ہے۔

(وظیفہ) چاندی کی تختی پر حرف ا (الف) 1000 بار لکھ کر نیچے اپنا مقصد و حاجت بانداز میں لکھیں۔ آخر میں مشک و زعفران کی دھونی دے کر اس تختی کو جس بھی شخص کے گلے میں لٹکائیں گے وہ شخص اپنے حلقہ احباب میں مرتبہ و جاہ و جلال پاسکے گا۔ شرط ہے کہ روزانہ ایک تسبیح "**السلام علیکم یا اسرافیل بحق یا اللہ بحق الف**" اول آخر درود شریف 11 بار پڑھیں۔ لفظ الف لکھتے اور پڑھتے وقت تصور اسم اللہ کا رکھیں تو ان شاء اللہ جس مقصد کے لئے بھی اس لوح کو استعمال میں لایا جائے گا مکمل فائدہ حاصل ہوگا۔

نقش بنانے کیلئے چاندی کی تختی پر عدد 111 میں طالب کے اعداد کے نام مع والدہ شامل کریں۔ اس کے علاوہ "تسخیر خلائق" کے اعداد بھی شامل کر کے مسدس نقش خاکی چال سے پُر کریں اور درج بالا طریقہ کے مطابق پڑھ کر اس پر دم کر دیا کریں تو ان شاء اللہ صاحب لوح کو کسی بھی قسم کی پریشانی اور مشکل کا سامنا نہ ہوگا۔

## عطارد تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 26 | 09:26 تا 10:18 | 15:26 تا 16:18 | شمال مشرق | 22:35 تا 21:44 | شمال |

**مخالفین پر بندش لگ جائے**

(**مقصد وظیفہ**) سیاروں کی اس نحس نظر کے تحت مخالف پر بندش کاروبار ڈالنا یا **اہل قلم کا قلم** بند کرنا یا دشمن کی دماغی قوتوں کو بند کرنے کیلئے وظیفہ کیا جاسکتا ہے نیز دشمن پر کسی بھی قسم کا غلبہ دباؤ یا مصیبت و آفت طاری کرنے کیلئے وظیفہ کی قوت سے کام لیا جاسکتا ہے لیکن یاد رہے کہ مذکورہ وظیفہ کے تحت موکلات و جنات سفلی اس قدر غضب ناک ہوتے ہیں کہ اگر کوئی شخص بلاوجہ یا معمولی سی رنجش کی بناء پر کسی کو ناحق پریشان کرے گا تو وظیفہ کی روحانی قوت کے تحت وہ شخص ایسی **مصیبت اور پریشانی میں گرفتار ہو** گا کہ تاحیات جان بخشی نہ گی۔

(**وظیفہ**) درج بالا ساعتوں میں سیہہ جانور کا کانٹا جو کہ قبل از وقت مہیا کیا گیا ہو۔ لیموں کا عرق حاصل کریں بھوج پتر یا سیاہ کپڑے پر اس عرق کی سیاہی سے اس کانٹے کو بطور قلم استعمال کریں۔ مربع آتشی خاکی چال کا 306 عدد رفتار سے بلا کٹ پُر کریں۔ نیچے مقصد تحریر کریں۔ دشمن کا پہنا ہوا کپڑا یا بال مل جائے تو وہ اُس میں لپیٹ دیں۔ اب ایک لیموں کو کاٹ کر

اس کے درمیان میں سہہ کانٹا پروتے ہوئے قبرستان میں دفن کردیں۔ جس شخص کے لیے درج بالا ساعت میں بدعا کی جائیگی۔ اُس پر ویسے ہی مصیبت وعذاب نازل ہوگا لیکن قارئین اس وظیفہ کو بلا اجازت ہرگز نہ کریں۔ قبل از وظیفہ استخارہ لازمی کریں کیونکہ نہایت سخت اثرات ظاہر ہوتے ہیں استخارہ میں اجازت وظیفہ ملے تو شوق سے کریں ورنہ دشمن کو معاف کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔

(**نوٹ**) یہ وظیفہ عام ہرگز نہیں صرف اہل علم کی خدمت میں اس نیت سے پیش کیا جارہا ہے کہ بوقت اشد ضرورت ظالم وجابر شخص کیلئے کیا جاسکے۔

## عطارد قران شمس

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| منگل | 27 | 07:44 تا 08:36 | 13:44 تا 14:35 | شمال | 20:35 تا 21:44 | مشرق |

۱۸ کالا جادو بھی ختم ہوجائے

(**مقصد وظیفہ**) سیاروں کی اس نظر میں جادو کے خاتمہ کیلئے وظیفہ کیا جاسکتا ہے یعنی کوئی بھی شخص جس پر کوئی کالا یا سفلی علم ہوا ہوا اور وہ شخص مسلسل ناکامی مایوسی کا شکار ہو کہ لاکھ کوشش کے باوجود بھی اس جادو کا توڑ نہ ہورہا ہو۔ ایک بار اس وظیفہ کو آزما کر دیکھیں۔ اکثر وبیشتر سیارگان کے مابین یہ نظر قائم ہوتی ہے تحفہ روحانیات سے استفادہ کرنے والے بیشمار افراد اب تک اس وظیفہ سے عوام الناس کی خدمت کرچکے ہیں۔

(**وظیفہ**) اس نظر میں سفید چینی کی پلیٹ پر مع تعوذ وتکبیر' آخری دوقل لکھیں زعفران کی سیاہی استعمال کریں اور آب زمزم سے اس پلیٹ کے نقش کو دھوکر بوتل میں محفوظ کرلیں اس پانی کو 14 روز بلاناغہ اذان عصر استعمال کریں پانی پینے کا طریقہ اس طرح ہو کہ **اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ ،اللہ اکبر** اور اس کے بعد آخری دوسورۃ مبارکہ (سورۃ الفلق' سورۃ الناس) پڑھ کر پھونک دیں پہلا گھونٹ پینے کے بعد 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور دوسرا گھونٹ پینے کے بعد پھر 3 بار تعوذ اور تکبیر پڑھیں اور تیسرے گھونٹ پر بھی 3 بار تعوذ اور تکبیر کا ورد کریں اس پانی کو مسلسل 14 روز تک استعمال کریں پانی پینے کے بعد دونوں ہاتھوں کو گیلا کرلیں اور پورے جسم پر پھیرلیں ان شاء اللہ جلد ہی جادو کے اثرات ختم ہونگے وظیفہ کے آخری دن 720 روپے کی شیرنی بچوں میں تقسیم کردیں۔ نقش بنانے کیلئے 5296 کا مربع آتشی درج بالا طریقہ کے مطابق بنا کر استعمال کریں ان شاء اللہ جلد ہی جادو کا توڑ ہوگا۔

## عطارد قران مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعد غروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھ | 28 | 09:28 تا 10:19 | 12:52 تا 13:44 | مشرق | 22:53 تا 00:02 | جنوب مشرق |

مال ودولت ۔ محبوب مل جائے

(مقصد وظیفہ) یہ نظر حُب وتسخیر محبوب سے ملاقات' محبوب کو پیغام بھیجنا' مال ودولت کے حصول جیسے کاموں کیلئے موثر مانی جائیگی۔

بیشتر قارئین نے انعامی بانڈ میں اول انعام کے حصول کیلئے وظیفہ کی درخواست کی یہی وہ وقت ہے کہ جب آپ انعامی بانڈ میں درجہ اول کے انعامی نمبر کے حصول کیلئے کوشش کرسکتے ہیں ان شاء اللہ اگر نیت خالص رہی تو انعام دور نہ ہوگا۔

(وظیفہ) جو لوگ تسخیر دولت چاہتے ہیں اُنہیں چاہیے کہ دیئے گئے جدول پہلی ساعت میں زرد رنگ کا ایک بڑا ریشمی کپڑا لیں اس کپڑے پر تمام پرائز بانڈ پھیلا کر رکھ دیئے جائیں اور حصول انعام کی آیت

**یغنهم اللہ من فضلہ**

(سورۃ النور آیت نمبر 33)

کا وردلا تعداد کریں جیسے ہی ساعت ختم ہونے لگے۔ باری تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اول روز سے ہی حصول انعام کی نیت رکھ کر آغاز کریں۔

نقش بنانے کیلئے آیت مبارکہ کے اعداد مجموعہ میں اپنے نام کے اعداد کا اضافہ کردیں۔ اس کے علاوہ اسم الٰہی **یا منعم** کے اعداد بھی شامل کردیں۔ نقش کے اوپری جانب **یاصوفیائیل** اور نیچے **السید شمہورش** کندہ کریں۔ نقش آبی چال مربع چاندی پر بنایا جائے دوسری جانب طلسم زہرہ اور مشتری کندہ ہوں جس میں مال ودولت کی حصول کا تقاضا کیا گیا ہو ایسی خاص اور جاندار لوح تیار ہوگی کہ اس کے اول اثر سے حصول انعام ممکن ہوگا اور دوسرا اس لوح کا فائدہ یہ ہوگا کہ مال ودولت کا حصول بہت آسان ہوجاتا ہے جب تک لوح رہیگی۔

مثال سے بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔ مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| نام سائل | محمد علی | 202 |
| اعداد آیت:۔ | **یغنهم اللہ من فضلہ** | 2186 |
| اسم الٰہی | **یا منعم** | 211 |
| | **میزان** | 2599 |

☆☆☆☆☆



# اولیاء سید زمان علی شاہ مشہدی المعروف موتیا والی سرکار

تحریر:۔ سید عمران حیدر (سعودیہ عرب)

سید الفقراء داعی والا وعزا صاحب کرامات کثیرہ حضرت سید زمان علی شاہ مشہدی کاظمی المعروف موتیوں والی سرکارؒ مزار جھامرہ شریف ضلع چکوال

آپ کی ولادت 1850ء کے لگ بھگ موضع محمودہ سیداں تحصیل وضلع راولپنڈی میں سید قاسم علی شاہ مشہدی بن گوہر علی شاہ مشہدیؒ کے گھر ہوئی۔

آپ کا تعلق علاقہ پوٹھوہار کے مشہور قاظمی مشہدی خاندان سے ہے جو پاک و ہند میں تبلیغ عزاء داری کے حوالہ سے کافی شہرت رکھتا ہے۔

آپ سلطان العارفین قدوۃ السالکین حضرت سید شاہ زین العابدین سرکار کی اولاد میں سے عارف کامل حضرت سید سخی شاہ عزمل بادشاہ کاظمی مشہدی مزار ڈھلیالہ نزد سہالہ اسلام آباد (برادر سخی شاہ مزمل بادشاہ) کی اولاد نیک نہاد سے ہیں۔ آپ کے والد محترم اور دادا جان سید گوہر علی شاہ مشہدی بھی اپنے وقت کے بہت بڑے عارف تھے یہی وجہ ہے کہ آپ نے ابتدائی علوم ظاہری و باطنی انہی سے حاصل کیئے۔ اس کے بعد آپ شاہ مشہدیؒ آف جلہاری کے پاس تشریف لے گئے انہوں نے ضروری علوم تفویض کرنے کے بعد آپ کو اپنے مرید خاص فخر الفقراء سید دیدار علی شاہ مشہدی المعروف شاہ دیدارن سرکارؒ (جھامرہ شریف) کے سپرد کر دیا جو آپ کے دادا مرحوم سید گوہر علی شاہ مشہدی کے شاگرد خاص اور منظور نظر تھے یہی وجہ تھی کہ شاہ دیدارن سرکار نے اپنے استاد و مرشد کی خدمت میں کوئی کسر باقی نہ رہنے دی۔ بلکہ مرشد مرید کا آپس میں عشق اس علاقہ بھر میں ایک مثال بن گیا۔

آپ نے اپنا گھر بار سب کچھ مرشد کے قدموں میں نثار کر دیا۔ مرشد کے حکم پر موضع آرڑ کو جائے مسکن قرار دیا۔

مرشد کی وفات کے بعد قریہ قریہ بستی بستی جا کر تبلیغ مسلک اہل بیتؑ کی اور لوگوں کے قلوب کو مبدت اہل بیتؑ سے منور کیا۔ روایت ہے کہ آپ مستجاب الدعو تھے۔ اللہ تعالیٰ کے حضور بوسیلہ اہل بیت اطہارؑ جو دعا کی اللہ رب العزت نے کبھی رد نہ کی۔ لوگوں کی دلی حاجات کے پورا ہونے کے سبب کم وبیش 5000 مکانات پر علم جناب عباس علمدارؑ نصب کروائے۔

پاکستان بھر کے دور دراز علاقوں میں سینکڑوں امام بارگاہوں کا سنگ بنیاد رکھا۔ تذکرہ اولیاء چکوال کے مولف نے آپ کو رازی دوراں، غوث الزمان اور سراج السالکین جیسے القابات سے یاد کیا۔ لکھا ہے کہ آپ کی کرامات حد تواتر کو پہنچی ہوئی تھی اگر کتاب لکھی جائے وت ایک کتاب بن جائیگی آپ کی کرامات اس قدر عام تھی کہ اس علاقہ کے غیر مقلدین بھی آپ کے روحانی تصرف کے قائل تھے۔

راقم العرض پرداز ہے کہ آپ کا ایک دیگچی سالن ہزاروں افراد کا پیٹ بھرتا تھا پختہ قبروں کا آپس میں ملنا اور طے فی الارض کے سینکڑوں واقعات آپ کے ولی ہونے کا واضح ثبوت ہے۔ آپ کا وصال 1940ء میں جھامرہ شریف میں ہوا۔

ہزاروں افراد نے انتہائی عقیدت سے اشک بار ہوتے ہوئے سپرد خاک کیا آپ کی جائے مسکن موضع ارڑ میں ہر سال نوروز کے دن میلہ لگتا ہے جھامرہ شریف مزار پر سالانہ مجالس کا اہتمام ہوتا ہے بیشمار ذاکرین اور عزاء داران امامؑ آپ کو اپنا روحانی پیشواء تصور کرتے ہیں۔ آپ کے مزار پُر نور پر پاکستان بھر کے مشہور ذاکرین مجلس پڑھنا اپنے لئے فخر سمجھتے ہیں۔

آپ نے مجرب زندگی گزاری یہی وجہ ہے کہ آپ کی اولاد نہیں۔ نہ ہی آپ کا کوئی حقیقی بھائی تھا ہاں آپ کی ایک ہمشیرہ صفتاں بی بی ذوجہ سید معظم شاہ تھیں اُن کے ایک فرزند سید مزمل شاہ اور اُنکے سید باغ علی شاہ تھے۔ آپ کے والد صاحب 5 بھائی 1 بہن تھی۔ آپ کے مزار کے سجادہ نشین مرشد شاہ دیدارن سرکارؒ کی اولاد میں سے سخی سید انور حسین شاہ مشہدی ہیں۔

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 06 نومبر 18:02 تا 08 نومبر 23:59

**ہبوط قمر:** 06 نومبر 21:33 تا 23:19

**قمر در ثور:** 21 نومبر 04:42 تا 23 نومبر 09:10

**شرف قمر:** 21 نومبر 08:18 تا 10:05

## شادی بیاہ کی تاریخیں

2.3.9.10.13.14.15.16.22.24.27.29

حروف مقطعات نورانی کا مجرب عمل

فیضان الجفر



# بندش کا خاتمہ

تحریر:۔شہزادہ منظور علی سموں (ٹنڈو محمد خان)

حروف مقطعات نورانی کلام پاک کی ایک سو چودہ سورتوں میں سے انتیس سورتوں کے اوّل میں آئے ہیں، مقطعات نورانی کے چودہ کلمات بنتے ہیں جو کہ چودہ معصومین علیہ السلام کی طرف واضح اشارہ ہے۔ اگر ان کلمات کو خالص کیا جائے تو بھی معجزاتی طور پر باقی چودہ حروف خالص ہی ظاہر ہوتے ہیں۔ اگر ان خالص حروف کو پھر سے آپس میں جوڑا جائے تو پھر معجزاتی کرامتی عالی شان عبارتیں ظاہر ہوتی ہیں جو معنی کے لحاظ سے بھی لاجواب ہیں۔ فی الحال صرف ایک عبارت کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں:

**کلمات:** الٓمٓ۔ الٓمٓصٓ۔ الٓرٰ۔ الٓمٓرٰ۔ كٓهٰيٰعٓصٓ۔ طٰهٰ۔ طٰسٓمٓ۔ طٰسٓ۔ يٰسٓ۔ صٓ۔ حٰمٓ۔ عٓسٓقٓ۔ قٓ۔ نٓ۔

☆ خالص حروف: ترتیب قمری کے مطابق ا ہ ح ط ی ک ل م ن س ع ص ق ر خالص حروف ظاہر ہوتے ہیں۔ اعداد قمری 693 بنتے ہیں۔

☆ **عبارت:** خالص حروف کو آپس میں ملائیں تو **صراط علی حق نمسکہ** کی عبارت ظاہر ہوئی۔

**ترجمہ:**۔ علی کا راستہ حق ہے، اسے مضبوطی سے پکڑو۔

حروف مقطعات نورانی کے چودہ خالص کلمات یا حروف نورانی نور ہیں چاند کی چودہ تاریخ کی روشنی ونور پر غور کریں معجزہ ہے واضح اشارہ ہے۔

**حروف مقطعات نورانی:** ۔ یہ حروف اپنے اندر بے شمار معجزات، کرشمات، خواص اثرات اور فوائد رکھتے ہیں۔ ہر عمل نقش لوح کے اثرات فوری ظاہر ہوتے ہیں۔ ایسے لوگ جو کسی بھی عمل کی رجعت، نحوست میں گرفتار ہوگئے ہوں۔ یا کسی حاسد مخالف کی طرف سے کئے گئے تعویزات عملیات، سحر جادو کے نحس اثرات میں جکڑے گئے ہیں، جنات یا نظر بد کے اثرات ہوں۔ یعنی ہر قسم کے نحس اثرات رجعت نحوست بندش ختم ہو جائے گی۔ حروف مقطعات نورانی بندش کو کھولنے کے لئے مجرب ہیں۔ ان حروف کو مفتاح السورہ بھی کہتے ہیں۔

**زکات:** ۔ حروف مقطعات نورانی کے مکمل چودہ کلمات کو قواعد عملیات کے مطابق 693 دفعہ لکھ کر زکات قائم کریں یہ زکات چاند کی یکم تاریخ تا چودہ تک کر سکتے ہیں۔ دوران زکات قمر در عقرب نہ ہو، ایک وقت میں زکات قائم کرنا چاہیں تو سعد وقت شب معراج، شب برات، شب قدر 13 رجب، نوروز عالم افروز یا کسی اور سعد وقت میں 693 دفعہ لکھ لیں۔ اگر ایک وقت کے بجائے آہستہ آہستہ کچھ دنوں میں زکات قائم کرنا چاہیں تو تعداد 693 کو کچھ دنوں میں لکھ لیں۔ بعد میں ہر ایک سطر کو کاٹ کر گندم کے آٹے کی گولیوں کے درمیان رکھ کر چلتے پانی میں ڈال دیں۔ صاحب تاثیر وظیفہ ہو جائیں گے۔ بعد میں مداومت بھی جاری رکھیں۔

**فوائد:** ۔ حروف مقطعات نورانی کے بے شمار فوائد ہیں۔ چند مختصراً حاضر خدمت ہیں۔ ہر وظیفہ کی رجعت نحوست، بندش سے نجات، سحر جادو، نظر بد، جنات سے نجات، حادثات سماوی وارضی گولی بمعہ بندوق، تیر تلوار سے نجات، لڑائی جھگڑا، نفرت، غصہ سے نجات۔ حروف صوامت کی رجعت نحوست، بندش سے نجات کے علاوہ بے شمار فوائد حاصل کر سکتے ہیں۔

**لوح تحفظ:** ۔ مندرجہ ذیل لوح تحفظ کو نیک ساعت میں لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے یقینی تحفظ ملے گا۔

**نوٹ:** ۔ بعض کتابوں، رسائل، جنتریوں میں حروف مقطعات نورانی کے کلمات میں حٰمٓ کے بعد حٰمٓعٓسٓقٓ لکھا ہوا نظر نہیں آتا بلکہ سورۃ شوریٰ کے اوّل میں آیت 1 میں حٰمٓ آیت 2 میں عٓسٓقٓ لکھا ہوا ہے یعنی کہ حٰمٓ عٓسٓقٓ الگ الگ لکھا ہوا ہے۔ اس لئے کسی نقش لوح میں کوئی بھی ایک حٰمٓ ہمیں چھوڑنا ہوگا۔ تاکہ دو جگہ کے بجائے ایک ہی جگہ پر جملہ حٰمٓ خالص آ جائے۔ مزید لوح تحفظ میں دیکھ لیں۔ یا مندرجہ بالا چودہ کلمات میں دیکھ لیں۔

| الٓمٓرٰ | الٓرٰ | الٓمٓصٓ | الٓمٓ |
|---|---|---|---|
| طٰسٓ | طٰسٓمٓ | طٰهٰ | كٓهٰيٰعٓصٓ |
| عٓسٓقٓ | حٰمٓ | صٓ | يٰسٓ |
| نام و مقصد لکھیں | | نٓ | قٓ |

میرے روحانی وظائف سے فیض حاصل کرنے کے بعد محترم محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب اور میرے حق میں دعائے خیر میں ضرور یاد رکھیں۔



# خواص القرآن

تحریر:۔ حیدر رضا حیدری زریاب روڈ (کوئٹہ)

قارئین تحفہ روحانیات صفر کا مہینہ شروع ہو چکا ہے۔ حدیث مبارکہ ہے سوالاکھ بلاؤں کا نزول صفر کے مہینے میں ہوتا ہیاور پورا سال میں دس لاکھ بلائیں صفر کے ماہ کے علاوہ نازل ہوتیں ہیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو ہر مصیبت اور بلا سے محفوظ رکھے۔ صفر کا آخری بدھ چارشنبہ کہلاتا ہے۔ اس روز خاص طور سے جادو کے اثرات ختم کرنے کیلئے وظیفہ اورورد کئے جاتے ہیں۔ ذیل کا مضمون قرآن پاک کی سورتوں سے فیض حاصل کرنے کیلئے ہے۔ آخری بدھ کو ممکنہ حد تک یعنی جیسے بھی آپکو آسانی ہو ذیل کی وظائف پانی تیل یا میٹھے پر دم کر کے رکھ لیں تو ان شاء اللہ پورا سال فائدہ حاصل کر سکیں گے۔ قرآن پاک کا ایک ایک لفظ ہمارے لئے راہ نجات اور راہنمائے زندگی ہے۔ ہم ہر طرح کے قواعد قرآن پاک سے حاصل کر سکتے ہیں قرآنی روحانی وظائف ہر شخص کیلئے فائدہ مند ہیں۔ مختلف سورتوں کے مختلف خواص پیش خدمت ہیں۔

**سورہ النازعات کے فوائد:** ۔ سورۂ نازعات کو لکھ کر موم جامہ کر کے جو شخص اپنے پاس رکھے جملہ آفات سے مامون رہے گا اور اللہ تعالیٰ اس کے جملہ گناہوں سے درگزر فرمائے گا اور ہتھیار اس پر کارآمد نہ ہوں گے۔

**سورہ التکویر کے خواص:** ۔ جو شخص کسی کا دل اپنے عشق میں بے قرار کرنا چاہے تو اسے لازم ہے کہ سورۂ تکویر کو مطلوب کے نام مع اسکی والدہ کے نام کے ساتھ بار فلفل سیاہ یا نمک پر دم کر کے آگ میں ڈالے۔ انشاء اللہ چندروز میں مطلوب طالب کا عاشق ہو کر حاضر ہوگا۔

**سورہ النفطار** سے تسخیر مطلوب کا سریع الاجابت وظیفہ:۔ اگر سورہ انفطار کو پانچ بار پڑھکر شکر پر دم کر کے جس کو کھلائیں گے وہ طالب کا عاشق زار ہوگا۔

**سورہ المطففین** تسخیر مطلوب کا نادر وظیفہ:۔ جو شخص سورۂ مطففین کو سو بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی سے آٹا گوندھ کر گولیاں بنائے، اگر کسی کو مسخر کرنا مقصود ہو تو اس کی ماں کے نام کے ساتھ پڑھے اور مرغ کو کھلائے، گولیاں کھلاتے ہی کام ہو جائے گا۔

**سورہ البروج کے خواص:** ۔ اگر دشمن کو تباہ کرنا مقصود ہو تو اس سورۃ کو لکھ کر دشمن کی گزرگاہ میں دفن کر دے دشمن تباہ ہو جائے گا

**سورہ الطارق کے خواص:** ۔ حصول مقاصد کی اس سورہ میں عجیب تاثیر ہے جو شخص سورۂ طارق کو آدھی رات کے وقت دریا کے کنارے پر پڑھے تو اس کا مقصد جلد حاصل ہوگا اور اگر مقصود حصول سلطنت ہے تو وہ بھی حاصل ہوگا۔

**سورہ الاعلیٰ کے فوائد:** ۔ مور کے پر کے اوپر ۷۰ بار پڑھ کر دم کر کے مریض کے بازو پر باندھے تو مریض جلد شفایاب ہوگا

**سورہ الغاشیہ کے فوائد:** ۔ اگر کسی کو زہر دیا گیا ہو تو سورۃ غاشیہ ۱۵ دفعہ نہر کے پانی پر دم کر کے مسموم کو پلائے

**سورہ الفجر کے خواص:** ۔ جو شخص مشک اور زعفران سے لکھ کر سورۃ فجر کو اپنے پاس رکھے، تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

**سورہ البلد کے فوائد:** ۔ اگر مجنون کا علاج مقصود ہو تو سورۂ بلد کو کبوتر کے خون سے لکھ کر مجنون کے گلے میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ مریض صحت یاب ہوگا۔

**سورہ الشمس کے فوائد:** ۔ جو شخص کسی کو اپنے عشق میں مبتلا کرنا چاہے۔ سورہ شمس اس آدمی کے نام کے ساتھ لکھ کر اپنے گھر میں دفن کرے، مطلوب حاضر ہو کر محبت کا اظہار کرے گا۔

**سورہ واللیل کے خواص:** ۔ جس شخص کو سخت مشکل آجائے۔ آدھی رات کو نفل پڑھ کر اس سورۃ کو گیارہ دفعہ پڑھ کر سو جائے تو مشکل کے حل سے مطلع ہو۔

**سورہ والضحیٰ کے خواص:** ۔ جو شخص اس سورۃ کو دریا کے کنارے سات بار پڑھ کر حضور علیہ السلام اور خضر علیہ السلام سے مدد طلب کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی مراد پوری کرے گا۔

**سورہ الم نشرح کے خواص:** ۔ جو شخص گھوڑے کے چمڑے پر اس سورۃ کو لکھ کر بازو پر باندھے جادو وغیرہ اس پر اثر نہیں کرے گا

پہلا وظیفہ:۔ جو شخص کسی کو اپنی محبت میں گرفتار کرنا چاہتا ہو سات مرتبہ شکر پر دم کر کے مطلوب کو کھلائے تو مطلوب طالب کا عاشق ہو جائے گا۔

دوسرا وظیفہ:۔ دفع مرض پتھری کے لئے بارہ دفعہ سورہ الم نشرح کو پڑھ

کر مریض کودم کرے تو گردے کی تکلیف سے مریض کوشفا نصیب ہوگی۔

تیسراوظیفہ:۔جس شخص کا کاروبار بند کر دیا گیا ہو ہر نماز کے بعد سورہ الم نشرح سات بار پڑھے، کاروبار کھل جائے گا، بلکہ تمام مشکلات آسان ہوں گے۔

چوتھاوظیفہ:۔غم وحزن دور کرنے کیلئے سورہ الم نشرح کو بلوری برتن میں لکھ کر پیے، تمام پریشانی اورغم دور ہوں گے۔

**سورہ التین کے خواص:** ۔جوعورت دردزہ میں مبتلا ہواس سورۃ کومشک وزعفران سے لکھ کران دونوں شخصوں کوکھلانے سے فوراً صلح ہوجائے گی لیکن لکھنے کا طریقہ یہ ہے کہ **ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِیْنَ** کے بعد فلاں بن فلاں فی محبۃ فلاں بن فلاں لکھ کر کھلائیں۔

**سُورہ اقراء کے خواص:** ۔اگرعورت کے پیٹ میں درد ہوتو سورہ اقراء کوسفید بطخ کے چمڑے پرلکھ کر مریضہ کے بازو پر باندھنے سے شفا نصیب ہوگی۔اگرکسی شخص کی بینائی کمزور ہوگئی ہوتو سورۃ انبیاء چالیس یوم لکھ کراسے پلائیں۔ان شاءاللہ بینائی لوٹ آئے گی۔

**سُورہ البیّنہ کے خواص:** ۔جس عورت کا حمل نہ ٹھہرتا ہوتو جمعرات کواپنی وسعت سے فقیروں کوکھانا کھلائے، خصوصاً نو چندی جمعرات کوسات روز تک مشک اورزعفران سے اس سورۃ کولکھ کر سات روز تک پیے ان شاءاللہ ضرور حاملہ ہوگی۔

**سُورہ الزلزال کے خواص:** ۔جس عورت کودردزہ کی تکلیف زیادہ ہوتی ہو نہر اور دریا کا پانی لا کر سات دفعہ اس سورۃ کو پڑھ کر دم کرے اوراس عورت کو پلائے۔ان شاءاللہ آسانی سے بچہ پیدا ہوگا۔

**سورہ العادیات کے خواص:** ۔اگرکسی شخص کو سخت درد یا کوئی ایسی مرض پیدا ہوگئی ہو' جس کے علاج سے اطباء عاجز ہوں ۔سات روز تک پڑھ کر اپنے او پر دم کرے اورچینی کے برتن پرلکھ کر پیے۔

**سورہ القارعہ کے خواص:** ۔اگرکسی مکان میں جنات کا سایہ ہوتواس سورۃ کومشک اورزعفران سے لکھ کرگھر میں لٹکا دیں ان شاءاللہ جنات وغیرہ بھاگ جائیں گے۔

**سورہ الحاقہ کے خواص:** ۔اگر دوشخصوں کے درمیان میں نفرت یاعداوت کرانی مقصود ہوتو، عداوت کی نیت کر کے اس سورہ کو پڑھ پڑھ کران کو پھونکے اورلکھ کر قصاب کی قبرمین دفن کرے۔

**سورۃ التکاثر کے خواص:** ۔جوشخص چاہے کہ مفرور شخص واپس آئے تواس سورۃ کولکھ کر بکرے یا کبوتر کے گلے میں ڈالے توان شاءاللہ گریختہ واپس آجائیگا۔

دوسراوظیفہ:۔اگرصبح کی نماز کے بعد آدھے سر کے درد یا پورے سر کے سر دوالے کودم کریں تو شفا نصیب ہوگی۔جعفرصادق علیہ السلام سے مروی ہے کہ دشمن کودفع کرنے کیلئے جمعرات کو پڑھے تو دشمن دفع ہوگا اگرمشکل ہو تو بدھ کی رات کوسورۃ کے عدد کے موافق پڑھے تو دشمن دفع ہوجائے گا، اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے دشمن کے گھر میں پتھر پڑیں گے تو پرانے سفال پرلکھ کراس کے گھر میں دفن کرے تو پتھر پڑیں گے۔

**سورہ العصر کے خواص:** ۔جس عورت کا دودھ کم ہو لکھ کرعورت کے گلے میں ڈال دیں' دودھ زیادہ ہوجائے گا

**سورئہ الھمزۃ کے خواص:** ۔جس شخص کوجنّات کا سایہ ہو' یہ سورۃ لکھ کراس کے گلے میں ڈالدیں سایہ دفع ہوجائے گا۔

**سورہ الفیل کے خواص:** ۔جوشخص یہ سورۃ لکھ کراپنے گلے میں ڈالے، دنیا کی محبت اس کے دل سے نکل جائے گی، روزانہ سات پڑھنے والا عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

**سورہ الماعون کے خواص:** ۔جس آدمی کے جسم میں درد رہتا ہو۔نہر کے پانی پردم کر کے پیے، سات دن میں ٹھیک ہوجائے گا۔

**سورہ الکافرون کے فوائد:** ۔جس آدمی کوبواسیر کی بیماری ہو مشک سے لکھ کر بازو پر باندھیں یا اکیس روز پلائیں، بواسیر کی بیماری ختم ہوجائے گی۔

**سورہ النصر کے فوائد:** ۔جوآدمی تنگ دستی میں مبتلا ہو چالیس روز تک وسعت رزق کے لئے چالیس بار پڑھے تو رزق میں فراخی نصیب ہوگی۔

**سورہ لھب کی خاصیت:** ۔جس آدمی کوکوئی سخت تکلیف ہوسات بار پلانے سے شفا نصیب ہوگی۔

**سورۃ الاخلاص کے فوائد:** ۔جوشخص قید خانے میں محبوس ہوسورۃ چالیس دن میں ایک لاکھ بار پڑھے تو رہائی نصیب ہوگی۔

دوسراوظیفہ:۔اگرکسی کی قوت مردمی بند ہوتو ۷۰۰ بار درود شریف ۷۰ بارسورہ اخلاص ۷۰ بار **لا حول ولا قوۃ الا باللہ** اور ۷۰ بار تیسرا کلمہ پڑھ کرروٹی پردم کر کے مریض کوکھلائیں مریض تندرست ہوجائے گا۔

**سورہ الفلق کے خواص:** ۔اگرکسی آدمی کو چوری کی عادت ہوتواس سورۃ کوکبوتر کے خون سے لکھ کراس کے بازو پر باندھیں، یہ بری عادت چھوٹ جائے گی۔

# تثلیث زہرہ و مریخ

تحریر:۔ حکیم علامہ حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء (کراچی)

میں ناراض شوہر یا بیوی کو منانے، دونوں کے درمیان محبت و اتفاق پیدا کرنے کے لیے ورد وظائف کیے جا سکتے ہیں اسکے علاوہ اس موقع پر من پسند شادی کے لیے بھی وظائف کیے جاتے ہیں مگر پسند کی شادی کے لیے ہمارا طریقہ کار الگ ہے، جب تک کسی فرد کے زائچہ پیدائش میں پسند کی شادی کے یوگ نہ ہوں تب تک پسند کی شادی نہیں ہو سکتی اور اسکے علاوہ لڑکے اور لڑکی کے درمیان میچنگ کا ہونا بھی بے حد لازم ہے ورنہ بلاوجہ کے ورد کرنا وقت ضائع کرنے کے مترادف ہے اکثر نوجوان لڑکے لڑکیاں اس چکر میں پھنس کر اپنی تعلیم، پیسہ اور صحت برباد کر دیتے ہیں اور بدنامی الگ مول لیتے ہیں۔ محبت کرنا گناہ نہیں مگر وقت، اصول اور عزت کے ساتھ ہو۔ تمام محترم روحانی معالجین اور قارئین سے گزارش ہے کہ ایسے مسائل میں احتیاط سے کام لیں اور زائچہ کو لازمی نظر میں رکھیں تاکہ موجودہ وقت میں ملک و قوم کے مستقبل اور معماروں کی صحیح راہنمائی کی جا سکے۔ اس وقت ہم یہ وظیفہ صرف شادی شدہ حضرات کیلئے پیش کر رہے ہیں ان سے فائدہ اٹھائیں۔

> قارئین تحفہ روحانیات سے التماس ہے کہ نقوش اور عبارت عمل کی خود بھی پڑتال کر لیں۔ ادارہ کی جانب سے ان باتوں کا خاص خیال رکھا جاتا ہے مگر پھر بھی غلطی کا احتمال ہے۔ خاص طور سے قرآنی آیات کی قرآن پاک سے پڑتال کریں۔ بہت باریکی سے خیال رکھنے کے باوجود دینی عبارات یا قرآن پاک آیات کی کمپوزنگ غلطی لاعلمی میں ہو سکتی ہے۔ قارئین خود بھی احتیاط کریں۔ **(ادارہ)**



## برائے حُب زوجین

**عمل نمبر 1**
وَأَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّي وَلِتُصْنَعَ عَلَىٰ عَيْنِي نماز مغرب کے بعد اکیس مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر درود شریف چالیس دن تک یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بے حد محبت ہوگی۔

**عمل نمبر 2**

بسم اللہ الرحمن الرحیم
والقیت علیک محبۃ منی ولتصنع علی عینی
یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود یا ودود ... اللّٰھم الف بین
فلاں بن فلانۃ و فلانۃ بنت فلانۃ اُلفۃ کاملۃ ابدا ابدا کما الفت بین آدم و حوّا و بین ابراھیم و سارۃ وبین محمد ﷺ وعا ئشہ اللّٰھم حب بینھما حبا شدیدا و سیجعل لھم الرحمٰن ودا کاملا ابدا ابدا سمیعا مطیعا الساعۃ العجل العجل الوحا بحق اسم الودود ویکون الحب بینھما کالمجنون کالمجنون کالمجنون اللّٰھم اجعل بینھما مودۃ ورحمۃ، صلی اللّٰہ علی سیدنا خیر خلقہ محمد و آلہ وصحبہ۔
[illegible]
[illegible]

(دائیں حاشیہ) بسم اللہ الرحمن الرحیم یحبونھم کحب اللہ والذین آمنوا اشد حبا للہ
(بائیں حاشیہ) بسم اللہ الرحمن الرحیم لو انفقت ما فی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبھم ولکن اللہ الف بینھم انہ عزیز حکیم

(**نوٹ**) اس تعویز میں اکتالیس مرتبہ یا ودود ہے۔ یہ دو تعویز بنائیں، ایک مُحب اپنے بازو پر باندھے، دوسرا غیر مُحب کو پلائیں اور فلاں کی جگہ مرد کا نام، والدہ کے نام کے ساتھ اور فلانۃ کی جگہ عورت کا نام والدہ کے نام کے ساتھ لکھیں

**عمل نمبر 3**

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیم یٰبُنَیَّ اِنَّھَا اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ فِیْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِھَا اللّٰہُ اِنَّ اللّٰہَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ اِنَّ الَّذِیْ فَرَضَ عَلَیْکَ الْقُرْاٰنَ لَرَادُّکَ اِلٰی مَعَادٍ یا جامع النَّاس لِیَوْمٍ لَّارَیْبَ فِیْہِ اِنَّ اللّٰہَ لَایُخْلِفُ الْمِیْعَادَ اَللّٰھُمَّ یا مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ فلاں بنت فلانۃ الٰی فلانۃ بنت فلانۃ حَبِّبْ حَبِّبْ حَبِّبْ یا وَدُوْدُ یا وَدُوْدُ یا وَدُوْدُ یا وَدُوْدُ ______

وظیفہ نمبر 3 کو تعویز کی صورت میں لکھ کر پنکھے میں لٹکا دیں اور اسے ہاتھ سے الٹا چلائیں یا پھل دار درخت سے لٹکا دیں اور سورہ فاتحہ مع وصل الّٰم صبح شام سات مرتبہ تصور کے ساتھ پڑھیں۔ عزیزان من! زہرہ و مریخ کی تثلیث 8، 9، 10 نومبر کو بنے گی مکمل نظر 9 نومبر کی رات 7 بجکر 53 منٹ پر ہوگی زہرہ و مریخ کا ملاپ جذب و کشش پیدا کرتا ہے سیارہ مریخ مذکر ہے اور مرد سے منسوب ہے سیارہ زہرہ مؤنث ہے اور عورت سے منسوب ہے علم نجوم کی روشنی میں یہ دونوں سیارے عاشق و معشوق ہیں ان دونوں کی نظر معاملات محبت میں زبردست تاثیر رکھتی ہے موجودہ وقت

# اسمائے الحسنیٰ سے زندگی بدلیں

تحریر:۔گل محمد گگے زئی (پشاور)

اللہ رب العزت کے قرآن پاک میں 99 اسمائے مبارک ہیں صرف ایک اسم ذات ہے باقی 98 اسم صفات ہیں۔ قارئین تحفہ روحانیات کی نظر چند اسمائے صفات بارے مختصر روشنی اپنے علم کے مطابق ڈالوں گا۔ اللہ تعالیٰ میری اس کاوش کو قبول فرمائے۔ جعفریہ جنتری 2019ء میں بھی چند صفاتی اسمائے مبارکہ پر تحریر کر چکا ہوں۔

**اسمِ حمید** :۔حمید کا معنی اپنی ذات وصفات کی تعریف کرنیوالا یا فعیل بمعنی مفعول کے ہوگا یعنی حمد کیا ہوا۔ حمید حمد سے مشتق ہے۔ حمد اس تعریف کو کہتے ہیں۔ اس اسم شریف کا ذکر شہرت اور نیک نامی کے لئے مفید ہے۔ اگر کوئی شخص اپنے کردار اور گفتار کو اچھا بنانا چاہے تو اسم یا حمید کو ایک بار پیالہ میں لکھے اور اس پیالہ میں دس بار اسم یاحمید پڑھ کر دم کرے۔ ہمیشہ اسی پیالہ میں پانی پیا کرے۔ ان شاء اللہ بدگوئی اور اخلاق بد سے امان پائے گا۔ انسان کو لازم ہے ہمیشہ خدا کی حمد وثناء کرے تاکہ اللہ والوں کے نزدیک محترم ہو۔

**اسمِ خفی**:۔خفی کا معنی دعامبہد کے ساتھ عالم اور دانا کا ہے خفی سے ماخوذ ہے جس کا معنی پوشیدہ ہے جیسے کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے **يَسْئَلُونَكَ كَأَنَّكَ خَفِيٌّ عَنْهَا محبط علمك بمجير ها** کسی کے دل کو اگر اپنی طرف مائل کرنا ہو تو اس اسم کا ورد ۹ بار کرنا مفید ہے۔

**اسمِ رب** :۔بعض علماء کے نزدیک یہ اسم اعظم ہے کیونکہ یہ جملہ دعائیہ ہے **رَبَّنَا** سے ماخوذ ہے، قرآن مجید میں ۳۱ جگہ پر اس کا ذکر ہے **فَاسْتَجَابَ لَهُم** اس اسم کے بارہ معنی ہیں، پہلا معنی جمع کرنے والا دوسرا معنی مدبر تیسرا معنی اصلاح کرنے والا، چوتھا معنی مالک، پانچواں معنی رفیق، چھٹا معنی سیّد، ساتواں معنی ثابت، آٹھواں معنی دائم، نواں معنی خالق، دسواں معنی تحویل میں لینے والا، گیارواں معنی الہام کرنے والا، بارہواں معنی تربیت کرنے والا اور پانے والا حصول وقاص اور حفاظت اولاد کیلئے اس اسم کی مداومت سریع التاثیر ہے۔

**اسمِ زاری** :۔زاری بمعنی باری ہے اور خواص اس کے اسم باری والے ہیں مفرور کی واپسی کیلئے **يَا زَارِيُ مُعِيد رَدّ عَلَىٰ فُلَاں** کو ۷۰ بار روزانہ ایک ہفتہ تک پڑھنا مفید ہے ایک ہفتہ کے اندر غیب واپس آجائے گا۔

**اسمِ رازق** :۔اسم رازق کے معنیٰ روزی دینے والا، نیک اور بدکو مومن اور کافر کو، قوی اور ضعیف کو اور اس اسم کے ورد کی کثرت وسعتِ رزق کے لئے نہایت مفید ہے، عدد کبیر اس کے ۸ عدد اوسط ۳۸ اور عدد صغیر ۲ ہیں اور صبح صادق کے بعد اور نماز سے پہلے یارزاق دس دس بار گھر کے چاروں کونوں میں پڑھنے سے رنج اور تنگ دستی اور مفلسی دور ہو جائے گی، دائیں طرف سے شروع کرے منہ اس کا قبلہ کی طرف رہے

**اسم رحمن** :۔رحمٰن کے معنی بخشنے والا اور صاحب رحمت اس کی رحمت تمام مخلوق کو شامل چاہے مومن ہو یا کافر نا اُمیدی اور نسیان اور قصاوت قلبی کو دور کرنے کیلئے یارحمٰن یارحیمہ کے ورد کی کثرت سریع التاثیر ہے۔ صاحب وظیفہ بندوں پر رحم کرے، مظلوم کی مدد کرے ظالم کو ظلم سے روکے اور گناہ گار کو نظر رحمت سے دیکھے۔ اپنی طاقت کے مطابق محتاجوں کی مدد کرے۔

**اسم رحیم** :۔رحیم کا معنی ہیں۔ یہ صفت عام ہے۔ اللہ تعالیٰ کے غیر پر بھی اس کا استعال ہوسکتا ہے۔ رحمت اس کی خاص ہے مومنوں کے ساتھ۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے **كَانَ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَحِيْمًا** کتاب خزائن الانوار میں رحیم عظیم اور رحیم کے ذکر پر ہمیشگی انسان کے دل کی سختی کو دور کرتی ہے۔ جب کوئی مشکل مہم پیش آجائے اور بندہ اس سے عاجز ہو۔ روز جمعہ اور ادائے نماز عصر یااللہ، یارحمٰن، یارحیم، مغرب تک پڑھتا رہے۔ جب اذان شروع ہو سجدہ میں سر رکھ کر اپنے مطلب کے لئے اللہ سے دعا مانگے حاجت روائی ہوگی۔ اور یااللہ اس قدر پڑھے کہ منقطع ہو۔ اسی بار یارحمٰن اور یارحیم اس کے اور اپنا مطلب خدا سے مانگے۔ ہر ایک کام کیلئے سریع التاثر ہے۔ اگر کوئی شخص اسم یارحیم کو نوے بار یا سو دفعہ پڑھے تو محبوب خلاق ہوگا۔

**اسمِ رقیب** :۔رقیب معنی نگاہبانی دو آدمی اگر ایک آدمی کے طالب ہوں تو آپس میں رقیب کہلاتے ہیں۔ اس اسم کی مداومت غفلت ختم کرنے کیلئے اور یکسوئی کے لئے مفید تر ہے جو شخص رقیب کو سات بار اپنی بیوی یا اہل وعیال اور مال پر پڑھ کر دم تو تمام دشمنوں کے شر اور جملہ آفات سے محفوظ رہیں گے۔ اور اس اسم کے ساتھ **یحیی ویمیت** کا ذکر کریا اور سوتے وقت سینہ پر ہاتھ رکھ کر اس اسماء کو پڑھ کر سوجائے تو نماز سونے کی وجہ قضا نہ ہوگی اور عبادت میں رغبت پیدا ہو۔




قارئین تحفہ روحانیات! اس بار آپکے لئے ایک نئے موضوع کے ساتھ حاضر ہوا ہوں اُمید کرتا ہوں کہ آپ بھائیوں کو پسند آئیگا۔ کیونکہ مجھے اکثر خطوط غیر مسلم حضرات کے ملے جن میں انہوں نے اپنے مذہب کے مطابق مخفی چیزوں کو سدھ کرنے کے بارے میں پوچھا اپنی فرمائش ظاہر کی کہ تحفہ روحانیات میں پہلے غیر مسلم حضرات کیلئے بھی کئی اعمال پیش کئے جاتے تھے مگر اب کافی عرصہ سے ایسا نہ ہو رہا ہے برائے مہربانی پیاسی صاحب آپ ہمارے مذہب کے مطابق مختلف منتر شائع کروا کر ہماری پیاس بجھائیں۔ میں نے ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے اس بارے میں ٹیلی فونیک رابطہ کر کے آگاہ کیا تو شاہ صاحب نے فرمایا کہ بے شک غیر مسلم حضرات بہت شوق سے تحفہ روحانیات کا مطالعہ کرتے ہیں خاص طور سے لکی نمبرز وغیرہ سے فائدہ اُٹھاتے ہیں۔ ملک بھر خصوصاً اندرون سندھ سے غیر مسلم افراد تحفہ روحانیات میں اپنے پڑھنے کیلئے مضامین بھی تلاش کرتے ہیں اُن کی خواہش کا احترام کرتے ہوئے یہ سلسلہ شروع کیا جا رہا ہے شرط اول ہے کہ مسلم حضرات کو سختی سے ان منتروں کو سدھ کرنے منع کیا گیا ہے۔ ورنہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائینگے اور سخت رجعت کا بھی اندیشہ ہے۔ اسی بات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ نیا سلسلہ شروع کیا جا رہا ہے اپنے اُن تمام غیر مسلم قارئین کے نام

**دیوی کو سدھ کرنا: ۔شنگھ دھارنی، اشگھ دھارے ہرانگ ہرینگ کلینگ کلینگ مشرینگ اوم سواھا کرشنا۔**

عامل کو چاہئے کہ صبح سویرے آفتاب کے طلوع ہونے سے بیشتر اٹھے اور ضروری حاجات سے فارغ ہو کر ایک بڑ کے درخت کے نیچے بیٹھ جائے اور مندرجہ بالا منتر کا جاپ دس ہزار سورج نکلنے سے پہلے پہلے کر لے اس عمل کو کم از کم 04 گھنٹہ درکار ہوتے ہیں اور پھر اسی جگہ یعنی بڑ کے درخت کے نیچے ہی گھی وغیرہ سے ایک ہزار منتر کے ذریعے ہون کرے تو دیوی سدھ ہوگی اور جو چیز مانگو کے حاضر کر دے گی کسی قسم کا عذر نہ کرے گی

**آب حیات پانا: ۔اوم ہرینگ چند رکے اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا جاپ بھی بڑ کے درخت کے نیچے بیٹھ کے کیا جائے اور ہون وغیرہ بھی ساتھ ہو یعنی مطلب یہ ہے کہ جس طریقے سے مندرجہ بالا منتر کو سدھ کیا گیا تھا کیا جائے تو دیوی خوش ہو کر آب حیات دے گی۔ مگر یہ یاد رکھنا چاہئے کہ اس منتر کو وہی سدھ کر سکتا ہے۔ جو آدمی ہر وقت پاک صاف ہو اور منتر کے پڑھتے وقت برے خیالات کی طرف دھیان نہ دے۔ بلکہ ہر وقت نیک خیالات کو اپنا ہمجولی بنائے رکھے۔

**غائب ہونے کا منتر: ۔اوم بدن میکھے نمہ اوم سواھا کرشنا۔**

دھتورے کے درخت کے نیچے بیٹھ کر مندرجہ بالا منتر کا جاپ ہر روز متواتر چودہ دن کے اندر اندر ایک لاکھ کا جاپ مکمل کرے تو دیوی خوش ہو کر ایک سرمہ دے گی جو شخص اس کو لگائے وہ سب آدمیوں کو دیکھ سکے گا لیکن خود کسی کو بھی دکھائی نہ دے گا اور اگر اندھیرے میں کوئی چیز دیکھنا چاہئے تو دیکھ سکتا ہے۔ اگر کسی اندھیری جگہ پر چلا جائے تو وہاں روشنی نمودار ہو جائے گی مگر عامل کو چاہئے جاپ شروع کرتے وقت برے خیالات کو دل میں جگہ نہ دے تا کہ اس کا منتر سدھ ہو جائے اور اس کا پھل پراپت ہو۔

**رسائن ہونا: ۔اوم لکشمی ونگ کملا دھارنی اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا جاپ ایک لاکھ اپنے گھر میں بیٹھ کر کرے اور مور کے پروں کی دھوپ دہکائے۔ اس کے دس ہزار منتروں کے ذریعے برگ وکنیر و گھی کو ملا کر ہون کرے اور پھر دیوی خوش ہو کر رسائن دے گی اس سے عامل جس قدر سونا بنانا چاہئے بنا سکتا ہے۔ عمل مشکل سے 05 گھنٹہ کا وقت درکار ہوتا ہے۔ مگر یہ لازمی ہوگا کہ اس کا منتر کا جاپ ماہ بیساکھ میں سواتی پچھتر سے شروع کرنا چاہئے اور روزانہ ایک ہزار جاپ کیا جائے۔

**موکل کو سدھ کرنا: ۔اوم وکلے انگ ہرینگ کلینگ شرینگ اوم سواھا کرشنا۔**

مندرجہ بالا منتر کا جاپ ایک لاکھ دفعہ کیا جائے اور تین ماہ تک لگا تار اپنے گھر میں بیٹھ کر کرے اور جب منتر کا جاپ کر چکے تو آخر میں دس ہزار منتروں کے

ذریعے کنیر کے پھول لے کران کو گھی میں ملادے اور ہون کرے ایسا کرنے سے موکل تمہارے تابع ہوجائے گا۔

**دیوی کا منتر: ۔اوم انیگ انتی ہرینگ اینگ بھیے ھی سند عری ھس ھس سواھا۔**

صبح سویرے اٹھ کر کسی چوراہے میں بیٹھ جائے اور اس منتر کا جاپ ایک لاکھ کرے اور دس ہزار منتر کے ذریعہ گلاب کے پھول و گھی ملا کر ہون کرے تو دیوی پرسن ہوکر ایک چیز دیگی۔ جسکے ذریعہ سے کچھ حکومت کرنے کی امید ہوتی ہے۔ اگر دس ہزار منتر سے صرف گھی کا ہون کیا جائے تو ایک اوزار ملتا ہے۔ جو کہ بہت ہی کارآمد ہوتا ہے۔ سینکڑوں میل دور کا فاصلہ ایک منٹ میں طے کرتا ہے۔

**سفر کا منتر: ۔اوم کلینگ سوچنا دی دیوی اوم سواھا کرشنا۔**

ہر روز بوقت شام کسی ندی کے کنارے پر جایا کرے اور برابر تین ماہ تک تین لاکھ جاپ ختم کرے اور جاپ ختم کرنے کے بعد ایک لاکھ منتر سے گھی کو ہون کرے تو دیوی خوش ہوکر ایک قسم کی کھڑاویں عطا کرے گی جس کو پہن کر اگر عامل چاہئے تو ہزار کو اس کے فیصلہ کو ایک منٹ میں طے کرلے اور لطف یہ کہ تھکاوٹ بالکل نہ ہو۔ خواہ کوئی کیسی ہی مشکل مسافت ہو اور یہ عمل بیساکھ سواتی پچھتر کے سوائے اور کسی دن کو شروع نہ کیا جائے ورنہ اس کے سدھ ہونے کی کوئی امید نہ ہوگی۔

**دیوی کو بس میں کرنا: ۔اوم ھرینگ درجا کھتی ولاستی اگچھا کچھ ھرینگ پر یہ لے بھو کلینگ اوم سواھا کرشنا۔**

مندرجہ بالا منتر کا جاپ دریا کے کنارے بیٹھ کر کرنا لازمی ہوگا اور جاپ تقریباً پچاس ہزار کرنا چاہئے۔ پھر بعد جاپ ختم کرنے کے گھی اور گوگل کو ایک کر دے اور اس منتر کو دس ہزار آہوتی دے۔ گھی کو ہون کرے اور آل میں آہوتی دے۔ دیوی قابو میں جائے گی۔

**تنگی دور کرنے کا منتر: ۔اوم ھرینگ آگچھا آکچھ سرسندری اوم سواھا کرشنا۔**

اس کے جاپ کرنے والے کو چاہئے کہ ہر روز ایک ہزار منتر کا جاپ کرے اور اس طرح سے متواتر تین ماہ تک عمل جاری رکھے اور مہادیو کی مورتی کے پاس بیٹھ کر گھی و گوگل کا پندرہ ہزار منتر کے ذریعے ہون کرے۔ عمل پورا ہونے پر منتر سدھ ہوگا اور دیوی حاضر ہوگی اس وقت اس کو دیکھ کر نمسکار کرے اگر دیوی کہے کہ بول تو کیا چاہتا ہے۔ تو ہاتھ جوڑ کر پراتھنا کرے۔ یعنی یہ منتر پڑھے۔ دیوی دادددر یہ دوگد سوبھی تمسے ناشیہ ستوانگ۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ مجھے فلاں نے بہت دکھی کیا ہوا ہے اور مفلسی سے بہت تنگ ہوں اس لئے ان سے مجھے بچا اور ان کا ناش کردے تاکہ آرام سے میں رہوں۔

**کالی دیوی کو سدھ کرنا: ۔اوم کالکا دیوی اوم سواھا کرشنا۔**

گنوں کے رہنے کی جگہ گؤشالہ میں جا کر اس منتر کا دو لاکھ جاپ کرے اور بیس منتر سے گھی کو ہون کرے تو دیوی سدھ ہوگی اور جو منہ سے مراد مانگو گے برآئے گی اور منتر بحساب ہر روز ایک ہزار کے تمام دو لاکھ جاپ ختم کرنا چاہئے۔ لیکن عامل کو لازمی ہے کہ سوائے منگل کے روز کسی اور دن جاپ شروع نہ کرے نہیں تو منتر سدھ نہ ہوگا اور اس کی محنت فضول جائے گی۔

**دیوی سے در حاصل کرنا: ۔اوم کرنا سپتا چنی پنگلڈیے لوچنیے اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا جاپ خواہ کتنے دن لگیں ایک لاکھ تک کرنا لازمی ہے۔ لیکن متواتر کیا جائے اور جب اس طرح سے پورا پورا جاپ کر چکو تو پھر ہزار منتر کے ذریعے ہون کرو۔ پھر ایک ہی وقت میں گڑتل ملا کر کھانا چاہئے ایسا کرنا سے دیوی خوش ہوگی اور تمہیں وردے کہ تم ہر ایک بات کو خود بخود معلوم کرلو گے اور ساتھ ہی پاتال کا خزانہ یعنی زرومال بھی بتادے گی جس سے تم اپنی زندگی بہت وسیع پیمانے پر بڑے آرام سے گزارو گے۔ مگر عامل کو خیال رکھنا چاہئے کہ یہ عمل بروز پیروار شروع کرے تاکہ اپنی محنت کا پورا پورا پھل لے سکے۔

**مراد پوری ہو: ۔اوم پھسریے چتروویین سد ھنگ کرد اور اوم سواھا کرشنا۔**

صبح سویرے اٹھ کر اور ضروری حاجات سے فارغ ہوکر اشنان کرے پھر صاف ستھرے کپڑے پہن کر ایک بڑ کے درخت کے نیچے بیٹھ جائے پھر ایک لاکھ کا جاپ کرے جب جاپ کر چکے تو شہد گھی دودھ میں ملا کر ہون کرے اور ہون بذریعہ دس ہزار اور منتر سے کیا جائے۔ پھر دیوی خوش ہوکر تمہاری خواہشات پورا کرے گی جس سے کہ آپ کی زندگی سدھر جائے گی۔

**دیوی کو قابو کرنا: ۔اوم رینگ ھرینگ مھانندیے بھیکھیے ھرینگ ھرونگ اوم سواھا کرشنا۔**

جہاں پر تین راستے آپس میں ملتے ہوں وہاں پر اس منتر کا جاپ لاکھ بار کیا جاتا ہے اور جب اس طرح سے تین ماہ برابر ہو جائیں پھر دس ہزار منتر کے ذریعے گھی اور گوگل کا ہون کرے تو دیوی قابو میں ہوجائے گی اور تمہارے کہنے کے مطابق عمل کریگی۔

کرشمات بخاری

# لوح غلبہ دشمن

تحریر :۔ شیخ عبدالخالق (کراچی)

قارئین محترم تحفہ روحانیات، بعد سلام میری دُعا ہے اللہ پاک ہم سب کو سلامت رکھے، ہر درد و تکلیف ہر بیماری اور دشمن سے محفوظ رکھے۔ تبدیل ہوتا ہوا موسم اور ملکی سیاست کی تبدیلی تمام دوستوں کو مبارک ہو۔ آمین۔

محترم عزیز قارئین! میرے آج کے مضمون کا عنوان ہے ''لوح غلبہ دشمن''۔ الحمد للہ اس لوح کے کرشمات حامل خود محسوس کرے گا۔ آج کل ذرا ذرا بات پر لوگ ایک دوسرے کے دشمن بن جاتے ہیں اور پھر یہ کوشش کرتے رہتے ہیں کہ کسی بھی طرح دشمن کو زیر کردوں، ہر طرح کا زور لگاتے ہیں جادو سے مزید لوگوں کے ذریعے جو بد اخلاق قسم کے ہوں، میری روحانی تحقیق کے مطابق زیادہ تر جادو و سفلی عملیات سے تباہ و برباد کرنا چاہتے ہیں اور ایسے لوگ کسی حد تک کامیاب بھی ہو جاتے ہیں۔ میری ہمیشہ سے کوشش رہی ہے ایسے وظائف نمونے پیش کروں جو کارآمد و عمدہ ہوں۔ یہ سب ممکن ہوا ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کی وجہ سے یہ بڑے خاص لوگ ہیں جو وظائف کے موتی جمع کر کے آپ قارئین کو دیتے ہیں ان کیلئے خاص دعائیں کیا کریں۔

دشمن کی پوری کوشش ہوتی ہے کہ سامنے والے فریق کو تباہ کردوں اور اس کے ساتھ ساتھ اس کے تمام اہل وعیال کو بھی برباد کردوں اس کا کاروبار وملازمت سب ختم ہو جاتا ہے اس فریق کا پاس کچھ نہیں بچتا لہٰذا وہ خودکشی کرنے کا سوچتا ہے ان حالات کے حساب سے میں نے یہ لوحِ غلبہ دشمن تیار کی اور کئی تجربات کئے ہیں اللہ کے فضل سے کافی کامیابیاں ملی ہیں جس کو یہ لوح تیار کر کے دی اللہ نے دشمن کے وار کو لوٹا دیا، اسی پر دشمن ایڑی چوٹی کا زور لگا کر تھک جاتا ہے اور آخر نا کام ہو جاتا ہے اس لوح کے کچھ فائدے بتاتا ہوں جن میں کسی قسم کا کوئی شک وشبہ نہ ہے۔

(1) سب سے پہلے کام دشمن پر غلبہ پانا۔

(2) جادو جنات بندش سے تحفظ۔

(3) اہل وعیال کی جان ومال کی حفاظت۔

(4) تسخیر خاص وعام/ افسر وحاکم۔

(5) روحانیت سیکھنے والوں کو ہر وظیفہ میں کامیابی اور رجعت ونحوست سے تحفظ دیگی۔

(6) ہر کام میں آسانی پیدا ہوتی جائے گی۔

(7) امتحان میں کامیابی۔

(8) لاعلاج امراض میں شفا ملے گی۔

(9) امان وسکون قائم ہوگا۔

(10) حادثات سے تحفظ ملے گا۔

اس لوح کو وہ تیار کرسکتا ہے جس نے نادعلیؑ، حروف تہجی، حصار خاص کے چلے کئے ہوں اور کم از کم پانچ چلے کئے ہوں، عام بندہ اس کو نہیں بنا سکتا۔ براہ کرم رجعت کے مسائل سے بچیئے۔ یہ لوح شرف قمر پر تیار کر سکتے ہیں، چاندی کے پترے پر۔ شرف قمر کا وقت آپ مزمل روحانی جنتری سے دیکھ سکتے ہیں۔

**پرہیز** :۔ لوح تیار کرنے سے پہلے ایک مرغا ذبح کریں، صدقہ کی نیت سے پھر تازہ غسل کرے اور نادعلیؑ 110 بار پڑھیں اور پھر لوح تیار کریں، قبلہ رُو ہو کر اور اس لوح پر تنجیم ہوگا یعنی ستاروں کی روشنی میں گیارہ رات رکھنا ہوگا۔ بارہویں دن 1100 روپے خیرات کریں اور حکم لگا کر سائل کو دیں، حکم سے مراد حصار کا وظیفہ جو اس نے کیا ہو وہ پڑھ کر دم کر کے دے۔ ان شاء اللہ دشمن کا ایک وار بھی نہیں چلے گا، آئندہ ماہ ایک نئے مضمون کے ساتھ حاضر ہونگا۔ جب تک کیلئے اللہ حافظ۔

**لوح یہ ہے** :۔ وجعلنا من بین ایدیھم سداً و من خلفھم سداً فاغشیناھم فھم لا یبصرون۔ ا ح د ء ص ط ع ک ل م و ہ لا ء۔

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

| یا مومن | ۷۸۶ | | یا مہیمن |
|---|---|---|---|
| یا سلام ۱۶۵۶۱۱ | یا حفیظ ۱۶۵۶۲۵ | یا عزیز ۱۶۵۶۲۱ | یا رقیب ۱۶۵۶۱۸ |
| یا فتاح ۱۶۵۶۲۲ | یا وکیل ۱۶۵۶۱۷ | یا قوی ۱۶۵۶۱۲ | یارحمن ۱۶۵۲۶۴ |
| یا ودود ۱۶۵۶۱۶ | یا کریم ۱۶۵۶۱۹ | یا روف ۱۶۵۶۲۷ | یا قمار ۱۶۵۶۱۳ |
| یا جبار ۱۶۵۶۲۶ | یا علی ۱۶۵۶۱۴ | یا عظیم ۱۶۵۶۱۵ | یا نور ۱۶۵۶۲۰ |

الٓمٓ۔ صٓ۔ نٓ۔ یٰسٓ۔ کٓھٰیٰعٓصٓ۔ الٓرٰ۔ حٰمٓ

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

# مجرب حاضرات

تحریر:۔سید طارق زیدی (کراچی)

قارئین تحفہ روحانیات ! پچھلے ماہ آپ کو حاضرات کے مختلف طریقے بتائے تھے اس بار سورۃ اخلاص کی مدد سے حاضرات کا نایاب طریقہ بتا رہا ہوں جو کہ مجرب ترین ہے اور استادوں کی طرف سے عطا کردہ ہے۔

اب سورۃ اخلاص کے ذریعے کچھ نادر اور اہم طریقے نقل کئے جا رہے ہیں جو روحانی عملیات کا ایک پر اسرار تحفہ ہیں لیکن چونکہ ہم نے یہ تہیہ کر لیا ہے کہ جب تک ہم علم وعمل سے کام نہیں لیں گے اس وقت تک کامیابی ناممکن ہے ہر مخفی گوشے اور ہر پوشیدہ راز سے پردہ ہٹا دینا ہم ضروری سمجھتے ہیں اور یہ جذبہ محض اس لئے ہے کہ شائقین اور طالبین کھل کر اللہ کے بندوں کی خدمت کر سکیں اور انہیں اثرات بد وغیرہ سے نجات دلانے میں کامیاب ہو سکیں۔

جو لوگ سورۃ اخلاص کے ذریعے حاضرات کے خواہشمند ہوں سب سے پہلے 40 روز تک پانچ سو مرتبہ روزانہ سورۃ اخلاص کی تلاوت بہ خلوص نیت کریں۔اس کے بعد سات دن کی زکوۃ مندرجہ ذیل عزیمت کی اس طرح ادا کریں کہ دن میں روزہ رکھیں اور رات کا اکثر حصہ ذکر خداوندی میں گزاریں۔نصف شب کے بعد 167 مرتبہ عزیمت پڑھیں۔اول وآخر اکیس اکیس مرتبہ درود شریف چشتیہ پڑھے اور روزانہ تین پاؤ بھنے ہوئے چنے اور تین پاؤ گڑ لا کر رکھ لے۔وظیفہ کے بعد ثواب تمام اہل بیتؑ اور اکابرین چشت کو پہنچا دے اور صبح کو تین پاؤ گڑ اور چنے کمسن بچوں میں تقسیم کر دے۔ان شاء اللہ سات دن میں زکوۃ ادا ہو جائے گی۔زکوۃ کے بعد تاثیر وظیفہ ظاہر ہوگی۔روزانہ چالیس مرتبہ سورۃ اخلاص کی تلاوت بغیر موکل کے کرتا رہے۔دوران گفتگو اگر موکل حاضر ہو جائیں تو ہرگز بات نہ کریں۔وظیفے کے ختم ہونے تک اگر وہ بیٹھے رہیں تو سلام وکلام کر سکتے ہیں۔

زکوت کے بعد جب حاضرات کرنا چاہئے تو سورۃ اخلاص کا مثلث نقش تیار کرے اور درمیان کے خانے میں سیاہی بھر دے۔حاضرات کی تیاری حسب قاعدہ کرے اور نابالغ بچے کو یہ نقش پکڑا دے اور مریض کو بچے کے برابر بٹھائے اور روحانی معالج یہ عزیمت پڑھنا شروع کر دے۔ان شاء اللہ چند ساعتوں میں حاضرات کھل جائے گی اور موکلین حاضر ہو کر ہر سوال کا جواب دیں گے اور اطاعت کریں گے۔اگر کسی سحر زدہ کی کاٹ کرنی مقصود ہو تو عطرائیل نامی موکل کو حکم دیں کہ بحرمت سورۃ اخلاص اسکی کاٹ کر دے۔ان شاء اللہ فوراً وہ سحر کی کاٹ کرے گا۔اگر کسی آسیب کو گرفتار کرانا ہو تو حکم دیں۔ان شاء اللہ متعلقہ موکلین اس کو گرفتار کر دیں گے۔

سورۃ اخلاص کی حاضرات بہت خوبیوں والی حاضرات ہے۔اس کی تعریف کما حقہ کرنا راقم الحروف کے بس میں نہیں ہے۔جو لوگ جانتے ہیں وہ اس کے قدردان ہیں۔جو لوگ اس سے فائدہ اٹھائیں گے وہ قدردانی پر مجبور ہونگے۔اللہ سب کی عزت قائم دائم رکھے۔(آمین)

عزیمت یہ ہے:۔**بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ عَزَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ وَاَقۡسَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ يَا عَطۡرَئِيۡل قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَد يا هَمواكيل بحق اللّٰهُ الصَّمد يا طاطائيلُ بحق لَمۡ يَلِدۡ وَلَمۡ يُوۡلَدۡ يَا اصحائيلُ بحق وَلَمۡ يَكُنۡ لَهٗ كُفُوًا اَحَد۔**

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ عَزَمۡتُ عَلَيۡكُمۡ وَاَقۡسَمۡتُ

علیکم یا عطرئیل قل ھو اللہ احد یا ھمواکیل

| قل | ھو | اللہ | احد |
|---|---|---|---|
| اللہ | الصمد | لم | یلد |
| ولم | یو | لد | ولم |
| یکن | لہ | کفوا | احد |

بحق اللّٰهُ الصَّمد يا طاطائيلُ بحق لَمۡ يَلِدۡ وَلَمۡ يُوۡلَدۡ

یا اصحائیل بحق ولم یکن لہ کفوا احد

**فضیلت درود:** ۔حضرت حافظ محمد صدیق قادریؒ خانقاہ بھر چونڈی شریف جسمانی تکلیف، مرض کا علاج، مکروہات دینوی اور ترقی درجات کیلئے درود شریف قدسی کا کثرت سے ورد فرماتے تھے 10 ہزار سنگریزوں کی 2 بڑی بالٹیاں مسجد کے گوشہ میں ہر وقت موجود ہوتی تھی۔مصیبت زدہ لوگ آتے اور خانقاہ کے فقراء سے درود قدسی پڑھوا کر دم کرواتے۔تاہنوز یہی طریقہ اب بھی جاری ہے۔

**درود قدسی:۔صل اللہ علیہ وآلہ وسلم**

# تسخیرات ارواح و ہمزاد

تحریر:۔ صوفی ظفر محمد کھوکھر (جھنگ)

## حصول انعام اور شمعلونی

**یا شَمعَلُونِیُ اَلَّذِیُ نَجاً مِنَ الُکَرُبِ الُعَظِیُم**

ترکیب عمل:۔ حصار میں ایک عدد پیکٹ اگربتی کا رکھیں اور چاقو یا لوہے کی کوئی چیز پر تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر کے سر پر گھماتے رہیں اور آخری تینوں قل شریف پڑھتے جائیں جب پڑھ لیں تو لوہے کی چیز یا چاقو پر دم کر کے اپنے گرد دائرہ لگائیں جہاں عمل پڑھیں وہاں کوئی دوسرا نہ ہو۔ ایک جگہ عمل کیلئے پہلے ذہن میں رکھیں اب اگربتی حصار میں جلائیں اور عمل کی ایک سو نو 109 تسبیح پڑھیں ۔ ڈھائی گھنٹے کا عمل ہے جب پڑھ لیں تو کڑا کھولنے کی نیت سے اکتالیس بار درود شریف اکتالیس بار آیت الکرسی اکتالیس بار تینوں قل شریف پڑھ کر باہر آئیں اور منہ میں فارغ وقت میں چھوٹی الائچی رکھیں اس طرح اکیس رات کریں اول تو گیارہ رات کے بعد حاضر ہو کر بات کرے گی ۔ جب تیسری بار پوچھے تو اپنا کام بتادیں کہ اس لئے بلایا ہے۔ بونڈ کا نمبر یا فلاں کے دل میں محبت پیدا کرنا یا مریض کو صحت یاب کے لئے دوائی پوچھنا ہر جائز کام کرنے کی طاقت ہے اب اس عمل کے بتانے والے دنیا میں نہیں رہے۔ فوت ہو چکے ہیں اس لئے عمل ظاہر کیا گیا ہے ایک اگربتی ختم ہونے کو ہو تو دوسری اس سے جلالیں۔

## تسخیر شمعلونی

ترکیب:۔ جو شخص آپ کو تنگ کرتا ہے اس کا تصور کر کے روزانہ تین ہزار بات پڑھا کریں دو ماہ پڑھتے رہیں حصار ڈال کر وہ آپ کو تنگ کرنا چھوڑ دے گا اس چیز کے بہت سے جنات تابع ہیں یہ کوئی معمولی عمل نہیں ہے جو کرے گا دیکھ لے گا جس نے یہ بتایا تھا اسکی قبر پر لوگوں کا میلہ لگا رہتا ہے۔ اگر کوئی عامل اس کو مکمل طور پر تابع کرنا چاہئے تو خط کے ذریعے معلوم کر سکتا ہے۔ طریقہ۔ عام آدمی نہ دریافت کرے ان دونوں عملوں میں کسی قسم کا پرہیز نہیں جس چیز کو شریعت نے حلال کیا ہے کھائیں جس کو حرام کیا ہے نزدیک نہ جائیں۔ عمل کی اجازت جس سے روحانی تعلق رکھتے ہوں ان سے ہیں۔ مجرب عمل ظاہر کر دیا گیا ہے۔

## تسخیر کالا کلوا

**کالا کلوا کالی رات میں بلاواں آدھی رات توکیوں آویں پچھلی رات آوے کلوا جاوے کلوا آمائی کال کات جامائی کال کات۔**

ترکیب عمل:۔ قبرستان میں جھونپڑی بنا کر اپنے پاس گوشت کم از کم چھٹا تک پانچ لازمی ہو یہ عمل حصار لگا کر پڑھا کرے پھر حصار کاٹ کر گھر آجایا کرے یا وہیں رہ جائے اپنی مرضی ہے جھونپڑی واپس بھی لا سکتا ہے یعنی چار کانے یا لکڑیاں زمین میں گاڑ کر اور چادر یا پلاسٹک باندھ کر نیچے بیٹھ کر کرے گیارہ تسبیح۔ گیارہ روز بعد لازمی آکر پوچھے گی میرے واسطے کیا لایا ہے گوشت سامنے کر دیں ۔اگر پڑھائی کے دوران بات کرے اگر تعداد مکمل ہونے کے بعد سوال کرے تو کہہ دے گوشت لایا ہوں میرا یہ کام ہے گوشت روزانہ پاس رکھنا ہوگا کسی وقت بھی آکر مانگ سکتی ہے ہمیشہ حاضری کا اصرار نہ کرے یہ بہت خطرناک دیوی ہے ۔کام لیکر یعنی پسند کی شادی بونڈ کا نمبر یا دشمن سے محفوظ رہنے کے لئے مریض کی صحت کیلئے نسخہ پوچھ کر آزاد کر دیں تو بہتر ہے آج کل کے دور میں ایسی خطرناک چیزیں پاس رکھنا ہر کسی کا کام نہیں ہے۔ آگے آپ کی مرضی۔

## تسخیر ہمزاد

**اَلصَّلٰوۃُ وَصَلّیۡکَ بندے خدا دے اُمَتِ رَسُول جَبَّار آئے کشادہ بنَام کَرِیم هشتم کلیجے دُر گنج حکیم**

ترکیب عمل:۔ رات علیحدہ جگہ کا انتخاب کر کے اپنے پیچھے سات دیئے چراغ کے تیل ڈال کر جلائے اس طرح چراغ رکھے کے سایہ اپنے جسم کا سامنے ہو جسم پر کپڑا نہ ہو لنگوٹ پہن سکتا ہے اگربتی جلائے یا جسم پر خوشبو لگائے تعداد عمل گیارہ تسبیح ہے۔ چراغ کے سائے میں ہمزاد بھاگتا ہوا نظر آئے تو عمل

پڑھتے ہوئے اس کے سر کی ٹوپی اتارنے کی کوشش کریں جب موقع ملے۔ جب آپ ٹوپی اتارلیں گے تو وہ عاجزی کرے گا میری ٹوپی مجھے دو۔ آپ اپنا مقصد بیان کردیں یہ کام ہے یہ کروگے تو ٹوپی ملے گی جب وہ وعدہ کرے تو ٹوپی دے دیں حصار ڈال کر پڑھائی شروع کریں تاکہ دل کو تسلی ہو جائے میں محفوظ ہوں پرہیز جمالی کریں گوشت ہر قسم کا کھانا بند کردیں بدبودار چیزوں سے پرہیز کریں جگہ ایک ہو جہاں کسی قسم کا سامان نہ ہو گیارہ رات میں اثرات شروع ہوں گے لیکن پورا چلہ چالیس رات عمل کریں۔ جو عمل کرکے تھک چکے ہیں ہمزاد کا وہ یہ کریں دیکھیں کیسے نہیں حاضر ہوگا۔

## برائے وسعت رزق

ترکیب:۔ عشاء کے بعد یا صبح سورج نکلنے کے بعد گیارہ دن درود شریف تین ہزار بار پڑھ کر حضور اکرم ﷺ کو ملک کردیا کرے آخری پڑھائی سے پہلے ایک سفید کاغذ جس پر یہ تعویذ لکھا جاسکے اپنے پاس رکھے سرکار دو عالم کو درود شریف ہدیہ کرنے کے بعد اس کاغذ پر پھونک ماریں پھر یہ تعویذ اس کاغذ پر لکھ کر بعد میں دعا کرکے دکان میں لٹکائے یا اپنے بازو پر باندھ لے مقصد گیارہ دن کے اندر پورا ہوگا جو جائز مقصد ہو۔

برحمتك يا كريم　　۷۸۶　　برحمتك يا كريم

بحق جبرائیل　　بحرمتہ میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۹۸۰ | ۱۶۹۸۳ | ۱۶۹۸۷ | ۱۶۹۷۳ |
| ۱۶۹۸۶ | ۱۶۹۷۴ | ۱۶۹۷۹ | ۱۶۹۸۴ |
| ۱۶۹۷۵ | ۱۴۹۸۹ | ۱۶۹۸۱ | ۱۶۹۷۸ |
| ۱۶۹۸۶ | ۱۶۹۷۷ | ۱۶۹۸۶ | ۱۶۹۸۸ |

اغثنى اغثنى اغثنى يا كريم　　بن　　رزق كشاده شود

نوٹ:۔ درود شریف میں نے یہ پڑھا تھا **صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم** جو آپ مرضی پڑھ سکتے ہیں درود شریف۔

## عقد اللسان

جب بھی کسی کی زبان بندی کا ارادہ ہو اس تعویذ کو گیارہ دن زوال کے اکتالیس بار لکھ کر جلایا کرے اور خاک ویران جگہ دفن کردیا کرے جب ضرورت ہو زوال کے وقت لکھ کر ویران جگہ دفن کرے یا پتھر کے نیچے دبائے تین دن کے اندر اثرات ہوں گے جائز جگہ استعمال کریں ورنہ گناہ گار ہونگے۔ عمل قائم رکھنے کے لئے تین تعویذ روز لکھا کرے جب اکٹھے ہوں جائیں جلادیا کرے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۸ | ۲۷۳ | ۲۶۶ |
| ۲۶۷ | ۲۶۹ | ۲۷۱ |
| ۲۷۲ | ۲۶۵ | ۲۷۰ |

## دفع اثرات جنات

ترکیب عمل تعویذ:۔ یہ دونوں تعویذ 21 دن گیارہ گیارہ بار عشاء کے بعد لکھا کرے علیحدہ جگہ اگربتی جلا کر اکیس دن کے بعد ایک تعویذ روزانہ لکھنا ہوگا زکوۃ قائم رکھنے کے لئے اکیس دن تک ایک روٹی چڑیوں کو باریک ٹکڑے کرے ڈالنی ہوگی جب ضرورت ہو یہ دونوں تعویذ لکھ کر شرینی پاس ہو ختم شریف پڑھ کا بزرگان دیں۔ اور موکلات کو ثواب پہنچا کر سایہ والے مریض کو دیں کہ پانی میں ڈال کر صبح شام چہرے پر چھڑکا کرے جو کپڑے دھو کر پہنے سے پہلے معمولی سا پانی ان تعویذ والا کپڑوں پر چھڑک کر استعمال کیا کرے ہر سات دن بعد نیا تعویذ استعمال کرنا ہوگا طریقہ پہلے تعویذ والا ہوگا اس طرح سات تعویذ استعمال کریں سایہ دور ہو جائے گا صحت ہونے پر ایک دیگ پکا کر تقسیم کریں اگر مریض چہرے پر چھڑکنے کو دیں سایہ اسی وقت بھاگ جائے گا مریض اچھا ہو جائے گا۔

۳۹۳　　۷۸۶　　۲۵۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۶۹۸۰ | ۱۶۹۸۳ | ۱۶۹۸۷ | ۱۶۹۷۳ |
| ۱۶۹۸۶ | ۱۶۹۷۴ | ۱۶۹۷۹ | ۱۶۹۸۴ |
| ۱۶۹۷۵ | ۱۶۹۸۹ | ۱۶۹۸۱ | ۱۶۹۷۸ |
| ۱۶۹۸۲ | ۱۶۹۷۷ | ۱۶۹۷۶ | ۱۶۹۸۸ |

۱۲۳　　۳۳۰

۳۹۳　　۷۸۶　　۲۵۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۵۱۸ | ۳۵۲۱ | ۳۵۲۴ | ۳۵۱۱ |
| ۳۵۲۳ | ۳۵۱۲ | ۳۵۱۷ | ۳۵۲۲ |
| ۳۵۱۳ | ۳۵۲۶ | ۳۵۱۹ | ۳۵۱۶ |
| ۳۵۲۰ | ۳۵۱۵ | ۳۵۱۴ | ۳۵۲۵ |

۱۲۳　　۳۳۰

نوٹ کسی صاحب اجازت لے کر کریں تو روحانی امداد حاصل رہے گی کیونکہ سا عمل تعویذ پر بھی اثر کرسکتا ہے۔ فون پر اجازت نہ لیں بلکہ جس پر آپ کو اعتماد ہے ان کے در پر جا کر نذرانہ حسب توفیق دیں ہو سکے دیگ یا بکرے کے پیسے دیں نیاز بتا کردیں اس سے آپ ہر قسم کی پریشانی سے بچ جائیں گے یہ میرا اپنا طریقہ رہا ہے۔ اس لئے جگہ جگہ کامیابی ہوئی۔

# حاضرات یا بدوح

تحریر:۔ ایس اے شہزاد (پشاور)

اسم یابدوح سے جو حاضرات ہوتی ہے وہ انتہائی طاقت ور ہوتی ہے اس اسم جلیلہ کے تابع اہل جنات کے بڑے سربراہ حاضر ہوتے ہیں، آپ حضرات نے اسم یابدوح کے بہت سے حاضرات کے طریقے دیکھے ہوں گے، ذیل میں اپنا ایک خصوصی طریقہ پیش کررہا ہوں، اس اسم کے خواص و فوائد بہت ہیں اور اس میں بہت سے اسرار پنہاں ہیں، اب جو طالب صادق ہوگا، اُس پر یہ راز خود بخود عیاں ہو جائینگے، اسم یا بدوح سے حاضرات کے علاوہ اور بھی بہت سے کام لئے جاسکتے ہیں، جنہیں بیان کرنے سے قاصر ہوں، یہاں فقط حاضرات کا طریقہ پیش خدمت ہے، اسم یابدوح کا خاص نقش ذیل میں دیا جارہا ہے۔

## نقش مبارکہ

| ۲ | بدوح | بدوح | بدوح | ٦ |
|---|---|---|---|---|
| ۴ | بدوح | بدوح | بدوح | ۷ |
| ۵ | بدوح | بدوح | بدوح | ۳ |

**ترکیب:** ۔اس وظیفہ کی زکوٰۃ 20 دنوں میں ادا کی جاتی ہے، عروج ماہ نوچندی جمعرات سے یہ ورد شروع کیا جائے اور باوضو قبلہ رخ ہوکر بعد نماز عشاء کیا جائے، چلہ کشی کے دوران خلوت اختیار کریں، طہارت اور پاکیزگی کا پورا خیال رکھیں، سب سے پہلے اپنا حصار کرے، اس کے بعد یا بدوح کو 6250 بار پڑھیں، اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں، پڑھائی مکمل کرنے کے بعد اسم یا بدوح کا مذکورہ بالا خصوصی نقش کو 20 مرتبہ تحریر کریں اور صبح آٹے کی گولیاں بنا کر سمندر یا نہر میں بہادیں، پرہیز جلالی اور جمالی کریں یہ ایک سخت جلالی قسم کا ورد ہے لٰہذا بغیر اجازت ہرگز نہ کریں، دوران وظیفہ آپ کو حیرت انگیز انکشافات ہوں گے، جو کسی پر ظاہر نہ کریں اور اگر اس دوران کوئی ذی ارواح حاضر ہوکر کلام کرے تو قطعی اس کی طرف توجہ نہ کریں۔ جب تک وظیفہ مکمل نہ ہوان سے بات نہ کریں۔ زکوٰۃ ادا کرنے کے بعد مدوات کے طور پر ایک تسبیح پڑھا کریں اور 4 نقش روزانہ لکھا کریں، حب و تسخیر کیلئے یہ نقش اکسیر اعظم ہے، آپ یہ نقش کسی حاجت مند کو دے سکتے ہیں۔

# نادِ علی با موکل ہر کام تو کل

تحریر:۔ باداپیر سید علی حیدر جعفری

محترم قارئین: ہم نے جو نادِ علی با موکل کا علم اور کامل وظیفہ اپنے بزرگوں سے پایا وہ نسل در نسل اور سینہ بسینہ مخلوق خدا کے فیض کے لئے جاری ہے اور بفضل خدا ہر قسم کی مشکل کے لئے آزما چکے ہیں اور اس کو فی سبیل اللہ پیش کررہے ہیں تاکہ عوام الناس اس سے مستفید ہوسکیں، پیر صاحب نے اس مکمل وظیفہ کو ایک نقش کی صورت مخلوط کیا ہے جس کو بعد از اجازت آپ ہر قسم کے کام کے لئے استعمال کرسکتے ہیں۔ نقش درج ذیل ہے۔

| ناد | الھب | سجدا | تک | یا محمد ﷺ | ۵ | بولایت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قبرس | ۷۲ | نمان | جم | ۳ | ۲۱ | لغش |
| ھم وغم | جمداً | مظہر العج | مولی | فی النور | جعفاً | تارق |
| بعک | ۵۲ | العجلتہ | جمعل | ۵۱۴ | غاف | کامل |
| یا اللہ | کلُ | سینجلی | حیدر | تجدہ عونا | جعلَ | کلُ |
| ھدایا | جسدا | ۴ | الم | نورَ | ۴ | ۹ |
| یا العظیم | قدیر | بجبوتک | الجبار | العظمتک | رحیم | علی |

## سبع طلسمات سیارگان

### طلسم شمس

ھــــھ
س کھمھمسط
معـــع
طـــم

### طلسم قمر

ہ ہ ہ ـــ سـل
طسطسھما لا
ااا ع ہ س ص م م م

### طلسم عطارد

ممہ مہ د
عسرلاع ص
مسلسا مکما

### طلسم زہرہ

عاھالامہ لہ
الالمس کمص

### طلسم مریخ

۵ ۵ ۵
ع ع اہ د ص
س س س

### طلسم مشتری

مصمـہ عصـہ
علمسطہ
ممہ
مـااااـہ

### طلسم زحل

صـــہ
طس
مھکمھع
۵۱ ۵۱ ۵۱

قارئین کرام سے التماس ہے کہ سبع سیارگان کے ان طلسمات کو اپنی بیاض خاص میں نوٹ فرمالیں تاکہ عمل خیر یا لوح کندہ کرنے کے بعد پشت پر یہ طلسمات بنائے جا سکیں۔ سیارگان کی اہم نظرات کے علاوہ شرف و اوج میں بھی یہ طلسمات بہت زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔ (ادارہ)

# لاجواب استخارہ

تحریر
نبیل مزمل
ملتان

کتاب 110 مجرب استخارے سے آپ دوستوں کی خدمت میں ایک استخارہ پیش کر رہا ہوں قواعد استخارہ کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ وظیفہ کیا جائے تو یقیناً کامیاب ہونگے۔ میں تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے کتاب 110 مجرب استخارے کی پذیرائی کی اور مارکیٹ میں بہت زیادہ تعداد میں یہ کتاب فروخت ہوئیوہ دوست جنہیں ابھی تک یہ نایاب کتاب نہ ملی ہے وہ ادارہ سے طلب کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس کتاب میں لکی نمبر سمیت دُنیا کے ہر مسئلہ بارے استخارہ اور راہنمائی موجود ہے۔

ایک کشتی میں نجومی سوار ہو کر دریا پار کر رہا تھا کہ نجومی نے ملاح سے پوچھا بھائی کیا علم جانتے ہو، ملاح نے کہا نہیں جانتا اور پھر نجومی نے کہا تب تو تم نے اپنی آدھی زندگی ضائع کر دی، یہ سُن کر ملاح بہت تلملایا مگر خاموشی سے غصہ پی گیا، تھوڑی دیر بعد تیز ہوا چلنے لگی اور آندھی و طوفان سے کشتی ہچکولے کھاتی ہوئی بے قابو ہو گیا ملاح نے جب محسوس کیا کہ کشتی ڈگمگانے سے نجومی خوف زدہ ہو گیا ہے تو پھر نجومی سے پوچھا کہ بتاؤ تم کو تیرا کی آتی ہے، نجومی بولا نہیں آتی ہے تب ملاح نے کہا نجومی صاحب تم نے تو اپنی پوری زندگی ہی ضائع کر لی۔

اس بات سے ایک سبق ملتا ہے وہ یہ کہ کبھی کسی کو اپنی برتری کا احساس نہیں دلانا چاہئے کیونکہ یہ تکبر کے زمرہ میں آتا ہے اور تکبر اللہ کی ذات کو پسند نہیں ہے ان تمام باتوں کا تعلق میرے بتائے ہوئے استخارہ سے بہت گہرا ہے کیونکہ بہت سے دوست ایک بار استخارہ کی کامیابی کی صورت میں انعام اُٹھانے پر تمام احباب کو بتا دیتے ہیں اور پھر وہ وظیفہ ضائع ہو جاتا ہے دوبارہ اس ورد سے نمبرات نہیں دکھائے جاتے، یہ بات استخارہ برائے لکی نمبر کی کامیابی میں بہت بڑی وجہ ہے جب کوئی انسان استخارہ کی کامیابی کا ذکر کسی سے کر دیتا ہے تو پھر اس استخارہ سے کبھی بھی نمبرات نظر نہیں آتے ہیں، یہ بہت گہرائی سے بات میرے جائزہ میں آچکی ہے بہت سے دوست جوان حالات سے گزر چکے ہیں میری اس بات سے خود ہی گواہی دیں گے۔ لہٰذا جب بھی استخارہ کیا جائے مکمل رازداری سے ہی وظیفہ کیا جائے ورنہ عمل میں کسی بھی قسم سے شک کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

یہ وظیفہ ہمزاد کی دنیا کا لازوال ہے مگر میں نے لکی نمبر کیلئے استعمال کیا اور کامیابی حاصل کی، صرف میرے مشاہدہ کی بات نہیں ہے وہ سب دوست ہی جانتے ہیں جوان اعمال کو اپنی زندگی کا حصہ بنا چکے ہیں باقی گواہی تو وقت ہی دیا کرتا ہے۔ میرے یا آپ کے کہنے یا نہ کہنے سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ وظیفہ اس طرح ہے کہ پہلے سات دن روزانہ 2 رکعت نفل استغفار کے طور پر ادا کریں اور روزانہ ہی ان الفاظ کو 11 بار ورد کریں اور سات روز نوافل اور 11 بار روزانہ ورد کے بعد کسی بھی روز لکی نمبر حصول کی نیت سے شروع کریں اور 2 رکعت نماز نفل برائے اوّل درجہ نمبر آئندہ قرعہ اندازی نام + شہر کا نام + تاریخ کی نیت کر کے تمام طریقہ سے نماز ادا کریں اور پھر پہلے روز 11 بار دوسرے دن 22 بار اور تیسرے دن 33 بار ورد کریں یعنی 11 سے شروع کریں اور روزانہ کے حساب سے 11 بار ورد کا اضافہ کرتے رہیں۔ جس روز واضح نمبر دکھایا جائے ورد چھوڑ دیں روزانہ کے مطابق جتنی بار یہ الفاظ کا ورد ہوتا جائے گا اُتنی کی تعداد میں اوّل آخر درود بھی پڑھا جائے گا یعنی جتنی تعداد الفاظ کی ہوگی درود بھی اُتنی تعداد میں اوّل و آخر ورد کیا جائے گا۔

ان شاء اللہ تعالیٰ تین سے سات دن میں ہر صورت کامیابی مل جائے گی وظیفہ روزانہ بعد نماز عشاء کرنا ہوگا اور بعد پڑھائی کسی سے کلام ہرگز نہ کریں ورنہ ناکامی ہو جائے گی، پرہیز کسی قسم کا نہیں ہے بس زبان سے سخت الفاظ کی پرہیز لازمی کیا جائے۔

**نبی کریم ﷺ کے ہمسائے**: ۔ نبی کریمؐ کے ہمسائیوں میں ابی لھب جو کہ آپؐ کے چچا بھی لگتا تھا حکم بن ابی العاص، اتبی بن ابی محیط، عدی بن حمراء، ابن الدصداء شامل تھے۔ ان ہمسائیوں میں سے صرف حکم بن ابی العاص نے اسلام قبول کیا مکہ مکرمہ کے ہمسائے آپؐ کے ساتھ اچھا سلوک نہ کرتے تھے۔ رستے میں کانٹے بچھاتے آپؐ کے گھر میں کوڑا کرکٹ اور گندگی پھینکتے۔ اس دل دُکھانے والے واقعات پر آپؐ صرف اتنا فرماتے کہ اے بنی عبدالمناف! یہ کیسی ہمسائیگی ہے؟ قریش نے حضرت محمدؐ کو اسلام کی تبلیغ سے روکنے کیلئے اور دنیاوی تبلیغ دینے کیلئے عتبہ بن ربیعہ کو آپؐ کے پاس بھیجا اور اسکی تجویز کے جواب میں آپؐ نے سورۃ حم سجدہ کی چند آیات تلاوت فرمائی یہ آیات نمبر 6 تا 9 تھیں۔ جنہیں سُن کر عتبہ بن ربیعہ واپس چلا گیا۔

# خوابوں کی تعبیر



تحریر:- سید عاقل شاہ کاظمی (کوئٹہ)

خواب میں یہ دیکھنا کہ آسمان میں چڑھ کر اس میں داخل ہو گیا تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ یہ شخص شہید ہو کر عنداللہ عظمت پائے گا اور پل صراط پر سے آسانی سے عبور کر لے گا۔ ایسے شخص کو دنیا میں بھی عزت حاصل ہوگی اور وہ لوگوں میں مقبول ہوگا اور لوگ اس کا ذکر خیر کریں گے۔ اور اگر کسی نے چڑھے بغیر اپنے آپ کو آسمان میں دیکھا تو وہ جلد ہی دنیا میں عزت حاصل کریگا اور پھر اسے شہادت نصیب ہوگی۔

**سورج:** ۔کی تعبیر ملک اور کبھی ماں یا باپ سے ہوتی ہے۔ سورج کو پکڑ لینا اور زبردستی اس کا مالک بن بیٹھنا جب کہ وہ صاف بھی ہو۔ اور اس سے شعاعیں نکل رہی ہوں تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ جتنا حصہ پکڑا اسی کے بقدر اسے ملک ملے گا۔ اگر کسی نے سورج کی روشنی جیسی کوئی چیز دیکھی اور اس کی شعاعیں اس پر پڑ رہی ہیں تو اسے بڑا ملک اور بڑی سلطنت حاصل ہوگی۔ اور اگر سورج میں گرہن، تبدیلی یا کمی دیکھی تو ایسا شخص سلطنت میں حادثہ کا شکار ہوگا۔ یا اس کے ماں باپ سے کوئی حادثہ کا شکار ہوں گے بشرطیکہ خواب میں کوئی ایسی بات نظر نہ آئے جس سے ملک کی تبدیلی مراد ہو۔ سورج سے جھگڑا کرنے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کے ملک میں جھگڑا ہوگا یا وہ خود اپنے والدین میں سے کسی سے جھگڑا کرے گا۔ سورج کا کسی کے گھر میں خاص کر طلوع کرنا اس بات کی علامت ہے کہ کنوارا ہے تو اس کی شادی ہوگی اگر نہیں تو شاہوں کی طرف سے اسے وسعت اور غلہ نصیب ہوگا۔ اگر بادل یا اس جیسی کوئی چیز دیکھی جس نے سورج کو ڈھانپ لیا ہے۔ تو اس سے مراد بیماری یا غم ہے جو ملک یا اس کے والدین میں سے کسی کو پیش آئے گا۔

حضرت جعفر صادقؑ کے پاس کوئی شخص آیا اور کہا کہ میں نے دیکھا ہے کہ سورج میرے جسم پر طلوع ہو رہا ہے تو آپ نے کہا کہ بادشاہ کی طرف سے کوئی بڑا منصب اور بڑی عزت کے ساتھ ساتھ دنیوی شرف بھی تمہیں حاصل ہوا۔

ایک اور شخص نے عرض کیا میں نے دیکھا ہے کہ سورج میرے سارے جسم کو چھوڑ کر میرے قدموں میں طلوع ہو رہا ہے تو آپ نے کہا جہاں جہاں تیرے قدم جائیں گے معاش کے طور پر بادشاہ کی طرف سے تجھے گیہوں پھل اور سبزیاں ملیں گی اور تو ان سے فائدہ بھی اٹھائے گا۔

**چاند:** ۔کی تعبیر کبھی وزیر ہوتا ہے کبھی بیوی کبھی خوبصورت بیٹا۔ اگر کوئی شخص یہ دیکھے کہ وہ چاند کا مالک بن گیا ہے یا اس نے چاند کو پا لیا ہے تو وہ شخص وزیر بن جائے گا۔ اگر چاند کو گرہن کی حالت میں دیکھا یا یہ دیکھا کہ اس پر سرخی یا سیاہی چھا گئی ہے تو یہ تبدیلی یا کمی اس شخص میں واقع ہوگی جس کی طرف چاند کی نسبت ہوگی۔

ستاروں میں سے کوئی ستارہ خواب میں دیکھنا اچھی بات ہے کہ ایسا شخص وزیر یا کسی شریف ترین انسان کی طرف سے عزت پائے گا اور کبھی خواب میں ایسی بات بھی نظر آتی ہے جس کی تعبیر ناپسندیدہ ہوتی ہے کیونکہ چاند کو خواب میں دیکھنے کی تعبیر کاہن بھی ہے۔ چاند کسی کی گود میں ہو اور اس نے چاند کو ہاتھ میں لے رکھا ہو تو اس کی تعبیر ایسے بیٹے سے ہے جو اس کے یہاں پیدا ہوگا اور اسے اس سے فائدہ ہوگا۔ گھر یا بستر میں چاند نظر آنے کی تعبیر یہ ہے کہ چاند کی طرح خوبصورت بیوی نصیب ہوگی۔

ایسی خواب عورت دیکھے تو وہ جس مرد سے شادی کرے گی۔ پہلی رات کا چاند اپنے مطلع سے نکلتے دیکھا لیکن فی الحقیقت وہ پہلی رات نہ تھی تو کسی ملک کا انتظام اس کے سپرد ہوگا یا اس کے گھر لڑکا پیدا ہوگا یا غائب آدمی واپس آ جائیگا یا کوئی اسی طرح کی عجیب وغریب بات ظہور پذیر ہوگی۔

**ستارے:** ۔ستاروں کی تعبیر شریف اور صاحب عزت لوگوں سے ہے۔ ستاروں میں کوئی خوبی یا تبدیلی نظر آنے کا مقصد یہ ہے کہ وہ خوبی یا تبدیلی اس شہر کے شرفاء میں پیدا ہوگی۔ **مریخ** کی تعبیر بادشاہ کے سپہ سالار سے ہے۔ **زحل** کی تعبیر عذاب دینے والے سے اور **مشتری** کی خزانچی اور امور سلطنت کے مدیر سے ہے جبکہ **زھرہ** کی تعبیر ملکہ اور **عطارد** کی اس کے کاتب سے ہوتی ہے بہت سے یا چند ستاروں کا خواب میں مالک ہو جانا اس کی تعبیر یہ ہے کہ یہ شخص اتنے ہی شرفا اور کمینوں کا حاکم بنے گا۔ ستاروں کی حفاظت کرنے کی تعبیر یہ ہے کہ وہ لوگوں کے امور کا ذمہ دار و نگران بنے گا۔ چند یا تمام ستاروں کو کھانے کی تعبیر یہ ہے کہ یہ شرفاء کے کاموں کو انجام دینے کی سعی کرے گا آسمان سے زمین پر ستاروں کے گرنے کی تعبیر یہ ہے کہ جس مکان پر ستارا گرا اس پر اللہ تعالیٰ کا عذاب نازل ہوگا۔ اور ستارا اپنے ہاتھ میں پکڑنے کی تعبیر یہ ہے کہ اس کے گھر میں شریف لڑکا پیدا ہوگا۔ کسی نے خواب میں دیکھا کہ آسمان سے ستارے ٹوٹے

ہیں۔ اگر خواب دیکھنے والا مالدار ہے تو وہ غریب ہو جائے گا، غریب ہے تو شہادت کی موت مرے گا اور جس نے ایک ستارا دیکھا وہ نحوستوں اور بدبختی کا شکار ہوگا کیونکہ وہ چٹیل مقامات میں طلوع ہوتا ہے آسمان کسی کو چکر دے تو اس کی تعبیر سفر سے ہے۔

ایک عورت حضرت امام محمد بن سیرین کے پاس آئی وہ دوپہر کا کھانا تناول کر رہے تھے اس نے اپنے خواب کا ذکر کیا آپ نے کہا بیان کرو اس نے کہا کہ آپ کھانے سے فارغ ہو جائیں پھر عرض کروں گی۔ کھانے کے بعد آپ نے اس سے کہا اب بیان کرو اس نے کہا کہ میں نے دیکھا کہ چاند ثریا میں داخل ہو گیا۔ ایک آواز دینے والے نے مجھے آواز دی کہ محمد بن سیرین کے پاس جا کر اپنا خواب بیان کرو۔ خواب سن کر امام ابن سیرین نے اس کے دونوں ہاتھ پکڑ لئے اور فرمایا تو نے کیسا خواب دیکھا ہے؟ اس نے دوبارہ خواب سنایا، سنتے ہی ان کا چہرہ زرد پڑ گیا وہ اپنا پیٹ پکڑ کر کھڑے ہو گئے ان کی بہن نے اس کی وجہ پوچھی تو آپ نے فرمایا کہ اس عورت کے خواب کی تعبیر یہ ہے کہ میں آج سے ساتویں دن قبر میں دفن کر دیا جاؤں گا۔ چنانچہ ایسے ہی ہوا۔ ایک شخص حضرت جعفر صادقؓ کے پاس آیا اور کہا کہ میں نے چاند کو اس حال میں دیکھا گویا میں نے اسے گلے لگا لیا ہے آپؓ نے پوچھا تو کنوارا ہے؟ اس نے کہا جی ہاں۔ آپؓ نے فرمایا تو اپنے زمانہ کی حسین ترین عورت سے شادی کرے گا وہ شخص ایک عرصہ غائب رہا پھر آیا اور عرض کیا کہ میں نے مدینہ طیبہ کی حسین ترین عورت سے شادی کر لی ہے لیکن میں نے کل خواب میں دیکھا ہے جیسے چاند کو اٹھا رہا ہوں آپ نے فرمایا تیری بیوی حاملہ ہے اور جلد ہی وہ زمانے کے حسین ترین بچے کو جنم دے گی اس نے کہا میرے آقا وہ واقعی حمل سے ہے۔ چنانچہ آپ نے جو تعبیر دی ویسا ہی ہوا۔

حکایت کی گئی ہے کہ امام شافعی جب اپنی ماں کے پیٹ میں تھے تو ان کی ماں نے دیکھا کہ ستارہ مشتری انکے پیٹ سے پیدا ہوا اور مصر چلا گیا پھر وہ تیز دوڑا اور ہر شہر میں اس سے بڑی بڑی چنگاریاں اڑیں حتیٰ کہ کوئی شہر اور آبادی نہ بچی جس میں اس کے علم اور مذہب کی اشاعت نہ ہوئی چنانچہ امام شافعی کو وہی مقام و مرتبہ ملا جو ابن سیرینؒ نے بتایا تھا۔

کسی نے قیام قیامت کو دیکھا تو جس مکان میں یہ خواب نظر آیا اس میں خوب انصاف ہوگا۔ اور اگر اس مکان کے مکین ظالم ہوں گے تو اللہ تعالیٰ ان سے انتقام لے گا۔ کیونکہ قیامت کا دن فیصلے اور جزا کا دن ہے اور اگر مکان والے مظلوم ہوں گے تو ان کی مدد ہوگی اور جس نے خواب میں دیکھا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے سامنے کھڑا ہے تو یہ معاملہ بہت ہی سخت ہوگا اور خواب بھی بالکل سچا ہوگا اور تعبیر کے لحاظ سے یہی حال اس شخص کا ہوگا جس نے خواب میں قیامت کی بعض ہولناکیاں دیکھی ہوں گی۔

جس نے خواب دیکھا کہ وہ **جنت میں داخل** ہو گیا تو وہ جنت میں جائے گا اور یہ خواب اس کے نیک کاموں کی قبولیت کی بشارت ہے اگر کسی نے خواب دیکھا کہ اس نے جنت کے پھل کھائے ہیں اور دوسروں کو بھی کھلائے ہیں۔ تو اس کی تعبیر ''اچھا کلام'' ہے جیسے نیکی اور بھلائی کی باتیں اور اگر اس نے جنت کے پھل پائے تو سہی لیکن کھائے نہیں یا ان کے کھانے پر قادر نہ ہو سکا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ اس کے دین میں بھلائی تو ہوگی مگر فائدہ نہ اٹھا سکے گا اور کبھی اس کی تعبیر وہ علم ہوتا ہے جس سے فائدہ نہ ہو جنت کے چشموں کا پانی خواب میں پینا یا جنت کے لباس میں سے کوئی کپڑا پہننا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ نیکی و تقویٰ کی بدولت دنیا اور آخرت میں اس کی آرزوئیں اور تمنائیں پوری ہوں گیں، جنت کے باغات اور چشمے خواب میں دیکھنا وہ نیکیاں ہیں جنہیں وہ اپنی نیکوکاری اور تقویٰ کی بدولت دنیا اور آخرت میں حاصل کرے گا اور اس کی تعبیر نعمتیں بھی ہیں جو خواب کے مطابق دنیا میں ملیں گی۔

خواب میں یہ دیکھا کہ وہ **دوزخ میں داخل** ہو رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ شخص بڑی خطاؤں اور جرائم کا ارتکاب کرے گا اور یہ باب جنت کو خواب میں دیکھنے کی ضد ہے۔ جہنم کا دیکھنا ہلاکت کی علامت ہے۔ ایسی خواب دیکھنے والے پر لازم ہے کہ وہ جلد سے جلد توبہ کا اہتمام کرے اپنے نفس کے ساتھ جہاد کرے اور اچھے کاموں کی طرف جلد توجہ کرے اور اگر اس شخص کو جہنم سے کوئی تکلیف نہ ہوئی تو اس کی تعبیر خواب کے انداز کے مطابق دنیا کے رنج و غم ہوں گے۔

**دنیوی آگ**:۔ کی تعبیر مختلف صورتوں میں کی گئی ہے بنجر جگہ (شہر محلہ یا گھر میں) آگ دیکھنا ایسی شکل میں کہ اس میں شعلہ بھی ہو اور جو چیز اس کی طرف آئے اسے وہ بھسم کر دے اور مزید اس میں ہولناک آواز بھی ہو تو اس کی تعبیر اس ظلم سے ہوگی جو اسی انداز سے اس جگہ ٹوٹے گا لیکن اگر زمین بنجر نہیں تو اس کی تعبیر طاعون، برسام، چیچک اور موت سے ہوگی جو ان کو آئے گی اور اگر آگ میں شعلہ، لپٹ اور آواز نہیں اور وہ بعض چیزوں کو جلاتی اور بعض کو چھوڑ دیتی ہے تو اس کی تعبیر حادثات اور بیماریاں ہیں آسمان سے آگ کا اس طرح اترنا کہ اس نے کوئی چیز جلائی نہ ہو تو اس کی تعبیر سخت مگر بے ضرر لسانی جھگڑا ہوگا اور اگر اس میں دھواں ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ معاملہ آسانی سے حل ہو جائے گا۔

# اخوت مسلم بھائی چارہ

تحریر
ایاز اشرف سیال
(چکوال)

اگر اللہ پاک نے آپ کو دنیاوی یا روحانی دولت سے مالا مال کیا ہوا ہے ...تو کبھی بھی اس کی عطا پہ غرور کرتے ہوئے دوسروں کو اپنے سے کمتر نہ سمجھیں۔اور نہ ہی دوسروں کا مذاق اڑائیں۔اور روحانیات کے طالب تو اپنے پلے یہ بات باندھ لیں کہ اگر اللہ آپ کو کشف و کرامات ،یا نوری طاقتیں عطا فرما سکتا ہے...تو اس کی مخلوق کی تحقیر و تذلیل کرنے پر سب کچھ سلب بھی کر سکتا ہے۔اور نیک اعمال ضائع بھی ہو سکتے ہیں۔روحانی یا دنیاوی دولت سے مالا مال افراد تجربہ کے طور پر اللہ کے صفاتی نام "یا متکبر" کی ایک تسبیح پڑھ کر دیکھ لیں۔یقیناً آپ کا منہ تھک جائے گا۔کیونکہ تکبر اور تفخر تو اللہ کو ہی جچتا ہے جو اس کے لائق ہے۔اور قرآن میں اللہ پاک فرماتا ہے کہ انسان تو اس قابل بھی نہیں ہے کہ اگر مکھی اس سے کوئی چیز چھین کر بھاگ جائے تو یہ اس سے واپس لے آئے۔

دوسروں کے پیرومرشد کا ایسے ہی احترام کریں جیسے آپ اپنے مرشد اور روحانی معلم کی تعظیم کرتے ہیں۔کیونکہ یہ بات تو اللہ پاک بھی فرماتا ہے کہ دوسروں کے معبودوں کو برا نہ کہا کرو کیونکہ وہ بھی تمہارے حقیقی معبود کے بارے میں نازیبا الفاظ بکیں گے۔اسی طرح اگر دوسروں کے مذہبی پیشواء اور پیروں کے خلاف آپ کوئی بات کہیں گے تو ہو سکتا ہے کہ وہ بزرگ ولایت کے اعلیٰ مقام پر فائز ہوں اور پھر بعض بزرگ جلالی بھی ہوتے ہیں مگر اس کے برعکس کوئی شخص کسی جھوٹے عامل یا جعلی پیر کے چکر میں پھنس کر روحانی فیض کے نام پر غلاظتِ گناہ سے اپنا دامن ناپاک کر رہا ہے تو ایسے افراد کی ہر ممکن رہنمائی اور اصلاح کریں لہٰذا کسی کی دل آزاری، تکبر، اور بدعا سے ہمیشہ بچتے رہیے۔میں نے اپنی زندگی میں کتنے ہی لوگوں کو کسی کی بدعا کی وجہ سے خوشحالی سے بدحالی...اور تکبر سے خستہ حالی کی طرف آتے ہوئے دیکھا ہے۔اور کتنے ہی لوگ ایسے بھی دیکھے ہیں....جو دعا کی بدولت تنزلی سے ترقی کی جانب ...اور عاجزی و انکساری اختیار کرنے سے افلاس سے آسودگی تک پہنچے ہیں۔میرے پاس اکثر ایسے لوگ آتے ہیں....جو کسی بزرگ، یا کسی کی بھی بدعا کی وجہ سے سخت مشکلات میں گھرے ہوتے ہیں۔میں اپنی طرف سے ان کے لیے بہت کچھ کرتا ہوں...مگر اکثر لوگ اسی درد اور اذیت میں مرجاتے ہیں۔

## تونگری، عاجزی، انکساری

کامل یکسوئی اور مستعدی سے جب ایک سالک سلوک کی منازل طے کر لیتا ہے اور اللہ پاک اپنے اس بندے سے راضی ہو کر اسے دنیا کے خزانے عطا فرما دیتا ہے تو اس وقت سالک میں تونگری، عاجزی اور انکساری خود بخود آجاتی ہے جو کہ اللہ ہی کی نعمت اور رضا کی نشانی ہوتی ہے۔اس وقت بندے کی یہ کیفیت ہو جاتی ہے کہ اگر ساری دنیا اس کی جھولی میں ڈال دی جائے یا اس کا سب کچھ اس سے چھین لیا جائے تو پھر بھی اس بندے کو کوئی فرق نہیں پڑتا کیونکہ وہ حقیقت جان چکا ہوتا ہے۔

ایک دفعہ آنحضرتؐ نے حضرت عائشہؓ سے فرمایا کہ اگر میں چاہوں تو یہ سارے پہاڑ سونے کے بن جائیں اور میرے ساتھ ساتھ چلیں...مگر میں نے تونگری کو پسند کیا ہے۔حضرت علیؑ بھی سب کچھ ہونے اور سب کچھ حاصل کر سکنے کے باوجود جَو کی ایسی سوکھی روٹی تناول فرماتے تھے جس کا نوالہ لینے سے پہلے اپنے گھٹنے پر مار کر توڑتے۔پھر تناول فرماتے۔

جناب فضہؓ جو کہ پہلے تو حبشہ کی شہزادی تھیں مگر پھر انہوں نے بی بی فاطمۃ الزہراؑ کی خدمت میں اپنی زندگی گذاری اور ان کے بعد ان کے بچوں کی خدمت کو اپنا نصب العین بنا لیا۔ایک دفعہ جناب فضہؓ نے اہلِ بیت کے گھر میں فاقہ کشی سے دل برداشتہ ہوتے ہوئے بی بی زینبؑ سے عرض کی:

چونکہ میں ایک شہزادی تھی اس لیے مجھے چاندی بنانے کا نسخہ معلوم ہے۔لہٰذا اگر مجھے فلاں فلاں چیزیں منگوا دی جائیں تو میں چاندی بنا سکوں گی جسے فروخت کر کے کچھ سامانِ خورد و نوش منگوایا جا سکے۔اتنے میں امام عالی مقام حضرت امام حسینؑ تشریف فرما ہوئے اور جناب فضہؓ سے فرمایا کہ اگر اسی نسخہ میں ان اشیاء کی آمیزش کر کے اس طریقے سے مرکب تیار کیا جائے تو وہ سونا بن سکتا ہے۔مگر ہم نے اپنے نانا (ﷺ) کی سنت اور اپنے والدین کی نصیحت پر عمل کرتے ہوئے تونگری کو پسند فرمایا ہے۔جناب فضہؓ نے حیرت سے اُم المصائب حضرت بی بی زینبؑ کی طرف دیکھا جو اس وقت مصلے پر بیٹھی عبادت کر رہی تھیں تو بی بی زینبؑ

نے اپنی جائے نماز ذراسی ہٹائی تو زمین کے نیچے سے سونا چاندی اور ہیرے موتیوں کے خزانے جھلکنے لگے۔

## جھوٹ

ہم سب نے یہ حدیث ضرور سنی ہوگی کہ جب کوئی انسان جھوٹ بولتا ہے تو اس کے منہ سے اتنی ناگوار بدبو آتی ہے کہ فرشتے اس سے میلوں دور بھاگ جاتے ہیں۔ مگر ہم لوگ یہ باتیں سن کر بھی نظر انداز کر دیتے ہیں۔ ایک دفعہ جب میں حضرت ال م سرکارؒ (چھرہ پانی۔مری) کے دربار پر چلہ کشی کر رہا تھا...تو چلہ کے دوران مجھ میں ملکوتی اوصاف پیدا ہونے لگے ...جو کہ آج تک کسی پہ بھی ظاہر نہیں کیے گئے۔ اس وقت مجھ پر یہ کیفیت طاری ہوگئی کہ جو شخص بھی جھوٹ بول رہا ہوتا...تو مجھے اس کے منہ سے آنے والی بدبو سے اس کی بات کا اندازہ ہو جاتا۔ اور وہ بدبو کسی غلاظت والے گٹر سے آنے والی بدبو جیسی ہوتی ہے۔ وہاں میں ایک عام آدمی کی طرح رہ رہا تھا۔ میرے میزبان کے سوا کسی کو بھی میری روحانی حیثیت کا علم نہ تھا۔ لوگ میرے پاس بیٹھ کر بہت بڑے بڑے جھوٹ بول کر اپنے کارنامے سنا رہے ہوتے ...اور ان کے منہ سے آنے والی پاخانہ جیسی بدبو سے میری طبیعت بوجھل ہونے لگتی...مگر میں کسی کو جتلا نہ سکتا تھا۔ پھر یہ کیفیت مجھ سے دور کر دی گئی...کیونکہ وہاں سے چلہ کشی ختم کر کے جب میں نے واپس آنا تھا...تو معاشرے میں تقریباً ہر فرد ہی جھوٹ بول رہا ہوتا ہے...اور اس طرح تو مجھ سے میرا کام صحیح طریقے سے نہیں ہو پانا تھا۔ اسی لیے مجھے بذریعہ کشف بتا دیا جاتا کہ فلاں شخص جھوٹ بول رہا ہے۔ اب میں کم از کم لوگوں سے کھل کر بات تو کر سکتا ہوں...بیشک ان کے ماتھے پہ کوئی منحوس نشان بنا ہوا ہو...مگر ان کے منہ سے پیشاب جیسی آنے والی بدبو...مجھے تو نہیں آ رہی ہوتی۔

## ضبط و برداشت اور آداب

حضرت نوحؑ نے اللہ کے حکم سے جو کشتی بنائی تو لوگ آپؑ کا اور آپؑ کی کشتی کا مذاق بنانے لگے۔ حتیٰ کہ انہوں نے اس کشتی کو قضائے حاجت کی جگہ بنا لیا۔ حضرت نوحؑ کو بہت دکھ ہوا۔ مگر اللہ نے انہیں ضبط و برداشت سے کام لینے کا حکم دیا۔ کچھ عرصہ بعد اللہ کے حکم سے وہاں کے لوگوں کو خارش اور پھوڑے پھنسیوں کی بیماری لگ گئی۔ ایک دن ایک آدمی اس کشتی میں پیشاب کر رہا تھا کہ اس کے جسم سے تھوڑا سا پاخانہ لگ گیا۔ اور جس جگہ وہ گندگی لگی تھی اس جگہ سے اس کا جسم صاف ہو گیا۔ پھر وہ اپنے پورے جسم پر جہاں جہاں پاخانہ لگاتا جاتا وہاں سے اس کی بیماری ختم ہوتی جاتی۔ اس نے بستی میں جا کر باقی لوگوں کو بھی یہ علاج بتایا اور اللہ قادر المطلق نے انہی لوگوں سے وہ کشتی صاف کروائی۔ لہٰذا کچھ بھی ہو جائے ہمیشہ ضبط و برداشت کا مظاہرہ کرنا ہے۔ میرے پاس اللہ کے حکم سے نہ جانے کتنے ہی مرد عورتیں آتے ہیں اور میں اللہ کی عطا کی ہوئی امانت میں خیانت نہیں کرتا اسی لیے تو لوگوں کی مرادیں پوری ہوتیں ہیں مگر پھر بھی کچھ لوگ مجھ پر خواتین کے بارے میں گندے گندے الزام لگاتے ہیں اور جب میں اپنے مرشد پاکؒ کو اپنی تکلیف بتاتا ہوں تو وہ مجھے خاموش رہنے کا حکم دیتے ہیں اور کچھ عرصہ بعد انہی لوگوں کے گھر یا اللہ! یا قہار! یا مذل! یا منتقم! یا ممیت! کے قہر سے تباہ و برباد و ہلاک ہو جاتے ہیں۔

## کرشمات' معجزات' کرامات

ہر ایسی بات' چیز یا عمل جو کہ انوکھا' نرالا' قدرتی' فطری' غیبی' ناقابلِ یقین اور حیران کن ہو۔ جو صرف اور صرف ذات باری تعالیٰ سے منسوب ہو جس میں کسی کی بھی مداخلت یا دعا کا بھی اثر نہ ہو جو صرف اور صرف نورِ حق کی تجلی کی نشانی ہو ایسا عمل، چیز، یا واقعہ قدرت کا کرشمہ یعنی اللہ کا کرشمہ کہلاتا ہے۔ اور انبیائے کرام جب بھی عمل دوہراتے ہیں تو کرنے والا تو پھر بھی اللہ ہی ہوتا مگر چونکہ انبیائے کرام بارگاہِ الٰہی میں مناجات کرتے ہیں اور اللہ پاک اپنے نبیوں کی ناموس اور دینِ حق کی بقا کیلئے جب اپنی قدرت کے ایسے کرشمے دکھاتا ہے تو وہ کرشمات انبیائے کرام سے منسوب ہو جاتے ہیں مگر تمام معجزات اللہ کے حتمی حکم سے ہی رونما ہوتے ہیں۔ ایک دفعہ ایک شخص آنحضرتﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہنے لگا: اگر وہ درخت آپﷺ کے پاس چل کر آ جائے تو میں آپﷺ پر ایمان لے آؤں گا۔ آپﷺ نے اس شخص سے فرمایا کہ تم خود ہی اس درخت کے پاس جا کر اسے میرا سلام کہنا اور کہنا کہ تمہیں اللہ کے رسولﷺ بلا رہے ہیں۔ جب اس شخص نے اس درخت کو رسول اللہ ﷺ کا سلام اور پیغام دیا تو وہ درخت اپنی جڑوں سے زمین چیرتا ہوا سرکارﷺ کی خدمت میں حاضر ہو گیا۔ اور جب اللہ تبارک و تعالیٰ کے نیک اور برگزیدہ بندے اور اولیائے کرام کیفیتِ جلال و جمال میں آ کر غیر فطری یا غیر یقینی کمال دکھاتے ہیں تو وہ عمل کرامت کہلاتا ہے۔ حالانکہ کرنے والا تو پھر بھی اللہ تعالیٰ ہی ہوتا ہے مگر ان کرشمات میں اولیائے کرام کی نسبت شامل ہو جاتی ہے اور ہم لوگ اپنی کم علمی کی بنا پر اکثر اوقات کرشمات کو کرامات میں اور کرامات کو معجزات میں بدلتے رہتے ہیں۔

# طب شفاء

تحریر
حکیم محمد نعیم الحسن
(لاہور)

میری کوشش ہوتی ہے کہ میں معیاری و تجربہ شدہ نسخہ جات و مجرب ارسال کروں جو کہ باآسانی بازار سے مل جائیں، نسخہ جات اگر بنانے میں دشواری آئے تو بذریعہ خط منگوا سکتے ہیں۔ بنانے کی مکمل ترکیب درج کردی گئی ہے۔ اصل مقصد کی طرف آتا ہوں۔

## نسخہ برائے دافع یرقان

برگ افسنتین 50 گرام، ریوند چینی 50 گرام، نوشادر 50 گرام، جوکھار 50 گرام،، زیرہ سفید 50 گرام،، آملہ 50 گرام، پھٹری فولاد 50 گرام،، دانہ الائچی خورد 20 گرام، فلفل سیاہ 30 گرام، تمام ادویات کا سفوف بنائیں۔ خوراک وطریقہ: 3 گرام صبح وشام ہمراہ عرق باربان سے لیں۔

## نسخہ برائے دافع ہیپاٹائٹس

ست گلو خانہ ساز ایک تولہ، برگ افستین رومی مالی ایک تولہ، سرچینی ایک تولہ، زاج ابیض (پھٹکڑی) بریاں ایک تولہ، دانہ الائچی خورد ایک تولہ، تمام ادویاب کا باریک سفوف بنالیں اور کیپسول بھرلیں۔ مقدار خوراک: ایک کیپسول روزانہ صبح کو دیں، سات یوم کے بعد ناغہ کریں، سات یوم کے دوبارہ شروع کر کے سات دن دیں پھر ...... دن ناغہ کریں، اس طرح اٹھائیس کیپسول استعمال کریں۔ یہ مکمل علاج ہے۔

## نسخہ برائے دفع موٹاپا

کلونجی خالص 25 گرام اجوائن دیسی، 25 گرام میتھرے 25 گرام، چھلکا اسپغول 25 گرام، سبز جائے 25 گرام، چھلکا اسپغول کے تمام ادویات کا سفوف بنالیں اور کیپسول درمیانے سائز کے بھرلیں، مقدار خوراک: ایک × ایک کیپسول صبح شام ہمراہ چہار عرق سے لیں۔

فوائد: ایک ماہ کے استعمال سے بغیر تکلیف کے وزن میں خاطر خواہ کمی کرتا ہے۔ انتہائی بے ضرر اور مفید ہے۔

## دافع جگر کی گرمی

گل سرخ ڈیڑھ تولہ، گل نیلوفر ڈیڑھ تولہ، گل بنفشہ ڈیڑھ تولہ، بیخ کاسنی چار تولہ، تخم دانہ یا افتمون ڈیڑھ تولہ، تخم کشوت 2 تولہ، ریسا وشان ڈیڑھ تولہ، زرشک ڈیڑھ تولہ، گاؤزبان ڈیڑھ تولہ، مغز خیارین ڈیڑھ تولہ، ریوند چینی چار ماشہ، تخم پھلیوں چار ماشہ، ان سب کو موٹا کوٹ کر ڈیڑھ سیر پانی میں بھگودیں بارہ گھنٹے بعد آگ پر پکائیں، جب نصف رہ جائے تو چھان کر دوائی الگ کریں، تین پاؤ چینی ملا کر شربت تیار کریں۔ تین تولہ شربت چھ تولہ پانی میں ملا کر صبح و شام کے وقت دیں، بہت مجرب شربت ہے۔ (حکیم حاذق کا عطیہ ہے)

## سفوف امستنین

امستنین ایک تولہ، زیری سیاہ 5 گرام، قلمی شورہ 20 گرام، نوشادر 20 گرام، ریوند خطائی ایک تولہ، تمام ادویات باہم باریک پیس کر سفوف کرلیں اور محفوظ رکھیں۔ مقدار خوراک: 3 گرام صبح، دوپہر، شام ہمراہ آب تازہ سے۔ فوائد: ضعف جگر، ورم جگر، استقاء، سانس پھولنا، خون کی کمی، ہاتھ پاؤں کی جلن، قبض، معدہ، جگر کے علاوہ مدحیض بھی ہے۔

## نسخہ برائے دافع لیکوریا

آج کل یہ موذی مرض پچانوے فیصد عورتوں میں پایا جاتا ہے لیکوریا جیسا موذی مرض جسمانی واعصابی کمزوری کا باعث بنتا ہے۔ جب بیماری حد سے بڑھ جاتی ہے اس نامراد بیماری کی وجہ سے اکثر عورتیں بے اولاد اور ٹی بی کا شکار ہو جاتی ہیں، ہم اس کے محبوب نسخہ جات پیش کرتے ہیں، ھوالشافی لوبان کوڑیا ایک تولہ، زیرہ سفید وسیاہ بریان ایک تولہ باریک پیس کر محفوظ رکھیں، مقدار خوراک 3 گرام صبح، شام تازہ پانی کے ہمراہ لیں۔ پرانے لیکوریا کو جڑ سے اُکھاڑ پھینکتا ہے، نہایت ہی آسان اور مجرب ہے۔ پرہیز چٹ پٹی مصالحہ دار اور گرم اشیاء کا استعمال بند کردیں، یہی علاج ہے۔

# یرقان Jaundice

علامات علاج بچائو

تحریر:۔ عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

**علامات**:۔ یرقان کے مرض میں نبض کی رفتار کم ہوجاتی ہے تقریباً 45 فی منٹ۔ چکنائی (گھی، تیل وغیرہ) والی چیزیں ہضم نہیں ہوتیں۔ جگر میں کڑاپن اور درد محسوس ہوتا ہے۔ جسم میں کمزوری سی رہنے لگتی ہے۔ جسم کی رنگت، زرد یعنی آنکھیں، جلد، ناخن اور پیشاب زرد نظر آتے ہیں۔ بدن پر خارش سی رہتی ہے۔ آنکھیں خشک ہوجاتی ہیں۔ زخم یا چوٹ لگنے سے خون بہت زیادہ مقدار میں بہنے لگتا ہے۔ رات کے اوقات میں بہت کم دکھائی دیتا ہے۔ ہر دکھائی دینے والی چیز زرد زرد دکھائی دیتی ہے۔ زبان پر میل سی جمی رہتی ہے۔ وزن کم ہونا شروع ہوجاتا ہے۔ بھوک بہت کم لگتی ہے۔ منہ کا ذائقہ کڑوا کڑوا ہوجاتا ہے۔ ہلکا ہلکا بخار سا رہنے لگتا ہے۔

**وجوہات**:۔ خون میں سرخ ذرات (ریڈ سیلز کا کم ہونا جا۔ جگر کا پوری طرح کام نہ کرنا۔ خون میں صفرا کا مل جانا۔ جگر کے سیلز میں نقص پیدا ہوجانا۔

**علاج**:۔ سب سے پہلے یرقان کے مریض کو جلاب دینا چاہئے۔ عموماً جلاب سے بیماری جاتی رہتی ہے۔ مریض کو مکمل آرام کرنے دیا جائے۔ نرم غذائیں جیسے کھچڑی، دلیہ، ہرے پتوں والی سبزی کھلائی جائیں۔ لوہے کی کڑاہی میں ابالا ہوا اور دودھ اور لسی میں نمک ملا کر پلائیں۔ مچھلی، گوشت، گھی، تیل تیل کی تلی ہوئی چیزیں ہرگز نہ دیں۔ گنے کا رس اور گلوکوز دینا مفید رہتا ہے۔

1۔ آلو بخارا، خربوزہ، پپیتا، نارنگی، زیادہ سے زیادہ کھلائی جائیں۔

2۔ لہسن کی چار تریاں آدھے کپ دودھ میں ابال کر کھلائیں اور دودھ پلا دیں۔

3۔ چار دن تک اسی طرح پلاتے رہنے سے یرقان ٹھیک ہوجاتا ہے۔

4۔ پھول گوبھی' گاجر کا رس، ہم وزن لے کر ایک گلاس دن میں تین بار پلائیں۔

5۔ ایک کریلا پانی میں پیس کر صبح وشام روزانہ چند دن تک پلائیں۔

6۔ مریض کو جو کے ستو کھلا کر اوپر سے گنے کا رس متواتر ایک ہفتہ پلائیں۔

7۔ املی کو پانی میں بھگو کر اچھی طرح مسل لیں۔ یہ پانی پینے سے یرقان کے مرض میں بہت فائدہ پہنچتا ہے۔

8۔ سفید پیاز کے رس میں پسی ہوئی ہلدی اور گڑ ملا کر صبح وشام استعمال کریں۔

9۔ پیاز کاٹ کر اس پر لیموں کا رس ڈالیں اور پر نمک اور کالی مرچ بھی ڈالیں۔ صبح وشام ایک پیاز استعمال کرنے سے یرقان کا مرض ختم ہوجاتا ہے۔

10۔ بادام آٹھ عدد، چھوٹی الائچی پانچ عدد، چھوہارے دو عدد رات کو مٹی کے کورے برتن میں بھگو کر رکھیں۔ صبح کو باریک پیس کر اس میں 70 گرام مصری، 70 گرام مکھن ملا کر مریض کو چٹائیں۔ چار دنوں میں اس کا پیشاب صاف ہوکر خارج ہوگا۔

11۔ سونٹھ 12 گرام میں گڑ ملا کر کھانے سے یرقان کا مرض ختم ہوجاتا ہے۔

12۔ گاجر کھانا، گاجر کا رس پینا، گاجر کا سوپ بنا کر پینا، یا گاجر کا کاڑھا یرقان کی قدرتی دوا ہے۔

13۔ مولی پتوں کا رس بقدر 125 گرام میں 30 گرام چینی ملا کر روزانہ پلانا یرقان میں مفید رہتا ہے۔

14۔ صبح اٹھتے ہی کچی مولی کھاتے رہنے سے چند ہی دنوں میں یرقان کی شکایت دور ہوجاتی ہے۔

15۔ لوکی کو آگ میں دبا کر بھرتہ بنالیں۔ اس کا پانی نچوڑ کر اس میں تھوڑی سی مصری ملا کر پلانا یرقان کے مرض میں بہت ہی مفید ہے۔

16۔ تھوڑی سی پھٹکڑی 200 گرام دہی میں اچھی طرح حل کر کے یرقان کے مریض کو کھلانا مفید ہے۔ دن بھر کوئی غذا نہ دیں، صرف دہی ہی دیتے رہیں۔ اگر مریض کو قے ہوجائے تو پریشان نہیں ہونا چاہئے۔

17۔ چنے کی دال کو پانی میں بھگودیں۔ جب دال نرم ہوجائے تو دال پانی سے نکال کر اس میں ہم وزن گڑ ملا کر متواتر تین دن تک کھلائیں۔ اگر مریض پیاس محسوس کرے تو وہی دال والا پانی پلا دیں۔

18۔ پنسار سے پیپل لیں اس کا رنگ سیاہ ہوتا ہے۔ تین عدد پیپل تین چچ چھاچھ میں چوبیس گھنٹے بھگو کر رہنے دیں۔ پھر پیپل کو پیس لیں کر تھوڑا سا نمک ملا کر ہمراہ پانی مریض کو کھلائیں روزانہ ایک پیپل بڑھاتے چلے جائیں۔ جب پیپل کی تعداد دس ہوجائے تو اگلے دن سے ایک پیپل کم کرنا شروع کر دیں۔ جب تعداد صفر ہوجائے تو یرقان کا مریض شفایاب ہوچکا ہوگا۔

19۔ شہد ایک چمچہ دن میں تین بار ایک گلاس پانی میں ملا کر پلانا مفید ہے۔

**دیگر علاج**:۔ چقندر، ادرک، ٹماٹر، لیموں، سنگھاڑا، مونگ، آم، دہی اور مونگ پھلی، مولی یرقان کا علاج ہیں۔



# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی میعاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر اپنے شہر اور نام کے ساتھ میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔ (ادارہ)

## ایک تعارف

**مکمل نام؟** بلال قمر

**عمر یا تاریخ پیدائش؟** 56 سال

**شہر و ملک؟** گجرانوالہ (پاکستان)

**روحانی علاج گاہ کا نام؟**

**کیا حکمت بھی کرتے ہیں؟**

ایک حکیم دوست تھے اُن کے ساتھ اُٹھنا بیٹھنا تھا ان دوست کے روحانی تجربہ سے فائدہ اُٹھا لیتے تھے۔

**روحانیت میں تجربہ؟**

عرصہ 22 سال ہو چکے ہیں ابھی تک روحانی طالب علم ہوں۔

**کس روحانی سلسلہ سے وابستگی؟**

سلسلہ نقشبندی رسولی

**روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بارے میں اظہار خیال؟**

بہت عمدہ رسالہ ہے بہت زیادہ روحانی معلومات ملتی ہے۔

**تحفہ روحانیات کس طرح آپ تک پہنچا؟**

بک اسٹال کے ذریعے ہی مجھ تک پہنچا۔

**اب تک کتنے دوستوں کو تحفہ روحانیات متعارف کروا چکے ہیں؟**

ہمارے علاقہ میں زیادہ تر اہلحدیث اور دیوبندی مسلک کے لوگ ہیں جو کہ روحانیت پر زیادہ تر یقین نہیں رکھتے۔ اس لئے کچھ خاص دوستوں کے سوا مکمل طور پر متعارف نہ کروا سکا۔

**مکمل ایڈریس اور فون نمبر کیا ہے؟**

18 بلاک X پیپلز کالونی گجرانوالہ

## قرآنی معجزات اور ڈی این اے

ایک ماہر جنین یہودی جو اپنے مذہب کا عالم بھی تھا کھلے طور پر کہتا کہ روح زمین پر مسلم خواتین سے زیادہ پاکباز اور صاف ستھری کسی مذہب کی خاتون نہیں پورا واقعہ یوں ہے

البرٹ اینسٹائن انسٹیوٹ سے منسلک ایک ماہر جنین یہودی پیش ہوا۔ روبرٹ نے اپنے قبول اسلام کا اعلان کیا جس کا واحد سبب بنا قرآن کریم۔ مذکورہ متعلقہ کی عدت کے حکم سے واقفیت اور عدت کیلئے تین ماہ کی تحدید کے پیچھے کارفرما حکومت سے شناسائی۔ اللہ کا فرمان ہے۔

**والمطلقات یتربصن بأنفسھن ثلاثۃ قروء (البقرہ 228)**

**ترجمہ:۔** ''مطلقات اپنے آپکو تین حیض تک روکے رکھیں''

اس آیت نے ایک حیرت انگیز جدید علم ڈی این اے کے انکشافات کی راہ ہموار کی پتہ چلا کے مردہ کے مادہ منوہ میں پروٹین دوسرے مرد کے مطابق 62 فیصد مختلف ہوا کرتی ہے۔ عورت کا جسم ایک کمپیوٹر کی مانند ہے جب کوئی مرد ہم بستری کرتا ہے تو عورت کا جسم مرد کی تمام بیکٹر یا جذب اور محفوظ کر لیتا ہے۔ اسی لئے طلاق کے فوراً بعد اگر عورت کسی دوسرے مرد سے شادی کر لے یا پھر بیک وقت کئی لوگوں سے جسمانی تعلقات استوار کر لے تو اس کے بدن میں کئی ڈی این اے جمع ہو جاتے ہیں جو خطرناک وائرس کی شکل اختیار کر

لیتے ہیں اور جسم کے اندر جان لیوا مرض کے پیدا ہونے کا سبب بنتے ہیں۔

سائنس نے پتہ لگایا ہے کہ طلاق کے بعد ایک حیض گزرنے سے 32 سے 35 فیصد تک پروٹین ختم ہو جاتی ہے اور دوسرے حیض آنے سے 65 سے 72 فیصد تک آدمی کا ڈی این اے زائل ہو جاتا ہے اور تیسرے حیض میں 99.9 فیصد اس کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ اس طرح رحم سابقہ ڈی این اے سے پاک ہو جاتا ہے اور بغیر کسی سائیڈ ایفکٹ یا کسی نقصان کے نئے ڈی این اے قبول کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔

ایک طوائف کئی لوگوں سے تعلقات بناتی ہے، جس کے سبب اس کے رحم میں مختلف مردوں کا مادہ منورہ جمع ہو جاتا ہے اور جسم میں مختلف ڈی این اے جمع ہو جاتے ہیں۔ اس کے نتیجہ میں وہ عورت موذی امراض کا شکار بن جاتی ہے۔ رہی بات متوفی عنہا کی عدت تو اس کی عدت تعلق شدہ عورت سے زیادہ ہے کیونکہ رنج و غم کی بناء پر سابقہ ڈی این اے جلدی ختم نہیں ہوتا۔ اسے ختم ہونے کیلئے پہلے سے زیادہ وقت درکار ہوتا ہے اور اسی کی رعائیت کرتے ہوئے ایسی عورتوں کیلئے 4 ماہ 10 دن کی عدت رکھی گئی ہے۔

**والذین یتوفون منکم ویذرون ازواجا یتربصن بانفسهن اربعة اشهر و عشر**

(البقرہ 234)

**ترجمہ** :۔ اور تم میں سے جس کی وفات ہو جائے اور اپنی بیویاں چھوڑے تو چاہیے کہ چار مہینے دس دن اپنے آپ کو روکے رکھے۔

اس حقیقت سے راہ پا کر ایک ماہر ڈاکٹر نے امریکہ میں دو مختلف محلے میں تحقیق کی ایک محلہ جہاں افریقن نژاد مسلم رہتے ہیں۔ وہاں کی تمام عورتوں کے جنین میں صرف ایک شوہر کا ڈی این اے پایہ گیا جبکہ دوسرا محلہ' جہاں اصل امریکن آزاد عورتیں رہتی ہیں اُن کے جنین میں ایک سے زائد 2 یا 3 لوگوں کے ڈی این اے پائے گئے۔

جب ڈاکٹر نے خود اپنی بیوی کا خون ٹیسٹ کیا تو اُس کے سامنے چونکا دینے والے حقیقت آئی اس کی بیوی میں 3 الگ الگ لوگوں کے ڈی این اے پائے گئے جس کا مطلب یہ تھا کہ اس کی بیوی اسے دھوکہ دے رہی تھی۔ اس کے تین بچوں میں سے صرف ایک اسکا اپنا بچہ تھا۔

اس کے بعد ڈاکٹر پوری طرح قائل ہو گیا کہ صرف اسلام ہی وہ دین ہے جو عورتوں کی حفاظت اور سماج کی ہم آہنگی کی ضمانت دیتا ہے اور اس بات کی بھی صرف مسلم عورتیں دُنیا کی سب سے زیادہ صاف ستھری' پاکدامن اور پاکباز عورتیں ہیں۔ مراسلہ: مہروز (کراچی)

## پنچایتی فیصلہ حق میں ہو جائے

س:۔ محترم شاہ صاحب میرے ایک دوست کا بہت اہم مسئلہ ہے جس کا فوری حل چاہتا ہوں مسئلہ یہ ہے کہ کل صبح ایک پنچایتی فیصلہ ہے ہمیں خدشہ ہے کہ اس پنچایت میں اختلاف زیادہ نہ بڑھ جائے لڑائی جھگڑا بھی ہو سکتا ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ میرے دوست کے خلاف پنچایت فیصلہ دے دے۔ برائے مہربانی کوئی ایسا وظیفہ یا ورد بتا دیں جس کی برکت سے پنچایت کی زبان بند ہو جائے اور لڑائی جھگڑا بھی نہ ہو اور پنچایت میرے دوست کے حق میں اپنا فیصلہ دے دے، حاجی پیر شاہ (ملتان)

ج:۔ پنچایت کی بندش کیلئے دو نہایت مجرب وظیفے آپ کو بتاتا ہوں جو کہ اب تک کسی رسالہ یا کتاب میں تحریر نہ ہوئے ہوں۔ کلمہ طیبہ میں وہ طاقت جو کسی کافر کو بھی مسلمان کر دیتا ہے۔ اول کلمہ 1300 بار پڑھ کر مٹھی بند کر کے چلے جائیں ان شاءاللہ پنچایت کی بندش ہو جائیگی۔ یہ ورد پنچایت میں جانے سے کم از کم 15 منٹ پہلے ختم کر لیں جتنی دیر اس پنچایت میں بیٹھے رہیں دل میں کلمہ طیبہ کا ورد جاری رکھیں اللہ نے چاہا تو فیصلہ آپ کے حق میں ہوگا۔

**دوسرا وظیفہ** :۔ پنچایت کی بندش کیلئے ایک آسان وظیفہ یہ ہے کہ اول کلمہ 313 بار ورد کیا جائے بعد ورد اس کلمہ کو 3 بار دائرہ کی شکل میں لکھیں درمیان میں اپنا مقصد تحریر کریں۔ سفید کپڑا میں لپیٹ کر خوشبو لگا لیں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں پنچایت میں بے فکر ہو کر جائیں ان شاء اللہ پنچایتی فیصلہ صاحب ورد کے حق میں آئیگا ایک بات یاد رکھیں کلمہ کے دائرہ کے درمیان مقصد لکھتے ہوئے لڑائی جھگڑا نہ ہونے کا بھی تحریر کریں۔ بہت خوش اسلوبی سے معاملہ حل ہو جائیگا۔

## وظیفہ برائے حصول شفاعت حسنینؑ کریمین

چار رکعت نماز نفل اس طرح ادا کریں کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد 15 بار سورۃ اخلاص پڑھی جائے اس نماز کا ثواب امام حسنؑ اور حسینؑ کو ہدیہ کریں۔ حضرت شیخ شبلیؒ نے یہ وظیفہ کیا تو حسنینؑ کریمین کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ حسنینؑ کریمین نے شیخ شبلیؒ سے فرمایا کہ تم نے ہمیں اس تحفہ سے خوش کیا ہم تجھے بشارت دیتے ہیں کہ روز قیامت اپنے ساتھ جنت میں لے جائینگے۔ بلکہ جو بھی ہمارا محب اس طریقہ سے ایصال ثواب کا تحفہ دیگا ایسے ہی شفاعت اس کی کرائیں گے۔

مراسلہ۔ ماسٹر اعجاز (ملتان)

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیطُ 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

## حمل

(یکم تا 8) اس ہفتہ اگر کہیں سے روپیہ وصول کرنا ہے تو تاخیر کیلئے تیار رہیں قریب قریب خاص طور پر محتاط رہیں اگر جلد بازی کی تو مشکل میں پھنس جائیں گے۔ اس ہفتہ کام کا دباؤ بڑھ جائے گا لیکن اگر اس دباؤ کا پوری طرح مقابلہ کیا تو بے حد مفید نتائج برآمد ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کے لئے ترقی کا امکان ہے یا پھر زیادہ تسلی بخش ملازمت مل جائے گی۔ اگر موزوں ملازمت کی تلاش ہے تو اس ہفتہ کے آخری ایام مبارک ہیں۔ (9 تا 16) آپ کے برج کا حاکم سیارہ مریخ 16 نومبر 2018ء کو اپنا برج تبدیل کر رہا ہے یہ برج دلو سے برج حوت میں داخل ہو رہا ہے۔ جہاں یہ یکم جنوری 2019ء تک رہیگا اس دوران نہایت پر اسرار انداز میں خفیہ دشمنی پیدا ہوگی جس کی وجہ سے لوگ آپ سے بدظن ہو جائیں گے لہذ احتاط انداز اختیار کرنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر بھی قائم ہو رہی ہے۔ کچھ لوگ آپ کی بھلائی چاہتے ہیں اور یہی وجہ ہے کہ آپ کو بہتر فیصلہ کرنے کیلئے کچھ وقت دیا جائیگا۔ معاملات کو سلجھانے کی کوشش کریں نہ کے مزید الجھانے کی۔ کوئی دیرینہ خواہش پوری ہو سکتی ہے۔ (17 تا 24) اس ہفتہ مالی فوائد ملنے کا امکان ہے لیکن حاصل ہونے والی رقم کا انعامی اسکیموں یا فضولیات میں ضائع نہ کریں۔ یاد رکھئے کہ بہترین نتائج حاصل کرنے کے لئے بھرپور کوشش لازمی ہے۔ اگر کسی صنعتی تنازعے یا جھگڑے میں پھنس گئے تو اس سے با آسانی چھٹکارا نہیں ملے گا۔ (25 تا 30) ان ایام میں عطارد تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے جو کہ نحس ترین وقت ہے۔ ان ایام میں کوئی بھی کیا گیا کاروبار بہتر نہ رہیگا۔ ان ایام میں آپ کے دشمن آپ پر جادو ٹونے بھی کروا سکتے ہیں جس کی وجہ سے آپ کا کاروبار اور صحت بالکل تباہ ہو سکتی ہے۔ اپنے حق میں بھی بزرگوں سے دعا کروائیں صدقہ لازمی دیں۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھابُ 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

## برج ثور

(یکم تا 8) کسی عزیز دوست کے ساتھ مل کر کاروبار کا آغاز کر سکیں گے مصروفیات میں اضافہ ہو سکتا ہے کوئی نئی خوشخبری سن سکیں گے۔ سفر وسیلہ ظفر ثابت ہوگا۔ عزیز و اقارب سے الجھے سے گریز کریں اس سلسلہ میں بزرگوں سے مشور کرنا سود مند ثابت ہوگا۔ دوستوں رشتہ داروں اور پڑوسیوں کا تعاون اور ہمدردیاں آپ کیلئے معاون ثابت ہونگی۔ یا کسی روحانی بزرگ سے فیض حاصل کریں۔ جواب آپ کیلئے بہتر ثابت ہوگا۔ (9 تا 16) ایسے افراد جو کہ اپنے محبوب سے محبت کا اظہار ابھی تک نہ کر پائے یہ ہفتہ اُن کیلئے مبارک ہے۔ منگنی، نکاح یا شادی کرنے کیلئے بھی یہ وقت موزوں ہے ناراض دوستوں کو منایا جا سکتا ہے۔ ان ایام میں گھریلو مصروفیات بڑھیں گی اپنے منصوبوں پر کامیابی سے عمل کر سکیں گے۔ موسم کے اثرات سے محفوظ رہنے کیلئے موسم کیمطابق خاص بندوبست کریں اچھی خبر یا خوشی ملنے کی امید ہے۔ نئے رابطے اور نئی دوستیاں بن سکتی ہیں۔ (17 تا 24) مخالفین سے محتاط رہنے کی سخت ضرورت ہے غفلت میں نقصان دینے کی کوشش کرینگے خفیہ حفاظتی امور کی انجام دہی احتیاط کریں۔ عزیز و اقارب سے معاملات بہتر بنائیں آپ کے حق میں ہی فیصلہ ہوگا۔ عبادت و ریاضت کی طرف دھیان رہے گا روحانی سکون میسر ہوگا۔ (25 تا 30) اس ہفتہ مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ ان دنوں غیر ضروری اخراجات سے پرہیز کریں دور دراز سے کوئی خبر سن سکیں گے۔ اور محتاط رہیں کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی۔ پیشہ وارانہ صلاحیتیں ابھریں گی بزرگوں کی صحت کا خیال رکھیں کسی دیرینہ دوست یا کسی بچھڑتے ہوئے عزیز سے اچانک ملاقات ہوگی بعدر کے ہوئے کاموں کو خوش اسلوبی سے نمٹا لیا جائیگا۔ تیز رفتاری سے گریز کریں۔ ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ک، ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24

## جوزا



(یکم تا 8) ایک شخص آپ کو اپنے مقصد سے ہٹانے کیلئے کوشش کر رہا ہے۔ آپ کو حوش وحواس رکھ کر بات کرنا ہوگی۔ اس ہفتہ کے یہ ایام کاروبار کی غرض سے کیا گیا سفر بہترین ثابت ہوگا۔ ایک اچھا اور اہم موقعہ آپ کے ہاتھ آنے والا ہے۔ نازک مزاجی کو چھوڑیں سستی کو قریب نہ آنے دیں ذہنی اور جسمانی صحت بہتر رہیگی۔ آپ اپنی منزل کی طرف کامیابی سے بڑھ رہے ہیں لیکن سستی کو نزدیک نہ آنے دیں۔ (9 تا 16) سفر کا ارادہ ہے تو یہ ہفتہ آپ کے لئے بہترین ہے کامیابی مل سکتی ہے۔ صاحب اولاد حضرات بچوں کی جانب خاص توجہ دیں ورنہ پریشانی بڑھ سکتی ہے۔ بگڑے ہوئے معاملات کو سنبھالنے کے لئے یہ دن بہترین ہیں طبیعت میں مایوسی نہ آنے دیں بہتر مستقبل کے لئے آخر کچھ تو کرنا ہے۔ گھریلو استعمال کی اشیاء کی مرمت کروائیں خصوصا الیکٹرک اور الیکٹرانک سے متعلقہ کوئی بھی شے ہوا س کو استعمال میں نہ لائیں۔ (17 تا 24) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد کا قیام برج قوس میں ہے۔ اس قیام کے دوران 17 نومبر تا 07 دسمبر کو یہ سیارہ حالت رجعت میں رہے گا جو کہ اس کی ناقص حالت ہے اس نحس حالت کے اثرات آپ پر پڑ سکتے ہیں لہذا ہر معاملہ میں احتیاط کی ضرورت ہے۔ چند جوزی رشتہ ازدواج میں منسلک افراد محتاط رہیں بات کا بتنگڑ بن سکتا ہے۔ لہذا شریک حیات سے حالات استوار رکھیں سخت لہجہ اپنانے سے گریز کریں۔ (25 تا 30) یہ ہفتہ پہلے کی نسبت بہتر نہ گزرے گا کچھ دوستوں سے مل کر احساس کمتری کا شکار ہونگے۔ مہمانوں کو گھر پر مدعو کرنے کیلئے مناسب وقت نہ ہے۔ دوسروں کو اپنا غلام بنانے کیلئے کچھ تو قربانی دینا ہو گی۔ ان ایام میں مکان و جائیداد سے متعلقہ معاملات آسانی سے حل نہ ہونگے اور نئی جائیداد کی خرید و فروخت کیلئے اچھے ایام نہ ہیں۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبار 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35

## سرطان



(یکم تا 8) آپ بلاوجہ دوسروں کے معاملات میں دخل اندازی نہ کریں اگر کوئی برا کر رہا ہے تو آپ مصلحت کے تحت خاموشی اختیار کریں زیادہ صاف گو بننے سے بھی آپ کیلئے مسائل کھڑے ہو سکتے ہیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے والے شائقین افراد یکم نومبر کو ہونے والی قرعہ اندازی کیلئے قسمت آزمائی کر سکتے ہیں اس ہفتہ رومانوی ماحول رہے گا۔ چیخنے چلانے سے معاملات بگڑتے ہیں کوئی حادثہ رونما ہو سکتا ہے۔ (9 تا 16) یہ ایام نحس ہیں۔ اپنے غصہ کو قابو میں رکھیں دوران گفتگو احتیاط سے کام لیں تا کہ زہرہ مقابلہ مریخ کی نظرانہی دنوں میں قائم ہو رہی ہے جو کہ آپ کے بنے ہوئے کاموں کو بگاڑ سکتی ہے۔ غیر شادی شدہ خواتین ان ایام میں کسی مرد سے دھوکہ کھا سکتی ہیں اور شادی شدہ خواتین اپنے شریک حیات سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں کیونکہ یہ ایام ان کیلئے ایک آزمائش ڈال رہے ہیں۔ دوست بیوفائی کر سکتا ہے۔ (17 تا 24) اس ہفتہ بہت بہتری کی اُمید ہے ایسے کام جو کہ گزشتہ ایام رجعت عطارد کے سبب خراب ہو چکے یا رکاوٹ آرہی تھی 17 نومبر کو آپ کے برج قوس میں مستقیم ہو رہا ہے یہ وہ وقت ہے جب آپ اپنے رُکے ہوئے کاموں کی تکمیل کر سکتے ہیں پہلے سے اپنے آپ کو بہتر محسوس کرینگے۔ کچھ لوگ آپ سے جلن محسوس کرتے ہیں اور سازشیں کر رہے تھے ان ایام میں ایسے لوگ بے نقاب ہو سکتے ہیں۔ (25 تا 30) یہ وقت آپ کیلئے بہتری کے اسباب پیدا کر سکتا ہے۔ آپ میں سب سے بڑی خامی یہ ہے کہ کسی بھی بات کی کھال اتارنا شروع کر دیتے ہیں۔ ورنہ ان کی غفلت مالی نقصان دے سکتی ہے۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے اچھے نہیں ہیں لہذا اپنی رقم کسی نہ کسی طرح بچائیں۔ نمودونمائش کی اشیاء خریدنا اس ہفتہ مبارک ہوگا۔ دوران سفر محتاط رہیں۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔م۔ پتھر، ہیرا، لہسینا۔ مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔ موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مُھَیمِنُ 115 بار۔ یا متکبرُ 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) یہ ایام آپ کیلئے فائدہ مند ہو سکتے ہے۔ اپنے رکے ہوئے کاموں کو نکال سکتے ہیں۔ مقصد کی تکمیل ہوسکتی ہے اعتبار کرنا اچھی عادت ہے لیکن یاد رکھیں سیاروں کی نظر بتا رہی ہے کہ اس وقت اعتبار نہ کرنا سب سے اچھی عادت ہے۔ سیر و تفریح کا پراگرام بنا لیں طالب علم اس ماہ خاص توجہ دیں ورنہ اچھی خبر سننے کو نہ ملے گی ہر معاملہ میں احتیاط کریں۔ گھریلو خواتین ملازمین کو نظر میں رکھیں اور زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ (9 تا 16) سیارہ مریخ طاقت اور قوت کا ایسا سیارہ ہے کہ جو جلد از جلد مثبت اور منفی دونوں کی طرح کی طاقتوں کو ظاہر کرتا ہے۔ اس ہفتہ تیز دھار آلات مثلاً چاقو، چھری یا آگ کے استعمال سے گریز کریں۔ چوٹ لگنے کا قوی اندیشہ ہے دوسروں کے لڑائی جھگڑے میں آپ فلمی ہیرو کی طرح مقابلہ کرنے کی کوشش نہ کریں ورنہ سارا ملبہ آپ ہی کے سر آن گرے گا۔ لینے کے دینے بھی پڑ سکتے ہیں۔ ہمت بہادری دیکھائیں مگر دائرے میں رہ کر۔ (17 تا 24) ذہنی سوچ کو پختہ کریں طبیعت میں تیزی سے اتار چڑھاؤ رہے گا علم وعقل کا حاکم سیارہ عطارد شمس کے ہمراہ سعد نظر قائم کئے ہوئے ہے۔ یہ وقت آپ کیلئے بہتر ثابت ہوسکتا ہے خود غرض لوگوں کو اپنے قریب نہ آنے دیں ایسے لوگ آپ کے قریب جمع ہونا شروع ہو جائیں گے۔ کاروباری حالات بہتر ہونگے گھریلو اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ خاموشی میں بہتری ہے۔ آپ چپ رہ کر بہت سے لوگوں کو ہرا سکتے ہیں۔ (25 تا 30) اس ہفتہ میں آپ کے حاکم سیارہ کی نظر شمس قران مشتری قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں کسی بزرگ سے دعا کروائیں تاکہ بگڑے ہوئے معاملات میں کسی حد تک بہتری آسکے۔ نئ دوستیاں قائم ہوسکتی ہیں جو کہ بعد میں آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔ مال و دولت حاصل کرنے کیلئے یہ ہفتہ بہت مبارک ہے کاروباری منصوبہ بندی کر سکتے ہیں۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا عَزِیزُ 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) جسمانی صحت اس ہفتہ بہتر نہ رہیگی۔ کام کی زیادتی اور تھکن طبیعت میں بھاری پن پیدا کر سکتی ہے۔ ایک قریبی شخص آپ کو بے وقوف سمجھ کر نقصان دینا چاہتا ہے۔ ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے گرد و پیش کا جائزہ لیں۔ ملازمت میں کوئی گڑ بڑ ہو سکتی ہے۔ افسران بالا تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں نئ پریشانیوں کا سامنا ہو سکتا ہے۔ یہ ہفتہ انعامی اسکیموں شیئرز یا جائیداد کی خرید و فروخت کے لئے بالکل غیر موافق ہے۔ (9 تا 16) عزیز و اقارب کی جانب سے رقم کا تنازعہ ہوسکتا ہے ان دنوں نزلہ کھانسی یا سانس کے امراض پیدا ہونے کا خطرہ ہے صاحب اولاد حضرات کو اولاد کی طرف سے شکایت موصول ہوسکتی ہے۔ شریک حیات کی جانب سے روحانی سکون حاصل ہوگا مذہب کے بارے میں مختلف ذہن میں آسکتے ہیں یہ بھی ممکن ہے کہ مذہب سے دوری اور عبادت ریاضت میں کمی ہو لیکن مستقل مزاجی سے آپ معاملے کو بہتر طور سے حل کر سکتے ہیں۔ (17 تا 24) اس ہفتہ کے آغاز سے کچھ بہتر ہونے والا نہیں ہے محتاط رویہ اختیار کریں کیونکہ سیارہ عطارد آپ کے برج کا حاکم 17 نومبر کو حالت رجعت میں جا رہا ہے اس کی یہ نحس حالت 07 دسمبر تک رہیگی اس دوران کوئی بھی نیا معاہدہ کرنا یا کوئی دفتری کاروائی جس میں بحث و تکرار ہو گریز کریں۔ کسی بھی دشمن سے دھوکہ کا اندیشہ ہے۔ جسمانی مرض مزید بگڑ سکتے ہیں۔ موسم کے مطابق غذا اور لباس استعمال کریں۔ (25 تا 30) یہ ہفتہ انتہائی نازک ہے کیونکہ اس ہفتہ عطارد تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ایسے معاملات میں آپ الجھ سکتے ہیں جن سے آپکو انتہائی پریشانی پیدا ہوسکتی ہے خصوصاً رقم کا لین دین ان ایام میں نہ کریں یہ ہفتہ قرض لینے اور دینے کیلئے اچھا نہیں ہے اس ہفتہ دیا گیا قرض آپ کو واپس نہ ملے گا۔ ایک شخص سے ناراضگی اور لڑائی کا اندیشہ ہے اور محبت نفرت میں بدل جائیگی۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیم 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11




(یکم تا 8) آپ کے سالانہ حالات یونانی زائچہ کے مطابق بتائے جارہے ہیں۔ وہ میزانی افراد جن کا شریک حیات سے تنازعہ چل رہا ہے، جن کے دوست ان سے ناراض ہیں اس ہفتہ ان لوگوں کی علیحدگی کا خطرہ ہے لہذا کوشش کریں کہ معاملہ کسی بھی طرح سے سلجھ جائے اس ہفتہ لوہے کی ہتھیار اوزار سے محتاط رہیں۔ زخمی ہونے اور نقصان کا خدشہ ہے۔ آپ کے برج کا حاکم کچھ بہتر امیدوں کی نشاندہی نہیں کررہا ہے۔ (9 تا 16) اس ہفتہ قائم ہونے والی زہرہ مریخ تثلیث کی وجہ سے شریک حیات سے کوئی اہم معاملہ طے کرسکیں گے اور ان کی صحت جسمانی کی طرف سے لاپرواہی نہ برتیں پہلے کے کئے گئے معاہدے پر نظر ثانی کرنا بہتر اور فائدہ مند رہے گا۔ شر پسند عناصر کی ریشہ دوائیوں سے محفوظ رہیں گے بزرگوں کی صحت جسمانی کا خیال رکھیں۔ ایسی خواتین جو کہ کسی ادارہ میں ملازمت کرتی ہیں اُنکی ترقی کے چانس زیادہ ہیں۔ (17 تا 24) رقم کا لین دین یا افسران بالا سے تعلقات کی خرابی یا نئی جائیداد کی حصول، الیکٹرونکس اشیاء کی خریداری، زیورات کا خریدنا ان دنوں میں نقصان دے سکتا ہے۔ کچھ افراد کی منگنی یا شادی کی امید کی جاسکتی ہے۔ کسی اوزار سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ یہ احتیاط کے دن ہیں۔ کوئی بھی لاپرواہی نہ کرے۔ ایسے لوگ جو اپنے محبوب سے اظہار محبت کرنا چاہتے ہیں ابھی خاموش رہیں ورنہ اس بارے میں کی گئی کوشش ضائع جائیگی۔ (25 تا 30) کچھ بہتری محسوس کریں گے لیکن اس دوران یہ نہ سمجھیں کہ خطرات ٹل چکے ہیں ہفتہ کے آخر میں امراض کا خطرہ ہے۔ خصوصاً سینہ کے امراض، سائنس کی تکالیف اور پٹھوں کے درد جیسے مرض پیدا ہوسکتے ہیں۔ ہائی بلڈ پریشر کے مریض احتیاط سے کام لیں۔ اس ہفتہ کے آخری ایام نہایت اہم ہیں لہذا اہل خانہ خصوصاً شریک حیات سے تعلقات خراب ہوسکتے ہیں۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا فتاح 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28




(یکم تا 8) ہر کام کو کرنے سے پہلے خوب سوچ سمجھ لیں مالی فائدہ بھی متوقع ہے۔ مخالفین پر آپ کا غلبہ رہے گا۔ اپنے آپ کو کم ہمت نہ سمجھیں مضبوط قوت ارادی سے حالات کا مقابلہ کریں۔ ظاہری رویہ کو درست کرلیں بے شک آپ کے اُندر انتقام کی آگ جل رہی ہے لیکن فی الوقت دشمن سے بھی دوستوں کی طرح ملیں۔ صحت کا خیال رکھیں۔ سانس کی نالی میں تکلیف ہوسکتی ہے۔ بحث و مباحثہ کے ذریعہ کسی نتیجہ پر پہنچ جائیں۔ (9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تثلیث مریخ کی سعد نظر قائم ہو رہی ان مشکلات سے نجات حاصل کرنے کی تجویز پر عمل درآمد کر سکیں گے سفر پیش آسکتا ہے۔ ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے دور اندیشی سے کام لینا بہتر رہے گا۔ خرید و فروخت کی طرف رجحان بڑھے گا شریک حیات کا تعاون حاصل رہیگا۔ خانگی امور میں خوشگواری رہے گی۔ اپنی صلاحیتوں کو زنگ آلودہ ہونے سے بچائیں چھوٹا سفر کرنا فائدہ مند ثابت ہوگا۔ (17 تا 24) سال رواں کے آخر میں آپ کے برج کا حاکم مریخ برج حوت میں موجود ہے اس برج میں یہ سیارہ نحس ہو جاتا ہے سال کے آخر میں زیادہ محتاط رہنے کی ضرورت ہے۔ دوکاندار حضرات ملازمین پر زیادہ بھروسہ نہ کریں۔ ملازم پیشہ افراد افسران بالا سے بنا کر رکھیں سخت بات کرنیکی وجہ سے بہت زیادہ خمیازہ بھگتنا ہوگا۔ دشمنوں کی چالیں آپ پر کامیاب، محبت میں ناکامی اور مذہبی لوگوں سے ناراضگی کا اندیشہ ہے۔ (25 تا 30) مریخ گردش حالات سے گزر رہا ہے اس کی یہ گردش چند روز رہیگی یاد رکھیں یہ ہفتہ نکاح کیلئے اچھا نہ ہے محبوب سے محبت کا اظہار ان دنوں نہ کریں۔ اچانک حادثہ ہوسکتا ہے گہری چوٹیں آسکتی ہیں بڑا نقصان ہوسکتا ہے۔ لیکن ایسا اس ہفتہ کے آخری دنوں میں ممکن ہے۔ تعمیراتی کاموں کیلئے شیئرز کی خرید و فروخت اور کاروبار میں رقم لگانے کیلئے مناسب وقت ہے۔

## قوس

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف ۔ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا سلامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86

(یکم تا 8) اس ہفتہ سیر و تفریح کا پروگرام بنا سکتے ہیں۔ کھلے پانی میں جانے سے گریز کریں سرسبز مقامات طبیعت میں تازگی پیدا کریں گے۔ اہل خانہ آپ کی جانب سے کسی اہم خبر کے منتظر ہیں لیکن طبیعت سے چڑچڑاپن ختم کریں بات بات پر جھگڑنا آپ کے وقار کو خراب کرتا ہے۔ اسی دوران قریبی عزیز کے صدقے سے بھی دو چار ہو سکتے ہیں۔ بھیانک خواب نظر آنے والے خراب حالات کی طرف اشارہ دیتے ہیں۔ (9 تا 16) ذہنی توجہ سے آپ ایک بگڑے ہوئے کام کو بہتر انداز سے سنوار سکتے ہیں ہم مزاج افراد سے رابطہ رکھیں۔ بہت کچھ سیکھنے کو ملے گا۔ ایسے حالات اور واقعات پیش آسکتے ہیں۔ جو آپ کی ترقی کو مزید بڑھانے میں مددگار ثابت ہونگے خواہ مقصد کچھ بھی ہو کامیابی ملے گی۔ صلاحیتوں کو بہتر بنائیں اس سلسلہ میں ضروری معاملات جمع کریں دور دراز کے دوستوں سے خاص مسئلہ پر مشورہ کیا جاسکتا ہے۔ (17 تا 24) ابتداء ہفتہ سے ہی ستاروں کی ایک نحس نظر قائم ہو رہی ہے جو کہ آپ کے حق میں بہتر نہ جائیگی۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے چوری سے بچنے کے لئے خود احتیاط کریں۔ تخلیقی سرگرمیاں بڑھیں گی اس ہفتہ سفر نہ کرنا آپ کے لئے فائدہ مند ثابت ہوگا۔ جذبات قابو میں رکھیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے کوا بکی صورتحال مجموعی طور پر اتنی اچھی نہیں ہے۔ گھریلو مسائل کو گھر میں ہی بیٹھ کر حل کیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ (25 تا 30) ان ایام میں مشتری قران شمس کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ یہ ہفتہ خوش بختی لائے گا۔ اس سلسلے میں شراکتی معاملات کوئی ایک اہم دستاویز (جس پر دستخط) کریں گے اور محبت کے معاملات اہم کردار ادا کریں گے۔ یہ ایام خرید و فروخت کے لیے معاون ثابت ہونگے قیمتی اشیاء کی خریداری سے فائدہ ہو سکتا ہے۔ وہ افراد جن کی منگنی ہو چکی ہے حالات خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔

## جدی

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف ۔ض، ظ، ج، خ۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78

(یکم تا 8) رومانوی اثرات غالب رہ سکتے ہیں۔ کام کی زیادتی کی وجہ سے اس ہفتہ صحت بہتر نہ رہیگی۔ ایک قریبی شخص آپ کی بدنامی کا سبب بن سکتا ہے بہتر ہے کہ وقتی طور پر اس سے علیحدگی اختیار کرلیں کوشش کریں کہ ان دنوں غصہ کو کنٹرول کرلیں پنے سابقہ پروگراموں کو عملی جامہ پہنائیں اہم فیصلے کرنے کے لئے مناسب دن ہیں دیگر کاموں کو بدستور جاری رکھیں لفظوں میں مٹھاس پیدا کریں۔ لکی عدد 38 ہے۔ (9 تا 16) کشیدہ ماحول کو بدلنا ہے تو پہلے آپ کو اپنے حالات میں توازن پیدا کرلینا چاہئے تاکہ اس تبدیلی کے باعث آپ کو نقصان نہ اٹھانا پڑے اور آپ دیوالیہ نہ ہوجائیں۔ یہ ہفتہ آپ کے نحس ثابت ہوسکتا ہے اگر محتاط نہ رہے اس دوران ہر طرح کی بحث و مباحثہ اور لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ یہ ہفتہ آپ کے لیے خوشخبری کا پیغام لاسکتا ہے۔ شیئرز، جائیداد، مشینری کی خرید و فروخت ان دنوں میں بہتر ثابت ہوگی۔ (17 تا 24) وہ کام جن کو آپ نے التواء میں رکھا ہوا تھا ان دنوں میں مکمل کرلیں۔ صحت کا خاص خیال رکھیں اس ہفتہ کچھ ناکامیاں بھی ہوسکتی ہیں لیکن اپنی ذہن پر کسی بھی ایسی بات کو سوار نہ ہونے دیں مالی نقصان کا بھی اندیشہ ہے۔ حالات بہتری کی طرف آسکتے ہیں۔ مالی مسائل کو حل کرنے کیلئے قرضہ لینا ضروری نہیں کوئی دوسرا راستہ بھی اختیار کرسکتے ہیں۔ ان دنوں اگر آپ نے قرض لیا تو اسے اتار نہ سکیں گے۔ اس ہفتہ سر درد کی شکایت ہوسکتی ہے۔ (25 تا 30) اس ہفتہ چھوٹی سی غلطی بڑا نقصان دے سکتی ہے سفر میں رکاوٹ آسکتی ہے صحت کی خرابی خصوصاً معدہ درست کام نہ کریگا۔ بخار بھی ہوسکتا ہے۔ فوری علاج کروانا آپ کے حق میں بہتر ہوگا صاحب اولاد حضرات کو اولاد کی طرف سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ یہ ایام انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے معاون ثابت ہوسکتے۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یا باریٔ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07




(یکم تا 8) اس ہفتہ کے آغاز میں چند عجیب تبدیلیاں محسوس کرینگے۔ شریک حیات سے غیر متوقع طور را چھی خبر ملنے کی امید ہے ایک شخص آپ کی جانب صلح کا ہاتھ بڑھا رہا ہے۔ آپ کو بھی چاہئے کہ اس کا کھلے ذہن اور کھلے بازؤں سے خیر مقدم کریں اور نچلے درجہ کے لوگوں سے دوستی ہوسکتی ہے اس ہفتہ بنائی گئی اسکیمیں اور آئندہ تیار کیا گیا لائحہ عمل آپ کو زیادہ فائدہ دے گا۔ اہم معاملات کے لئے خاص ایام ہیں۔ (9 تا 16) عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں ایسے لوگ جو اپنے محبوب سے اظہار محبت کرنا چاہتے ہیں ابھی خاموش رہیں ورنہ اس بارے میں کی گئی کوشش ضائع جائیگی۔ مقدمہ بازی اس ہفتہ ختم ہو جانے کا امکان ہے اور مخالفین صلح پر اتر آئینگے۔ خاص طور پر گھریلو معاملات کو ترجیح دیں آنے والے وقت کی ابھی سے درست منصوبہ بند کرلیں۔ اپنے بجٹ میں سے غیر ضروری سماجی تقریبات کے اخراجات نکال دیجیے۔ (17 تا 24) عدالتی امور میں کامیابی نئے مکان کی تعمیر اور نئے منصوبے کے آغاز کیلئے اچھے دن ہیں۔ آپ بہتر طور پر اپنے خیالات کو عملی جامہ پہنا سکتے ہیں۔ ملے جلے حالات قائم رہینگے۔ ایک دوست سے انتہائی دکھ پہنچ سکتا ہے۔ اخراجات میں اضافہ ہوگا۔ مذہب کی طرف رجحان رہے گا کاروباری ترقی اور کاروباری وسعت حاصل ہوگی۔ اس ہفتہ مقدمہ بازی اور عدالتی کاروائیوں سے گریز کریں۔ طالب علم نصابی سرگرمیوں میں دلچسپی لیں۔ (25 تا 30) کاروباری حالات بہتری کا رخ اختیار کرجائیگے وہ افراد جن کا تعلق افسران بالا سے ہے زیادہ دلوی افراد جو اعلیٰ عہدوں پر فائز ہیں اس ہفتہ کچھ مشکلات میں گرفتار ہوسکتے ہیں۔ احتیاط ضروری ہے۔ تو ان کو مثبت جواب ملے گا۔ اپنی صحت کا خیال رکھیں۔ اس ماہ کا لکی عدد 77 ہے۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا غفارُ 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06




(یکم تا 8) اپنے ماضی کا محاسبہ کیجیے تا کہ آپ کو اپنی موجودہ بے سود کوششوں کی خامیوں کا پتا چل سکے۔ اب بھی وقت ہے کہ آپ اپنے غلط فیصلے کو بدل سکتے ہیں اور اپنا اعتماد بحال کر سکتے ہیں۔ یہ ہفتہ رومانس کے لئے بہتر ہے نہ کسی نئے کام کے لئے جو کچھ آپ کر رہے ہیں اس میں خوب محنت کیجیے اور سنہرے موقع کا انتظار کیجیے۔ آپ اہم امور کو بہت دیر سے نظر انداز کئے ہوئے ہیں۔ یہ وقت انہیں سرانجام دینے کا ہے۔ (9 تا 16) ان ایام میں معاملہ عشق و محبت کا ہے تو اپنے فیصلوں کو فی الحال ملتوی کر دیجیے۔ سماجی تعلقات کو حد سے زیادہ اہمیت مت دیجیے۔ اگر آپ دوسروں کے ساتھ بھلائی کریں گے تو جواب میں وہ اس سے بڑھ کر آپ کے ساتھ بھلائی کریں گے یہ ہفتہ آپ کے لئے نہایت خوش گوار ثابت ہوگا۔ (17 تا 24) کسی بھی پرانی شے کو نئی شے سے بدل لیجیے اس میں آج کے خیالات، دوستی، کاروبار بھی شامل ہوسکتا ہے اس کا نتیجہ آپ کے حق میں حیرت انگیز طور پر فائدہ مند نکلے گا۔ جو کام شروع کر چکے ہیں وہ آپ کی توقع سے زیادہ کٹھن ثابت ہوگا۔ لہذا دانش مندی کا تقاضا یہ ہے کہ پہلے سے زیادہ محنت کریں۔ اس ہفتے اپنا برتاؤ قدرے نرم رکھیے اور اپنے مفادات کے لئے ضد نہ کریں اپنے دوستوں کو اپنی ذمہ داریاں خود نبھانے دیں۔ (25 تا 30) ان ایام میں شمس قران مشتری کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ جو کہ مفت کی دولت کا ملنا اور انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کی نشاندہی ہے۔ ان ایام میں اگر نیا کاروبار شروع کیا جائے تو منافع بخش ثابت ہوگا انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لئے مبارک وقت ہے۔ ملازم پیشہ افراد کی ترقی کا بھی امکان ہے۔ آپ خواہ سٹے بازی میں ملوث ہوں یا کسی کے عشق میں گرفتار ہوں اپنے دل کو مضبوط رکھیے اسے کم زور نہ پڑنے دیں۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں چار قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب یکم نومبر 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے راولپنڈی میں ہوگی اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25,000 روپے کراچی میں ہوگی جبکہ تیسری قرعہ اندازی 15 نومبر 2018ء مالیتی بانڈ 1500 فیصل آباد اور اس ماہ کی آخری اور چوتھی قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 روپے ملتان میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم اکتوبر 2018ء مالیتی بانڈ 15,000 روپے پشاور میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 545525 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 501290، 546973، 779078 اور دوسری قرعہ اندازی 15 اکتوبر 2018ء مالیتی بانڈ 750 لاہور میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 963916 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 096651، 678838، 835627 آئے۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

**محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پرکھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔ **اکتوبر 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 40** پر شائع کردہ روزانہ کے لکی نمبر میں سے یکم نومبر کی ڈبی سے 5 کا فیگر درجہ اول اور دوئم میں ظاہر ہوا۔

**جولائی 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 42** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 54 کا آکڑہ درجہ اول اور دوئم میں ظاہر ہوا جبکہ 15 اکتوبر کی ڈرا میں بھی انہی کی جانب سے شائع کردہ ڈبی سے 9 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ فیگروں میں سے 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ انہی کی دوسری ڈبی سے 15 اکتوبر کی ڈرا کا صفحہ 9 بھی ظاہر ہوا۔

**صفحہ نمبر 43** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں یکم اکتوبر کی ڈرا کا صفحہ 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے یکم اکتوبر کی ڈرا میں 5 فیگر درجہ اول میں جبکہ 50 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 44** پر **محترم** محمد نبیل مزمل صاحب کیجانب سے جو فیگر صفحہ کیلئے شائع کئے گئے تھے ان میں 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا جبکہ 15 اکتوبر کیلئے شائع کردہ فیگرز سے 9 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو! میر عابد حسین شاہ

# نومبر لکی نمبرز

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| 1 | 012 | 2 | 321 |
| 3 | 587 | 4 | 230 |
| 5 | 895 | 6 | 684 |
| 7 | 103 | 8 | 129 |
| 9 | 697 | 10 | 012 |
| 11 | 402 | 12 | 534 |
| 13 | 378 | 14 | 512 |
| 15 | 930 | 16 | 097 |
| 17 | 048 | 18 | 352 |
| 19 | 912 | 20 | 197 |
| 21 | 364 | 26 | 901 |
| 22 | 159 | 27 | 364 |
| 23 | 852 | 28 | 182 |
| 24 | 154 | 29 | 516 |
| 25 | 741 | 30 | 460 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔

# نومبر کے لکی نمبر

بانڈ مالیت:۔ 7500

تاریخ:۔ 01-11-2018

تحقیق:۔ ایم عادل (تربیلا ڈیم)

فسٹ یا سیکنڈ

23 65

32 85

68 86




| راولپنڈی کی ڈرا |
| --- |
| 235,239 |
| 325,369 |
| 683,651 |
| 856,863 |

بانڈ مالیت:۔ 1500

تاریخ:۔ 15-11-2018

فسٹ یا سیکنڈ

21 66

39 96

36 98




| فیصل آباد کی ڈرا |
| --- |
| 216,269 |
| 365,398 |
| 669,671 |
| 968,983 |

تحقیق:۔ عمران انصاری (لاہور)

01-08-2018

| | |
| --- | --- |
| 5 | 7 |
| 5023 | 7142 |
| 6 | 1 |
| 6324 | 1987 |

15-08-2018

| | |
| --- | --- |
| 4 | 2 |
| 4250 | 2143 |
| 3 | 8 |
| 3069 | 8201 |

## وارث علی نقوی (گجرات)




## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 01 نومبر کی ڈرا

F/S=09=14=21=45

| | | | |
|---|---|---|---|
| 099 | 7 | 9 | 002 |
| 143 | 2 | | 594 |
| 219 | 6 | 8 | 791 |
| 459 | | | 877 |

F/S=00=59=79=87

### 15 نومبر کی ڈرا

F/S=03=31=38=73

| | | | |
|---|---|---|---|
| 036 | 7 | 3 | 411 |
| 317 | 8 | | 827 |
| 382 | 5 | 4 | 844 |
| 739 | | | 930 |

F/S=41=82=84=93

یکم نومبر 2018ء | بانڈ مالیت 7500 | شہر راولپنڈی | ڈرا نمبر 76 | تحقیق محمد نبیل مزمل

بروز جمعرات | بوقت 09:00 | برج قوس | ساعت شمس 8.4 | عدد کا پیمانہ 1.5 | حاکم مشتری

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1.3.5.6 | OFF 2.4.7.8.9.0




| | | | |
|---|---|---|---|
| 04 | 15 | 59 | 91 |
| 07 | 53 | 61 | 95 |
| 13 | 57 | 63 | 97 |

15 نومبر 2018ء | بروز جمعرات | بانڈ مالیت 1500 | شہر فیصل آباد | ڈرا نمبر 76

بوقت 09:00 | برج قوس | شمس 03.5 | عدد کا پیمانہ 3.5 | حاکم مشتری

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

OPEN 1.3.5.6.9 | OFF 0.1.2.3.5




| | | | |
|---|---|---|---|
| 41 | 63 | 75 | 85 |
| 45 | 68 | 79 | 92 |
| 61 | 71 | 81 | 97 |




## میری تجویز ہے

چیف ایڈیٹر تحفہ روحانیات سے میری تجویز ہے کہ ہر ماہ رسالے کا خاص نمبر شائع کیا جائے جس میں کسی خاص موضوع پر روحانی قلمکار حضرات کے مضامین شامل ہوں۔ جس سے فائدہ یہ ہوگا کہ ہم قارئین کو ایک ہی رسالہ میں کسی ایک موضوع پر روحانی قلمکار حضرات کے مجربات اور جامع مضامین پڑھنے کو ملیں گے اگر ہر ماہ خاص نمبر شائع کرنا ممکن نہ ہو تو یوں کر لیا جائے کہ مارچ جون ستمبر اور دسمبر ایک سال میں چار خاص ایڈیشن شائع کئے جائیں ان میں کسی خاص موضوع کو ترجیح دی جائے۔ اُمید کرتا ہوں کہ میری اس رائے سے بانی ادارہ روحانیات اور مجلس مشاورت کے دیگر افراد متفق ہونگے۔ مجھے یاد ہے کہ گزشتہ چند سال قبل بھی رسالہ میں اسی طرح سے خاص نمبر جاری کئے گئے تھے۔ اُمید کرتا ہوں کہ یہ سلسلہ دوبارہ شروع کیا جائیگا۔

منجانب:۔ اسد فاروق چشتی ایڈوکیٹ (لاہور)

## سیاسی مضمون پسند آیا

اکتوبر 2018ء کا روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میرے سامنے موجود ہے۔ اس ماہنامہ میں صفحہ نمبر 8 اور 9 پر حکیم عتیق الرحمان ضیاء (کراچی) کی جانب سے نجومی سیاست پر مضمون ملکی سیاست نجوم کے آئینہ میں شائع کیا گیا جس میں موجودہ وزیراعظم پاکستان جناب عمران خان نیازی صاحب کا زائچہ حلف برداری زیر بحث نجوم کے آئینہ میں لایا گیا۔ یقیناً بہت معلوماتی مضمون تھا۔ نجوم بارے کچھ نہ کچھ مجھے بھی واقفیت ہے۔ اسی ماہنامہ اکتوبر کے صفحہ نمبر 10 پر چوہدری فضل محمود صاحب نے (لندن) سے ستاروں کی نشست بارے بھی سیاسی منظر نامہ پر مضمون ارسال کیا۔ دونوں قلمکار حضرات کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ جن سے ہمیں بہت کچھ سیکھنے کو ملتا ہے۔ گزشتہ ماہنامہ جات میں ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب نے بھی سیاسی تبصرے نجوم کے روشنی میں نظر سے گزرتے رہے جن کا مکمل ریکارڈ میرے پاس موجود ہے۔

میری عادت ہے کہ تحفہ روحانیات میں نجوم پر کوئی بھی مضمون ہو میں اُس کی فوٹو کاپی کروا کر الگ سے فائل میں لگا لیتا ہوں۔ یقیناً یہ ایک اچھی کتاب بن جاتی ہے اور پھر اس فوٹو کاپی کے سامنے ایک صفحہ خالی چھوڑ دیتا ہوں۔ جسکا فائدہ یہ ہوتا ہے کہ جب نجوم پر کی گئی بات پوری ہو جاتی ہے تو اس صفحہ پر تاریخ کے ساتھ اُسکا اندراج کر لیتا ہوں۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کی تقریباً 80 سے 85 فیصد سیاسی نجوم پر کی گئی باتیں پوری ہو چکی ہیں۔ میں تو اسی طرح تمام عمر سیکھتا رہونگا مگر مجھے نجوم بارے میں لکھنے کی ہمت اور طاقت نہ ہے۔ اس لئے خاموش قاری کی حیثیت سے رسالہ کا مطالعہ کرتا ہوں۔ میرے دعا ہے کہ تحفہ روحانیات کے تمام رہبر اور راہنماؤں کو اللہ تعالیٰ ترقی عطا فرمائے۔

منجانب:۔ ملک شہزاد احمد (سیالکوٹ)

## لوح اوج عطارد کی برکت

ستمبر کے آغاز میں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں لوح اوج عطارد کے بارے میں پڑھا میری بیٹی جس کی عمر 17 سے 18 سال ہے۔ اُسکی ذہنی اور جسمانی حالت درست نہ تھی اوج عطارد سے قبل ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے رابطہ کیا اور اپنی بیٹی بارے فکر سے شاہ صاحب کو آگاہ کیا لوح اوج عطارد بنا کر دی گئی۔ 02 ہفتے کا بھی وقت نہ گزرا ہے کہ ہم سب لوگ حیران ہیں کہ بچی کے مرض میں پہلے سے بہت زیادہ افاقہ ہوا پہلے وہ پانی کا گلاس خود سے اُٹھا کر بھی نہ پی سکتی تھی اب وہ خود پانی پیتی ہے۔ اپنی ضرورت بارے بھی بول کر بتاتی ہے۔ سب سے بڑا کمال تو یہ ہوا کہ کسی چیز کا سہارا لے کر کھڑی ہو جاتی ہے۔ ماہر روحانیات کی ہدایت کے مطابق لوح اوج عطارد سے متعلق اسم اعظم اور ورد باقاعدہ طور سے پڑھ رہی ہوں۔ میرا یقین کامل ہے کہ لوح اوج عطارد کی برکت سے میری بیٹی مکمل طور پر ذہنی اور جسمانی ٹھیک ہو جائیگی۔ آپ نے اس لوح کے فوائد میں دماغی کمزوری، تعلیمی کمزوری، نفسیاتی الجھن، ذہنی دباؤ، اور دشمنوں کے جادو خاتمہ بارے میں بھی فرمایا ہے۔

منجانب:۔ شازیہ طاہر (راولپنڈی)

# آپ کی ڈاک

اکتوبر میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## لا اولاد ہوں

س:۔ ماہر روحانیات چیف ایڈیٹر محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میری عمر 46 برس ہو چکی ہے پہلی شادی 25 سال کی عمر میں ہوئی تقریباً 6 سال یہ شادی چلی اولاد نہ ہونے کا صدمہ ہم دونوں کو رہا پہلی بیوی نے بخوشی دوسری شادی کی اجازت دی کہ آپ اولاد نہ ہونے کی وجہ سے غمگین رہتے ہیں۔ دوسری شادی بھی تقریباً 8 سال رہی دونوں زوجہ ایک ہی مکان میں اچھے طریقہ سے رہتی ہیں۔ دونوں نے مل کر تیسری شادی کی بھی اجازت دے دی اب تیسری شادی کو بھی 7 سال ہو چکے ہیں ہر طرح کا میڈیکل چیک اپ بھی کروالیا تینوں بیویاں صحت منداور بغیر کسی نقص کے ہیں۔ میں نے اپنے بھی مکمل چیک اپ کروائے جن کی رپورٹیں سو فیصد درست آئیں۔ میرا اچھا زرعی رقبہ ہے کسی قسم کی کوئی مالی پریشانی نہیں صرف اگر پریشانی ہے تو اولاد نہ ہونے کی ہر بیوی کے نام زمین اور زیورات کئے ہوئے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ مجھے بھی اولاد سے نوازے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بہت شوق سے پڑھتا ہوں باقاعدہ طور پر 2009ء سے اس کا مطالعہ کر رہا ہوں مگر اب جب ہمت جواب دے گئی تو آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ برائے مہربانی اپنی روحانی نظر سے ہمارے اس مسئلہ کو دیکھیں کہ آخر اولاد کے نہ ہونے کی وجہ کیا ہے۔ جدید ٹیکنالوجی کا اب بھی سہارا نہیں لیتا یعنی موبائل وغیرہ اس لئے خط وکتابت سے کام لے رہا ہوں جو کہ یہ بات الگ ہے کہ بہت سے لوگ خط وکتابت سے گریز کرتے ہیں مگر مجھے خطوط سے رابطہ اچھا لگتا ہے۔

م ع (سرگودھا)

ج:۔ جناب ملک صاحب! اللہ تعالیٰ آپکے لئے آسانیاں پیدا فرمائے مراقبہ میں دیکھا گیا ہے کہ آپ کی شادی سے قبل اولاد کی بندش بہت زبردست طریقہ سے کی گئی جس کی وجہ صرف ایک نظر آئی کہ آپ کی جائیداد پر قبضہ کرنا اللہ تعالیٰ ایسے لوگوں کو ہدایت دے جو ذرا سے اپنے دنیاوی فائدہ کی خاطر دوسرے کی زندگی تباہ و برباد کر دیتے ہیں۔ آپ کے ذہن میں یقین یہ سوال پیدا ہو رہا ہوگا کہ اُس کا نام بتائیں کہ آخر یہ سب کس نے کیا محترم روحانیت کا یہ اصول ہے کہ علم ہوتے ہوئے بھی نام نہیں بتایا جاتا تا کہ رنجشیں مزید نہ بڑھیں۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ روحانی وظائف کی برکت سے یہ بندشیں ختم کی جاسکتیں ہیں ایک اور طریقہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہر قمری ماہ میں کچھ خاص ایسے مختصر اوقات دیئے ہیں جن میں حقوق زوجیت ادا کرنے سے اللہ تعالیٰ کی رحمت (بیٹی) اور نعمت (بیٹا) دونوں حاصل ہوتی ہیں۔ یہ خاص وقت بہت محتاط طریقہ سے استخراج کیا جاتا ہے۔ اسی طرح ہر ماہ ایک وقت ایسا بھی آتا ہے کہ اگر اس خاص وقت میں نطفہ ٹھہر جائے تو جڑواں بچے پیدا ہوتے ہیں۔ اسی طرح اگر بیٹی کی خواہش ہو تو وہ بھی ایک خاص وقت ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپکو اولاد نرینہ سے نوازے گا اس خط کے جواب میں آپ کو وہ وقت لکھ دیئے گئے ہیں اگر آپ لوح حصول اولاد نرینہ پاس رکھیں تو ان شاء اللہ آپکی خواہش بہت جلد پوری ہوگی۔ مگر رابطہ میں رہیں کیونکہ سب سے پہلے آپکے اوپر کی گئی بندشوں کا توڑ ضروری ہے۔

## کالے علم نے تباہ کر دیا

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! مجھ پر کافی عرصہ سے کالے جادو کے اثرات ہیں ان اثرات کی وجہ سے میں جسمانی بیماریوں کا بھی شکار رہتی ہوں۔ نکاح کی بندش اس قدر ہے کہ عمر 36 سال ہو چکی اب تک صرف ایک یا دو رشتے آئے ہم یہ رشتہ پکا کرنے کے انتظار میں تھے مگر وہ دوبارہ نہ لوٹے اللہ نے گھر میں بھی کسی چیز کی کمی نہ دی ہے۔ جسمانی اعتبار سے بظاہر نارمل ہوں وزن بھی زیادہ نہیں رنگت سفید ہے۔ شاید میری شرافت اُن لوگوں کو پسند نہیں آتی کیونکہ میں کبھی سر سے دوپٹہ اترنے نہیں دیتی اور پوری آستین کا لباس استعمال کرتی ہوں۔ کوشش کرتی ہوں کہ کوئی فالتو بات میری زبان سے نہ نکلے ہاں یہ الگ بات ہے کہ میں موجودہ دور کی لڑکیوں کی طرح موبائل وغیرہ پاس نہیں رکھتی نہ فضول کہیں آنا جانا ہوتا ہے شاید میری زندگی کی ناکامی کی یہی وجوہات رہی ہوں کہ آج کے دور میں شرافت اور سادگی پسند لوگوں کو عملی زندگی میں ناکامی کا سامنا رہتا ہے۔ برائے مہربانی جو بھی وظیفہ یا لوح تجویز فرمائیں۔ میں کرنے کیلئے تیار ہوں کیونکہ میں آپکی

شخصیت سے بہت متاثر ہوں آپ کو اپنا روحانی باپ، مرشد اور راہنما سمجھتی ہوں۔ عرصہ تین سال سے تحفہ روحانیات کا مطالعہ کر رہی ہوں اس مطالعہ سے اس نتیجہ پر پہنچی کہ آپ جیسے روحانی شفیق لوگ بہت کم ہوتے ہیں۔

نرگس جہاں (لاہور)

ج:۔ محترمہ عزت و ذلت اللہ کے ہاتھ میں ہوتی ہے۔ یہ اچھی بات ہے کہ آپ نے اپنی وقت، تاریخ اور جائے پیدائش تحریر کر دیا آپکا پیدائشی زائچہ استخراج کیا گیا بوقت پیدائش شادی کے خانہ میں قابض مریخ کی تربیع زہرہ سے اپنے عروج پر موجود ہے۔ مریخ درعقرب اور زہرہ دراسد بوقت پیدائش تربیع درجات پر موجود ہیں۔ مریخ عقرب کا ہو کر زائچہ کے خانہ 7 پر قابض ہے جو کہ اس بات کی علامت ہے کہ صاحب زائچہ کی زندگی شادی کے لحاظ سے یا تو انتہائی کمزور ہوگی یا پھر شادی میں بے انتہا رکاوٹیں ہونگی۔ دوسری خرابی اُس وقت پیدا ہوگئی جب آپ کا نام بھی برج عقرب سے منسوب کر دیا گیا۔ ایسے حالات میں نجوم سے دلچسپی رکھنے والا کوئی بھی شخص اپنے دونوں ہاتھوں سے بالوں کو نوچ ڈالے گا کہ والدین کی ذرا سی غلطی کی وجہ سے ایک زندگی تباہ ہونے جارہی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے علم میں بہت طاقت عطا فرمائی ہے یہی وجہ ہے کہ بزرگوں نے زور دیا کہ بچوں کے نام بہت دیکھ بھال کر رکھیں سیاروں ستاروں کی پوزیشن نام رکھنے سے قبل لازمی دیکھ لیا کریں۔ اب جیسا کہ آپ کے ساتھ ہوا۔ اللہ کی ذات مسبب الاسباب ہے۔ سب سے پہلے اوج یا شرف زہرہ کا وقت جنتری سے معلوم کریں اگر آپکو اس میں کچھ مشکل ہو تو ادارہ سے رابطہ کر لیں تا کہ اس وقت میں آپکا نام تبدیل کیا جاسکے۔ منگل اور جمعہ کے دن صدقہ دیا کریں۔ منگل کو گوشت یا خون کا صدقہ گوشت خور جانوروں کے سامنے پھینک دیا کریں اور جمعہ کے دن سوجی اور شکر کیڑے مکوڑوں کو ڈال دیا کریں۔ سب سے بہتر ہے کہ شرف زہرہ کے وقت میں اپنا نام تبدیل کر لیں اور لوح شرف زہرہ ادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں تا کہ زہرہ کے نحس اثرات کسی حد تک کم ہوں۔ دوسرا نحس سیارہ آپ کی زندگی میں رہ گیا اور اس سیارے کی قوت اور سعدیت حاصل کرنے کیلئے لوح شرف مریخ اپنے پاس ضرور رکھیں کیونکہ مریخ کا تعلق جواں مرد سے ہوتا ہے۔ اس صدقہ اور لوح کی برکت سے آپکو بہترین شریک حیات جلد مل جائیگا لیکن یاد رکھیں کہ آئندہ جب بھی کہیں رشتہ کی بات چیت کا آغاز ہو یا رشتہ کرنا چاہیں تو ادارہ سے ضرور رابطہ کریں تا کہ آپ کے زائچہ کے مطابق منگنی یا نکاح کا درست وقت تعین کر کے دیا جائے کہ آئندہ کسی پریشانی کا سامنا نہ ہو۔

## حاضرات کرنا سیکھ لوں

س:۔ محترم ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میرے والد صاحب بے غرض اور بے لوث ہو کر لوگوں کی روحانی خدمت کیا کرتے تھے ان کی کئی کتابیں اب بھی میرے پاس موجود ہیں میری دلچسپی روحانی وظائف کی طرف ہرگز نہ تھی چند ماہ قبل میں اُن کی کتابیں کھول کر دیکھ رہا تھا 2013ء کا تحفہ روحانیات میرے ہاتھ لگا میں نے پڑھا اور بہت اچھا لگا مزید تلاش کرنے پر مجھے تقریباً 80 سے 90 کے قریب آپ کے رسالہ جات والد صاحب کی کتابوں سے ملے۔ 2017ء میں اُن کا انتقال ہوا۔ جس کے بعد لوگ میرے پاس اپنے روحانی اور دنیاوی مسائل کیلئے آنا شروع ہو گئے حقیقت تو یہ تھی کہ میں نے کوئی چلہ وظیفہ اتنا خاص نہیں کیا تھا لیکن چاہتا ہوں کہ میں بھی کوئی وظیفہ یا چلہ کروں جو کہ آپکے زیر نگرانی ہو۔ مراقبہ کی تربیت آپ سے لوح اور سب سے بڑھ کر کہ میرے والد صاحب حاضرات کرواتے تھے لیکن مجھے تو کچھ بھی نہیں آتا برائے مہربانی میری راہنمائی فرمائیں کیونکہ میرے والد صاحب اکثر آپکی تعریف کیا کرتے تھے اور برملا کہتے تھے کہ میں نے جو کچھ بھی روحانیت سیکھی غیبی طور پر محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کو اپنا روحانی استاد مانتا ہوں اور تحفہ روحانیات سے سیکھا۔

مرید عباس شاہ (جھنگ)

ج:۔ محترم اللہ تعالیٰ ذوق اور شوق روحانیات میں اضافہ فرمائے روحانی وظائف سیکھنے کی کوئی عمر یا حد نہیں ہوتی آپ باقاعدہ طور پر ادارہ سے منسلک رہیں ان شاء اللہ جلد ہی ہم ایک کمیٹی تشکیل دے رہے ہیں جس میں خاص صاحب روحانیات آپ جیسے لوگوں کی مدد کریں گے اور باقاعدہ طور پر رابطہ کا ایک سلسلہ شروع کیا جائیگا۔

لیکن فی الوقت روحانیت کے شوق کی تسکین کیلئے لوح مزمل اپنے پاس رکھیں اور ادارہ سے نگینہ حاضرات منگوائیں ان دونوں روحانی تبرکات کے ارسال کرنے پر ان کے استعمال کا طریقہ کار دیا جاتا ہے جس پر عمل کر کے آپ کسی حد تک اپنے روحانی سفر کا آغاز کر سکیں گے لیکن ایک بات یاد رکھیں کہ علم صرف کتابوں سے نہیں ملتا روحانی علم کے حصول کیلئے آپ کا روحانی مزاج ہونا بھی ضروری ہے جب روحانی مزاج ہوگا تو روحانی حلقہ کی بھی ضرورت پڑتی ہے۔ آپ جیسے لوگوں میں رہیں گے آپ ویسے ہی بن جائینگے یہی وجہ ہے کہ آپ کے گرد و پیش روحانی حلقہ قائم کرنے کیلئے باقاعدہ طور پر ایک پروگرام ترتیب دیا جارہا ہے فی الوقت آپ درج بالا ہدایات پر عمل کریں۔

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ________________

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ________________

مکمل ایڈریس ________________

________________

________________

## کوپن برائے راہنمائی عملیات

نام مع والدہ ________________

سوال ________________

________________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________________

________________

________________

**(نوٹ)** تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ **(ادارہ)**

## کوپن برائے لکی نمبر نومبر

نام مع ولدیت ________________

تاریخ پیدائش یا عمر ________________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________________

________________

________________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم وبیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ________________

تاریخ پیدائش یا عمر ________________

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ________________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ________________

________________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ)** جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹوسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:۔** ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

# عملیات پر صدیوں پرانی

# نایاب ونادر قلمی بیاضیں

**برائے مہربانی کتاب وی پی پی کرنے پر اصرار نہ کریں۔ ڈاک خرچ 50 روپے علیحدہ ہوگا**

| نام کتاب | تعارف |
|---|---|
| اسرار مخفی 1050 روپے | قدیم عملیات کی نایاب کتاب چھاپہ خانہ لاہور |
| مجرب عملیات وتعویزات 900 روپے | آسان اور مجرب عملیات وتعویزات' مولوی محمد افضل |
| حل المشکلات طرم طم ہندی 650 روپے | پراثر طلسمات اور منتر بزبان فارسی' قلمی عکس |
| طلسمات طرم طم ہندی 1350 روپے | حیران کن جادوئی طلسمات پر مکمل کتاب' قلمی عکس |
| قرآن مجید کا فالنامہ 600 روپے | مشکلات کے حل کا آسان طریقہ فالنامہ قدیمی چھاپہ |
| گنجینہ وظائف وعملیات 650 روپے | عام وخاص کیلئے نا بھولنے والا تحفہ' چھاپہ خانہ لاہور |
| تعویزات جہانگیری 750 روپے | مجرب عملیات اور طلسمات لاہور |
| حرز سلیمانی 750 روپے | ایسے اعمال جن کی آپ کو تلاش تھی' دہلی |
| تسخیر جنات 650 روپے | اہل فن اس کتاب کے متلاشی ہیں' مولوی السید علی صاحب |
| تسخیر القلوب 650 روپے | محبت کے بے شمار اور آسان عملیات' مولوی السید علی صاحب |
| نقش الحروف 650 روپے | ماہرین جفر کیلئے حروف کی تاثیر' مولوی السید علی صاحب |
| کبریت الاحمرین 950 روپے | سورۃ یسین کے اعمال کا خزانہ حکیم فیروز الدین احمد کلکتہ |
| مقبول عملیات 600 روپے | اولیاء کے اوراد ووظائف مولوی عبدالقادر قادری' لاہور |
| عملیات رفیقی 550 روپے | بے شمار عملیات پر مبنی کتاب لاہور |
| عملیات اشرفی 600 روپے | اس کتاب کی تلاش ہر عامل کو ہے' کلکتہ |
| لال کتاب اصلی 1550 روپے | پامسٹری میں نایاب کتب پنڈت شرما گرداری لال' دہلی |
| اعمال مجربہ 600 روپے | بے انتہا اعمال' انڈیا |
| ادوار اعمال سورۃ مزمل 700 روپے | سورۃ مزمل کے نایاب اعمال 'انڈیا |
| جادوئے فرعونیہ 750 روپے | سفلی علم پر بہترین کتاب' انڈیا |
| پُرتاثیر نقوش عملیات 800 روپے | حتمی کامیابی کے اعمال کا ذخیرہ' قلمی عکس |
| پوشیدہ خزانے 750 روپے | جادو' جنات' آسیب' نظر بند' نظر بند روحانی بنگلور انڈیا |
| بڑا اندر جال (باتصویر) 900 روپے | شری شنکر کے جنتر منتر تنتر کا بڑا اصل' دہلی |
| بنگال یونان' مصر (دو حصے) 1200 روپے | سحر جادو کے اثرات اور ان کا توڑ' طلسماتی اعمال' انڈیا |
| افلاطون جادوگر (چھ حصے) 1000 روپے | جنتر منتر تنتر' تعویزات' طلسمات دیوپری' امرتسر |
| انتخاب عملیات (تینوں حصے) 750 روپے | قریشی محمد حسین الہاشمی دیگر ہزاروں اعمال اور خواص اسراری' لکھنو |
| اعمال وادوار سورۃ مزمل 600 روپے | (محمد عبداللہ لکھنوی) اعمال موکلات کا بیان |
| اسرار طلسمات 650 روپے | (مکمل اصلی کلید اسرار) ایک قدیم کتاب کا اردو ترجمہ |
| اسرار جفر (سید ابوالحسن) 650 روپے | علم جفر پر ایک مکمل اور آسان کتاب (قلمی عکس) |
| اندر جال دوم 600 روپے | خواص آفتاب وماہتاب' ایام سعد ونحس وغیرہ شعبدات |
| اعمال مجربہ سورۃ مزمل یسین فاتحہ 650 روپے | موکلات حب' بغض' حاضری مطلوب' تسخیر جن پری' رام پور |
| اعمال مجلہ ستارہ اول دوم 800 روپے | ہر قسم کے روحانی اعمال' مراقبے' نجوم' رمل' جنم کنڈلی وغیرہ' لکھنو 1930 |
| الواح الجواہر افلاطون 600 روپے | افلاطون کا علم اسرار پانچ مظاہر روحانی باتصویر (لکھنو) |
| اعجاز یوسفی 600 روپے | مجموعہ اعمال وظائف' لاجواب صحیفہ نقوش' دہلی 1992ء |
| احسن الاعمال مکمل 680 روپے | جواہر خمسہ کے خصوصی اعمال مع نقوش وروحانی' قلمی عکس |
| اصلی تنتر شاستر 600 روپے | حب وتسخیر کے متعلق قدیم یوگیوں اور مسلمان درویشوں کے منتر' قلمی عکس |
| الجواہر اللماعہ 900 روپے | مشکل کاموں اور ضرورت کے نایاب اعمال' بمبئی |
| اعجاز عیسوی 650 روپے | عملیات کی ایک قدیم مکمل کتاب لاہور 1332ھ |
| خواص قرآن العظیم 650 روپے | قرآنی سورتوں کے خواص اسمائے حسنیٰ تعویز بنانے کا طریقہ |
| نوائے فلکیات 650 روپے | (پروفیسر محمد افضل تاج) علم نجوم پر ایک مکمل کتاب' قلمی عکس |
| نجوم فلکیات (فارسی) 1700 روپے | قدیم ترین کتاب برائے نجوم' کلیات و عملیات' قلمی کا عکس |
| نوادر النجوم والتقویم (فارسی) 1700 روپے | علم نجوم' تقویم' عملیات پر نایاب کتاب' قلمی نادر |
| مفتاح التقویم 820 روپے | شمسی' قمری' ہندی تاریخوں کا تقابلی مشاہدہ' دہلی 1944ء |

اهل بیتؑ کے نام، جن کی محبت ہمارا جزو ایمان ہے

روحانی
ماہنامہ
تحفۂ روحانیات

# جعفریہ جنتری 2019ء






ہر گھر کی ضرورت
ائمہ معصومین کے اوراد و ظائف
آپ کے تمام مسائل کا مکمل حل


چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات
محمد ایاز مزمل حسین شاہ

مدینۃ اولیاء ملتان سے شائع ہونے والا کثیر الاشاعت روحانی جریدہ

دسمبر 2018ء

روحانی
ماہنامہ

# تحفہ روحانیات

2019

روحانیات جعفر جنتری

شائع ہو چکی ہے

چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ



قیمت
60
روپے
فی شمارہ

## خاص لوح شرف مشتری

سیارہ مشتری عزت، مال و دولت کا سیارہ کہلاتا ہے جب اس سیارے کا عروج کسی بھی شخص کے زائچہ میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مال و دولت میں کھیلتا ہے اور خوشحالی کی زندگی بسر کرتا ہے اور اگر کسی شخص کے زائچہ پیدائش میں یہ سیارہ نحس یا خراب حالت میں ہو تو ایسا شخص تمام عمر مفلسی، بیروزگاری، پریشانی اور مال و دولت میں کمی کا شکار رہتا ہے۔
اکثر و بیشتر دیکھا گیا ہے کہ جو لوگ مالی لحاظ سے کمزور ہوتے ہیں اُن کے زائچہ پیدائش میں مشتری بھی کمزور ہوتا ہے اس سیارے کی نحوست کو ختم کرنے کیلئے اللہ تعالیٰ نے اپنی قدرت سے ہر بارہ سال بعد ایک موقع دیا ہے اس خاص موقع سے اہل علم فائدہ اُٹھاتے ہیں اور وہ لوگ جن کے زائچہ پیدائش میں سیارہ مشتری کمزور ہو اُن کو خاص وقت شرف مشتری جو کہ 12 سال بعد 1 بار آتا ہے اس میں لوح مشتری تیار کر کے دیتے ہیں اس لوح کی برکت سے میرے ذاتی مشاہدہ میں آیا ہے کہ غربت، مفلسی، بیروزگاری اور مالی مشکلات کا خاتمہ ہو جاتا ہے۔ گزشتہ 12 سال قبل بے شمار لوگوں کو لوح مشتری تیار کر کے دی اور اس لوح کی برکت سے پریشان حال لوگوں کی اللہ تعالیٰ نے پریشانیاں ختم کر دی رزق روزی میں اضافہ ہوا اور آج وہ لوگ جنہوں نے لوح مشتری اپنے پاس رکھی خوشحال اور پُرسکون زندگی گزار رہے ہیں۔ وہ لوگ جو کہ فوری طور پر مالی مشکلات سے نجات چاہتے ہیں اس قیمتی اور نایاب وقت کو ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ لوح مشتری آج ہی ادارہ سے بک کروائیں۔

**ھدیہ 7200 روپے**

## لوح شرف مشتری اور قرض نجات

غربت اور مفلسی ایک ایسا عذاب ہے جس سے نجات کیلئے اس مصیبت میں گرفتار شخص وقتی طور پر کچھ ذہنی سکون حاصل کرنے کیلئے کسی نہ کسی طرح کہیں سے قرض حاصل کر لیتا ہے اور پھر تمام عمر اُس قرض کی قسطیں ادا کرتا رہتا ہے یا پھر پہلے قرض کو اتارنے کیلئے مزید قرضہ لیتا ہے ایسے پریشان حال لوگوں کیلئے عرض کروں کہ ان کے زائچہ پیدائش میں مشتری حالت رجعت میں ہوتا ہے۔ یعنی سیارہ مشتری کی یہ گردش ساری عمر صاحب زائچہ پر ایسی اثر انداز ہوتی ہے کہ وہ قرض پر قرض لے کر اس کے وزن تلے دبا جاتا ہے شرف مشتری اللہ کی طرف سے ایسے پریشان کُن لوگوں کیلئے کسی بڑی نعمت سے کم نہیں ہے جو کہ قرض سے نجات چاہتے ہوں سیارہ مشتری کی اس نحس حالت کو ختم کرنے کیلئے لوح مشتری قرض سے نجات کیلئے تیار کی جاتی ہے جس میں خاص قرآنی آیات کی برکت اور تاثیر اس قدر ہوتی ہے کہ بہت مختصر وقت میں لوح مبارکہ اپنا اثر تیزی سے ظاہر کرنا شروع کر دیتی ہے۔ دیکھتے ہی دیکھتے قرض سے نجات مل جاتی ہے

**ھدیہ 7200 روپے**

## لوح شرف مشتری اور حصول انعام

**ھدیہ 9200 روپے**

جو لوگ عرصہ دراز سے انعامی اسکیموں میں حصہ لے رہے ہیں مگر ناکامی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا بلکہ محنت کی کمائی انعامی اسکیموں میں لگا کر پھر خالی ہاتھ بیٹھ جاتے ہیں میری ایسے بھائیوں سے گزارش ہے کہ اپنا زائچہ پیدائش بنوائیں میں یقین سے کہتا ہوں کہ اُن کے زائچہ میں مشتری نحس حالت یعنی نظر مقابلہ، تربیع یا نحس قران کے درجات پر موجود ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ لوگ جو کہ مالی مشکلات میں گھرے ہوئے ہیں اور اپنی مالی پریشانیوں کو ختم کرنے کیلئے انعامی اسکیموں کا سہارا لیتے ہیں پھر بھی انعام اُن کے قریب سے ہو کر گزر جاتا ہے۔
12 سال بعد اس خاص موقع پر تیار کی جانیوالی لوح مشتری برائے حصول انعام یقیناً آپکو انعامی دولت سے مالا مال کر دے گی بلکہ آئندہ بھی آپ انعامی اسکیموں میں فاتح ہونگے۔ یہ خاص لوح شرف مشتری کا وقت گزرنے کے بعد تیار نہ کی جاسکے گی کیونکہ 12 سال بعد جو اس لوح کے بنانے میں قوت ہوتی ہے وقت شرف مشتری گزرنے کے بعد وہ قوت اور تاثیر کبھی دوبارہ نہ ملے گی۔

## طلسم خاص اولاد نرینہ

ہر شادی شدہ فرد کی خواہش ہوتی ہے کہ اُسے جلد سے جلد اولاد نرینہ حاصل ہو لیکن عرصہ دراز تک یا تو اولاد نہیں ہوتی یا پھر اولاد نرینہ کی خواہش دل میں رہتی ہے۔ جس کی وجہ سے ایسے خواہشمند حضرات کے ہاں بیٹیاں ہی بیٹیاں پیدا ہوتی رہتی ہیں یہ قانون قدرت ہے لیکن حکمت سے اپنی اس خواہش کو خاص طریقہ سے بارگاہ الٰہی میں پیش کر کے پورا کیا جا سکتا ہے وہ لوگ جو کہ اب تک اولاد نرینہ سے محروم ہیں مجرب طلسم خاص برائے اولاد نرینہ کے ذریعے اپنی اس خواہش کو پورا کر سکتے ہیں۔

**ھدیہ 7200 روپے**

غارِ حراء کے اس در و دیوار کے نام جہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشبو ابھی تک رچی بسی ہے


ماہنامہ روحانی

# تحفہ روحانیات

ادارہ روحانیات کا انقلابی قدم

ان اللہ علیٰ کل شئ قدیر

جلد نمبر 14 دسمبر 2018ء شمارہ نمبر 06




# ترتیب مضامین






ایڈیٹر، پبلشر محمد ایاز مزمل حسین شاہ نے منزل آرٹ پریس بوہڑ گیٹ، ملتان سے چھپوا کر مکتبہ روحانیہ نزد عزیز ہوٹل چوک ملتان سے جاری کیا

اللہ رب العزت نے موجودہ وقت میں انسانوں کے اعمال کی خرابی پر جادو اور جنات کو عذاب کی شکل میں ظاہر فرمایا ہے۔اس کی مدافعت صرف تعویزات وغیرہ سے نہیں کی جاسکتی جب تک اعمال کی درستی کی طرف توجہ نہ کی جائے۔(ابومحمد مصباح العلم)

☆ کلمہ استغفار" اَستَغفِر اللّٰہ رَبّی مِن کُلِّ ذَنبٍ وَ اَتُوبُ اِلَیہِ (ترجمہ) توبہ کرتا ہوں اللہ سے اپنے تمام گناہوں کی اور وہ توبہ قبول کرنے والا ہے۔)

☆ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِہٖ مُحَمد بِعَدَ دَالمُزَّمِّل وَالخَصَائِص۔

استغفار اور درود پاک کے علاوہ کوئی بھی وظیفہ بلا اجازت نہ پڑھیں۔

## فضائل سورۃ مزمل شریف

**حدیث پاک** :۔حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جو کوئی مصیبت کی حالت میں سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس سے اس کی مصیبت کو دور فرمادے گا۔

**حدیث پاک** :۔اسی طرح ایک اور موقع پر حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص سورۃ مزمل کو پڑھے گا اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت میں خوش رکھے گا اور اس کی غربت و مفلسی کو دور کر دے گا۔جس مشکل کیلئے پڑھے گا وہ مشکل آسان ہو جائے گی۔

**حدیث پاک** :۔حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور نبی کریم نماز فجر کے بعد مسجد میں تشریف فرماتھے اور صحابہ کرامؓ آپ کے گرد جمع تھے کہ حضرت جبرائیلؑ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ہر چار مقرب فرشتوں کو گواہ کر کے فرماتا ہے کہ جو سورۃ مزمل پڑھے گا اس کو عذاب وعقوبت نہ ہوگا اور اس کے گناہ معاف کئے جائینگے اور جہنم کی آگ اس پر حرام ہوگی۔روایت حضرت شیخ فریدالدین گنج شکرؒ سے منقول ہے کہ:
اگر جو شخص قبر پر ایک بار سورۃ مزمل پڑھے گا تو 300 برس تک صاحب قبر عذاب قبر سے دور ہوگا اور اگر 3 بار کوئی شخص صاحب قبر کے لئے سورۃ مزمل پڑھے گا تو قیامت تک عذاب قبر اس صاحب قبر پر نہ ہوگا۔
آنحضرت نے فرمایا جو شخص سورۃ مزمل کا ورد جاری رکھے گا اس کو دنیا و آخرت میں رنج نہ ہوگا۔

# حدیث مبارکہ

## احکام نقوش و الواح

حضرت ابی خزامہؓ نے اپنے والد محترم سے روایت کی کہ انہوں نے فرمایا"میں نے حضرت محمد ﷺ سے دریافت کیا کہ یہ دعا اور تعویز (نقوش اور الواح) جسے ہم اپنی بیماریوں کے سلسلے میں کرتے ہیں اور یہ دوائیں جو ہم اپنے مرض کو دور کرنے کیلئے کرتے ہیں اور یہ احتیاطی تدابیر (وظائف،نقوش اور الواح) جو ہم مشکلوں اور دکھوں سے بچنے کیلئے تیار کرتے ہیں۔کیا یہ اللہ کی تقدیر کو ٹال سکتی ہیں؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے نے فرمایا! یہ سب چیزیں بھی تو اللہ کی تقدیر میں سے ہیں۔

## ربیع الثانی،زکات سورۃ مزمل

نوچندی جمعرات کو اذان فجر سے کم از کم 1 گھنٹہ قبل نیند سے بیدار ہوں پہلے وضو پھر غسل کریں اگر سردی کی وجہ سے غسل نہ کرسکیں تو اچھی طرح وضو کریں۔اذان فجر سے قبل اول آخر درود پاک 21 بار ورد کریں سورۃ مزمل اس طرح پڑھی جائے کہ ہر 7 بار پڑھنے کے بعد 7 بار درود پاک کا ورد کریں۔
**مدت عمل** 21 یوم دوران عمل سرخ وسفید رنگ کا لباس استعمال کیا جائے جو کہ صرف پڑھائی کے وقت پہنیں اور فجر کی نماز کے بعد اس کو محفوظ کرلیں۔اس لباس کو روزانہ خوشبو سے معطر کریں مدت عمل مکمل ہونے تک لباس کو نہ دھوئیں۔جو دور مزمل زکات مزمل میں پڑھا جائیگا۔وہ ذیل میں ہے۔
**الصلوۃ السلام علیك یا ایها المزمل زملنی**

# حمد باری تعالیٰ

میرے کریم تیرے در کی چاکری مانگوں
تیرے حبیب ﷺ کے روضے کی حاضری مانگوں

جو تیرے نام پہ نکلے وہ سانس دے مجھ کو
جو تیری یاد میں گزرے وہ زندگی مانگوں

میں زندگی کے نشیب و فراز میں ہر دم
تیرے کرم تیری رحمت کی بھیک مانگوں

میرے چمن پہ رہیں سائے ابر رحمت کے
میں ڈالی ڈالی چمن کی ہری بھری مانگوں

زباں کھلے تو خدایا تیری ثناء کے لیے
میں تیرا بندہ ہوں تیری ہی بندگی مانگوں

نواز اپنے کرم سے سدا نیازی کو
بفیض سرورِ عالم ﷺ تیری خوشی مانگوں

رسول عربی ﷺ رسول عربی ﷺ

# یہودی علم نجوم اور خطرات عالم اسلام

تحریر:۔ ڈاکٹر محسن ملک (کراچی)

اللہ تعالیٰ نے انسان کو اشرف المخلوقات پیدا کیا ہے محنت کے ذریعے ہم سب کچھ کر سکتے ہیں بزرگوں نے عبادت اور ریاضت سے بہت بڑے مقامات پائے ہیں انہی بزرگوں میں چند صدی قبل ایک ہستی حضرت نعمت شاہ اللہ ولی گزرے جنہوں نے بہت سی پیشن گوئیاں کیں اور جب ہم ان سے گزشتہ اپنے اسلاف پر نظر ڈالتے ہیں تو اور بھی بزرگ جنہوں نے پیشن گوئیاں کی ہمیں ملتے ہیں اسی سلسلہ میں یہ مضمون تحریر کر رہا ہوں۔

مغربی ملکوں کے اخبارات اور رسائل بعض مغربی نجومیوں کی پیش گوئیاں عجیب انداز سے بڑھا چڑھا کر شائع کر رہے ہیں اور بالخصوص اسلامی ملکوں میں پھیلا رہے ہیں تاکہ وہاں کے ضعیف الاعتقاد مسلمان ان سے متاثر ہوں اور تیسری عالمی جنگ میں پیش آنے والے واقعات سے جس کا آغاز دراصل ہو چکا ہے۔اس قدر خوفزدہ ہو جائیں کہ ہمت و حوصلہ کھو بیٹھیں اور جہاد کرنے کے لائق نہیں رہیں صاف ظاہر ہے کہ ان پیش گوئیوں کے ذریعے جب مسلمانوں کو مایوسی کا شکار بنا دیا جاے اور یہ باور کرا دیا جائے کہ اگر یہود و نصاریٰ کے خلاف جہاد کیا تو ناکام ہو جاؤ گے تو وہ جہاد کا نام ہی نہیں لیں گے اور اس طرح طاغوتی اور صیہونی طاقتوں کو غلبہ حاصل ہو جائے گا اور جن ملکوں پر پہلے سے ہی ان کا تسلط ہے وہاں تسلط برقرار رہے گا۔

**یہود و نصاری کی سازشیں**:۔سامراجی اور طاغوتی قوتوں کی یہ خوش فہمی اور غلط فہمی ہے اب دنیا کے بیشتر مسلمان ان سازشوں اور چالوں کو اچھی طرح سمجھ چکے ہیں اس لئے طاغوتی قوتیں اپنے ناکام عزائم و مقاصد میں کبھی کامیاب نہیں ہو سکتیں وہ دنیا کی دوسری قوموں کو تو بے وقوف بنا سکتی ہیں اور حراساں کر سکتی ہیں لیکن اہلِ اسلام ان سے نہ حراساں ہوں گے اور نہ وہ انہیں مغلوب کر سکیں گی بلکہ ان شاء اللہ تعالیٰ نتیجہ اس کے برعکس ہوگا۔اب اہل اسلام کو ساری دنیا میں غلبہ حاصل ہوگا اور یہود و نصاریٰ کی تمام سازشیں انہیں پر لوٹ دی جائیں گی۔انہیں ایسی ہزیمت اٹھانا پڑے گی۔جو نہایت عبرتناک ہوگی اور وہ کبھی اہل ایمان کے آگے سر اٹھانے کی جرات نہیں کر سکیں گے۔اہل اسلام یہودی نجومیوں کی پیش گوئیوں پر قطعی ایمان نہیں رکھتے کیونکہ ہمارے مذہب میں یہودی نجومیوں کی باتوں پر یقین رکھنا کفر میں داخل ہے اس کی تصدیق حضرت علیؓ کے ایک واقعہ سے ہوتی ہے جو ''نہج البلاغ'' میں درج ہے۔

**حضرت علیؓ کا واقعہ**:۔حضرت علیؓ نے ایک مرتبہ جنگ خوارج کیلئے نکلنے کا ارادہ کیا تو ایک شخص نے جو اس وقت وہاں موجود تھا اور علم نجوم کا ماہر تھا آپ سے عرض کیا ''اگر آپ اس وقت جنگ کے ارادے سے نکلے تو مجھے اندیشہ ہے کہ آپ اپنے مقصد میں کامیاب و کامران نہیں ہوں گے۔مشورہ علم نجوم کی بنیاد پر دیا گیا تھا اور مخلصانہ تھا مگر حضرت علیؓ نے اسے قبول نہیں کیا کیوں کہ اسلامی عقائد کے برعکس تھا۔حضرت علیؓ نے مشورہ دینے والے کو سخت تنبیہہ کرتے ہوئے فرمایا۔''تمہارا خیال ہے کہ تم اس گھڑی کا پتہ دیتے ہو کہ اگر کوئی اس میں نکلے تو اس کے لئے کوئی برائی نہیں ہوگی اور اس سے خبردار کرتے ہو کہ اگر کوئی اس میں نکلے تو اس کو نقصان در پیش ہوگا۔ تو جس نے اسے سمجھا اس نے قرآن کو جھٹلایا اور مقصد کو پانے اور مصیبت کو دور کرنے میں اللہ کی مدد سے بے نیاز ہو گیا۔تم اپنی باتوں سے یہ چاہتے ہو کہ جو تمہارے کہے پر عمل کرے وہ اللہ کو چھوڑ کر تمہارے گن گائے اس لئے کہ تم نے اپنے خیال میں اس ساعت کا پتہ دیا جو اس کے لئے فائدہ کا سبب اور نقصان سے بچنے کا ذریعہ بنی (پھر آپ نے لوگوں کی طرف متوجہ ہو کر فرمایا) اے لوگو! نجوم کے سیکھنے سے پرہیز کرو مگر اتنا کہ جس سے خشکی اور تری میں راستے معلوم کر سکو۔اس لئے کہ نجوم کا سیکھنا کہانت اور غیب گوئی کی طرف لے جاتا ہے اور منجم حکم میں مثل کاہن کے ہے اور کاہن مثل ساحر کے ہے اور ساحر مثل کافر کے ہے اور کافر کا ٹھکانہ جہنم ہے'' اتنا فرما کر آپ اللہ کا نام لے کر (جہاد پر) چل کھڑے ہوئے۔''

**جھوٹ کا پلندہ**:۔اس واضح حقیقت کے پیش نظر دیکھا جائے تو نجومیوں کی پیش گوئیاں خواہ وہ امریکہ کے ہوں، برطانیہ کے ہوں یا فرانس کے یا کوئی اور جگہ کے اور وہ عالمی شہرت بھی رکھتے ہوں پھر بھی قابل یقین نہیں۔اسی طرح تیسری عالمگیر جنگ کے بارے میں حالات، واقعات اور نتائج کے بارے میں ان نجومیوں کے ذریعے جو انکشافات کئے جا رہے ہیں وہ قطعی یقین کے لائق نہیں بلکہ وہ نہ صرف جھوٹ کا پلندہ ہیں بلکہ یہ خیالات سیاسی حکمت عملی کے طور پر اسلامی ملکوں میں صرف رعب ڈالنے کی غرض سے اور مسلمانوں کو توہم پرست بنانے اور ان کے عقائد کو کمزور کرنے اور جہاد سے منحرف ہونے کی غرض سے پیش کئے جا رہے ہیں۔اہل ایمان کے

نزدیک ان کی ذرہ برابر بھی قدر و قیمت نہیں اور مسلمانوں کو اس طرف ذرا بھی دھیان نہیں دینا چاہیے بلکہ اس کے برعکس جذبہ جہاد کو بیدار کرنا چاہیے کیوں کہ تیسری عالمی جنگ میں یہی ہتھیار سب سے زیادہ کام آئے گا اور ان شاء اللہ تعالیٰ مسلمان، یہود و نصاریٰ کے تمام ناپاک منصوبوں کو خاک میں ملا دیں گے اور انہیں ہر محاذ پر عبرتناک شکست دیں گے۔

**مشرق وسطیٰ کا مسلمان طاقتور بادشاہ:** ۔یہاں میں مغرب کے نجومیوں میں سے ایک کی پیش گوئی کا ذکر کرتا ہوں جس کا تعلق فرانس سے ہے۔ وہ انکشاف کرتا ہے ''مشرق وسطیٰ سے ایک مسلمان بادشاہ اٹھے گا جو بہت طاقتور ہوگا اور پوری طاقت ور عیسائی دنیا کو تقریباً تباہ کر دے گا وہ مسلمان ملکوں کو متحد کر دے گا۔'' یہ انکشاف تو مسلمانوں کو صرف خوش فہمی میں مبتلا کرنے کیلئے کیا گیا ہے تاکہ وہ یہود و نصاریٰ کی سازشوں اور سرگرمیوں کے خلاف کوئی ہمہ گیر اور مشترکہ جدوجہد نہ کریں اور یہ سمجھ کر خاموش بیٹھے رہیں کہ فتح تو مسلمان کی ہو ہی جائیگی اور طاقتور عیسائی دنیا مشرق وسطیٰ کے بادشاہ کے ہاتھوں تباہ ہو جائیگی پھر فکر اور جدوجہد کی کیا بات ہے۔ یہ نجومی کی زبردست چال ہے جس کے ذریعے وہ مسلمانوں کو غفلت میں رکھنا چاہتا ہے لیکن اسی انکشاف کے ذریعے وہ یہود و نصاریٰ کو ترغیب دیتا ہے کہ وہ مسلمانوں کے خلاف منظم اور متحد ہو جائیں اور وہ ان میں زبردست ہمت و حوصلہ پیدا کرنا چاہتا ہے تاکہ وہ اپنی تمام تر توانائیاں مسلمانوں کو ختم کرنے کیلئے صرف کر دیں۔ وہ جو پیغام دے رہا ہے وہ یہ ہے اور پیش گوئی کرنے کا مقصد بھی یہی ہے اس پیغام کو سنیے۔ ''مشرق وسطیٰ کا مسلمان بادشاہ اور فاتح عیسائیوں کے ہاتھوں مارا جائے گا اور مسلمانوں کا عروج ختم ہو جائے گا اس کے بعد یہ ہوگا کہ دنیا میں بہت کم لوگ رہ جائیں گے اور وہ ایک پر امن اور جنت نظیر حکومت قائم کریں گے بقول منجم کے وہ عیسائی ہوں گے'' یہ پیش گوئی کر کے جو سراسر من گھڑت اور بے بنیاد ہے وہ مسلمانوں کو پھر مایوسی کی ایسی دلدل میں پھنسا دینا چاہتا ہے تاکہ وہ اس میں سے کبھی نہیں نکل سکیں اور عیسائیوں کے حوصلوں کو بلند رکھنا چاہتا ہے تاکہ وہ مسلمانوں کی طاقت سے ہراساں نہ ہوں اور میدان جنگ میں ان سے ڈٹ کر مقابلہ کریں۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ اس موقع پر انہیں صلیبی جنگوں میں اپنی عبرتناک ہزیمت اور غازی صلاح الدین ایوبی کے جنگی کارنامے اور فتوحات یاد آ جائیں اور وہ دہشت زدہ ہو کر اپنا حوصلہ کھو بیٹھیں اور میدان جنگ سے فرار ہو جائیں۔

**تصوراتی دنیا:** ۔نجومی نے انہیں ایک تصوراتی دنیا کا خواب بھی دکھایا ہے جو بے نظیر اور لاجواب ہوگی جس میں عیسائی خوب عیش کریں گے شراب پئیں گے۔ سور کھائیں گے اور زنا کاریوں میں مشغول رہیں گے بقول اس کے مسلمانوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔ چنانچہ ان کا احتساب کرنے والا بھی دنیا میں کوئی نہیں رہے گا۔ کاش ان سے کوئی پوچھے کہ کیا ایسا ممکن ہے کہ جو لوگ حق وصداقت کا پرچم بلند کرنا چاہتے ہیں جو دنیا سے بدعنوانی اور جرائم کو ختم کرنا چاہتے ہیں۔ جو انسانیت کا نام سر بلند کرنا چاہتے ہیں۔ شیطنیت کا نام و نشان مٹانا چاہتے ہیں۔ غریبوں، مزدوروں اور محنت کشوں کے حقوق سامراجی اور طاغوتی طاقتوں سے واپس دلانا چاہتے ہیں اور پوری دنیا میں صرف خدائے واحد کا نام سر بلند کرنا چاہتے ہیں وہ ختم ہو جائیں۔ ایسا کبھی نہیں ہو سکتا۔ نجومی کی پیش گوئی جھوٹ ہے۔ اس قسم کی تمام پیش گوئیاں جھوٹی ہیں۔ حق سرخرو و سربلند رہے گا۔ باطل جھک جائے گا۔ جس لاجواب اور بے نظیر دنیا کا خواب نجومی نے دیکھا ہے وہ عیسائیوں اور یہودیوں کی نہیں ہوگی بلکہ وہ مسلمانوں کی ہوگی جسے مسلمان بے پناہ قربانیاں دے کر تعمیر کریں گے۔

**پندرھویں صدی ہجری:** ۔میں نے آج سے تینتیس (33) سال قبل یعنی ۱۹۸۴ء مطابق ۱۴۰۴ھ میں ایک کتاب ''سراج المنیر'' پڑھی۔ یہ تعمیر اخلاق سے متعلق منتخب احادیث کا منظوم ترجمہ تھا اس کے پیش لفظ میں، مستقبل میں پیش آنے والے عبرتناک واقعات کی طرف اشارے کئے گئے تھے اور قوم کے افراد پر یہ واضح کر دیا تھا کہ وہ خود کو ان کے مقابلہ کیلئے تیار کریں اور بعض خوش فہمیوں کا شکار ہو کر غفلت کا شکار نہ ہوں۔ جو یہود و نصاریٰ نے اسلامی دنیا میں پھیلا رکھی ہیں۔ دیباچہ کا اقتباس یہ تھا ۔'' پندرھویں صدی کی آمد پر اسلامی دنیا میں مسرت و انبساط کے جشن تو شاندار طریقے سے منائے گئے اور اس صدی کا بڑی گرمجوشی سے استقبال کیا گیا لیکن ہم میں سے کسی نے بھی شاید یہ محسوس کرنے کی کوشش نہیں کی کہ نئی صدی دنیائے اسلام کیلئے کیا خطرات اور آزمائش لے کر آئی ہے اور ہمیں کیا دعوت دے رہی ہے۔ اگر اس حقیقت کا تھوڑا سا بھی احساس ہو جاتا تو ہم مسرتوں کے جشن منانے کے ساتھ ساتھ مستقبل میں پیش آنے والے خطرات کا مقابلہ کرنے کیلئے اپنے تمام فروعی اختلافات ختم کر کے متحد ہو جاتے اور صیہونی طاقتوں کے ناپاک عزائم کو خاک میں ملا دیتے لیکن افسوس کہ ہم نے اس جانب کوئی توجہ نہ دی اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ عالم اسلام سیاسی انتشار کا شکار ہے۔ صیہونی سازشوں کے جال میں جکڑا ہوا ہے اتحاد پارہ پارہ ہو چکا ہے اور اخلاقی حالت بھی تباہ ہو چکی ہے اگر یہی صورت حال برقرار رہی تو ہماری مسرتوں کے جشن بے معنی ہو کر رہ جائیں گے۔

# قسط 51 جنات کی روحانی واردات

تحریر:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ

کالے وسفلی علم کے جادوگروں کے بھیانک انجام' جنات بھوت' پریاں چڑیل' اولیاء اللہ اور بزرگان دین' شہداء' کشف القبور' موت اور زندگی کے سچے واقعات

محترم عزیز دوستو جنات کی روحانی واردات کے سلسلہ میں ایک اور روحانی مشاہدہ جنات بارے آپ کی فرمائش پر شائع کر رہا ہوں اس روحانی مشاہدہ سے آپکو اس بات کی تربیت ملتی ہے کہ اللہ کے حکم سے قرآن پاک کی برکت سے جنات حاضر غائب ہو کر کس طرح آپکی مدد کرتے ہیں۔

ہانگ کانگ سے فون آیا کہ اعلیٰ حضرت سے بات کروادیں۔ میرے اسسٹنٹ نے فون دیا کہ کوئی صاحب بات کرنا چاہتے ہیں رسمی سلام دعا کے بعد اُن صاحب نے اپنا تعارف کروایا کہ میرا نام ریاض ہے اور عرصہ دراز سے ہانگ کانگ میں رہ رہا ہوں میرے پاس ہانگ کانگ اور یو کے کی نیشنیلٹی ہے گزشتہ 25 سالوں میں بہت سے انڈین اور چائنیز دوست بنے۔ میرے ایک بہت قریبی انڈین دوست جن کی بیٹی گزشتہ 4 ماہ سے لا پتہ ہے۔ اس کی تلاش میں مارے مارے پھر رہے ہیں مگر کوئی سراغ نہ مل رہا ہے۔ آخری بار جب میں پاکستان گیا تھا تو میری ہمشیرہ بہت شوق سے آپ کے رسالہ کا مطالعہ کرتی ہیں۔ انہوں نے تحفہ روحانیات کے چند شمارے مجھے دیدیئے۔ 2 روز قبل میں تحفہ روحانیات کا مطالعہ کر رہا تھا کہ آج ہی میرے پاس وہ دوست آئے اور اپنی پریشانی کا ذکر کیا کہنے لگے کے میری دو بیٹیاں ہیں چھوٹی بیٹی اپنی ماں کے ساتھ انڈیا کلکتہ میں رہتی ہے جبکہ دوسری بیٹی کو تعلیم کی غرض سے میں یہاں لے آیا تھا۔ چند ماہ تو وہ میرے ساتھ میرے گھر پر رہی لیکن ایک دن کالج گئی اور واپس لوٹی۔ انڈیا میں بہت سے ہندو پنڈتوں سے رابطہ کر چکا ہوں ان پنڈتوں اور جوتشیوں نے مجھ سے لاکھوں روپے قبول کئے پھر کئی عیسائی دعا کروانے والے پاسٹر سے بھی ملا انہوں نے ڈونیشن کے نام پر مجھ سے لاکھوں روپے وصول کئے مگر تا حال بچی کا کوئی سراغ نہ مل سکا۔ میں انتہائی پریشان ہوں میری مدد فرمائیں۔

ریاض صاحب نے اُنکی روداد اپنے الفاظ میں بیان کی۔

آپ نے حالات بتادیئے ہیں اللہ تعالیٰ کارساز ہیں اگر آپکے یہ انڈین دوست اردو سمجھتے ہیں تو میری ان سے بات کروادیں۔ ریاض کو کہا!

جی اعلیٰ حضرت ضرور یہ اردو سمجھتے اور بولتے بھی ہیں۔

گڈ آفٹر نون اعلیٰ حضرت' میرا نام لکشمن ہے میں انڈیا کا رہنے والا ہوں۔ ہانگ کانگ امریکہ اور چلی میں میرے ٹریڈ کے آفس ہیں یہاں سے کنٹینرز کی سپلائی میں مختلف سامان ان ملکوں میں بھیجتا ہوں لیکن بہت پریشان ہوں جیسا کہ ابھی ریاض صاحب نے بتایا کہ میری بیٹی 4 ماہ سے لا پتہ ہے اُسکی تلاش میں ہر جگہ گیا۔ لاکھوں روپے ڈونیشن کے بھی دیئے مگر آج تک اُس کا پتہ نہ چلا۔ لکشمن نے ہندی لہجہ میں اردو بولتے ہوئے کہا!

پریشانی کی کوئی بات نہیں ہے لکشمن اللہ کی ذات سب سے بڑی ہے اور اُسکا کلام بھی سب سے بڑی قوت والا ہے اگر اللہ نے چاہا تو تمہاری بیٹی 3 روز کے اندر اندر واپس آجائیگی۔ جیسے ہی اُسکی کوئی خبر آئے یا وہ واپس آئے تو تم نے فوری طور پر مجھ سے رابطہ کرنا ہے۔

جی اعلیٰ حضرت بالکل میں آپ سے ضرور رابطہ کرونگا بس آپ اپنے گوڈ سے دعا کریں کہ جلد از جلد وہ واپس آجائے کیونکہ دوسری طرف میرے بھائی والدہ بہت زیادہ پریشان ہیں۔

اسی روز رات کو اسی بارے مراقبہ کیا گیا پتہ چلا کہ وہ لڑکی اپنی مرضی سے کسی مسلمان لڑکے کے ساتھ رہ رہی ہے۔ وہ لڑکا مالی طور پر اتنا مستحکم نہیں ہے۔ وہ باقاعدہ طور پر اس لڑکی سے شادی کرنا چاہتا تھا مگر اس لڑکی کے باپ نے انکار کر دیا لڑکی کو بھی شادی کیلئے رضامند تھی۔

دوسرے روز لکشمن کا فون آیا اعلیٰ حضرت کچھ پتہ چلا کہ میری بیٹی سونیا کا!

جی ہاں لکشمن صاحب! آپ کی بیٹی خیریت سے ہے اور وہ اپنی مرضی سے گھر چھوڑ کر گئی ہے وہ کسی مسلم لڑکے سے شادی کرنا چاہتی تھی آپ کے انکار پر اُس نے یہ قدم اُٹھایا۔

جی جی اعلیٰ حضرت بالکل ایسا ہی ہے۔ اب میں کیا کروں

لکشمن نے حیرت میں ڈوبے ہوئے الفاظ ادا کرتے ہوئے کہا

اب باقی دو روز رہ گئے ہیں میں نے آپ سے 3 دن کا وعدہ کیا تھا کہ آپ کی بیٹی واپس آجائیگی۔ اللہ کے کلام میں بہت طاقت ہے۔ میری دی گئی مدت ختم ہونے کے ایک دن بعد بھی اگر آپ کی بیٹی واپس آگئی تو سمجھ لیں کہ اس میں میرا کوئی کمال نہ ہوگا۔ ان شاء اللہ اُمید کرتا ہوں کہ ان دو روز میں آپ کی بیٹی واپس آجائیگی۔

اُسی روز اپنے معاملات سے فارغ ہو کر کھلے آسمان تلے درود مزمل کا ورد 21 بار کیا مشرق سے اپنے وظیفہ کی ابتداء کی 7 بار سورۃ مزمل پڑھ کر دعا کی کہ ''اے باری تعالیٰ اس کافر شخص کی بیٹی جس جگہ جس حال میں بھی ہے فوری طور پر اُسکو اپنے باپ سے ملا دے بیشک تجھ سے بڑا کوئی کارساز نہیں۔ اے رب العزت تیرے ہی ہاتھ میں سب کی عزتیں ہیں تو چاہے تو لحہ بھر میں اس مشکل کو آسان کر سکتا ہے۔ بیشک تجھ سے بڑا کوئی عزت دینے والا نہیں''۔

اسی طرح مشرق اور شمال کے کونہ میں سورۃ مزمل 7 بار پڑھنے کے بعد دعا کی پھر شمال مغرب کا کونہ پھر مغرب جنوب کا کونہ اور پھر جنوب اور آخر میں جنوب مشرق کا کونہ اس طرح یہ آٹھ سمتیں ہوئیں۔ ہر سمت میں 7,7 بار دعا پڑھی گئی کہ جس سمت میں بھی وہ لڑکی ہے فوری طور پر اپنے باپ کے پاس پہنچ جائے۔ اس وظیفہ کے بعد چاندی کی تختی پر لوح مزمل تیار کی گئی اگلے روز صبح پھل دار درخت کیساتھ اُس تختی کو باندھ دیا گیا۔ لوح مزمل کے آخر میں دعا لکھ دی گئی کہ ''**الٰھی بحرمت نقش مکرم سونیا بنت گیتا فوری لکشمن بن سیتا سے ملے بحق یا ایھا المزمل**''

دوپہر کے دو بجے کا وقت ہو گا کہ لکشمن کا فون آیا کہ اعلیٰ حضرت میرے پاس ایک لڑکا آیا ہے اور اُس نے بتایا ہے کہ آپکی بیٹی فلاں علاقہ میں ایک فلیٹ میں رہ رہی ہے اور وہ اس وقت گھر پر موجود ہے اگر آپ چلیں تو اُسکو آپ لے کر آ سکتے ہیں۔ اس وقت ہانگ کانگ میں شام کے 5 بج رہے ہیں۔

لکشمن تم فوری طور پر اپنے ساتھ دو تین لوگوں کو لے کر اُس کو جا کر واپس لے آئیں لکشمن نے اپنے کچھ دوستوں کو فون کیا جن میں ریاض صاحب بھی شامل تھے۔ اُس فلیٹ میں گئے تو سونیا اُس وقت گھر پر اکیلی تھی۔ ان سب لوگوں نے مل کر اُسے سمجھایا تو سونیا نے کہا کہ میں نے اس لڑکے سے شادی کر لی ہے لہذا اب یہیں رہونگی ہم دونوں ملازمت کر رہے ہیں اور اپنا گزارا اچھے طریقہ سے چلا رہے ہیں۔

ریاض صاحب نے سونیا کو یقین دلوایا کہ تمہیں کچھ نہیں کہا جائیگا جیسا تم چاہو گی میری ضمانت ہے کہ ویسا ہی ہوگا۔

یہ بات سُن کر سونیا نے اُس لڑکے کو جو کہ اُسکا شوہر ہو چکا تھا فون کر کے بلایا۔ پہلے تو وہ لڑکا اپنے گھر پر اتنے سارے لوگوں کو دیکھ کر گھبرا گیا۔ بات چیت کرنے پر اُسے کچھ حوصلہ ہوا۔ سونیا نے اپنے والد اور دیگر لوگوں سے درخواست کی کہ میرے ہمراہ میرا شوہر بھی جائیگا۔ اس بات پر تمام لوگ راضی ہو گئے لکشمن ان سب کو اپنے گھر لے آیا۔ کچھ دیر بعد باقی افراد ایک ایک کر کے رُخصت ہو گئے اب گھر میں موجود 4 فرد رہ گئے تھے۔ لکشمن، ریاض صاحب، سونیا اور اُسکا شوہر۔

سونیا نے بتایا کہ میں نے اس لڑکے کے کہنے پر اسلام قبول کر لیا ہے اور اب میں مسلمان ہوں لکشمن نے اپنے داماد کو قبول کر لیا اور اُسے کاروبار کروانے کا بھی اشارہ دے دیا لیکن یہ بات سونیا کو پسند نہ آئی اور اُس نے کہا کہ اگر اس میں ہمت ہو گی اور قابلیت ہو گی تو یہ خود اپنا کاروبار سیٹ کر لے گا کیونکہ ہماری شادی سے پہلے میں نے اس سے یہ وعدہ لیا تھا۔ بس آپ ہمارے سروں پر اپنا ہاتھ رکھ دیں ہمارے لئے یہی کافی ہے۔ لکشمن کی آنکھوں میں نمی آ گئی اور اُس نے اُن دونوں کے سروں پر ہاتھ رکھا۔ رات کے کھانے کا اہتمام کیا۔

پاکستانی وقت کے مطابق رات 8 بجے فون آیا کہ اعلیٰ حضرت آپکی دعاؤں سے سونیا مجھے مل گئی ہے اور پھر اُس نے سارا واقعہ بتایا آپ نے کمال کر دیا جس کام کیلئے میں نے لاکھوں روپے خرچ کئے پنڈتوں اور پاسٹروں کو لاکھوں کی ڈونیشن دی اور پھر بھی کام نہ ہوا۔ میری پریشانی ختم ہو گئی ہے۔ میں آپکا بہت بہت شکریہ ادا کرتا ہوں کہ آپ نے 3 دن کا وعدہ کیا تھا اور دوسرے دن ہی میں کام ہو گیا ہے واقعی اللہ کے کلام میں برکت ہے اور میں اس کا قائل ہو گیا ہوں۔

لکشمن تم نے دیکھا کہ اسلام کتنا سچا اور گہرا مذہب ہے اور اللہ کا قرآن کتنا عظیم ہے کہ جو تمہاری پریشانی تمام پنڈت اور پاسٹر بھاری رقمیں لے کر بھی دور نہ کر سکے اور اتنی مدت تم کو پریشان رکھا اللہ کے کلام نے چند گھنٹوں میں ہی وہ کام کر دیا اس بات کی سچائی اور حقیقت کا اندازہ تم نے خود کر لیا ہو گا اگر تم چاہو تو اپنی بیٹی کی طرح اسلام قبول کر لو یہی تمہاری آخرت میں نجات کا باعث بنے گا۔ بتوں کی پوجا نے نہ پہلے کچھ دیا ہے نہ آئندہ کچھ دے سکیں گے۔ اللہ کی ذات کے سوا عبادت کے کوئی لائق نہیں اگر تم سچے دل سے اس بات کا اقرار کر لو تو یقیناً تمہاری دُنیا اور آخرت ٹھیک ہو جائیگی۔

لکشمن بڑے غور سے باتیں سنتا رہا محسوس ہوا کہ وہ کسی روحانی قوت کو اپنے اندر محسوس کر رہا ہے تو اُسکو سورۃ اخلاص پڑھ کر سنائی اور ساتھ ہی ترجمہ بھی بتایا۔ ''کہو اللہ ایک ہے اللہ بے نیاز ہے نہ وہ کسی سے پیدا کیا گیا اور نہ کوئی اُسکا بیٹا ہے اور کہو کہ وہ اکیلا ہے''

اعلیٰ حضرت آپ نے جو حکم دیا میں اُس پر ضرور غور کرونگا لیکن ابھی میرے ساتھ کچھ پریشانیاں اور بھی ہیں میری بیٹی کا مسئلہ تو آپ نے حل کر دیا ایک بڑی پریشانی اور بھی ہے۔ (باقی آئندہ)

# ستاروں کی چال اور وظیفے کا کمال

## شمس تربیع مریخ

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سوموار | 03 | 09:29 تا 11:12 | 12:55 تا 14:39 | شمال مغرب | 19:31 تا 21:47 | شمال مشرق |

دشمن زیر ہو جائیگا

(**مقصد وظائف**) ستاروں کی اس نظر کے تحت آپ اپنے دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنے کے لیے اور اُن کو زیر کرنے کیلئے کر سکتے ہیں۔

(**وظیفہ**) 1 تسبیح استغفار کی اور 21 بار درود شریف + سورہ کوثر 80 بار + سورۃ تبت یدا 80 بار + درود شریف پڑھنے سے پہلے 7 قبروں مٹی جمع کرلیں یہ تمام کچھ پڑھ کر اس مٹی کو دشمن کی طرف ہوا میں اُڑا دیں بعد میں 80 روپے کسی حق دار کو یا مسجد میں ڈال دیں۔ مگر یہ یاد رکھیں کہ یہ عمل ناجائز کرنے پر بہت بڑے اور نحس اثرات ڈالتا ہے بعض اوقات ناجائز کرنے والے کی ہلاکت بھی ہوجاتی ہے جہاں اشد ضرورت ہو وہیں کریں۔

## زہرہ تسدیس زحل

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اتوار | 16 | 07:46 تا 08:37 | 13:46 تا 14:39 | جنوب | 20:39 تا 21:47 | شمال مغرب |

بزرگ خواتین کی دعائیں

(**مقصد وظائف**) سیاروں کی اس نظر میں بزرگ خواتین سے اپنے مقصد کے حصول کیلئے دعا کروائی جاسکتی ہے یا بزرگ خواتین سے دنیاوی اور دینی فائدہ کے حصول کیلئے مدد لی جاسکتی ہے یا وہ بزرگ خواتین جو کہ اثاثہ مال و جائیداد رکھتی ہو اور کوئی شخص ان سے مالی فائدہ لینے کا خواہشمند ہو سیاروں کی اس نظر میں عمل کر سکتا ہے۔

(**وظیفہ**) نیلے رنگ کے کاغذ پر دائرہ بنائیں اس دائرہ کے اطراف میں **یا اللہ یا غنی یا مغنی یا منعم بحق یغنیھم اللہ من فضلہ بحق کھیعص بحق حمعسق بحق آلر بحق المر** تحریر کریں اور درمیان میں اپنا مقصد لکھیں۔

فرض کریں کہ ایک شخص کسی بھی بزرگ عورت سے مالی یا روحانی یا والدہ سے وراثتی جائیداد چاہتا ہے تو وہ شخص اس طرح دائرہ کے درمیان اس طرح عزیمت لکھے گا۔ الٰہی بحرمت اسمائے مبارکہ وہ آیت مبارکہ حروف مقطعات فلاں بن فلاں کا دل میرے لئے اس قدر نرم کردے کہ (اپنا مقصد) فوری حل ہو بوسیلہ واسطہ **یا ایھا المزمل** ان شاءاللہ تعالیٰ چند یوم میں مقصد پورا ہوگا بشرط کہ درج بالا دعا مبارکہ مع اسم الٰہی روزانہ 313 بار اول آخر درود مزمل کے ہمراہ ورد میں رکھے۔

جو لوگ نقش بنانے کے فن سے واقف ہیں درج بالا اسم الٰہیہ و آیت مبارکہ کے اعداد ابجد قمری استخراج کر کے نام مع سائل مع والدہ + اعداد مقصد + نام فرد حصول مقصد کل اعداد برآمد کر کے مربع خالی البطن تحریر کریں اور سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ باقی عمل ورد درج بالا طریقہ سے کریں۔

## عطارد قران مشتری

| دن | تاریخ | صبح | دوپہر | رجال | بعدغروب | رجال |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جمعہ | 21 | 10:31 تا 11:22 | 13:53 تا 14:44 | جنوب مشرق | 20:45 تا 21:53 | مغرب |

مال و دولت ہر طرف سے آئے

(**مقصد وظائف**) یہ نظر حُب و تسخیر محبوب سے ملاقات، محبوب کو پیغام بھیجنا، مال و دولت کے حصول جیسے کاموں کیلئے موثر مانی جائیگی۔

بیشتر قارئین نے انعامی بانڈ میں اول انعام کے حصول کیلئے عمل کی درخواست کی یہی وہ وقت ہے کہ جب آپ انعامی بانڈ میں درجہ اول کے انعامی نمبر کے حصول کیلئے کوشش کر سکتے ہیں انشاءاللہ اگر نیت خالص رہی تو انعام دور نہ ہوگا۔

(**وظیفہ**) جو لوگ تسخیر دولت چاہتے ہیں اُنہیں چاہیے کہ دیئے گئے جدول پہلی ساعت میں زرد رنگ کا ایک بڑا ریشمی کپڑا لیں اس کپڑے پر تمام پرائز بانڈ پھیلا کر رکھ دیئے جائیں اور حصول انعام کی آیت **یغنھم اللہ من فضلہ** (سورۃ النور آیت نمبر 33) کا ورد لاتعداد کریں جیسے ہی ساعت ختم ہونے لگے۔ باری تعالیٰ سے اپنے مقصد کی دعا کریں اول روز سے ہی حصول انعام کی نیت رکھ کر آغاز کریں۔

نقش بنانے کیلئے آیت مبارکہ کے اعداد مجموعہ میں اپنے نام کے اعداد کا

نوٹ:۔ قارئین تحفہ روحانیات اعمال شر اختیار کرنے سے قبل خصوصی اجازت طلب کریں۔ **ادارہ روحانیات**

اضافہ کردیں۔اس کے علاوہ اسم الٰہی **یا منعم** کے اعداد بھی شامل کر دیں۔نقش کے اوپری جانب **یاصوفیائیل** اور نیچے **السید شمھورش** کندہ کریں۔نقش آبی چال مربع چاندی پر بنایا جائے دوسری جانب طلسم زہرہ اور مشتری کندہ ہوں جس میں مال و دولت کی حصول کا تقاضا کیا گیا ہو ایسی خاص اور جاندار لوح تیار ہوگی کہ اس کے اول اثر سے حصول انعام ممکن ہوگا اور دوسرا اس لوح کا فائدہ یہ ہوگا کہ مال و دولت کا حصول بہت آسان ہو جاتا ہے جب تک لوح رہیگی۔

مثال سے بات سمجھانے کی کوشش کرتا ہوں۔مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| نام سائل | محمد علی | 202 |
| اعداد آیت:۔ | یغنھم اللہ من فضلہ | 2186 |
| اسم الٰہی | یا منعم | 211 |
| | میزان | 2599 |

## حالت قمر

**قمر در عقرب:** 04دسمبر 00:54تا06دسمبر 07:48

**قمر در عقرب:** 31دسمبر 06:22تا02جنوری 13:58

**ہبوط قمر:** 04دسمبر 04:30تا 06:18

**ہبوط قمر:** 31دسمبر 10:00تا 11:49

**قمر در ثور:** 18دسمبر 14:37تا20دسمبر 19:34

**شرف قمر:** 18دسمبر 18:16تا 20:05

## شادی بیاہ کی تاریخیں

**6.7.11.12.13.14.18.20.21.25.27.28**

### ایزی پیسہ یا دیگر ذرائع سے رقم ارسال کرنے سے قبل ہدایت

1۔جب بھی ایزی پیسہ یا دیگر ذرائع سے رقم ارسال کرنا ہو اپنا مقصد لکھ کر بذریعہ ایس ایم ایس مطلع کریں۔

2۔ایس ایم ایس کے آخر میں اپنا نام اور شہر ضرور تحریر کریں۔

3۔لوح کا نام یا جس مقصد کے لئے آپ رقم ارسال کررہے ہیں وضاحت کریں۔

4۔رقم وصول کرنے کا Pin Code بذریعہ ایس ایم ایس ضرور مطلع کریں۔

5۔ادارہ کے فون نمبر 0300-6351192 پر رقم ارسال کرنے کی اطلاع کا پیغام ارسال کریں۔

# میاں بیوی میں شدید محبت پیدا ہو

تحریر:۔میاں سلطان محمود (لاہور)

آج کل سوشل میڈیا کا دور ہے اور دیکھنے کو ملتا ہے کہ کیا غیر شادی شدہ اور کیا شادی شدہ بچے بوڑھے سب ہی عشق و محبت ڈیجیٹل طریقہ سے کر رہے ہیں۔ہر بندہ بچ موبائل پر یا تو عاشق بنا ہے یا پھر کسی کا محبوب بنا ہوا ہے۔دیکھنے میں آیا ہے کہ چھ چھ بچوں کی بوڑھی ماں بھی موبائل پر عشق محبت جتا رہی ہوتی ہے۔دادا اور نانا کی عمر کے لوگ بھی موبائل سے لطف اندوز ہو رہے ہیں۔اس طرح اس نئے فتنے سے گھروں میں لڑائی جھگڑا جنم لے رہا ہے۔فساد اور طلاق کی شرح میں بے انتہا اضافہ ہو چکا ہے۔میاں بیوی کو چاہیے کہ موبائل صرف ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

آپ یہ اسماء ذیل کے طریقہ کے مطابق لکھ کر تکیہ کے اندر رکھیں۔جن میاں بیوی کے درمیان لڑائی جھگڑا ہوا وہ تکیہ اُنکو استعمال کیلئے دیں لیکن یاد رکھیں کہ جب یہ نقش تیار کیا جائے تو دن جمعہ کا ہو جب امام منبر پر بیٹھے یا پہلی اذان شروع ہو تو زعفران لونگ اور عرق گلاب سے تیار کردہ سیاہی سے ہرن کی جھلی یا سبز رنگ کے کاغذ پر لکھیں پھر لپیٹ کر عطر لگائیں اور تکیہ میں رکھ دیں۔یاد رکھیں جب تک تکیہ استعمال ہوگا تو ہر جمعہ 500 روپے کی شیرینی بچوں میں تقسیم کریں۔

**طسوم طسوم عیسوم عیسوم علوم علوم لوم لوم حیوم حیوم قیوم قیوم دیوم دیوم سبحان من بذرہٖ تطمئن القلوب طمئن قلب فلاں بنت فلاں و فلاں بن فلاں ما صلحت بین محمد ونصارٖی اللھم یا من دخل محب یوسف فِی قلبِ زلیخاں ویا من دخل محب موسی فِی قلبِ آسیہ بنت مزاحم دخل محبِ ذا وذا فِی قلبِ ذا وذا اللھم یا من دخل محب محمدؐ فِی قلبِ خدیجہ بنت خویلد دخل محب ذا وذا ,فِی قلبِ ذا وذا ما ادخلت اللیل فِی النھارِ والنھار فِی اللیلِ والذرِ فِی النث )لو نفقت ما فِی الارضِ جمیعا ماا لفت بین قلوبھِم وبین اللہ ا لف بینھم ,فیہ عزیز رحِیم ولا حول ولا قولا باللہِ العلیِ العظیمِ** اور چاہیں تو آپ جمعہ کے دن طلوع آفتاب کے بعد لکھ سکتے ہیں۔

# لوح مشکل کشائی

تحریر:۔
سید عبدالخالق عباس
(کراچی)

"سلامٌ قولاً من رب رحیم" قارئین ادارہ روحانیات کی السلام وعلیکم ایک بار آپ کی خدمت لوح مشکل کشا پیش کر رہا ہوں یہ لوح ساری زندگی کام آئے گی۔ تمام اہل کو عیال کے لیے بھی کار آمد ثابت ہوگی زندگی کسی دوسرے عمل اور نقش کی ضرورت نہیں ہوگی مجھے یہ لوح کشف کی حالت میں نظر آئے میں قارئین آپ کے مشکل آسان کرنے کے لیے دے رہا ہوں۔ دشمن پر غلبہ وفتح، کامیابی سلامتی وخوشحالی تندرستی سلامتی، روزگار میں ترقی، کاروبار میں ترقی، بیماری سے نجات، کامیاب دوستی، کامیاب وخوشحالی زندگی وآباد شادی، اور تمام رکاوٹوں کو دفع کرنے کے خوشحالی لائے مقصد جیسا بھی ہو (جائز) کامیابی آپ کے قدم چومے گی یہ لوح نوروز میں تیار کریں یا پھر ولادت مولا علیؑ پر تیار کریں۔ جن لوگوں کا ذاتی گھر یا کاروبار نہیں ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ اپنا ذاتی گھر یا کاروبار ہوجائے یہ لوح بہت مفید ثابت ہوگی بے روگار لوگ مالی مشکلات کا شکار ہو کر ذہنی مریض ہوجاتے ہیں یہ نقش فیروزہ پر کندہ کریں عرق گلاب سے غسل دیں فیروزہ سیدھے ہاتھ کی تیسری انگلی میں پہنے 308 بار **یا فتاحُ ، یا علیُ مدد** پڑھیں ہر نماز کے بعد سورۃ اخلاص 313 بار بد نصیبی ذائل ہو کر خوش نصیبی آئے گی وہ لوگ جو چاہتے ہمیں کبھی بھی ناکامی نہ ہو وہ اسمائے مذکورہ یاقوت ارغونی پر کندہ کریں اور اول وآخر درود شریف 3 بار 550 بار **یا فتاحُ یا علیُ** مدد پڑھیں۔ Positive اثرات ملے گئے روحانی حالہ آپ کے تمام مسائل کو حل کرے گا یا کوئی مسائل جس سے کوئی کام رکا ہوا ہو یا لوح سامنے لکھ کر 2100 بار یا فتاح یا علی مدد پڑھیں۔ انشاء اللہ 7 دنوں کے اندر کام ہوجائے گا نماز کی پابندی لازمی کریں وہ مسائل جو کہ ایک مشکل ختم نہیں ہوتی دوسری مشکلات مہمان بنا کر آجاتی ہو اور ایسا مسائل مصیبت اور مشکلات میں یہ وقت نہ جائے کتنے عرصے سے گرفتار ہو یہ لوح استعمال کریں اور اول وآخر درود شریف گیارہ بار 365 بار **یافتاح یا علی** پڑھیں اور صبح کے وقت یعنی نماز فجر کے بعد ٹوٹہ چاول، باجرہ، چینی، آٹا، سوجی تقریباً سوا کلو درختوں کے خول میں ڈال دیں باوضو رہیں چلتے پھرتے یا حی یا قیوم بحق اللہ المدد پڑھتے رہیں۔ عقیدے کے سابقہ انشاء اللہ بحکم اللہ وہ نظارہ دیکھے گئے عقل حیران ہوجائے گی زندگی خوشحال ہوجائے گی اس لوح کے اثرات پاز گی طاہرہ تب آئے گی بندہ تمام گناہوں کی دل سے معافی مانگے اور صلوۃ کا پابند ہوجائے عطر گلاب استعمال کریں لوح پر انشاء اللہ مجھے یقین کامل ہے۔ آپ ضرور کامیاب ہونگے۔

۷۸۶

سلام — رب

| سلام | قولا | من | رب | رحیم | یااللہ | یافتاح | یاعلی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قولا | من | رب | رحیم | یااللہ | یافتاح | یاعلی | سلام |
| من | رب | رحیم | یااللہ | یافتاح | یاعلی | سلام | قولا |
| رب | رحیم | یااللہ | یافتاح | یاعلی | سلام | قولا | من |
| رحیم | یااللہ | یافتاح | یاعلی | سلام | قولا | من | رب |
| یااللہ | یافتاح | یاعلی | سلام | قولا | من | رب | رحیم |
| یافتاح | یاعلی | سلام | قولا | من | رب | رحیم | یااللہ |
| یاعلی | سلام | قولا | من | رب | رحیم | یااللہ | یافتاح |

پہچان
اقسام
حقیقت

# گیدڑ سنگھی نایاب طلسم

تحریر و مراسلہ:۔ سید حیدر رضا حیدری (کوئٹہ)

گیدڑ سنگھی کیا ہوتی ہے؟ کیا حقیقت کیا داستان، اصلی اور نقلی گیدڑ سنگھی، گیدڑ سنگھی کی اقسام، گیدڑ سنگھی یا جیکال ہارن طلسمان Jackal horn Talisman وہ مشہور زمانہ پراسرار طلسم ہے جس کے متعلق ہندوستان و پاکستان سے تعلق رکھنے والا ہر دوسرا شخص جانتا ہے۔ ایسا کیا راز چھپا ہے بالوں کے اس گچھے میں کہ ہر شخص اس کو حاصل کرنے کی شدید خواہش رکھتا ہے کہ بس ایک بار کہیں سے گیدڑ سنگھی ہاتھ لگ جائے تو وارے کے نیارے ہو جائیں۔ دولت کی برسات ہو اور تمام دُکھ دور ہو جائیں۔ اسی جستجو اور لالچ میں اکثر لوگ ایسے شیطان بہروپیوں کے ہتھے چڑھ جاتے ہیں جو چکنی چپڑی باتوں میں پھنسا کر بھاری قیمت پر نقلی گیدڑ سنگھی فروخت کر دیتے ہیں۔ ان شاطروں نے نقلی گیدڑ سنگھیاں بنانے کے نت نئے طریقے ایجاد کئے ہوئے ہیں۔ کہیں گیدڑ کا سر کاٹ کر انتہاء ہوشیاری سے اس کے سر کی کچھ کھال اتار کر اس کے ماتھے کی ہڈی کو اوزاروں اور ریتی کی مدد سے کاٹ کر ایک نقلی چھوٹے سینگ جیسا ابھار بنا کر کھال کو دوبارہ مہارت کے ساتھ دوبارہ سر کے ساتھ چپکا دیا جاتا ہے اور اب اس کھال سے ابھرا ہوا نقلی سینگ بالکل اصلی معلوم ہوتا ہے۔ کہیں بالوں کے گچھے کی گیند سی بنا کر گیدڑ سنگھی کے نام پر فروخت کر دی جاتی ہے۔ کیونکہ عام لوگ اس کی اصل شکل صورت سے واقف نہیں اور نہ اصل اور نقل کی پہچان رکھتے ہیں اس لئے لالچ میں آ کر با آسانی دھوکا کھا جاتے ہیں۔ اسی طرح کچھ بھیک مانگنے والے جوگی و سپیرے بھی لوگوں کو گیدڑ سنگھی کے نام پر چونا لگا جاتے ہیں۔ ورنہ سوچنے کی بات ہے کہ اگر ان کے پاس اصلی گیدڑ سنگھی ہوتی تو وہ خود خوشحال ہوتے اور در بدر بھیک نہ مانگ رہے ہوتے۔

علوم روحانیات و علم سیمیا کے ماہرین کے مطابق گیدڑ سنگھی ایک ایسا زبردست طلسم ہے جس پر کسی قسم کے علم، عمل یا چلہ کی ضرورت نہیں پڑتی بلکہ یہ اپنے آپ میں ایک ایسی انمول قدرتی چیز ہے کہ جس میں بے شمار طاقتور مخفی فوائد چھپے ہیں۔ اس کے اثرات اتنے سریع الاثر ہوتے ہیں کہ کچھ ہی عرصے میں کنگلے کے بنگلے بن جاتے ہیں۔ اسی لئے علم سیمیا کے ماہرین نے ہمیشہ اس علم کو مخفی رکھا اور نہ ہی کبھی اس پر کوئی کتاب لکھی۔ گیدڑ سنگھی برصغیر پاک و ہند کے لوگ بخوبی واقف ہیں۔ یہ بھی ایک طلسم کی حیثیت رکھتی ہے اور خیال کیا جاتا ہے کہ جس کے پاس گیدڑ سنگھی ہو اس پر دولت کی بارش ہوتی ہے۔ اصلی جوگی حضرات کے بقول کوئی بھی اس وقت تک مکمل جوگی نہیں ہو سکتا جب تک اس کے پاس گیدڑ سنگھی اور سانپ کا منکا موجود نہ ہو۔

گیدڑ سنگھی کیا ہے؟ کیسے اور کہاں سے ملتی ہے؟ بالوں کے اس گچھے میں ایسا کیا راز پنہاں ہے کہ لوگ اس کو حاصل کرنے کے لئے منہ مانگی رقم دینے کو تیار رہتے ہیں؟ جس طرح اللہ تعالیٰ نے دنیا میں بے شمار پیڑ، پودے، پھل، پھول اور جڑی بوٹیاں پیدا کی ہیں جو ہمارے لئے غذا بھی ہیں اور دوا بھی۔ جڑی بوٹیاں بے شمار طبی خواص بھی رکھتی ہیں جو انسان کے لئے بے شمار فوائد کی حامل ہیں اسی طرح مختلف جانور اور ان کے مختلف اعضا بھی بے شمار خواص رکھتے ہیں۔ مختلف جانوروں کے منحوس اور مبارک ہونے سے متعلق بھی بے شمار واقعات اور تصورات زمانہ قدیم سے آج تک موجود ہیں۔ عوام میں گیدڑ سنگھی سے متعلق بے شمار غلط فہمیاں پائی جاتی ہیں۔ کچھ لوگ اس کو گیدڑ کی ناف سمجھتے ہیں۔ کچھ لوگ اسے صرف ایک بالوں کا گچھا سمجھتے ہیں۔ کچھ جوگی اس کو ایک ایسے گیدڑ کے سر پر نکلنے والا سینگ بتاتے ہیں جو کہ گلہری کے برابر ہوتا ہے اور پہاڑی علاقوں میں پایا جاتا ہے۔ جس کو تلاش کرنا بھی جوئے شیر لانے سے کم نہیں۔ کچھ لوگ سمجھتے ہیں کہ اس کو سور کے خون و دیگر کچھ اشیا سے بنایا جاتا ہے۔ اس کے علاوہ گیدڑ سنگھی کو صرف دولت حاصل کرنے کا ذریعہ بھی سمجھا جاتا ہے۔ اس مضمون میں آپ کو گیدڑ سنگھی سے متعلق تمام اصلی اور تحقیق شدہ معلومات فراہم کی جائیں گی تاکہ تمام غلط فہمیاں دور ہو جائیں۔

**گیدڑ سنگھی** :۔ گیدڑ سنگھی ایک سینگ ہوتا ہے جو کہ گیدڑوں میں ایک خاص گیدڑ کے سر میں ایک بڑے دانے کی طرح ابھر آتا ہے اور وقت کے ساتھ ساتھ بڑھتا جاتا ہے۔ یہ آدھا انچ تک بھی ہو جاتا ہے۔ عامل حضرات اس سینگ کو اس کی جڑ سمیت گیدڑ کے سر سے نکال کر باقاعدہ حنوط کرتے ہیں۔ اس کے بعد اس سینگ کو سیندور میں رکھا جاتا ہے۔ یہ گیدڑ سنگھی بہت سے مخفی اثرات کی حامل سمجھی جاتی ہے۔ اللہ کی قدرت کہ یہ گیدڑ کے جسم سے جدا ہونے کے باوجود زندہ رہتی ہے اور اس کے بال بھی مستقل بڑھتے رہتے ہیں۔ علم سیمیات کے ماہرین اس سینگ

کو گیدڑ کے سر سے انتہائی احتیاط سے دانے اور جڑ سمیت نکالتے ہیں۔ بالکل اس طرح جیسے کہ اگر کوئی پودا زمین سے بغیر جڑ کے نکالا جائے تو وہ مر جائے گا بالکل اسی طرح یہ سینگ بھی جڑ سمیت نکال کر باقاعدہ ایک خاص طریقہ سے حنوط کیا جاتا ہے اور پھر اس کو کسی ڈبے وغیرہ میں سیندور کے ساتھ محفوظ کر لیا جاتا ہے۔ سیندور ایک کیمیکل ہوتا ہے جو اس سنگھی میں کیڑے لگنے اور گلنے سڑنے سے محفوظ رکھتا ہے۔ اللہ کی قدرت کہ گیدڑ کے سر سے الگ ہونے کے باوجود یہ زندہ رہتا ہے اور اس کے بال بھی بڑھتے رہتے ہیں۔ کچھ گیدڑوں کے سر میں صرف ایک دانہ سا ہوتا ہے جو بڑھ کر سینگ کہ شکل اختیار نہیں کرتا بلکہ دانہ ہی رہتا ہے۔ علم سیمیات کے ماہرین اس دانے کو بھی جڑ سمیت نکال کر محفوظ کر لیتے ہیں۔ یہ مادہ گیدڑ سنگھی کہلاتی ہے اور اس میں نر گیدڑ سنگھی کی طرح سینگ نہیں ہوتا۔ علم سمیات اور ماہرین روحانیات کے مطابق گیدڑ سنگھی ایک ایسا جیتا جاگتا طلسم ہے کہ جس کے لئے کسی پڑھائی، چلے یا عمل کی ضرورت نہیں پڑتی۔ جس کے پاس اصلی گیدڑ سنگھی ہو گی اس کو ہر طرح سے مالی مدد حاصل ہو گی۔ زیورات یا نقدی کے سیف میں گیدڑ سنگھی رکھی جائے تو وہ مزید بڑھے گا۔ دولت اور کاروبار میں ترقی ہو گی۔ گمشدہ مال مل جایا کرے گا۔ غیب سے ہر طرح کی مدد اور خوشحالی حاصل ہو گی۔ دولت آنے کے ہر ذریعے میں کامیابی ہو گی۔ لاٹری، بانڈ، جوا، سٹہ کاروبار میں کامیابی ہو گی۔

**سائنس گیدڑ سنگھی کے بارے میں کیا کہتی ہے؟** سائنس اور بیالوجی گیدڑ سنگھی کے مخفی اثرات کو نہیں مانتے۔ ماہر حیوانیات کے مطابق گیدڑ سنگھی ایک بیماری کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے۔ یہ دانہ یا سینگ دراصل ایک ٹیومر ہوتا ہے جو کسی کسی گیدڑ کے سر میں نکل آتا ہے۔ اس کو گیدڑ کے سر سے الگ کرنے پر اس کے بڑھنے کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ ٹیومر پیدا کرنے والے بیکٹیریا اس سنگھی میں موجود ہوتے ہیں جو ایک دوسرے کو کھا کر بڑھتے رہتے ہیں اور جس سے محسوس ہوتا ہے کہ گیدڑ سنگھی بڑھ رہی ہے۔ لیکن سائنس اس بات سے بھی واقف ہے کہ ماہر طلسمات زمانہ قدیم سے گیدڑ سنگھی کے مخفی اثرات سے واقف ہیں اور اس کی ہر زمانے میں ایک پراسرار حیثیت رہی ہے۔ ٹیومر اور بھی بہت سے جانوروں کو ہوتا ہے لیکن اس میں یہ مخفی خصوصیات نہیں ہوتیں۔ اور وہ جسم سے الگ کرنے کے بعد گلنے سڑنے لگتا ہے۔ جبکہ گیدڑ سنگھی زندہ رہتی ہے اور اس کے بال بھی بڑھتے رہتے ہیں۔ اسی طرح بہت سے پتھروں۔ لکڑیوں اور جانوروں کے اعضا میں کچھ ایسی مخفی خصوصیات ہوتی ہیں کہ جن کے فوائد اور ثمرات سے دنیا واقف ہے لیکن اس کی کوئی سائنسی توجیہہ پیش نہیں کی جا سکتی۔ علامہ دمیری کی شہرہ آفاق کتاب حیات الحیوان میں ہر جانور کے مختلف اعضاء کے مخفی فوائد و طلسمات انتہائی تفصیل سے بیان کئے گئے ہیں جن کی کوئی سائنسی توجیہہ پیش نہیں کی جاسکتی۔ مثلاً "اپنی کتاب میں وہ الو کے خواص کے بارے میں تحریر کرتے ہیں کہ سوتے وقت اُلو کی ایک آنکھ بند اور ایک کھلی رہتی ہے۔ اگر کھلی آنکھ کو کسی انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھ کر پہنائی جائے تو اس کو پہننے والا اس وقت تک سو نہیں پائے گا جب تک کہ انگوٹھی اتار نہ دی جائے۔ اسی طرح جو آنکھ بند ہوتی ہے اسے اگر انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھ کر پہن لیا جائے تو بے خوابی کا مریض رات دن سوتا ہی رہے۔ ایک اور جگہ اونٹ کے باب میں لکھتے ہیں کہ اگر اونٹ کی چیچڑی کسی عاشق نامراد کی آستین سے باندھ دی جائے تو اس کی بیماری عشق ختم ہو جاتی ہے۔ تو جتنے بھی لوگ عاشق دیوانے ہیں یا اپنے کسی عزیز دوست یا رشتہ دار کی بیماری عشق سے پریشان ہیں وہ پہلی فرصت میں اونٹ اور پھر اس کی چیچڑی تلاش کر کے آستین میں باندھیں۔ واللہ عالم بالصواب۔

**گیدڑ سنگھی کی تاریخ:** اکثر لوگ سمجھتے ہیں کہ گیدڑ سنگھی کا تعلق ہندوستان سے ہے اور اسے ہندو تانترکوں نے دریافت یا ایجاد کیا لیکن ہمیں ہندو مذہب یا تاریخ کی کسی کتاب میں گیدڑ سنگھی کا ذکر نہیں ملتا۔ کیونکہ اس کو سیندور میں رکھا جاتا ہے اس لئے اس کا تعلق ہندوؤں سے جوڑ دیا جاتا ہے لیکن درحقیقت گیدڑ سنگھی کا ذکر ہمیں قدیم مصر میں ملتا ہے۔ قدیم مصر میں گیدڑ کو ایک انتہائی متبرک جانور سمجھا جاتا تھا۔ ان کے ایک دیوتا کا نام انوبس Anubis تھا جس کا سر گیدڑ کا اور باقی جسم انسان کا تھا۔ آپ نے اکثر قدیم مصر کے اہرام اور دوسرے قدیم عمارات کی دیواروں پر منقش شدہ تحاریر اور شبیہات میں اس دیوتا کی تصویر دیکھی ہو گی۔ قدیم مصریوں کے عقیدے کے مطابق یہ دیوتا انسان کے مرنے کے بعد اس کا حساب کتاب لے کر نیک کو جنت میں اور گناہگار کو جہنم میں بھیج دیتا ہے۔ اسی طرح قدیم مصریوں میں بلی کو بھی انتہائی مقدس جانور خیال کیا جاتا تھا۔ قدیم مصری سینگ والے گیدڑ کو انتہائی متبرک تصور کرتے تھے اور اس سینگ کو انوبس دیوتا کا تاج گردانتے تھے۔ سینگ والے گیدڑ کے مرنے کے بعد یہ اس کا سینگ نکال کر حنوط کرتے تھے اور پھر ایک خاص مرتبان میں رکھ کر اپنے خزانے میں رکھتے تھے۔ اسی طرح یہ طلسم چلتا ہوا ہندوستان اور تمام دنیا تک بھی پہنچا اور وہاں بھی زمانہ قدیم سے ماہر سمیات و طلسمات گیدڑ سنگھیاں حنوط کر کے سیندور میں رکھ کر خاص قسم کے مٹکوں و مرتبانوں میں

محفوظ کر کے راجہ مہاراجہ اور بادشاہوں کے خزانوں کے درمیان رکھتے تھے جس سے خزانے میں کمی نہیں ہوتی تھی اور خوشحالی رہتی تھی۔

**گیدڑ سنگھی کی اقسام** :۔اب آپ نے یہ تو جان لیا کہ گیدڑ سنگھی کیا ہوتی ہے لیکن یہ بہت کم لوگوں کو علم ہے کہ گیدڑ سنگھی کی کئی اقسام ہوتی ہیں جو مختلف فوائد واثرات کی حامل ہوتی ہیں۔ کچھ گیدڑ سنگھیاں ایسی بھی ہیں کہ جن کا حاصل کرنا تقریباً، ناممکنات میں سے ہے اور وہ انتہائی نایاب ہیں اور وہ قسمت ونصیب سے ہی کسی کو ہاتھ آتی ہیں۔اس کے علاوہ باقی دوسری گیدڑ سنگھیاں جو قدرے آسانی سے حاصل ہو جاتی ہیں ان کے نام اور فوائد مندرجہ ذیل ہیں۔

**نمبر 1:۔سام گیدڑ سنگھی**: ۔یہ چھوٹے سائز کی ہوتی ہے لیکن اس کے بال انتہاء تیزی سے بڑھتے ہیں۔ کچھ کے بال گولائی میں چاروں طرف بڑھتے ہیں جبکہ کچھ کے صرف ایک جانب سے چٹیا کی طرح بڑھتے رہتے ہیں۔ یہ بال اتنی تیزی سے بڑھتے ہیں کہ کچھ عرصے میں ڈبہ یا جار ان سے بھر جاتا ہے۔ پھر ان کو قینچی سے کاٹ کر سنگھی کو دوبارہ ڈبے میں محفوظ کر دیا جاتا ہے۔

**فوائد**: ۔سام گیدڑ سنگھی کا خاص تعلق دولت سے ہے۔اس کو روپے پیسے اور زیورات کے درمیان رکھا جاتا ہے۔ یہ دولت کو کھینچنے والی سمجھی جاتی ہے۔ یہ جتنی بڑی ہوگی اتنے ہی زیادہ قوی اثرات کی حامل ہوگی۔ جس کے پاس یہ موجود ہوگی اس کے کاروبار یا ملازمت وغیرہ میں دن دوگنی اور رات چوگنی ترقی ہوگی۔ اگر اس کا مالک جوا یا سٹہ کھیلتا ہے تو کبھی ناکامی کا منہ نہ دیکھے گا۔ دولت وروزگار کی بندش ختم ہوگی۔ غرض جس کے پاس یہ ہوگی وہ دولت میں کھیلے گا۔

**احتیاط**: ۔یہ گیدڑ سنگھی سیندور بہت کھاتی ہے اس لئے اس میں زیادہ سیندور ڈالتے رہنا چاہئے۔ اس کو ایک ہی باکس میں رکھنا چاہئے اور بدلنا نہیں چاہئے۔ جس باکس میں اس سنگھی کے بال نہ بڑھیں تو وہ باکس اس کو موافق نہیں، ایسی صورت میں باکس بدل دینا چاہئے۔ اس کے باکس کو بار بار جلدی جلدی کھول کر نہیں دیکھنا چاہیے اور روپے پیسے وزیورات کے درمیان اس طرح رکھا جائے کہ یہ ہلے جلے نہیں۔ اس کے مالک کو کسی سے بھی اس کا ذکر نہیں کرنا چاہئے اور نہ کسی کو بتانا چاہئے کہ میری کامیابیوں کا راز گیدڑ سنگھی ہے اگر کسی کو بتا دیا تو گیدڑ سنگھی کے اثرات زائل ہو جائیں گے۔ اس کے بال جھڑنے لگیں گے اور ڈبے میں بدبو پیدا ہو جائے گی۔ یعنی کہ گیدڑ سنگھی مر جائیگی۔

**نمبر 2:۔چھپا گیدڑ سنگھی**: ۔یہ جوڑی کی صورت میں دو عدد ہوتی ہیں اور جوڑی ہی رکھی جاتی ہے۔ اس کے بال انتہائی آہستگی سے بڑھتے ہیں لہٰذا اس کی شکل وصورت میں کسی قسم کی تبدیلی واقع نہیں ہوتی۔

**فوائد**: ۔یہ گیدڑ سنگھی جس کے پاس ہوگی وہ اپنے دشمنوں پر حاوی ہوگا۔ اگر کوئی مخفی دشمن ہوگا تو وہ ظاہر ہو جائے گا۔ اگر کسی قانونی معاملے یا کورٹ کچہری میں پھنس گیا تو فتح ہوگی۔ جس کے پاس یہ ہوگی اس کا کوئی نوکر، بیوی، دوست، دشمن، اولاد وغیرہ اگر کوئی سازش اس کے خلاف کریں گے تو اسکو علم ہو جائے گا۔ اس کا نام چھپا سنگھی اسی لئے ہے کہ یہ چھپی ہوئی اور پوشیدہ باتوں کو ظاہر کر دیتی ہے۔ عام طور پر روحانیات اور مخفی علوم کے ماہر حضرات کیلئے یہ انتہائی کارآمد ہوتی ہے۔

**احتیاط**: ۔اس کے متعلق کسی کو بتانا نہیں چاہئے۔اسے اندھیری جگہ میں رکھا جاتا ہے۔ دھوپ کی روشنی اس کو نہیں لگنی چاہئے۔ ہمیشہ جوڑی کی صورت میں رکھی جاتی ہے جس میں سے ایک نر ہوتی ہے اور ایک مادہ۔ اس میں سیندور کے ساتھ لونگ اور الائچی بھی رکھی جاتی ہے۔

**نمبر 3:۔لنگ گیدڑ سنگھی**: ۔اس گیدڑ سنگھی کے بال بھی انتہائی سست رفتاری سے بڑھتے ہیں۔ اس کا دانے جیسا ابھار وقت کے ساتھ بڑھتا جاتا ہے اور نوکیلے سینگ جیسا ہو جاتا ہے۔

**فوائد**: ۔یہ سنگھی ہر طرح کے خوف اور احساس کمتری کو دور کرتی ہے۔ بے وجہ خوف اور وسوسے دور کرتی ہے۔ جس کے پاس یہ ہوگی وہ کبھی بھی صنف مخالف سے زیر نہ ہوگا۔ مردانہ طاقت میں بے مثال ہوگا۔ حسین سے حسین خواتین اس کی جانب مائل ہونگی۔ جن مردوں کو ان کی بیویاں نامرد ہونے کا طعنہ دیتی ہیں اگر وہ یہ سنگھی رکھیں تو تمام طعنوں سے نجات ملے گی۔ یہ سنگھی رکھنے والے میں دلیری، بہادری وشجاعت پیدا ہوتی ہے۔

**احتیاط**: ۔اس کو بیڈروم میں کسی اندھیری جگہ رکھا جائے۔ اس کے متعلق نہ تو کسی کو بتایا جائے اور نہ کسی کو دکھایا جائے۔ اس کو بھی زیادہ سیندور کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس کا سینگ گر ٹوٹ جائے تو یہ مر جاتی ہے۔

**نمبر 4:۔کاما گیدڑ سنگھی**: ۔ان کا بھی ایک مخصوص جوڑا ہوتا ہے۔ ان کو کسی اور قسم کی گیدڑ سنگھی کے ساتھ نہیں رکھا جا سکتا۔ یہ آپس میں ہمیشہ چپکی رہتی ہیں۔ اگر آپ ان کو الگ کر کے رکھ دیں لیکن اگلے روز ڈبے میں دیکھیں گے تو یہ چپکی ہوئی ملیں گی، اسی لئے ان کا کامایا لورز سنگھیاں کہا جاتا ہے۔

**فوائد:** ۔اس گیدڑ سنگھی کا تعلق پیار، عشق، محبت اور رومانس سے ہے۔جس کے پاس یہ ہوگی اسے کبھی عشق و محبت میں ناکامی نہ ہوگی۔اگر محبوبہ سنگدل ہوگی تو وہ محبت میں بے قرار ہو جائے گی۔شادی میں بندش ختم ہو جائیگی۔جن لڑکیوں کے رشتے نہیں آتے اگر وہ اس کو رکھیں تو رشتے آنا شروع ہو جائیں گے۔اگر میاں بیوی میں محبت نہ ہو تو یہ رکھنے سے محبت پیدا ہو جائے گی۔اس کو رکھنے والے میں جنس مخالف کیلئے بے پناہ کشش پیدا ہو جائیگی۔

**احتیاط:** ۔اس مخصوص جوڑی کو ہمیشہ ساتھ رکھا جاتا ہے اور ان کو کبھی بھی کسی دوسری قسم میں گیدڑ سنگھی کے ساتھ نہ رکھا جائے ورنہ ان کا اثر ختم ہو جائے گا۔ان کو سیندور، الائچی اور لونگ کے ساتھ چاندی، اسٹیل کے باکس میں رکھا جائے۔اس کو کبھی بھی پلاسٹک، شیشے یا لکڑی کے باکس میں نہ رکھیں۔اس کو بھی بیڈروم میں چھپا کر رکھنا چاہئے اور کسی کو اس کے متعلق بتانا یا دکھانا نہیں چاہئے۔

**نمبر 5:۔ ابیض گیدڑ سنگھی:** ۔اس سنگھی کے بال بہت تیزی سے بڑھتے ہیں۔اس کے بالوں کا رنگ سفید ہوتا ہے اور یہ کچھ ہی عرصے میں سفید بالوں سے ڈھک جاتی ہے۔

**فوائد:** ۔اس کا تعلق مذہب اور روحانیات سے ہے۔جس کے پاس یہ ہوگی اس کی روحانی قوت میں اضافہ ہوگا اور طبیعت مذہب و عبادت کی جانب مائل ہوگی۔شیطانی خیالات سے چھٹکارہ اور خیالات میں پاکیزگی پیدا ہوگی۔اس کے رکھنے سے گھر کی نحوست ختم ہوتی ہے اور گھر میں موجود جوان لڑکے اور لڑکیاں بیہودہ کاموں سے بیزار ہو کر مذہب و عبادت کی جانب مائل ہو جاتے ہیں۔

**احتیاط:** ۔اس کے متعلق بھی کسی کو بتانا یا دکھانا نہیں چاہئے۔اس کو عبادت کرنے کی جگہ پر رکھنا چاہئے۔اس کو ہمیشہ صرف چاندی کے باکس میں رکھا جائے۔اس ڈبے میں الائچی، لونگ، گلاب اور موتیا کے پھولوں کی پتیاں ڈالنی چاہئیں۔اس کو ناپاکی کی حالت میں نہیں چھونا چاہئے اور اس کو رکھنے کی جگہ بھی پاک صاف ہونی چاہئے۔

**نمبر 6:۔ سہام گیدڑ سنگھی:** ۔اس سنگھی کے بال کالے ہوتے ہیں۔جتنے زیادہ اس میں کالے بال ہونگے اتنے ہی اس کے اثرات قوی ہونگے۔

**فوائد:** ۔اس کا تعلق سفلی اعمال سے ہے۔جس کے پاس یہ ہوگی وہ سیارہ زحل کے بد اثرات اور ساڑھ ستی کی نحوست سے محفوظ رہے گا۔سفلی اعمال کرنے والے کیلئے یہ بے حد منافع بخش ہے۔

**احتیاط:** ۔اس کو لکڑی کے باکس میں سیندور، کالی مرچ، لونگ اور بڑی الائچی کے ساتھ رکھنا چاہئے۔اس کے باکس کو کالے کپڑے میں لپیٹ کر اندھیری جگہ رکھنا چاہئے۔دھوپ اس کو قطعی نہیں لگنی چاہئے۔

**نمبر 7:۔ حبش گیدڑ سنگھی:** ۔اس سنگھی کے بال بھی سام سنگھی کی طرح بہت تیزی سے بڑھتے ہیں۔اس کا سینگ بھی بڑا اور نوکیلا ہوتا ہے۔

**فوائد:** ۔جس گھر میں اکثر لوگ بیمار رہتے ہوں وہاں اس کو رکھنا چاہئے۔یا کسی کو کوئی ایسا مرض ہو کہ جو ڈاکٹروں کی سمجھ میں نہ آتا ہو اور باوجود علاج کے فائدہ نہ ہوتا ہو تو وہ شخص اس کو اپنے بیڈروم میں رکھے گا تو شفا پائے گا۔جس گھر میں یہ ہوگی وہاں کوئی بیمار نہ ہوگا۔

**احتیاط:** ۔اس سنگھی کو لکڑی کے باکس میں سیندور، لونگ اور الائچی کے ساتھ رکھنا چاہئے۔اس کے علاوہ کچھ گندم اور چاول کے دانے بھی ڈال دینے چاہئیں۔اگر کوئی مریض سخت بیمار ہو تو اس کی سیدھے ہاتھ کی چھوٹی انگلی کے ناخن کاٹ کر اس ڈبے میں ڈالنے چاہئیں۔گھر کے افراد کے علاوہ اس کے بارے میں کسی کو بھی نہیں بتانا چاہئے۔

**نمبر 8:۔ ماتا گیدڑ سنگھی:** ۔اس گیدڑ سنگھی کے بال تیزی سے بڑھتے ہیں اور پرانے بال جھڑتے ہیں یہ جھڑنے والے بال آپس میں مل کر ایک گیند کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔یہ گیندیں اس سنگھی کے بچے کہلاتے ہیں اس لئے اسکو ماتا گیدڑ سنگھی کہتے ہیں۔

**فوائد:** ۔اس کا تعلق اولاد سے ہے۔جن جوڑوں کے بچے نہ ہوتے ہوں یا بچے ہو کر مر جاتے ہوں یا جن کے بچے بیمار رہتے ہوں انہیں یہ سنگھی رکھنی چاہئے۔یعنی ہر وہ مسئلہ جو اولاد اور بچوں سے متعلق ہو وہ یہ سنگھی رکھنے سے حل ہو جاتا ہے۔

**احتیاط:** ۔اس سنگھی کو کبھی بھی اس کے بچوں سے جدا نہ کیا جائے۔اس کو کسی بھی بکس میں رکھ سکتے ہیں۔سیندور کے ساتھ لونگ اور الائچی رکھی جائے۔

**نمبر 9:۔ موہنی گیدڑ سنگھی:** ۔اس چھوٹے سائز کی سنگھی کو موہنی یا من موہنی گیدڑ سنگھی بھی کہا جاتا ہے۔اس گیدڑ سنگھی میں پھول کی طرح صرف تین یا چار بال اگ کر لمبے ہو جاتے ہیں۔جس سے یہ دیکھنے میں کافی خوبصورت معلوم ہوتی ہے۔

**فوائد:** ۔اس کا تعلق حسن اور دلکشی سے ہے۔جس کے پاس یہ ہوگی لوگ اس کی طرف کشش محسوس کریں گے اور وہ شخص ہر دلعزیز ہوگا۔جس مرد

یا عورت کے پاس یہ ہوگی اس پر صنف مخالف عاشق ہوگی۔

**احتیاط:** ۔اس کو صرف چاندی کے بکس میں سیندور، الائچی اور لونگ کے ساتھ رکھا جائے۔ کسی کو بھی اس کے متعلق نہ بتایا جائے۔

**نمبر 10:۔ نوکیلی گیدڑ سنگھی:** ۔اس چھوٹے سائز کی گیدڑ سنگھی کا سینگ ناک کی شکل کا ہوتا ہے اس لئے اسکو نوکیلی گیدڑ سنگھی کہا جاتا ہے۔

**فوائد:** ۔یہ سنگھی ہر طرح کے جادو و بد اثرات سے محفوظ رکھتی ہے۔ بد اثرات و بندش اثر نہیں کرتے۔

**احتیاط:** ۔اس کو کسی بھی بکس میں سیندور، لونگ اور الائچی کے ساتھ رکھا جاتا ہے۔ اس کے متعلق بھی کسی کو بتانا نہیں چاہئے۔

## اصلی یا نقلی گیدڑ سنگھی کی پہچان:

۔آجکل کے دور میں کہ جب دودھ اور شہد تک ملاوٹ سے پاک نہیں۔ پرندے اور جانوروں تک کا میک اپ کر کے ان کو اصلی برِیڈ کے طور پر بیچ کر لوگوں کو ٹھگا جاتا ہے۔ سانپ کے منکے کے نام پر پلاسٹک یا پتھر کا ٹکڑا دے کر سادہ لوح لوگوں سے نوٹ بٹورے جاتے ہیں تو ایسے حالات میں اصلی گیدڑ سنگھی ملنا انتہائی مشکل کام ہے۔ اکثر لوگوں کو جعلی فقیر یا جوگی نقلی گیدڑ سنگھی فروخت کر دیتے ہیں۔ آن لائن بھی بہت سے لوگ اصلی کے نام پر نقلی گیدڑ سنگھی فروخت کرتے ہیں۔ یہ وہ لوگ ہیں کہ جنہیں خود بھی گیدڑ سنگھی سے متعلق کوئی معلومات نہیں ہوتیں۔ مختلف جگہوں پر گیدڑ سنگھی پانچ سو سے پچاس ہزار تک میں فروخت کی جا رہی ہے لیکن سب جعلی۔ اکثر لوگ گیدڑ سنگھی خرید لیتے ہیں لیکن کوئی اثرات ظاہر نہیں ہوتے وجہ یہی ہے کہ ان کے پاس نقلی سنگھی ہوتی ہے۔ آپکو کوئی اصلی گیدڑ سنگھی کی پہچان کا طریقہ نہیں بتائیگا لیکن آج آپ کو اصلی گیدڑ سنگھی کی پہچان کا طریقہ بتاتا ہوں۔ اصلی گیدڑ سنگھی کی سب سے بڑی پہچان تو یہ ہے کہ اس کے بال بڑھتے ہیں۔ گیدڑ سنگھی خواہ کسی بھی قسم کی ہو اگر اصلی ہے تو لازمی اس کے بال بڑھیں گے اور ان میں زندہ جانور کے بالوں جیسی چمک و جان ہوگی۔

**گیدڑ سنگھی کی پہچان کا طریقہ:** ۔ایک صاف شفاف شیشے کا جار لیجئے اور اس کو آدھا سیندور سے بھر دیجئے۔ اب اس میں گیدڑ سنگھی ڈال کر احتیاط سے ہلکا ہلکا دبا کر سیندور میں مکمل دفن کر دیجئے۔ اب اس جار کے منہ پر ایک کارک مضبوطی سے لگا دیجئے تا کہ اندر ذرا بھی ہوا نہ جا سکے۔ اب اس جار کو کسی انتہائی محفوظ اندھیری جگہ پر اس طرح رکھئے کہ ذرہ برابر بھی ہل جل نہ سکے۔ اب ہر ہفتے اس کا معائنہ کرتے رہیں۔ کچھ ہی عرصہ گزرنے کے بعد آپ دیکھیں گے کہ جار کے اندر سیندور کی سطح پر گیدڑ سنگھی کے بال گھاس کی طرح اگے ہوئے نظر آئیں گے۔ اگر ایسا ہے تو وہ بالکل اصلی گیدڑ سنگھی ہے۔ ضروری نہیں کہ بال گچھوں کی صورت میں اگے ہوں بلکہ اگر چند بال یا ایک بھی بال سیندور سے باہر نکلا ہو تو سمجھ جائیں کہ یہ اصلی اور زندہ گیدڑ سنگھی ہے اگر کافی عرصہ گزرنے کے بعد بھی ایک بھی بال نہ اگے تو یہ مردہ یا نقلی گیدڑ سنگھی ہے جس کا کوئی فائدہ نہیں۔ اس آسان ٹیسٹ سے آپ اصلی سنگھی کی پہچان کر سکتے ہیں۔

**مردہ گیدڑ سنگھی:** ۔بعض گیدڑ سنگھیاں اصلی ہوتی ہیں لیکن وہ مر جاتی ہیں۔ جو گیدڑ سنگھی مر جاتی ہے اس کے بال جھڑنے لگتے ہیں اور اس کے بکس میں شدید گندی بدبو پیدا ہو جاتی ہے۔ گیدڑ سنگھی کے مرنے کی کئی وجوہات ہوتی ہیں۔ مثلاً "اس کو کسی دوسری بے جوڑ سنگھی کے ساتھ رکھنا، یا اگر باکس صحیح نہ ہو۔ یا اگر سیندور کم ہو، یا کوئی اور اس کو دیکھ لے یا کسی کو اس کے متعلق بتا دیا جائے۔ مری ہوئی گیدڑ سنگھی کو فوراً" گھر سے نکال کر کسی دریا۔ نہر یا بہتے پانی میں ڈال دینا چاہئے۔ مردہ گیدڑ سنگھی گھر میں ہونے سے شدید قسم کی نحوست اور بد اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ اس لئے اگر آپ کے پاس گیدڑ سنگھی ہے تو سب سے پہلے تو یہ چیک کیجئے کہ وہ اصلی ہے یا نقلی۔ اگر اصلی ہے تو پھر یہ دیکھئے کہ وہ کون سی قسم کی گیدڑ سنگھی ہے اور شناخت کے بعد اس کو موزوں بکس اور موزوں جڑی بوٹیوں کے ساتھ رکھئے۔ کبھی بھول کر بھی کسی سے اس کا ذکر تک نہ کیجئے اور ہر مہینہ پندرہ دن بعد بکس کی بو وغیرہ چیک کرتے رہیں۔

(**نوٹ**) میرے اس مضمون کا مقصد توہمات یا ضعیف الاعتقادی کا فروغ ہرگز نہیں۔ صرف اس پراسرار طلسم کے بارے میں جستجو نے مجھے اس بارے میں تحقیق پر مجبور کیا جیسا کہ اکثر میرے مضامین ہوتے ہیں۔ میں نے گیدڑ سنگھی سے متعلق وہ تمام اصلی معلومات فراہم کی ہیں جو کہ اصلی ماہر روحانیات اور پرانے پشت در پشت خاندانی جوگی بتاتے ہیں۔

جتنا کچھ اس مضمون میں ہے اس سے زیادہ علم مجھے بھی نہیں۔ اکثر دوستوں کی محفل میں گیدڑ سنگھی کے بارے میں بہت سی عجیب باتیں سننے کو ملتی ہیں یا آج کل سوشل میڈیا خصوصاً فیس بک پر درجنوں کے حساب سے گیدڑ سنگھیاں آن لائن فروخت ہو رہی ہیں۔ میرا فرض تھا کہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ذریعے گیدڑ سنگھی سے متعلق تمام معلومات آپ تک پہنچاؤں کیونکہ روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کثیر تعداد میں شائع ہونے والا روحانی ماہنامہ ہے۔

واللہ اعلم بالصواب

# آسان وظائف

تحریر
صوفی ظفر محمد کھوکھر
جھنگ صدر

السلام علیکم کے بعد کچھ لوگوں نے خط کے ذریعے کہا کہ آج کل دوائی میں اثر نہیں رہا، لاکھوں خرچ کرتے ہیں لیکن مریض صحت یاب نہیں ہوتا، روحانی علاج کیلئے جاتے ہیں تو جادو اور اثر جنات بتاتے ہیں، کچھ لوگ اتنے مجبور ہوتے ہیں جو خرچ نہیں ادا کرسکتے، کچھ شرماتے ہیں، اس لئے کچھ تحریر کرکے ثواب دارین حاصل کروں اس لئے اپنے علم کے مطابق اس ماہ نئے تجرباتی اعمال پیش کررہا ہوں۔

دوائی میں اثر پیدا کرنے کیلئے آسان مجرب تعویذ

| بحق جبرائیل | بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | بحق عزرائیل |
|---|---|---|---|---|
| | ا ل ل ہ ا ل م ع ط ی | | | |
| | لا | اللہ | لا | |
| | اللہ | مقصد تحریر کریں | اللہ | |
| | لا | اللہ | لا | |
| | ا ل ل ہ ا ل ق ا د ر | | | |
| بحق اسرافیل | الحیی القیوم | | | بحق میکائیل |

ترکیب استعمال: بروز بدھ سورج نکلنے پر سوا کلو گوشت جس مریض کیلئے لکھنا ہو یعنی جس پر دوائی اثر نہ کررہی ہو یہ اللہ کے واسطے مخلوق کو دیتا ہوں کسی اُونچی جگہ پر رکھ آئے، واپس آنے کے بعد یہ تعویذ تین دن عدد لکھے، ایک مریض کو اسی وقت گھول کر پلائے، دوسرا بڑی بوتل میں پانی اُبال کر نیم گرم کرکے بوتل میں بھرے اور تعویذ ڈالے یہ نماز عصر تک پلائے اس کے بعد دوبارہ نیم گرم کرکے تیسرا تعویذ ڈالے صبح ہونے تک کم از کم نو بار پلائے، دوائی بھی اس تعویذ سے دے، ان شاء اللہ چوبیس گھنٹے میں دوائی کا اثر دیکھے گا، اس طرح دو دن چھوڑ کر تیسرے دن پھر گوشت اللہ کے نام پر ڈال کر لکھے، مکمل اثر ہونا شروع ہوجائے گا، اگر مریض پرانا ہے تو یہ طریقہ سات بار کرے، فائدہ ہونے کے لئے ایصال ثواب کے پانچ کلو زردہ نیاز اور تعویذ کے موکلات کو کرکے دریا یا نہر میں ڈالے، رجعت سے محفوظ رہیں گے۔ جن ایام میں یہ نقش استعمال کریں با کثرت اسم الٰہی **یا اللہ یا معطی القادر** کا ورد رکھیں۔ یا ہر نماز کے بعد 500 بار پڑھکر دم کردیا کریں۔

دوائی میں اثر اور مریض دور جنات جادو کیلئے

**عبارت وظیفہ**:۔ عَلِیْقًا مَلِیْقًا طَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِھِمْ مَلِیْقًا بِحَقِ یَا بَدُوْحُ

**حکم عبارت**:۔ ہر قسم کا مرض جادو سایہ جو راس فلاں بنت فلاں کو تکلیف دے رہا ہے دفع ہو بحکم خدا اور رسول خدا اور آل رسول خدا بَحَقِ سُلَیْمَانَ بِنْ دَاؤُدَ عَلَیْہِ السَّلَام۔

**ترکیب وظیفہ**:۔ اس عمل کو لکھ کر بیری کی لکڑی میں سوراخ کرکے یہ کاغذ ڈالیں اُوپر سے کسی چیز سے بند کردیں تاکہ پانی نہ جائے، پکی اینٹ کے ساتھ مضبوط باندھ کر دریا میں ڈال کر دعا کریں اے علیہ السلام دعا کریں یہ مرض دور ہو کچھ شیرینی سوا کلو برفی یا لڈو یا جلیبی یہ بعد میں دعا کرنے کے بعد ڈالیں سیدھے گھر آکر وضو کرکے ایک تعویذ اور لکھیں، مشک زعفران گلاب عرق سے اس کو مریض کے سرہانے رکھ دیں جب سرہانہ تبدیل کریں یہ تعویذ اس میں رکھ دیں اس کے بعد سوا کلو چاول کی کھیر پکا کر نیاز دے کر بچوں میں تقسیم کریں جو تعویذ نہیں پینا چاہتے یا پانی نقصان کرتا ہے ان کے یہ عمل تاکہ وہ بھی کلام برکت سے محروم نہ کریں۔

دوائی میں اثر کرنے کیلئے دھونی والا طلسم

**علیقاً ملیقاً تلیقاً خلیقاً جلیقاً**

ان طلسماتی الفاظ کی فلیتے بنائیں یا پھر ان طلسماتی الفاظ کو مخمس آتشی چال میں تحریر کریں دونوں میں سے جو آسانی سے تیار کرسکتیں اُس طریقہ سے پہلے تیار کریں پھر ذیل کی ترکیب کے مطابق استعمال کریں۔

**ترکیب**:۔ مریض کے اُوپر ایک مرغا سات بار اُتار کر یا پھیر کر چاروں طرف ذبح کرکے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے، کھال سمیت کسی شاپر میں ڈال کر ویران چوراستے میں ڈال آئے پھر گھر آکر غسل کرے کپڑے تبدیل کرے اور اُوپر والا تعویذ گیارہ عدد لکھے، روزانہ ایک عدد شام مریض کے تمام جسم پر پھیر کر آگ لگا کر مریض کے ناک کے قریب دھواں دے، ناک میں جانا دھواں لازمی ہے، دھونی لینے کے بعد مریض پانچ منٹ وہیں

بیشمار ہے، گھبرانہ ہو، اس کے بعد ہر کام کر سکتا ہے، یہی طریقہ شام کو کرے ان شاء اللہ دوائی کا اثر ہوگا اور مرض میں افاقہ ہوگا، شفا ہونے پر اللہ کے نام پر بچوں میں شیرینی تقسیم کرے یا دیگ پکا کر تقسیم محلہ میں کرے۔

بچہ کا رونا اور چپ نہ ہونے کا وظیفہ چاہئے جادو یا بھوت کا اثر ہو

## چال نقش

| ۱۶ | ۱۱ | ۲ |
|---|---|---|
| ۵ | ۲ | ۱۵ |
| ۳ | ۸ | ۹ |

۷۸۶

| یارب میکائل | یاقیوم | یارب جبرائیل |
|---|---|---|
| یاقیوم | یاقیوم | یاقیوم |
| یارب اسرافیل | یاقیوم | یارب عزائیل |

ترکیب عمل: جو بچہ روتا روتا چپ نہ کرتا ہو دوائی اثر نہ کرتی ہو، دم کرنے سے زیادہ روتا ہو اس مرض کے لئے یہ تعویذ ہے، پہلے سوا کلو گوشت بچے کے اُتارے ہوئے کپڑے پر آدھا دن رکھیں، پھر اُٹھا کر ویران جگہ یا قبرستان جا کر درختوں کی جڑوں میں تھوڑا تھوڑا ڈال دیں اور سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص سات بار درود شریف ابراہیمی سات بار پڑھ کر تمام مسلمانوں اور جس قبرستان میں اس وقت ہیں خصوصی ثواب پہنچائیں اور اہل قبور کو سلام کر کے واپس گھر آ کر نہائیں، کپڑے تبدیل کریں، دس عدد یہ تعویذ لکھیں ایک بچہ کے جسم پر، پھیریں اور اس کو نہر چلتے صاف پانی یا جس کھیت میں پانی لگا ہے ڈال دیں، یہ طریقہ صبح اور مغرب کے بعد کرنا ہے، پانچ دن میں خود دیکھیں گے فائدہ، چوتھے دن دوبارہ گوشت درختوں کی جڑوں میں ڈال آئیں۔ رجعت سے محفوظ رہیں گے اور اللہ کی خوشنودی حاصل ہوگی، تعویذ ختم ہونے کے بعد پانچ کلو کھیر چاول پکا کر بزرگان اور تعویذ موکلات کی پکا کر تقسیم کریں ضرورت ہو تو دوبارہ بھی عمل کر سکتے ہیں۔

لاعلاج مریض اور دوائی میں اثر کرانے والی مجرب دھونی جادو دُور

**قققق طططط مممم عععع ججججج**

یہ تعویذ سادہ آگ لگا کر دھونی لے سکتے ہیں، اگر مرض سخت ہے تو کوئلے جلا کر اُوپر آٹا ڈال کر یہ تعویذ رکھ کر دھونی لینا زیادہ بہتر ہے۔

ترکیب: ایک مرغا کالا لے کر ذبح کریں اور پانچ حصے کر کے ایک حصہ کتے کو ڈالے، مریض سے ہاتھ لگوا کر دوسرا حصہ چیل، کوے کو ڈالے، تیسرا حصہ دریا یا نہر میں ڈالے، چوتھا حصہ قبرستان کے ویران درخت کے پاس رکھے، پانچواں حصہ کسی فقیر یا غریب محلہ دار عورت کو پکانے کیلئے دے، پھر ظہر کی نماز کے بعد یہ تعویذ بیس عدد لکھے، زعفران اور عرق گلاب سے یہ ضروری ہے ورنہ اثر نہیں ہوگا۔ یہ لکھ کر سوا کلو مٹھائی لے کر محلہ میں تقسیم کرے یا مسجد میں جا کر طالب علموں میں تقسیم کرے، پھر ایک تعویذ مریض غسل خانہ میں جا کر سات بار تمام جسم پر پھیرے، پھر گرم پانی یا تازہ پانی سے نہائے کپڑے تبدیل کرنے کے بعد غسل خانہ میں بائیں ہاتھ سے تعویذ پر سات جوتے لگائے اور تعویذ کو آگ لگا دیں، راکھ وہیں رہنے دیں یا برتن میں ڈال کر ویران جگہ یا چلتے پانی میں ڈال دیں، رات کو مغرب کے بعد دوبارہ یہی عمل کریں، یہ طریقہ دس دن لگا تار کریں، جادو کا اثر واپس چلا جائے گا اور مریض صحت یاب ہوتا جائے گا، ٹھیک ہونے پر اللہ کے نام پر ایک دیگ لازمی پکائے ورنہ مرض دوبارہ لوٹ آئے گا، اس کا علاج پھر مشکل سے ہوگا، کوئی چلہ نہیں ضرورت نہیں لیکن جس طرح لکھا ہے اس پر عمل لکھنے والا پانچ وقت کا نمازی ہو جھوٹ نہ بولتا ہو۔ روزی حلال استعمال کرتا ہو اگر اس طرح کا نہ ہوگا تو شیطان اس کو بیمار کر دے گا اور چارپائی پر ڈال دے گا۔

مریض سر سایہ جن یا دیو حاضر کرنے کا تعویذ




ترکیب عمل: مریض کو یہ تعویذ دیکھنے کو دیں، درمیان والی جگہ عطر لگا کر دیں، مریض کو ایک آدمی یا عورت کے پیچھے سے پکڑے رکھے تاکہ بے ہوش ہو کر نیچے نہ کرے، کوئی کلام پڑھنے کی ضرورت نہیں ہے جو چیز حاضر ہو اس سے پوچھ لیں کیونکہ تنگ کرتا ہے وہ بتا دے گا پھر جانے کی اجازت دے دیں، اگر حیل حجت کرے تنگ کرنے لگ جائے تو کوئی دھونی دے دیں، بھاگ جائے گا لیکن پہلے آدھا کلو گوشت ویران جگہ پر ڈالے تاکہ رجعت نہ ہو، جو ان چیزوں کے قائل نہیں ہیں ان کے لئے لکھا ہے کہ خود دیکھ لیں یہ چیزیں ہیں یا نہیں۔ حاضری کے بعد مٹھائی پر اس تعویذ کے موکلات اور کلمہ شریف دے کر تقسیم کریں، مریض کو نہ دیں کوئی چلہ کی ضرورت نہیں، اس تعویذ کیلئے عامل حضرات پہلے ادارہ سے اجازت لازمی لیں۔

# اسمائے الحسنیٰ سے زندگی بدلیں

تحریر:۔ گل محمد، ککے زئی (پشاور)

میرے دوستوں نے گزشتہ ماہ نومبر میں میری جانب سے شائع ہونے والے مضمون کی تعریف کی جس کا عنوان اسمائے الحسنیٰ سے زندگی بدلیں تھا مزید اس بات کی طرف میری رغبت بڑھائی گئی اور اُن دوستوں نے اپنی روحانی خواہشات کا اظہار کیا کہ میں آئندہ ماہ مزید اسمائے الحسنیٰ پر کچھ ضرور تحریر کروں اپنے دوستوں کی ہر خواہش کا احترام کرتا ہوں آپ کا حکم سر آنکھوں پر دسمبر 2018ء کیلئے اسمائے الحسنیٰ کے ایک مضمون کے ساتھ حاضر خدمت ہوں اور اپنی دوستوں کی خواہش قلم کے مطابق پوری کرتا ہوں۔

**اسم روف:** ۔رؤف کے معنی مہربان کے ہیں رحمت اور رافت دونوں مترادف ہیں اور قول کے مطابق رافت خاص ہے رحمت عام ہے رافت کے فرد کامل کو رحمت کہتے ہیں اس اسم کا ورد سخت دل کو نرم کرنے کیلئے مفید ہے **یَا رَحِیمُ یَا رَئُوفُ یَا مَنَّانُ** کا ورد مظلوم کیلئے بہتر ہے یارؤف کو کثرت سے پڑھنے والا ہر خوف سے محفوظ رہے گا اور اس اسم کی مداومت کرنے والا مخلوق کے لئے مہربان محبوب خلائق ہوگا، عدد کبیر اس کے ۲۸۷ ہیں اور عدد اوسط ۴۰ ہیں۔ وہ افراد جو کہ اسم روف کا نقش بنانا چاہتے ہوں آبی چال سے مربع نقش پُر کریں درج بالا عبارت اسم روف نقش کے چاروں جانب تحریر کریں۔ متذکرہ تعداد کے مطابق ہر نماز کے بعد ورد میں رکھیں ان شاء اللہ ہر مقصد پورا ہوگا۔ ہر حاجت بر آئیگی۔

**اسم سلام:** ۔اسم سلام کے دو معنی ہیں پہلا معنی بے عیب اور عوارض سے جو مخلوق کو لاحق ہوتے ہیں ان سے پاک اور سلامت دوسرا معنی سلامتی دینے والا، اسم سلام کو ۱۱۱ بار پڑھ کر مریض کو دم کیا جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو سلامتی اور شفا عطا کرتے ہیں، اگر اس اسم کے ذکر پر مداومت کی جائے تو ہر خوف سے ذاکر مامون رہتا ہے، عدد کبیر اس کے ۱۳۱ عدد اوسط ۱۱۴ اور عدد صغیر ۵ ہیں۔ انسان اخلاق رذیلہ سے بچے تاکہ اللہ تعالیٰ اس کا قصور معاف کرے اور اپنے مقرب بندوں میں اللہ اسے شامل کرلے۔

**اسم مومن:** ۔مومن کے تین معنی ہیں پہلا معنی تصدیق کرنیوالا اور سچا، دوسرا معنی پناہ دینے والا، مخلوق کو ظلم سے اور اُنھیں بے خوف کرنے والا عذاب سے۔ تیسرا معنی محقق یعنی ظاہر کرنے والا اپنی ذات اور وحدانیت کو ساتھ دلائل کے وحدانیت کے اور احسان دینے والا شر جن وانس سے، اگر کوئی شخص اسم مومن کا ہمیشہ ورد رکھے تو اللہ تعالیٰ اسے شیطان کے شر سے مامون رکھے، اسم مومن کے ذاکر کا ظاہر و باطن اللہ تعالیٰ کی امان میں ہوتا ہے، عدد کبیر اس کے ایک سو چھتیس ہیں اور عدد اوسط انیس ہیں اور عدد صغیر ایک ہے۔ لازم ہے کہ اپنے دل کو بُرے عقیدوں سے بچائے اور برے امراض سے پاک کرنے کی کوشش کرے

**اسم عزیز:** ۔عزیز کے معنی غالب کے ہیں اس پر یہ منقول ہے **مَنْ عَزِیزًا** یعنی جو جنگ میں غالب ہوگا۔ لباس اسی کا اور حکام پر عزیز کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ غلبہ کی وجہ سے اسی مطابق برادران یوسفؑ کا قول ہے۔ **اَیُّھَا الْعَزِیْزُ** اگر کوئی شخص علم کیمیاء کے راز جاننا چاہے تو اسے چاہیے کہ بوقت صبح صادق اس اسم کا ننانوے بار پڑھنا نہایت موثر ہے اگر کوئی شخص روزانہ چالیس بار پڑھے تو دولت ملے گی اگر کوئی شخص عزت اور غنیٰ حاصل کرنا چاہے تو اسے یہ اسم اکتالیس بار پڑھے بعد نماز فجر کے پڑھا کرے۔ یہ اسم فوائد کثیرہ کا مالک ہے۔ اس کا عدد ۹۴ ہیں اور عدد اوسط تیرہ ہیں اور عدد صغیر چار ہیں۔ انسان علم عمل میں بے مثل بنے اور مخلوق سے سوال نہ کرے اپنے خالق پر بھروسہ کرے اور اسی کی اطاعت کرے۔

**اسم جبار:** ۔جبار کے دو معنی ہیں۔ اول نذرانہ کرنے والا فقیروں کے فقر کا غنیٰ اور تونگری کے ساتھ اور دستگیری کرنے والا شکستہ دلوں کی دفع ظلم کے ساتھ۔ دوسرا معنی قائم رکھنے والا مخلوق کا چاہیے راضی ہو یا ناراض۔ ہر ایک اس کی تقدیر کے موافق عطا کر کے قائم رکھتا ہے۔

اگر کوئی شخص ۲۱ بار یا جبار پڑھے تو ظالموں کے ظلم سے محفوظ رہے گا اور اگر کوئی شخص **یا جبار** کی مداومت کرے، مخلوق کی غیبت اور بدگوئی سے محفوظ رہے اور دولت و سلطنت والا ہو، جو شخص انگوٹھی پر نقش اسم "**جبار**" کا کندہ کرا کر پہنے لوگوں میں بارعب و ہیبت ہو۔

لازم ہے کہ کمال و فضائل سے اپنے نفس کو مزین کرے کیونکہ وہی ہوتا ہے کو منظور اللہ ہوتا ہے اس لئے اللہ تعالیٰ کی رضا پر راضی رہے۔

**اسم متکبر:** ۔متکبر کے دو معنی ہیں پہلا معنی نہایت ہی بزرگ و برتر

، بزرگی تو صرف اسی ذاتِ اقدس کو جچتی ہے اس کا غیر بزرگی کا مستحق نہیں کیونکہ اس بزرگی کی صفت کے ساتھ متصف وہ ہوگا جو کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ بلکہ کائنات اس کی محتاج ہوگی اور یہ معنی سوائے اللہ کی ذات کے اور کسی میں نہیں پایا جاتا۔ اللہ کے علاوہ جو بھی اپنے آپ کو اس صفت کا مستحق جانے وہ مشرک ہے کیونکہ اس نے اپنے آپ کو اس صفت کا مستحق جانا اور حدیث شریف میں **لا یدخل الجنته من کان فی قلبه مثقال ذرة من خردل من الکبیر الله** کی ذات کیلئے یہ بہترین صفت ہے اور مخلوق کیلئے بدترین صفت ہے لیکن متکبرین کے سامنے تکبر کرنا اچھی بات ہے جیسا کہ مقولہ ہے کہ **التکبر مع المتکبر عبادت** دوسرا معنی خود کو بزرگ و برتر جاننا اور دوسروں کو حقیر جاننا۔ عظمت اور بزرگی اپنے لئے مخصوص سمجھنا یہ صورت کبریائی کی طرف منسوب ہے جو کہ لوازمات ذاتِ الٰہی ہے۔ اس اسم کا ورد رفعت شان و شوکت کیلئے مفید اور مجرب ہے اگر کوئی آدمی یا متکبر کو دس بار پڑھ کر اپنی بیوی کے پاس جائے تو اللہ تعالیٰ اس کو نیک صالح فرزند عطا کرے گا اور ہر کام کی ابتداء میں اس کا ورد کرنے والا اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا، عدد کبیر اس کے ۶۶۲ عدد اوسط ۱۴ اور عدد صغیر ۵ ہیں۔ لازم ہے کہ پرہیز کرے تکبر سے اور برے کام سے اور اخلاق رذیلہ سے اور عاجزی اختیار کرے۔

**اسم سیّد :** ۔اسم سیّد کے دو معنی ہیں پہلا معنی بادشاہ اور بزرگ۔ رسول ﷺ نے حضرت علیؓ کو سیّد العرب فرمایا۔ دوسرا معنی اجسام کا مالک ہے ایک جسم میں وہ متصرف ہو مثلاً تکلیف وہ چیز کو مخلوق سے دور کرنا اور مخلوق کی مدد کرنا۔ دنیا اور آخرت کی بھلائی کیلئے اس کا ورد کرنا مفید ہے۔ عدد کبیر اس کے ۷۴ عدد اوسط ۱۱۱ اور عدد صغیر ۲ ہیں۔

**اسم سبّوح :** ۔سبوح کا معنی پاکیزہ الصفات سے جو شان ربوبیت کے خلاف ہیں اور شریکوں سے پاک ہیں۔ سبوح فصول کے وزن پر ہے۔ عربی اوزان میں کوئی اسم پر قاف کے پیش اور عین کی تشدید کے ساتھ نہیں ہے۔ سوائے اسم سبوح اور قدوس کے اور معنی میں بھی دونوں مماثل ہیں عیوب اور گناہوں سے بچنے کیلئے ان دونوں اسماء کا ذکر نہایت مفید ہے اگر کوئی آدمی سبوح کو روٹی پر لکھ کر کھائے۔ فرشتوں کی صفات پیدا ہوں گی۔ باقی فوائد اسم قدوس کے بیان میں تحریر کریں گے۔ عدد کبیر اس کے ۷۲ عدد اوسط ۱۳ عدد صغیر ۴ ہیں۔

ایسا شخص جو کہ پریشانی اور مشکلات میں مبتلا ہو یا سبوح یا قدوس روزانہ بعد نماز فجر اور عشاء 1100 بار ورد کرے اپنی جھولی پھیلا کر چہرہ آسمان کی طرف کر کے جائے نماز پر کھڑے ہو کر حاجت رب کائنات کے سامنے پیش کرے ان شاء اللہ چند روز اس وظیفہ کی برکت سے اُسکی مشکل آسان ہو جائیگی ہر طرح کی مصیبت اور پریشانی کا خاتمہ ہوگا۔

**اسم شھد :** ۔شھد کے دو معنی ہیں۔ پہلا معنی شاہد یعنی تمام اشیاء کے ظاہر و باطن پر مطلع دوسرا معنی شھد علیم اور عالم کے ہیں شھد اللہ کا معنی علم اللہ کا ہے۔ گم شدہ اور غیب کی واپسی کیلئے کاغذ کے چاروں کونوں پر شھدالحق لکھے اور درمیان میں گمشدہ یا غیب کا نام لکھے اور آدھی رات کے وقت آسمان کے نیچے کھڑے ہو کر اسی کاغذ پر نظر کر کے دونوں اسموں کو ۷۰ بار پڑھے گم شدہ اور غیب تھوڑے عرصہ میں واپس آجاہیں گے اگر کسی کی والا دنا فرمان ہو اور غیر صالح ہو تو صبح کے وقت ان کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر آسمان کی طرف منہ کر کے ۲۱ بار یا شھید کہے تو اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت فرمائے گا۔ عدد کبیر اس کے ۳۱۹ عدد اوسط ۴۰ عدد صغیر ۴ ہیں۔ لازم ہے کہ اللہ تعالیٰ کو حاضر جان کر اس سے اپنی حاجت مانگے۔ غیر سے حاجت روائی کی امید نہ رکھے۔ ویسے بھی غیب سے حاجت طلب کرنا شرک کے زمرہ میں آتا ہے کوشش کی جائے کہ رب واحد سے ہی رجوع کریں کیونکہ وہی خالق و مالک کائنات ہے۔

**اسم صادق :** ۔صادق کے معنی سچا اور اچھائی پر پورا ثواب دینے والا، جھوٹ کی عادت ختم کرنے کیلئے اور وعدے کو پورا کرنے کیلئے اس اسم کا ورد نہایت مفید ہے۔ عدد کبیر اس کے ۱۹۵ اور عدد اوسط ۲۴، عدد صغیر ۶ ہیں۔

**اسم صانع :** ۔صانع بمعنی کاریگر یعنی بنانے والا ہر چیز کا ابن فہد عہد میں لکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی مصنوعات اس بات پر دال ہیں کہ اللہ تعالیٰ بے مثل بے مثل ہے۔ اس لئے کہ مصنوع چیز صانع سے مشابہت نہیں رکھتی۔ معلوم ہوا ہے کہ تمام کائنات اللہ تعالیٰ سے کوئی مشابہت نہیں رکھتی۔ کسی علم میں مہارت حاصل کرنے کیلئے اس اسم کا ورد نہایت موثر ہے۔ عدد کبیر اس کے ۲۱۱ اوسط ۲۰ عدد صغیر ۴ ہیں۔ جو لوگ نقش بنانا جانتے ہیں وہ اسم مبارک کا خاکی نقش تیار کریں مطلوبہ مقصد پورا ہوگا۔

**اسم عدل :** ۔عدل بمعنی عادل انصاف کرنے والا، جزا دینے والا ۔ظلم تعدی سے احتراز کرنے والا، ظلم تعدی سے حصول لطائف اور اسرور الٰہی کیلئے اس اسم کا ورد نہایت مفید ہے اگر کوئی آدمی یا عادل کو روٹی کے بیس ٹکڑوں پر جمعہ کی رات لکھ کر کھائے۔ تو اللہ تعالیٰ تمام مخلوق کو اس کا مطیع اور مسخر فرمائیں گے۔ عدد کبیر ۱۰۴ عدد اوسط ۱۴ اور عدد صغیر ۵ ہیں۔ لازم ہے کہ جب اللہ تعالیٰ ذات عادل ہے تو اس کے ہر فیصلہ کو قبول کرے اور اس پر توکل اور بھروسہ کرے۔

# حاضرات بند کرنا

تحریر:۔ سید طارق زیدی (کراچی)

عملیاتی دنیا میں بعض مواقع ایسے آجاتے ہیں جس سے کسی شخص کو حاضرات بند کرنا پڑتا ہے۔ بعض لوگوں پر جب حاضرات کی جاتی ہے تو کچھ ارواح اس طرح کی ہوتی ہیں جو کہ مسلط ہو جاتی ہیں اور ایسے لوگوں کو ہر وقت بزرگ نظر آتے رہتے ہیں۔ سر بھاری اور دماغ پر بوجھ رہتا ہے۔ ایسے لوگوں کو بزرگوں کی طرف ہر طرح کے فائدے ہوتے ہیں۔ کام بھی ہوتے ہیں لیکن سر اور دماغ پر بوجھ پڑنے کی وجہ سے انسان کوئی دوسرا کام نہیں کر سکتا۔ میں نے پہلے کسی مضمون میں یہ بات تفصیل سے لکھی ہے کہ جب روحانیات سامنے آتی ہے تو سر اور دماغ پر شدید بوجھ پڑتا ہے۔ جب تک روحانیات حاضر رہے گی۔ یعنی بات چیت ہوگی اس وقت تک پورے جسم کی یہی کیفیت رہتی ہے۔ جو کہ ناقابل برداشت ہوتی ہے یہی وجہ ہوتی ہے کہ تسخیر کے وظائف میں ہے یہ بات لکھی جا چکی ہے کہ ان کو ہر وقت ساتھ رکھنے کا وعدہ نہ کریں۔ دوران حاضرات ارواح کیوں مسلط ہو جاتی ہیں ان کی تفصیل لکھنا بھی بہت ضروری ہے تا کہ لوگ احتیاط کریں۔ اہم وجہ یہ ہے کہ جب لوگ بچوں پر حاضرات کرتے ہیں تو حاضرات کے اختتام پر اگر وہی عمل یا عزیمت جس سے حاضرات کی گئی ہو اگر پڑھ کر بچے پر دم کریں گے تو حاضرات کا اختتام نہ ہوگا اور پھر بعض بچوں کو بزرگ یا کئی ذی روحیں نظر آتی ہیں۔ سر اور دماغ پر بوجھ رہے گا۔ بعض بچے ایسے ہوتے ہیں جو کہ آسیبی مرض کا شکار ہوتے ہیں۔ جب ان پر حاضرات کی جاتی ہے تو بچوں پر ذی روحیں مسلط ہو جاتی ہیں۔ بعض مقامات پر فرقہ مخالف (جنات) کا قبضہ ہوتا ہے۔ جب ایسی جگہ پر حاضرات کی جاتی ہے تو یہی فرقہ مخالف معمول پر مسلط ہو جاتا ہے۔ اب آتے ہیں اصل موضوع کی طرف۔ بعض لوگ بزرگوں کو ناجائز تنگ کرتے ہیں۔ ایسے کام جو کہ غیر شرعی ہوتے ہیں۔ ان کو مجبور کیا جاتا ہے۔ مثلاً بانڈ کے نمبر معلوم کرنا یا فلاں عورت سے دوستی ہوگی یا کہ نہیں؟ ناجائز قسم کی تحقیقات یا کسی کے عیبوں سے پردہ ہٹانا۔ چوری قتل وغارت کے معاملات میں لوگوں کا نام بتانا۔ ایسی باتیں صاحب روحانیت کو زیب نہیں دیتیں۔ مجبوراً ایسے لوگوں کا عمل سلب کرنا پڑتا ہے۔ کیونکہ اس سے بہت سی خرابیاں معاشرے میں پیدا ہوتی ہیں جو فتنے فساد اور قتل وغارت کا باعث بنتی ہیں۔

میں ایک لڑکی پر حاضرات کیا کرتا تھا۔ ایک روز اس کی والدہ آئیں اور کہا کہ اس کی حاضرات بند کر دیں کیونکہ اس کو ہر وقت بزرگ نظر آتے رہتے ہیں۔ اس کے سر اور دماغ پر بوجھ رہتا ہے اور وہ پڑھ بھی نہیں سکتی۔ دوسرا اس کا والد ایسی باتوں کا قائل نہیں ہے نہ ہی وہ کسی بزرگ کو مانتا ہے۔ اس لئے آپ کی مہربانی ہوگی کہ آپ بچی سے حاضرات ختم کر دیں۔ میں نے پوچھا کہ آپ کو فائدہ ہو رہا ہے تو اس نے بتایا کہ بہت سارے فائدے اور کام بھی ہو رہے ہیں۔ جس دن سے بزرگ آئے ہیں ہمارے گھر میں پہلے خیر و برکت کی کمی تھی، لڑائی جھگڑے ہوتے تھے لیکن اب کسی طرح کی پریشانی نہیں ہے میں نے اپنی مجبوری بتا دی ہے بیٹی کے سر اور دماغ پر وزن ہے وہ پڑھ نہیں سکتی اس لئے میں مجبور ہوں۔ میں نے اس کی حاضرات بند کر دی۔

## وظیفہ سلب حاضرات

**وظیفہ نمبر 1:**۔ بروز جمعرات بعد از نماز مغرب دو رکعت نماز بہ نیت حاضرات بند کرنا پڑھیں۔ بانوے روپے کی شرینی لے کر اپنے پاس رکھیں۔ عمل پڑھنے کے بعد اللہ کے حضور دعا مانگیں کہ مجھ پر جو حاضرات ہوتی ہیں آئندہ میں ہمیشہ کیلئے اس کو ختم کرتا ہوں یا کرتی ہوں اور شرینی بچوں میں تقسیم میں کر دیں۔ یہ عمل وہی شخص کر سکتا ہے جس کی حاضرات بند کرنی ہو۔

**وظیفہ نمبر 2:**۔ بروز جمعرات مغرب سے پہلے مزار پر چلے جائیں اور اپنے ہمراہ 505 روپے کی شیرینی بچوں میں تقسیم کر دیں اور مزار سے تھوڑی سی مٹی اٹھالیں۔ گھر آ کر وہ مٹی اپنے چھت پر ڈال دیں۔ بس اس لمحے اس شخص کی حاضرات بند ہو جائے گی۔ خواہ عامل کتنی ہی روحانی قوتوں کا مالک کیوں نہ ہو۔ جس شخص کی حاضرات آپ بند کریں گے اس پر تا زندگی دوبارہ حاضرات نہ ہو سکے گی۔ جس شخص کی حاضرات بند کرنی ہو اس کا نام ہمراہ والدلیں۔ اگر نام معلوم نہ ہو تو صرف اس شخص کا تصور کر لیں۔ (یہ عمل ایک جن کا بتایا ہوا ہے)۔

اجازت:۔ ان وظائف کی اجازت کیلئے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے آخر میں دیا ہوا کوپن پُر کر کے مکتبہ روحانیات کے پتہ پر ارسال کریں۔

# چند آسان وظائف

تحریر:۔ مرید عباس شاہ (جھنگ)

چند خاص اعمال جو کہ ذاتی طور پر مجرب ہیں اور انتہائی آسان بھی ہیں۔ اُن دوستوں کیلئے جو کہ مشکل ترین نقوش پیچیدہ جفری عمل نہیں کر سکتے ان مختصر اور آسان ترین مجرب وظائف سے فائدہ اُٹھا سکتے ہیں۔

**صدقہ جاریہ سورۃ الناس کا مجرب عمل**

**خاتمہ سردرد:** ۔مریض کے ماتھے کو اس طرح سے پکڑیں کہ داہنی کنپٹی پر آپ کا انگوٹھا اور بائیں کنپٹی پر شہادت کی انگلی آجائے۔ پھر درج ذیل ترتیب سے سورۃ الناس پڑھتے ہوئے ماتھے پر پھونک مارے۔ یہ عمل تین بار دھرائیں۔ ان شاءاللہ فوراً آرام آجائیگا۔ سورت پڑھنے کی ترتیب یہ ہے کہ اس میں جتنی بار (ناس) کا لفظ آئے اسے تین بار دھرا کر آگے پڑھیں جیسے۔ **قل اعوذ برب الناس ناس ناس۔**

**نفاق اور جدائی کیلئے:** ۔بعض اوقات دو لوگوں کی دوستی ہمارے لیے مشکلات کا باعث بن جاتی ہے اور ہم چاہتے ہیں کہ اِن دونوں کو الگ ہو جانا چاہیے۔ اِس کے لیے ایک خاص وظیفہ پیش کر رہا ہوں اِس کو صرف 7 دن پڑھنے سے دو لوگوں میں شدید دشمنی پیدا کی جاسکتی ہے۔

**عبارت وظیفہ:** ۔ **بدِیعُ العجائب با القھر یا قھار**

طریقہ:۔ اِس عمل کو کالے رنگ کی تسبیح پر پڑھا جائے گا۔ یہ عمل منگل یا ہفتے کے دن شروع کیا جائے گا۔

**سفلی عمل برائے بندش:** ۔لچھو رام نہایت شریر اور گندی فطرت کا انسان تھا۔ لوگوں کو اور خاص طور پر عورتوں کو پریشان کرنا اس کا دل پسند مشغلہ تھا۔ لوگ اکثر اسکی ان حرکتوں کی شکایت اس کے بھائی سے کرتے رہتے تھے جو فطرتاً ایک اچھا انسان تھا۔ آخر روز روز کی باتوں سے تنگ آ کر لچھو رام کے بھائی نے اُسکو سبق سکھانے کا سوچا اور تب اس نے اپنے بھائی کو باندھنے کیلئے **"اگ بنھاں اگ لاٹاں بنھاں، بنھاں اگ دیاں تاراں"** والا سفلی عمل بنایا تھا۔ اس عمل میں ایک جگہ واضح طور پر لچھو رام کو باندھنے کا ذکر اسی لیے آیا ہے لیکن اس سفلی عمل سے ہر طرح کی بندش لگائی جاسکتی ہے یہ عمل آج بھی اتنا ہی تیز اثر رکھتا ہے جتنا آج سے کئی سو سال پہلے کرتا تھا۔ اصل عبارت عمل سنسکرت زبان میں ہے اسے پنجابی زبان میں بدلا گیا ہے لیکن اس کے اثرات میں کوئی فرق نہیں پڑا آج بھی اس کا شمار سفلی عملیات کے چند کارآمد اور سریع الاثر عملیات میں ہوتا ہے۔ اس سے مندرجہ ذیل کاموں کیلئے بندش لگائی جاسکتی ہے۔

**نمبر1:** ۔محبوب کے دل و دماغ کی بندش لگانا۔

**نمبر2:** ۔محبت میں یا دشمنی میں کسی کی نیند باندھنا۔

**نمبر3:** ۔کسی کا رشتہ یا نکاح باندھنا اپنا بھی باندھا جاسکتا ہے اگر آپ کو کسی خاص انسان سے ہی شادی کی خواہش ہے تو اسکا رشتہ اپنے حق میں بھی باندھا جاسکتا ہے۔

**نمبر4:** ۔کسی کا کاروبار، دکان، ترقی، حمل غرض کسی بھی چیز کی بندش اس عمل سے لگائی جاسکتی ہے۔

**نمبر5:** ۔کسی بھی شخص کے قلم علم اور عمل کو بند کرنا۔

**نمبر6:** ۔گھر میں فتنہ فساد ہو یا نفرت کو بند کرنا۔

**نمبر7:** ۔میاں بیوی کی تعلق اور لڑائی جھگڑے کو بھی بند کرنا۔

**نمبر8:** ۔ساس بہو کے جھگڑے کو بند کرنا

غرض کے یہ سفلی عمل شر اور خیر دونوں میں اپنا اثر ظاہر کرتا ہے لیکن کوشش کی جائے کہ کسی بھی ناحق کو اسکی قوت سے تنگ نہ کیا جائے۔

**عبارت عمل:** **۔اگ بنھاں اگ لاٹاں بنھاں، بنھاں اگ دیاں تاراں سوراں خواجے پیڑ نوں ٹھار دے ٹھنڈیاں تاراں چارے اتوار بنھاں، بنھاں رومو دھالی ایسی باندھنی بنھاں جیسے لچھو رام کی باندھنی، ھائے ٹھک ٹھک دا لوھار بنھاں ھٹ تے کراڑ بنھاں، واندے کھو دا نگال بنھاں رنڈی کی ککھ بنھاں، مرچ دی بھٹ بنھاں بھرے منتر ایشور مہا دیو تیری واچا چلے کم سوئی اللہ تے پیر استاد دستگیر آپ کی**

**طریقہ:** ۔اِس عمل کا طریقہ اور اصل طاقت صرف مخلص لوگوں کو بتاؤں گا۔ کسی بھی کتاب سے اور کسی بھی عامل سے اِس کی اصل طاقت نہیں ملے گی۔




میرے تمام پڑھنے والے یقیناً صحت اور سلامتی کے ساتھ ہونگے پچھلے مہینے ایک مضمون ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کے حکم پر عمل کرتے ہوئے شائع کروایا تھا جسے غیر مسلم دوستو نے پسند کیا دُنیا بھر سے غیر مسلم حضرات قارئین تحفہ روحانیات کے پیغامات موصول ہوئے جس میں مضمون کی پسندیدگی کا اظہار کیا گیا۔ اب جو کچھ میری علمی محنت کا نچوڑ غیر مسلم دوستوں کیلئے موجود ہے آپ کی محبت کو دیکھتے ہوئے فیصلہ کر لیا ہے کہ تحفہ روحانیات میں مزید بھی اس طرح کے مضامین شائع کرواؤں میں اپنے پچھلے سلسلہ کو آگے بڑھاتا ہوں جیسا کہ پہلے بھی کہہ چکا ہوں کہ یہ منتر اور جاپ صرف اور صرف غیر مسلم دوستوں کیلئے ہے ۔ مسلمان بھائی ان منتروں اور جاپ کو کرنے سے ہر ممکن گریز کریں ورنہ دائرہ اسلام سے خارج ہو جائینگے۔ تحفہ روحانیات کیونکہ ایک علمی روحانی رسالہ ہے مسلمان بھائیوں سمیت غیر مسلم دوستوں کی ایک کثیر تعداد بھی اس ماہنامہ کا مطالعہ کرتی ہے لہذا کوشش کی جاتی ہے ہر شخص اس ماہنامہ سے مکمل طور پر استفادہ کر سکے۔

**خواہش پوری ہو: ۔اوم ہرینگ لکھ کینی کنگ وتی اوم سواہا کرشنا**

کسی اکیلے مکان میں ننگے پاؤں بیٹھ جاؤ اور ہر روز متواتر برابر اکیس روز تک دس ہزار کا منتر جاپ کرتے رہو تو دیوی آدھی رات کے وقت خوش ہو کر درشن دے گی اور تمہاری دلی خواہش کو پورا کرے گی۔

**بھنڈار سدھی کرنا: ۔اوم ہرینگ وبھرم روپے وبھرمے کرو کرو ایھی اھی بھگوتی اوم سواہا کرشنا۔**

ہر روز رات کے وقت قبرستان میں جا کر دو لاکھ کا جاپ یعنی اس منتر کا جاپ تین ماہ تک پورا کر دو اور جب جاپ کر چکو تو بیس ہزار منتر سے گھی کے ذریعے ہون کرو۔ تو پھر دیوی خوش ہو کر پچاس آدمیوں کی خوراک ہر روز دیا کرے گی جس سے آپکی بڑی مشہوری ہوگی اور یہ عمل سنیچر وار کے روز شروع کیا جائے۔

**خوراک سدھی کرنا: ۔اوم ہرینگ جل پاتھی جول جول مھنگ لونگ سراھا۔**

صبح سویرے اٹھ کر اور حاجات سے فارغ ہو کر اشنان وغیرہ کر کے ایک آسن پر بیٹھ جاؤ اور اس منتر کا جاپ تین لاکھ تک کرو جو ایک ماہ میں پورا ہو جائے۔ ہر روز ایک لاکھ منتر سے کھیر کا ہون کرو تو دیوی خوش ہو کر ہر روز ایک ہزار انسان کی خوراک دیگی اور عامل کو چاہیئے کہ اپنی خوراک دوران عمل میں سوائے دودھ کے اور کوئی نہ کرے اس منتر کا جاپ سوائے بروز شکر کے کسی اور دن نہ کرے۔

درج بالا منتر کا جاپ کل گیارہ لاکھ گیارہ ماہ میں فتح کیا جائے اور لاکھ کا ہون کرے اور جب چاند گرہن ہو تو اسی وقت مالتی کے پھولوں سے ہون کرے اور ساتھ ہی تیرہ ہازار جاپ بھی کرو اور جب سورج گرہن تو بھی وہی عمل کیا جائے۔ اس طرح کرنے سے دیوی خوش ہوگی اور حاضر ہو کر ایک ہزار انسان کی خوراک عطا کرے گی جس سے آپ کی عزت بڑھے گی۔

**حالات جاننا: ۔اوم ہرینک چہ چہ اوم سواھا کرشنا**

اس منتر کا جاپ ہر روز ایک ہزار تک کرتے رہو اور ساتھ ہی اپنے خیالات کو پاک صاف رکھو تو دیوی سدھ ہو کر حاضر ہوگی اور دیوی سے جو بات پوچھیں گے اس کا جواب کان میں دے گی پھر آپ کو فرض ہوگا کہ وہ بات باہر جا کر کہہ دیں تمام بات ٹھیک ہو جائے گی اور آپ کی مراد بر آئے گی۔

**منتر سدھی کرنا: ۔اوم نومنگو دوردیھی مے واچنگ سرھنگ ون پروت گتے وارنگ رنگ ڈرنگ ڈرینگ ڈرونگ بواہ۔**

بہتے ہوئے جل میں کھڑے ہو جاؤ اور اپنا بایاں ہاتھ سر پر رکھو پھر ایک لاکھ منتر کا جاپ کرو۔ اس سے منتر سدھ ہو جائے گا تو آپ جو بات کہیں گے وہی ہو جائے گی اور آپ سچے خیال کئے جائیں لیکن عامل کو یاد رکھنا چاہیئے کہ مندرجہ بالا منتر کا جاپ تین ماہ کے اندر اندر پایہ تکمیل کو پہنچا دے تاکہ آپ کی محنت اور وقت کی قدر ہو۔

**منہ مانگی مراد پانا: ۔اوم ایھوتیاگی مم تیار کا رتھنگ ویھی سے ترنگ سی رسے رتنگ اوم سواھا کرشنا۔**

سدھ کرنا: صبح سویرے اٹھ کر اشنان کر کے اور پاک صاف کپڑے پہن کر آسن پر بیٹھ جاؤ۔ پھر گوگل یا دھوپ دھکاؤ اور چار لاکھ کا جاپ ایک سال تک متواتر کرتے رہو۔ ایک سال کے اندر اندر دیوی حاضر ہو جائے گی اور جو چیز تم مانگو وہی لا کر دے گی۔ یعنی تمہاری ہر ایک خواہش کو پورا کر دکھائے گی۔

**تکلیف دور کرانا: ۔اوم ھرینک شرینگ وٹ اشنی یکھیہ کل پر سوتے وٹ درگا اھی اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا جاپ سوموار سے شروع کرے اور رات کے وقت جہاں تین راستے ملتے ہوں بیٹھ جائے اور اوپر لکھے ہوئے منتر کا تین لاکھ جاپ کرے۔ جس سے دیوی خوش ہو کر حاضر ہوگی وہ ایک سرمہ اور پارچہ دے گی۔ پارچہ جات سے یہ فائدہ ہوگا کہ اگر آدمی کسی مصیبت کے وقت اس کو پہن لے تو تمام تکلیفوں کا دور دورہ رفع ہو جائے گی اور سرمہ کا یہ فائدہ ہوگا کہ حامل عورت متواتر دو ماہ تک آنکھ میں لگائے تو لڑکا پیدا ہوگا اور آپ کی شہرت کا چار چاند لگائے۔

**دیوی کو خوش کرنا: ۔اوم نو بھگوتے رو رائے چندر یوگتے اوم سواھا کرشنا۔**

رات کے وقت بڑ کے درخت پر چڑھ جائے اور صبح سے لے کر دوپہر تک تقریباً چھ گھنٹہ تک اس منتر کا جاپ کرے۔ ہر روز اس منتر کا جاپ کرنے سے ایک لاکھ جاپ پورا کرے اور ہر روز منتر کے جاپ کے آخر میں اس منتر کو سات دفعہ پڑھے اور اپنا منہ کانجی کے ساتھ دھوئے۔ ایسا کرنے سے دیوی خوش ہوگی اور بہت سی ایسی چیزیں عنایت کرے گی جو کسی جگہ پر ملنی مشکل ہوں۔

**کایا کلپ کرنا: ۔اوم ھرینگ و نتائے درانگ دروانگ کلینک ایسی یھی اوم سواھا کرشنا۔**

پیپل کے درخت کے نیچے بیٹھ کر ایک ہزار بار جاپ کرے اور برابر ستائیس دن تک ایسا کر چکے تو دیوی بس میں ہو جائیگی اور ایک ایسی چیز عنایت کریگی جو آدمی یا عورت اس کو منہ پر ملے تو خوبصورت اور گورے رنگ کا ہو جائے۔

**بھنڈار سدھی: ۔اوم نمو ایشوری چل برھم کیشوری روی سدھی دینی ھمارے ھاتھ بھروبھنڈا داس کرو سکھی کرو۔ رکشا کرو ۔شری آن پورنا جوا مکھی چوکھا ایک اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا دس ہزار بار جاپ کرو۔ جب جاپ کر چکو تو اسی پہلے منتر کا جاپ کرو یعنی اس منتر کا جاپ دس ہزار کیا جائے اور پہلے کا دو سو تیس دفعہ کیا جائے یہ عمل شکل پکھ پندرہ دن کیا جائے اور پندرہ دن ہی کرشن پکھ میں کیا جائے۔ اسی طرح برابر دو سال تک کرتے رہیں جب اسی طرح سے کر چکو تو پھر ایک دفعہ اس منتر کے پڑھنے سے جب بھنڈار کو ہاتھ لگاؤ گے تو اسی وقت بھنڈار پُر ہو جائیگا جس سے آپ کی زندگی بڑے آرام سے گزرے گی۔

**غیبی طاقت حاصل کرنا: ۔اوم نمبر گپت ویدورتھان پروان یا کوٹھا مارے تیری آن گنگا کی لھر پروان یا کاٹھا راجه کا بھنڈار اور راجه پر جالا گے۔ پانچ رانی بدھی کی لانو، نوناته چوراسی سدھ کا پاسدھ وھمارا پاترجے نه بھروپا ترجے نه بھرو تو پاربتی کی چیز یلبد ھیا کرو۔**

پاک صاف ہو کر اور اکیلے کسی جگہ پر بیٹھ جاء و اور اوپر لکھے ہوئے منتر کا دس ہزار جاپ کرو۔ اور جاپ کو سوا سال کے اندر اندر ہر روز کر کے ختم کرو۔ جب منتر سدھ ہو تو عامل کو بہت سی انمول باتوں کا پتہ لگ جائیگا جس سے اپنی زندگی کو خطرے سے محفوظ رکھ سکے گا۔

**مراد پوری ہونا: ۔اوم شرینگ ھرینگ کلینگ دانے سوانا۔**

دیوالی کی رات کو درگاہ کی مورت کا عورت کی مانند بناؤ اور اسکے سندور چڑھاؤ اور دھوپ دیپ سیپ سے اسکی پوجا کرو اور اوپر لکھے ہوئے منتر کا دو سو دفعہ جاپ کرو۔ جب عامل ایسا کر چکے تو بھنڈار اسپھل ہو جائیگا اور آپکی مراد کو پورا کریگا۔

**جو مانگو مل جائے: ۔اوم نمو چانڈے پر چنڈے اندرے، اوم نمو پر چنڈا نسی کھیو بھنی پر کرکھنی آکر کھیه وردیه مانیه ھنگ پھٹ اوم سواھا کرشنا۔**

اس منتر کا دس ہزار جاپ کرو اور ایسا ہی برابر تین ماہ تک کرتے رہو اور جب آخری دن رہ جائے گا تو عامل کو اس رات بڑا خوفناک خواب دیکھنا پڑے گا اگر اس طرح کرنے سے یہ خواب ظہور میں آئے تو چاہئے کہ اکیس دن اور یہ عمل کرے جب منتر سدھ ہوگا تو دیوی رات کو کئی قسم کا خوف دے گی اس وقت عامل کو چاہئے کہ مستقل مزاج رہے اور اپنے کو مضبوط رکھے تو پھر خود بخود دیوی بس میں ہو جائے گی اور جو چیز اس سے مانگو کے فوراً حاضر کر دے گی۔

# طب شفاء

تحریر
حکیم محمد نعیم الحسن
(لاہور)

تمام دوستوں، حکیم حضرات اور عاملین کاملین حضرات سے گزارش ہے کہ اپنے تجربات و مجربات ہمیں ارسال کریں، ہم اسے کتابی شکل میں آپ کے نام و پتہ وفون نمبر کے ساتھ شائع کریں گے۔ اس وقت ہم ایک کتاب روحانی مطب کے نام سے تحریر کررہے ہیں، جو "امراض روحانی، جسمانی" روحانی اعمال اور مجربات طب اسلامی کے نسخہ جات بھی درج ہوں گے۔ اس سے پہلے بھی چند کتب لکھی ہیں جو کہ عملیات کے حوالہ سے ہیں ایک حکمت کی کتاب بھی تحریر ہو رہی ہے۔ آپ حضرات اپنے مجربات و نسخہ جات وغیرہ ضرور ارسال فرمائیں تا کہ آپ کے تعاون سے ہم یہ کتاب روحانی مطب مکمل کرسکیں۔ مجربات و نسخہ جات و روحانی اعمال جو آپ کے علوم میں ہو، مثلاً روحانی امراض کے وظائف، شوگر، ہیپاٹائٹس، گردہ مثانہ و پتہ کی پتھری کا دم، سردرد کا دم، سانپ و بچھو کا دم، نظر بد کا دم، بواسیر خونی و بادی کا دم، روحانی امراض و عام بندش، تسخیرات و حاضرات کے مجربات و روحانی سفلی اعمال، جادو ٹونہ، جادو جنات، دم آسیب و سایہ کا، سایہ جنات و پری، تعویذات و تشخیص کے اعمال/عملیات الحب و تسخیر محبوب، عورت کو مطیع و فرماں بردار کرنا، تسخیر الحب محبوبہ، الحب کے سفلی اعمال اگر ہوں تو ارسال کریں، منتر الحب و منتر تسخیر محبوب، نقش محبوب، الحب دم مٹھائی، الحب دم عطر، دست غیب کے اعمال/عملیات دست غیب، نقش دست غیب، عمل خیر و برکت کیلئے، کاروبار کی بندش کھولنے کا عمل و نقش، تنگی رزق کیلئے نقش وغیرہ، نقش حصار، حصار سلیمانی، حصار قطبی، نقش بربادی دشمن، عمل بربادی دشمنی، چوری کا پتہ لگانے کے اعمال ضرور ارسال کریں۔ یہ آپ کا صدقہ جاریہ ہوگا نئے روحانی معالجین و حکیمان حضرات و عوام الناس کیلئے نایاب تحفہ ہے۔

**حب ازراقی (نیز حبوب سلاجیت):** ۔یہ نسخہ میں نے سلاجیت کے نام سے تیار ہوتا ہے، اصلی سلاجیت کا حصول بہت مشکل ہے۔ ھوالشافی، مزاج غدی ہے، سلاجیت اصلی والی ایک تولہ، کچلہ مدبر 12 گرام، لوبان کوڑیہ ایک تولہ، قرنفل ایک تولہ، کشتہ فولاد ایک تولہ تمام اجزاء کو باریک پیس کر شہد کی مدد سے چنے برابر گولیاں تیار کرلیں، خوراک صبح × شام 15 یومیہ یا ایک × ایک گولی دودھ یا دودھ پتی ہے۔ خواص: عضلاتی غدی مقوی ہے، نہایت اعلیٰ درجہ کا مقوی عضلاتی مرکب ہے، عضلاتی تسکین سے ضعف باہ اور نامردی اور کمزوری و توانائی، مقوی باہ کا سرتاج ہے۔ جسم کو فولاد کی طرح مضبوط کرتا ہے، کمزوری خصوصی بڑی عمر والے لوگوں کیلئے تحفہ خاص ہے۔

**حیات نسواں:** ۔ھوالشافی: عورتوں کے جملہ امراض مثلاً بے قاعدگی حیض تکلیف آنا، سیلان الرحم نم رحم کا ٹیڑھا ہونا، ناف اونچا ہو جانا، اولاد نہ ہونا، اٹھرا اولاد بچپن میں مرجانا، اختناق الرحم یعنی باؤ گولہ، لڑکیاں پیدا ہونا وغیرہ وغیرہ، امراض میں نہایت مفید اور مجرب دوا ہے۔

**نسخہ:** ۔ فلفل سیاہ، تشمیز ج، گری، صندل سفید، صندل سرخ، پپیتہ، زربسی، برگ، درخت، چنبہ، برگ نیم، نیم، دھماں بوٹی، سہاگہ سفید بریاں، بیخ گل ہوگنی، منڈی بوٹی، کشتہ فولاد ہر ایک ایک تولہ باریک پیس کرلیں، اس سفوف کے درمیانے سائز کے کیپسول بھرلیں، طریقہ استعمال، ایک کیپسول روزانہ بعد غذا صبح کو دیا کریں، بنائیں اور فائدہ اُٹھائیں۔

**سفوف ہاضوم ھوالشافی:** ۔یہ نظریہ مفرد اعضاء لاثانی شفاء خانہ شیخوپورہ روڈ نز د مدینہ کالونی والوں کا ہے۔

**نسخہ:** ۔سونٹھ، فلفل سیاہ، فلفل دراز، نوشادر ٹھیکری، ہر ایک ایک تولہ، پودینہ خشک 20 گرام، گندھک آملہ سار، میٹھا سوڈا، ریوند خطائی، سونف ہر واحد 20 گرام۔

**ترکیب تیاری:** ۔تمام ادویات کو باریک پیس کر سفوف کرلیں۔ خوراک 4 رتی تا ایک گرام ہمراہ تازہ پانی دن میں 2 بار استعمال کریں۔

**امراض مردانہ:** ۔ممسک مقوی و مواکسیر گولیاں مقوی باہ کا نسخہ، ھوالشافی، شنگرف رومی ایک تولہ، افیون ایک تولہ، پانی میں افیون کو حل کرو اور شنگرف پر گاڑھا اس ضماد کرلیں، قدرے نمی جب کم ہو جائے تو 24 گرام کے اندر سے رکھ دیں روزانہ اسی طرح 40 یوم شیر بز 24 گرام ڈالتے رہیں اور اس ظرف کو بوقت شب شبنم میں رکھ دیں جب ایک شیر بز جذب ہوجائے تو شنگرف کو باریک پیس کر خلاصہ بھنگ یعنی ایکسٹریکٹ کینے بس انڈیکا 17 گرام ملا کر عرق گلاب میں اچھی طرح مکس کر کے اور ایک رتی کی گولی بنالیں۔ طریقہ: ایک گولی صبح ہمراہ دودھ نیم گرم سے لیں۔

# لاجواب استخارہ

تحریر
نبیل مزمل
ملتان

کتاب 110 مجرب استخارے سے آپ دوستوں کی خدمت میں ایک استخارہ پیش کر رہا ہوں قواعد استخارہ کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ وظیفہ کیا جائے تو یقیناً کامیاب ہونگے۔ میں تمام دوستوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے کتاب 110 مجرب استخارے کی پذیرائی کی اور مارکیٹ میں بہت زیادہ تعداد میں یہ کتاب فروخت ہوئی وہ دوست جنہیں ابھی تک یہ نایاب کتاب نہ ملی ہے وہ ادارہ سے طلب کر سکتے ہیں۔ کیونکہ اس کتاب میں لکی نمبر سمیت دُنیا کے ہر مسئلہ بارے استخارہ اور راہنمائی موجود ہے۔

چرند، پرند، جانور ہی نہیں حشرات الارض اور ہر بے جان چیز زمین پر پڑی ہوئی دراصل اللہ کی محبت میں سجدہ میں ہوتی ہے۔ یہ میرا عقیدہ ہی نہیں میرا دعویٰ بھی ہے۔ عبادت الٰہی کی انتہا تک پہنچنا پھر بھی مشکل ہے کیونکہ سورج کی پہلی کرن بھی سجدہ کرتی ہے رات کی سیاہی بھی سجدہ کرتی ہے۔ دھوپ اور چھاؤں سجدہ کرتے ہیں مگر افسوس ہے کہ انسان ان باتوں سے غافل ہوگیا ہے کیونکہ صبح کو بیداری کے وقت انسان کی نظر اور قدم بھی سجدہ کرتے ہیں یہی وجہ ہے شاید کہ اللہ کی ذات نے انسان کی نظر اور قدم بھی سجدہ کرتے ہیں یہی وجہ ہے شاید کہ اللہ کی ذات نے انسان کو اشرف المخلوقات کا درجہ دے دیا اور انسان کی سوچ لالچی ہوتی چلی گئی اور گمراہی میں اپنے رب پر اعتبار ہی کھو بیٹھا۔ اسی لئے میرے خیال کے مطابق غیر مسلم کو مسلمان بنانے سے بہتر مسلمان کا ایمان بیدار کرنا زیادہ ضروری ہے اور ایمان کو بیداری کی کوشش میں لکی نمبر پر استخارہ کی ریسرچ میں یہاں تک پہنچ گیا اور اللہ رب العزت کا شکر ہے کہ مجھے کامیابی ملی اور آپ دوستوں نے پسندیدگی سے میری حوصلہ افزائی کی۔

تو آتے ہیں آج کے تحفہ روحانیات کیلئے وظیفہ استخارہ کی طرف تو دوستو یہ وظیفہ میں نے کئی بار کیا اور کامیابی ملی، میرا ایک دوست تھا جو عارف والا میں رہتا ہے اُس نے اس وظیفہ کو کئی بار کیا اور آج تک اسی وظیفہ پر اکتفا کیا وظیفہ کوئی بھی ہو بار بار محنت پر اس میں مہارت ہو جاتی ہے اسی لئے میں آپ سے گزارش کرتا ہوں کہ ہمت ہارنے سے بہتر ہے کہ استخارہ کو بار بار کیا جائے۔ ان شاء اللہ کامیابی ضرور ملے گی۔ آج کا چُنا ہوا استخارہ اس طرح ہے کہ درج ذیل الفاظ کو پہلے سات دن سات سو بیس (720) بار ایک الگ کمرہ میں ورد کیا جائے اور سات روز وظیفہ کے بعد روزانہ صرف 11 بار ورد میں رکھا جائے اور جب بھی لکی نمبر کی ضرورت ہو صرف تصور کر کے سو جایا کریں ان شاء اللہ قرعہ اندازی کا آنے والا درست نمبر خود بخود خواب میں دکھا دیا جائے گا۔ آزمائش شرط ہے۔ اپنی اصلاح کریں اور اللہ کی رحمت کا انتظار کرتے ہوئے ذمہ داری سے وظیفہ کریں جو بھی نکتہ نظر آئے تو کاپی میں لکھ لیا جائے خود ہی اندازہ ہو جائیگا کہ کامیابی کس حد تک مل سکے گی۔ جو الفاظ ورد کیئے جائیں گے اُن میں وظیفہ شروع چاند میں کسی بھی جمعرات کی رات کو شروع کریں اور ناغہ مت کریں اور بعد وظیفہ دن میں کسی بھی گیارہ بار انہی الفاظ کا ورد لازمی رکھیں تاکہ وظیفہ کی قوت آپ کے پاس ہی رہے بمعہ استخارہ ہر بات کا راز لازمی رکھیں۔ جو الفاظ دوران استخارہ ورد کیئے جائیں گے وہ یہی ہیں۔

**اللہ دا گھنا**
**محمد دا انور**
**خواجہ دی تسبیح**
**کل عالم حضور پہنچ**
**مؤکل حاضر ہوں ضرور**

# مچھلی کا استعمال

تحریر:۔ کامران بنگش (لاہور)

حیات کی بقاء کیلئے غذا ضروری ہے اور غذا کی تکمیل کیلئے کچھ اجزا لازم ہیں جن کی کمیابی نایابی اور غیر متوازن حالت حیات کو برقرار نہیں رکھ سکتی اور موت کا سبب بن جاتی ہے۔

غذائی ماہرین کا خیال ہے کہ غذائی کیفیت کا تعلق سلامتی کے علاوہ صحت و بیماری، نشوونما، خوبصورتی و بدصورتی، خوش اخلاقی و بداخلاقی، ذہانت و کند ذہنی سے بھی ہے۔شاید جب ہی برطانوی مدبر ''سرونسٹن چرچل'' نے کہا تھا کہ کسی قوم کی بہترین سرمایہ کاری یہ ہے کہ اس کے بچوں کو زیادہ سے زیادہ دودھ پینے کو دیا جائے۔تقریباً 80 سال قبل سائنسدانوں کا خیال تھا کہ انسانی غذا صرف لحمیات، روغنیات، نشاستہ اور معدنی اجزاء پر مشتمل ہے مگر انگلستان کے ''سرفریڈرک جی ہوپکنس'' نے دریافت کیا کہ مندرجہ بالا عناصر حیات کو برقرار رکھنے کیلئے کافی نہیں ہیں انہوں نے تجربات سے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ غذا میں کوئی ایسا نامعلوم عنصر بھی موجود ہے جو زندگی کو قائم رکھتا ہے جو عضوی ہے، جس میں کاربن ہوتا ہے اور جو حل بھی سکتا ہے۔

پولینڈ کے ''ڈاکٹر کیسی میرفنک'' نے ان نامعلوم عناصر کو حیاتین کا نام دیا ہے جو بعد میں سائنس دانوں کی توجہ کا مرکز بنے۔ ڈاکٹر میگ کولم'' نے دودھ پر تحقیق کی اور دودھ کو پانی اور دودھ میں تقسیم کر کے یہ دریافت کیا کہ ان دونوں اجزاء میں حیاتین کی خاصیت موجود ہوتی ہے۔انہوں نے چکنائی والے حصے کا نام الف اور پانی والے حصے کا نام ''ب'' رکھا ہے۔ 1913ء تک سائنسدانوں کا خیال تھا کہ حیاتین کی تعداد صرف وہ ہے جو چکنائی میں حل پذیر ہے۔اور ''ب'' جو پانی میں حل پذیر ہے مگر بعد میں معلوم ہوا کہ حیاتین کی تعداد 2 سے زیادہ ہے۔1910ء اور 1920ء کے درمیان حیاتین ''ج'' کی دریافت ہوئی۔1922ء میں ''میگ کولم'' نے حیاتین ''د'' دریافت کی اور اسی سال حیاتین ''ہ'' (ای) کی بھی دریافت ہوئی۔اس کے بعد 1935ء میں حیاتین ''ک'' (ایف) دریافت کی گئی۔

فی زمانہ حیاتین کی تعداد بیس سے زیادہ مرکبات پر مشتمل خیال کی جاتی ہے مگر جملہ حیاتین کو اب بھی دو ہی اقسام میں تقسیم کیا جاتا ہے یعنی پانی میں حل پذیر حیاتین میں ''ب'' اور ''ج'' کو شمار کیا جاتا ہے اور چکنائی میں حل پذیر حیاتین میں الف ''د'' ''ہ'' اور ''ک'' شامل ہیں۔جب حیاتین دریافت ہوئیں تو ان کو سائنسی نام نہیں دیئے جا سکے کیونکہ ان کی کیمیائی ساخت معلوم نہیں تھی۔اس لئے بعض حیاتین کے نام اس بیماری پر رکھے گئے جو اس حیاتین سے دور ہو جاتی تھی اور کچھ حیاتین کی دریافت کے لحاظ سے مقرر کئے گئے۔بعد میں معلوم ہوا کہ حیاتین ''ب'' میں دوسرے مرکب کا نام دیا گیا اور ان مرکبات کے نام ب1، ب2، ب6 اور ب12 کے طرز پر رکھے گئے۔ حیاتین کی کیمیائی ساخت معلوم ہونے پر ان کو کیمیائی نام دیئے گئے۔

قدیم زمانہ میں حیاتین کی قلت کے سبب پیدا ہونے والے امراض کی وجہ سے لاکھوں انسان موت کا شکار ہو جاتے تھے حالانکہ جسم کو حیاتین کی ضرورت صرف قلیل مقدار میں درکار ہے تاہم حیاتین کی وافر مقدار سے بھرپور غذاؤں کا استعمال بھی خواہ کتنی ہی مقدار میں کیا جائے مضر صحت خیال نہیں کیا جاتا بشرطیکہ ان غذاؤں کو ان کی قدرتی شکل میں استعمال کیا جائے مگر ان ہی غذاؤں سے حیاتین کے ضمیمے تیار کر کے زیادہ مقدار میں استعمال کرنا مشکوک اور صحت کے منافی خیال کیا جاتا ہے۔حیاتین کے ضمیموں کا بکثرت استعمال جسم میں زہریلے اثرات مرتب کرتا ہے۔خصوصاً حیاتین ''د'' کے ضمیموں کی کثرت زیادہ نقصان کا سبب بنتی ہے اور انسان درد شکم، متلی، دست، سر درد، چکر اور کمزوروں کا شکار ہو جاتا ہے۔گردن کو بھی نقصان پہنچتا ہے اور ہڈیاں بھی سخت ہو جاتی ہیں۔حیاتین الف کے ضمیموں کی زیادتی سے نشوونما رک جاتی ہے۔بھوک نہیں لگتی۔جلد پر دھبے نمودار ہو جاتے ہیں۔اور بال جھڑنے لگتے ہیں۔حیاتین ''ک'' کے ضمیموں کا بکثرت استعمال خون کے ذرات کو تباہ کر دیتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے مچھلیوں کو حیاتین کا خزانہ بنایا ہے اور ان میں تمام اہم حیاتین یکجا کر کے انسان کیلئے حیاتین کا اصول آسان بنا دیا ہے۔مچھلیاں حیاتین الف سے بھرپور ہوتی ہیں۔اس لئے مچھلیوں کو غذا میں شامل کرنے سے خصوصاً آنکھ کی بیماریوں سے محفوظ رہا جا سکتا ہے اور قوت بینائی قائم رکھی جا سکتی ہے۔حیاتین الف کی قلت سے رتوندی کی بیماری لاحق ہو جاتی ہے۔انسان کم روشنی میں دیکھنے کے قابل نہیں رہتا اور اچانک روشنی میں آ جانے

سے دیکھ نہیں سکتا اور اکثر قلت ہو جائے تو موت بھی واقع ہو جاتی ہے۔

شکاگو کی نارتھ ویسٹرن یونیورسٹی کے پروفیسر اسٹیملر کا بیان ہے کہ انہوں نے اور ان کے ساتھی محققین نے 19 سال کی مدت میں چالیس سے پچاس سال تک کی عمر کے دو ہزار سے زیادہ افراد کا مطالعہ کیا اور اس نتیجہ پر پہنچے کہ جن لوگوں کی خوراک میں حیاتین الف کا جزو زیادہ ہوتا ہے ان کو کینسر جیسے موذی مرض کا خطرہ کم ہوتا ہے۔ اس لئے غذا میں مچھلی کو شامل کر کے ان دو موذی بیماریوں سے بچا جا سکتا ہے۔ قوت بینائی کی روک تھام، اور انسداد کینسر کے علاوہ مچھلیوں کا استعمال قوت تولید میں اضافہ کرتا ہے اور جلد کی نشوونما میں مدد کرتا ہے۔ اور اس کو خشک اور خارش زدہ ہونے سے بچاتا ہے۔ اس کے علاوہ ہوا کی نالیوں کی صحت برقرار رکھنے کا سبب بھی بنتا ہے اور اندرونی جھلیوں میں خرابی پیدا نہیں ہونے دیتا۔ اور ہڈیوں کی نشوونما میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔

مچھلیاں حیاتین "ب" سے مالا مال تو نہیں ہوتیں مگر مچھلیاں ان حیاتین کے حصول کا بھی ذریعہ ہیں جس کی وجہ سے نظام ہضم درست رہتا ہے۔ غذا جسم کا حصہ بنتی ہے اور اسہال کی بیماری نہیں ہونے پاتی اور اعصاب کی صحت برقرار رہتی ہے۔ کیمیائی اعمال اور خلیات کے افعال بخوبی انجام پاتے ہیں۔ خون میں سرخ ذرات پیدا ہونے میں مدد ملتی ہے اور خون کی بیماریوں کی روک تھام ہو جاتی ہے۔ دل بڑھنے نہیں پاتا اور نہ ہی دل کا فعل کمزور ہونے پاتا ہے۔ خوراک میں حیاتین ب کی قلت سے بیری بیری کا مرض لاحق ہو جاتا ہے۔ چھوٹی عمر کے بچوں میں اینٹھن کے دورے پڑنے لگے ہیں دہانے کے گوشوں میں شگاف پڑ جاتے ہیں۔ جسم میں سوزش ہونے لگتی ہے۔ عقل میں فتور آ جاتا ہے اور موت بھی واقع ہو سکتی ہے۔

حیاتین "ڈ" اکثر غذاؤں میں نہیں پائی جاتی۔ عموماً یہ سورج کی روشنی سے حاصل ہوتی ہے جب دھوپ کولسٹرول پر پڑتی ہے تو جسم میں یہ حیاتین بن جاتی ہے مگر مچھلیاں حیاتین "ڈ" سے بھی مالا مال ہوتی ہیں اس لئے مچھلی کو غذا میں شامل کرنے سے حیاتین "ڈ" کے کمیاب اور مخصوص فوائد بھی براہ راست جسم کو حاصل ہو جاتے ہیں۔ مثلاً ہڈیوں میں کیلشیم کی کمی نہیں ہونے پاتی جس کی وجہ سے وہ نرم نہیں پڑتیں، مڑنے اور بدشکل نہیں ہونے پاتیں۔ ٹخنے، کلائی کی ہڈیاں اور پسلیاں بے ڈول نہیں ہونے پاتیں، گھٹنے اندر کی طرف نہیں جھکنے پاتے اور سینہ آگے کی طرف نہیں نکلنے پاتا۔ بچوں کی ہڈیاں مناسب طور پر نشوونما پاتی ہیں اس لئے بچوں میں سوکھے پن کی بیماری کے امکانات کم ہو جاتے ہیں۔

مچھلیاں حیاتی "ہ" (ای) کا بھی بیش بہا ذریعہ ہیں جن کی جسم کو بہت تھوڑی مقدار میں ضرورت ہوتی ہے اور جو غذاؤں کی تیاری میں ضائع بھی نہیں ہوتیں۔ یہ حیاتین جسم کے بہت سے اندرونی اہم افعال میں حصہ لیتی ہیں، مچھلیوں کو غذا میں شامل کرنے سے قلبی امراض سے بڑی حد تک نجات ملتی ہے کیونکہ خون میں پائی جانے والی چربی حل ہوتی رہتی ہے اور خون کے جمانے کے فعل میں بھی مدد ملتی ہے۔ اس کے علاوہ قلت خون بھی نہیں ہونے پاتی اور خون کے سرخ ذرات میں نزاکت نہیں آنے پاتی اور ان ذرات میں توڑ پھوڑ کی روک تھام کا بندوبست بھی ہو جاتا ہے۔ اس لئے دماغی افعال بھی بہتر طور پر کام کرتے ہیں۔ مچھلی کا استعمال جنسی کمزوری اور قبل از بڑھاپے سے نجات کا ذریعہ بھی بنتا ہے۔ اس کے علاوہ جلدی امراض کی روک تھام کے لئے بھی مددگار ثابت ہوتا ہے۔ مہاسوں کے نکلنے اور خراشوں سے جسم محفوظ رہتا ہے اور تیل کے مضر اثرات سے بھی بچاؤ ہو جاتا ہے۔

مچھلیاں حیاتین (ک) کے حصول کا بھی ذریعہ ہیں۔ اس لئے بطور غذا مچھلیوں کا استعمال خون کی بہت سی بیماریوں سے نجات کا سبب بنتا ہے، خون میں مناسب طور پر جمنے کی صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے جو خون کو بہنے کو روکنے میں مددگار ثابت ہوتی ہے اور اس لئے جریان خون کا مرض لاحق نہیں ہونے پاتا۔ مندرجہ بالا فوائد کی وجہ سے مچھلی کا گوشت زمانہ قدیم سے انسانوں کی مرغوب غذاؤں میں شمار ہوتا رہا ہے آج کرہ ارض پر کوئی قوم ایسی نہیں ہے جس کی خوراک میں مچھلی شامل نہ ہو، مگر یہ قابل افسوس بات ہے کہ بیش بہا فوائد کے باوجود پاکستان میں مچھلی اس قدر شوق سے اور اتنی مقدار میں نہیں کھائی جاتی۔

ایک محتاط اندازے کے مطابق پاکستان میں پچھلے کئی برسوں کے دوران مچھلی کا فی کس سالانہ استعمال زیادہ سے زیادہ 3.9 کلوگرام رہا ہے۔ جو جملہ ترقی پذیر ممالک کے مقابلے میں تقریباً چار گنا کم ہے اور پاکستان کے اردگرد کے گوشت خور ممالک کے مقابلے بہت ہی کم ہے۔ سب سے زیادہ مچھلی کا استعمال مالدیپ میں تقریباً 46 کلوگرام ہے۔

ہم اپنی روزانہ کی غذا میں مچھلی کو شامل کر کے غذائی قوت با آسانی بڑھا سکتے ہیں۔ گئی ہوئی جوانی کی واپسی کا بندوبست کر سکتے ہیں اور بڑھاپے کی رفتار بڑی حد تک گھٹا سکتے ہیں اور ذہنی دباؤ کو بھی رفع کر سکتے ہیں جو فی زمانہ دل کے دورہ کا اہم سبب ہے۔ اس لئے ہمیں چاہئے کہ فی الوقت اگر روزانہ نہیں تو کم از کم ہفتہ میں ایک دو بار مچھلی کو اپنی غذا میں ضرور شامل کر لیں اور اللہ تعالیٰ کی اس نعمت سے بھی پورا فائدہ حاصل کریں۔

# خوابوں کے اشارے

تحریر:۔ سید عاقل شاہ کاظمی (کوئٹہ)

کوئٹہ میں تو باقاعدہ سردی کا آغاز ہو چکا ہے یقیناً پاکستان کے دوسرے علاقہ جات میں بھی سردی کا موسم شروع ہو چکا ہوگا ان ایام میں راتیں لمبی ہوتیں ہیں نیند کا غلبہ بھی زیادہ ہوتا ہے یقیناً خواب بھی زیادہ آتے ہیں۔ ہم خوابوں میں کیا کیا دیکھتے ہے اُن اشاروں کو سمجھنا ضروری ہے۔ اس ماہ کا مضمون بھی خوابوں کی تعبیر کی نظر کرتا ہوں جبکہ میرے دوست عصمت اللہ حیدری جن کا تعلق میرے شہر سے ہی ہے انہوں نے مجھے جنات کی تسخیر بارے لکھنے کا مشورہ دیا مگر موسم اور مزاج کے مطابق چند ماہ خوابوں پر ہی لکھنا چاہوں گا ہاں زندگی بخیر رہی تو ان شاء اللہ اس سلسلہ کے بعد جنات کی تسخیر پر بھی لکھوں گا۔

اگر کسی نے خواب میں یوں دیکھا کہ کسی جگہ آگ آسمان کی طرف بلند ہوئی تو اس کی تعبیر یہ ہوگی کہ وہاں کے لوگوں نے گناہوں کا ارتکاب کر کے اللہ تعالیٰ سے لڑائی مول لے لی ہے اور اللہ تعالیٰ پر بڑا بہتان باندھا ہے۔

کسی شخص نے دیکھا کہ اس نے آگ جلائی خود یا کوئی دوسرا اسے تاپ رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ بصد شوق ایک کام کو ترقی دے گا اور اسے اس سے فائدہ بھی ہوگا اور غربت کا خاتمہ ہوگا کیونکہ سردی فقر ہے اور گرمی غنیمت۔ اور اگر اس پر گوشت بھون رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنی لسانی غلطیوں کے سبب جس غیبت کا شکار ہو گیا تھا اس سے محفوظ ہو گیا ہے۔ بھنے ہوئے گوشت سے کھانا رزق کی کمی اور غم کی زیادتی کا باعث ہے کیونکہ بھوننے کی تعبیر رنج اور طبیعت کی گرانی سے ہے۔ اگر ہانڈی میں اس پر کھانا پکائے تو اس کی تعبیر ایسے کام سے ہے جس سے اس کو گھر والوں سے فائدہ ہوگا کیونکہ ہانڈی کی تعبیر گھر کا نظم ہے اگر ہانڈی میں کھانا نہیں تو اس کا مطلب ہے کہ وہ گھر کے منتظم کو اپنی گفتگو سے بھڑکائے گا یا کسی نامناسب بات پر اسے برانگیختہ کرے گا۔

خواب میں دیکھنا کہ آگ نے اس کے کپڑے یا محض اعضا جلا دئے ہیں تو جس طرف کپڑے یا عضو منسوب ہیں اس پر مصیبت آئے گی۔ اگر کپڑا یا عضو جلانے والی آگ میں لپٹ یا شعلہ ہے تو مطلب یہ ہے کہ بادشاہ کے ہاتھوں اسے تکلیف ہوگی۔ آگ میں لپٹ نہ ہو تو اس سے مراد نمونیہ کی بیماری ہے۔ بغیر لپٹ کی آگ کھانا یتیم کا مال کھانے کے مترادف ہے اور لپٹ والی آگ کھانا گویا لوگ اس پر نکتہ چینی کریں گے اور اسے تکلیف دیں گے۔ آگ کی لپٹ کسی کو جھلسا دے تو وہ لوگوں کی باتوں کا نشانہ بنے گا اور لوگ اس کی غیبت کریں گے۔ آگ سے داغ دیئے جانے کی تعبیر یہ ہے کہ جتنا داغ دیکھا ہے اتنی مقدار لوگوں کی بری باتیں سننا پڑیں گی۔ چنگاری کی تعبیر بدزبانی ہے۔ چنگاریاں اپنے اوپر گرتی دیکھیں تو ناپسندیدہ باتوں کا شکار ہونا پڑے گا زیادہ چنگاریوں کا معنی عذاب میں مبتلا ہونا ہے۔ ہاتھ میں آگ کا شعلہ دیکھنا بادشاہ کی طرف سے تکلیف پہنچنے کے مترادف ہے۔ بازار یا سرائے میں آگ گرنے کا مفہوم یہ ہے کہ مال تجارت کی کھپت زیادہ ہوگی البتہ اس کی قیمت حرام ہوگی۔

گھر میں تیز روشنی کا چراغ گھر کے اچھے حال کے مترادف ہے چراغ مدہم ہے تو اسی مناسبت سے گھر کا حال ہوگا۔ چراغ گل ہو جائے اور اس کے گل ہو جانے کا سبب معلوم نہ ہو تو اس کا حال بدل جائے گا اور اسے تکلیف دہ باتوں کا سامنا کرنا پڑے گا آگ جلانے کی تعبیر یہ ہے کہ لوگ اس سے روشنی حاصل کریں گے یا ہدایت پائیں گے کیونکہ روشنی کی تعبیر علم وحکمت سے ہے جس سے لوگ نفع حاصل کرتے ہیں۔ راکھ جمع کرنا یا اٹھانا باطل علوم جمع کرنے کے مترادف ہے جن سے کسی کو نفع نہ ہوگا اور آگ جلانے کی کوشش کرنا لیکن وہ جلے نہیں تو اس کی تعبیر اس علم سے ہے جو کسی کے لیے نفع کا ذریعہ نہیں۔

اب ہم اپنے مضمون کے دوسرے حصہ کی جانب بڑھتے ہیں جس میں بارش، گرج، بجلی، کنواں، سمندر، دریا اور نہروں کے پانی، کشتیوں، چکیوں، حماموں، ہواؤں وغیرہ کا خواب میں دیکھنا شامل ہے آیئے انکی تعبیر دیکھیں۔

**بارش** :۔ کی تعبیر فریاد کو پہنچنا اور رحمت ومہربانی ہے۔ رحمت اللہ کی نعمتوں میں سے ایک خاص نعمت ہے ابر کی تعبیر بھی یہی ہے۔ اگر بارش کسی خاص مقام خاص گھر یا خاص محلہ میں ہو اور دوسری جگہ نہ ہو تو اس کا معنی یہ ہے کہ اس جگہ کے لوگوں کو فاقے، بیماری اور دنیوی خسارے سے دوچار ہونا پڑے گا اور کبھی اس کی تعبیر سختی سے ہوتی ہے آسمان گھی، شہد، زیتون دودھ قسم کی چیزیں برسا رہا ہے تو اس حصہ زمین پر بسنے والوں کو غنیمت، بھلائی اور آسمانی رزق نصیب ہوگا۔ نیز ہر اچھی بارش کی یہی تعبیر ہوگی۔

ایک شخص خلیفہ اول کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے عرض کی کہ میں نے آسمان پر ابر دیکھا ہے اور اس میں سے شہد اور گھی کی بارش ہو رہی ہے اور لوگ ہیں کہ اس پر ٹوٹے پڑے ہیں کچھ لوگ زیادہ لے رہے ہیں کچھ کم، آپ نے فرمایا ابر کی تعبیر اسلام ہے گھی اور شہد کی تعبیر اسلام کی شیرینی و حلاوت ہے اور ہر اچھی چیز کی بارش کا خواب تعبیر کے اعتبار سے قابل تعریف ہوتا ہے ایک شخص نے حضرت جعفر صادقؒ سے کہا کہ میں ایک دن رات پانی میں غوطہ لگاتا رہا ہوں، آپؒ نے فرمایا تو نے بڑا ہی عمدہ خواب دیکھا اس کی تعبیر یہ ہے کہ تجھ پر اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کا سایہ ہوگا امن و امان نصیب ہوگا اور کشادگی رزق حاصل ہوگی نیز آپ ہی سے پوچھا گیا کہ ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ خاص طور پر اس کے سر پر بارش ہوئی؟ آپ نے فرمایا یہ فاسق و فاجر شخص ہے گناہوں کی کثرت اس پر غالب آگئی اور خطاؤں نے اسے گھیر لیا کیا اس شخص نے اللہ تعالیٰ کا یہ قول نہیں سنا،

ہم نے ان پر بارش برسائی پس بہت برے ہیں وہ لوگ جو بارش سے ڈرائے گئے (لوط علیہ السلام کے قصہ میں)

گرج کے ساتھ ہوا کو خواب میں دیکھنا طاقتور ظالم بادشاہ کے مترادف ہے اور بجلی مسافر کیلئے خوف اور مقیم کے لیے حرص کی دلیل ہے ارشاد باری ہے "اللہ وہ ہے جو تم کو بجلی، خوف اور طمع کے لیے دکھاتا ہے" اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ وہ گرج جس میں بارش نہ ہو وہ مقیم اور مسافر دونوں کیلئے خوف کا باعث ہے۔ اور گرج بارش کے ساتھ بیمار کیلئے پیغام شفا ہے۔

**قوس و قزح** :۔ اگر ہری ہے تو اس کی تعبیر قحط ہے زرد کی تعبیر بیماری اور سرخ کی خون ریزی ہے اور یہ بھی کہا گیا ہے کہ خواب میں مطلق قوس و قزح دیکھنا اس بات کی علامت ہے کہ وہ شادی کرے گا۔

**سیلاب** :۔ اس کی تعبیر یہ ہے کہ دشمن اچانک حملہ کرے گا جب کہ پرنالوں سے بارش کا پانی بہنے کی تعبیر بھلائی اور ہریالی ہے۔

**بادل کی تعبیر** دانائی علم اور رحمت ہے اگر اس میں عذاب کی صورت یعنی سخت تاریکی، آندھیاں، ہولناکیاں نہ ہوں تو اس کی تعبیر دین اسلام سے ہے۔ خواب میں ابر کا مالک بن جانا یا اس کو اکٹھا کرنا یا اس میں سیر کرنا یا اس پر سوار ہونا اس کا مطلب کسی اہم چیز کو پانا ہے۔

حضرت جعفرؒ صادق سے کسی شخص کے متعلق سوال کیا گیا جو ابر کھا رہا ہے اور اس کے سامنے بہت ابر کے ٹکڑے پڑے ہیں آپؒ نے فرمایا اس نے اچھا خواب دیکھا یہ علم حاصل کرے گا، شہرت و بلندی پائے گا سرمایہ فخر جمع کرے گا اور ان میں سے اتنا حاصل کرے گا جتنا کوئی نہ پا سکا اس کے ساتھ ہی وہ اچھی تعریف اچھا مرتبہ اور اچھی قدر و منزلت پائے گا۔

اور آپؒ سے ایک دوسرے شخص کے متعلق سوال کیا گیا جس نے یہ دیکھا کہ ابر نے اس پر سایہ ڈال دیا ہے آپ نے فرمایا وہ بیمار ہے تو اچھا ہو جائے گا مقروض ہے تو اللہ تعالیٰ اس کے قرض کی ادائیگی کا انتظام فرمادے گا فقر کا شکار ہے تو صاحب مال ہو جائے گا مظلوم ہے تو اس کی اللہ تعالیٰ کی طرف سے مدد ہوگی کیونکہ بادل کی تعبیر رحمت ہے اور اس میں جو کچھ بھی ہو رحمت ہے نبی کریم ﷺ کی لڑائیوں اور جنگوں میں ابر آپ پر سایہ ڈالا کرتا تھا۔

**اولے برف اور کہر کی تعبیر** رنج غم اور عذاب سے دی گئی ہے لیکن جو برفانی علاقہ ہے اگر وہاں تھوڑی سی برف خواب میں نظر آئے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہاں کے رہنے والوں کو سرسبزی حاصل ہوگی۔ کہر کی تعبیر بھی ایسی ہی ہے۔ کسی شخص نے خواب دیکھا کہ اس نے پانی کے برتن سے چلو میں پانی لیا ہے اور پانی اس میں جم گیا تو معنی یہ ہوگا کہ جمع شدہ سرمایہ اس کے پاس جمع اور باقی رہے گا اور خواب میں دیکھنے کی تعبیر بھلائی کبھی نہیں ہو سکتی۔

**کنوئیں کی تعبیر** انسان کی اصل پونجی اور روزی سے ہے جس نے خواب دیکھا کہ اس نے کنواں کھودنے کا ارادہ کیا لیکن ایسا نہ کر سکا اس کی روزی تنگ ہو جائیگی اور قلیل مقدار میں غذا پائیگا اور جس نے دیکھا کہ گھر میں کنواں کھودا ہے اس میں پانی جوش مار رہا ہے اور سرے تک آگیا ہے تو اس کے مال میں اضافہ ہوگا اور محنت و مشقت کے بغیر اللہ رب العزت اسے مال عطا فرمائیں گے اور جس نے یہ دیکھا کہ پانی اس کے گھر اور کنوئیں سے باہر نکلا ہے تو تعبیر یہ ہوگی کہ اس کا زیادہ مال ختم ہو جائے گا قلیل مقدار میں باقی رہے گا چشمے سے پانی نکال کر کھیتی کو سینچا تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ اپنا مال اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کر رہا ہے اور اگر دیکھا کہ پانی چشمہ سے نکال کر بہا رہا ہے تو وہ اپنا مال ایسی مد میں خرچ کریگا جس سے اسکو نہ نفع ہوگا نہ نقصان اور اگر پانی چشمہ سے نکال کر لوگوں کو دے رہا ہے یا ان کو پلا رہا ہے تو اس کی تعبیر یہ ہے کہ وہ نہایت عمدہ حال اور بڑے اچھے ماحول میں زندگی گزار رہا ہے کہ یتیم اور غربا کو اپنے مال سے پال پوس رہا ہے۔

# تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ سے

محترم دوستوں عرصہ دراز سے تحفہ روحانیات کا وٹس ایپ گروپ بنایا گیا ہے جس میں روحانی قلمکار اور دوست شامل ہیں اس گروپ میں بہت سی مفید روحانی پوسٹ کی جاتی ہیں۔ مجلس مشاورت کے متفقہ فیصلہ سے روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں ان شاء اللہ ہر ماہ 2 صفحات تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ کی معیاری اور معلوماتی پوسٹ شائع کی جائیگی۔

وہ دوست جو کہ تحفہ روحانیات کے وٹس ایپ گروپ میں شامل ہونا چاہیں اپنے وٹس ایپ نمبر 6351192-300-92+ پر اپنے شہر اور نام کے ساتھ میسج کریں اور گروپ میں شامل ہونے کا پیغام بذریعہ وٹس ایپ میسج روانہ کریں۔ (ادارہ)

**مکمل نام** ؟حکیم قمر زماں قادری اجملی

**عمر یا تاریخ پیدائش** ؟13 جولائی 1981ء

**شہر و ملک**؟ پشاور

**روحانی علاج گاہ کا نام**؟ القمر دواخانی

**کیا حکمت بھی کرتے ہیں** ؟جی ہاں حکمت سے بھی تعلق ہے۔

**روحانیت میں تجربہ** ؟دفع بندش روزگار، جسمانی و روحانی امراض کا خاتمہ۔

**کس اسم اعظم یا آیت مبارکہ یا سورۃ مبارکہ سے روحانی امداد حاصل کرتے ہیں**؟ ستاروں سے منسوب اسم اعظم، سورۃ فاتحہ سے عوام الناس کی روحانی امداد کرتا ہوں۔

**کس روحانی سلسلہ سے وابستگی** ؟

سلسلہ قادریہ سے روحانی وابستگی ہے

**پیر صاحب کا اسم گرامی**؟

قبلہ حضرت مولانا الیاس قادری صاحب۔

**استاد محترم کا اسم مبارک**؟

محترم و معظم جناب سید منسوب الحسن صاحب۔

**روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بارے میں اظہار خیال** ؟تحفہ روحانیات شوق سے پڑھتا ہوں۔ مزمل روحانی جنتری 2007ء سے تحفہ روحانیات کے بارے میں معلوم ہوا۔

**مکمل ایڈریس کیا ہے** ؟

القمر دواخانہ، عزیز آباد، کیانی روڈ، راولپنڈی

## توجہ توجہ

کچھ ایسی خاص صفات ہیں جو بارہ اماموں میں وہ صفات صرف حضرت مولا امام حسین علیہ السلام میں ہی پائی جاتی ہیں۔

یہ واحد امام ہیں جو چھ مہینوں کے تھے کہ انکی ولادت ہوئی تھی۔

یہ واحد امام ہیں جنہوں نے کسی بھی خاتون کا دودھ نہیں پیا تھا بلکہ انکی خوراک کی ذمہ داری پیدائش سے ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے لی تھی۔

یہ واحد امام ہیں انکی ولادت کے دن انکے والدین، نانا اور دوسرے گھر والوں نے گریہ کیا تھا۔

یہ واحد امام ہیں جنکی شہادت میدان جنگ میں واقع ہوئی۔

یہ واحد امام ہیں دعائے توسل جن کو **ایھا الشھید** کہہ کر پکارا جاتا ہے جبکہ دوسرے امام بھی شہید ہیں۔

یہ واحد امام ہیں جن کی زندگی میں ان کے دو بیٹے شہید ہوئے۔ حضرت علی اکبر و حضرت علی اصغر علیہما السلام۔

یہ واحد امام ہیں جنکا چہلم بھی ہے اور چہلم کا زیارت نامہ ہے۔

یہ واحد امام ہیں جنکی قبر مطہر کو ظالم حکمرانوں نے اس نیت سے دسیوں بار منہدم و مسمار کرایا تھا کہ مولا کی قبر کا نشان مٹ جائے جبکہ مولا کی قبر مطہر تا قیامت باقی رہے گی۔

یہ واحد امام ہیں جن کو بغیر غسل و کفن کے دفنایا گیا۔

یہ واحد امام ہیں جن کے سر مبارک کو ان کے جسم اطہر سے کاٹ کر الگ کیا گیا تھا۔

یہ واحد امام ہیں جنکا جسم تلواروں، تیروں، نیزوں، خنجروں، پتھروں کے ہزاروں زخم لگے پھران کو شمر ملعون نے کند خنجر سے شہید کیا۔

یہ واحد امام ہیں جن کی شہادت کے بعد ان کے اہل وعیال کو قیدی بنایا گیا تھا۔

یہ واحد امام ہیں جن کے والدین اوران کی نسل میں 9 معصوم ہیں۔

یہ واحد امام ہیں جس مہینے میں ان کی ولادت ہوئی ہے اسی مہینے میں کسی بھی معصوم کی شہادت نہیں ہوئی ہے اور جس مہینے میں انکی شہادت ہوئی اس مہینے میں کسی معصوم کی ولادت نہیں ہوئی ہے۔

یہ واحد امام ہیں جن کی قبر مطہر کی خاک کھانا شفا کیلئے جائز ہے۔

یہ واحد امام ہیں جن کے حرم مطہر میں روضہ مبارک کے گنبد کے نیچے دعا قبول و مستجاب ہوتی ہے۔

یہ واحد امام ہیں جن پہ امام زمانہ ہرروز دومرتبہ گریہ کرتے ہیں۔

یہ واحد امام ہیں جن کی کشتئی نجات میں وسعت (من دخلہ کان آمنا) اور سرعت تمام اماموں سے زیادہ تر ہے۔

یہ واحد امام ہیں جن کا نام جنت کے ایک دروازے کا نام ہے یعنی باب الحسین علیہ السلام۔ السلام علیک یا ابا عبداللہ الحسین علیہ السلام۔

**اللھم صلِ علی محمد وآلِ محمد۔اللھم صلِ عل محمد وآلِ محمد۔اللھم صلِ عل محمد وآلِ محمد۔اللھم صلِ عل محمد وآلِ محمد۔اللھم صلِ عل محمد وآلِ محمد۔**

آپکو معلوم ہے اگر آپ اس پیغام کو ماہنامہ تحفہ روحانیات کے ذریعے جتنا پھیلائیں گے اور اس کے سبب مولا کیلئے کتنی صلواتیں پڑھی جائیں گی ان سب میں آپ کا حصہ شامل ہوجائے گا؟ التماس دعا۔

**مراسلہ:۔** سحر کاظمی (اسلام آباد)

## برکت الٰہی

خواتین آٹا گوندھتے وقت یہ وظیفہ کرلیں، گھر سے لڑائی جھگڑے ہمیشہ کیلئے ختم ہوجائینگے۔ میں آپ کی خدمت میں ایک ایسا آزمودہ اور مجرب وظیفہ لے کر حاظر ہوا ہوں یہ وظیفہ خواتین کیلئے ہے۔

یہ وظیفہ آپ نے آٹا گوندھتے وقت کرنا ہے جب بھی آپ آٹا گوندھیں تو اس عمل کو کریں ان شاء اللہ اس عمل کی برکت سے جو آٹا گوندھ کرآپ روٹی بنائیں گی وہ روٹی جس جس کے پیٹ میں جائیگی اللہ پاک اس کے دل میں پیار اور محبت پیدا فرمادیں گے اس وظیفے کی برکت سے جو بھی روٹی کھائے گا اللہ اس کی تمام بیماریاں ختم کر کے اس کو صحت عطا فرمائے گا اور اس عمل سے رزق میں وسعت اور برکت ہوگی۔ان شاء اللہ اس وظیفہ کے بعد آپ کے گھر میں ہر قسم کے لڑائی جھگڑے ختم ہوجائیں گے ہر قسم کی بیماری ختم ہوجائے گی اس وظیفہ سے گھر میں بے برکتی ختم ہوجائے گی۔ آج کل ہر گھر میں یہی رونا ہے کہ ہمارے گھر میں برکت نہیں ہے تو یہ چھوٹا سا وظیفہ خواتین کریں گی تو اس کی برکت سے گھر میں بے برکتی ختم ہو جائے گی یہ بہت ہی زیادہ مجرب اور آزمودہ ہے۔

ایسے تمام لوگ جو بے برکتی اور تنگ دستی کی وجہ سے پریشان ہیں۔اور جن کی اولاد نافرمان ہے۔اور وہ ایسا چاہتے ہیں کہ اللہ پاک کوئی ایسا وسیلہ بنائیں کہ اولاد ہماری فرمانبردار ہوجائے اور ہماری بات سننے والی بن جائے اور ایسے افراد جن کے گھر میں کوئی بیماری ہے علاج کرواتے ہیں مگر اس کے باوجود بھی وہ جان نہیں چھوڑتی۔ آپ ڈاکٹرز کو اپنی بیماری بتاتے ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ آپ بہت تندرست ہیں لیکن وہ اندر ہی اندر سے بیمار ہوتے ہیں تو ان لوگوں کیلئے آج ہم ایسا مجرب وظیفہ لے کے آئے ہیں کہ جس سے اللہ پاک آپکی غربت اور تنگ دستی کو ختم کرکے آپکے رزق میں اضافہ فرمائیں گے اور آپکی اولاد کو آپکا فرمانبردار بنادیں گے اور آپکے گھر میں لڑائی جھگڑے پریشانیاں اور بیماریاں ختم ہوجائیں گی اور گھر کے تمام افراد میں محبت پیدا ہوگی۔

سب سے پہلے جب بھی آپ آٹا گوندھیں تو پہلے وضو کریں اور پھر تین مرتبہ درود ابراہیمی پڑھنا ہے اور اس کے بعد آپ نے ان اسماء مبارک کا ورد جاری رکھنا ہے **یا فتاح یا رزاق یاوھاب یا شافع یا نور** یہ اسماء مبارک پڑھتے رہیں جب تک آٹا گوندھ نہ لیں اور آٹا گوندھنے کے بعد تین مرتبہ درود ابراہیمی پڑھ کے ہاتھوں پر دم کردیں۔اور جب آٹا گوندھ کے کسی برتن میں رکھیں تو اس پہ بھی دم کردینا ہے۔ان شاءاللہ آپ جب فریج سے نکال کراسکی روٹی بنائیں گی تو جس جس کے پیٹ میں بھی جائے گی اس کا دل نرم ہوجائے گا اور ساتھ میں اندر کی جو تمام بیماریاں ہیں وہ بھی ختم ہوجائیں گی۔

**مراسلہ:۔** مہروز (کراچی)

**نوٹ:۔** ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب سے فون پر بات کرنے کے خواہشمند حضرات، صبح 09 تا 01 بجے دوپہر فون پر اپنے مسائل کا حل دریافت کرسکتے ہیں۔
+92-300-6351192



# کالی کھانسی
# Whooping Cough

تحریر:۔عرفان ہاشمی (ایبٹ آباد)

**علامات:**۔کھانسی کوئی بیماری نہیں ہے بلکہ دیگر بیماریوں کی علامت ہے۔اگر کھانسی آتی رہے تو کئی بیماریاں پیدا ہوجاتی ہیں کھانسی دو تین اقسام کی ہوتی ہے۔خشک کھانسی، بلغم والی کھانسی، کالی۔

خشک کھانسی جب نئی نئی ہوتی ہے تو تھوڑا تھوڑا تھوک تکلیف کے ساتھ آتا ہے۔بلغم والی کھانسی تر ہوتی ہے یعنی تھوڑا کھانسنے سے بلغم باہر آتی ہے۔ جب کھانسی پرانی ہوجاتی ہے۔تو عام طور پر اس میں بلغم ہوتی ہے۔

**وجوہات:**۔کھانسی کی سب سے اہم اور بڑی وجہ زکام ہے۔جبکہ علم العلاج کی کتب میں زکام کا کوئی علاج لکھا ہوا نہیں ہے۔زکام ہونے کی وجہ سانس کی نالیوں میں ہونے والی سوجن ہے۔زکام کو روکنا درست نہیں کیونکہ بند ناک کھولنے والی ادویات استعمال کرنے سے بلڈ پریشر بڑھ جاتا ہے اور خون کی نالیاں سکڑ جاتی ہیں یہ درست ہے کہ زکام پریشان کر دیتا ہے۔

**علاج:**۔1۔پالک کے رس کو ہلکا گرم کر کے غرارے کرنے سے افاق ہوتا ہے۔

2۔لونگ ایک حصہ انار کے چھلکے دو حصے ملا کر پیس لیں۔اس کے چوتھائی چمچ میں آدھا چمچ شہد شامل کر کے روزانہ تین چار بار چاٹتے رہنا مفید ہے۔

3۔امرود کو آگ میں بھون کر کھانے سے کھانسی کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔

4۔رات کو سونے سے پہلے اگر پانی گرم کر کے پی لیا جائے تو کھانسی نہیں ہوتی۔

5۔سردیوں کے موسم میں کالے تل اور گڑ کے لڈو کھانے سے کھانسی دور ہوجاتی ہے

6۔اجوائن کھا کر اوپر سے گرم پانی پی لینا کھانسی کو ختم کرتا ہے۔

7۔اگر کھانسی تیز ہو تو بغیر دودھ کی کافی پی لیا کریں۔

8۔پودینہ کی چائے میں نمک ملا کر پینے سے کھانسی میں فائدہ ہوتا ہے۔

9۔کھانسی میں آنولہ پیس کر ایک چمچ شہد ملا کر دن میں دوبارہ چاٹنا مفید رہتا ہے۔

10۔لیموں میں کالی مرچ نمک بھر کر چوستے رہنے سے کھانسی میں کمی ہوجاتی ہے

11۔ایک گلاس پانی میں میتھی دانے کے چار چمچ ڈال کر ابالیں۔جب پانی آدھارہ جائے تو اچھی طرح چھان کر گرم گرم پی لیں۔موثر ثابت ہوگا۔

12۔موسم گرما میں ٹھنڈے پانی میں اور موسم سرما میں گرم پانی نارنگی کا رس ملا کر پینا بہترین علاج ہے۔

13۔اگر سردی لگنے سے کھانسی ہوجائے تو چار چمچے تل اور ہم وزن مصری ملا کر ایک گلاس پانی میں ابالیں، جب پانی آدھا رہ جائے تو پانی پی لینے سے کھانسی کی تکلیف میں افاقہ ہوجاتا ہے۔کم از کم تین دن یہ علاج کرنا چاہئے۔

14۔پیپل کالے رنگ کی چیز ہوتی ہے اور پنساری کی دکان سے ملتی ہے۔ پانچ پیپل دودھ میں ڈال کر اور چینی ملا کر روزانہ دوبار لمبے عرصہ تک پیتے رہنے سے کھانسی ہمیشہ کے لئے ختم ہوجاتی ہے۔

15۔کھانسی کی شکایت میں شلغم ابال کر اس کا پانی پینا بہتر دوا ہے۔ذائقہ کیلئے اس میں چینی ملا سکتے ہیں۔

16۔رات کو کھانسی زیادہ تنگ کرتی ہو تو اجوائن ڈال کر پان کھانے سے سکون میسر آتا ہے۔

17۔لہسن کا رس 20 قطرے شربت انار میں ملا کر پینا کھانسی میں مفید رہتا ہے

18۔سیاہ مرچ اور مصری ہم وزن لے کر اس میں اتنا شہد ملائیں کہ گولیاں بن سکیں۔یہ گولیاں منہ میں رکھ کر چوستے رہنا خشک کھانسی، بلغمی کھانسی، کالی کھانسی میں مفید ہے۔

19۔کھانسی آنے کی صورت میں مصری منہ میں رکھ لینے سے افاقہ ہوجاتا ہے

20۔ہلدی کا چھوٹا سا ٹکڑا منہ میں رکھ کر چوستے رہنے سے کھانسی نہیں آتی۔

21۔تلسی کے پتوں کا رس، تین گرام، ادرک کا رس تین گرام شہد چھ گرام اچھی طرح ملا کر صبح وشام چاٹتے رہنے سے کھانسی میں بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔

22۔تلسی کے پتوں کا رس اور شہد ملا کر پلانے سے کھانسی میں فائدہ ہوتا ہے۔

**خشک کھانسی کا علاج:**۔

1۔تربوز زیادہ سے زیادہ کھلائیں۔

2۔خشک کھانسی میں کھجور کا استعمال بڑھا دیں۔

3۔بادام منہ میں رکھیں، گلا تر رہے گا اور کھانسی نہ ہوگی۔

4۔15 گرام گڑ میں 15 گرام تیل سرسوں ملا کر چاٹائیں۔

5۔پکا ہوا گرم راکھ میں ڈبا کر بھون لیں۔ٹھنڈا ہوجائے تو چوس لیں۔

6۔خشک کھانسی میں گنے کا رس پینا مفید رہتا ہے۔

7۔کالی مرچ اور ادرک منہ میں رکھیں ایسا کرنے سے گلا بھی کھل جاتا ہے۔

8۔رات کو سونے سے پہلے کالی مرچ اور دودھ گرم کر کے پینا مفید ہے۔

برج حمل 21 مارچ تا 20 اپریل، سیارہ مریخ
حروف۔ ا، ل، ع، ی۔ پتھر، مرجان۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ۔ موافق دھات، لوہا، تانبہ
لکی عدد 9۔ اسم اعظم، یا محیط 140 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخیں 25,12,4
لکی نمبرز 77,09,63,71

## حمل

(یکم تا 8) اس ہفتہ شمس تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ کسی بھی بات پر بلا وجہ جھگڑا ہو سکتا ہے بات کو طول دینے سے گریز کریں۔ خاتون خانہ کچن میں کام کرتے ہوئے تیز دھار آلات اور آگ سے محفوظ رہیں چوٹ لگ سکتی ہے۔ قیمتی اشیاء کی حفاظت کریں۔ یہ ایام انعامی سکیموں میں حصہ لینے کیلئے یہ ہفتہ بہتر نہیں طبیعت میں چڑچڑا پن آ سکتا ہے۔ کسی نئے کاروبار کے اجراء کیلئے بھی سود مند ثابت نہ ہوگا۔

(9 تا 16) کیریئر کے معاملات میں مثبت اور ترقی پذیر رجحان کی نشاندہی ہو رہی ہے۔ کام کا زائد دباؤ رہے گا اس وقت صحت اچھی ہوگی۔ وہ افراد جو بھاری مشینری کے ساتھ کام کرتے ہیں یا سخت قسم کا جسمانی کام کرتے ہیں انہیں خاص طور پر محتاط رہنا چاہئے صرف یہی نہیں بلکہ گھر میں بھی کوئی محنت طلب کام کرتے ہوئے بے حد محتاط رہیں۔ مختلف معاملات طے کرتے وقت محتاط رہیں ورنہ دھوکہ دہی کا خدشہ پایا جاتا ہے۔

(17 تا 25) اس ہفتہ عدالتی امور بہتر طور سے انجام پائیں گے۔ لین دین کے معاملہ میں کوئی بھول نہ کریں بات بات پر جذبات میں نہ آئیں۔ آپکی یہ عادت کسی دوست کے دل میں آپ کی جانب سے بے اعتمادی پیدا کر سکتی ہے۔ اس ہفتہ خوشخبری کی اُمید مل سکتی ہے ارادوں میں قوت پیدا ہوگی۔ مزاج میں رومانوی تاثرات غالب رہیں گے۔ خوشخبری کی اُمید ہے سفر کے دوران احتیاط کریں۔ دوست سے فائدہ ملے گا۔

(26 تا 31) اس ہفتہ دوستوں سے وابستہ اُمیدیں پوری نہ ہونگی۔ غیر شادی شدہ حضرات حسب منشاء ازدواجی زندگی کی تکمیل میں تاخیر محسوس کریں گے۔ کاروباری امور کی انجام دہی حسب منشاء نہ ہو سکے گی۔ کئی رکاوٹیں نظر آتی ہیں۔ مشترکہ مفاد کے پروگراموں میں حصہ لینے سے گریز کریں۔ سیر و تفریح کی غرض سے کیا گیا سفر فائدہ مند ثابت نہ ہوگا اگر آپ ایسا کوئی ارادہ رکھتے ہیں تو ملتوی کر دیں۔

برج ثور 21 اپریل تا 20 مئی، سیارہ زہرہ
حروف۔ ب، و۔ پتھر، الماس۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 6۔ اسم اعظم، یا وھاب 101 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخیں 31,17
لکی نمبرز 87,43,51,92

## برج ثور

(یکم تا 8) کاروباری معاملات میں سخت محنت درکار ہوگی ٹریفک کے معاملات احتیاط طلب ہونگے گرمیوں میں سیر و تفریح کے پروگرام پر عمل کر سکیں گے آپ کی شخصیت دوسروں کو متاثر کر سکے گی طالب علم اپنی تعلیمی کمی کو دور کر سکیں گے۔ شریک حیات کا تعاون اور ہمدردیاں آپکے ساتھ رہیں گی۔ جس سے گھریلو ماحول خوشگوار ہوگا۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہو سکیں گے جو کہ آپ کیلئے فائدہ مند ثابت ہونگی۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر عطارد تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے یہ وقت ناراض عزیز و اقارب کو منانے کے لیے بہتر ثابت ہو سکتا ہے۔ وہ افراد جو کہ روحانی وظائف سے قوت لینا چاہتے ہوں فائدہ حاصل کر سکتے ہیں۔

(17 تا 25) کوئی قانونی معاہدہ طے کر سکیں گے۔ خواہشمند افراد کی شادی خانہ آبادی طے پائے گی رومانس کے مواقع حاصل ہونگے دوران سفر بچوں کے معاملے میں احتیاط کریں کوئی اہم تقریب منعقد کر سکیں گے خاص طور پر شادی کی تقریب منعقد کر سکیں گے۔ خاص طور پر شادی کی تقریب، کاروباری اور گھریلو مسائل حل کر سکیں گے۔ اس ہفتہ آپ ذرائع ابلاغ سے مستفید ہو سکیں گے مصروفیات میں اضافہ ہوگا۔ اہم اطلاعات وصول کر سکیں گے۔ کاروباری پوزیشن مستحکم رہے گی گھریلو اور خاندانی معاملات میں مصروفیات بڑھے گی سرمایہ کاری سود مند رہیگی۔

(26 تا 31) عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر ہونگے۔ سیر و تفریح کے پروگرام پر عمل کر سکیں گے۔ مستقبل کے لئے منصوبہ بندی کر سکیں گے سماجی تقریبات میں شرکت کر سکیں گے۔ خریداری کی طرف رجحان بڑھے گا آمدن اور خرچ میں توازن قائم رکھنے کی کوشش کریں گھریلو معاملات میں دوسروں کو دخل اندازی سے پریشانیوں میں اضافے کا امکان ہے محتاط رویہ احتیاط کریں۔

برج جوزا 21 مئی تا 20 جون، سیارہ عطارد
حروف۔ ک۔ ق۔ پتھر، زمرد۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، زرد، سرخی مائل۔ موافق دھات، پیتل، تانبہ
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا رزاق 308 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخیں 23,20,16
لکی نمبرز 11,43,51,24




(یکم تا 8) سال کے آخر میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد ان ایام میں برج قوس میں ہے 07 دسمبر کو اس سیارہ کی رجعت ختم ہو رہی ہے۔ یہ سیارہ برج عقرب میں استقامت کریگا۔ لیکن اس وقت تک یہ سیارہ اپنی کھوئی طاقت پا لے گا۔ روحانی بزرگ سے ملاقات ضروری ہے تاکہ آنے والے خدشات کو دور کیا جا سکے۔ مقدمات کا اندیشہ ہے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں۔ تلخ کلامی سے بات بگڑ سکتی ہے

(9 تا 16) عطارد قران مشتری موافق نظرات کے تحت غیر متوقع مالی فوائد حاصل ہونگے شریک حیات کی جانب سے مالی فائدہ ملنے کی امید ہے۔ انعامی اسکیموں میں حصہ لینے کے لیے موافق وقت ہے۔ گھریلو حالات بھی بہتر ہونگے اور آپ کی صحت بھی بالکل ٹھیک ہوگی۔

(17 تا 25) اس ہفتہ معاملات بگڑ سکتے ہیں۔ عدالتی امور التواء میں کر دیں اگر انتہائی ضروری قانونی امور ہیں تو انکو نہایت احتیاط سے حل کریں خوب سوچ سمجھ لیں بغیر پڑھے کسی بھی کاغذ پر دستخط کرنا نیا مسئلہ کھڑا کر سکتے ہیں۔ ایک خوشخبری ملنے والی ہے۔ ان ایام میں چوری ہونے والی اشیاء کا ملنا ناممکن سی بات ہے۔ حالات بہتری کی جانب آ رہے ہیں۔ قریبی عزیزوں سے تعلقات استوار رکھیں ایک شخص آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ زیادہ وقت اہل خانہ کے ہمراہ گزاریں۔

(26 تا 31)۔ والدہ یا قریبی بزرگ سے خصوصی طور پر اپنے حق کے لئے دعا کروائیں۔ ان کے اُٹھے ہوئے ہاتھوں میں آپ کے لئے وہ برکات، تجلیات ہیں جو کہ آپ کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔ آپ کو روحانی مدد کی ضرورت ہے ایک الجھا ہوا مسئلہ سلجھ جائیگا۔ طبیعت میں خوشگوار عنصر موجود رہے گا راز کی بات کسی سے نہ کہیں دل کی بات دل میں رہنے دیں۔ مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ خصوصاً قیمتی اشیاء سنبھال کر رکھیں۔ کسی بھی تحریری کاغذ پر دستخط سے پہلے سوچ بچار کر لیں۔

برج سرطان 21 جون تا 20 جولائی، سیارہ قمر
حروف۔ ح، ہ، ھ۔ پتھر، موتی۔ مبارک دن، سوموار
مبارک رنگ، سفید، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 2۔ اسم اعظم، یا جبارُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,27,17,5,1
نحس تاریخ 28,19,14,6
لکی نمبرز 58,19,31,35

سرطان



(یکم تا 8) سیارہ عطارد 07 دسمبر کو مستقیم ہو رہا ہے۔ معاملات درست کرنے کیلئے یہ وقت بہترین ہے۔ یاد رہے کہ آخر سال تک عطارد مستقیم حالت میں رہیگا یہ وقت بیماریوں سے نجات، عزیز و اقارب سے مراسم بڑھانے اولاد کی بہترین تربیت کیلئے عملی اقدامات کرنے، بیرون ملک سفر اور کاروباری معاہدے کرنے کیلئے مناسب وقت ہوگا۔ اپنے ہمدردوں تعداد میں اضافہ کر سکیں اخراجات میں زیادتی ہو سکتی ہے۔

(9 تا 16) ایک راز جو کہ اب تک آپ پر کھلا نہ تھا اس ماہ ظاہر ہو جائیگا۔ حیران ہونے کی ضرورت نہیں جو شخص آپ کیلئے غیر اہم تھا اب اہم ہوگا ملازم پیشہ افراد کی تبدیلی کا امکان ہے اس ہفتہ جذبات سے کام نہ لیں بلکہ ہوش خواس میں رہ کر کام لیں۔ بے احتیاطی خطرناک ثابت ہو سکتی ہے۔ کامیابی حاصل کرنے کیلئے کچھ قربانی دینا ہوگی ملازم پیشہ افراد اور کاروبار سے تعلق رکھنے والے حضرات بھرپور توجہ اپنے فرائض پر دیں۔

(17 تا 25) مقدمات کو فیصلہ کروانے کیلئے یا عزیز و اقارب سے بہتر تعلقات استوار کرنے کیلئے اچھا رہے گا۔ خواتین زیورات کی خریداری کریں تو اس سے ان کو فائدہ ہوگا نیا کروبار شروع کرنے کیلئے یہ اچھے دن ہیں۔ 20 تا آخر ماہ مشکلات سے نکلا جا سکتا ہے۔ کچھ خاص راز معلوم ہوتے ہوئے بھی اپنی زبان اور کان بند رکھیں بس خاموش سے دیکھتے جائیں ابھی بولنے کا وقت نہیں۔ انعامی اسکیموں میں حصہ نہ لیں۔

(26 تا 31) اس سے زیادہ مزید بہتر وقت آپ کے ہاتھ نہ آئے گا اپنی خواہشات کی تکمیل کیلئے کی گئی کوششیں کامیاب ہونگی۔ ایسے خواتین حضرات جن کا شریک حیات سے کوئی جھگڑا یا ناراضگی چل رہی تھی۔ ان ایام میں اپنی اس ناراضگی کو صلح میں تبدیل کر سکتے ہیں اور اگر کسی کا محبوب ناراض ہو تو اسے بھی منانے کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہے گا۔ طبیعت میں تیزی کا عنصر غالب رہے گا اور ہر بات پر بلاوجہ غصہ کا آنا اچھا نہیں ہے۔

برج اسد 24 جولائی تا 22 اگست، سیارہ شمس
حروف۔ م۔ پتھر، ہیرا، لہسنیا۔ مبارک دن، اتوار
مبارک رنگ، زرد۔ موافق دھات، سونا
لکی عدد 1 اسم اعظم، یا مھیمن 115 بار۔ یا متکبر 108 بار
سعد تاریخیں 30,17,1
نحس تاریخ 28,14,6
لکی نمبرز 21,57,49,61

اسد

(یکم تا 8) اس ہفتہ شمس تربیع مریخ کی نحس نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں اپنے برج سے متعلق صدقہ دیں۔ اندیشے بڑھتے جائیں گے گھریلو ماحول خراب ہوتا جائیگا وہ لوگ جو کہ عرصہ دراز سے کسی عدالتی معاملے میں الجھے ہوئے تھے نہایت محتاط رہنا ہوگا۔ نقصان کا اندیشہ ہے۔ اس طرح آپ کا یہ ہفتہ کسی الجھن کے ساتھ نہایت ناخوش گوار ماحول میں گزرے گا۔ آپ کو بیمار عزیز کی تیمارداری کیلئے جانا چاہیے۔

(9 تا 16) اس ہفتہ کی ابتداء بہتری سے ہوگی سفر سے بہتر نتائج برآمد ہونگے لیکن طویل سفر سے گریز کریں۔ گھریلو ماحول خوشگوار رہے گا۔ اس ہفتہ سیارگان کی نشست ایک بڑے فائدہ کی جانب اشارہ دے رہی ہے لیکن اس کے نتیجہ میں آنے والی رقم ضائع نہ کریں یہ بھی چرب زبانی سے پرہیز کریں۔ پنچایتی فیصلے اور خاندان میں عزت برقرار رکھنے کا ہفتہ ہے۔ اہم فیصلے سوچ سمجھ کر کریں اپنی طبیعت میں لچک ضرور پیدا کریں۔

(17 تا 25) اس سال کا اختتام بھی خطرات پر ہے جبکہ سال رواں کا آغاز بھی خطرات سے ہی تھا۔ دوران سفر احتیاط برتیں آپ کو سینہ اور معدہ امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ ذرا چھوٹی بیماری کو معمولی نہ سمجھیں یہی مرض نیا مسئلہ کھڑا کر سکتی ہے۔ ایک بدنامی آپ کیلئے آن کھڑی ہوگی اور آپ کو ناکردہ گناہ کی سزا بھگتنی پڑے گی طیش میں آنے والے الجھاؤ پیدا ہوسکتا ہے بہتر ہے کہ معاملہ کو نہایت خوبصورتی سے حل کرلیا جائے۔

(26 تا 31) اس سال اختتام بھی خطرات پر ہے جبکہ سال رواں کا آغاز بھی خطرات سے ہی تھا۔ آپ کو سینہ اور معدہ امراض پیدا ہو سکتے ہیں۔ ذرا چھوٹی بیماری کو معمولی نہ سمجھیں یہی مرض نیا مسئلہ کھڑا کرسکتا ہے۔ پہلے بھی کہا کہ ایک بدنامی آپ کے سر پر آن کھڑی ہوگی اور آپ کو ناکردہ گناہ کی سزا بھگتنی پڑے گی طیش میں آنے والے الجھاؤ پیدا ہوسکتا ہے بہتر ہے کہ معاملہ کو نہایت خوبصورتی سے حل کرلیا جائے۔

برج سنبلہ 24 اگست تا 23 ستمبر، سیارہ عطارد
حروف۔ غ، پ۔ پتھر، زمرد، فیروزہ۔ مبارک دن، بدھ
مبارک رنگ، پیلا۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 5۔ اسم اعظم، یا عزیز 41 بار
سعد تاریخیں 31,29,27,19,14,9,3
نحس تاریخ 23,20,16
لکی نمبرز 96,75,82,46

سنبلہ

(یکم تا 8) آپ کے برج کا حاکم سیارہ عطارد 07 دسمبر کو رجعت ختم کر رہا ہے یہ ایک نحس دور سے گزر کر سعد ہو رہا ہے اس دوران وہ معاملات جو کہ بگڑے ہوئے تھے یعنی مقدمہ پنچایتی فیصلے تعلیم علم عقل قلم اب آپ کے حق میں ہونا شروع ہو جائیں گے۔ اپنے لئے بہتر منصوبہ بندی کرلیں۔ آپ ایسی سرگرمیوں سے اجتناب کریں جہاں پر سرمایہ خرچ ہوتا ہے فی الوقت خاموشی سے سلسلہ کو جاری رکھیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں عطارد قران مشتری کی نظر قائم ہو رہی ہے۔ ان ایام میں بیروزگار افراد کو ایک اچھا روزگار ملنے کا امکان ہے۔ جو لوگ پہلے سے ملازمت کر رہے ہیں اُن کی ترقی کا چانس ہے۔ افسران بالا سے بنا کر رکھیں تاکہ وہ آپ کے کام آسکیں۔ اس ہفتہ والدہ کی صحت خراب ہوسکتی ہے۔ دماغ پر فضولیات اور بلاوجہ کے خیالات کی بھرمار نہ ہونے دیں۔ معاملات مزید بگڑ سکتے ہیں۔ ذہنی طور پر بہت الجھے رہیں گے۔ مقدمہ میں ناکامی کا اندیشہ ہے بہتر ہے کہ اپنی چھپی ہوئی صلاحیتوں کو بروئے کار لاکر ہاری ہوئی بازی کو جیت جائیں۔

(17 تا 25) کسی بھی شخص سے اختلافات کرنا آپ کیلئے بہتر نہیں ہے۔ گھریلو ماحول تنگی کا شکار رہیگا صحت بھی خراب ہوسکتی ہے۔ کسی عزیز کے ہاں سے صدمہ کی خبر آسکتی ہے۔ دوران سفر احتیاط کریں یہ بھی ممکن ہے کہ ان دنوں دور سے آیا ہو مہمان کا قیام آپ کے گھر پر ہو۔

(26 تا 31) اس ہفتہ عزیز و اقارب کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ بدنامی کا خدشہ ہے گھریلو الجھنوں میں اضافہ ہوسکتا ہے یہ بھی ممکن ہے کہ اس دوران صحت خراب ہو یا آپ زخمی ہو جائیں۔ اس ہفتہ سفر ہرگز نہ کریں۔ بڑی عمر کے لوگوں سے اختلافات ہوسکتا ہے۔ طبیعت میں مایوسی کا عنصر غالب رہے گا افسردگی رہے گی۔ چاہئے کہ اس وقت جو بھی فیصلہ کریں بہت سوچ سمجھ کر کریں غلطی کا امکان نہ رہے۔

برج میزان 24 ستمبر تا 23 اکتوبر، سیارہ زہرہ
حروف۔ ر، ت، ط۔ پتھر، اوپل، سفید پکھراج۔ مبارک دن، جمعہ
مبارک رنگ، ہلکا نیلا۔ موافق دھات، تانبہ، پیتل
لکی عدد 6 یا علیم 100 بار
سعد تاریخیں 28,19,14,9,3
نحس تاریخ 31,17
لکی نمبرز 12,72,23,11




(یکم تا 8) اچانک خوشخبری ملنے کی امید بھی ہے۔ اس ہفتہ مفت کی دولت یا جائیدادی ورثہ مل جانے کی بھی توقع ہے۔ نئی جائیداد کی خرید و فروخت کی جاسکتی ہے۔ ملازم پیشہ افراد کیلئے یہ ہفتہ بہتر رہے گا افسران بالا کا دباؤ رہے گا یہ بھی ممکن ہے کہ آپ کی ملازمت خطرہ میں پڑ جائے کاروباری حضرات کیلئے بھی اس ہفتہ کوئی اچھی خبر نہیں کسی نقصان کا اندیشہ ہے۔ ایک بہت بری خبر آپ کیلئے انتہائی نحس ثابت ہوگی۔

(9 تا 16) اس ہفتہ زہرہ تسدیس زحل کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ ظاہر ہونگے۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھایئے۔ گھریلو ماحول بہت خوشگوار رہیگا۔

(17 تا 25) اس ہفتہ کاروباری فائدہ ممکن ہے اگر آپ پہلے تین دنوں میں کاروباری معاملات میں رقم لگا سکتے ہیں تو آپ کیلئے فائدہ مند ہوگی نئے کاروبار کے آغاز کیلئے یہ ایام مناسب ہیں۔ اس وقت حالات آپکے ہاتھ میں ہیں ملازم پیشہ افراد افسران بالخصوصاً اعلیٰ مرتبہ پر فائز افسران سے مل کر اپنی ترقی کے راستے کھول سکتے ہیں یا اپنی ترقی کروا سکتے ہیں اس دوران ملازمین کی جانب سے کی گئی کم محنت زیادہ فائدہ دے گی۔ نئے ملازم کو کاروبار میں شامل کر سکتے ہیں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ اخراجات میں غیر متوقع طور پر اضافہ ہو گا۔ قیمتی شے گم ہو جانے کا بھی خطرہ ہے اور الیکٹرونکس سے متعلق اشیاء بھی خراب ہو سکتے ہیں وہ لوگ غیر ملکی سفر کے خواہشمند ہیں اس بارے میں کی گئی کوششیں ترک کر دیں اور اگر کوئی قریبی شخص غیر ملکی سفر کرنے میں کامیاب ہو بھی جائے تو اسے وہاں سے ناکام واپس لوٹنا ہوگا۔ گزشتہ ماہ کے بیان کئے گئے امراض دوبارہ ابھر سکتے ہیں۔ عزیز و اقارب سے تعلقات بہتر بنانے کی کوشش کریں۔

برج عقرب 24 اکتوبر تا 22 نومبر، سیارہ مریخ
حروف۔ ن، ی۔ پتھر، عقیق زبرجد۔ مبارک دن، منگل
مبارک رنگ، سرخ لوہا، تانبہ۔ موافق دھات، ٹین
لکی عدد 9۔ اسم اعظم یا فتاح 70 بار
سعد تاریخیں 27,23,19,15,14,9
نحس تاریخ 25,12,4
لکی نمبرز 97,87,64,28




(یکم تا 8) اس ہفتہ سیارہ مریخ تربیع شمس کی غیر موافق نظر قائم کر رہا ہے لہذا یہ ہفتہ مجموعی طور پر نحس ثابت ہوگا۔ غیر شادی شدہ افراد کیلئے بھی نہایت اہم ہے۔ ایسے جھگڑے بھی پیدا ہونے کا اندیشہ ہے جن کی کوئی بنیادی وجہ بھی سامنے نہ ہوگی۔ ہر ایک پر اعتماد نہ کیا جائے امراض قلب پیدا ہو سکتا ہے صحت کا خاص خیال رکھیں معمولی خرابی کا بھی گہرائی سے جائزہ لیں۔ قوت مدافعیت بڑھانے کی کوشش کریں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ اپنے ادھورے کاموں کو پورا کرلیں عزیز و اقارب پر حد سے زیادہ اعتبار نہ کریں۔ والدین سے نرم رویہ رکھیں اور ان کے ساتھ احترام سے بات کریں ورنہ آپ کو کسی بھی نقصان کا خطرہ ہے۔ اس ہفتہ کے ابتدائی چند دن آپ کے لئے خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔

(17 تا 25) خاندانی معاملات اور خصوصاً لڑائی جھگڑے کے واقعات سے آپ دور ہیں اپنے آپ کو ان مسائل میں نہ الجھائیں بلکہ سیر و تفریح کی غرض سے دوسرے شہر کو چلے جائیں۔ کوئی شخص آپ کی توجہ کا طالب ہے آپ کے مشورہ سے اس کا ایک بگڑا ہوا مسئلہ حل ہو سکتا ہے۔ مخالف کا دباؤ اس ہفتہ قبول نہ کریں ورنہ آپ کو مشکلات کا سامنا کرنا ہوگا اپنے راز اپنے تک محدود رکھیں خود ساختہ نقصان کا باعث ہو سکتی ہے۔ کسی بھی محفل میں بیٹھ کر زیادہ بولنے سے اجتناب کریں۔

(26 تا 31) اس ہفتہ منصوبوں کی تکمیل ہوگی غیر شادی شدہ افراد اس ہفتہ کے آخر میں منگنی یا نکاح کی رسم ادا کرسکیں گے۔ آپ کا لکی عدد 29 ہے۔ آپ کی محنت رنگ لائیگی اور وہ کوششیں جو کہ آپ گزشتہ ہفتہ سے کر رہے تھے اپنا اثر دکھا سکتی ہے۔ قرضوں سے نجات مل جائیگی لیکن اس ہفتہ اخراجات میں اضافہ بھی ممکن ہے۔ عبادت اور ریاضت کی طرف دھیان رہے گا۔ سخت محنت کے بعد معمولی کامیابی حاصل ہوگی۔ کاروباری سفر سے فائدہ مند ثابت ہوگا۔

برج قوس 23 نومبر تا 21 دسمبر، سیارہ مشتری
حروف۔ ف۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، سبز۔ موافق دھات، ٹین، سونا، چاندی
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یَا سَلَامُ 111 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,6,1
لکی نمبرز 91,61,43,49,86
قوس

(یکم تا 8) بڑے پیمانے پر لین دین سے واضح تبدیلی آئیگی اچھی قیمت پر خریداری یا فروخت سے فائدہ ہوگا لاپرواہی یا جلد بازی نقصان سے ثابت ہوسکتی ہے۔ ہفتہ کے آخر میں چند نحس نظرات نقصان کی جانب اشارہ دے رہی ہیں۔ جلد بازی سے گریز کریں۔

(9 تا 16) عطارد قران مشتری جو کہ سعد وقت ہے اس ہفتہ آرہا ہے گھریلو معاملات اور جائیداد کا مسئلہ خاموشی سے طے کریں تو زیادہ بہتر ہوگا۔ نئے کاروبار کی ابتداء کیلئے یا اپنے مالی معاملات کی بہتری کیلئے یا تجارتی معاہدے طے کرنے کیلئے یہ وقت آپکو مکمل طور پر فائدہ دیگا۔ لیکن دین کے معاملات میں محتاط رہنے کا مشورہ دیں گے۔ اس وقت میں ڈوبی ہوئی رقم بھی مل سکتی ہے۔ قیمتی اشیاء کی خریداری کا بہترین وقت ہے۔

(17 تا 25) ایک رکا ہوا مسئلہ بھی حل ہوسکتا ہے اطمینان بخش حل مل جانے کا امکان ہے۔ شراکتی کاروبار سے گریز کریں یقیناً نقصان آپ کے ہی حصہ میں آئیگا خوشی بختی کا یہ ہفتہ کچھ نئی تبدیلیاں بھی لاسکتا ہے۔ معاملات آپ کے حق میں ہیں۔ اس ہفتہ زیادہ توجہ قوت فیصلہ کی جانب رہیگی اپنے ارادے مضبوط رکھیں اور جو کچھ کرنا ہے کر گزریں۔ ایسے کام جن کو اب تک آپ غیر اہم سمجھتے آئے یا ادھورا چھوڑا ہوا تھا اب مکمل کرلیں۔ خراب اشیاء کی مرمت کروانے کا یہ صحیح وقت ہے۔

(26 تا 31) کاروباری حالات میں خاصی تبدیلی آسکتی ہے۔ یہ ایام جائیداد کی خریداری کیلئے مناسب ہیں قوی امید ہے کہ ان دنوں میں آپ رُکا ہوا پیسہ یا قرض بھی واپس مل جائے کچھ ستارے آپ کے حق میں بہتر جا رہے ہیں کسی نوعیت کا فائدہ ملنے والا ہے۔ حصول مال کے خاطر کی گئی کوششیں کامیاب ہوسکتی ہے۔ چند نئے رستے نظر آئینگے۔ جس سے آپ اپنے کاروبار کو فروغ دے سکتا ہے۔ معمولی واقفیت پر بھروسہ نہ کریں۔ ملازمین پر کڑی نگاہ رکھیں۔

برج جدی 22 دسمبر تا 20 جنوری، سیارہ زحل
حروف۔ ض، ظ، ج، خ۔ پتھر عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، خاکی، نیلا سیاہ۔ موافق دھات، سونا پلاٹینیم
لکی عدد 8۔ اسم اعظم، یا خالقُ 21 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 91,46,95,78
جدی

(یکم تا 8) جلد بازی میں کیا گیا فیصلہ بھی درست ثابت نہ ہوگا دوست اور دشمن کی پہچان کریں۔ شادی یا نکاح میں رکاوٹ پیدا ہوسکتی ہے دشمن کوئی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتا۔ نیا کام شروع کرنے سے قبل صدقہ لازمی دیں۔ کوشش کریں کہ قریبی ساتھی سے غلط فہمی پیدا نہ ہو مصیبت پریشانی بتا کر نہیں آتی۔ اپنی کمزوریوں کو ظاہر نہ ہونے دیں خصوصاً بہن بھائیوں سے تعلقات بہتر بنائیں۔ ان ایام میں محتاط رہیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس زحل قائم ہو رہی ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت محبوب یا شریک حیات سے مالی فائدہ ہوگا۔ ان ایام میں غیر شادی شدہ افراد رشتہ ازدواج سے منسلک ہوسکتے ہیں۔ کاروبار میں بہتری آئیگی مالی فائدہ ہو سکتا ہے۔ خوشی کی تقریب کرنے کیلئے یہ دن اچھے ہیں منگنی کی رسم یا نکاح کرسکتے ہیں۔ عزیز واقارب کے ساتھ کوئی تقریب منعقد کرسکتے ہیں۔

(17 تا 25) مجموعی طور پر اس ہفتہ ملے جلے اثرات ظاہر ہونگے۔ فضول جگہ پر رقم ضائع نہ کریں اخراجات کو کنٹرول میں کریں۔ حالات خرابی کی طرف جاسکتے ہیں۔ جہاں اشد ضرورت ہو وہیں خرچ کریں۔ اس ہفتہ ایک نیا دوست آپ کے قریب آنے کی کوشش کریگا لیکن احتیاط یہ کرنا ہوگی کہ حد سے زیادہ اس پر اعتبار کرنا آپ کے لئے نقصان کا باعث بنے گا۔ اس شخص کی وجہ سے بنے ہوئے کام بگڑ سکتے ہیں۔

(26 تا 31) مزدوروں پلمبروں اور آرائش وغیرہ کا کام کرنے والوں کو کام کیلئے رکھنے سے پہلے کئی لوگوں سے مشورہ ضرور کریں۔ مستقبل میں بہتر زندگی گزارنے کیلئے ایک اچھا اور بہتر موقع آپ کے ہاتھ میں آئیگا۔ بے روزگار افراد صاحب روزگار ہوسکتے ہیں۔ ایک ایسا شخص آپ کی مدد کرنے کو تیار ہے جو کہ اچھی حیثیت کا مالک ہے۔ جوش اور ولولہ رہے گا۔ کسی بھی معاملہ میں بال کی کھال اتارنے سے گریز کریں۔

برج دلو 21 جنوری تا 19 فروری، سیارہ یورانس
حروف۔ س، ش، ص، ث۔ پتھر، عقیق، سیاہ نیلم۔ مبارک دن، ہفتہ
مبارک رنگ، نیلا۔ موافق دھات، پلاٹینیم
لکی عدد 4۔ اسم اعظم، یا باریٔ 213 بار
سعد تاریخیں 30,25,17,13,2
نحس تاریخ 31,28,21,15,7,3
لکی نمبرز 41,53,46,92,07



(یکم تا 8) ہفتہ رواں میں مایوسی کو اپنے نزدیک نہ آنے دیں۔ بزرگ خواتین سے اپنے لئے خصوصی دعا کروائیں روحانی شخصیت سے مل کر موجودہ مسائل حل کر سکتے ہیں قریبی عزیز بہن بھائیوں سے اختلاف قائم ہو سکتا ہے ممکن ہے کہ کسی پیچیدہ مرض میں مبتلا شخص اس دنیا سے کوچ کر جائے گا جس کا آپ سے قریبی رشتہ ہو۔ اپنے ذہن کو دباؤ سے نکالیں اور ریلیکس ہونے کی کوشش کریں۔ تفریح گاہ جانے کا پروگرام بنائیں۔

(9 تا 16) ان ایام میں آپ کے برج کا حاکم سیارہ اہم اور خاص سعد نظر زہرہ تسدیس زحل قائم کر رہا ہے جس کے اثرات اس ہفتہ رہیں گے اس نظر کے تحت یہ ایام نکاح نسبت کیلئے بہتر ثابت ہونگے اگر انہی ایام میں کسی سے پیمان محبت باندھ لیں گے تو وہ استوار رہے گا۔ مالدار خواتین سے تعلقات قائم رہیں تو اس ہفتہ مالی فائدہ بھی ممکن ہے۔ اپنی شان دار شخصیت کی بدولت نئے تعلقات سے فائدہ اٹھائیں۔ لکی عدد 33 ہے۔

(17 تا 25) یہ ہفتہ آپ کیلئے بہتر ثابت نہ ہوگا۔ آپ کی قوت ارادی کمزور ہوگی اور کوئی درست فیصلہ کرنے میں ناکامی ہوگی۔ اب کچھ بہتری کی امیدیں ہیں ماحول سازگار ہوگا، کاروباری حضرات اس ہفتہ خوب منافع کما سکیں گے۔ ایک دوست سے فائدہ متوقع ہے۔ اپنے نقطہ نظر کو سفر یا ذاتی تعلقات کے ذریعے دوسروں تک پہنچایئے اس سے آپ کے کاروبار کو وسعت ملے گی آپکو ترقی کے نئے مواقع میسر آئیں گے۔

(26 تا 31) ایسے معاملات میں اپنا پیسہ نہ لگائیں جس میں آپ کو کسی بھی قسم کا چانس نہ لینا پڑے خصوصاً انعامی اسکیموں میں اپنی رقم لگانا اس ہفتہ فائدہ مند ثابت نہ ہوگا بلکہ اپنا نقصان کر بیٹھیں گے وہ شادی شدہ افراد جن کی شریک حیات کا گھر یعنی سسرالی گھر دوسرے شہر میں ہے۔ چند دنوں کیلئے انکو شریک حیات کو میکے ہوگا لیکن خوش مزاجی کے ساتھ آپ کی تلخ مزاجی اور سخت گفتگو ماحول کو خراب کر سکتی ہے۔

برج حوت 20 فروری تا 20 مارچ، سیارہ نیپچون
حروف۔ د، چ۔ پتھر، زرد عقیق۔ مبارک دن، جمعرات
مبارک رنگ، نیلا یا سبز۔ موافق دھات، ایلومینیم
لکی عدد 3۔ اسم اعظم، یا غفار 313 بار
سعد تاریخیں 31,22,18,13,8,3
نحس تاریخ 26,20,06



(یکم تا 8) اس ہفتہ اگر آپ اپنا ایک نہایت اہم مقصد حاصل کر لیتے ہیں تو آپ کیلئے ترقی کو نئی راہیں کھل سکتی ہیں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ آپ غور و فکر سے کام لیں، دانش مندانہ رویہ اپنائیں اور قانونی بکھیڑوں میں نہ الجھیں یا مشکوک معاہدوں سے مکمل گریز کریں۔ منصوبہ بندی میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہے آپ چاہیں تو موجود مسائل جو منافع اور خوش حالی میں بدل سکتے ہیں مخلص لوگوں کے مشوروں پر عمل کریں۔

(9 تا 16) اس ہفتہ عطارد قران مشتری کی سعد نظر قائم ہو رہی ہے۔ اس ہفتہ گھر کی مرمت کروائیں اور قابل مرمت دیگر اشیاء خصوصا الیکٹرک اور الیکٹرانک سے متعلقہ کوئی بھی شے ہو اس کو استعمال میں نہ لائیں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہے۔ ڈوبی ہوئی رقم ملنے کا امکان ہے۔ قریبی عزیزوں سے تعلقات استوار رکھیں ایک شخص آپ کی توجہ کا طلبگار ہے۔ دوران سفر احتیاط کی ضرورت ہے۔ تیز رفتاری سے گریز کریں۔

(17 تا 25) آپ کا افسردہ اور مایوس ہونا فطری امر ہے آپ کے حق میں بہتر یہ ہے کہ ادھر ادھر کے غیر اہم مفادات کو نظر انداز کر کے صرف اور صرف اس منصوبے پر بھرپور توجہ دیں جسے آپ بہتر سے بہتر انداز میں تکمیل تک پہنچا سکتے ہیں۔ کسی موزوں اور درست راستے کا انتخاب کریں بعد ازاں مخلص دوستوں کی رفاقت اور تعاون حاصل ہوگا نتائج آپ کیلئے خاصے حیران کن ہوں گے۔ جو کام شروع کر رکھا ہے پایہ تکمیل تک پہنچائیں۔

(26 تا 31) اگر آپ کو شبہ ہو جائے کہ دوسرے لوگ آپ کے خلاف کوئی سازش کر رہے ہیں اور وہ بے نقاب ہو رہے ہیں تو اس کا اظہار کسی سے نہ کریں اس بات کا امکان موجود ہے کہ اگر آپ کے جاری بڑے منصوبے خطرے میں ہیں تو رائے درست مان لی جائے۔ معمولی معمولی باتوں پر امیدوں پر پانی پھر سکتا ہے دوسروں کی رائے اور ان کے مشوروں کو دھیان سے سنیئے لیکن اپنی رائے یا اپنا نظریہ محفوظ رکھے۔

# حکومتی پرائز بانڈ، قرعہ اندازی کامیاب نتائج

قارئین تحفہ روحانیات! ماہ رواں میں دو قرعہ اندازیاں ہونگی جو کہ بالترتیب 03 دسمبر 2018ء مالیتی بانڈ 40,000 روپے کوئٹہ میں ہوگی اسی طرح دوسری قرعہ اندازی 17 ستمبر 2018ء مالیتی بانڈ 200 حیدرآباد میں انشاء اللہ ہونگی۔ اس سے قبل گذشتہ ماہ یکم نومبر 2018ء مالیتی بانڈ 75,00 روپے راولپنڈی میں پہلی قرعہ اندازی ہوئی۔ جس میں پہلا انعامی بروکن 594975 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 019084، 683074، 270596 جبکہ اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 25,000 روپے کراچی میں ہوئی جس میں پہلا بروکن 037514 اور دوئم درجہ کے انعامات بالترتیب 075841، 366531، 919382 ظاہر ہوئے۔ دوسری قرعہ اندازی 15 اگست 2018ء مالیتی بانڈ 15,00 فیصل آباد میں ہوئی جس میں پہلا انعامی بروکن 060417 اور دوئم درجہ کے بالترتیب انعامی بروکن 068264، 466734، 581852 جبکہ اسی روز دوسری قرعہ اندازی مالیتی بانڈ 100 روپے ملتان میں ہوئی۔

حکومتی پرائز بانڈ عوام کی فلاح و بہبود کیلئے حکومت پاکستان کی جانب سے جاری کئے گئے ہیں۔ ان پرائز بانڈ نمبرات اول، دوئم، سوئم آنے پر انعامی رقم دی جاتی ہے۔ آپ اس سیریل سے شروع ہونے والے حکومتی پرائز بانڈ خریدیں اس بارے میں راہنمائی کے طور پر رسالہ تحفہ روحانیات میں چند مخصوص صفحات ہمیشہ کی طرح شائع کئے جاتے ہیں۔ بیشتر شائقین لکی نمبر کے **مبارکباد کے خطوط اور پیغامات بذریعہ ایس ایم ایس فون کالز** کے ذریعے ڈرا کے رزلٹ کے روز سے ہی ملنا شروع ہوجاتے ہیں۔ جس کیلئے ادارہ اپنے تمام قارئین کرام کا شکریہ ادا کرتا ہے۔ **محترم شائقین لکی نمبر** رسالہ ہذا میں تمام کلیہ جات اور نمبراتی ڈبیاں بہت تحقیق کے بعد شائع کی جاتی ہیں۔ جن کو ماہر لکی نمبر عرصہ دراز سے تحقیق کے بعد حتمی اور کامیاب نتائج پر کھنے کے بعد اپنی تحقیق ادارہ کو ارسال کرتے ہیں یہ تمام تحقیق مخلصانہ اور ہمدردانہ طور پر ارسال کی جاتی ہے۔ میری دعا ہے کہ تمام عالم اسلام کے بعد مسلمانوں کو پروردگار اپنے حبیب پاکؐ اور ان کی آل کے صدقے میں اپنے حفظ امان میں رکھے۔ دامن مراد خوشیوں سے بھر دے۔ (آمین ثمہ آمین)۔

**نومبر 2018 تحفہ روحانیات کے صفحہ نمبر 41** پر شائع کردہ نمبرات میں یکم نومبر کی ڈبی سے درجہ دوئم میں 01 کا آکڑہ ظاہر ہوا **صفحہ نمبر 42** پر شائع کردہ نمبرات میں سے **محترم ایم عادل** (تربیلا ڈیم) جو کہ عرصہ دراز سے شائقین لکی نمبر کیلئے اپنے ذاتی ریسرچ شدہ نمبرات عوام کی خدمت کیلئے شائع کروا رہے ہیں۔ ان کے مختصر نمبرات میں سے 683 کا پیکٹ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **عمران انصاری** (لاہور) کی جانب سے شائع کردہ ڈبی میں سے یکم نومبر کی ڈرا میں 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 43** پر **محترم وارث علی نقوی** (گجرات) کیجانب سے جو مختصر نمبرات شائع کئے گئے تھے ان میں 5 کا فیگر درجہ اول میں ظاہر ہوا۔ اسی صفحہ پر موجود دوسری ڈبی **محترم میاں جاوید اقبال** (نارووال) کی طرف سے جو نمبرات شائع کئے گئے ان میں سے 58 کا آکڑہ درجہ دوئم میں ظاہر ہوا۔ **صفحہ نمبر 44** پر **محترم محمد نبیل مزمل** کیجانب سے یکم نومبر کی ڈرا کیلئے جو نمبر صحہ کیلئے شائع کئے گئے تھے ان میں سے 5 کا فیگر درجہ اول میں جبکہ 59 کا آکڑہ درجہ اول میں ظاہر ہوا۔

رسالہ تحفہ روحانیات کی اس کامیابی پر شائقین لکی نمبر نے ادارہ کا بے حد شکریہ ادا کیا۔ جنہوں نے انعامی نمبرات کو استعمال کر کے انعام حاصل کرنے میں کامیابی حاصل کی۔ پاکستان بھر سے جن شائقین لکی نمبر نے اس تحقیق کے ذریعے انعام حاصل کرنے میں کامیاب ہوئے بذریعہ ایس ایم ایس اور فون کالز کر کے رسالہ کی مکمل ٹیم خصوصاً جناب ایم عادل، جناب محترم وارث علی نقوی اور میاں جاوید اقبال صاحب کا شکریہ ادا کیا۔ انشاء اللہ آئندہ بھی قارئین کی خدمت میں ماہرین لکی نمبر کا تحقیقاتی نچوڑ قارئین تحفہ روحانیت کی خدمت میں شائع کیا جاتا رہیگا۔ فائنل ٹارگٹ حاصل کرنے کیلئے رسالہ ہذا کے صفحہ نمبر 48 پر شائع کردہ کوپن برائے لکی نمبر مکمل شرائط کے ساتھ ادارہ کو روانہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل رہنمائی کی جائیگی۔ عاگو اسیر عابد حسین شاہ

# دسمبر لکی نمبرز

| نمبر | | نمبر | |
|---|---|---|---|
| 1 | 547 | 2 | 136 |
| 3 | 601 | 4 | 654 |
| 5 | 953 | 6 | 325 |
| 7 | 327 | 8 | 145 |
| 9 | 054 | 10 | 361 |
| 11 | 340 | 12 | 340 |
| 13 | 976 | 14 | 197 |
| 15 | 258 | 16 | 389 |
| 17 | 670 | 18 | 012 |
| 19 | 064 | 20 | 598 |
| 21 | 542 | 26 | 850 |
| 22 | 721 | 27 | 614 |
| 23 | 951 | 28 | 610 |
| 24 | 650 | 29 | 367 |
| 25 | 947 | 30 | 841 |

روزانہ کے لکی نمبرز علم نجم سے زائچہ کے بعد استخراج کیے جاتے ہیں۔ان نمبرز کی بقایا اور گھر بھی لے سکتے ہیں زندگی کے کئی امور میں ان کا استعمال کر سکتے ہیں۔قارئین پرچی اور جواء کے استعمال میں ان نمبروں سے گریز کریں۔




تحقیق:۔ایم عادل (تربیلا ڈیم)

بانڈ مالیت:۔ 40000

تاریخ:۔03-12-2018

فسٹ یا سیکنڈ

10 83
30 86
78 99

1075 · 1079

| 7 | 8 |
|---|---|
| 4 | |
| 3 | 9 |

1089 · 8639

| کوئٹہ کی ڈرا |
|---|
| 107,109 |
| 301,345 |
| 786,791 |
| 836,863 |

بانڈ مالیت:۔ 200

تاریخ:۔17-10-2018

فسٹ یا سیکنڈ

25 45
32 73
37 78

3245 · 3745

| 3 | 4 |
|---|---|
| 8 | |
| 9 | 5 |

7345 · 7845

| حیدر آباد کی ڈرا |
|---|
| 259,278 |
| 324,374 |
| 451,468 |
| 734,784 |

تحقیق: عمران انصاری (لاہور)

03-12-2018

| 4 | 2 |
|---|---|
| 4591 | 2143 |
| 3 | 9 |
| 3248 | 9165 |

17-10-2018

| 0 | 5 |
|---|---|
| 0417 | 5134 |
| 8 | 6 |
| 8640 | 6143 |

## وارث علی نقوی (گجرات)

| | |
|---|---|
| 21 | 72 |
| 2.7 | |
| 17 65 32 | 55 |
| 5 8 9 | 1 3 4 |
| 0 | |

| | |
|---|---|
| 65 | 43 |
| 6.4 | |
| 34 56 98 | 42 |
| 7 8 0 | 1 2 3 |
| 5 | |

## میاں جاوید اقبال (نارووال)

### 03 دسمبر کی ڈرا کیلئے

F/S=12=35=51=74

| | | | |
|---|---|---|---|
| 123 | 1 | 3 | 147 |
| 354 | 2 | | 384 |
| 514 | 7 | 5 | 561 |
| 745 | | | 780 |

F/S=14=38=56=78

### 15 دسمبر کی ڈرا کیلئے

F/S=34=65=74=93

| | | | |
|---|---|---|---|
| 370 | 9 | 7 | 341 |
| 683 | 1 | | 650 |
| 764 | 6 | 3 | 742 |
| 951 | | | 934 |

F/S=37=68=76=95

| 03دسمبر2018ء | بانڈ مالیت40000 | شہر کوئٹہ | ڈرا نمبر76 | تحقیق محمد نبیل مزمل |
|---|---|---|---|---|

| بروزسوموار | بوقت09:00 | برج جدی4.0 | ساعت مشتری3 | عدد کا پیمانہ 5 | حاکم قمر |
|---|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

1.2.4.6.7.0 OFF 3.5.8.9 OPEN




| 90 | 81 | 52 | 32 |
|---|---|---|---|
| 93 | 83 | 56 | 35 |
| 98 | 86 | 59 | 38 |

| 17دسمبر2018ء | بروز سوموار | بانڈ مالیت200 | شہر حیدر آباد | ڈرا نمبر76 |
|---|---|---|---|---|

| بوقت09:00 | برج جدی 1.2.9 | مشتری3 | عدد کا پیمانہ5.8 | حاکم قمر |
|---|---|---|---|---|

## فسٹ اینڈ سیکنڈ

0.2.4.6.8.9 OFF 1.3.5.7 OPEN




| 70 | 51 | 32 | 13 |
|---|---|---|---|
| 74 | 54 | 35 | 15 |
| 78 | 56 | 37 | 18 |

# شیڈول انعامی بانڈز 2019ء

| ترتیب وار قرعہ اندازی | | | ڈرا نمبر | اول انعامی بروکن | دوئم درجہ کے انعامی بروکن |
|---|---|---|---|---|---|
| 02 جنوری | 15000 | کراچی | 77 | | |
| 15 جنوری | 750 | پشاور | 77 | | |
| 01 فروری | 7500 | مظفرآباد | 77 | | |
| 01 فروری | 25000 | کوئٹہ | 28 | | |
| 15 فروری | 1500 | حیدرآباد | 77 | | |
| 15 فروری | 100 | فیصل آباد | 25 | | |
| 01 مارچ | 40000 | لاہور | 77 | | |
| 15 مارچ | 200 | ملتان | 77 | | |
| 01 اپریل | 15000 | راولپنڈی | 78 | | |
| 15 اپریل | 750 | لاہور | 78 | | |
| 02 مئی | 7500 | حیدرآباد | 78 | | |
| 02 مئی | 25000 | کراچی | 29 | | |
| 15 مئی | 1500 | ملتان | 78 | | |
| 15 مئی | 100 | کوئٹہ | 26 | | |
| 03 جون | 40000 | فیصل آباد | 78 | | |
| 17 جون | 200 | مظفرآباد | 78 | | |
| 02 جولائی | 15000 | فیصل آباد | 79 | | |
| 15 جولائی | 750 | کراچی | 79 | | |
| 01 اگست | 7500 | کوئٹہ | 79 | | |
| 01 اگست | 25000 | راولپنڈی | 30 | | |
| 15 اگست | 1500 | پشاور | 79 | | |
| 15 اگست | 100 | حیدرآباد | 27 | | |
| 02 ستمبر | 40000 | ملتان | 79 | | |
| 16 ستمبر | 200 | لاہور | 79 | | |
| 01 اکتوبر | 15000 | مظفرآباد | 80 | | |
| 15 اکتوبر | 750 | راولپنڈی | 80 | | |
| 01 نومبر | 7500 | لاہور | 80 | | |
| 01 نومبر | 25000 | ملتان | 31 | | |
| 15 نومبر | 1500 | فیصل آباد | 80 | | |
| 15 نومبر | 100 | کراچی | 28 | | |
| 02 دسمبر | 40000 | حیدرآباد | 80 | | |
| 16 دسمبر | 200 | پشاور | 80 | | |




## ایک تجویز

میں بنیادی طور پر خاندانی حکیم ہوں روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات بلاشبہ روحانیت کا ایک سمندر ہے جس میں روحانی قلمکار حضرات اپنی اپنے روحانی تجربات اور وظائف بلا بخل عوام کی خدمت میں ارسال کرتے ہیں اور سب سے بڑھ کر ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب روحانی مشاہدات کے ذریعے واقعات میں ہمیں وہ کچھ سکھا جاتے ہیں جس کو لوگ اپنے سینوں میں لے کر دفن ہو جاتے ہیں میں سلام پیش کرتا ہوں ماہر روحانیات کی اس فراغ دلی کو اللہ تعالیٰ ہمیشہ اس ادارہ کو اور ماہر روحانیات کو اسی طرح قائم ودائم رکھے۔

حکمت اور روحانیات کا چولی دامن کا ساتھ ہے آسان ترین نسخہ جات اور ٹوٹکے کبھی کبھار تحفہ روحانیات میں شائع ہو جاتے ہیں۔ میری تجویز ہے کہ مستند حکماء حضرات کے پاس بیشمار امراض کے نسخہ جات موجود ہوتے ہیں۔ یقیناً روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات مستند حکماء حضرات بھی مطالعہ کرتے ہیں اور اس بات کا بھی یقین ہے کہ باقاعدہ طور پر اسکے شمارہ جات مجلد صورت میں اپنے پاس محفوظ بھی کرتے ہیں۔ تجویز صرف اتنی ہے کہ کم از کم دو صفحہ مستند حکماء حضرات کے نسخہ جات پر مشتمل روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع کئے جائے یا پھر امراض بارے نشاندہی اور انکا علاج شائع کیا جائے۔ انتہائی خوشی ہوگی۔ سال کے آغاز پر تحفہ روحانیات کے نئے سلسلہ جات شروع کئے جاتے ہیں تاکہ رسالہ یکسانیت کا شکار نہ رہ سکے یہی وجہ تحفہ روحانیات کی کامیابی کی دلیل ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب پر اپنی رحمت اور کرم نازل فرمائے (آمین) **منجانب:۔** حکیم تواب الرحمان (لاہور)

## جنات کی روحانی واردات

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات میں شائع ہونے والا سب سے اہم اور معلوماتی مضمون ہے "جنات کی روحانی واردات" اس مضمون میں ماہر روحانیات نے اپنی روداد اور زندگی کے اہم واقعات میں بہت سا سبق دیا ہے گزشتہ ماہنامہ تحفہ روحانیات میں سورۃ مزمل کی آیت نمبر 5 کا ایک کرشمہ بیان فرمایا اور اسی آیت کو میں نے اپنے ایک مریض پر پڑھ کر ماہر روحانیات کے طریقہ کار کے مطابق دم کیا مجھے حیرت انگیز نتائج ملے۔ پھر ایسا ہوا کہ ایک جناتی مریض میرے پاس لایا گیا مجھے فوراً نومبر میں شائع ہونے والا واقع روحانی واردات کا واقعہ ذہن میں گھوم گیا بالکل اُسی قاعدہ طریقہ جو کہ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب کا تھا میں نے بھی کیا میری حیرت سے آنکھیں کھلی رہی کہ وہ مریض معجزاتی طور پر ٹھیک ہو گیا اور ماہر روحانیات کیلئے میرے دل سے دعائیں نکلتی رہیں کہ اللہ ہمیشہ اُنہیں سلامت رکھے۔ **منجانب:۔** حافظ بشیر احمد (لاہور)

## انتقال پر ملال

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات کے لکھاری جناب محترم حکیم عتیق الرحمان ضیاء صاحب کے دادا محترم محمد رفیق صدیقی صاحب 12 نومبر 2018 صبح 04 بجے بقضائے الٰہی سے انتقال کر گئے مرحوم کی عمر 86 سال تھی نہایت ہی شفیق طبیعت اور مخلصانہ رویہ کے مالک تھے۔ مرحوم قرآن کریم کی تفسیر خاص نکات پر ایک کتاب بھی شائع کروائی۔ قارئین تحفہ روحانیات سے گزارش ہے کہ مرحوم صدیقی صاحبکے درجات کی بلندی کیلئے ایک بار سورۃ مزمل ایک بار سورۃ فاتحہ اور تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر اُن کی روح کو ایصال کریں۔

روحانی ماہنامہ تحفہ روحانیات اور مکتبہ روحانیات سے انتہائی مخلص قاریہ محترمہ زینت جو کہ خصوصی طور سے ملاقات کی غرض سے مکتبہ روحانیات میں 3 ماہ قبل اپنے شوہر کے ہمراہ تشریف لائیں۔ گزشتہ ہفتہ انتہائی علالت کے باعث انتقال کر گئیں ہیں مرحومہ کی عمر 60 برس تھیں۔ انتہائی نیک اور دین دار خاتون تھیں۔ قارئین تحفہ روحانیات سے گزارش ہے کہ مرحومہ زینت کے درجات کی بلندی کیلئے ایک بار سورۃ مزمل ایک بار سورۃ فاتحہ اور تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر اُن کی روح کو ایصال کریں۔ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ اُنکے شوہر اور لواحقین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ **(ادارہ)**

# آپ کی ڈاک

نومبر میں موصول ہونے والے چند اہم خطوط

## کاروبار تباہ کر دیا

س:۔ ماہر روحانیات محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میرا ایک چھوٹا سا کپڑے کا کاروبار ہے رات دن اللہ اللہ کرتا ہوں مگر میرے سامنے دو تین جادوگر دوکاندار موجود ہیں جو کہ ہر وقت اپنی جادوئی قوتوں کی وجہ سے میرے روزگار کے پیچھے پڑے رہتے ہیں۔ دوکان کا کرایہ 60,000 ہے دیگر اخراجات اور ملازمین کی تنخواہ ڈال کر دوکان کے خرچ ایک لاکھ تک پہنچ جاتے ہیں گھر 35,000 کرایے پر ہے گھر کا کچن اور دیگر اخراجات ڈال کر کل 70,000 ہو جاتا ہے یعنی مجھے ہر ماہ لازمی طور پر 1 لاکھ 70 ہزار کی ضرورت ہوتی ہے تاکہ اپنے اخراجات پورے کر سکوں پہلے پہل اچھا کاروبار تھا۔ یہ جادوگر لوگ عجیب سی منحوس شکل والے ایک شخص کو لا کر میرے سامنے والی دوکان پر بٹھا دیتے ہیں۔ یقیناً وہ شخص کالا علم کرتا تھا۔ پھر آہستہ آہستہ میرا کاروبار کم ہونا شروع ہوا اور اب حالت یہ ہے کہ اخراجات بھی پورے نہیں ہوتے۔ ان بدتر حالات میں روز بروز اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ مجھے آپ سے زیادہ بہتر کوئی دوسری روحانی شخصیت نظر نہیں آتی؟

آپ کو یقیناً میری باتوں سے ایسا لگتا ہوگا کہ جیسے میں کاروباری رقابت میں یہ سب کچھ کہہ رہا ہوں میں آپکو چند دن پہلے کا ایک واقعہ مختصراً بتاتا ہوں جس سے آپ میری بات کو آسانی سے سمجھ جائیں گے۔ چند روز قبل ایک فیملی میری دوکان پر آئی اور شادی کی غرض سے کچھ سوٹ پسند کئے اور آسانی سے ریٹ بھی طے ہو گیا لیکن جیسے ہی وہ بل کی ادائیگی کرنے لگے اچانک اُن کا رویہ تبدیل ہو گیا اور وہ سب یہ کہتے ہوئے چلے گئے کہ ہمیں کپڑے ابھی نہیں لینے بعد میں آ جائیں گے۔ جبکہ اُسی لمحہ وہ میری سامنے والی دوکان پر گئے اور وہاں سے خریداری کر لی اُس نے تقریباً قیمت بھی مجھ سے زیادہ وصول کی جب وہ گاہک دوکان سے نکلنے لگے دیکھتا ہوں کہ وہ دوکاندار زیر لب کچھ پڑھ کر میری دوکان کی طرف پھونکیں مار رہا ہے۔ اب آپ بتائیں کہ یہ سب کچھ کالے علم کی وجہ سے ہی ہوتا ہے۔ برائے مہربانی مجھے اس کو کوئی توڑ بتائیں تاکہ میں اپنا اور اپنے بچوں کا پیٹ پال سکوں دن بہ دن قرضے کے نیچے دبا جا رہا ہوں۔ شاہ صاحب میری مدد فرمائیں میں تاحیات آپکو اور آپکے اہل خانہ کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھونگا۔

حاجی غلام دستگیر (فیصل آباد)

ج:۔ محترم حاجی صاحب! زندگی موت، رزق اور فاقہ کشی، تنگ دستی، عزت اور ذلت سب اللہ کے ہاتھ میں ہوتی ہے مگر کچھ شیطانی ذہن رکھنے والے افراد فرعون بن جاتے ہیں اور وہ نہیں چاہتے کہ اُن کے علاوہ بھی کوئی دوسرا شخص خوشحالی کی زندگی بسر کرے۔ آپ کا اندازہ بالکل درست ہے کہ آپ پر کالا جادو کروایا گیا ہے مگر ایک بات نوٹ کر لیں کہ کئی بار کہہ چکا ہوں کہ خط جامع اور مختصر لکھا کریں اتنے طویل خط پڑھتے ہوئے اکتاہٹ کا احساس ہونے لگتا ہے لیکن پھر بھی پورا خط پڑھنا لازمی ہوتا ہے کیونکہ خط کی طوالت سے اندازہ ہو جاتا ہے کہ یہ شخص کتنا پریشان ہے آپ نے اتنی تفصیل سے اپنے مسائل کا ذکر کیا خط پڑھتے ہوئے اور پھر اُس کے بعد جواب لکھتے ہوئے میں کئی بار خود الجھ گیا کہ سوال کیا تھا اور جواب کیا دوں بہت اختصار کے ساتھ آپ کا خط شائع کیا جا رہا ہے۔

بندش روزگار کے خاتمہ کیلئے جب بھی دوکان پر جانے کیلئے آپ گھر سے نکلیں پہلے دایاں پاؤں گھر سے باہر نکالیں اونچی آواز میں اہل خانہ کو سلام کریں رستہ میں درود پاک پڑھتے ہوئے جائیں کوشش کریں کہ کسی سے بات نہ کریں کوئی سلام کرے تو اُسکا جواب ضرور دیں۔ دوکان کے دائیں تالے کو پہلے کھولیں تالا کھولنے سے قبل گیارہ بار یاغنی پڑھیں پھر تالا پر پھونک کر چابی گھما دیں اب اس تالا کو دوبارہ بند نہ کریں کھلا رہنے دیں درود شریف پڑھتے ہوئے بائیں جانب کے تالا کی طرف بڑھیں 11 بار یا مغنی پڑھیں تالے پر پھونک کر چابی گھمائیں اور تالا کھول دیں۔ اس تالا کو بھی بند نہ کریں۔ شٹر گیٹ اُٹھاتے ہوئے اللہ اکبر پڑھیں دایاں پاؤں دوکان میں داخل کرتے ہوئے صلوۃ السلام پڑھیں دوکان کی صفائی کے بعد اگربتی جلائیں سورۃ مزمل اونچی آواز میں کم از کم آدھا گھنٹہ تک خود پڑھیں یا پھر موبائل میں ریکارڈ کر کے چلتے رہنے دیں۔ سب سے بہتر ہے کہ ترجمہ کے ساتھ ریکارڈنگ ہو۔ دوکان کی پیشانی پر سورۃ مزمل کا بڑا فریم آویزاں کریں

اس وظیفہ کے اثرات آپکو فوری ظاہر ہونگے اس وظیفہ کی اجازت ہر خاص وعام کو ہے کوئی بھی شخص کرسکتا ہے چاہے اُس پر جادو کی بندش ہو یا نہ ہو۔

اب آتے ہیں دوسرے حصہ کی طرف کاروباری بندش کے باقاعدہ خاتمہ کیلئے لوح ردسحر ادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں یا پھر ذاتی طور پر فون پر رابطہ کریں تا کہ آپ کے حریف غالب نہ آسکیں اور اُنکی شیطانی قوتوں کو نیست ونابود کیا جا سکے۔ بندش کی کاٹ کے وظائف خود ہرگز نہ کریں کیونکہ یہ زبردست منفی اثرات بھی ظاہر کرتے ہیں۔ جیسا کہ آپکو یقین ہے کہ کالے علم کی بندش کی گئی ہے بہت ضروری ہے کہ ادارہ سے رابطہ کریں۔

## بڑھاپا تباہ ہوگیا

**س:۔** محترم محمد ایاز مزمل حسین شاہ صاحب! میں ایک بیوہ عورت ہوں۔ مجھے یہ پریشانی ہے کہ میرے بچے تعلیمی میدان میں نہایت کمزور ہیں میں نے ہر طرح سے اُنہیں پڑھانے کی کوشش کی۔ اللہ نے مجھے دو بیٹے اور ایک بیٹی دی بڑا بیٹا عمر 22 سال ہے آئے روز پیسوں کا تقاضا کرتا رہتا ہے میرے خاوند آج سے دس سال پہلے فوت ہو گئے محنت مزدوری کر کے اور لوگوں کے کپڑے سلائی کر کے میں نے ان بچوں کو پالا اپنی طرف سے کوشش کی کہ کسی بھی شے کی کمی نہ آنے دوں میٹرک تک تو یہ بالکل صحیح چلے مگر اس کے بعد میرا جینا حرام کر دیا ہے پیسے نہ دوں تو گھر کی چیزیں اُٹھا کر بیچ دیتے ہیں۔ چھوٹا بیٹا بھی بڑے کے نقش قدم پر چل پڑا ہے کئی بار کہا ہے کہ اب مجھ سے محنت مزدوری نہیں ہوتی مگر اُن کا یہی تقاضا ہے کہ بس پیسے دو۔ جب بھی اُن کو کسی کام یا ملازمت کا کہتی ہوں تو لڑائی جھگڑا شروع کر دیتے ہیں۔ بیٹی نے کسی طرح ایف اے کے اور وہ سارا دن موبائل پر مصروف رہتی ہے۔ میں نے کیا کیا خواہشات سوچی تھیں کہ اولاد کو پڑھا لکھا کر کسی اچھی جگہ لگا دونگی۔ عمر بھر کی تھکی ہوئی ہوں ارخود آرام کرونگی مگر یہاں تو سب کچھ اُلٹ ہو گیا۔ کرایے کا مکان ہے بجلی اور گیس کے بل کس قدر آتے ہیں کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں۔ میرے پاس بہت پرانے کسٹمر آتے تھے اُنہوں نے آپ کا رسالہ دیا اور آپ کے بارے میں بتایا۔ اسی وجہ سے خط لکھ رہی ہوں کہ میری راہنمائی فرمائیں اولاد راہ راست پر آجائے اور مجھے سکون مل جائے۔ جب بچے چھوٹے تھے مجھے کئی لوگوں نے کہا کہ تم دوسری شادی کر لو لیکن میں نے ان بچوں کی خاطر ایسا قدم نہ اُٹھایا کہ نہ جانے ان کا کیا بنے گا اب دن رات روتی رہتی ہوں نظر بھی کمزور ہو گئی۔ خدارا کچھ کریں کسی بھی طریقہ سے کوئی بھی وظیفہ یا لوح تجویز فرما دیں کہ میرے بچے سُدھر جائیں میں تا حیات آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھوں گی۔ مہر النساء (لاہور)

**ج:۔** اللہ تعالیٰ آپ پر اپنی ہزاروں رحمتیں نازل فرمائے اور ہمت و حوصلہ دے والدین ہمیشہ اپنی اولاد کیلئے مخلص رہتے ہیں۔ بعض اوقات درست تربیت نہ ہونے کی وجہ سے والدین اولاد کی جانب سے پریشانیوں کا شکار رہتے ہیں۔ بچے جب تک چھوٹے تھے آپ کے کنٹرول میں رہے والد کا سایہ سر پر نہ ہونے کی وجہ سے وہ تربیت نہ مل پائی جو کہ اُن حالات میں اُن کیلئے ضروری تھی۔ دراصل ہمارا معاشرہ بہت سی خرابیوں سے دوچار ہے ہم درست چیزوں کا بھی غلط استعمال کرتے ہیں۔ کوشش کریں کہ بیٹی کو آپ نے موبائل لے کر دیا واپس لے لیں۔ بچوں کو راہ راست پر لانے کیلئے نماز فجر اور عشاء کے بعد **اھد ناالصراط المستقیم 500** بار اول آخر درود شریف 5 بار ورد کریں واسطہ وسیلہ حسنین کریمین کا پیش کریں پانی یا میٹھی شے پر دم کر لیں اور بچوں کو کھلائیں مدت وظیفہ 5 ہفتہ ہے۔ ان شاء اللہ مقصد جلد پورا ہوگا لوح عطار دادارہ سے منگوا کر اپنے پاس رکھیں۔

### انتہائی معذرت

اس ماہ بھی ادارہ کو بے شمار قارئین کے خطوط موصول ہوئے، صفحات کی کمی کے باعث صرف پہلے موصول ہونے والے چند قارئین کے خطوط اور نام شائع کئے جا رہے ہیں۔ اُن قارئین سے بھی معذرت خواہ ہیں جن کے خطوط اور نام شائع نہیں ہو سکے۔ **(ادارہ)**

رخسانہ حق (مروت، سندھ) امان اللہ خان (دُنیا پور، لودھراں) محمد یوسف و بیگم (کوہاٹ) حمیرا سلیم (ہنگو، کوہاٹ) رضیہ جہاں (گجرات) شکیلہ (کوٹلہ ارب علی خان) غلام حبیب (کنری، سندھ) سید سعد علی شاہ (ضلع کوٹلی) طلعت پروین (آزاد کشمیر) الطاف بی بی (خانیوال) عارف ناہید (لاہور) ارم شاہین (اسلاآباد) فوزیہ (کوہاٹ) سراج احمد (خیر پورمیرس) فاطمہ بیگم (ڈوگری، سندھ) سید راشد علی (خانیوال) محی الدین (لاہور) حمیرا مقبول (وزیرآباد) سمیع خان (پشاور) مسرور خان (کوٹ ادو) مس نغمہ (قلعہ دیدار سنگھ) طوبیٰ ندیم (علی پور چٹھہ) عامرہ افضل (گجرات) شمائلہ (گجرات) طاہرہ بانو (کھاریاں) کاشف صفدر (شہداد پور) محمد اسحٰق (ڈنگہ، گجرات) ابسار خان (کوٹلہ ارب علی) سعیدہ خان (کوہاٹ) محمد اسلم پرویز (خیر پور میرس) اخلاق احمد (جھنگ صدر) میاں امتیاز (شہید روڈ، جھنگ) محمد عمران (بہاولپور) عبدالرحمٰن (سکھر) انور کمال (راولپنڈی) ابراہیم جمال (گوجرنوالہ) محمد حلیم (کبیر والا) محمد مستقیم (جوہر آباد) فرحت علی خان (رحیم یار خان) شہزاد احمد (کمالیہ) خرم علی (کوٹلی آزاد کشمیر) سید واجد علی (فورٹ عباس) عبداللہ (کراچی) شوکت علی (مردان) صفدر عالم (لاہور) محمد رفیق (جھنگ) شاہد لطیف (ملتان) ظفر خان (لاہور) اعجاز حسین (پاکپتن)

## پیدائشی زائچہ بنوائیں

کوپن کے ہمراہ 1000 روپے فیس منی آرڈر کریں۔

نام مع والدہ ____________

درست تاریخ پیدائش ______ وقت پیدائش ______

مقام ____________

مکمل ایڈریس ____________

____________

____________

## کوپن برائے راھنمائی عملیات

نام مع والدہ ____________

سوال ____________

____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

(**نوٹ**) تفصیل کوپن کے ساتھ علیحدہ کاغذ استعمال کر سکتے ہیں، رجسٹرڈ جوابی لفافہ آنا ضروری ہے۔ (**ادارہ**)

## کوپن برائے لکی نمبر دسمبر

نام مع ولدیت ____________

تاریخ پیدائش یا عمر ____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

____________

____________

## شرائط کوپن لکی نمبر

1:۔ رجسٹرڈ جوابی لفافہ مع کوپن قرعہ اندازی سے کم و بیش 7 روز قبل روانہ کریں۔ ڈاک ٹکٹ کے بغیر کوپن قابل قبول نہ ہوگا۔

2:۔ جواب صرف بذریعہ ڈاک دیا جائے گا۔

3:۔ کوپن کے ہمراہ 70 روپے کے ڈاک ٹکٹ روانہ کریں۔

4:۔ رسیدی ٹکٹ قابل قبول نہ ہوں گے۔

5:۔ کوپن کے ہمراہ صرف ایک بار تصویر کوپن ارسال کریں۔

6:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

## کوپن برائے اجازت عمل

نام مع ولدیت/والدہ ____________

تاریخ پیدائش یا عمر ____________

کاروبار/ملازمت/موبائل نمبر ____________

مکمل ایڈریس مع فون نمبر ____________

____________

____________

## شرائط اجازت عمل

**نوٹ**) جس عمل کی اجازت درکار ہو اُس عمل کی صاف فوٹوسٹیٹ کاپی کوپن کے ہمراہ لازمی روانہ کریں۔

1:۔ اجازت عمل صرف نورانی عمل کی دی جائیگی۔

2:۔ کوپن کے ہمراہ اپنی تصویر ضرور ارسال کریں۔

3:۔ کوپن کی فوٹوسٹیٹ قابل قبول نہ ہوگی۔

4:۔ کوپن کے ہمراہ جوابی رجسٹرڈ لفافہ ضرور ارسال کریں۔

5:۔ کوپن وہی قابل قبول ہوگا جس کے ساتھ مکمل شرائط پوری ہونگی

**کوپن ارسال کرنے کا ایڈریس:۔** ادارہ روحانیات، نزد عزیز ہوٹل چوک، ملتان کینٹ **ادارہ روحانیات**

اس کے مقابلے میں کوئی دوسری جنتری نہ ملے گی

روحانی ماہنامہ تحفۂ روحانیات

# 2019ء

# مزمل روحانی جنتری

اپنے معیار کے ساتھ بمطابق شائع ہو چکی ہے

2+0+1+9 / 12 / 2+1 / 3






تقویم، نجوم

ملکی سیاسی حالات

شہر ٹو شہر اور بانڈ ٹو بانڈ کے نایاب فارمولاجات



چیف ایڈیٹر و بانی ادارہ روحانیات

محمد ایاز مزمل حسین شاہ